دوستوں کو جگت سنگھ جگا کی دوستی پہ ناز تھا
اور ویروا اس کے پیار پہ قربان تھی!

# جگت سنگھ جگا

شمیم نوید

1

ناشر:-
مکتبہ القریش © سرکلر روڈ
اردو بازار، لاہور۲۔ فون: ۷۶۶۸۹۵۸

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

# عرضِ مصنف

اب سے تقریباً 30 سال پہلے کی بات ہے کہ ہم نے "جگت سنگھ جگا" کی سچی روداد حیات لکھی تھی۔ جگا کی آپ بیتی پہلی بار اُس وقت بھارت میں منظرِعام پر آئی جب فیروز پور سینٹرل جیل کے سپرنٹنڈنٹ مدن موہن مہتا نے اسے گجراتی زبان کے ایک غیر معروف مصنف سے بیان کیا۔ اُس گجراتی مصنف نے اسے کتابی صورت میں شائع کرایا۔ بھارت میں چھپنے والی وہ کتاب پاکستان پہنچی۔ گجراتی جاننے والے ہمارے ایک شناسا نے ہم سے اس کا ذکر کیا۔ ہم نے اُن سے کہا کہ وہ جگا کی سچی کہانی کو کسی طرح اُردو میں لکھ کر ہمیں دے دیں تاکہ اُن واقعات کو بنیاد بنا کر اسے کسی ماہنامے کے لئے لکھا جا سکے۔ موصوف نے گجراتی سے جو ترجمہ کیا وہ اس طرح کا تھا۔ "گھوڑی بھاگ رہا تھا، جگا نے دیکھا آسمان رو رہی تھی۔" ہم نے ترجمہ پڑھ کر مترجم کا تو نہیں اپنا سر پیٹ لیا کہ ناحق وقت ضائع ہوا۔ بہرحال اس ترجمے کی بنیاد پر پروگرام کے مطابق ہم نے ایک قلمی نام سے ایک ماہنامے کے لئے "جگت سنگھ جگا" لکھنا شروع کی۔ غالباً 4 سال تک ہم یہ کہانی اس پرچے میں لکھتے رہے۔ خود ہی اس ماہنامے کے چیف ایڈیٹر بھی تھے۔ اب تک مختلف موضوعات پر ہمارے تحریر کردہ متعدد ناول شائع ہو چکے ہیں اور ہو رہے ہیں۔ لیکن "جگت سنگھ جگا" اُن تمام ناولوں میں اس لئے منفرد ہے کہ یہ ایک حقیقی کردار پر لکھا جانے والا ناول ہے جس میں تمام واقعات سچے ہیں۔

جگت سنگھ جگا پورے چار سال تک ذہنوں پر چھایا رہا۔ وہ جس کا دل عشق کے گداز سے خالی نہیں تھا وہ کس طرح انتقام کی آگ میں سلگتا رہا؟ اُس کے دُکھ سکھ کیا تھے؟ وہ کیا تھا؟ اُس کی زندگی کیا تھی؟ وہ ایک شریف شہری سے ڈاکو کیسے بن گیا؟ اُسے ڈاکو بننے پر کس نے مجبور کیا؟ اُس نے قتل و غارت گری کا بازار کیوں گرم کیا؟ ان تمام سوالوں کے جواب آپ کو اس سچے ناول میں مل جائیں گے۔

القریش پبلی کیشنز لاہور کے مالک برادرِعزیز محمد علی قریشی ہم سے ملے اور انہوں نے

یہ خواہش ظاہر کی کہ سرزمین پنجاب کے اس شیر دل شخص کی آپ بیتی کتابی صورت میں شائع کرنا چاہتے ہیں۔ سو ہم اُن کی محبت وخواہش کے مطابق اُنہیں یہ کتاب شائع کرنے پر قارئین کی جانب سے مبارکباد دیتے ہیں کیونکہ لکھنے والے اور پڑھنے والوں کا رشتہ بڑا محترم ہوتا ہے۔ ہمیں اُمید ہے کہ ہمارے دیگر مطبوعہ ناولوں سے زیادہ یہ سچا ناول آپ کے ذوق مطالعہ کی تسکین کر سکے گا۔ ہماری تحریر پسند آئے تو دُعائے خیر کیجئے گا۔

اپنے قارئین کی دُعاؤں کا طالب۔

شمیم نوید

## ایک سچی داستان

تاریخ کے صفحات میں محفوظ سرزمین پنجاب کی وہ دلگداز داستان جو کلاسک داستانوں میں شمار ہوتی ہے...... جور و جبر کے خلاف بغاوت کی آتشیں آندھیوں کا احوال، جو حاکمانہ غرور کے کوہساروں کے ساتھ پورے جاہ و جلال سے ٹکرا جاتی ہیں۔ یہ کہانی اُن لوگوں کے لئے بھی فسانہ عبرت ہے، جو آنے والی نسلوں کو انتقام اور دشمنی کے جذبات منتقل کرتے رہتے ہیں، اور سیدھے سادھے نوجوان ''جگت سنگھ جگا'' بن جاتے ہیں، اور پھر حالات کسی کے قابو میں نہیں رہتے۔ اس کہانی کا مرکزی کردار ''جگت سنگھ جگا'' ایک ایسا ڈاکو ہے جس کا نام سن کر بڑے بڑے بہادروں کا پتہ پانی ہو جاتا تھا۔ دراصل فطری طور پر امن و آتشی کا پیغامبر ہے۔ ''جگت سنگھ جگا'' کے کردار کا رُومانی پہلو، جو شروع سے آخر تک ''چندن'' اور ''ویرو'' کی صورت میں اس کہانی میں رچا بسا نظر آتا ہے اس بات کا معتبر ترین گواہ ہے کہ لطیف جذبات رکھنے والا یہ نوجوان جسے دنیا خطرناک ڈاکو سے جانتی ہے اندر سے کتنا نرم اور محبت تقسیم کرنے والا ہے۔

''جگت سنگھ جگا'' کہاں سے چلا اور کہاں پہنچا، آیئے قارئین یہ جاننے کے لئے ہم بھی زیرِ نظر کہانی میں ''جگت سنگھ جگا'' کے ساتھ ساتھ گاؤں کے سرسبز کھلیانوں، اونچے نیچے ٹیلوں اور پُرخطر کھنڈرات کے نشیب و فراز میں سفر کرتے ہیں۔

آپ کا

محمد علی قریشی

رات کے گہرے اندھیروں کو دن کے اُجالوں میں بدل ڈالنے والا سورج، روشنیوں کا امین، دور اُفق کی مخمل سرا کے سرخ پردوں کو کھینچ کر بیدار ہو رہا تھا۔ آسمان کی آنکھوں کے سرخ ڈورے گلابی ہو چلے تھے اور کسی وقت بھی نیلگوں ہو کر روپہلی روشنی سے ہمکنار ہونے والے تھے۔ درختوں کی اُونچی اُونچی ڈالیوں پر تاریکی کی کہرمٹ چکی تھی اور روشنی کے قدم آہستہ آہستہ صبح کی سیڑھیاں اُتر رہے تھے۔ پرندے اپنے اپنے آشیانوں سے نکل کر دن کا سواگت کرنے چہچہاتے آسمانوں کی سمت رواں تھے۔

پنجاب کا چھوٹا سا خوبصورت گاؤں "رتیا" جاگ اُٹھا تھا۔ کھیتوں پر کام کرنے والے کسان ہل کاندھوں پر لئے اپنے اپنے ڈھور ڈنگروں کے ساتھ کھیتوں کی پگڈنڈیوں پر پہنچ چکے تھے۔ گرمی کی شدت سے بھاگ کر باہر کھلے آسمان میں سونے والوں نے بھی اپنے بستروں کو جھاڑ جھاڑ کر چارپائیاں کھڑی کر دی تھیں۔ قریب ہی بڑے کنوئیں پر چلنے والے رہٹ کی مسلسل آواز اس پُر سکون زندگی میں کچھ ایسی رچ گئی تھی کہ اچھی لگنے لگی تھی۔ رتیا گاؤں کی جٹیاں گھڑے اُٹھائے کنوئیں پر پہنچ رہی تھیں۔ گاؤں کے باہر سے آنے والی پگڈنڈی کسی سہاگن کی مانگ کی طرح دُور تک سیدھی چلی گئی تھی۔ اسی پگڈنڈی پر ایک نوجوان اور اُس کے پیچھے ایک بوڑھا رتیا گاؤں کی طرف تیز تیز قدموں سے بڑھے آ رہے تھے۔ ایسا لگتا تھا جیسے حال کے پیچھے ماضی جا رہا ہو۔ بوڑھے کے سر پر صافا تھا جس کا ایک سرا ہوا میں پھڑ پھڑا رہا تھا۔ سفید سفید تنی ہوئی مونچھیں بارُعب چہرے پر بھلی لگ رہی تھیں۔ ایڑی سے بھی نیچا تہبند زمین پہ لگ لگ کر میلا ہو رہا تھا۔ بوڑھے کے ایک ہاتھ میں لمبی سی ڈانگ تھی جس کی شام کے گول گول نشان ہر قدم کے ساتھ زمین پر پڑتے تھے۔ چلتے ہوئے بوڑھے کا داہنا پاؤں ذرا سا لنگ کرتا تھا۔ شاید پاؤں میں کوئی خرابی تھی۔ بوڑھے کے آگے چلنے والے نوجوان کی عمر مشکل سے سولہ سترہ سال کی ہوگی مگر کسرتی بدن اور اپنے ڈھب سے وہ بیس بائیس سال کا نوجوان لگتا تھا۔

چلتے چلتے آگے جاتے ہوئے نوجوان کو دیکھ کر بوڑھا پکارا۔ "جگت..... گھر پہنچنے کی بہت جلدی ہے کیا؟" پھر خود ہی بولا۔ "ہاں کیوں نہ ہو، پورے ساڑھے چار سال بعد گھر جا رہا ہے۔" لیکن نوجوان کا دھیان کہیں اور تھا۔ اُس نے بوڑھے کی آواز نہیں سنی۔ وہ تو سامنے سے آنے والی بھینسوں کے ریوڑ کو دیکھ رہا تھا۔ پورے ریوڑ سے گزرتی ہوئی اُس کی نگاہ ایک جگہ ٹک گئی۔ نوجوان کی بھنویں تن گئیں اور چہرہ لال ہو گیا۔ یکایک وہ تیزی سے پلٹا اور بوڑھے کے ہاتھ سے ڈانگ چھین کر بھینسوں کے ریوڑ میں گھس گیا۔ اس سے پہلے کہ بوڑھا کچھ پوچھے جگت نے اپنے سر سے بھی اُونچی ڈانگ کو شدت سے ایک بھینس پر برسانا شروع کر دیا۔ بھینس مار کھا کر ڈکراتی ہوئی ایک

سمت بھاگی۔ جگت بھی اُس کے پیچھے لپکا مگر بوڑھے نے تیزی سے آگے بڑھ کر جگت کو پکڑ لیا! اُس کے ہاتھ سے ڈانگ چھین کر بولا۔

"پاگل ہو گیا ہے کیا؟ غریب ڈھور ڈنگروں نے تیرا کیا بگاڑا ہے؟"

جگت بولا۔ "ارے نانا! تم نے پہچانا نہیں یہ تو اپنے دشمن کی بھینس تھی۔ دیکھا نہیں ایک سینگ مُڑا ہوا تھا۔ میں تو فوراً پہچان گیا۔"

نانا نے یہ بات سنی تو خوش ہو کر جگت کو سینے سے لپٹا لیا، بولا۔ "میں جانتا تھا میرا جگت اپنی قوت کسی غلط جگہ استعمال نہیں کرے گا۔ مگر جگے! تو نے اُن حرامیوں کی بھینس کو پہچانا خوب۔ کاش! اس کی زبان ہوتی اور یہ جا کر اپنے مالک کو بتا سکتی کہ جگت آرہا ہے انتقام لینے...... اپنے بڑے بھائیوں اور ماموں کے خون کا انتقام لینے۔"

نانا کے منہ سے نکلے ہوئے جملے سن کر جگت کچھ کھو سا گیا۔ کچھ سال پہلے کی یادیں اُس کے ذہن میں جاگنے لگیں۔ ماضی کی باتیں...... جب وہ چھوٹا تھا بکری کے بچوں سے کھیلا کرتا تھا۔ رتیہ گاؤں کے بہادر جٹوں کے خاندان میں سوہن سنگھ پولیس افسر کا یہ سب سے چھوٹا بیٹا...... بچپن سے ہی جس نے گیت سنے تھے...... جٹوں کی بہادری کے گیت...... اُن کی ضدوں کے گیت، اُن کی دشمنیوں کے گیت...... آج بھی اُسے وہ گیت یاد آرہا تھا جو شروع سے ہی اُسے پسند تھا۔ "پگڑی سنبھال جٹا!" پھر اُسے یاد آیا کہ پڑوسی جاٹوں سے پردادا کے وقت سے جھگڑا چلا آرہا ہے۔ زمین کا جھگڑا...... جب جب لڑائیاں ہوتیں ہر بار کوئی نہ کوئی مرتا یا پھر اتنا زخمی ہو جاتا کہ بات پولیس تک پہنچتی۔ پھر وقتی طور پر خون خرابے کے بعد بات تھم جاتی مگر دلوں میں دشمنی کی چنگاریاں اُس وقت تک زندہ رہتیں جب تک نئی نسل بڑی ہو کر لڑنے کے قابل نہ ہو جائے۔ ہمیشہ دونوں طرف سے آئندہ نسلوں پر نگاہیں ضرور رہتیں۔ جگت کے دو بڑے بھائی اور ماموں ایسی ہی ایک لڑائی میں قتل ہو چکے تھے۔ اُس وقت جگت کا بڑا بھائی شیو سنگھ بائیس سال کا اور منجھلا بھگت سنگھ بیس سال کا تھا۔ ماموں کی عمر بھی اتنی ہی رہی ہو گی۔ مگر پورے علاقے میں اُن تینوں کی دھاک بیٹھی ہوئی تھی۔ شاید ایک وجہ یہ بھی ہو کہ جگت کا باپ سوہن سنگھ علاقے کا صوبیدار تھا۔ جس گھر سے دشمنی تھی اُن کے کھیت بھی جگت کے خاندان والوں کے کھیتوں کے ساتھ ہی ساتھ تھے۔ آئے دن ایک دوسرے کے گھر سے گالم گلوچ اور جھگڑے ہوتے رہتے۔ ذرا سا بہانہ ملنے کی بات ہوا کرتی تھیں، خنجر اور بھالے نکل آتے اور جب تک کسی ایک طرف کی لاشوں پہ لاشیں نہ گر جاتیں دوسروں کو چین نہ آتا۔ ہوتے ہوتے جگت کو وہ دن بھی یاد آیا جب وہ دروازے کے پاس کھڑا تھا تو کسی نے آ کر باپ کو آواز دی۔ "سوہن سنگھ جی! کھیتوں پر جھگڑا ہو گیا ہے اور چار پانچ آدمی مر گئے ہیں۔ جلدی پہنچو!"

جگت کا باپ سوہن سنگھ چارپائی پر بیٹھا تھا فوراً کھڑا ہو گیا۔ ہاتھ میں کلہاڑی لی اور بغیر صافا باندھے لپک کر کھیتوں کی طرف چل پڑا۔ لیکن وہاں پہنچ کر سوہن سنگھ نے دیکھا کہ پولیس اُس کے آنے سے پہلے وہاں پہنچ چکی تھی۔ اُس نے جلدی سے جھاڑیوں میں اپنی کلہاڑی چھپائی اور آہستہ آہستہ اُس طرف بڑھا جہاں پولیس بیانات لے رہی تھی۔ زمین پر کچھ دور تین لاشیں پڑی تھیں جن



سے خون نکل کر دھرتی کی پیاس بجھانے کی ناکام کوشش کر رہا تھا۔ اُن سے کچھ فاصلے پر سوہن سنگھ کا بڑا بیٹا بھگت سنگھ زخمی کھڑا تھا۔ اُس کا ایک ہاتھ بیکار ہو چکا تھا مگر دوسرے ہاتھ میں اُس کی شام لگی ڈانگ خون کے چھینٹے لئے اب بھی موجود تھی۔ باپ نے یہ منظر دیکھا اور سینے میں ہلچل مچ گئی۔ نہ جانے ان لاشوں میں اپنے والوں کی کتنی ہیں؟ دل میں بے شمار وسوسے لئے وہ زخمی بیٹے کے پاس آیا اور اشاروں ہی اشاروں میں دوسرے بیٹے کے لئے پوچھا۔ "شیو سنگھ کیا مارا گیا؟"

بھگت نے باپ کی طرف کنکھیوں سے دیکھا اور دھیمے لہجے میں کہا۔ "ہماری طرف سے ماما مارا گیا اور بڑا بھائی بھاگ گیا ہے۔ سامنے والوں کے دو آدمی مارے گئے۔" باپ نے بیٹے سے یہ بات سنی تو ذرا سنبھل گیا۔ اُس نے سوچا شیو سنگھ نے وہی فیصلہ کیا جو کسی بھی جاٹ کا ہو سکتا ہے۔ پولیس کے ہاتھ آنے سے بھاگ جانا بہتر ہے تاکہ جب بھی موقع ملے دشمن کے دو چار آدمیوں کو مار سکے۔ کیونکہ کسی نہ کسی دن پولیس کے ہاتھ تو آنا ہی ہے اور گرفتار ہونے کے بعد ایسے آدمی کو پھانسی سے کوئی نہیں بچا سکتا۔ شیو سنگھ نے جو کیا ٹھیک ہی کیا۔

اس مرتبہ جھگڑا جب شروع ہوا تو بھی کوئی خاص وجہ نہ تھی۔ دشمن کے دو آدمیوں نے الزام لگایا کہ تمہارے جانور ہمارے کھیتوں میں کیسے آئے؟ اور اس سے پہلے کہ کوئی جواب دیا جاتا اُنہوں نے ماما پر حملہ کر دیا۔ شیو سنگھ نے غصے میں کرپان نکال لی اور اُن پر جھپٹ پڑا۔ اور پھر ذرا ہی دیر میں وہاں دو آدمیوں کی لاشیں خون میں نہا گئیں۔ مگر اتنی دیر میں دونوں طرف کے آدمی اکٹھے ہو گئے اور جو جس کے ہاتھ لگا اُس سے لڑنے لگا۔ شیو سنگھ پولیس کے آنے سے پہلے ہی گھوڑی پر بیٹھ کر بھاگ نکلا اور بھگت سنگھ نے ماما کی تڑپتی ہوئی لاش پر قسم کھائی کہ میں تیرے خون کا بدلہ ضرور لوں گا۔

تھانے میں کیس چلا۔ دو آدمی قید کر لئے گئے اور باقی چھوڑ دیئے گئے۔ چھوٹنے والوں میں بھگت سنگھ بھی تھا۔ وہ پولیس سٹیشن سے باہر آیا تو بھی اُس کے دل میں انتقام کی آگ جل رہی تھی اور اُس نے تہیہ کر رکھا تھا کہ دشمنوں سے بدلہ ضرور لوں گا۔ یہ باتیں سوچتا ہوا وہ ابھی شیخوپورہ کے ریلوے سٹیشن تک ہی پہنچا تھا کہ ایک سمت سے تین گولیاں چلیں اور بھگت سنگھ کا کام تمام کر گئیں۔ دشمن بھگت سنگھ سے زیادہ ہوشیار نکلے۔

بھگت سنگھ کے قتل کی خبر گاؤں کے ساتھ ساتھ اُس کے مفرور بھائی شیو سنگھ تک بھی پہنچی۔ شیو سنگھ اس انتظار میں ہی رہا کہ چھوٹا بھائی پولیس سے چھوٹ کر گھر پہنچے تو اُسے سمجھائے کہ بھائی! ماں باپ کی آرزوؤں کا اب تو ہی مرکز ہے۔ مجھے تو کسی نہ کسی دن پھانسی چڑھنا ہے اس لئے دشمن کے چاروں بیٹوں کو قتل کرنے کی ذمہ داری تنہا میری ہی رہنے دے، تو درمیان میں نہ آ۔ تجھے ماں باپ کی خدمت کرنی ہے۔ جگت کو پڑھانا لکھانا ہے۔ جو گھر کے لئے میں کرنا چاہتا تھا اب نہ کر سکوں گا۔ آ! میں اور تو ذمہ داریاں بانٹ لیتے ہیں۔ گھر تو دیکھ، باہر کی ذمہ داریاں مجھ پر۔ مگر دل کی دل میں رہ گئی۔ بھگت سنگھ کو ظالموں نے راستہ ہی میں مار ڈالا اور اب شیو سنگھ انتقام کی ایسی آگ میں جل رہا تھا جو صرف دشمن کے خون سے ہی بجھ سکتی ہے۔ مجبوری یہ تھی کہ پولیس ہر طرف پھیل کر شیو سنگھ کو تلاش کر رہی تھی اور دشمن تک پہنچنا شیو سنگھ کے لئے مشکل ہو گیا تھا۔ اُدھر شیو سنگھ سے بچنے کے لئے

دشمن کے آدمی خود کو گاؤں میں محفوظ سمجھتے تھے۔ وہ جانتے تھے کہ شیو سنگھ کا پولیس کی نظر سے بچ گاؤں تک پہنچنا بہت مشکل ہے۔ جگت سے دشمنوں کو خطرہ نہیں تھا کیونکہ جگت اُس وقت بہت چھو تھا۔ گاؤں کا ہر آدمی جانتا تھا کہ پولیس گاؤں کے اطراف پھیل کر شیو سنگھ کو تلاش کر رہی ہے اور شیو سنگھ کا ایسے میں گاؤں آنا ناممکن ہے۔ مگر ماں کا دل نہیں مانتا تھا۔ وہ اکثر راتوں کو دروازہ کھولے دیر تک کھڑی رہتی۔ ہر آہٹ پر چونکتی، ہوا کی سرسراہٹ تک اُسے متوجہ کر لیتی۔ وہ سمجھتی شاید اُس کا بیٹا اُس سے ملنے آ پہنچا ہے۔ مگر وہاں کوئی نہ ہوتا۔ رات گزر جاتی اور ماں دوسری رات کا انتظار کرتی...... جگت ماں کی بے چینیاں دیکھ رہا تھا۔ مگر کر کچھ نہ سکتا تھا۔

رات تاریک تھی جب شیو سنگھ دشمنوں کے خون سے پیاس بجھانے گاؤں کی طرف آیا...... اُس نے پگڑی اُتار کر آدھا چہرہ چھپایا ہوا تھا۔ ابھی وہ گنے کے کھیتوں میں گھسنے ہی والا تھا کہ کسی اندھے نے پکار کر مدد چاہی۔ "ہے کوئی جو اندھے کو راستہ بتائے......؟"

شیو سنگھ نے آواز سنی اور سوچا کہ برے کام تو کر ہی رہا ہوں ایک نیک کام بھی کر لوں تو اچھا ہے۔ اُس نے اندھے کا ہاتھ تھاما اور گنے کے کھیتوں سے ہٹا کر راستہ پر لا کھڑا کیا۔ پھر اندھے کو وہاں چھوڑ کر وہ خود گنے کے کھیت میں جا پہنچا۔ وہ نہیں جانتا تھا کہ پولیس نے اُس کے لئے کھیتوں میں بھی جال پھیلائے ہوئے ہیں۔ ابھی اُسے کھیت میں داخل ہوئے چند ثانئے ہی گزرے تھے کہ خطرہ محسوس ہوا۔ شیو سنگھ سمجھ گیا کہ پولیس کہیں قریب ہی ہے۔ اُس نے تیزی سے اندر ہی اندر بڑھنا شروع کیا تاکہ خود کو کھیت کے بیچوں بیچ پہنچا دے۔ اتنی دیر میں اُس نے دیکھا کہ ذرا فاصلے پر پہلے چند مشعلیں روشن ہوئیں، اور پھر یہ مشعلیں بڑھتی ہی گئیں...... مشعلوں کی روشنی میں اسے پولیس والے حرکت کرتے ہوئے نظر آئے۔ شیو سنگھ سارا معاملہ بھانپ گیا۔ اُس نے فیصلہ کیا اس وقت یہاں سے فرار ہونے ہی میں بہتری ہے۔ پکڑا گیا تو دل کی آگ نہیں بجھا سکوں گا۔ پھر بھائی کا انتقام کون لے گا؟ وہ ایک گھنٹے تک کھیت میں خاموش پڑا رہا تاکہ پولیس کو یقین ہو جائے کہ وہ یہاں سے فرار ہو چکا ہے۔ لیکن پولیس والوں نے تو جیسے وہاں سے نہ ہٹنے کی قسم کھائی تھی۔ جب وقت زیادہ ہو گیا تو شیو سنگھ نے خود سنبھل سنبھل کر پیچھے ہٹنا شروع کیا تاکہ راستہ ملتے ہی نکل جائے۔ مگر راستے ہر طرف سے مسدود تھے۔ پولیس اتنی چوکنا تھی کہ ذرا سی بھی آہٹ ہوتی تو بندوقوں کے منہ کھل جاتے۔ آخر شیو سنگھ نے پولیس سے بچنے کی ایک اور ترکیب سوچی۔ اُس نے گولی ایک سمت داغی اور فوراً دوسری سمت نکل گیا۔ مگر یہ حربہ بھی ناکام ہوا۔ پولیس والے گولی کی سمت گولیاں تو ضرور برساتے مگر اس طرف بڑھتے صرف چند ہی لوگ۔ باقی سپاہی دوسری طرف بھی نظر رکھتے۔ گولیاں چل رہی تھیں اور رات کے سناٹے میں اُن کی آوازیں دُور تک سنی جا سکتی تھیں۔

ان کھیتوں سے صرف آدھ میل دُور رتیا گاؤں آباد تھا جہاں شیو سنگھ کے ماں باپ گولیوں کی آوازیں سن کر اُٹھ بیٹھے تھے اور اُن کے کان اس وقت آنکھوں کا کام کر رہے تھے۔ آدھ میل دُور چلتی ہوئی ہر گولی اُنہیں اپنے دل میں اُترتی ہوئی معلوم ہوتی۔ وہ جان گئے تھے کہ شیو سنگھ گاؤں کی طرف آیا ہوگا اور یہ جھڑپ پولیس اور شیو سنگھ کے ہی بیچ ہو رہی ہے۔



رات بھر گولیاں چلتی رہیں۔ رات بھر رتیا گاؤں جاگتا رہا۔ کبھی اگر گولیاں چلنی بند ہو جاتیں تو جگت اور اُس کے ماں باپ پر موت کی افسردگی چھانے لگتی اور اُن کے دل ڈوبنے لگتے۔ کیونکہ گولیوں کا بند ہونا شیو سنگھ کی موت کی نشاندہی کرتا تھا۔ رات بھر وہ دُعائیں مانگتے رہے۔ بیٹے کی زندگی کی دُعائیں...... گولیاں چلتی رہنے کی دُعائیں...... یہی گولیاں تو شیو سنگھ کی زندگی کی دلیل تھیں۔ رات گزرتی رہی اور دلیل صبح کے ساتھ گولیوں کی آوازوں میں کمی ہو گئی۔ شیو سنگھ کے پاس کارتوس ختم ہو گئے۔ وہ پریشان ہو گیا۔ مگر پھر بھی وہ زندہ پولیس کے ہاتھ نہیں آنا چاہتا تھا۔ پولیس برابر گولیاں چلاتی آگے بڑھ رہی تھی۔ شیو نے بندوق ایک ہاتھ میں تھامی اور دوسرے ہاتھ کو زمین پر رکھ کر "رتیا" گاؤں کی مٹھی بھر مٹی اُٹھالی۔ ابھی وہ اس مٹی کو چوم کر اپنے ماتھے تک لایا ہی تھا کہ گولیوں کی ایک باڑ نے اُس کے جسم میں شعلے بھر دیئے...... دونوں ہاتھوں کی مٹھیاں بھینچ گئیں اور اعصاب کھنچ گئے...... پولیس کی گولیوں کی آوازیں اب بھی گونج رہی تھیں۔ مگر اب ان سے بچنے والا کوئی نہیں تھا۔ پھر گولیوں کی آوازیں یکلخت بند ہو گئیں...... دس گھنٹے کی مسلسل جنگ کے بعد سناٹا ہوا تو "رتیا گاؤں" میں ماں کا دم سینے میں رُک سا گیا۔ وہ جان گئی کہ بیٹا مارا گیا۔ اُس کی بائیس سال کی کمائی لٹ گئی...... اب وہ شیو سنگھ کی موہنی صورت کبھی جیتی جاگتی نہ دیکھ سکے گی۔ آج اُس کا ایک اور بیٹا خاندانی دشمنیوں کی بھینٹ چڑھ گیا تھا۔ شیو کے مر جانے کے بعد بھی نہ جانے کتنی گولیاں چلائی گئیں۔ پولیس جب اُس کی لاش کے پاس پہنچی تو اس وقت بھی اُس کے ایک ہاتھ میں بندوق اور دوسرے میں اس گاؤں کی مٹی تھی۔ شیو کو اپنی زمین سے کتنا پیار تھا یہ دیکھ کر پولیس والوں کی آنکھوں میں بھی بادل سے اُمڈے مگر ہر دفعہ بادل برسا نہیں کرتے۔

جگت اس وقت بارہ سال کا تھا۔ اب سوہن سنگھ کے گھر میں وہ تنہا بیٹا بچا تھا۔ سب کی اُمیدیں اُسی سے وابستہ تھیں۔ فیصلہ یہ کرنا تھا کہ وہ کھیتی باڑی کرے یا انتقام لے؟ اُوپر تلے دو جوان بیٹوں کی موت نے ماں باپ کو بالکل مایوس کر دیا تھا۔ مگر جگت کے نانا نے اپنا فیصلہ سنا دیا کہ انتقام جگت کے ہاتھوں ہی پورا ہوگا۔ اُس نے جگت کو اس گاؤں میں چھوڑنا بھی مناسب نہیں سمجھا اور اُسے اپنے ساتھ لے گیا اور تربیت شروع کی۔ پہلے جگت کو دکھایا گیا کہ لوگ شراب پیتے ہیں اور کیسے پیتے ہیں؟ پھر اُسے شراب بنانا بھی سکھایا گیا۔ دھیرے دھیرے شراب پینا بھی اُسے آ گیا۔ نانا خوش تھا۔ وہ شراب کے نشے میں ڈوبے جگت سے کہتا۔ "جا جگت! ذرا سامنے بیٹھے آدمی کو گالیاں تو سنا آ۔" جگت جاتا اور شراب کے نشے میں خواہ مخواہ لوگوں سے جھگڑے کرتا، اُن سے لڑتا اور اپنے سے بڑوں کے مقابلے پر بھی جم جاتا۔ اب اُسے بھی اس میں مزہ آنے لگا تھا...... نانا نے لڑائی جھگڑے میں طاق کر کے اب اُسے چوری کی تربیت دینی شروع کی۔ وہ کبھی کسی کی مرغی، کسی کی بکری اور کبھی بھینس تک چرا لاتا اور نانا شاباشی دیتا۔ اس کام میں بھی وہ بہت جلدی ہوشیار ہو گیا۔ کئی دفعہ وہ پولیس کے ہتھے بھی چڑھا مگر نانا ہمیشہ اُسے باتیں بنا کر چھڑا لیا کرتا کہ "ابھی تو یہ بچہ ہے۔ چوری ووری کا اسے کیا پتہ؟" دوسروں کے سامنے تو وہ جگت کو معصوم ہی کہتا مگر اکیلے میں ہمیشہ جگت کی تعریف کرتے ہوئے یہ ضرور کہتا۔ "بیٹے! بڑے ہو کر خطرناک ڈاکو بننے کا یہی راستہ ہے۔"

وقت گزرتا گیا۔ گاؤں کے آوارہ لڑکوں میں سے جگت کے بھی کچھ دوست ہو گئے تھے۔ اُن

میں ہزارہ سنگھ بھی شامل تھا۔ ان سب لڑکوں نے چھوٹا سا ڈاکہ مارنے کا پروگرام جگت کی سرکردگی میں بنایا اور پہلا ڈاکہ ایک حلوائی کی دکان پر ڈالا گیا۔ مٹھائی چرائی گئی اور ساتھ ہی سونے کا پانی چڑھا ایک کڑا بھی۔ مٹھائی لے کر سب کے سب کھیتوں میں چلے گئے۔ جتنی خود کھائی گئی، خود کھائی باقی ڈھور ڈنگروں کو کھلا دی۔ سونے کا کڑا پانچ دس روپے میں بیچا اور پیسے آپس میں بانٹ لئے۔

چوری کی اس واردات کا پتہ لگانا پولیس والوں کے لئے کوئی مشکل بات نہیں تھی۔ لوگوں نے دیکھا تھا کہ جگت نے ڈھور ڈنگروں کو مٹھائی کھلائی ہے۔ پولیس نے جگت کو گرفتار کیا مگر نانا اس مرتبہ بھی بیچ میں پڑا اور اُسے نادان اور بے وقوف کہہ کر چھڑا لیا۔ اُس وقت کون جانتا تھا کہ یہ نادان اور بیوقوف بچہ ہی ایک دن سرزمین پنجاب کا سب سے مشہور ڈاکو بنے گا......!

جگت سولہ سال کا ہوا تو اپنے ڈیل ڈول سے بیس اکیس سال کا لگنے لگا۔ نانا نے بھی سوچا کہ جگت جوان ہو گیا ہے اب اُسے ماں باپ کے پاس لے جانے میں کوئی خطرہ نہیں تاکہ یہ بھی جان سکے کہ اسے اپنی طاقت کس کے خلاف استعمال کرنی ہے۔ نانا کو یقین تھا کہ دشمن کو دیکھ کر جگا کا خون شر و جوش مارے گا اور اُسے دونوں بھائیوں اور ماما کی موت یاد آجائے گی۔ یہ باتیں سوچ کر اُس نے جگا کو ساتھ لیا اور ''رتیا'' کی طرف چل پڑا۔ اب وہ ''رتیا'' میں داخل ہو چکے تھے۔ جگت نے دُور سے اپنے گھر کے دروازے دیکھے تو تیز تیز قدم اُٹھا کر چلنے لگا۔ اُس کی ماں صحن میں بیٹھی بھینس کا دودھ دوہ رہی تھی۔ اُس نے سامنے سے آتے ہوئے نوجوان کو دیکھا تو بے چین ہو کر کھڑی ہو گئی اور بولی۔ ''میرا جگت آ رہا ہے۔'' یہ بات اُس نے اتنے زور سے کہی کہ پاس ہی پلنگ پر لیٹا اُس کا شوہر سن لے۔ سوہن سنگھ نے جگت کی ماں کی طرف دیکھا تو اُس کے چہرے پر بڑے اطمینان اور سکون کی مسکراہٹ تھی۔ سامنے سے جوان بیٹا دونوں ہاتھ پھیلائے ایسے دوڑا ہوا آ رہا تھا جیسے پورے گھر کو آغوش میں لینا چاہتا ہو۔ ماں نے بیٹے کی بیتابی دیکھی تو مسکرائی۔ بیٹے کے قدم اور تیزی سے اُٹھنے لگے۔ اب تقریباً وہ بھاگ رہا تھا۔ ماں نے یہ دیکھا تو زور سے بولی۔ ''بیٹا سنبھل کر۔ بیچ راستے میں بھینس بیٹھی ہوئی ہے۔'' مگر جگت اس جملے سے پہلے ہی وہاں پہنچ چکا تھا۔ ماں نے بیٹے کو سینے سے لگایا تو دل ٹھنڈا ہو گیا۔ ماں نے پوچھا۔ ''جگت! کیا اکیلا ہی آیا ہے؟''

''نہیں ماں اکیلا کیوں...... نانا بھی ساتھ ہیں۔'' جگت نے جواب دیا اور ماں باپ کے قدموں میں جھک گیا۔

تینوں کی نظریں ایک بار پھر دروازے کی طرف اُٹھیں اور سامنے سے آتے ہوئے بوڑھے پر جم گئیں۔ بوڑھا نانا ہاتھ میں ڈانگ لئے سامنے سے آ رہا تھا۔ جگت کو اب احساس ہوا کہ نانا کو پیچھے چھوڑ کر میرا بھاگ آنا بہت غلط تھا۔ نانا کو مجھ سے پہلے آنا چاہئے تھا۔ وہ خود ہی خود ماں باپ کے سامنے شرمندہ سا ہو گیا۔ ماں نے بیٹے کو ایک دفعہ دیکھا اور اس سے پہلے کہ باپ گھر میں داخل ہو، کھونٹی پر سے دوپٹہ اُتار کر اوڑھ لیا۔ پھر پسینہ خشک کرنے کے بہانے بیٹے کے چہرے کو دونوں ہاتھوں سے چھوا۔ اتنی دیر میں نانا اندر آ چکے تھے۔ نانا نے جگت سے کہا۔

''تو نے تو اتنی جلدی کی کہ مجھے پیچھے چھوڑ آیا۔''

نانا کی بات سن کر جگت ایک مرتبہ پھر شرمندہ ہوا۔ بیٹی نے باپ کے قدم چھوئے اور بولی۔



''بابا! تم نے میرے بیٹے کو کھلا پلا کو خوب تگڑا کر دیا ہے۔'' سوہن سنگھ بھی اپنے سسر کی طرف احسان مندانہ نظروں سے دیکھ رہا تھا۔ نانا کا حوصلہ بڑھا تو کہنے لگا۔ ''دیکھا...... کوئی کہہ سکتا ہے کہ یہ سولہ سال کا ہے؟ بیس بائیس سال کا جوان لگتا ہے۔'' پھر اُنہوں نے ساتھ والے مکان کی طرف اشارہ کیا اور بولے۔ ''اب اُن سے بدلہ لینے کے قابل ہو گیا ہے کہ نہیں؟''

جگت کے باپ نے ان لفظوں میں انتقام کی دبی ہوئی چنگاری کو محسوس کر لیا اور اُداس ہو گیا۔ مدتوں کے بعد آج پھر اس چنگاری کو جگت کے نانا نے ہوا دی تھی۔ سوہن سنگھ نے سسر کو اپنی چارپائی پر بٹھا لیا اور خود بھی قریب بیٹھ گیا۔ اتنے میں جگت کی ماں تین بڑے بڑے گلاسوں میں لسی بنا کر لے آئی۔ بوڑھے نے گلاس تو لیا مگر سوچنے لگا کہ لڑکی کے گھر کی لسی کیسے پیوں؟ جگت کی ماں نے یہ محسوس کر لیا کہ بابا کیا سوچ رہے ہیں۔ وہ مسکرائی اور باپ سے بولی۔ ''بابا یہ تمہاری ہی دی ہوئی بھینس کے دودھ کی لسی ہے۔'' اور بوڑھے کو یاد آ گیا کہ اُس نے چار سال پہلے بیٹی کو ایک بھینس تحفتاً دی تھی۔ بوڑھا بھی مسکرایا اور لسی پینے لگا۔ اتنے میں پڑوس کے گھر سے ایک عورت گھونگھٹ کاڑھے ہاتھ میں خالی مٹکا اُٹھائے نکلی۔ بوڑھے نے بیٹی سے اشاروں میں پوچھا۔ ''کون ہے یہ عورت؟''

ابھی بات ختم بھی نہیں ہو پائی تھی کہ جگت کی ماں نے کہا۔ ''یہ دیرو ہے۔ پڑوس کی بڑی بہو۔'' پڑوسی کا لفظ سن کر بوڑھے کو غصہ آ گیا۔ بولا۔

''دشمن کو پڑوسی کہتی ہے...... خبردار! یہ دشمن ہیں۔ انہیں کبھی پڑوسی مت کہنا۔ دشمن کہو دشمن۔''

جگت کی ماں بولی۔ ''مگر یہ دیرو تو بڑی بھلی عورت ہے۔'' اب بوڑھے کو غصہ آ گیا۔ اگر داماد سامنے نہ ہوتا تو شاید بوڑھا بیٹی پر ہاتھ بھی اُٹھا دیتا مگر ضبط کر گیا اور صرف اتنا کہا۔

''اگر بھلی ہو گی تو اپنے لئے ہو گی۔ اپنے گھر میں ہو گی۔ جانے کس کمینے نے اس بدنصیب کو ان بدمعاشوں کے گھر بھیج دیا۔ تو اسے اچھا سمجھتی ہے مگر کبھی یہ سوچا ہے کہ اسی کے پیٹ سے تیری اولادوں کے دشمن پیدا ہوں گے۔ میرے اور تیرے بیٹوں کو قتل کرنے والے اس کی کوکھ سے جنم لے کر پالنے میں جھولیں گے۔ یہ ناقابل برداشت ہے۔'' نانا غصے سے کانپ رہے تھے۔ جگت دُور کھڑا نانا کو دیکھ رہا تھا۔ پھر اُس کی نگاہیں جاتی ہوئی عورت کی طرف اُٹھ گئیں۔ اُس کی چال میں بلا کی نزاکت تھی۔ جگت کو عورت کی پشت نظر آ رہی تھی۔ وہ چھوٹے چھوٹے قدم اُٹھاتی دھیرے دھیرے جگت سے دُور ہوتی جا رہی تھی۔ مگر جگت کی نوجوان آنکھوں کو اُس کی کمر کی لچک بڑی بھلی لگ رہی تھی۔ وہ سوچ رہا تھا یہ عورت سامنے سے کیسی ہو گی؟

تھوڑی دیر کے لئے خاموشی چھا گئی۔ جگت کے باپ نے بات بدل کر شروع کرنے کے لئے بوڑھے سے دھرم پور کے حالات پوچھنے شروع کر دیئے۔ جگت کی ماں کھانا پکانے کے لئے رسوئی کی طرف چلی گئی۔ جگت نے دونوں بزرگوں کو باتوں میں مگن دیکھا تو خود بھی تھوڑی دیر کے لئے وہاں سے ہٹ کر اُوپر چلا گیا۔ چھت پر دونوں کمرے جیسے وہ چھوڑ گیا تھا اب تک ویسے ہی تھے۔ ویسے ہی صاف ستھرے...... دیوار پر گرو نانک کی تصویر اُسی طرح آویزاں تھی۔ کمرے کو دیکھنے سے اندازہ ہوتا تھا کہ اس کی صفائی اگر روز نہیں تو دوسرے تیسرے روز ضرور ہوتی ہے۔ جگت کو ماں پر

پیار سا آ گیا۔ تنہا ہوتے ہوئے بھی گھر کی ہر چیز کا کتنا خیال رکھتی ہے۔ گھر کا ہر کونہ اُس کی صفائی پسندی کی گواہی دے رہا تھا۔ جگت نے دیکھا کہ کونے میں ایک صندوق رکھا ہے۔ اُس نے آ کر اُسے کھولا اندر دونوں بڑے بھائیوں کے کپڑے، کرپانیں اور تلواریں رکھی تھیں۔ کپڑوں میں سے اُس نے ایک کرتہ نکالا اور اپنے جسم پر ڈال کر ناپنے لگا۔ اُسے بڑی حیرت ہوئی جب اُس نے دیکھا کہ کرتہ اُس کے جسم پر بالکل ٹھیک تھا۔ اُس نے کرتہ پہنا اور آئینے کے سامنے آ کھڑا ہوا اور خود ہی اپنی شبیہ آئینے میں دیکھ کر چونک گیا...... اُسے لگا جیسے آئینے میں وہ نہیں بلکہ اُس کا بڑا بھائی بھگت سنگھ کھڑا ہے۔ آج جگت کو پہلی مرتبہ یہ احساس ہوا کہ وہ بھگت سے کتنا مشابہہ ہے۔ وہی ڈیل ڈول، وہی انداز...... اُس کی نگاہوں میں بھائی کا گولیوں سے چھلنی بدن بھی پھر گیا۔ اُس نے جھک کر صندوق میں سے بھائی کی تلوار نکالی۔ تلوار ایسی چمک رہی تھی جیسے اب تک خون کی پیاسی ہو...... اُس نے تلوار کی دھار دیکھنے کے لئے اُس پر اُنگلی رکھ دی۔

اتنے میں کہیں قریب ہی چوڑیوں کی کھنکناہٹ سنائی دی اور جگت خوابوں کے گورکھ دھندے سے نکل آیا۔ اُس نے کمرے کی کھڑکی سے دیکھا۔ پڑوس کی عورت کپڑے سکھانے کے لئے چھت پر ڈال رہی تھی۔ وہی عورت جو کچھ دیر پہلے اُس کے گھر کے دروازے کے پاس سے پانی بھرنے نکلی تھی۔ جس کی چال جگت کو اب تک یاد تھی۔ وہ اُسے دیکھے جا رہا تھا۔ عورت کے سر پر دوپٹہ نہیں تھا۔ اُس کے لمبے بال کھلے تھے۔ جگت نے تلوار صندوق میں رکھی اور کمرے سے باہر آ کر عورت کو دیکھنے لگا۔ وہ کپڑے پھیلانے سے پہلے جھٹکتی تا کہ سلوٹیں دُور ہو جائیں اور اس جھٹکے کے ساتھ اُس کے جسم کے خوبصورت اور حسین خطوط کچھ اور واضح ہو جاتے۔ یکایک عورت کی نظر جگت کی نظروں سے ٹکرائی۔ وہ سمجھا تھا کہ عورت شرما کر نظریں جھکا لے گی اور پھر شاید سامنے سے بھاگ بھی جائے گی۔ مگر اُس کی نظریں تو جیسے جگت پر ٹک کر رہ گئی تھیں۔ وہ پلک جھپکانا بھی بھول گئی۔ پھر جانے اُسے کیا خیال آیا کہ اپنے دونوں ہاتھوں سے سینے کو چھپانا چاہا۔ مگر یہ اُس کے اختیار میں نہیں تھا۔ اُس نے چاہا کہ وہ اُنہیں قابو میں کر لے مگر ناکام ہو گئی۔ ہر بار وہ کچھ اور کھل کر جگت کے سامنے آتے۔ جگت کے بدن میں سنسناہٹ سی ہونے لگی۔ وہ کھڑکی سے ہٹ گیا۔ ابھی وہ مُڑا ہی تھا کہ چوڑیوں کی کھنک پھر سنائی دینے لگی۔ وہ اب ہلکے ہلکے سُروں میں گا بھی رہی تھی۔ ”سوہنے مکھڑے والے تجھے آج پہلی مرتبہ دیکھا ہے مگر ایسا لگتا ہے جیسے پہلے بھی کئی بار دیکھا ہو۔ یہ نہیں جانتی کہ کہاں...... شاید خوابوں میں۔“

جگت گیت کے بول سن کر چونکا۔ اُس نے سوچا یہ تو شادی شدہ عورت ہے پھر یہ مجھے دیکھ کر ایسا گیت کیوں گا رہی ہے؟ ابھی وہ سوچ ہی رہا تھا کہ عورت کے گانے کی آواز پھر آنے لگی۔ وہ گا رہی تھی۔ ”تیرے ہونٹوں کی زمین پر سبزہ کا آغاز ہے تو جوان ہو گیا تیرا رنگ بھی گورا ہے۔“

جگت نے وہیں کھڑے کھڑے مُڑ کر آئینے میں خود کو دیکھا اور اُسے پھر خیال آیا کہ یقیناً میرے ہی لئے گا رہی ہے۔ اُس گھر کے مرد کا خیال آتے ہی جگت کا چہرہ سرخ ہو گیا۔ اُسے نانا کے الفاظ یاد آ گئے۔ ”دشمن کی بیوی کی کوکھ سے دشمن ہی جنم لیں گے۔“ پھر اُسے ماں کا جملہ بھی یاد آیا۔ ”یہ اچھی عورت ہے۔“ جگت نے سوچا عورت بھلی سہی مگر ہے تو دشمن کی عورت...... کہیں اس میں



بھی دشمنوں کی چال نہ ہو۔ پہلے اس نے ماں پر جادو چلایا اور اب مجھے بیوقوف نہ بنا رہی ہو۔ لیکن موقع ہے میں اسے قابو میں کر کے دشمنوں کی عزت سے کھیل سکتا ہوں۔ اُس بڈھے کھوسٹ کی بیوی سے پیار جتا کر اُس کے خاندان کو گاؤں بھر میں بدنام کر سکتا ہوں۔ کسی جاٹ خاندان کے لئے اس سے زیادہ ذلت کا مقام اور کیا ہو سکتا ہے کہ اُس کی عورت کی دشمن سے آشنائی ہو۔ یہ سوچ کر جگت خوش ہو گیا۔ اُس نے مُڑ کر پھر کھڑکی سے باہر دیکھا۔ اب پڑوس کی چھت خالی تھی۔ صرف کپڑے سوکھنے کے لئے پڑے تھے۔ ابھی جگت انہی خیالوں میں گم تھا کہ پیچھے سے کسی کے قدموں کی آہٹ سنائی دی۔ اُس نے مُڑ کر دیکھا تو پیچھے بوڑھا نانا کھڑا تھا۔ جگت چونک گیا۔ اُس نے دل ہی دل میں شکر کیا کہ اچھا ہوا اس وقت پڑوس کی چھت پر ویرو نہیں ہے۔ اگر نانا دیکھتے تو جانے کیا سوچتے...... نانا نے جگت کے پاس آ کر کہا۔ ”جگت! میں دھرم پور واپس جا رہا ہوں۔ ابھی روانہ ہو جاؤں گا تو اڈے سے بس مل جائے گی۔“

پورے ساڑھے چار سال بعد نانا جدا ہو رہے تھے۔ بوڑھا جٹ جگت کے کچھ اور قریب آ کر بولا۔ ”بیٹے! میرا دیا ہوا سبق بھولنا مت۔“

جگت نے جھک کر نانا کے قدموں کی مٹی اپنی پیشانی سے لگائی۔ نانا نے اُسے سینے سے لپٹا لیا اور اپنی ڈانگ اُسے دی۔ وہی ڈانگ جسے نانا کبھی خود سے جدا نہیں کرتے تھے۔ رات کو سوتے ہوئے بھی یہ اُن کے پاس ہی ہوتی۔ جگت نے سوچا نانا اپنی اتنی پسندیدہ ڈانگ مجھے کیوں دے رہے ہیں؟ میرے پاس بھی تو ڈانگ ہے۔ وہ کبھی نانا کو اور کبھی ڈانگ کو دیکھتا۔ نانا نے کہا۔ ”جگت! تجھے یہ ڈانگ جیسی نظر آ رہی ہے ویسی نہیں ہے۔“

نانا نے ڈانگ کا ایک سرا پکڑ کر زور لگایا تو ڈانگ کے اندر سے دوسرے سرے پر لگی ہوئی برچھی نکلی۔ اُنہوں نے جگت کو مسکراتی آنکھوں سے دیکھا۔ ”تو اب سمجھ گیا ہوگا کہ یہ میں تجھے کیوں دے رہا ہوں۔ اس کو بڑی حفاظت سے رکھنا۔ قانوناً یہ ہتھیار رکھنا منع ہے۔ مگر تجھے اُن چاروں سے نمٹنے کے لئے قانون وغیرہ نہیں سوچنا ہے۔ تو اکیلا ضرور ہے مگر مجھے یقین ہے کہ تو ان سب پر بھاری ہو گا۔“ یہ کہتے ہوئے نانا نے بڑی حقارت سے پڑوس کے گھر پر نظر ڈالی۔ نانا کے جملے سن کر جگت کی گرفت ڈانگ پر مضبوط ہو گئی۔ اُس نے عقیدت سے آنکھیں بند کر لیں جیسے کوئی عزم کر رہا ہو۔ نانا نے دیکھا اور خوشی سے جھوم گیا۔ اُس نے جگت کو پیار کیا اور جاتے جاتے بولا۔

”میں تھوڑے دنوں میں ہزارہ سنگھ کو بھی یہاں بھیج دُوں گا تا کہ تیری تنہائی ختم ہو جائے۔ دونوں مل کر رہنا۔ مجھے اُمید ہے تم ماموں بھانجے ایک مرتبہ پھر ”رتیا“ پر راج کرو گے۔“

نانا چلے گئے۔ جگت اُن کے جانے کے بعد پھر کھڑکی میں آیا کہ شاید ویرو پھر چھت پر آ گئی ہو۔ لیکن ویرو اس وقت اپنی رسوئی میں مصروف تھی۔ جگت دیکھتا رہا۔ ویرو کام میں مگن تھی۔ جگت نے چھت سے ایک کنکر اُٹھا کر ویرو کی طرف پھینکا۔ کنکر ویرو کی کمر پر لگا مگر جگت کی طرف دیکھنے کی بجائے اِدھر اُدھر کنکر ڈھونڈنے لگی...... جگت سمجھا شاید کنکر اُٹھا کر میری طرف پھینکے گی۔ مگر ویرو نے کنکر ڈھونڈ کر آگ میں ڈال دیا۔ جگت سوچنے لگا عجیب پاگل لڑکی ہے۔ کنکر کو آگ میں ڈال دیا۔ آخر کیوں؟

اتنے میں جگت کی ماں نے نیچے سے ویرو کو آواز دی۔ "ویرو..... او ویرو!"

"ابھی آئی۔"

یہ کہہ کر ویرو نے چولہے پر سے دیگچی اُتاری اور بھاگتی ہوئی جگت کی ماں کی طرف چلی گئی اور جگت سوچنے لگا دو دشمن گھروں کے درمیان ویرو نے اپنا کیا مقام بنایا ہے؟ ویرو جو تین سال پہلے اس بوڑھے سے بیاہی گئی تھی وہ جب بہو بن کر اس گھر میں آئی تو تھوڑے ہی دنوں میں یہ گھر اُسے پھاڑ کھانے کو دوڑنے لگا۔ تنہائی کا احساس شدت اختیار کرتا چلا گیا۔ گھر میں ویرو کی عمر سے بڑے تین دیور اور اس سے تگنی عمر کا شوہر تھا۔ وہ پریشان ہوگئی۔ بدمعاش بڈھا بات بات پر جوان بیوی پر شک کرنے لگا۔ اور جب عورت پر اُسی کے گھر میں شک کیا جانے لگے تو اُسے دشمن بھی اچھے لگنے لگتے ہیں۔ ویرو خود اس گھر میں نہیں آنا چاہتی تھی۔ اُسے اس گھر کے جھگڑوں اور بدمعاشیوں کا پتہ تھا۔ اسی بناء پر اس گھر کے بڑے لڑکے کی شادی جوانی میں نہ ہو سکی۔ اور جب ویرو کو اُس نے بیاہا تو وہ اُس وقت پچاس سال کا تھا۔ ویرو کے گھر والے بھی جانتے تھے کہ دشمنی سوہن سنگھ جاٹ جیسے بہادر خاندان سے ہے۔ سوہن سنگھ کے بیٹوں کے مارے جانے کے بعد سے جھگڑے ذرا بند ہو گئے تھے اس لئے ویرو کے لالچی باپ نے اُسے اس جہنم میں دھکیل دیا تھا۔ ویرو نے بہت احتجاج کیا۔ اور پہلی رات ہی ویرو نے پیار کے بولوں کی جگہ احکامات سنے۔ اُس کے شوہر نے کہا۔

"کبھی جوان دیوروں کے سامنے تنہائی میں نہ جانا بلکہ کسی بھی جوان مرد کے گھر جانے کی کوشش نہ کرنا۔"

ویرو جان گئی کہ سہاگ رات نصیحتوں میں گزرے گی۔ اُس نے کروٹ لی اور سوگئی۔ ابھی چند منٹ ہی گزرے تھے کہ ویرو چیخ مار کر جاگ گئی۔ اُس کے بوڑھے شوہر نے ویرو کے نازک ہاتھ پر اپنا سگریٹ بجھا دیا تھا۔ وہ ہاتھ کی جلن سے تڑپ رہی تھی اور بڈھا ہنس رہا تھا..... سہاگ رات سے شروع ہونے والے ظلم بڑھتے ہی گئے۔ دن گزرتے گئے اور شکی شوہر نے ویرو کے دل سے خود کو بالکل گرا لیا۔ اُس نے جگت کی ماں سے ملنا شروع کیا اور جو محبت اُسے یہاں ملی اُس نے ویرو کا دل موہ لیا۔ جگت کی ماں ویرو کی مظلومیت پر آنسو بہاتی اور اکثر اپنے دونوں بیٹوں کے قتل ہونے کی خبر سنایا کرتی۔ دونوں دُکھی تھیں۔ دونوں نے مل کر ایک دوسرے کا غم بانٹ لیا اور اس طرح اُن کی دوستی میں اور اضافہ ہو گیا..... اب جگت کی ماں مایا کور اور ویرو کی دوستی سب جانتے تھے۔

ویرو، جگت کی ماں کے بلانے پر اُس کے پاس آئی اور بولی۔

"آج تمہارے ہاں مہمان آئے ہیں۔ کام بڑھ گیا ہوگا۔ لاؤ ہاتھ بٹاؤں۔"

مایا کور بولی۔ "میرے باپو آئے تھے۔ تو تو جانتی ہے کہ باپ بیٹیوں کے گھر کا نہیں کھاتے۔"

ویرو نے جھٹ سے کہا۔ "میں اپنے گھر سے نکال لاؤں؟"

مایا کور کو ویرو کی معصومیت پر پیار آگیا۔ سوچنے لگی اس نادان کو کیا معلوم کہ میرے باپو اُس کے گھر سے کتنی نفرت کرتے ہیں۔ پھر ویرو سے پیار بھرے لہجے میں بولی۔

"ویرو! باپو تو جگت کو چھوڑنے آئے تھے۔ پورے ساڑھے چار سال بعد میرا بیٹا آیا ہے۔ تو نے نہیں دیکھا جگت کو، بڑا ہو گیا ہے۔ ابھی بلاتی ہوں۔ اُوپر والے کمرے میں ہے..... جگت! او



جگت..... ذرا نیچے تو آ۔"

جگت ماں کی آواز سن کر فوراً نیچے آیا۔ اتنی جلدی جیسے اُسے پتہ ہو کہ اب اُسی کو پکارا جائے گا۔ اور وہ اس کے لئے تیار بیٹھا ہو۔ جگت نے پوچھا۔ "کیا ہے ماں؟"

"کھانا نہیں کھائے گا کیا؟ ویرو پراٹھے بہت اچھے پکاتی ہے۔ کھائے گا تو اُنگلیاں چاٹتا رہ جائے گا۔"

جگت نے شرارت سے پہلے ویرو کو دیکھا اور پھر ماں سے بڑے بھولپن سے پوچھا۔

"کس کی اُنگلیاں ماں؟"

ویرو، جگت کا جملہ سن کر شرما گئی اور دوسری طرف دیکھنے لگی۔ ماں نے جگت کو ڈانٹا۔

"جگت! تو اب جوان ہو گیا ہے۔ منہ سے بات ذرا سوچ سمجھ کر نکالا کر....." ماں کی پیار بھری ڈانٹ سن کر جگت چپ ہو گیا اور ویرو جلدی سے رسوئی گھر میں جا بیٹھی..... جگت نے ہاتھ منہ دھویا اور چارپائی پر آ بیٹھا۔ ماں نے کھانا سامنے رکھا۔ پراٹھوں سے اُٹھتی ہوئی خوشبو نے جگت کی بھوک کچھ اور بڑھا دی تھی۔ اُس نے ویرو کو ترچھی نظروں سے دیکھا اور بے خیالی میں گرم گرم پراٹھوں پر ہاتھ رکھ دیا۔ پراٹھوں کے گرم گھی سے اُس کی اُنگلیاں جل گئیں اور گھبرا کر اُس نے ہاتھ کھینچ لیا۔ اُسی وقت ویرو کی نظر پڑی اور وہ کھلکھلا کر ہنس پڑی۔ جگت شرمندہ ہو گیا۔ ماں نے جگت کی حالت دیکھی تو کہا۔

"کھانا کھاتے ہوئے دھیان کھانے کی طرف رکھا کرتے ہیں۔ اِدھر اُدھر کی نہیں سوچتے۔"

جگت پراٹھے کھا رہا تھا اور انکھیوں سے کبھی کبھی ویرو کی طرف بھی دیکھتا جاتا۔ جب دیکھتا کہ ویرو اُسے دیکھ رہی ہے تو جلدی سے اپنی بھیگتی مسوں پر ہاتھ پھیرنے لگتا، اپنی پگڑی درست کرنے لگتا۔ ویرو، جگت کی حرکتیں سمجھ گئی تھی۔ وہ جان گئی کہ جگت اس طرح مجھے میرا گایا ہوا گانا یاد دلا رہا ہے۔ وہ سمجھ گیا ہے کہ وہ گانا میں نے کس کے لئے گایا تھا۔

وقت گزر گیا۔ دن سے رات ہوگئی مگر ویرو اپنے گھر آ کر بھی اب تک پڑوس میں آئے ہوئے جگت کی باتیں یاد کر رہی تھی۔ اُس کا شوہر چارپائی پر پڑا پاؤں دبوا رہا تھا مگر ویرو پاؤں دباتے دباتے کہیں اور خیالوں میں گم ہو جاتی۔ اس مرتبہ پھر اُس کا ہاتھ رُکا تو شوہر چیخ پڑا۔

"کیا سوچ رہی ہے آخر..... ہاتھ کیوں نہیں چل رہے ہیں تیرے؟"

ایک دم ویرو کے خیالات پڑوس کے گھر سے پھر اپنے گھر میں سمٹ آئے۔ وہ سمجھ گئی کہ میری خوشی میرے شوہر سے چھپ نہیں سکی ہے۔ شوہر ویرو کے چہرے پر پھیلی مسکراہٹ کو دیکھ کر اور حیران تھا کہ ڈانٹ کھا کر بھی ویرو مسکرا رہی تھی۔ وہ نہیں جانتا تھا کہ ویرو کی مسکراہٹ کا امین تو جگت ہے۔ آج ڈانٹ کھا کر بھی ویرو کو خوشی ہوئی تھی۔ اس ڈانٹ کا اب کوئی مقصد تو تھا۔ پہلے تو وہ بغیر کسی وجہ کے ڈانٹ کھاتی رہتی تھی، پٹتی رہتی تھی۔ اُس کے شوہر نے پوچھا۔

"کیا بات ہے..... آج بڑی خوش نظر آ رہی ہے؟"

ویرو نے سوچا موقع اچھا ہے اُس نے فوراً بات بنائی۔

"آج صبح جب گردوارے گئی تھی تو وہاں ہری درشن چاچی ملی تھی۔ وہ پرسوں رام پور جا رہی

ہے۔ اگر تم کہو تو میں بھی ماں سے مل آؤں؟"

شوہر نے کہا۔ "اچھا...... یہ بات ہے۔ چلی جانا مگر شام تک واپس ضرور آ جانا!"

یہ کہہ کر موہن سنگھ کروٹ بدل کر سو گیا۔ ویرو نے اپنا بستر نیچے فرش پر بچھا لیا۔ سونے کے لئے نہیں بلکہ جگت کی باتوں میں پھر ڈوب جانے کے لئے...... دو میاں بیوی ایک چھت کے نیچے رہے تھے۔ مگر روحیں ایک دوسرے سے کتنی دور تھیں۔

اسی گھر کی چھت پر ویرو کے تینوں دیور ہوتے تھے۔ رام، شیام اور لکھن۔ اس وقت تینوں لیٹے ہوئے باتیں کر رہے تھے۔ جگت کی باتیں...... رام نے کہا۔

"پڑوس والا جگت آیا ہے مگر بڑے بھائی کو کچھ فکر ہی نہیں۔"

شیام نے کہا۔ "بڑے بھائی کو بیوی سے فرصت ہو تو کچھ سوچیں۔ انہیں کاہے کی فکر...... بند کمرے میں سوتے ہیں۔ مرنا تو ہمیں پڑے گا۔"

لکھن بولا۔ "ہاں یار...... بڑے بھائی کو بیوی کے ساتھ دیکھ کر تو میری بھی طبیعت اب شادی کرنے کو چاہنے لگی ہے۔"

شیام نے لکھن کو ڈانٹا۔ "تجھے شادی کی سوجھ رہی ہے۔ ارے کمبخت! اس وقت تو ہمیں جگت کے لئے کچھ سوچنا چاہئے۔ دوپہر کو اُس کا نانا کھیتوں کے پاس سے گزرتے ہوئے کہہ رہا تھا کہ دو چار دن بعد میں ہزارہ سنگھ کو بھی بھیج دوں گا۔ جگت سے کہہ دینا کہ دونوں مل کر جتنی جلدی ہو سکے اپنے پڑوسیوں کا قرض چکا دیں۔ بڈھا یقیناً جگت اور ہزارہ کو ہم چاروں کے لئے ہی تیار کر رہا ہو گا۔ تاکہ وہ دونوں مل کر ہم چاروں کو......!"

اس کے آگے شیام سے نہیں بولا گیا مگر لکھن نے شیام کو ٹوکا۔ "بس بھول گئے...... چار چار کی رٹ لگاتے ہوئے یہ کیوں بھول جاتے ہو کہ بڑا تو ہو گیا بیوی کا۔ ہم اب صرف تین ہیں۔"

رام نے لکھن کی بات سمجھتے ہوئے تینوں سے کہا۔ "اور اب ہم تینوں کو ہر وقت ساتھ رہنا چاہئے۔ خبردار! بغیر ہتھیار کے کوئی گھر سے باہر نہ جائے۔"

ایک گھر کی چھت پر جگت کے خلاف سازشیں ہو رہی تھیں۔ اور برابر والے مکان کے صحن میں جگت چارپائی پر لیٹا کروٹیں بدل رہا تھا۔ اُس کی نیند دور چلی گئی تھی۔ دور...... مگر بہت دور نہیں پڑوس کے مکان میں...... وہ سوچتا رہا اور پھر منزل سے پہلے ایک موڑ پر اُس کی سوچ کے قدم رُک گئے۔ اب وہ یہ سوچ رہا تھا کہ ویرو میرے ذہن میں گھر کیوں کرتی جا رہی ہے؟ وہ میری دشمن ہے۔ مجھے تو دشمن کو نیچا دکھانے کے لئے اُسے صرف ہاتھ میں رکھنا چاہئے۔ اُس کے لئے میرے دل میں درد کیسا؟ ان ہی خیالوں میں گم نہ جانے اُسے کب نیند آ گئی......!

صبح جب جگت جاگا تو باپ کھیتوں پر جانے کی تیاری کر رہا تھا۔ اُس نے باپ سے کہا۔

"بابا! میں بھی تمہارے ساتھ کھیتوں پر چلوں گا۔"

"نہیں جگت! ابھی آرام کر۔ ہزارہ سنگھ دو چار دن میں آ جائے گا تو دونوں ساتھ ساتھ کھیتوں پر چلا کرنا۔" باپ نے جواب دیا اور پھر ماں نے سمجھایا کہ جگت! یہاں کسی سے لڑنا بھڑنا مت۔ جگت نے سنا اور خاموش رہ گیا۔ اُس کی سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ ماں باپ آخر کیا چاہتے ہیں؟ کیا یہ دشمنی



کو بھول جانا چاہتے ہیں؟ کیا یہ سی ویرو کے جادو کا اثر ہے یا ماں نے ویرو جیسی کوئی بہو ڈھونڈ لی ہے؟ وہ انہی خیالات میں گم تھا کہ باپ کھیتوں پر چلا گیا۔ ماں رسوئی میں مصروف ہو گئی اور جگت گم صم چھت پر آ گیا۔ کچھ ہی دیر گزری تھی کہ اُسے آہٹ سنائی دی۔ ماں کام میں مصروف تھی، باپ جا چکا تھا تو پھر یہ اُوپر کون آیا تھا؟ وہ چوکنا ہو کر اُٹھا اور اپنی ڈانگ سے برچھی نکال کر دوسرے کمرے کی طرف بڑھا۔ لیکن شیر کا نشانہ لینے والے شکاری کے سامنے اگر ہرن آ جائے تو جو حال اُس کا ہو گا وہی اس وقت جگت کا ہوا۔ کمرے کا دروازہ تو اُس نے غصے سے کھولا تھا۔ مگر جب اُس نے دیکھا کہ کمرے میں ویرو کام کر رہی ہے تو سارا غصہ پل کے پل میں غائب ہو گیا۔ جگت نے ویرو سے نظریں ملتے ہی جھکا لیں اور پوچھا۔

"تو یہاں کس لئے آئی ہے؟"

ویرو نے مذاق کرتے ہوئے کہا۔ "چوری کرنے...... میں تو ہر تیسرے چوتھے دن آتی ہوں اور اس گھر کی مٹی لے جاتی ہوں۔ چوری ہی تو ہوئی۔" وہ مسلسل جگت کو گھورے جا رہی تھی اور جگت نظریں زمین پر گاڑے شرمندہ کھڑا تھا جیسے وہ چور ہو۔ اُس کے ہاتھ میں اب تک برچھی تھی۔ ویرو اُسے ایک نگاہِ غلط انداز سے دیکھتے ہوئے بولی۔ "اور ہاں...... بہت دنوں کے بعد گاؤں آئے ہو اس لئے شاید پتہ نہ ہو کہ اب اس گاؤں میں چور ڈاکو نہیں رہتے جن کے لئے ایسے خطرناک ہتھیاروں کی ضرورت پڑے۔"

جگت نے ویرو کی بات سنی تو جیسے ہوش میں آ گیا۔ لہجے میں کرختگی پیدا ہو گئی۔ "ویرو! یہ ہتھیار چور ڈاکوؤں کے لئے نہیں، دشمنوں کے لئے ہے۔ تیرے شوہر اور دیوروں کے لئے...... سمجھی؟"

ویرو نے جگت سے اس لہجہ میں جملہ سنا تو چہرے کا رنگ اُڑ گیا۔ اُس نے اپنی نظریں زمین پر گاڑ دیں اور جگت کو بھی احساس ہوا کہ مجھے ویرو کو ایسا نہیں کہنا چاہئے تھا۔ وہ یہ سوچ کر ویرو کے قریب آیا اور بولا۔ "ویرو! تجھے دونوں خاندانوں کی دشمنی کا پتہ ہے۔ پھر تو یہاں کیوں آتی ہے؟ آخر ہمارے گھر کا کام کیوں کرتی ہے؟"

ویرو نے بھولپن سے کہا۔ "دشمنی تو تم مردوں کے درمیان ہے۔ اس میں ہم عورتوں کا کیا بیچ؟ کیا تیری ماں میری دشمن ہے؟ رہے تم اور تمہارے باپ...... تو تم لوگوں کو بھی مجھ سے تو کوئی دشمنی نہیں۔"...... ویرو ابھی یہیں تک کہہ پائی تھی کہ جگت نے آگے بڑھ کر اُس کا ہاتھ اپنے ہاتھ میں لے لیا۔

"میں تیرا دشمن نہیں ہوں ویرو...... ہم تو دوست ہیں۔"

جگت کے ہاتھ پہلی مرتبہ کسی عورت کا ہاتھ آیا تھا۔ ایک انجانے جذبے سے اُس کی گرفت مضبوط ہوتی گئی۔ ویرو نے بھی جگت کے ہاتھ میں اپنا ہاتھ دے کر اِک سکون سا محسوس کیا۔ لیکن دوسرے ہی لمحہ تیور بدل کر ہاتھ چھڑاتے ہوئے بولی۔ "دیکھے ہیں بہت دوست۔" اور دوسرے کمرے میں جا کر گرو نانک کی تصویر کو صاف کرتے ہوئے بولی۔ "یہ دوستی مجھے کتنی مہنگی پڑے گی تجھے کیا پتہ...... آج صبح ہی منع کیا تھا۔ پھر بھی یہاں آ گئی۔ مار تو مجھے کھانی ہو گی۔ تیرا کیا ہے۔"

"منع کس نے کیا تھا؟"

"میرے گھر والے نے۔"

"کیوں......؟"

"کیوں، منع نہیں کرے گا؟ ایک تو دشمن کا گھر اور پھر دشمن بھی جوان۔ منع تو کرنا ہی چاہئے۔"

جگت نے ویرو سے ایسی بات سنی تو تلملا کر غرایا۔ "وہ مجھے اتنا ذلیل سمجھتا ہے کہ میں اُس کی عورت کو......"

ویرو نے جلدی سے بات کاٹ دی اور مسکراتے ہوئے بولی۔ "کون جانے...... آج ہاتھ دبایا ہے، کل گلا دبا دیا تو؟" یہ کہتے ہوئے ویرو تیزی سے زینے کی طرف بھاگی اور سیڑھیاں اُترتے ہوئے شوخی سے بولی۔ "کل نہیں آؤں گی۔ ورنہ تو ضرور گلا گھونٹ دے گا میرا۔"

جگت نے جملہ سنا اور چاہا کہ ویرو سے آگے بڑھ کر پوچھ لے کہ کیوں ویرو کل کیوں نہیں آئے گی تو؟ میں نے تجھے تو کچھ بھی نہیں کہا۔ مگر اتنے میں ویرو زینے سے نیچے جا چکی تھی۔ جگت دھڑکتے دل سے مُڑا کہ اُسے نیچے سے ویرو کی آواز آئی۔ وہ جگت کی ماں کو بتا رہی تھی۔ "گاؤں جا رہی ہوں۔ اس لئے نہیں آسکوں گی۔" جگت سمجھ گیا کہ مجھے جلانے کے لئے کہہ رہی تھی کہ نہیں آؤں گی۔ چلو کیا ہوا ایک ہی دن کی تو بات ہے۔ مگر لڑکی ہے بڑی ذہین۔ سب کچھ سمجھ گئی۔ جو کچھ اب تک میرے دل میں ہے وہ بھی...... ہیرا جیسی لڑکی کو کم بختوں نے انگوٹھی کی جگہ جوتے میں جڑ دیا۔

ویرو کو گئے دو دن ہو گئے۔ جگت نے ویرو کو نہیں دیکھا۔ اُس کا دل چاہتا تھا کہ وہ کسی سے پوچھے آخر ویرو اب تک کیوں نہیں آئی؟ مگر پھر اُسے خیال آیا ویرو دشمن کے گھر کی ہے۔ اگر مجھ سے پوچھ لیا کہ تو ویرو کا کیوں پوچھ رہا ہے تو...... تو پھر میں کیا جواب دے سکوں گا؟ ان دو دنوں میں پہلی مرتبہ جگت نے سوچا دشمنی دشمنی دشمنی...... ہر وقت دشمنی ہی دشمنی...... دنیا میں اس سے ہٹ کر بھی تو بہت کچھ ہے۔ محبت بھی اسی دنیا میں ہے۔ پھر ہم محبت سے کیوں نہیں ملتے جو دشمنی کے پیچھے پڑے ہیں؟ ایسی باتیں سوچ سوچ کر جگت کا سر چکرا گیا۔ اُس نے زندگی میں خود کو کبھی اتنا اُلجھا ہوا نہیں پایا تھا۔ اس گھر میں اُس کا دم سا گھٹ رہا تھا۔ اچانک اُسے خیال آیا جب سے نانا مجھے یہاں چھوڑ کر گئے ہیں، میں باہر نکلا ہی نہیں ہوں۔ نشہ تک کئے ہوئے آج پانچ دن ہونے کو آئے۔ یہ خیال ذہن میں جاگا اور جگت نے فوری طور پر باہر نکلنے کی راہ ڈھونڈی تاکہ پرانے دوستوں کے ساتھ مل کر کچھ اور نہیں تو بھنگ ونگ کا ہی نشہ ہو جائے۔

اس گاؤں کی ہر گلی اُس کے بچپن کی ساتھی تھی۔ نانا کے پاس جانے سے پہلے انہی گلیوں میں کھیل کود کر جگت نے دن گزارے تھے۔ اُس نے ذرا سی ہی دیر میں اپنے چند پرانے دوستوں کو ڈھونڈ نکالا۔ چار سال کے وقفے نے سب کے روپ بدل دیئے تھے۔ جگت نے پروگرام بنایا۔ دارو لی گئی اور سب کے سب بستی کے باہر ایک ویران سے کنوئیں کے پاس آ بیٹھے۔ دور پہ دور چلے۔ باتیں ہوئیں۔ آپ کی باتیں، غیروں کی باتیں اور وقت گزرتا گیا۔ جب گھر کا خیال آیا تو شام سے رات ہو چکی تھی۔ سب اُٹھنے لگے مگر جگت بیٹھا رہا۔ وہ مدہوشی کی اس حالت میں گھر نہیں جانا چاہتا تھا۔ اُسے بیٹھا دیکھ کر ہنومان سنگھ بولا۔

"کب تک بیٹھے رہنے کا ارادہ ہے...... یا پھر اُس کا انتظار کر رہا ہے؟"

جگت سمجھ نہیں پایا کہ ہنومان کس کی بات کر رہا ہے۔ اُس نے پوچھا۔ "کس کا انتظار؟"

"ارے تجھے پتہ نہیں یہ بات تو سارا گاؤں جانتا ہے کہ اس کنوئیں سے رات گئے چودھری کی عورت کے رونے کی آواز آتی ہے۔"

جگت نے پوچھا۔ "کیا مطلب؟ ذرا کھل کر بات کر۔"

"بات سننے کی چکر میں رہا تو شاید اُس کے آنے کا وقت ہو جائے۔ ہنومان نے سہمی ہوئی آواز میں کہا۔ "بات یہ ہے کہ برابر والے گاؤں کے چودھری نے ایک جوان لڑکی سے شادی کر لی تھی۔ سنتے ہیں کہ لڑکی بہت سندر تھی۔ مگر پھر جانے کیوں چودھری کو یہ احساس ہو چلا کہ بڑھاپے میں جوان اور خوبصورت بیوی آفت سے کم نہیں ہوتی۔ حالانکہ وہ عورت اپنی ذات سے بہت نیک اور اچھی تھی مگر چودھری کو شک اور شبہ نے پاگل سا کر دیا۔ پھر ایک دن اُسے میکے پہنچانے کے بہانے یہاں تک لایا اور اس کنوئیں میں دھکیل دیا۔ بس اُسی روز سے ہر رات اس کنوئیں سے اُس بے گناہ کے رونے کی آواز آتی ہے۔" ہنومان کی زبان سے چودھری کی بیوی کا یہ انجام سن کر جگت چونک کر کھڑا ہو گیا۔ ہنومان نے جگت کو چونکتے دیکھا تو بولا۔ "کیوں بس ڈر گیا؟"

مگر جگت اس وقت کہیں دور خلا میں گھور رہا تھا۔ ہنومان کی بات کا اُس پر کوئی اثر نہیں ہوا۔ ذرا سی خاموشی کے بعد جگت نے خود ہی پوچھا۔ "ہنومان! وہ چودھری ابھی تک زندہ ہے؟"

"کیوں...... تجھے اُس سے کیا کام ہے؟ وہ بیچارہ تو دوسرے ہی دن پاگل ہو گیا تھا۔ چل اب چلیں۔" جگت اور ہنومان گھروں کی طرف چلے گئے۔ ہنومان نے جو واقعہ سنایا تھا اُس سے جگت کو ویرو اور اُس کا بڈھا شوہر یاد آ گئے تھے۔ وہ انہی خیالات میں چل رہا تھا کہ ہنومان نے کہا۔ "یار جگے! میری نظر میں ایک جگہ ہے جہاں سے بہت سا مال مل سکتا ہے۔ اگر تو ہمت کرے تو کام بن جائے گا۔"

جگت چوری میں ماہر تھا اُس نے پوچھا۔ "کس کا گھر ہے؟"

ہنومان ہنسا اور بولا۔ "نہ اس گاؤں میں ہے اور نہ کسی جاٹ کا ہے۔ اُس کے بیٹے کی شادی ہونے والی ہے۔ بہت سارے زیورات بنا رکھے ہیں۔ ہم نے بھی بندوبست تو سب کر لیا ہے۔ اگر تو بھی ساتھ دے تو تیسرا حصہ تیرا۔"

جگت نے غصے اور حیرانی سے پوچھا۔ "تیسرا حصہ...... کیوں؟"

ہنومان بولا۔ "ہم تین ہیں۔ حکم سنگھ سے بھی بات ہو چکی ہے۔ پروگرام یہ ہے کہ چار میل جانا ہو گا۔ دو گھنٹے بعد یہاں سے نکلے تو صبح تک واپس آ جائیں گے۔"

جگت نے کہا۔ "ہنومان! آج نہیں، کل چلیں گے۔"

ہنومان بولا۔ "کل آخری رات ہو گی۔ پرسوں شادی ہے۔ یہ مت بھولنا۔"

جگت نے کہا۔ "ہاں، ہاں...... ٹھیک ہے۔ کل یہیں مل جائیں گے۔"

یہ کہہ کر جگت ویرو کے خیالوں میں گم گھر کی طرف تیز تیز چلنے لگا۔ وہ سوچ رہا تھا ویرو آئے گی تو کہہ دوں گا تو میرے پاس مت آیا کر۔ کہیں تیرا میاں بھی اگر چودھری کی طرح تجھے کنوئیں میں دھکیل کر مار ڈالے، پھر کیا ہو گا؟ وہ یہیں تک سوچ پایا تھا کہ گھر آ گیا۔ گھر میں چپ چاپ جا کر

جگت نے سیدھے اُوپر کی راہ لی اور بستر پر دراز ہو گیا۔

دوسرے دن صبح ہی صبح ویرو ہنستی ہوئی بالوں میں پھول لگائے جگت کے سامنے آ کھڑی ہوئی۔ وہ دو دن کے بعد جگت سے ملنے آئی تھی۔ جگت کو اپنے سارے منصوبے خاک ہوتے نظر آئے۔ اُس نے رات کو کیا سوچا تھا مگر جب ویرو سامنے آئی تو کچھ نہ کہہ سکا۔ بالوں میں لگے سفید پھول اور سفید ساڑھی میں ملبوس ویرو نے اُسے گم صم کر دیا تھا۔ دونوں ایک دوسرے کو دیکھے جا رہے تھے جیسے جدائی کی تھکن اُتار رہے ہوں۔ پھر ویرو نے پلکیں جھپکائیں اور مسکراتے ہوئے ایک ڈبہ جگت کی طرف بڑھاتے ہوئے بولی۔ ''لے...... میں تیرے لئے گاجر کا حلوہ لائی ہوں۔'' جگت اب تک بغیر پلک جھپکائے ویرو کو دیکھ رہا تھا۔ وہ اُس کی خاموشی کی وجہ نہ جان سکی۔ پھر بولی۔ ''تجھے پسند ہے اس لئے اپنے ہاتھ سے بنا کر لائی ہوں بابل کے گھر سے۔ یہ نہ سمجھنا کہ دشمنوں کے گھر سے آیا ہے۔''

جگت کے ہونٹوں پر مسکراہٹ پیدا ہوئی۔ اُس نے ڈبے کو کھولا اور حلوے کا پہلا نوالہ منہ میں رکھنے کے بعد اُنگلیاں چاٹتے ہوئے بولا۔ ''بہت مزیدار ہے۔ اُنگلیاں کاٹ لینے کو دل چاہتا ہے۔'' ویرو نے جملہ سنا تو جلدی سے اپنے دونوں ہاتھوں کو پیچھے چھپا لیا۔ جگت نے کہا۔ ''کیوں تجھے ڈر لگا کہ میں تیری اُنگلیاں کاٹ کھاؤں گا شاید؟''

ویرو کھسیانی سی ہو گئی۔ کہنے لگی۔ ''نہیں...... ایسی تو کوئی بات نہیں۔''

جگت نے ویرو کو کنکھیوں سے دیکھا اور حلوہ منہ میں رکھتے ہوئے بولا۔ ''ویرو! حلوے میں زہر تو نہیں ملا دیا؟ آخر دشمن کی بیوی ہے۔ اس لئے پوچھتا ہوں۔'' ویرو نے جگت کا جملہ سنا اور آگے بڑھ کر اُس کے قریب آ گئی۔ پھر اپنا ہاتھ جگت کے چوڑے چکلے سینے پر رکھ کر بولی۔

''اس میں تو پہلے سے اتنا زہر بھرا ہے کہ قاتل سے قاتل زہر اثر نہیں کر سکتا۔ پھر بھی میں ماں سے پوچھ آتی ہوں کہ چینی کے ساتھ زہر حلوے میں کتنا ڈالنا چاہئے۔ کیونکہ حلوہ بنانا تو تیری ماں نے ہی مجھے سکھایا ہے۔'' یہ کہہ کر ویرو مُڑی اور تیزی سے سیڑھیوں کی طرف بڑھی۔ جگت نے دیکھا کہ وہ تو واقعی ماں کے پاس نیچے جا رہی ہے تو جلدی سے آگے بڑھ کر ویرو کو روکا۔ ویرو ایک جھٹکے سے رُک گئی اور ساڑھی کا پلو سر سے ڈھلک گیا۔ جگت اُس کا بازو تھامے ہوئے تھا اور ویرو بار بار تھوک نگل رہی تھی۔ یکا یک جگت کی نظر ویرو کی گردن پر پڑی جس پر نیل پڑا ہوا تھا۔ جگت نے پوچھا۔

''تیری گردن پہ یہ نشان کیسا ہے؟''

ویرو نے کہا۔ ''کچھ نہیں...... تیرے ہاں آنے کی سزا ملی تھی۔''

جگت نے کہا۔ ''ویرو! تیرا شوہر ہو کر بھی وہ تجھے جانوروں کی طرح مارتا ہے۔''

ویرو بولی۔ ''کیا کرے...... دن بھر جانوروں کے ساتھ رہ رہ کر عادتیں بھی جانوروں کی سی ہو گئی ہیں۔''

''اس کے بعد بھی تو مجھ سے ملنے چلی آئی۔'' جگت نے ڈوبی ہوئی آواز میں کہا اور ویرو بولی۔ ''ہاں...... اس لئے کہ تجھے زہر والا حلوہ جلدی سے جلدی کھلا دوں۔'' دونوں ہنس پڑے اور پھر ویرو کو ایک بات یاد آئی۔ اُس نے ساڑھی کے پلو سے ایک تعویذ کھول کر جگت کی طرف بڑھایا۔



''لے! یہ تعویذ پہن لے۔ تیرے لئے بنوا کر لائی ہوں۔ جب میں ماں کے گھر جا رہی تھی تا تب پتہ چلا تھا کہ یہاں کوئی پیر آیا ہوا ہے جو تعویذ دیتا ہے۔ میں اُس کے پاس گئی تو وہ سمجھا کہ اولاد کے لئے تعویذ لینے آئی ہوں۔ مگر میں نے اُس سے کہا بابا جی! ایسا تعویذ لکھ دو جو پہننے والے کی ہمیشہ حفاظت کرے۔''

جگت بولا۔ ''تو پھر یہ تعویذ مجھے کیوں دے رہی ہے؟ اپنے شوہر کو دے۔ میں تو اُس کا دشمن ہوں۔ جو آدمی تیرے سہاگ کو لوٹنے والا ہے اُس کی زندگی کی اتنی فکر کیوں کرتی ہے؟''

ویرو نے جگت سے یہ بات سنی تو مسکراتے ہوئے بولی۔ ''جگے! تیری یہی بات تو مجھے اچھی لگتی ہے کہ ہر بات تو صاف صاف کہہ دیتا ہے۔ مگر سن! یہ تعویذ میں تیرے لئے لائی ہوں اور تو ہی اسے پہنے گا۔''

جگت بولا۔ ''ویرو! کیوں مجھے گناہوں میں شامل کر رہی ہے؟''

ویرو نے کہا۔ ''اگر کسی ماں کے اکلوتے بیٹے کی زندگی اور گھر میں آنے والی بہو کے سہاگ کی حفاظت کی تمنا گناہ ہے تو یہ گناہ بھی مجھے منظور ہے۔''

جگت، ویرو کی باتیں سن رہا تھا اور خاموش تھا۔ ویرو کے ہاتھ میں اب تک تعویذ موجود تھا۔ اُس نے جگت پر نظر ڈالی اور اُسے خاموش پا کر جانے کے لئے مُڑی۔ چند ہی قدم چلی تھی کہ جگت نے پکارا۔ ''ویرو...... ٹھہر! یہ تعویذ مجھے دے دے۔ تو جس خلوص سے میرے لئے یہ لائی ہے وہ تیری یاد کی نشانی بن کر ہمیشہ میرے پاس رہے گی۔''

ویرو نے جگت کی آواز سنی۔ وہ مُڑی اور جگت نے دیکھا اُس کے چہرے پر پھر پہلی سی شگفتگی لوٹ آئی ہے۔ ویرو کی آنکھیں چمکنے لگی تھیں۔ جگت نے اُس کے ہاتھ سے تعویذ لے لیا اور بولا۔

''میں بھی تجھے کچھ دینا چاہتا ہوں ویرو!''

ویرو نے مسکراتی آنکھوں سے جگت کی طرف دیکھتے ہوئے کہا۔ ''کیا؟''

''ابھی نہیں بتا سکتا۔ لیکن وعدہ کر! جب کچھ دوں گا تو لے گی۔ انکار نہیں کرے گی۔ اس کے بعد ہی اس تعویذ کو گلے میں ڈالوں گا۔'' جگت نے بات ختم کی تو ویرو نے جلدی سے کہا۔

''جگت! تو جو کچھ بھی مجھے دے گا کبھی انکار نہیں کروں گی۔ مگر تجھے میری قسم ہے اُس وقت کے بعد سے کبھی بھی تعویذ کو خود سے الگ نہ کرنا۔''

جگت کے گھر سے نکل کر ویرو اپنے گھر کی طرف چلی۔ اس وقت اُس کی چال میں بلا کا کا بل تھا۔ وہ خود بھی کھوئی ہوئی تھی۔ جگت کے خیالوں میں اتنی مگن تھی کہ اُسے یہ بھی پتہ نہ چل سکا کہ دو آنکھیں دیوار کی اوٹ سے مسلسل اُسے گھور رہی تھیں۔ ان آنکھوں نے جو کچھ دیکھا تھا وہ کھیتوں پر جا کر ونیرد کے پتی تک پہنچا دیا۔

رات ہوئی تو جگت، ہنومان سنگھ سے کئے ہوئے وعدے کے مطابق گھر سے نکلا۔ آج کی رات گھر سے غائب ہونے کے لئے بہانہ بھی ہاتھ آ گیا تھا۔ برابر کے گاؤں میں رام لیلا تھی۔ آس پاس کے گاؤں والے رام لیلا دیکھنے کے لئے جا رہے تھے۔ ماں نے جگت کو روکنا چاہا۔ مگر دوستوں کے ساتھ جانے کی سن کر مطمئن ہو گئی، جگت تنہا نہیں جا رہا دوست ساتھ ہوں گے۔ ماں نے اجازت

دے دی۔ رام لیلا سے دوسرا فائدہ یہ بھی تھا کہ پولیس اگر حکم سنگھ یا ہنومان پر شبہ بھی کرے تو یہ کہہ سکتے تھے کہ رام لیلا دیکھنے گئے ہوئے تھے۔

جگت کنوئیں پر پہنچا تو ہنومان اور حکم سنگھ پہلے سے موجود تھے۔ تینوں نے اپنے اپنے ہتھیار دوبارہ کو پرکھا۔ جگت کے پاس لاٹھی تھی، چاقو تھا اور وہ تعویذ بھی جو ویرو نے دیا تھا۔ حکم سنگھ نے شکار کا پتا بتایا، مکان کا نقشہ سمجھایا۔ کس کی کیا ذمہ داری ہوگی، یہ طے ہوا۔ گڑبڑ کے وقت الگ الگ ہو کر پھر کس جگہ ملنا ہے وہ جگہ طے کی گئی۔ اگر کوئی گرفتار ہو جائے تو دوسرے ساتھیوں کے نام پولیس کو نہ دینے کی قسم کھائی گئی اور پھر وہ تینوں گلے مل کر اندھیرے میں غائب ہو گئے۔

اُس وقت ویرو کے مکان کا دروازہ بھی بند ہو چکا تھا۔ رات کو کھانے کے وقت شوہر کی آنکھوں میں غصہ دیکھ کر ہی ویرو سمجھ گئی تھی کہ آج کی رات پھر مصیبت سے کٹے گی۔ دروازے کو کنڈی لگاتے ہی اُس کے شوہر نے گالیاں دینی شروع کر دی تھیں مگر ویرو خاموش کھڑی سنتی رہی۔ اس خاموشی سے شوہر کا غصہ بڑھ گیا اور اُس نے ایسی ٹھوکر ماری کہ ویرو سامنے کی دیوار سے ٹکرا کر زمین پر گر پڑی۔ اس کے بعد بھی اُس کا غصہ کم نہیں ہوا۔ وہ گرجا۔

''بے حیا...... ذلیل! میں نے منع کر دیا تھا پھر بھی اُس غنڈے کے ہاں گئی تھی۔ آخر تیرا کون سا رشتہ ہے جو ملے بغیر چین نہیں آتا؟'' ویرو زمین پر پڑی ہوئی تھی۔ شوہر غصے سے بھرا قریب آیا اور ویرو کے بال پکڑ کر کھینچنے لگا۔ ویرو نے تکلیف کی شدت کے باوجود اپنی آواز کو اپنے گلے ہی میں گھونٹ لیا۔ وہ سمجھتی تھی کہ اگر میری چیخ جگت نے سن لی تو وہ ابھی یہاں آ جائے گا اور اس کے بعد جو ہوگا اس کے تصور ہی سے وہ کانپ گئی۔ شوہر کا غصہ بڑھتا جا رہا تھا۔ اُس نے اب بھی ویرو کو چپ دیکھ کر کہا۔ ''آج ایسی سزا دوں گا تجھے جو زندگی بھر یاد رہے گی۔''

موہن سنگھ نے دوپہر کو جب ویرو اور جگت کے ملنے کی خبر سنی تھی سزا اُسی وقت سے سوچ رکھی تھی۔ اُس نے پلنگ کو سرہانے سے اُٹھایا اور ویرو کو حکم دیا کہ اپنے دونوں ہاتھ سرہانے کے دونوں پایوں کے نیچے رکھ دے۔ بدنصیب ویرو نے بے بسی سے موہن سنگھ کو دیکھا اور دونوں ہاتھوں کو پھیلا کر ہتھیلیاں پایوں کے نیچے رکھ دیں۔ فوراً ہی زور سے چارپائی کا سرہانہ ویرو کے ہاتھوں پر چھوڑ دیا گیا۔ ویرو کے منہ سے سسکاری نکلی۔ ''اوہ ماں......'' اور اُس نے جلدی سے اپنے ہاتھ کھینچنے چاہے۔ مگر اتنے میں پیچھے سے ایک لات پڑی۔

''خبردار! جو ہاتھ کھینچنے کی کوشش کی۔ آج پوری رات تجھے ایسے ہی بیٹھنا ہوگا۔'' یہ کہہ کر موہن سنگھ اسی چارپائی پر لیٹ گیا اور بولا۔ ''آج اس طرح سونے میں مجھے زیادہ آرام کی نیند آئے گی۔''

ویرو کی آنکھوں میں آنسو آ گئے۔ عورت پر ظلم کرنے کے لئے مردوں نے کیسی کیسی ترکیبیں ڈھونڈ نکالی ہیں۔ آدھے گھنٹے تک موہن سنگھ گالیاں بکتا رہا۔ اور سونے سے پہلے اُس نے دھمکی دی کہ اگر اپنے ہاتھ پایوں کے نیچے سے نکالنے کی کوشش کی تو تیرے ہاتھ ہی کاٹ ڈالوں گا۔

ویرو سمجھتی تھی کہ تھوڑی دیر بعد موہن سنگھ کا غصہ ٹھنڈا ہو جائے گا۔ اس طرح بھلا دنیا میں کس شوہر کو نیند آ سکتی ہے؟ مگر موہن سنگھ بیوی کے نازک ہاتھوں کو مسل کر آرام کی نیند سو رہا تھا۔ ویرو کو لگا کہ کمرے میں جلتی ہوئی لالٹین جیسے پہرہ دے رہی ہے۔ اور کھڑکی سے دُور نظر آنے والا چاند جیسے



اُس کی کڑی سزا پر ہنس رہا ہے۔ کوئی رات ویرو کو اتنی لمبی نہیں لگی جیسی آج کی رات تھی۔ اُس کا جسم اکڑ گیا تھا۔ اتنے وزن کے نیچے دبے دبے اُس کے دونوں ہاتھ سن ہو گئے تھے۔ مگر اُس کے شوہر کی نیند میں کوئی فرق نہیں آیا تھا۔ وہ بے حس آرام سے سو رہا تھا۔ ویرو کا دل دھیرے دھیرے اُسے بغاوت پر اُکسانے لگا۔ وہ سوچنے لگی اس چارپائی کو اُلٹ کر موہن سنگھ کے سینے میں اسی کی کرپان بھونک دے اور بتا دے کہ عورت کے ہاتھ میں بھی طاقت ہوتی ہے۔ یہ خیال ایک لمحہ کے لئے اُس کے ذہن میں اُبھرا مگر دوسرے ہی لمحہ اُس نے یہ ظلم برداشت کرنے ہی میں بہتری سمجھی۔ اُس نے دل کو سمجھا دیا کہ عورت پر ہونے والے ظلم اُس کی قسمت کے ہوتے ہیں۔ وہ سسکنے لگی۔ بیرن رات آہستہ آہستہ گزرتی رہی۔ لیکن جس طرح منزل کو دیکھ کر تھکے ہوئے مسافروں کی ہمت بڑھ جاتی ہے اور وہ تیزی سے چلنے لگتے ہیں اسی طرح تھکی رات کا پچھلا پہر تیزی سے کٹتا جا رہا تھا۔

دوسری طرف جگت مہم سر کر کے واپس کنوئیں کے پاس پہنچ چکا تھا۔ اس وقت اُس کی انگلیاں اس تعویذ سے کھیل رہی تھیں جس سے ویرو کی یاد وابستہ تھی۔ جگت کو یاد آیا کہ اُس نے ویرو کو کچھ تحفہ دینے کا وعدہ کیا تھا وہ وعدہ اب پورا کیا جا سکتا ہے۔ اس خیال کے آتے ہی وہ ہاتھ آیا ہوا مال دیکھنے کے لئے بے چین ہو گیا مگر مجبور تھا۔ اصولاً جب تک باقی دونوں ساتھی بھی نہ پہنچ جائیں اُس وقت تک مال نہیں کھولا جا سکتا تھا۔ وہ رُک گیا۔ اتنے میں کہیں قریب ہی سے دونوں ساتھیوں حکم سنگھ اور ہنومان کی آوازیں گونجیں۔ ''فتح مبارک ہو سردار!'' جگت نے پلٹ کر نعرہ مارا۔ ''مبارک۔'' پھر تینوں کنوئیں ہی کے پاس بیٹھ گئے اور سامان دیکھنے لگے۔

ہنومان کہنے لگا۔ ''چودھری کے گھر میں سب کے سب آرام سے ہی سوتے رہے۔ ہم نے سیندھ لگائی تو بھی اور جب سامان نکالا تب بھی۔'' حکم سنگھ ہنس کر بولا۔ ''اور اُس دولہے کو دیکھا صبح جب اُٹھے گا تو ہونے والی بیوی کو یاد کر کے رو نہ دے گا۔'' سب ہنس پڑے۔ پھر جگت بولا۔

''اچھا، اچھا...... بیکار باتیں چھوڑو اور کام ختم کرو۔'' یہ کہتے ہوئے سب زیورات سامنے رکھ دیئے۔ تینوں کی آنکھیں چمکنے لگیں۔ ہنومان نے ایک ہار اُٹھاتے ہوئے کہا۔

''ہاں، ٹھیک...... کافی وزنی ہے۔''

جگت نے آسمان کی طرف دیکھتے ہوئے کہا۔ ''جلدی سے حصے کرو۔ صبح ہونے والی ہے۔''

''نہیں جگت! ہم نے تجھے سردار بنایا ہے۔ تو ہی حصے کر دے۔'' جگت، ہنومان اور حکم سنگھ کی بات سن کر مسکرایا اور تین حصے کر دیئے۔

جگت کے حصے میں دو کنگن اور ایک انگوٹھی تھی۔ یہ دیکھ کر حکم سنگھ نے کہا۔ ''یہ کنگن بہت قیمتی ہیں۔ دونوں ایک ہی آدمی کو نہیں ملنے چاہئیں۔''

یہ سنتے ہی جگت کا چہرہ غصے سے سرخ ہو گیا۔ ہنومان سمجھ گیا کہ جگت کو حکم سنگھ کی بات بری لگی ہے۔ ہنومان تجربہ کار تھا۔ وہ جانتا تھا کہ ساتھ مل کر چوری کرنے والوں میں اکثر حصے کی تقسیم پر جھگڑا ہو جاتا ہے۔ وہ بولا۔ ''حکم! یہ کیا بچوں کی سی باتیں کر رہا ہے۔ کنگن تو دونوں ایک ہی کو ملنے چاہئیں۔ جگت نے حصے ٹھیک کئے ہیں۔''

جگت بولا۔ ''میں نے یہ کنگن اس لئے نہیں لئے کہ یہ قیمتی ہیں بلکہ انہیں پہلی چوری کی یاد کے

طور پر اپنے پاس رکھنا چاہتا ہوں۔ مجھے حصہ دینا ہے تو کنگن دو، ورنہ کچھ نہیں چاہئے۔"

جگت کی بات سن کر خاموشی چھا گئی۔ اور پھر تینوں نے اپنا اپنا حصہ اُٹھا لیا۔

جگت کھڑا ہو گیا۔ لیکن ہنومان نے کہا۔ "جگت ذرا ٹھہر۔ پہلے ہم تینوں کو وعدہ کرنا ہوگا کہ ایک ماہ تک یہ مال اپنے پاس رکھیں گے اور فروخت نہیں کریں گے۔ پولیس ابھی اس چوری کی تحقیقات ضرور کرے گی۔ اگر ہم نے زیور جلدی بیچنے کی کوشش کی تو پکڑے جا سکتے ہیں۔"

"منظور ہے۔" جگت اور حکم نے ہنومان کے ہاتھ پر ہاتھ رکھ کر وعدہ کیا۔

جگت جب گھر پہنچا تو ماں جاگ رہی تھی۔ اُس نے کہا۔ "رام لیلا دیکھ کر آ گئے بیٹا؟"

"ہاں ماں!" جگت نے جواب دیا اور اندر چلا گیا۔ جگت کو اس پر سخت افسوس ہوا کہ ماں رات بھر اُس کے انتظار میں جاگتی رہی ہے۔ وہ بستر پر لیٹ گیا اور کنگن نکال کر اُس پر اُنگلیاں پھیرنے لگا اور سوچنے لگا.....

ویرو کے خوبصورت ہاتھوں میں یہ کنگن کتنے بھلے معلوم ہوں گے..... پھر اُس نے تصور میں ویرو کے ہاتھ میں کنگن پہنا دیئے۔ لیکن جگت کو کیا پتہ تھا کہ ویرو کے ملائم اور خوبصورت ہاتھ اس وقت اُس کے ظالم شوہر نے پلنگ کے نیچے دبا رکھے ہیں۔

رات گزر گئی۔ صبح جب وہ اُٹھا تو سیدھا چھت پر پہنچا اور ویرو کے گھر کی طرف دیکھا۔ لیکن وہاں کوئی نہ تھا۔ اُس نے سوچا شاید ویرو نیچے ماں کے پاس آئی ہو۔ وہ تیزی سے نیچے اُترا۔ ماں رسوئی میں صبح کا ناشتہ تیار کر رہی تھی۔ اُسے تنہا پا کر جگت کو افسوس ہوا کہ ویرو آ کر واپس چلی گئی ہے۔ جگت کو دیکھ کر ماں بولی۔

"کہاں چلا گیا تھا بیٹے! چل، اب جلدی سے ناشتہ کر لے۔" جگت کا جی چاہا کہ وہ ماں سے پوچھ لے..... "کیا ویرو آئی تھی؟" لیکن نہ جانے کیوں یہ بات وہ ماں سے نہ پوچھ سکا۔ کچھ لمحے اسی تذبذب میں گزرے۔ آخر جگت نے طریقہ سوچ ہی لیا۔ اُس نے پوچھا۔

"ماں! تو نے مجھے جلدی کیوں نہیں اُٹھایا..... کیا ویرو کے ساتھ باتیں کرنے میں لگی رہی؟"

"نہیں بیٹے! رات کو تو دیر سے آیا تھا نا، اس لئے میں نے سوچا ذرا اور آرام کر لے۔ ویرو تو آج صبح سے آئی ہی نہیں۔"

"کیوں.....؟" جگت نے بے ساختہ پوچھا۔ مگر فوراً ہی اُس نے ہنستے ہوئے بات بدلی۔ "اگر ایک دن ویرو نہیں آئی تو کیا ہوا؟"

"بیٹا! تو نہیں جانتا وہ بڑی بھلی عورت ہے۔ میرا اُس سے دل مل گیا ہے۔" ماں نے کہا۔

"تو پھر ماں! تجھے یہ معلوم کرنا چاہئے نا کہ وہ کیوں نہیں آئی؟ کہیں اُس کی طبیعت تو خراب نہیں ہو گئی؟" جگت نے کہا۔

ماں کو جگت کے اس خلوص سے بہت خوشی ہوئی۔ لیکن ماں کو یہ پتہ نہیں تھا کہ ویرو نے جگت کے دل میں اپنی جگہ بنا لی ہے۔ اور وہ خود ویرو کے نہ آنے پر دل میں طوفان لئے پھر رہا ہے۔

ماں کو خاموش دیکھ کر جگت کی بے قراری اور بڑھ گئی۔ اُس نے جلدی جلدی دو چار نوالے کھائے اور ماں سے بولا۔ "ماں! میں ابھی آتا ہوں۔" یہ کہہ کر جگت باہر نکل گیا اور سیدھا ویرو کے



گھر کے پاس آ کر رُک گیا۔ دروازہ کھلا تھا۔ اُس نے ذرا سا سوچا اور پھر ہمت کر کے گھر میں داخل ہو گیا۔ گھر میں ہر طرف خاموشی اور اُداسی چھائی ہوئی تھی۔ وہ آہستہ آہستہ ایک کمرے کی طرف بڑھا کہ اچانک اُس کی نظر ویرو پر پڑی جو سامنے کمرے میں چرخہ کات رہی تھی۔ آہٹ پا کر ویرو نے بھی نظریں اُٹھائیں اور جگت کو گھر میں پا کر چونک گئی۔ پھر سہمے ہوئے لہجے میں بولی۔

"تو یہاں؟" یہ کہہ کر جلدی سے قریب ہی چارپائی پر پڑا ہوا دوپٹہ اوڑھ لیا اور دونوں زخمی ہاتھ کمر کے پیچھے چھپا لئے۔ جگت اب تک خاموش کھڑا ویرو کو دیکھ رہا تھا۔ پھر وہ بولی۔ "تو یہاں کیوں آ گیا؟"

"جب تو وہاں نہیں آئی تو میں خود چلا آیا۔" جگت نے جواب دیا۔

ویرو کی نگاہیں کھلے ہوئے دروازے پر جم گئیں۔ جگت سمجھ گیا کہ ویرو یہاں مجھے اچانک دیکھ کر گھبرا رہی ہے۔ وہ بولا۔ "تو بیٹھ! میں بند کر دیتا ہوں۔"

دروازے کی کنڈی لگا کر جگت جب واپس لوٹا تو ویرو نے اطمینان کا سانس لیا۔ اب اُس کے چہرے پر سے ڈر اور خوف ختم ہو چکا تھا۔ جگت نے جیب سے ایک ڈبہ نکالا اور ویرو کے قریب آ کر بولا۔ "ویرو! میں یہ دینے کے لئے آیا ہوں۔"

ویرو نے دیکھا تو یہ وہی ڈبہ تھا جس میں وہ میکے سے جگت کے لئے حلوہ لائی تھی۔ ڈبے کو دیکھ کر وہ ہنستے ہوئے بولی۔ "اسے واپس دینے کی اتنی جلدی کیا تھی یا اس کے بہانے مجھ سے ملنے آیا ہے؟"

"تجھ سے ملنے کے لئے کسی بہانے کی ضرورت نہیں ہے ویرو! تو آج گھر نہیں آئی تو ماں کو فکر تھی۔ ماں تو یہاں آ نہیں سکتی دشمن کا گھر ہے نا! اس لئے میں آیا ہوں۔ اور ہاں یہ ڈبہ خالی بھی نہیں ہے۔" یہ کہتے ہوئے جگت نے بند ڈبہ ویرو کے سامنے رکھ دیا۔ مگر ویرو اب بھی اپنے دونوں ہاتھ چھپائے خاموش بیٹھی رہی۔

جگت بولا۔ "تو نے یہ ہاتھ کیوں چھپا رکھے ہیں؟ کیا مجھ سے ڈر لگ رہا ہے؟"

"نہیں..... ڈرنے کی کیا بات ہے۔" ویرو بولی۔

"تو پھر ڈبہ کھول کر دیکھتی کیوں نہیں کہ میں کیا لایا ہوں۔" جگت بولا۔

"کیا لایا ہے..... تو ہی دکھا دے نا۔" ویرو نے ناز سے کہا۔

"اچھا..... لے دیکھ!" یہ کہہ کر جگت نے سونے کے کنگن اور انگوٹھی اُس کے سامنے رکھ دی۔

ویرو حیران رہ گئی۔ اُسے اس کی توقع نہیں تھی۔ دل میں ہلچل مچ گئی۔ ویرو نے سوچا۔ "میں نے تو شوہر کو دیا جانے والا تعویذ جگت کو دیا تھا۔ اور جگت جو انگوٹھی اور کنگن مجھے دے رہا ہے یہ بیوی کو دیا جانے والا تحفہ ہے۔ اب میں کیا کروں؟"

جگت نے ویرو کو خاموش دیکھا تو بولا۔ "کیا سوچ رہی ہے ویرو! شاید تحفہ پسند نہیں آیا۔ پھر ہاتھ بڑھا کر بولا۔ "لا ہاتھ دے۔ دیکھوں یہ تیرے خوبصورت ہاتھوں میں آتا بھی ہے یا نہیں۔"

ویرو پیچھے ہٹ گئی۔ جگت کی سمجھ میں کچھ نہیں آیا۔ اُس نے تیزی سے آگے بڑھ کر ویرو کا ہاتھ پکڑ لیا اور چاہا کہ خود یہ کنگن اُس کے ہاتھ میں پہنا دے مگر ہاتھ زخمی تھے۔ جگت نے زور سے جو

پکڑے تو ویرو درد کی شدت سے تڑپ گئی۔ جگت نے ویرو کا زخمی ہاتھ دیکھا تو لرز گیا۔ اُس نے تیزی سے ویرو کا دوسرا ہاتھ بھی تھاما۔ وہ بھی زخمی تھا۔ اب جگت نے غصے سے پوچھا۔

"کیا یہ تیرے شوہر کی حرکت ہے؟ تو مجھ سے یہ سب کیوں چھپا رہی تھی؟ دیکھتا ہوں اب وہ بچ کر کہاں جائے گا۔"

جگت کا غصہ دیکھ کر ویرو کانپ گئی۔ اُس نے آگے بڑھ کر جگت کے منہ پر ہاتھ رکھ دیا اور جگت کا غصہ اسی لمحے ٹھنڈا ہو گیا۔ ویرو کے خوبصورت اور زخمی ہاتھ نے وہی کام کیا جو بھڑکتی ہوئی آگ پر پانی ڈالنے سے ہوتا ہے۔ وہ بولا۔ "ویرو! مجھے بتا، تو یہ سب کیوں برداشت کرتی ہے؟ مجھ سے کیوں نہیں کہتی۔ تیری یہ سزا مجھے ملنی چاہئے۔ میری ہی وجہ سے تجھے یہ ظلم برداشت کرنے پڑ رہے ہیں۔ بتا! ٹھیک کہتا ہوں نا؟"

"بتاتی ہوں..... سب بتاتی ہوں۔" ویرو نے کہا اور پھر رات کا تمام واقعہ جگت کو سنا دیا۔

ٹھیک اُسی وقت ایک شخص تیزی سے کھیتوں کی طرف بھاگا تا کہ ویرو کے شوہر کو اس کی اطلاع دے کہ دشمن گھر میں ہے۔ ویرو کا شوہر اور دیور ایک درخت کے نیچے کھانے کی تیاری کر رہے تھے۔ وہ شخص دوڑتا ہوا درخت کے نیچے پہنچا اور بولا۔

"مالک! غضب ہو گیا۔" یہ سنتے ہی چاروں بھائی کھڑے ہو گئے۔

"کیا ہوا؟" موہن سنگھ نے پوچھا۔

"جگت اس وقت آپ کے گھر میں ہے۔" آنے والے نے خبر دی۔

شیام سنگھ چلا اُٹھا۔ "جگت ہمارے گھر میں کیسے؟ تو نے ٹھیک سے دیکھا ہے؟"

"ہاں مالک! میں نے اُسے گھر میں گھستے اور اندر سے دروازہ بند کرتے ہوئے بھی دیکھا ہے۔"

یہ سنتے ہی چاروں بھائی غصے میں گھر کی طرف دوڑے اور جو جس کے ہاتھ لگا ہتھیار کے طور پر اُٹھا لیا۔ گھر پہنچ کر اُنہوں نے پہلے دروازے ہی کو پیٹ ڈالا۔ وہ اُس پر لاٹھیاں اور ڈنڈے برسا رہے تھے۔

دروازے پر شور سن کر اندر جگا اور ویرو چونک اُٹھے۔ ویرو سہم گئی۔ آنے والے واقعات کا سوچ کر اُس کا دل ڈوبنے لگا۔

"ویرو! تو ہمت رکھ۔ میں اکیلا ہی اُن سے نپٹ لوں گا۔" یہ کہہ کر جگت دروازے کی طرف بڑھا۔ مگر ویرو اُس کے سامنے آ گئی اور بولی۔

"جگت! تجھے میری قسم۔ تو جس طرح چپ چاپ یہاں آیا تھا اُسی طرح واپس چلا جا۔" جگت رُک گیا اور ویرو نے اُسے پچھلی کھڑکی سے باہر نکال دیا۔

باہر دروازے پر شور و غل جاری تھا۔ ویرو کا خیال کر کے جگت کھڑکی سے کودا اور اپنے آنگن میں پہنچ گیا۔ ویرو نے جلدی سے کھڑکی بند کی۔ کنگن اور انگوٹھی ڈبے میں چھپا دی۔ دوپٹے سے چہرے کا پسینہ پونچھا اور آہستہ سے کنڈی کھول دی۔ دروازہ کھلتے ہی سب سے پہلے موہن سنگھ اندر داخل ہوا۔ اُس کے ہاتھ میں ڈنڈا تھا۔ وہ غصے سے چیخا۔



"کیا کر رہی تھی تو..... اتنی دیر میں دروازہ کیوں کھولا؟"

"ذرا نیند آ گئی تھی۔" ویرو بولی۔

"نیند آ گئی تھی۔" موہن سنگھ چیخا۔ "اور کون ہے اندر؟"

ویرو انجان بن گئی۔ "اندر..... یہاں..... یہاں کون ہوگا؟"

اتنی دیر میں رام، شیام اور لکھن نے پورے گھر کی تلاشی لے لی تھی۔ موہن سنگھ نے ویرو کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر نہایت غصے سے پوچھا۔ "بتا! کہاں ہے وہ؟" اور اس سے پہلے کہ ویرو جواب دے موہن سنگھ نے ویرو کو مارنا شروع کر دیا۔ ویرو گر پڑی۔

لکھن نے کہا۔ "یہاں تو کوئی بھی نہیں ہے۔"

موہن سنگھ نے غصے سے کہا۔ "ٹھیک طرح سے دیکھ لکھن! آج بچ کر کہاں جائے گا وہ؟" اور ویرو کی پیٹھ پر زور سے ایک ڈنڈا مارا۔ ویرو کے منہ سے چیخ نکل گئی۔

صحن میں کھڑے ہوئے جگت سنگھ نے جب ویرو کی چیخ سنی تو وہ غصہ میں پاگل ہو گیا۔ اُس نے اپنی ڈانگ اُٹھائی اور پھر برچھی نکال کر دیوار پر چڑھ گیا۔ اس وقت موہن سنگھ نے ویرو کو مارنے کے لئے ڈاڈا اُٹھایا۔ جگت سنگھ چیخا۔

"شیطان کے بچے! عورت پر ہاتھ اُٹھاتا ہے۔ مرد ہے تو میرے سامنے آ.....!"

موہن سنگھ نے مڑ کر جگت کو دیکھا تو کانپ گیا۔ اُس کے تینوں بھائی بھی اُس کے پاس آ گئے۔ جگت نے اُنہیں پھر للکارا۔

اب عجیب صورت تھی۔ پیچھے ہٹنے پر عورت کے سامنے اُن کی ہیٹی ہوتی تھی۔ چاروں نے ہتھیار سنبھالے اور سامنے آ گئے۔ جگت بھی تیار کھڑا تھا۔ اُس میں ہمت تھی..... طاقت تھی..... اس کے علاوہ وہ دیوار پر کھڑا تھا اور یہ چاروں نیچے تھے۔

تکرار بڑھنے لگی۔ اسی دوران شیام اور لکھن نے دیوار پر چڑھنے کی کوشش کی۔ لیکن جگت نے دیوار پر سے اُنہیں ٹھوکر مار کر نیچے گرا دیا۔ اس بات پر شیام کا غصہ بھڑک اُٹھا۔ اُس کے ہاتھ میں ایک برچھی تھی۔ اُس نے اُچھل کر جگت پر وار کرنا چاہا مگر اس سے پہلے جگت ڈانگ میں لگی ہوئی برچھی سے شیام کے حلق کا نشانہ لے چکا تھا۔ قریب تھا کہ برچھی شیام کا کام تمام کر دے کہ اسی وقت شور و غل سن کر جگت کی ماں آنگن میں آ گئی۔ اُس نے جگت کے دونوں پیر پکڑ لئے اور بولی۔ "بس بیٹا بس..... نیچے اُتر آ!" ماں کی اس بات سے شیام بچ گیا۔ ورنہ آج اُس کی موت تو یقینی تھی۔

چیخ و پکار سے تمام محلہ جمع ہو گیا۔ جگت کا غصے سے برا حال تھا۔ اُس نے سوچا تھا آج یہ قصہ ہی پاک کر دیا جائے۔ خاص طور پر وہ ویرو کے شوہر موہن سنگھ کو زندہ نہیں چھوڑنا چاہتا تھا۔ ویرو پر ظلم کرنے والے اس بڈھے کو ختم کرنا ضروری تھا۔ اُس نے موہن سنگھ کا نشانہ لیا۔ ماں چیخی۔

"جگت! تجھے تیری ماں کی قسم ہے جو اب ہاتھ اُٹھائے۔"

ماں کی قسم پر جگت کا غصہ ٹھنڈا پڑ گیا۔ محلے کے لوگ بیچ میں آ گئے لیکن اس جھگڑے میں رام اور لکھن کے سر پھٹ چکے تھے۔ شیام بھی شدید زخمی ہو گیا تھا۔ مگر موہن سنگھ ٹھیک تھا۔ محلے کے لوگ دونوں گھروں کے درمیان جمع ہو گئے تھے اور سب کی زبان پر ایک ہی بات تھی..... پرانی دشمنی پھر

شروع ہوگئی کون جانے اب کیا ہو......؟

جگت اپنے کمرے میں جا کر گرونانک کی تصویر کے سامنے کھڑا ہوگیا۔ دیرو کا دیا ہوا تعویذ گلے میں تھا۔ پھر گرونانک کی تصویر میں اُسے اپنے نانا کا چہرہ نظر آنے لگا۔ اُسے محسوس ہوا جیسے وہ اُس سے کہہ رہے ہوں۔

"شاباش بیٹے! یہ بات ہمیشہ یاد رکھنا کہ جاٹ کا بچہ جب تک اپنا بدلہ نہیں لے لیتا وہ چین کی نیند نہیں سوسکتا۔ بدلہ تو ورثہ میں ملا ہوا قرض ہے اسے چکائے بنا چھٹکارا نہیں۔ اور تجھے یہ قرض چکانا ہے۔" جگت کچھ دیر گم صم کھڑا رہا اور پھر گرونانک کی تصویر کے سامنے جھک گیا جیسے آشیرواد لے رہا ہو۔

دوپہر کے وقت جو جھگڑا ہوا تھا اس کی خبر شام تک دھرم پور بھی پہنچ گئی۔ نانا نے سنا اور اپنی مونچھ کو تاؤ دیتے ہوئے بولا۔ "مجھے یقین تھا کہ جگت میری بات بھولے گا نہیں۔ وہ اکیلا ہی چاروں سے نپٹ لے گا۔ مگر آخر اُس کی ماں کو بیچ میں آنے کی کیا ضرورت تھی؟ عورت کے خون میں ویسے بھی گرمی نہیں ہوتی۔ آج اگر یہ بیچ میں نہ آتی تو دو چار کا قرض تو جگت چکا ہی دیتا۔"

خبر لانے والے نے نانا سے یہ بھی کہا کہ جگت جب دشمن کے گھر میں داخل ہوا اُس وقت دشمن کی بیوی اکیلی تھی۔ پھر دروازے اندر سے بند ہوگئے۔

یہ بات نانا کی سمجھ میں نہیں آئی۔ ہاں اُسے افسوس ہوا کہ اُس نے ہزارہ سنگھ کو پہلے ہی جگت کے پاس کیوں نہ بھیج دیا؟ وہ یہ سوچ ہی رہا تھا کہ اُسی وقت ہزارہ سنگھ وہاں آ کر بولا۔

"بابا! بہن کے گھر جھگڑا ہوا ہے۔ آپ نے سنا؟ لیکن جگت سلامت ہے۔"

ہزارہ کے آخری الفاظ نانا کو بہت برے لگے۔ کوئی بھی بزدلانہ بات کرتا تھا تو نانا برداشت نہ کر سکتے تھے۔ اُنہوں نے غصے سے کہا۔ "جگت کو بھگوان ہمیشہ سلامت رکھے۔ لیکن دشمن ابھی تک کیوں سلامت ہے ہزارہ سنگھ! بھلا یہ کوئی لڑائی ہوئی؟ دو چار معمولی زخم تو ویسے بھی آجاتے ہیں۔"

ہزارہ خاموش کھڑا رہا۔ نانا پھر بولے۔ "ہزارہ! تجھے صبح ہوتے ہی رتیا پہنچنا ہے۔ ایک سے دو بھلے۔ اور سن! جب تک دشمن کا قرض نہ چک جائے اس گھر میں قدم نہ رکھنا تاکہ دنیا دیکھ لے کہ جگت ہزارہ کا بھانجا ہے۔ اور ہاں! اپنی بہن سے بھی کہہ دینا کہ مردوں کی لڑائی میں آئندہ وہ بیچ میں نہ آئے۔ اگر اب کبھی درمیان میں آئی تو میں زندگی بھر اُس کا منہ نہیں دیکھوں گا۔"

جگت کے نانا کا غصہ آج آسمان پر تھا۔ بوڑھے کی نظر میں جھگڑے میں ہارنے سے زندگی ہار جانا آسان تھا۔ وہ صرف جیت کا قائل تھا۔ وہ چاہتا تھا کہ خون کا یہ قرض جلد سے جلد ادا ہو جائے۔ جاٹوں کا اصول تھا کہ جیسے وہ لڑکی کے گھر کا کھانا نہیں کھاتے تھے اس طرح لڑکی کی سسرال کی دشمنی بھی اپنے سر نہیں لیتے تھے۔ اگر یہ اصول مانع نہ ہوتا تو بوڑھا کب کا خود انتقام لے چکا ہوتا۔

صبح ہوتے ہی ہزارہ رتیا جانے کے لئے تیار ہوا۔ اُس نے جھک کر باپ کے قدم چومے۔ اُس وقت پتھر دل باپ کی آواز بھی بھرا گئی اور اپنے بیٹے کے سر پر ہاتھ رکھ کر اُس نے کہا۔

"جا بیٹا! بھگوان تجھے کامیاب کرے۔" اور پھر ہزارہ سنگھ کی کمر پر تلوار باندھ دی۔

ہزارہ دروازے تک ہی پہنچا تھا کہ باپ کی آواز سے رُک گیا۔ "بیٹے! اپنے ساتھ مانک (یہ



گھوڑی بوڑھے کی پسندیدہ گھوڑی تھی) کو بھی لے جا۔ یہ جگت سے بہت گھل مل گئی تھی۔"

گھوڑی کو ساتھ لے جانے کی سن کر ہزارہ سنگھ خوش ہوگیا اور ساتھ ہی مانک نے بھی اپنے کان کھڑے کر لئے اور ٹاپیں مارنے لگی جیسے وہ بھی جگت سے ملنے کو بے چین ہو۔ ہزارہ سنگھ اور مانک روانہ ہوئے اور بوڑھا باپ ہزارہ کو رتیا گاؤں کی طرف جاتا دیکھ کر خیالوں میں گم ہو گیا......!

OOO

گزشتہ دن پیش آنے والے واقعے نے جگت کی ماں کو بہت پریشان کر دیا۔ وہ رات بھر صبح کے انتظار میں جاگتی رہی تاکہ صبح ہو تو جگت کو اپنے پاس بٹھا کر سمجھائے کہ بیٹا! اب میری اولادوں میں سے صرف تو ہی رہ گیا ہے۔ یہ دشمنی تیرے بھائیوں کی طرح تجھے بھی کھا گئی تو میری دنیا ویران ہو جائے گی۔ اور اگر جگت نے میری بات نہ مانی تو میں ویرو کا واسطہ دے کر کہوں گی کہ اُس بے چاری کا سہاگ کیوں لوٹ رہا ہے؟ اُسے بھی ماں بننے کا ارمان ہوگا۔ وہ بھی تو میری طرح ایک عورت ہے۔ اُسے بیوہ کر کے کیا تو آرام اور سکون سے رہ سکے گا؟ ابھی وہ یہ سوچ ہی رہی تھی کہ باہر گھوڑی کی ٹاپوں کی آواز سنائی دی۔

جگت کی ماں نے دروازہ کھولا تو سامنے بھائی کو دیکھا۔ وہ سمجھ گئی کہ باپ نے ہزارہ کو کس لئے بھیجا ہے۔ گھوڑی کے بے چین قدموں کے نیچے اُسے اپنا تمام مستقبل دبا نظر آ رہا تھا۔ کچھ لمحے گم صم رہ کر اُس نے ٹھنڈی آہ بھرتے ہوئے سوچا۔ ”جگت کو اس راہ سے اب کوئی واپس نہ لا سکے گا۔“

ہزارہ سنگھ نے جب بہن کی یہ حالت دیکھی تو بولا۔ ”بہن! کس سوچ میں پڑ گئی؟“

دل کی بات چھپاتے ہوئے جگت کی ماں نے جواب دیا۔ ”باپو نے تجھے یہاں رہنے کے لئے بھیجا ہے تو پھر مانک کو ساتھ کیوں لایا ہے؟“

وہ سوچ رہی تھی کہ اس کے جواب میں ہزارہ کہے گا۔ ”کل کے واقعات سن کر مجھے باپو نے تم لوگوں کی خیریت معلوم کرنے کے لئے بھیجا ہے۔“ مگر ہزارہ کا جواب اس کے برعکس تھا۔ اُس نے کہا۔ ”باپو نے مجھے اس لئے بھیجا ہے کہ جب تک اس دشمنی کا فیصلہ نہ ہو جائے تب تک میں یہیں رہ کر جگت کی مدد کروں۔ اور ہاں یہ گھوڑی باپو نے جگت کے لئے بھیجی ہے۔ جگت اور مانک بہت مانوس ہو گئے تھے۔“

آناً فاناً یہ خبر سارے گاؤں میں پھیل گئی کہ جگت کا ماما بھی آ گیا ہے۔ گزشتہ رات تقریباً ہر گھر میں ان دونوں خاندانوں کی دشمنی کے تذکرے ہو رہے تھے۔ بوڑھے اپنی یادیں تازہ کر رہے تھے کہ ان خاندانوں کی دشمنی نے اب تک کتنے لوگوں کو نگل لیا، کتنے بچوں کو یتیم اور کتنی عورتوں کو بیوہ کیا ہے۔ ساتھ ہی یہ پیشین گوئی بھی ہوئی تھی کہ اب جو کچھ بھی ہو جائے کم ہے۔ ہزارہ کی آمد سے ان لوگوں کے شکوک یقین میں بدل گئے کہ ماما اپنے بھانجے کی مدد کو آ گیا ہے۔

ویرو کے گھر میں یہ خبر بجلی کی طرح گری۔ چاروں بھائی آپس میں مشورہ کرنے لگے۔ شیام نے کہا۔ ”کسی طرح مجھے دونالی بندوق لا دو! میں اُن دونوں کا ساتھ ہی ساتھ قصہ پاک کر دوں گا۔“

موہن سنگھ نے اشارے سے سمجھایا کہ وہ آہستہ بولے کیونکہ ویرو اندر کمرے میں تھی اور اب موہن سنگھ کو اپنی بیوی پر بھی بھروسہ نہیں رہا تھا۔ ویرو اپنی ہٹ کی پکی تھی۔ رات سب نے مل کر کھانا



کھایا لیکن ویرو اُن کے اصرار کے باوجود رات کو بھوکی سو گئی۔ رات بھر سب نے اُس پر طعنے کسے مگر اُس نے کسی کی پرواہ نہ کی۔ خاموش رہی۔ شوہر نے دھمکیوں کے ساتھ ساتھ اُس کو مارا بھی۔ پھر بھی ویرو نے یہ اقرار نہ کیا کہ وہ آئندہ جگت کے گھر نہیں جائے گی۔ ویرو پر طاقت کارگر نہ ہوئی تو پیار کا سہارا لیا گیا اور موہن سنگھ اُسے منانے کے لئے رات کئی مرتبہ اُس کے پاس گیا۔ لیکن وہ موہن سنگھ کو دیکھ کر اس طرح تڑپی جیسے وہ اُس کا شوہر نہ ہو، کوئی غیر ہو۔

صبح اُٹھتے ہی ویرو بغیر کسی سے بات کئے حسبِ معمول اپنے کام میں لگ گئی۔ اب اُس کے دیوروں کو اور غصہ آیا۔ رام سنگھ نے ویرو کو دیکھ کر جملہ کسا۔ ”آج چال بدلی ہوئی معلوم ہوتی ہے۔“

شیام بولا۔ ”کیوں نہیں بدلے گی۔ مار تو اچھے اچھوں کو درست کر دیتی ہے۔“

یہ سن کر ویرو کے دل میں نفرت کی آگ اور بھڑک اُٹھی۔ پہلے اُس نے چاہا کہ وہ بڑھ کر اُن کی زبانیں کاٹ لے۔ لیکن پھر ارادہ بدل دیا اور بدلہ یوں لیا کہ گھڑی گھڑی اُن کے سامنے سے گزرتے ہوئے بے پرواہی سے مسکرانے لگی۔ اس مسکراہٹ نے رام اور شیام پر جلتی کا کام کیا۔ لیکن لکھن کو اپنی بھابھی کی یہ ادا بھا گئی۔

چاروں بھائیوں نے کھیت پر جانے سے پہلے زینے کو تالا لگا دیا تاکہ ویرو اُوپر نہ جا سکے۔ ساتھ ہی تمام کھڑکی دروازے بھی مقفل کر دیئے۔ اس طرح ویرو کو قید کر کے وہ سکون سا محسوس کرنے لگے اور کھیت پر چلے گئے۔

ویرو نے جگت کے گھر کی طرف دیکھا۔ چھت خالی تھی۔ البتہ ایک کبوتر اپنی چونچ میں تنکا لئے آشیانہ بنانے میں مصروف تھا۔ ویرو کا جی چاہا کہ کاش میرے بھی پر ہوتے اور میں اس قید سے آزاد ہو کر جگت کے پاس پہنچ جاتی۔ ان تمام پابندیوں اور مار پیٹ کے باوجود بھی وہ جگت کے خیال کو ایک لمحہ بھی اپنے دل سے نہ نکال سکی بلکہ اس وقت تو جگت کی یاد اور بھی شدت اختیار کر گئی تھی۔ ویرو سوچنے لگی دروازے مقفل کرنے سے کیا یہ میرے دل سے جگت کی یاد بھی نکال سکتے ہیں؟ نہیں...... کبھی نہیں...... یہ نہیں ہو سکتا۔

کل جب جگت اُسے انگوٹھی اور کنگن دینے آیا تو ویرو نے محسوس کیا تھا کہ جگت کی نظریں اُس کے دل کے پار ہوئی جا رہی ہیں۔ اُس نے جگت کی آنکھوں میں محبت کا ایسا سمندر دیکھا تھا کہ اُس کا جی چاہنے لگا تھا کہ وہ اُس میں ڈوب جائے اور ایسی ڈوبے کہ پھر کبھی نہ اُبھرے۔ گزشتہ دن کے واقعہ کو یاد کرتے ہی ویرو چونک اُٹھی۔ کل کی لڑائی نے اُس کے ذہن سے یہ بات بالکل ہی نکال دی تھی کہ جگت آ کر اُسے انگوٹھی اور کنگن دے گیا تھا۔ وہ دوڑتی ہوئی اُس کمرے میں آ گئی جہاں جگت کی نشانی کنگن اور انگوٹھی رکھی ہوئی تھی۔

دوسری طرف جگت نے ہزارہ کو پیش آنے والے تمام واقعات تفصیل سے سنائے مگر احتیاطاً ویرو کا نام گول کر گیا۔ ہزارہ سنگھ جگت سے دو سال بڑا تھا اور عمر کے اس معمولی فرق نے اُن کو دوستی کے رشتے میں باندھ رکھا تھا۔ ماموں بھانجے کی دوستی سارے گاؤں میں مشہور تھی۔ ہزارہ کے رتیا آنے سے جگت کو بہت خوشی ہوئی۔ اُس نے رات ہی کو طے کر لیا تھا کہ اب جلد از جلد ایک دو دشمنوں کو موت کی نیند سلا دینا چاہئے۔ ہزارہ کے آنے سے جگت کی ہمت اور بڑھ گئی۔ اُسے ہزارہ

کی موجودگی سے خطرہ تھا تو صرف اتنا کہ وہ ویرو سے نہ مل سکے گا۔

وہ دونوں ناشتہ کر رہے تھے کہ ہزارہ نے جگت کی ماں سے کہا۔ ''بہن! باپو نے کہا ہے کہ آپ تم مردوں کی اس لڑائی میں نہ بولنا۔''

باپ کا حکم سن کر جگت کی ماں کی آنکھوں میں آنسو ڈبڈبا گئے اور چہرے پر غم کی سیاہی سی چھا گئی۔ اُس نے سوچا۔ ''کیا مردوں کے ساتھ عورتوں کا کوئی ناتہ نہیں؟ بیٹا جب دشمنوں کے نرغے میں ہو تو کیا کوئی ماں آنکھیں بند کئے بیٹھی رہ سکتی ہے؟''

لیکن ہزارہ سنگھ کہے جا رہا تھا۔ ''باپو نے یہ بھی کہلوایا ہے کہ تم اس جھگڑے میں پڑیں تو وہ کبھی تمہارا منہ نہیں دیکھیں گے۔''

جگت کی ماں کی آنکھوں سے آنسو پھوٹ پڑے۔ جگت ناشتہ کر رہا تھا۔ اُس نے جب ماں کی یہ حالت دیکھی تو ناشتے سے ہاتھ کھینچ لیا اور چھت پر چلا گیا۔ اُسے سامنے ہی ویرو کا صحن نظر آ رہا تھا۔ جگت نے دیکھا کہ ویرو اُس کی طرف پشت کئے بیٹھی ہے۔ اُسے خیال آیا شاید ویرو بھی ماں کی طرح آنسو بہا رہی ہوگی۔ اس خیال کے آتے ہی جگت نے محسوس کیا کہ وہ شاید اب اپنے فیصلے پر قائم نہ رہ سکے۔

اچانک ویرو نے پلٹ کر چھت کی طرف دیکھا اور جگت کو دیکھ کر اُس کا چہرہ گلنار ہو گیا۔ اُس کے خوبصورت ہونٹوں پر مسکراہٹ آ گئی۔ دونوں ایک دوسرے کو دیکھتے رہے کہ اچانک نیچے سے ہزارہ نے آواز دی۔ ''جگت! نیچے آ۔ تیرا کوئی دوست ملنے آیا ہے۔''

جگت چونکا۔ اس وقت آنے والا کون ہوگا؟ وہ نیچے آیا تو دیکھا کہ حکم سنگھ کھڑا تھا۔

جگت اُسے دیکھ کر آگے بڑھا اور ہاتھ پکڑ کر بولا۔ ''آؤ حکم سنگھ...... آؤ! کیسے آئے؟ بیٹھو!'' پھر بہت تکلف سے کہ ہزارہ اور ماں کو شبہ نہ ہو جائے اُس نے ہاتھ پکڑ کر حکم سنگھ کو بٹھانے کی کوشش کی۔ لیکن حکم سنگھ بولا۔

''جگت! ایک ضروری کام سے آیا ہوں۔ تھوڑی دیر کے لئے ذرا باہر آ۔''

جگت سمجھ گیا اور حکم سنگھ کے ساتھ باہر آ گیا۔ باہر آتے ہی حکم سنگھ نے کہا۔ ''غضب ہو گیا جگت! چودھری کے ہاں چوری کے شبہ میں پولیس نے ہنومان کو گرفتار کر لیا۔''

''کب؟'' جگت نے حیرانی سے پوچھا۔

''آج صبح...... خان پور سے چوری کی تفتیش کے لئے ایک پولیس افسر آیا ہے۔ مشتبہ لوگوں میں ہنومان کا نام بھی ہے۔ کیونکہ ہنومان اُس رات گاؤں میں نہیں تھا۔ اُن کے پاس اس کا ثبوت موجود ہے۔ اب پولیس مار پیٹ کر کے اُس سے سب کچھ اُگلوا لے گی۔ مجھے شک ہے ہنومان کہیں ہم دونوں کا بھی نام نہ لے دے۔'' حکم سنگھ کے چہرے پر ہوائیاں اُڑ رہی تھیں اور وہ خوف سے کپکپا اُٹھا۔

حکم سنگھ کی بات سن کر جگت کو غصہ آ گیا اور بولا۔ ''خبردار حکم سنگھ! ہنومان کے لئے ایسا خیال بھی دل میں نہ لانا۔ وہ وفادار دوست ہے۔ پولیس اپنے ظلم کے باوجود اُس سے کچھ بھی نہیں اُگلوا سکے گی۔'' پھر کچھ سوچ کر بولا۔ ''یہ بتاؤ! ہنومان کے یہاں سے چوری کا سامان تو برآمد نہیں ہوا؟''

''نہیں...... گھر سے تو کچھ بھی برآمد نہیں ہوا۔'' حکم سنگھ نے جواب دیا۔

''پھر کوئی پرواہ نہیں۔ اب تو جا اور معلوم کر کہ ہنومان پر کیا بیتی؟ شام سے پہلے مجھے آ کر بتانا۔''

حکم سنگھ چلا ہی تھا کہ ہزارہ باہر آ گیا اور جگت سے پوچھا۔ ''کیا کوئی پھڈا ہو گیا ہے؟''

جگت چونکا مگر پھر یہ سوچ کر کہ ماما تو ساتھ دینے کے لئے آیا ہی ہے اب اس سے کیا پردہ، بولا۔ ''ہاں ماما! یہاں آ کر ایک ہاتھ مارا تھا۔ آج میرے ایک ساتھی کو پولیس نے دھر لیا ہے۔ اُسی کی خبر دینے کے لئے یہ آیا تھا۔ مگر مال برآمد نہیں ہوا اس لئے فکر کی کوئی بات نہیں۔''

ہزارہ نے جگت کی پیٹھ تھپتھپائی اور بولا۔ ''واہ...... آتے ہی کام دکھایا۔ لیکن تیرے حصے کا مال تو گھر میں نہیں ہے؟ اگر ہے تو اُسے جلد ٹھکانے لگا دے۔ پولیس کی مار سے تو اچھے اچھوں کا پانی اتر جاتا ہے۔''

''نہیں ماما...... میں نے تو اپنے حصے کا مال کل ہی ٹھکانے لگا دیا تھا۔''

جگت نے کہنے کو تو یہ الفاظ کہہ دیئے مگر پھر اُسے خیال آیا کہ کل کے ہنگامے میں اگر کنگن اور انگوٹھی کہیں ویرو کے شوہر یا دیوروں کے ہاتھ آ گئے ہوں گے تو کیا ہوگا؟ صوبیدار سوہن سنگھ کے بیٹے پر چوری کا الزام آ گیا تو خاندان کی عزت مٹی میں مل جائے گی۔

جگت نے سوچا مجھے جلد سے جلد ویرو سے کنگن اور انگوٹھی کے بارے میں معلوم کر لینا چاہئے۔ مگر اس وقت ہزارہ کی موجودگی میں یہ کام مشکل تھا۔ مجبوراً ماما کے ساتھ وہ کھیت پر چلا گیا۔ آس پاس کے کھیتوں میں جا کر ہزارہ سنگھ جگت کے ساتھیوں اور دوستوں سے مل کر یہ اندازہ کرنا چاہتا تھا کہ وہ اس سلسلے میں جگت کی کیا مدد کر سکتے ہیں۔ وہ جہاں جہاں بھی گیا سب نے اُسے یقین دلایا اور مدد کا وعدہ کرتے ہوئے کہا۔

''تم دونوں کوئی بھی قدم اُٹھاؤ، ہم ہر طرح سے تمہارے ساتھ ہیں۔''

ہزارہ کو یقین ہو گیا کہ جگت کا پلہ بھاری ہے۔

دوسری طرف موہن سنگھ اور اُس کے بھائی بھی اسی فکر میں تھے۔ اُنہوں نے گاؤں کے تین چار غنڈوں کو نوکر رکھ لیا تھا اور اُن کرائے کے غنڈوں کے ذریعے جگت کو ختم کرا دینا چاہتے تھے۔ وہ چاہتے تھے کہ کھیت میں جب ہزارہ اور جگت تنہا ہوں تو اُن پر حملہ کر دیا جائے تاکہ اچانک حملے کی صورت میں وہ بچ کر نہ جا سکیں۔

شام کو حکم سنگھ جگت سے ملنے کھیتوں پر آیا تو جگت نے پوچھا۔ ''کیا ہوا حکم سنگھ؟''

حکم سنگھ نے کہا۔ ''ایک حوالدار کے ذریعے سے پتہ چلا ہے کہ پولیس نے ہنومان کو بہت مارا ہے۔ لیکن ہنومان اب تک یہی کہہ رہا ہے کہ چوری والی رات کو میں بابریا گاؤں میں رام لیلا دیکھنے گیا ہوا تھا۔ چوری کے بارے میں کچھ نہیں جانتا۔''

''تو پھر اب پولیس کیا کہتی ہے؟'' جگت نے پوچھا۔

''پولیس ہنومان سے کہہ رہی ہے کہ اگر تو رام لیلا دیکھنے گیا تھا تو کوئی گواہ پیش کر۔ لیکن ہنومان کا کہنا ہے کہ گواہ کی بجائے تم گاؤں کے کسی بھی آدمی سے پوچھ لو کہ میں اُس رات گاؤں میں تھا یا

نہیں۔"

حکم سنگھ کی بات سن کر جگت سوچنے لگا۔ ہنومان دوستوں سے کیا ہوا وعدہ پورا کر رہا ہے۔ پو... کی سختیوں سے اُسے بچانے کے لئے کچھ کرنا چاہئے۔ اُس کے دل میں ہنومان کی وقعت بہت ... گئی تھی۔ آخر حکم سنگھ سے بولا۔ "حکم سنگھ! میں تھانے جا رہا ہوں۔"

"کیوں؟" حکم سنگھ نے پوچھا۔ "تو وہاں جا کر کیا کرے گا؟"

"گواہی دُوں گا کہ میں نے ہنومان کو رام لیلا میں دیکھا تھا۔ ہنومان پر پولیس ظلم ڈھائے ہم چپ بیٹھے رہیں یہ کیسی دوستی ہے؟" جگت سنگھ کھڑا ہو گیا۔

ہزارہ نے آ کر جگت سنگھ کے باپ کو بتایا کہ جگت ہنومان کو چھڑانے کے لئے تھانے گیا ہے۔ ہزارہ سنگھ کی بات سن کر وہ چونک گئے۔ گزشتہ روز جب موہن سنگھ اور اُس کے بھائیوں کے سا... جھگڑا ہوا تھا تو جگت کے باپ نے اپنی کوشش سے پولیس میں اس کیس کو درج ہونے سے رُکوا تھا۔ وہ چاہتے تھے کہ جگت کسی طرح پولیس کی نظروں میں نہ آئے۔ بڑا بیٹا شیو سنگھ پولیس سے لڑتا ہوا مارا گیا تھا۔ اس خیال سے وہ اور پریشان تھے۔ جب تک جگت نانا کے پاس رہا وہ بے... رہے لیکن اُس کے گھر آتے ہی اُن کے دل میں طرح طرح کے وسوسوں نے جگہ بنالی تھی۔ گاؤں... تھانیدار اُن کا دوست تھا۔ وہ خود ایک زمانے میں صوبیدار رہ چکے تھے۔ اس لئے پولیس میں اُن... عزت اور بھی کی جاتی تھی۔ جگت کے تحفظ کی خاطر وہ آج کل اِن لوگوں میں پھر زیادہ اُٹھنے بیٹھ... لگے تھے تاکہ جگت تھانے پولیس سے دُور رہے۔ لیکن جب ہزارہ سنگھ کی زبانی اُنہیں معلوم ہوا... جگت اپنے دوست کو بچانے کے لئے تھانے گیا ہے تو بہت غصہ آیا۔ اُنہوں نے ہزارہ سے کہا۔ "... کے دوست کے لئے جگت کو خود پولیس کی نگاہوں میں آنے کی کیا ضرورت تھی؟" ہزارہ چپ ہو گیا۔

اُدھر جگت نے جب تھانے میں قدم رکھا تو شیخوپورہ سے آنے والا پولیس کا بڑا افسر سنہا تھانیدا... سے خوش گپیوں میں مصروف تھا۔ پولیس ہنومان کو مار مار کر تھک چکی تھی مگر اُس نے نہ اقرار جرم ک... نہ مال برآمد ہوا۔ تو صرف شبہ کی بنا پر سنہا جیسا افسر اُسے مجرم قرار دینے پر تیار نہیں تھا۔ وہ سوچ ر... تھا کہ آخر اس کیس میں ہنومان کا کیا، کیا جائے؟ یہ فیصلہ کرتے ہی اُسے شیخوپورہ واپس ہونا تھا کہ اتنے میں ایک سپاہی نے آ کر سلوٹ کیا اور اطلاع دی۔

"سر! سردار سوہن سنگھ کا بیٹا آپ سے ملنا چاہتا ہے۔"

سنہا نے تھانیدار کی طرف سوالیہ نظروں سے دیکھا تو تھانیدار نے کہا۔ "ریٹائرڈ صوبیدار کا لڑ... ہے۔ مگر اس وقت اُسے یہاں آنے کی کیا ضرورت تھی؟ سر آپ اجازت دیں تو بلوا لوں؟"

سنہا نے مڑ کر سپاہی کو دیکھا اور کہا۔ "بلاؤ!"

جگت نے اندر آتے ہی دونوں کو سلام کیا اور بڑی معصومیت سے بولا۔ "صاحب! ہنومان اُس... وقت واقعی رام لیلا دیکھنے بابریا گاؤں گیا تھا۔ میں نے خود اُسے وہاں دیکھا تھا۔ یہی کہنے کے لئے میں یہاں آیا ہوں۔"

جگت سے یہ بات سن کر دونوں افسر اُسے دیکھنے لگے۔ وہ سوچ رہے تھے کہ ہنومان کی بے...



گناہی کی گواہی دینے کے لئے یہ لڑکا کیوں آیا ہے؟ تھانیدار نے سنہا کو خاموش دیکھا تو فوراً انگریزی میں اُس سے کہا۔ "یہ صوبیدار سوہن سنگھ کا بیٹا ہے۔ ابھی ابھی گاؤں میں آیا ہے۔ اس سے پہلے اپنے نانا کے پاس دوسرے گاؤں میں رہتا تھا۔ سوہن سنگھ کو میں جانتا ہوں۔ اچھے آدمی ہیں۔ اور لڑکا اچھے خاندان کا ہے۔"

سنہا بے انتہا سخت اور قانون پسند افسر تھا۔ گنہگار سے جرم قبول کروانے کے لئے جتنا بھی سخت کوئی ہو سکتا ہے سنہا اُس سے کچھ زیادہ تھا مگر کسی کو غلط ثبوت مہیا کر کے مجرم ثابت کرنے سے ہمیشہ پرہیز کرتا۔ اُس نے جگت کے چہرے کو غور سے دیکھا جیسے وہ چہرہ نہ ہو کوئی کتاب ہو جو لکھا ہو گا وہی پڑھائی میں آئے گا۔ اور فوراً ہی جگت سے کرخت لہجے میں پوچھا۔

"تو ہنومان کو کب سے جانتا ہے؟"

"ہم تو بچپن سے ساتھ کھیلتے آئے ہیں صاحب! ایک دفعہ اُسے پاگل کتے نے کاٹ لیا تھا پھر بھی اُسے کچھ نہیں ہوا۔ بس تب سے میری اُس سے پکی دوستی ہو گئی۔"

جگت کی بات سن کر سنہا ہنس پڑا۔ "تیری عمر کیا ہے؟"

"میرے باپو کہتے ہیں کہ میں سترہ سال کا ہوں۔ ویسے دیکھنے والوں کو اپنی عمر سے زیادہ بڑا لگتا ہوں، ہے نا صاحب؟"

پولیس افسر سنہا اور تھانیدار دونوں جگت کے اس جواب سے ہنس پڑے۔ پھر سنہا نے کہا۔

"تو جانتا ہے کہ بغیر بلائے اگر کوئی ملزم کی خود آ کر گواہی دے تو پولیس گواہی دینے والے پر بھی شبہ کر سکتی ہے۔"

جگت، سنہا کی بات سن کر دل ہی دل میں ہنسا پھر بڑی معصومیت سے بولا۔ "مجھ پر شبہ کیوں ہو گا صاحب! ہم جاٹ لوگ چوری تو کبھی کرتے ہی نہیں۔ آپ تو خود اچھی طرح جانتے ہیں۔"

سنہا نے جواب سنا تو چپ ہو گیا۔ ویسے بھی وہ ہنومان پر جو سختیاں کر چکا تھا اس کے بعد اُسے چھوڑ دینے ہی کا فیصلہ کرنے والا تھا کیونکہ اب تک کوئی ثبوت نہیں مل پایا تھا۔ جگت کے آ جانے سے اور چشم دید گواہ مل جانے کے بعد سنہا کو فیصلہ جلد سنانے کی راہ مل گئی۔ وہ خود بھی اب زیادہ دیر یہاں ٹھہرنا نہیں چاہتا تھا۔ اُسے رات سے پہلے پہلے واپس جانے کی جلدی تھی۔ تھانیدار سے انگریزی میں بولا۔

"میرے خیال میں یہ لڑکا ٹھیک ہی کہہ رہا ہے۔ اُسے چھوڑ دینا اور تنبیہ کر دینا کہ یہاں کی مار پیٹ کا کوئی ذکر باہر نہ کرے ورنہ اچھا نہیں ہو گا۔" پھر مڑ کر جگت سے بولا۔ "دیکھ! اس وقت تو تیری گواہی پر اُسے چھوڑے دے رہا ہوں۔ لیکن اگر چور ہاتھ نہیں آئے تو اُسے اور تجھے دونوں کو بند کر دُوں گا۔" جگت نے سنہا کی بات سن کر خوش ہوتے ہوئے جھک کر سلام کیا۔ سنہا جانے کے لئے کھڑا ہو گیا تھا۔ جاتے جاتے جگت سے پوچھا۔ "کیا کرتا ہے تو؟"

"باپو کے ساتھ کھیتوں پر جاتا ہوں۔" جگت نے فوراً جواب دیا۔

"تمہارے باپو سرکاری ملازمت کر چکے ہیں۔ تو بھی پولیس میں بھرتی ہو جا! مگر ابھی تیری عمر بہت کم ہے۔" سنہا نے لہجے میں بے تکلفی پیدا کی۔

جگت نے کہا۔ ”جی ہاں صاحب! میرے باپو بھی یہی کہتے ہیں۔“

جگت اور سنہا باتیں کر رہے تھے اور تھانیدار حیران تھا کہ سنہا جیسا سخت افسر اس لڑکے سے ا[س] قدر بے تکلف کیسے ہو گیا؟ سنہا چلا گیا اور اُس کے جانے کے بعد تھانیدار نے ہنومان کو باہر نکا[لا]۔ جگت نے ہنومان کو لہولہان دیکھا تو اُس کا خون کھولنے لگا۔ مگر پھر بھی اس وقت خاموش رہنے میں بہتری تھی۔ ایک ہی دن میں ہنومان ایسا ہو گیا تھا جیسے برسوں جیل کاٹ کر آیا ہے۔ ہنوما[ن] تھانیدار کے پاس پہنچا تو اُس نے سامنے جگت کو دیکھا۔ اُسے خیال ہوا کہ شاید جگت نے کھیل بگ[اڑ] دیا۔ ہنومان کی آنکھیں غصے سے اور سرخ ہو گئیں۔ وہ جگت کو گھورنے لگا مگر جگت نے اپنی نظر[یں] جھکا لیں اور اُسی وقت تھانیدار بولا۔

”جگت نے تیری بے گناہی کی گواہی دی اور سنہا صاحب مان گئے، اس لئے بچ گیا ورنہ میں چھوڑنے والا نہیں تھا۔ اب جا اور رات کو اِدھر اُدھر آوارہ مت گھوما کر۔ ورنہ مارا جائے گا کسی د[ن] بے موت۔“

ہنومان نے تھانیدار کے منہ سے جو الفاظ سنے تھے اُسے اُن پر یقین نہیں آ رہا تھا۔ وہ سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ جگت اُسے چھڑانے کے لئے آئے گا۔ اُس نے تھانیدار کو سلام کیا اور پھر دونوں باہ[ر] آ گئے۔ باہر نکلتے ہی جگت کی نظر سب سے پہلے اپنے باپ پر پڑی جو غصے بھری نظروں سے جگت ک[و] گھور رہے تھے۔

ہوا یوں تھا کہ ہزارہ نے جب بہنوئی کو بتایا کہ جگت تھانے گیا ہے تو اُنہیں غصہ آ گیا تھا۔ مگر جب بہت دیر ہو گئی اور جگت گھر نہیں پہنچا تو وہ گھبرا کر تھانے کی طرف آئے۔ یہاں سنہا صاحب کی جیپ باہر کھڑی دیکھی تو خون خشک ہو گیا۔ وہ جانتے تھے کہ سنہا کتنا سخت آدمی ہے۔ اور جب جیپ چلی گئی تو فوراً ہی جگت اور ہنومان کو ساتھ ساتھ باہر نکلتے ہوئے دیکھا۔ پیچھے پیچھے تھانیدار بھی نظر آیا۔ اور اس سے پیشتر کہ باپ بیٹے سے کوئی سوال کرے دروازے پر کھڑے تھانیدار نے سوہن سنگھ کو دیکھتے ہوئے کہا۔ ”سوہن سنگھ جی! ذرا اِدھر تو آیئے۔“

سوہن سنگھ سمجھے کہ بیٹے کی شکایت کرنے کے لئے تھانیدار نے آواز دی ہے۔ لیکن جب قریب گئے تو تھانیدار سے کچھ اور ہی بات سنی۔ وہ بولا۔ ”سوہن سنگھ جی! تمہارے جگت نے تو کمال کر دیا۔ وہ جب تھانے آیا تھا اُس وقت تو مجھے اس کی بیوقوفی پر خود بھی بڑا غصہ آیا تھا۔ مگر اس نے تو سنہا صاحب جیسے افسر پر دیکھتے ہی دیکھتے جادو سا کر دیا۔ بڑی دیر جگت سے باتیں کرتے رہے۔ پھر خود ہی ہنومان کو رہا بھی کر گئے اور تمہارے بیٹے کو پولیس میں بھرتی ہونے کا مشورہ بھی دے گئے۔ یار تمہارا بیٹا تو بڑا بہادر ہے۔ سنہا صاحب سے ذرا بھی نہیں ڈرا۔“

تھانیدار سے بیٹے کی تعریف سن کر سوہن سنگھ کا غصہ کافور ہو گیا۔ وہ جگت اور ہنومان کو بھول کر تھانیدار کے ساتھ اندر چلے گئے اور تھانیدار سے ہنس ہنس کر باتیں کرنے لگے۔

ہنومان زخمی تھا۔ اتنا زخمی کہ اُسے جگت کا سہارا لے کر چلنا پڑ رہا تھا۔ یہ منظر پورے گاؤں نے دیکھا۔ گاؤں والے یہ تو جانتے تھے کہ جگت ہنومان کے لئے تھانے گیا ہے مگر وہ چھڑا لائے گا اس کا کسی کو یقین نہیں تھا۔ اب جگت اور ہنومان کو ساتھ ساتھ دیکھ کر یہ بات ذرا سی دیر میں سارے



گاؤں میں پھیل گئی کہ جگت نے دوستی کا حق ادا کر دیا۔

ہنومان جب گھر پہنچا تو جذبات پر قابو نہ رکھ سکا اور جگت سے لپٹ کر زار زار رونے لگا۔ وہ بولا۔ ”جگت! یار ہو تو تجھ جیسا...... تو یقین کر میں مر جاتا پھر بھی کسی کا نام میری زبان پر نہ آتا۔ مگر تو نے تھانے میں آنے کی ہمت کی اس کے لئے میں......“ اس کے آگے آنسوؤں نے اُسے بولنے نہیں دیا۔

جگت نے ہنومان کو سینے سے لگاتے ہوئے کہا۔ ”میں جانتا ہوں...... مجھے یقین تھا کہ تو نام نہیں لے گا۔ مگر تجھ پر جو ظلم تھانے میں ہو رہے تھے وہ مجھ سے برداشت نہیں ہو سکے۔“

ہنومان ہنس پڑا۔ اُس کے ہونٹوں پر ہنسی اور آنکھوں میں آنسو تھے۔ بولا۔ ”ہاں یار! میرے بیٹوں نے دن میں تارے دکھا دیئے۔“ پھر آنسو پونچھ کر بولا۔ ”جگت! میں تیرا احسان مانوں تو بھی کیا ہے۔ مگر قسم کھاتا ہوں کہ تو اگر کبھی مصیبت میں ہو گا تو ہنومان بھی اپنی جان کی پرواہ کئے بغیر تیرے ساتھ ہی کھڑا ہو گا۔ اگر کہے تو آج رات ہی تیرے دشمنوں کو ٹھکانے لگا دوں؟“

جگت نے اُسے سمجھایا اور وہ باتیں بتانے لگا جو پولیس افسر سنہا سے تھانے میں ہوئی تھیں تاکہ ہنومان کا دھیان بٹ جائے۔ پھر جاتے جاتے بولا۔ ”ہنومان! چوری کا شبہ ابھی تک ہم سے دور نہیں ہوا ہے اس لئے ہوشیار رہنا! کوئی غلطی نہ ہو۔“

گھر آ کر جگت نے دیکھا کہ اُس کا باپ واپس آ چکا ہے اور اُس کی ماں اور ہزارہ سنگھ سے جگت کی ہی باتیں کر رہا تھا۔ جگت کی ہمت پر سب خوش تھے۔ ویرو کو جب پتہ چلا تو وہ بھی خوش ہوئی مگر اُس کے گھر کے باقی دوسرے چار مرد جگت کی اس بہادری کو بھی نفرت سے دیکھ رہے تھے۔ رات کا کھانا کھاتے ہوئے شیام سنگھ کی باتیں ویرو نے سنیں۔ وہ کہہ رہا تھا۔

”مجھے تو لگتا ہے کہ زیور کی چوری میں جگت کا بھی ہاتھ ہے۔“

یہ بات ویرو کو بہت ناگوار گزری۔ مگر پھر اُسے وہ کنگن اور انگوٹھی یاد آ گئی۔ اُس نے سوچا کیا یہ بھی چوری کا مال ہو گا؟ جگت دو دن میں ایسا زیور کہاں سے لے آیا؟ مگر اس خیال کے بعد بھی اُس کے دل میں جگت کے خلاف نفرت کی جگہ بھی محبت ہی نے سر اُٹھایا۔ ساتھ ہی اُسے احساس ہوا کہ ذمہ داری بڑھ گئی ہے۔ یہ چیزیں اب زیادہ احتیاط سے رکھنی چاہئیں۔ اگر گھر کے کسی آدمی کے ہاتھ پڑ گئیں تو دونوں بدنام ہو جائیں گے۔“

دوسرے دن جب سورج ڈھل رہا تھا اُس وقت کھیت میں بیٹھے ہوئے جگت اور ہزارہ پر اچانک پانچ آدمی ٹوٹ پڑے...... اس سے پہلے کہ وہ ہوشیار ہوں دونوں پر ایک ایک وار ہو چکا تھا۔ چار نوکروں کے ساتھ شیام سنگھ نے حملہ کیا تھا۔ اُن میں سے کسی کے ہاتھ میں بھالا تھا، کسی کے ہاتھ میں برچھی۔ جگت کے پاس وہی ڈانگ پڑی ہوئی تھی۔ وہ اُسے اُٹھا کر مقابلہ کرنے لگا۔ مگر ہزارہ کے پاس کوئی ہتھیار نہیں تھا۔ جگت دشمنوں کو جواب دینے کے لئے جے گرو نانک کہہ کر ٹوٹ پڑا اور دیکھتے ہی دیکھتے دو آدمی نیچے گر گئے۔ اُس کی ڈانگ میں لگی ہوئی برچھی سے ایک زیادہ زخمی ہوا۔ اُسی وقت جگت کے پیر میں بھی بھالا لگا۔ اُس نے فوراً مڑ کر بھالے والے کو برچھی ماری اور نیچے گرا دیا۔ ہزارہ بانس گھما رہا تھا۔ اس وقت دور کھڑا شیام سنگھ ہزارہ پر حملہ کرنے کے لئے آگے

بڑھا۔ جگت نے شیام کو آگے آتے دیکھا تو اُس نے وہیں سے للکارا۔

"مرد ہے تو میرے سامنے آ...... ہتھیار لے کر نہتے کی طرف کہاں بڑھ رہا ہے؟"

للکار سن کر شیام سنگھ دو قدم ہٹ گیا۔ جگت کا جنون دیکھ کر وہ کانپ اُٹھا۔ مگر دونوں کے بیچ ابھی ایک ایک آدمی تھا۔ جگت اُسے ہٹا کر شیام سنگھ تک جلد سے جلد پہنچنا چاہتا تھا۔ اتنے میں شور و غل سن کر کھیتوں میں جگت کے رشتے دار دوڑتے ہوئے اس طرف آتے نظر آئے۔ اُن کے ہاتھوں میں ہتھیار تھے۔ شیام سنگھ مجمع دیکھ کر گھبرا گیا۔ وہ سوچنے لگا کہ اب زندہ واپس جانا ناممکن ہے۔ اس خیال کے آتے ہی اُس نے اپنے آدمیوں کو پکارا۔ "بھاگو بھاگو......" تینوں تیزی سے بھاگے۔

جگت کے رشتے داروں نے دیکھا کہ دشمنوں کے دو آدمی زخمی پڑے تھے۔ ہزارہ کے بھی پیٹ اور کمر میں زخم آئے تھے۔ مدد کے لئے آنے والوں کو افسوس تھا کہ وہ جلدی نہ پہنچ سکے ورنہ ایک بھی بچ کر نہ نکلتا۔ مگر اب جگت کو ہزارہ کی فکر تھی...... اُس نے دو آدمیوں کو بھیج کر دوا کا بندوبست کیا۔ خود جگت کا پاؤں بھی زخمی تھا۔ دونوں کے زخموں پر پٹی باندھ دی گئی اور دشمن کے زخمی آدمیوں کو کیا سزا دی جائے یہ سوچنے لگے۔ ایک نے کہا۔ "دونوں کو رسّی سے باندھ کر کنوئیں میں اُلٹا لٹکا دو۔"

دوسرے نے کہا۔ "بالکل ٹھیک۔ میرا کتا رات بھر دونوں پر پہرہ دے گا۔ سزا طے ہوئی تو چار آدمی گھسیٹ کر اُن دونوں کو کنوئیں کے پاس لے گئے۔ اُن کے زخموں پر خون جم چکا تھا اور وہ بے ہوشی میں بھی کراہ رہے تھے۔ ابھی لوگ اُنہیں رسّی سے باندھ ہی رہے تھے کہ دونوں میں سے ایک آدمی ہوش میں آ گیا اور خود کو اتنے آدمیوں میں گھرا دیکھ کر کانپنے لگا۔ پھر روتے ہوئے بولا۔

"مجھے چھوڑ دو...... پھر کبھی ایسا نہیں کروں گا۔" اُس نے ہاتھ جوڑتے ہوئے کہا۔ "میرے بیوی بچے پریشان ہو جائیں گے۔ پیٹ کی خاطر ہم پھنس گئے تھے۔ ہمیں کیا خبر تھی کہ یہ نامرد ہمیں آگے کر کے خود بھاگ جائے گا۔ گرو گرنتھ صاحب کی قسم کھا کر کہتا ہوں اس مرتبہ جانے دو پھر کبھی منہ نہیں دکھاؤں گا۔ اُسے روتے دیکھ کر جگت کو رحم آ گیا۔ بولا۔

"اسے اس وقت جانے دو۔ کرائے کے آدمی کو مارنے سے کیا فائدہ؟" پھر جگت نے اُس سے پوچھا۔ "یہ تیرا ساتھی بھی کیا تیری ہی طرح ہے؟"

"ہاں...... دو من گیہوں کے لالچ میں موہن سنگھ کی باتوں میں آ گئے تھے۔" جگت مسکرایا اور آخر اُن دونوں کو چھوڑ دیا گیا۔ وہ دونوں موہن سنگھ اور اُس کے بھائیوں کو گالیاں دیتے ہوئے چلے گئے۔ اس وقت رات ہو چکی تھی۔ جگت، ہزارہ اور اُن کے آٹھ دس رشتہ دار بیٹھ کر سوچنے لگے کہ آج کے اس حملے کا انتقام کس طرح لیا جائے؟ جگت نے کہا۔

"ہمیں اُن کے کھیت میں نہ جانا پڑے بلکہ وہ خود یہاں آ کر لڑیں ایسی ترکیب سوچی ہے۔ تاکہ ہم سب مل کر اُن پر حملہ کر سکیں۔"

"مگر یہ کس طرح ہوگا؟" ہزارہ نے سوال کیا۔

سب سوچنے لگے۔ جگت کا ایک رشتہ دار بولا۔ "یہ بات تو بہت آسان ہے۔ تم اُن کا پانی بند کر دو تو وہ خود ہی یہاں لڑنے آ جائیں گے۔"

یہ بات سب کو پسند آ گئی۔ گرمیوں کے دن تھے۔ کھیتوں پر پانی پہنچانے کے لئے ایک ہی نالی



بنی ہوئی تھی اور ہر کھیت کے لئے وقت مقرر کر دیا گیا تھا۔ جگت سنگھ کے کھیتوں کو پانی مل جانے کے بعد موہن سنگھ کے کھیتوں کا نمبر آتا تھا اس لئے طے یہ پایا کہ جگت اور ہزارہ پانی کو روک کے بیٹھے رہیں اور باقی سب ہتھیار لے کر پاس ہی چھپ جائیں۔ جب وہ فریاد کرتے یہاں آئیں تو ایک ساتھ حملہ کر دیا جائے۔

تجویز سب کو پسند آ گئی اور بات طے ہوتے ہی سب اپنے اپنے گھروں کو لوٹ گئے۔ ہزارہ اور جگت بھی گھر آئے لیکن اس طرح کہ جگت کے باپ اور ماں کو پتہ نہ چلے کہ کوئی بات ہوگئی ہے۔ وہ جلدی جلدی کھانا کھا کر اُوپر چلے گئے تاکہ کل کے معرکے کے لئے صبح تازہ دم اُٹھیں۔

رات دوسرے دن کے انتظار میں گزری۔ گرمیوں کا سورج اپنے دامن میں سرخ سرخ انگارے لئے صبح کا پیغام لے کر آیا اور دوپہر تک چلچلاتی دھوپ اور لو کے جھکڑ نے لوگوں کے اوسان خطا کر دیئے۔ جگت اور ہزارہ سنگھ کھانا کھانے کے بعد ہی سے کھیت میں پانی کی نالی کے پاس پانی روکے بیٹھے تھے۔ موہن سنگھ کے کھیت میں پانی پہنچنے کا وقت گزر چکا تھا مگر اب تک اُدھر خاموشی تھی۔ جگت آج اپنے ساتھ نانا جی کی دی ہوئی تلوار بھی لایا تھا۔ قریب پڑے اناج کے ڈھیر کے پیچھے اُس کے اور کئی ساتھی بھی ہتھیاروں سے لیس چھپے بیٹھے تھے کہ دشمن کے کھیتوں میں ذرا بھی زندگی نظر آئے تو حملہ کر دیں۔ مگر اب تک اُدھر وہی سناٹا تھا۔ جگت نے دونوں ہاتھوں میں پانی بھر کے منہ پر چھینٹے مارے اور پھر موہن سنگھ کے کھیتوں کی طرف دیکھنے لگا۔

"جگت!" ہزارہ سنگھ موہن کے کھیتوں کی طرف دیکھ کر بولا۔ "وہاں تو ابھی تک خاموشی ہے۔"

جگت نے ہزارہ کی بات سن کر کہا۔ "جلدی کیا ہے ماما! ہر بات کا ایک وقت ہوتا ہے۔" اور پھر اُنہوں نے دیکھا کہ موہن سنگھ کے دو بھائی چھپر سے نکل کر کھیت میں دوسری طرف جا رہے ہیں۔ جگت، ہزارہ سے بولا۔ "اثر ہو رہا ہے۔ مگر یہ اُس طرف کیوں گئے، اِدھر کیوں نہیں آئے؟"

ہزارہ نے جواب دیا۔ "اکیلے آنے کی ہمت نہیں کر سکتے۔ کرائے کے آدمیوں کا انتظار ہوگا۔ تو دیکھتا نہیں گھبرائے ہوئے ہیں۔"

ہزارہ کی یہ بات صحیح نکلی۔ تھوڑی ہی دیر میں دشمن کے دونوں بھائی اُنہیں واپس آتے نظر آئے۔ اب اُن کے ساتھ تین اور آدمی بھی تھے۔ جگت کے ساتھیوں میں سے ایک اُنہیں دیکھ کر بولا۔ "معلوم ہوتا ہے آج ہنگامہ زوردار ہوگا۔"

"آنے دے ہم بھی تیار ہیں۔" جگت نے جواب دیتے ہوئے ڈانگ میں لگی ہوئی برچھی نکال لی اور دل ہی دل میں بولا۔ "چار بھائیوں میں سے آج دو کا تو قصہ ضرور ہی پاک کر دوں گا۔"

آدھا گھنٹہ اور گزر گیا۔ موہن سنگھ کے کھیتوں کا پانی بند کر کے جگت نے اُنہیں مشتعل کر دیا تھا لیکن پھر بھی حالات کی نزاکت کا اندازہ کر کے وہ اس وقت کوئی جھگڑا کھڑا کرنا نہیں چاہتے تھے۔

جاٹ قبیلے میں دو پارٹیاں تھیں۔ جگت کے باپ سوہن سنگھ کے مخالفوں کے پاس جا کر موہن سنگھ اور اُس کے بھائیوں نے کہا۔ "حد ہو گئی جتو! یہ ہمارے کھیتوں کا پانی روکیں اور پھر بھی ہم خاموش بیٹھے رہیں؟ اگر اُنہیں ابھی نہ روکا تو آج ہمارے ساتھ جو کچھ ہو رہا ہے کل تم لوگ بھی اس سے نہیں بچ سکو گے۔ یہ لڑکے پورے گاؤں کو اپنے سے زیادہ کمزور سمجھتے ہیں۔ اُنہیں بتا دو کہ یہ ان

کی نادانی ہے۔ سوال اس وقت ہماری ذاتی دشمنی کا نہیں، سوال ظلم اور ناانصافی کا ہے۔"

شیام سنگھ کی چال کامیاب رہی۔ وہ بھی چاہتا تھا کہ کسی طرح اُس کے بھائی موہن سنگھ باتیں سن کر لوگوں کے جذبات جگت اور اُس کے ساتھیوں کے خلاف بھڑک اُٹھیں۔ اور ہوا بھی۔ آٹھ دس آدمی اس جھگڑے کا فیصلہ کرنے کے لئے اُن کے ساتھ چلنے پر آمادہ ہو گئے۔ شیا سنگھ نے اُن کو خالی ہاتھ دیکھا تو بولا۔ "خالی ہاتھ جانے میں وہاں خطرہ ہے۔ جگت اور ہزارہ بات بات پر ہتھیار اُٹھا لیتے ہیں۔ پرسوں ہی ہمارے ملازموں کو بلا کسی وجہ کے ان لوگوں نے اتنا مارا ک اُن میں سے کوئی ہمارے کھیتوں پر کام کرنے نہیں آ سکا۔ آخر اس گاؤں میں یہ بدمعاشیاں کب تک چلیں گی؟ کیا پانی جگت کے باپ کی ملکیت ہے؟" لوگوں نے یہ بات سنی تو اپنے ہتھیار اُٹھائے او موہن سنگھ کے ساتھ کھیتوں کی طرف چل پڑے۔

جگت کے ساتھیوں میں سے چھ آ چکے تھے مگر چار ساتھی پولیس کے ڈر سے گول ہو گئے تھے۔ جگت نے اس ٹولی کو دُور سے آتے دیکھا تو ہزارہ سے بولا۔ "ماما! آج تو یہ بہت سے حامیوں لے کر آ رہا ہے۔"

ہزارہ نے جواب دیا۔ "ہمارا نشانہ صرف موہن سنگھ اور اُس کے بھائی ہیں جگت!"

جگت نے کہا۔ "میں جانتا ہوں۔" اتنی دیر میں وہ لوگ قریب آ گئے۔ شیام سنگھ سب سے آگے تھا۔ آتے ہی اُس نے جگت سے کہا۔ "جگت! تو نے ہمارے کھیتوں کا پانی کیوں بند کیا ہے؟" جواب میں ہزارہ نے چلو میں پانی بھرا اور سامنے والوں پر اُچھال دیا۔ شیام سنگھ نے جھنجھلا کر اپنے حامیوں کی طرف دیکھا اور جذبات کو بھڑکانے کے لئے غصے سے بولا۔

"دیکھا آپ لوگوں نے ان حرام زادوں کو؟" شیام سنگھ کا جملہ سن کر ٹولی میں سے ایک آدمی جگت کے قریب آ کر بولا۔

"دیکھ لڑکے! اس پانی پر ہم سب کا حق ہے۔ یہ شرارت تجھے بہت مہنگی پڑے گی۔" بات سنتے ہی ہزارہ نے اپنی تلوار میان سے نکال لی اور بولا۔

"مہنگی سستی بعد میں کرنا چاچا! جن کی حمایت کرنے آئے ہو پہلے ان سے پوچھو کہ کل یہ ہمارے کھیتوں میں کس سے لڑنے آئے تھے؟"

موہن سنگھ کے سب سے چھوٹے بھائی لکھن نے جگت اور ہزارہ کو اکیلا سمجھ کر کہا۔ "تو ہی پوچھ جگت سے کہ وہ ہمارے گھر میں کس لئے گھسا تھا اور پھر ہماری بھابھی... ہماری بھابھی... بھا..."

جگت نے درمیان ہی میں لکھن کا فقرہ کاٹ دیا اور کڑک کر بولا۔ "خبردار جو تو نے اپنی بھابھی کا نام لیا۔ دو ٹکڑے کر ڈالوں گا۔"

"مار ڈالو ان حرامی پلوں کو۔" موہن سنگھ نے اپنے ساتھیوں کی طرف اشارہ کر کے کہا۔ یہ سنتے ہی دو تین آدمی آگے بڑھے مگر دیکھتے ہی دیکھتے جگت کے تمام ساتھی اناج کی ڈھیریوں سے باہر نکل آئے۔ موہن سنگھ کے آدمیوں کے بڑھتے ہوئے قدم جگت کے ساتھیوں کو دیکھ کر رُک گئے۔ ہزارہ نے جگت سے کہا۔

"یہی وقت ہے جگت! ابھی غافل ہیں۔ پہل تم کرو!" جگت نے ہزارہ کی بات سنی اور ڈانگ



اُٹھا کر سامنے والے شخص کے سر پر گھما دی۔ وہ وہیں ڈھیر ہو گیا...... ایک کا گرنا تھا کہ شور مچاتے ہوئے لوگ دیوانہ وار اِدھر اُدھر بھاگنے لگے۔ ہزارہ کی نگاہیں ان چاروں بھائیوں پر لگی تھیں۔ وہ بھی بھاگ رہے تھے۔ موہن سنگھ اور لکھن دائیں طرف، شیام اور رام سنگھ بائیں طرف بھاگے جا رہے تھے۔ اُن کا پہلے سے پروگرام ہی یہ تھا کہ جگت اور ہزارہ کو دوسروں سے لڑوا دیا جائے اور یہ چاروں خود فرار ہو جائیں۔ اتنے میں جگت کی آواز گونجی۔

"دیکھنا ماما! بھاگنے نہ پائیں۔ تم اُن دونوں کو سنبھالو...... میں اِدھر جاتا ہوں۔" یہ کہتے ہوئے جگت، موہن سنگھ اور لکھن کے پیچھے دوڑا۔ موہن سنگھ نے بھاگتے بھاگتے مُڑ کر دیکھا کہ جگت پیچھا کر رہا ہے تو لکھن سے چیخ کر بولا۔ "حرامزادے! جلدی بھاگ۔ وہ تیرا باپ پیچھے آ رہا ہے۔"

جگت اُن دونوں پر نگاہیں جمائے برابر پیچھا کر رہا تھا۔ راستے میں اُس کا پاؤں ایک گڑھے میں آ گیا۔ وہ گر پڑا۔ پاؤں میں موچ آ گئی لیکن دوسرے ہی لمحے تیزی سے اُٹھ کر اُن کو پکڑنے دوڑا۔ اُس وقت تک وہ دونوں کافی دُور نکل چکے تھے۔

دوسری طرف ایک دوسرے کے حامی آپس میں گتھم گتھا تھے۔ ہزارہ، شیام سنگھ اور رام سنگھ کا پیچھا کر رہا تھا۔ اتنے میں سے قریب سے ہزارہ نے کسی کو پکارتے ہوئے سنا۔ "ہزارہ! بچا....!" ہزارہ نے پلٹ کر دیکھا، جگت کے ایک ساتھی کے سینے پر دشمن کا ایک آدمی سوار تھا۔ ہزارہ، شیام سنگھ اور رام سنگھ کا پیچھا چھوڑ کر اُدھر لپکا۔ لیکن وہاں پہنچنے تک دشمن، جگت کے ساتھی کے سینے میں اپنا خنجر اُتار چکا تھا...... ہزارہ غصے سے بے قابو ہو گیا اور اس سے پہلے کہ دشمن لاش کے سینے سے اُٹھے ہزارہ نے تلوار کا بھرپور وار کر کے اُسے بھی ختم کر دیا۔ چند ہی لمحوں میں دونوں ٹھنڈے ہو چکے تھے۔ ہزارہ پلٹ کے رام اور شیام کی تلاش میں نکلا مگر چاروں بھائیوں کی تقدیر اچھی تھی۔ چاروں بچ کر نکل چکے تھے۔

موہن سنگھ اور لکھن جگت سے اپنی جان بچا کر سیدھے تھانے پہنچے۔ جگت جب واپس کھیتوں کی طرف آیا تو اُس نے دیکھا کہ آدھ گھنٹے کی اس لڑائی میں پانچ جانیں ضائع ہو چکی ہیں۔ وہ ابھی خاموش کھڑا تھا کہ پولیس کی جیپ کی آواز سنائی دی۔ جگت نے فوراً ہی برچھی کو ڈانگ میں چھپا لیا اور ذرا دُور ہو کر بیٹھ گیا۔ اُس نے سوچا...... ماما نے اب تک رام اور شیام کو تو ٹھکانے لگا ہی دیا ہو گا۔ مگر ماما خود کہاں چلا گیا؟

ہزارہ نے جگت سے پہلے ہی پولیس کی جیپ کو آتے دیکھ لیا تھا۔ اُس نے جلدی سے اپنے ہاتھ خود زخمی کئے اور بے ہوش بن کر زمین پر گر گیا۔ پولیس نے کھیتوں سے پانچ لاشیں اکٹھی کیں۔ سات زخمیوں کو ایک طرف بٹھا دیا گیا۔ رام، شیام، ہزارہ اور جگت کو گرفتار کر کے تھانے لے آئے۔ موہن سنگھ اور لکھن تھانے میں پہلے سے موجود تھے۔

گاؤں بھر میں کہرام مچ گیا۔ ہر مرنے والے کے گھر سے آہ و بکا کی آوازیں آ رہی تھیں۔

تھانے میں موہن سنگھ اور لکھن نے بیان دیا کہ جگت نے اُن کا جینا دوبھر کر دیا ہے۔ وہ ہر وقت انہیں جان سے مارنے کی دھمکیاں دیتا ہے۔ تھانیدار نے اُن دونوں کے بیان سے یہ مطلب نکالا کہ اس جھگڑے کے وقت جگت موقع واردات پر نہیں تھا۔ اُس نے جگت کو تو چھوڑ دیا مگر ہزارہ،

نہ بتاتا۔ اور تو نے میری دوستی کی یہ قدر کی؟"

یہ باتیں کرتے ہوئے ہنومان جیسے بے رحم شخص کی آنکھیں بھیگ گئی تھیں۔ جگت کا دل بھی بھر آیا۔ وہ بولا۔ "مجھے معاف کر دے یار! تیرے الفاظ میرا کلیجہ چیرے دے رہے ہیں۔"

پھر اُس نے موضوع بدلتے ہوئے ہنومان سے پوچھا۔ "اس وقت تو کہاں سے آ رہا تھا؟"

ہنومان کا غصہ ابھی نہ اُترا تھا۔ وہ طنزاً بولا۔ "پولیس کو تیری اطلاع دینے گیا تھا۔ گرفتار کرانے کی غرض سے۔"

"بس، بس ہنومان...... اب حد ہو گئی۔" جگت شدتِ جذبات سے چیخ پڑا۔ اس کے بعد تھوڑی دیر تک سب خاموش رہے۔ مگر ذرا سی دیر بعد ہنومان خود ہی بولا۔

"میں دھرم پور گیا تھا تیرے باپو کو خبردار کرنے کے لئے۔"

"کس بات سے خبردار کرنے؟" جگت چونکا۔

"رام اور شیام نے اُن کا پتہ کاٹنے کا منصوبہ بنایا ہے۔ شام کو میرے سامنے بدھی سنگھ نے نشے میں سارا راز اُگل دیا۔ مجھے خطرہ تھا کہ آج ہی رات کام تمام کرنے کا پروگرام نہ ہو چنانچہ میں فوراً دھرم پور روانہ ہو گیا۔"

جگت نے ہنومان کو اپنی بانہوں میں لے لیا۔ "بھگوان کتنا مہربان ہے مجھ پر کہ اُس نے تجھ جیسے دوست دیئے ہیں۔"

جگت نے پھر اپنے تینوں ساتھیوں کا بھی ہنومان سے تعارف کراتے ہوئے کہا۔ "یہ میری ٹولی کے ساتھی ہیں۔"

ہنومان جگت کی یہ بات سنتے ہی بگڑ گیا اور بولا۔ "اس کا مطلب ہے کہ تو مجھے اس ٹولی سے الگ رکھنا چاہتا ہے۔ لیکن سن لے! کہ اب میں اس جیپ سے نہیں اُتروں گا۔ تیری ٹولی میں شامل ہونے کی جو بھی فیس ہو بتا دے۔"

"بس ایک قتل......!" بچن نے کہا۔

"بس......؟ وہ تو اگر تم نہ بھی ملتے تو بھی میں ایک قتل کرنے والا تھا۔" ہنومان نے یہ کہہ کر زوردار قہقہہ لگایا۔

"کس کا......؟" جگت بولا۔

"حکم سنگھ کا۔ مجھ سے ڈر کر فرار ہو گیا تھا۔ مگر کئی دن کی تلاش کے بعد آج ہی اُس کا پتہ مل گیا ہے۔ چوبیس گھنٹے کے اندر اندر میں تمہاری فیس ادا کر دوں گا۔"

یہ باتیں ہو رہی تھیں کہ دھرم پور آ گیا۔ سب خاموش ہو گئے۔ جگت نے نانا کے گھر سے تھوڑے فاصلے پر جیپ کو ایک پیڑ کے نیچے رُکوایا اور بولا۔ "میں ابھی نانا اور باپو سے مل کر آتا ہوں۔ تم لوگ خبردار رہنا۔"

ہنومان بھی جیپ سے اُتر گیا اور کہنے لگا۔ "میں بھی تیرے ساتھ چلتا ہوں جگت!"

جگت نے نانا کے گھر کے دروازے کو دستک دی۔ اندر سے آواز آئی۔ "کون ہے؟"

جگت نانا کی آواز تو پہچان گیا مگر اُس نے ہنومان کو جواب دینے کا اشارہ کیا۔ ہنومان بولا۔



"میں ہوں...... ہنومان۔"

ہنومان کی آواز سن کر نانا اور سوہن سنگھ دونوں کو تعجب ہوا کہ ابھی ہنومان ایک گھنٹہ پہلے ہی تو گیا تھا، اتنی جلدی واپس کیوں آ گیا؟ نانا نے دروازہ کھولا۔ ہنومان کے ساتھ جگت کو فوجی لباس میں دیکھ کر اُن کی نظریں بھی دھوکہ کھا گئیں۔ اُنہوں نے فوراً پیٹھ پھیر لی اور کہا۔

"پولیس کے آدمی کو لے کر آدھی رات کے وقت کیسے آنا ہوا ہنومان؟"

جگت نے ہنومان کو آنکھ ماری۔ ہنومان نے کہا۔ "نانا جی! یہ پولیس کا آدمی نہیں، فوج کا افسر ہے۔ جگت فوج سے فرار ہو گیا ہے نا اُسی کی تلاش میں یہ یہاں آیا ہے۔"

سوہن سنگھ جواب تک دُور کھڑے تھے یہ سن کر حیران رہ گئے۔ لیکن نانا خوش ہو کر بولے۔ "ان کو تلاشی لینے دو۔ جگت یہاں نہیں آیا۔"

اب ہنومان نے دھماکہ کیا۔ "جگت یہاں آیا ہے۔ میں نے اپنی آنکھوں سے اسے اس گھر میں داخل ہوتے دیکھا ہے۔"

ہنومان کی بات سن کر نانا کو بہت غصہ آیا۔ اُن کا جی چاہا کہ وہ اُس کا گلا گھونٹ دیں۔ غصے سے بولے۔ "کمینے! دوہری چال چل رہا ہے۔"

اب جگت نے محسوس کیا کہ زیادہ مذاق مہنگا پڑ جائے گا۔ وہ فوراً نانا اور ہنومان کے درمیان آ گیا اور بولا۔ "نانا! خفا مت ہو۔ جگت واقعی یہاں آ گیا ہے۔ یہ دیکھو! تمہارے سامنے کھڑا ہے۔"

"کیا......؟" نانا کی آنکھیں کھلی کی کھلی رہ گئیں۔ اُنہوں نے آگے بڑھ کر لو اسے گلے سے لگا لیا۔ ہنومان نے کھڑکی بند کر دی۔ سوہن سنگھ بھی دوڑ کر قریب آ گئے۔ جگت نے نانا سے الگ ہو کر اُن کے پیر چھوئے اور کہا۔

"نانا! تین دشمنوں کو موت کے گھاٹ اُتار کر آیا ہوں۔"

نانا نے جگت کو قدموں سے اُٹھا کر پھر سینے سے لگا لیا۔ اُس کی پیشانی کو چوما اور بولے۔

"شاباش بیٹے شاباش...... تو نے سارے دشمنوں کو نیست و نابود کر دیا ہے۔"

"نہیں نانا...... بڑا ابھی باقی رہ گیا ہے۔ تین میں تیسرا تو اُس کے چچا کا بیٹا تھا۔ بڑا گاؤں سے باہر گیا ہوا ہے۔" جگت نے کہا تو نانا بے مزہ ہو کر بولے۔

"اُس حرام زادے کو بھی آج ہی باہر جانا تھا؟ ارے اُس شادی شدہ کو تو پہلے مارنا چاہئے ورنہ کہیں اُس کے گھر بیٹا ہو گیا تو انتقام کا حساب باقی رہ جائے گا۔"

جگت کو یہ الفاظ بہت کھلے لیکن اپنے جذبات کو چھپانے کے لئے باپ کے قدموں میں جھک گیا۔ سوہن سنگھ نے صرف اتنا پوچھا۔ "اپنی ماں سے مل آئے بیٹا؟"

"ہاں باپو! لیکن شاید اُن کو قتل کے بارے میں پتہ نہ ہو۔" پھر جگت نے جانے کی اجازت طلب کی۔ اُس نے کہا۔ "اس وقت تو میں جا رہا ہوں۔ میرے ساتھ فوج سے فرار ہونے والے تین ساتھی اور ہیں۔ ہنومان بھی ہمارے گروہ میں شامل ہو گیا ہے۔ آج سے ہم قانون کے باغی بن رہے ہیں۔" اس جملے کے بعد جگت نے نانا کی آنکھوں میں آج پہلی بار آنسو دیکھے۔ نانا نے رندھی ہوئی آواز میں دُعا دیتے ہوئے کہا۔

"جاؤ بچے...... بھگوان تجھے فتح مند کرے۔ لیکن ایک بات میری ہمیشہ یاد رکھنا۔ غریب کو تنگ نہ کرنا اور امیر پر رحم نہ کرنا۔" جگت اور ہنومان دروازے کے پاس پہنچے تو نانا نے کہا۔ "ٹھہرنا... گھوڑی اور ڈانگ بھی لیتے جانا۔" پھر گھوڑی کی لگام جگت کے ہاتھ میں دیتے ہوئے نانا نے کہا "آج سے مالک تیری ہے۔ اس کی وفاداری پر بھروسہ کرنا۔"

جب یہ باتیں ہوئیں رات کے دو بج رہے تھے۔ نانا اور باپو سے وداع ہو کر پانچوں دوست آن کی آن میں کہیں کے کہیں نکل گئے۔

سپرنٹنڈنٹ سنہا کو اس بات کا سخت صدمہ تھا کہ جگت اُس کو چکمہ دینے میں کامیاب ہو گیا۔ کافی دیر تک تو حواس باختہ سا رہا۔ بالآخر جب سنبھلا تو اُس نے خان پور پولیس کو اطلاع دی، مجرم فوج سے بھی فرار ہو گیا ہے۔ مسلح پولیس دستے کو فوراً رتیا روانہ کیا جائے۔ مجرم کے ساتھ دوسرے تین فوجی بھی ہیں۔ یہ لوگ رائفلیں اور جیپ لے کر بھاگے ہیں۔ ہوشیار رہو! میں دوپہر تک پہنچ رہا ہوں۔

ضرورت سے زیادہ خود اعتمادی ہمیشہ نقصان دہ ثابت ہوتی ہے۔ سنہا کو جب اطلاع ملی کہ جگت فوج میں ہے تو اُسے پورا یقین ہو گیا تھا کہ اب جگت اُس کی مٹھی میں ہے۔ اُس نے اسی کامیابی کے یقین کے نشے میں جگت اور اُس کے نانا کے گھروں سے پہرہ اُٹھا لیا اس طرح جگت کو گھر جا کر کامیابی سے واپسی کا موقع بھی مل گیا اور ساتھ ہی ساتھ اُس نے دشمنوں کو بھی ختم کر ڈالا۔

رتیا کے تھانیدار کو علی الصبح جگایا گیا۔ رات کو وہ بندوق کی آوازیں سن کر بھی جاگا تھا اور ریوالور لے کر گھر سے نکلا بھی تھا لیکن راستے ہی میں چوکیدار نے بتا دیا تھا کہ چند فوجی آئے تھے اور شکار کر کے چلے گئے ہیں۔ یہ سن کر تھانیدار شکار کے شوقینوں کو گالیاں بکتا ہوا گھر جا کر پھر سو گیا تھا کیونکہ گاؤں کی سرحد کے قریب کچھ جانور پائے جاتے تھے چنانچہ وہاں کبھی کبھار شکاری شکار کھیلنے نکل آیا کرتے تھے۔ لیکن بندوق سے گولیاں چلنے کی آوازیں اتنے قریب سے کبھی سنائی نہ دی تھیں۔ تھانیدار نے سوچا کہ شکاریوں نے گاؤں کے اندر داخل ہو کر شکار کیا ہوگا۔

لیکن جب علی الصبح خان پور سے آئے ہوئے پولیس دستے نے تھانیدار کو سنہا کا پیغام سنایا تو اُس کے پسینے چھوٹ گئے۔ اُسے فوراً رات کے فوجی اور گولیاں چلنے کی آوازیں یاد آ گئیں۔ اُس نے سوچا اُنہوں نے کس کو شکار بنایا؟ تھانیدار نے اپنے آپ سے سوال کیا، پھر وہ کانپ گیا۔ "غضب ہو گیا......!" دوسرے ہی لمحے وہ تیار ہو کر فوراً گھر سے نکلا۔

راستے میں جگہ جگہ گلیوں کی لالٹینیں دھیمے دھیمے جل رہی تھیں۔ گاؤں کا چوکیدار بھی یہ سوچ کر بیٹھا بیٹھا نیند کے جھونکے کھا رہا تھا کہ اب کاہے کی چوکیداری صبح ہو رہی ہے۔ تھانیدار نے اُسے ایک لات رسید کی اور چلایا۔ "نمک حرام! سو رہا ہے؟"

چوکیدار نے ہڑبڑا کر آنکھیں کھول دیں۔ وہ اس ناگہانی حملے کے لئے بالکل تیار نہ تھا۔ تھانیدار نے ڈپٹ کر پوچھا۔ "کیا تو نے رات کو شکار کے لئے آنے والے فوجیوں کو دیکھا تھا؟"

تھانیدار کے لہجے سے غصہ مترشح تھا۔ چوکیدار پولیس پارٹی کو دیکھ کر حیران رہ گیا تھا۔ اُس سے کوئی جواب نہ بن پڑا۔ تھانیدار اُسے ایک لات اور لگا کر آگے بڑھ گیا اور سیدھا جگت کے گھر کے



ں آکر رُکا۔ آس پاس نگاہ دوڑائی لیکن کوئی نظر نہ آیا۔ اُس نے کان لگا کر جگت کے گھر سے کسی قسم کی آواز سننی چاہی لیکن وہاں بھی خاموشی تھی۔ تھانیدار دبے پاؤں گھر کے پیچھے تک گیا اور چکر لگا کر واپس لوٹ آیا۔ اُس نے خان پور سے آنے والے انسپکٹر کو دیکھا تو اُس نے تھانیدار کو دروازے پر دستک دینے کا اشارہ کیا۔

تھانیدار نے دروازے پر دستک دی لیکن جواب نہیں ملا تو اُس نے دروازے پر زور سے لات ماری۔ دروازہ آدھا کھل گیا۔ آنے والوں کو یہ باتیں پراسرار لگ رہی تھیں۔ پولیس پارٹی کو وہیں رُکنے کا اشارہ کر کے تھانیدار اور انسپکٹر اندر داخل ہوئے تو صحن ہی میں جگت کی ماں بیہوش پڑی نظر آئی۔ مگر انسپکٹر نے پہلے اندر جا کر کمرہ اور باورچی خانہ دیکھا پھر ریوالور ہاتھ میں لئے چھت پر بھی گیا لیکن مایوس واپس آ گیا۔ اب تھانیدار نے آواز دی۔

"اے بڑھیا! اُٹھ جا جلدی سے۔"

لیکن وہ اب بھی ویسی ہی پڑی تھی۔ اب دونوں نے گھبرا کر بڑھیا کو جھنجھوڑا تو پیشانی کے ایک کونے میں خون جما ہوا نظر آیا۔ زمین پر بھی خون کا دھبہ پڑا تھا۔ اُنہوں نے بڑھیا کو اُٹھا کر چارپائی پر لٹایا۔ تھانیدار اُسے ہوش میں لانے کے لئے پانی لینے گیا تو ایک کونے میں اُس نے چار پیالے دیکھے۔ پیالوں کے کناروں پر لسی کے جھاگ اب تک نظر آ رہے تھے۔ یہ دیکھ کر اور جلدی سے پانی لے کر وہ واپس آیا۔

پانی ماں جی کے منہ پر ڈالا گیا تو اُسے کچھ کچھ ہوش آیا۔ وہ کچھ بڑبڑائی، آنکھیں ذرا کھلیں لیکن فوراً ہی پھر بند ہو گئیں۔ اسی حالت میں برابر بیٹھے ہوئے انسپکٹر کے ہاتھ پر اُس نے ہاتھ پھیرا اور دبی ہوئی آواز میں بولی۔ "جگت! میں تجھے نہیں جانے دوں گی بیٹے۔"

بڑھیا کی بات سن کر یہ دونوں بھی ساری بات سمجھ گئے کہ رات کو جگت یہاں بھی ضرور آیا ہوگا۔ اور اُسی کے جانے کے غم سے بڑھیا بے ہوش ہو گئی ہوگی۔ وہ دونوں فوراً اُٹھ گئے۔

"جگت آ کر چلا گیا انسپکٹر!" تھانیدار نے باہر آ کر کہا۔

"وہ اپنا وار کر گیا اور تم سوتے رہ گئے۔" انسپکٹر نے خفا ہو کر کہا۔

تھانیدار شرمندہ ہو گیا۔ اُس کی سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ کیا کرے۔ انسپکٹر نے غصہ سے کہا۔ "اب کھڑے کیا ہو؟ سامنے والے گھر میں معلوم کرو کہ اندر کوئی زندہ بھی ہے یا نہیں؟"

انسپکٹر کا حکم سن کر تھانیدار نے اب موہن سنگھ کے گھر کے دروازے پر دستک دی مگر وہاں بھی اندر سے جواب نہ ملا تو اُس کا دل زور زور سے دھڑکنے لگا۔ اُس نے مریل سی آواز میں پکارا۔

"موہن سنگھ گھر میں ہے؟ دروازہ کھولو!"

چاچی اب تک کانپ رہی تھی۔ آدھی رات کو ہونے والے دھماکے اُسے اب بھی ڈرائے ہوئے تھے۔ دستک سن کر اُس نے سوچا کہ دروازہ کھولنے کی بجائے اُوپر جا کر رام اور شیام کو جگائے کہ اتنے میں پھر تھانیدار کی آواز آئی۔

"میں تھانیدار ہوں...... جلدی دروازہ کھولو!"

صبح صبح کے اس شور سے آس پاس کے لوگ بھی جاگ گئے اور دروازے، کھڑکیاں کھول کر

دیکھنے لگے کہ کیا ہو رہا ہے۔ یہ سن کر چاچی کو ذرا سکون تو ہوا کہ دروازے پر تھانیدار ہے۔ لیکن اس بات سے فکر مند بھی ہو گئی کہ تھانیدار اس وقت کس لئے آیا ہے۔ پھر بھی اُس نے دروازہ کھول دیا۔ دروازہ کھلتے ہی چاچی کو دیکھ کر تھانیدار نے کہا۔

"گھر میں کوئی مرد ہو تو اُسے فوراً جگاؤ!"

چاچی پوچھ نہ سکی کہ کیا کام ہے۔ تھانیدار کا حکم سن کر بولی۔ "موہن تو بیوی کے ساتھ سسرال گیا ہے۔ رام، شیام اور میرا بیٹا چھت پر سو رہے ہیں۔"

انسپکٹر جلدی سے بولا۔ "ارے اماں..... جو بھی ہو اُسے جلدی سے حاضر کرو۔"

چاچی اب گھبرائی۔ "اُن سے کوئی قصور ہو گیا ہے کیا؟"

انسپکٹر نے اُس کو اس انداز سے گھورا کہ وہ جواب سننے کے لئے نہ رُک سکی اور جلدی سے چھت کی سیڑھیاں چڑھنے لگی۔ انسپکٹر اور تھانیدار نیچے کھڑے تھے۔ چند ہی لمحوں کے بعد اُنہیں ایک دلدوز چیخ سنائی دی۔ چاچی رو رو کر بین کر رہی تھی۔

"ارے میں لٹ گئی..... کسی نے میرے بیٹے اور دونوں بھتیجوں کو مار ڈالا.....!"

بڑھیا کے بین سن کر تھانیدار اور انسپکٹر نے ایک دوسرے کی طرف دیکھا اور لپک کر چھت کی سیڑھیاں چڑھ گئے۔ چھت پر تین لاشیں پڑی تھیں۔ رام اور شیام رات کو رنگ برنگ کے کپڑے پہن کر سو گئے تھے مگر اس وقت ان سارے رنگوں میں خون کا لال رنگ صاف نظر آ رہا تھا۔ زمین پر بھی خون جم گیا تھا۔ رام کی آنکھوں کے دیدے پھٹے تھے اور منہ کھلا رہ گیا تھا۔ شیام کا ایک ہاتھ اب تک چارپائی سے نیچے لٹک رہا تھا۔ منظر ایسا تھا کہ ایک بار تو دشمن کا بھی دل دہل جائے۔ چاچی اپنے بیٹے بدھی سنگھ کی لاش سے ایسے لپٹ گئی جیسے اس طرح اُس کا بیٹا ابدی نیند سے جاگ جائے گا۔ چاچی کی دلدوز چیخوں اور بین کی آوازوں سے برابر والے گھر میں جگت کی ماں بھی پوری طرح ہوش میں آ گئی۔ اُس نے آنکھیں کھولیں تو اب اُسے پتہ چلا کہ جگت صرف اُس کے ہی ارمانوں کو کچل کر نہیں گیا ہے بلکہ ایک دوسری ماں کی زندگی کو بھی ویران کر گیا ہے۔

ذرا سی دیر میں پورے گاؤں کے لوگ ویرو کے گھر کے پاس جمع ہو گئے۔ سب ہی یہ معلوم کرنا چاہتے تھے کہ قتل کس کس کو کیا گیا ہے۔ یہ پوچھنے کی کسی کو ضرورت نہیں تھی کہ قتل کیا کس نے ہے کیونکہ سب کو پتہ تھا کہ اگر جگت زندہ ہے تو وہ واپس آئے گا اور قیامت بپا کردے گا۔ وہ کہاں سے آیا، کب آیا، اُس کے ساتھ کون تھا اس کے بارے میں طرح طرح کی چہ میگوئیاں ہو رہی تھیں۔ کسی نے تو یہ بھی کہا کہ اگر جگت کو پتہ چل گیا ہے کہ موہن، ویرو کے ساتھ سسرال گیا ہوا ہے تو وہ پیچھے جا کر اُس کا بھی وہیں کام تمام کر دے گا۔

کسی نے مسلح پولیس دستے کو دیکھ کر طنز سے کہا۔ "یہ لوگ تو ہمیشہ کام پورا ہو جانے کے بعد ہی تماشہ دیکھنے کے لئے آتے ہیں۔"

اس کے جواب میں دوسرے نے کہا۔ "ان کی بات کیا کرتے ہو۔ خود ہم لوگ اتنے قریب ہونے کے باوجود کام ہو جانے کے بعد ہی تماشہ دیکھنے کے لئے جمع ہوئے ہیں نا.....!"

ایسی باتوں سے بحث بڑھ گئی۔ اگر پولیس موجود نہ ہوتی تو ممکن تھا کہ معاملہ ہاتھا پائی تک چلا



جاتا۔ لوگ بار بار جگت کے گھر کے دروازے کی جانب نگاہ کرتے۔ لیکن وہ دروازہ اب تک نہیں کھلا تھا۔ پانچ آدمیوں کو بلا کر تھانیدار نے مشیر نامہ تیار کیا۔ چاچی کو چار پانچ عورتوں نے پکڑ کر ایک کونے میں بٹھا دیا تھا۔ وہ اب بھی بین کر کے سر پیٹ رہی تھی۔

انسپکٹر نے دو پولیس والوں کو خان پور روانہ کیا تاکہ سنہا صاحب کو آتے ہی یہاں لایا جائے۔ چار چھ پولیس والوں کو قاتلوں کے تعاقب میں روانہ کیا گیا، دو کو دھرم پور بھیجا گیا تاکہ جگت کے نانا سے کوئی اطلاع مل سکے تو لے آئیں۔

تینوں لاشوں کو نیچے لا کر صحن میں رکھا گیا۔ اب مزید کارروائی کے لئے ان لاشوں کو ہسپتال لے جانا باقی تھا۔ مرنے والوں کے رشتہ دار سوچ رہے تھے کہ موہن کو اس واقعہ کی اطلاع کے لئے کسی کو بھیجا جائے یا نہیں؟ کسی نے کہا کہ وہ ویرو کے ساتھ صبح واپس آنے کو کہہ گیا ہے چنانچہ یہ بری خبر راستے میں سنانے سے بہتر ہے کہ اُسے واپس آ کر ہی اس واقعے کی اطلاع ملے۔

دو گھنٹے کے بعد موہن اور ویرو کو واپس لانے والی گاڑی گاؤں داخل ہوئی۔ لوگ کھڑکیوں سے سر نکال کر اُنہیں دیکھنے لگے۔ لوگوں کی نظروں سے ہمدردی کے جذبات ظاہر تھے۔ موہن سنگھ ان نظروں کی حرارت سے چونک گیا۔ اُسے لگا کہ ضرور کوئی ایسی ویسی بات ہو گئی ہے ورنہ سب لوگ اس طرح اُسے نہ گھورتے۔ رام اور شیام نے کوئی حرکت کی ہو گی۔ کیا پتہ کسی عورت کو چھیڑ دیا ہو۔ گاؤں والوں کی نظریں دیکھ کر ویرو کا دل بھی دھڑکا۔ وہ یہاں سے جاتے ہوئے یہ خوشخبری سن کر گئی تھی کہ جگت زندہ ہے۔ کہیں وہ پکڑا تو نہیں گیا؟

ذرا دیر بعد گاڑی جب گھر کے پاس آ کر رُکی تو لوگوں کو گھر کے پاس جمع دیکھ کر دونوں کو یقین ہو گیا کہ ضرور کوئی بات ہو گئی ہے۔ دو تین آدمیوں نے آگے بڑھ کر موہن کو گاڑی سے اُتارا۔

"کیا ہو گیا ہے...... لوگ کیوں جمع ہیں؟" موہن اب پوچھے بغیر نہ رہ سکا۔

"ذرا دل کو مضبوط رکھنا موہن سنگھ! بڑا افسوسناک واقعہ ہو گیا۔"

موہن کی سمجھ میں کچھ نہ آیا اور وہ اندر گھر میں داخل ہوا۔ مگر دہلیز پر قدم رکھتے ہی موہن نے صحن میں تین لاشیں سفید کپڑے میں لپٹی ہوئی دیکھیں...... اُس کا دل دھک سے رہ گیا۔ پاؤں وہیں جم کر رہ گئے۔ منہ تو کھلا لیکن چیخ نہ نکل سکی۔ آنکھیں پھٹ گئیں لیکن آنسو نہ نکلے۔ اُس نے اپنے ہاتھوں سے سینے کو ایسے دبا لیا جیسے یوں نہ کیا تو دل اُچھل کر جسم سے باہر آ جائے گا۔

ویرو بھی رونے لگی تھی۔ لیکن موہن کو بے حس و حرکت پا کر ویرو کی طرف کسی نے دھیان نہ دیا۔ سب کو لگا کہ کہیں موہن بھی وہیں ڈھیر نہ ہو جائے۔ موقع کی نزاکت دیکھ کر گاؤں والوں نے لاشوں کے چہروں سے کپڑے ہٹا دیئے۔ دونوں بھائیوں کی شکلیں دیکھ کر موہن دوڑا اور چارپائیوں کے پاس بیٹھ کر بھائیوں کے سروں پر ہاتھ پھیرتے ہوئے دھاڑیں مار مار کر رونے لگا۔ ویرو اندر جا کر چاچی سے لپٹ کر رونے لگی۔

پہلے تو چاچی نے اُسے سینے سے لگا کر بین کئے، لیکن پھر اس نے اچانک ویرو کو دھکا دے کر زور ہٹایا اور بولی۔ "ڈھونگ رہنے دے۔ تجھے پتہ چل گیا تھا کہ جگت یہ کام کرنے کے لئے آئے گا۔ جانے سے پہلے تو اُس کی ماں سے ملنے گئی اور اسی لئے اپنے میاں کو موت سے بچانے کے

لئے لے کر میکے چلی گئی۔ نیچ...... حرافہ...... کتیا!"

چاچی کے اس بدلتے رویہ سے ویرو ششدر رہ گئی۔ اُس نے اپنے دونوں کانوں پر ہاتھ ر
لئے۔ یہ گالیاں اور الزام اُس کے لئے ناقابل برداشت تھے۔ وہ دوڑ کر دوسرے کمرے میں
گئی مگر باہر کھڑے ہوئے مرد چاچی کے یہ الفاظ سن کر حیران رہ گئے۔

یکایک موہن سنگھ کا سوگ بھی غصے میں بدل گیا۔ چاچی نے جو کہا تھا وہ صحیح تھا یا غلط؟ بہر حا
اس وقت موہن کو خاموش رہنا مناسب معلوم نہ ہوا۔ وہ اُٹھا اور ویرو کے پاس جا کر اُسے رُوئی
طرح دھنکنے لگا۔ گالیاں دے کر بولا۔ "ناگن...... تیری ہی وجہ سے یہ دن آئے ہیں۔ ایک کے ب
ایک میرے سارے بھائی مارے گئے لیکن تو نے اُس کے گھر جانا نہ چھوڑا۔"

موہن کی دیوانگی دیکھ کر دو آدمیوں نے آ کر اُسے سمجھایا کہ یہ وقت جھگڑا کرنے کا نہیں ہے
تھانیدار صاحب لاشوں کو لے جانا چاہتے ہیں۔ اس وقت ہنگامہ کرنے سے اور بدنامی ہوگی۔

موہن لوگوں کے سمجھانے بجھانے سے ویرو کو چھوڑ کر باہر آیا۔ تھانیدار اور انسپکٹر لاشیں لے
گئے۔ گاؤں بھر میں صبح سے دوپہر تک ایک عجیب ویرانی سی چھائی رہی۔ مگر کب تک، دوپہر کے
قریب لوگ اپنے اپنے کاموں میں مصروف ہونے لگے تو اُسی وقت پتہ چلا کہ جگت کے باپو اور نا
آ گئے ہیں۔ جگت کی ماں کے چند رشتہ دار صبح ہی سے اُس کے گھر میں جمع ہو گئے تھے۔ لیکن ماں ج
نے اُن میں سے کسی سے بات نہ کی تھی۔ سامنے والے گھر سے آنے والے بین کی آوازیں سن کر
کر ماں جی کی آنکھیں بھی موسلا دھار برس رہی تھیں۔ ان آنسوؤں کے راستے جگت کی ماں کے
صدمات بھی ڈھل رہے تھے۔

شوہر اور باپ کو دیکھ کر اُس کے آنسو رک گئے۔ سب کا خیال تھا کہ باپو اور نانا ابھی پوچھیں گے
کہ کیا ہوا ہے۔ لیکن نانا نے کہا۔ "بیٹی...... موہن تو کہہ رہا تھا کہ تم اب اچھی ہو۔ مگر تمہاری حالت تو
عجیب ہوگئی ہے۔ اور یہ کیا ہوا؟ چوٹ کیسی ہے یہ؟" نانا پیشانی کی چوٹ کو دیکھتے ہوئے بولے۔

"کچھ نہیں...... رات کو ٹھوکر لگ گئی تھی۔" یہ کہہ کر ماں جی نے نانا کے قدموں کو چھونا چاہا لیکن
اس وقت وہاں سے اُٹھنے کی قوت اُن میں نہ تھی۔ نانا نے خود قریب آ کر ماں جی کے سر پر ہاتھ پھیرا
اور بولے۔

"بیٹی...... تو آرام کر لے۔ میں شام تک رُکوں گا۔"

شام کے قریب سپرنٹنڈنٹ سنہا بھی آ گیا۔ لاہور سے خان پور کے سفر کے دوران وہ اس خوش
فہمی میں رہا کہ لاہور سے جو پیغام اُس نے بھیجا ہے اس کا نتیجہ اچھا نکلا ہوگا۔ لیکن پولیس آفس میں
قدم رکھتے ہی اُسے تینوں کے قتل کی اطلاع ملی۔ سنہا کو بالکل توقع نہ تھی کہ جگت فوج سے فرار ہوتے
ہی ایسا وار کر جائے گا۔ خبر سن کر اُس کو غصہ بھی آیا اور شرمندگی بھی ہوئی۔ وہ چلایا۔

"بدمعاش ایک ساتھ تین قتل کر کے فرار ہو گیا اور سارا گاؤں سوتا رہا؟ پولیس کہاں مر گئی
تھی...... تھانیدار کو کیا ہو گیا تھا؟ میں سب کو ڈسمس کرا دوں گا۔ اور اُس جاٹ کے بچے کو چھٹی کا
دودھ نہ یاد دلایا ہو تو میرا نام بھی شیو نارائن سنہا نہیں۔"

رتیا پہنچ کر اُس نے سب سے پہلے تھانیدار سے کہا۔ "جب میں نے تم کو اس گاؤں میں ٹرانسفر



کرایا تو اُس وقت میرا خیال تھا کہ تم کام کے آدمی ہو گے۔ لیکن تم نے تو اور میری بے عزتی کرائی
ہے۔ میں پوچھتا ہوں رات کے وقت جب یہ واقعہ ہوا تو تم کیا کر رہے تھے؟ نشے میں تھے یا بیوی
کے......"

تھانیدار نے ہاتھ جوڑ کر کہا۔ "صاحب! میری یہ ایک غلطی معاف کر دیجئے۔ اصل میں رات کو
چوکیدار نے مجھے غلط اطلاع دی تھی۔ میرے خیال میں اُس کو فوراً برطرف کر دینا چاہئے۔"

"برطرف کرنے کے لئے تو مجھے اب کافی لمبی لسٹ تیار کرنی پڑے گی۔" سنہا دھاڑ کر بولا۔

یہاں سے فراغت پا کر سنہا موہن سنگھ کو دلاسہ دینے گیا۔ اُس کا بیان بھی لینا تھا۔ جگت اور اُس
کے ساتھیوں کو مجرم ثابت کرنے کے لئے کوئی اور تو ثبوت تھا نہیں۔ موہن نے بیان دیا کہ جگت نے
پرانی عداوت کی بنا پر یہ قتل کئے ہیں۔"

وہاں سے سنہا اور تھانیدار جگت کے گھر گئے۔ سنہا کا خیال تھا کہ جگت کی ماں کا بیان کچھ زیادہ
معاون ثابت ہوگا لیکن گھر میں جگت کے باپو اور نانا کو دیکھ کر ہی سنہا کا چہرہ اُتر گیا کیونکہ اگر بڑھیا
اکیلی ہوتی تو وہ من پسند بیان حاصل کرنے میں کامیاب ہو سکتا تھا۔ مگر اب بیان اپنی مرضی کا لینا
مشکل تھا۔ نانا نے سنہا اور تھانیدار کا استقبال کیا۔ "آئیے......!"

ماں جی نے بھی آنکھیں کھول کر سنہا کی طرف ایک نظر دیکھا جس پر سنہا نے ماں جی سے
پوچھا۔ "یہ پیشانی پر زخم کیسے لگا ماں جی......؟"

جواب نانا نے دیا۔ "طبیعت ناساز ہے۔"

سنہا نے نانا کی طرف ایک نظر دیکھا اور پھر ماں جی سے پوچھا۔ "یہ پیشانی پر زخم کیسے لگا ماں
جی......؟"

"رات کو پانی پینے کے لئے اُٹھی تھی۔ ٹھوکر لگ گئی۔ ویسے معمولی زخم ہے۔" پھر نانا نے ہی
جواب دیا۔

سنہا کو اب برا لگا۔ "محترم! آپ بیچ میں نہ بولیں تو بہتر ہے۔ مجھے ماں جی کی زبانی واقعات
معلوم کرنے ہیں۔ گزشتہ رات ہونے والے قتل آپ ہی کے جگت نے کئے ہیں۔ یہ تو آپ کو بھی
معلوم ہو گیا ہوگا۔"

"ہمیں کیا معلوم جناب...... ہم لوگ تو ابھی ابھی دوپہر میں یہاں آئے ہیں۔" نانا نے بڑی
نرمی سے جواب دیتے ہوئے پوچھا۔ "ویسے قاتل کو کسی نے دیکھا ہے؟"

اب سنہا نے کوئی جواب نہ دیا۔ اُس نے بات سنی ان سنی کر کے ماں جی سے سوال کیا۔ "کل
رات جگت اور فوج سے فرار ہونے والے اُس کے ساتھی یہاں کس وقت آئے تھے ماں جی؟"

سوال سن کر ماں جی نے پہلے شوہر کی طرف اور پھر اپنے باپو کی طرف نگاہ کی۔ نانا نے اشارے
سے بتایا کہ جواب گول مول دینا۔ ماں جی کو جھوٹ بولنے سے نفرت تھی۔ لیکن اس وقت باپو سامنے
ہی بیٹھے تھے اور پھر بولنے میں غلطی ہو جانے سے جگت پر بھی مصیبت آنے کا خطرہ تھا۔ اُس نے
کہا۔ "صاحب! باپو نے جو کچھ کہا سچ ہے۔ رات ٹھوکر لگنے سے میں گری اور بے ہوش ہو گئی۔ مجھے
نہیں معلوم کہ صبح کو مجھے چارپائی پر کس نے لٹایا۔"

"ماں جی! میں نے یہ نہیں معلوم کیا کہ آپ کیسے گری تھیں مجھے تو یہ بتایئے کہ جگت رات کو وقت آیا تھا اور اُس کے ساتھ کون کون تھا؟ اس میں ڈرنے کی کوئی بات نہیں ہے۔ ہم تو صرف رپورٹ تیار کرنے کے لئے ایسے سوالات کر رہے ہیں۔"

"ضرور پوچھو صاحب!" ماں جی نے کہا۔

"ماں جی! صبح جب آپ ہوش میں آئیں تو آپ نے میرے انسپکٹر کا ہاتھ پکڑ کر کہا تھا "جگت بیٹے! میں تمہیں نہیں جانے دوں گی۔" کیا یہ بات صحیح ہے؟"

ماں جی نے ذرا سا سوچا، پھر کہا۔ "بھائی! اگر میں ہوش میں ہوتی تو کیا انسپکٹر صاحب کو بیٹا کہتی" جواب زوردار تھا۔ سنہا کو بھی بڑھیا کا جواب سن کر چکر سے آ گئے لیکن ماں جی سنہا کو ناراض بھی کرنا نہیں چاہتی تھیں اس لئے بولیں۔ "ویسے بیٹے کی جدائی میں کس ماں کو نیند آتی ہے اور جو کبھی نیند آ جاتی ہے تو بیٹے ہی کے خواب نظر آتے ہیں۔ ممکن ہے میں نے خواب میں جگت کو دیکھا ہو اور وہ الفاظ انسپکٹر صاحب سے کہہ دیئے ہوں۔"

"ماں جی...... بات کو اس طرح مت ٹالئے!" سنہا کا لہجہ اب افسروں کا ہوتا جا رہا تھا "تھانیدار نے صبح آپ کے گھر میں لسی کے چار پیالے بھی دیکھے تھے۔"

"ممکن ہے اگر کوئی میری بے ہوشی کے دوران آ کر لسی پی گیا ہو تو مجھے کیا پتہ؟"

سنہا کو یہ سن کر بہت غصہ آیا۔ وہ غصہ میں کچھ کہنے ہی والا تھا کہ ایک پولیس والا زور زور سے سانسیں لیتا ہوا اندر داخل ہوا اور بولا۔ "صاحب...... صاحب!" سب اُس کی طرف متوجہ ہو گئے ایک تو وہ دوڑ کر آیا تھا اس لئے اُس کی سانس پھول گئی تھی دوسرے وہ یہاں آ کر اس اُلجھن میں گیا کہ اتنے سارے لوگوں کے درمیان بات کروں یا نہیں؟

اُسے چپ ہوتا دیکھ کر سنہا غصے سے بولا۔ "جلدی بول! کیا بات ہے؟"

سپاہی سنہا کے زور سے بولنے سے اور بوکھلا گیا۔ جلدی سے بولا۔ "صاحب! ابھی ابھی اطلاع ملی ہے کہ ست گڑھ میں حکم سنگھ کو بھی قتل کر دیا گیا ہے۔"

سنہا اور تھانیدار یہ سن کر دنگ رہ گئے۔ جگت کے باپو اور نانا نے بھی ایک دوسرے کو دیکھا۔ سنہا نے تھانیدار سے پوچھا۔ "حکم سنگھ ست گڑھ میں تھا؟"

"ہاں جناب...... ہنومان سے ڈر کر وہ وہاں گیا تھا۔"

"ہنومان......؟" سنہا نے کہا۔ "اُس کے گھر جا کر تفتیش کی؟"

"جی۔ وہ بھی گزشتہ رات سے گم ہو گیا ہے۔ اب تک کہیں نظر نہیں آیا۔" تھانیدار نے کہا۔

حکم کے قتل کی اطلاع لانے والے سپاہی کو ابھی کچھ اور بھی کہنا تھا۔ اُس نے سنہا کے قریب جا کر دھیمے سے کہا۔ "صاحب! جگت نے آپ کے لئے پیغام بھیجا ہے۔"

"کیا......؟"

"یہی کہ ہم پانچ آدمی آج سے قانون کے باغی ہیں۔ سب کے سر پر ایک ایک قتل کا الزام ہے۔ اب ہمیں موت کی کوئی پرواہ نہیں۔ اگر آپ کو اپنی جان پیاری ہو تو بیوی بچوں کو لے کر پنجاب چھوڑ کر چلے جایئے۔ ورنہ......"



"ورنہ کیا......؟" سنہا بپھرے ہوئے لہجہ میں گرجا۔

"ورنہ سامنا ہونے پر آپ کے خلاف بھی بندوق ہی استعمال کی جائے گی۔"

یہ سنتے ہی سنہا کھڑا ہو گیا اور گردن اکڑا کر جگت کے نانا اور باپ کو مخاطب کرتے ہوئے بولا۔ "تمہارا بیٹا اب مجھے بھی دھمکی دے رہا ہے۔ اُسے پتہ نہیں کہ اس جیسے کتنے لوگوں کو میں نے اپنے پاؤں تلے کچل کر رکھ دیا ہے۔"

نانا کو سنہا کی بات بہت بری لگی۔ جی میں ایک مرتبہ تو آیا کہ کہہ دیں کہ طاقت کا گھمنڈ مت کر سنہا! ورنہ عزت اور جان دونوں سے جائے گا۔ مگر اس وقت وہ غصے کو پی کر چپ ہو گئے۔

تھانیدار کو یہ سن کر بڑا اطمینان ہو گیا تھا کہ حکم کو رتیا میں نہیں بلکہ کسی دوسرے گاؤں میں قتل کیا گیا ہے۔ اس طرح اب وہ اکیلا سنہا کے عتاب میں نہیں آ سکتا اور سنہا بھی آخر کتنوں کو برطرف کرے گا......؟

سنہا اور تھانیدار کے جانے کے بعد ماں جی نے کہا۔ "جگت نے اب خون کی ہولی شروع کر دی ہے۔ اُسے کسی کی جان لیتے ہوئے کیا ذرا بھی رحم نہ آتا ہو گا؟"

نانا نے بیٹی کو دلاسہ دیا۔ "بیٹی...... تو دل چھوٹا نہ کر۔ ابھی تو نے سنا نہیں کہ سامنے والے گھر کے تینوں قتل جگت کے ساتھیوں نے کئے ہیں اور حکم کو ہنومان نے مارا ہے، جگت نے نہیں۔"

مگر ماں جی کو ان الفاظ سے سکون نہیں ملا۔ وہ بولیں۔ "تم کچھ بھی کہو باپو! مگر جگت جو کچھ کر رہا ہے، پاپ ہے اور بھگوان اُسے معاف نہیں کرے گا۔" یہ کہہ کر وہ رونے لگی۔

جگت کے باپو نے کہا۔ "جو ہونا تھا، ہو چکا بھاگوان! اب آنسو بہانے سے کیا فائدہ؟"

"جو کچھ ہو چکا اس پر نہیں بلکہ اب جو کچھ ہونے والا ہے مجھے اس پر رونا آتا ہے۔ ہمارے خاندان کی یہ آخری سنتان (اولاد) ہے اگر یہ دیا بھی بجھ گیا تو اس گھر میں ہمیشہ کے لئے اندھیرا ہو جائے گا۔" ماں جی نے کہا۔

"ایسے الفاظ کیوں منہ سے نکالتی ہے بیٹی؟" نانا بولے۔

"باپو...... میری تمام اُمیدیں مٹ گئیں۔" ماں جی نے کہا۔ پھر وہ شوہر سے مخاطب ہوئی۔ "جگت کے باپو! تم اب سمدھی کے پاس جا کر جگت کا رشتہ واپس لے لو۔ بے چاری چندن کور کی زندگی کیوں برباد کی جائے؟ میرے نصیب ہی میں بہو کا سکھ نہ ہو گا۔ پھر اُس نے ایک لمبی سانس لے کر کہا۔ "جاؤ! جیسی بھگوان کی مرضی۔"

اور دوسرے روز صبح اخباروں میں چار آدمیوں کے قتل کی خبریں اس قسم کی جلی سرخیوں کے ساتھ چھپیں۔

"پنجاب میں دوسرا جگا ڈاکو پیدا ہو گیا۔"

O

جیپ ہوا سے باتیں کر رہی تھی۔ پیچھے گھوڑی بھی اسی رفتار سے دوڑی جا رہی تھی۔ جگت کو کافی عرصے کے بعد اپنی پیاری مائیک پر سواری کرنے کا موقع ملا تھا اس لئے وہ بھی بے حد خوش تھا۔ جگت اس بات پر نازاں بھی تھا کہ قدرت اُس کا پورا ساتھ دے رہی ہے۔ سارے کام آسانی سے

انجام پاتے جا رہے ہیں۔ ہنومان سے بھی عجیب اتفاق سے ملاقات ہو گئی تھی۔ البتہ اُسے اس کا افسوس ضرور تھا کہ ویرو سے ملاقات نہ ہو سکی۔ لیکن ایک طرح سے یہ بھی بہتر ہی ہوا۔ کیونکہ ویرو کی نظروں کے سامنے پھر کسی کو قتل نہ کر سکتا۔ جس عورت نے اُس کی خاطر بے شمار ظلم سہے، نے زندگی کی حفاظت کا تعویذ اپنے میاں کے بدلے اُس کے گلے میں ڈال دیا، جس نے عین پر زیورات دے کر اُس کی مشکل آسان کر دی کیا وہ اُس کے سہاگ کو اُجاڑ سکتا؟ اور کیا اُس ساتھی موہن سنگھ کو زندہ چھوڑ کر جانے پر رضامند ہوتے؟ اُس نے اپنے ساتھیوں سے اب تک کی بات نہیں کی تھی۔ پھر نانا بھی موہن کو زندہ چھوڑنے پر کتنے ناراض ہوتے۔ یہی ساری با اُس کے ذہن میں چکر لگا رہی تھیں۔ جگت آخر کار اسی نتیجے پر پہنچا کہ ویرو کا نہ ملنا ہی بہتر ہوا۔

جیپ میں بیٹھا ہوا ہنومان اس وقت حکم کے بارے میں سوچ رہا تھا۔ ہولی منانے کے لئے سنگھ کی خالہ رتیا آئی تو اُس کے ساتھ ایک لڑکی بھی تھی جسے خالہ نے سنت گڑھ میں حکم کے لئے کیا تھا۔ اور اب وہ بہنوئی کو دکھانے کے لئے لڑکی کو ساتھ لے کر آئی تھی۔ ہنومان کو بھی کہیں اُس کا پتہ چل گیا تھا اور اب یہ بھی پتہ چلا تھا کہ وہ جس کی تلاش میں ہے وہ سنت گڑھ میں خالو کا ہوٹل چلا کر مزے کر رہا ہے۔ اُسی وقت ہنومان نے فیصلہ کر لیا تھا کہ وہ حکم کو اُس کی شا سے پہلے ہی ختم کر دے گا۔ اور ایسے میں اُس کی ملاقات جگت سے بھی ہو گئی۔ اب اُس کا کام آسان ہو گیا تھا۔

جیپ تیز رفتاری سے چلی جا رہی تھی کہ اچانک جیپ چلانے والے ہشیار سنگھ سے ہنومان نے پوچھا۔ "ہشیار...... سنت گڑھ یہاں سے کتنی دُور ہو گا؟"

"سنت گڑھ تو دوسری سمت ہے۔ کیوں، وہاں کیا کام ہے؟"

"میرا شکار حکم سنگھ وہیں ہے۔ اگر یہ کام کر لیا تو سر سے ایک بوجھ اُتر جائے گا۔"

"یار اب ذرا آرام کی بات کرو۔" بچن نے جماہی لیتے ہوئے کہا۔ "چوبیس گھنٹے سے جیپ میں بیٹھے بیٹھے اب تو جسم بھی دُکھنے لگا ہے۔ اب تھوڑی دیر نیند کریں گے، تھوڑا نشہ پانی کریں گے ایک آدھ مُرغی کھائیں گے، پھر دوسرے کام کی بات ہو گی۔"

اس کے تھوڑی ہی دیر بعد وہ سب نانک پور پہنچے۔ کرپال اس علاقے سے واقف تھا۔ گاؤں میں گرو نانک کے گردوارے کا بہت شہرہ تھا۔ گاؤں میں یاتری لوگوں کے لئے جو سرائے تھی اُسی میں جگت کی اس ٹولی نے بھی قیام کیا۔ جاتے ہی سب کے سب سو گئے اور چار پانچ گھنٹے تک بے سدھ سوتے رہے۔ مگر ہنومان کو نیند نہیں آئی۔ وہ دوسرے ساتھیوں کو میٹھی نیند میں دیکھ کر سوچ رہا تھا کہ شاید حکم کو قتل کرنے کے بعد وہ بھی ایسی ہی میٹھی نیند سو سکے گا۔

صبح ہوئی تو کھانے کے بارے میں سوچا جانے لگا۔ بچن نے مُرغی کی فرمائش کی۔ کرپال نے کہا۔ "یہاں ایک دیوی کا مندر بھی ہے۔ عقیدت مند اُس کی منت مانتے ہیں اور منت پوری ہونے پر بکرا پیش کرتے ہیں۔ جگت کی بھی منت آج پوری ہوئی ہے۔ کیا خیال ہے، آج دیوی کے پرسا سے پیٹ نہ بھرا جائے؟"

بات سب ہی کے دل کو لگی۔ طے یہ ہوا کہ ہنومان مندر میں جائے۔ فوج سے فرار ہوتے وقت جو



سا ٹھ ستر روپے ساتھ لے کر چلے تھے وہ اُن کے پاس موجود تھے۔ آنے والے دنوں کا خیال ہی نہ تھا۔

ہنومان گھوڑی لے کر روانہ ہو گیا۔ باقی چار ساتھیوں نے اگلے پروگرام کے بارے میں سوچنا شروع کیا۔ جگت نے کہا۔ "سب سے پہلے تو ہمیں اس جیپ سے جان چھڑانی چاہئے۔ جیپ کی بجائے اب ہمیں چار گھوڑوں کا بندوبست کرنا ہو گا۔ ہنومان کو حکم کے قتل کا جو فریضہ انجام دینا ہے، وہ آج شام تک ادا کر لینا چاہئے۔ اس کے بعد رات کسی جنگل میں بسر کی جائے۔ ہنومان کے لئے ایک رائفل کا بندوبست کرنا بھی ضروری ہے۔ حکم کے قتل کے بعد چوبیس گھنٹے کے اندر اندر ایک ڈکیتی بھی کی جائے تاکہ پولیس کو اوپر تلے کئی جھٹکے محسوس ہوں اور ہمیں بھی کارتوس کے لئے پیسے ملیں۔ پھر کسی ایک مقام پر بارہ گھنٹے سے زیادہ ہم لوگ نہیں رُکیں گے۔ ہر جگہ ہمیں ایسے آدمیوں کو تلاش کرنا ہو گا، جو ہمیں آسرا دے سکیں۔ اگر دھمکی اور ڈرانے سے کام نکل جاتا ہو تو قتل کرنے کی ضرورت نہیں۔ لیکن اگر کوئی بے وفائی کرے یا پولیس کا پیارا بننے کی کوشش کرے تو اُسے ڈھیر کرنے میں دیر بھی نہیں کرنی ہے۔ بس یہ یاد رہے پولیس ہماری دشمن، مالدار ہمارے شکار اور غریب عوام ہمارے دوست ہیں۔" جگت ذرا رُکا اور سب کے چہرے پر نظر دوڑاتے ہوئے پھر بولا۔ "کسی کو ان باتوں پر اعتراض تو نہیں ہے؟"

"ہمیں منظور ہے۔" سب نے کہا۔

پھر کرپال بولا۔ "میرے باپ کی زمین چھیننے والے جاگیردار سے انتقام لینے کے بارے میں بھی سوچنا ہے۔"

"کرپال...... اب وہ صرف تمہارا دشمن نہیں ہے۔ وہ ہماری پوری ٹولی کا شکار ہو گا۔" جگت نے کہا۔ "تم فکر نہ کرو اُس کی بھی ہم اچھی طرح خبر لیں گے۔"

بچن نے کہا۔ "میں جس لڑکی سے شادی کرنا چاہتا تھا اُس کے باپ نے اُس کی شادی کہیں اور کر دی۔ مجھے اس کا بہت صدمہ ہے۔" بچن کی بات سن کر جگت کو ویرو یاد آ گئی۔ اُس نے محسوس کیا کہ کل کو یہی سوال اُس کے سامنے بھی آ سکتا ہے چنانچہ آج جو اصول بنا لیا جائے گا اُس پر خود اُسے بھی عمل کرنا ہو گا۔ یہ سوچتے ہوئے اُس نے کہا۔

"بچن! یہ ایک نازک سا جذباتی مسئلہ ہے۔ کسی عورت سے زبردستی کرنا، ناانصافی ہے۔ ہم پولیس کے قانون کی کھل کر خلاف ورزی کریں گے لیکن قدرت کے قانون کا ہمیں پاس رکھنا ہو گا ورنہ ہم اپنی راہ بھٹک جائیں گے اور زیادہ عرصہ اپنی جدوجہد جاری نہیں رکھ سکیں گے۔"

اس کے باوجود بچن مطمئن نظر نہ آیا تو جگت نے کہا۔ "ہاں، اگر لڑکی اپنے شوہر سے ناخوش ہو اور اب بھی تمہیں پیار کرتی ہو تو میں خود جا کر اُسے اپنے ساتھ لاؤں گا اور تمہارے گھر میں بٹھا دوں گا۔" یہ سن کر بچن کی آنکھیں چمکنے لگیں۔

اب جگت ہوشیار سے مخاطب ہوا۔ "ہشیار! تمہیں کچھ نہیں کہنا؟"

"بھئی میں تو باپ سے لڑ کر آیا ہوں۔ اس سلسلے میں کیا ہو سکتا ہے؟" ہشیار نے ایسے کہا جیسے اسے اس بات کا سخت افسوس ہے کہ اُس کی کسی سے عداوت نہیں ہے۔

"بھیا...... یہاں تو تمہیں ہی جھکنا ہو گا۔ باپو سے معافی مانگ کر اُن کی آشیرباد حاصل کرنی

چاہئے۔'' جگت نے کہا۔ جگت کی اس معاملہ فہمی نے ساتھیوں کے دل میں جگت کی قدر کچھ اور دی اور انہیں اس پر فخر محسوس ہوا کہ ان کا سردار جگت جیسا شخص ہے۔

اتنے میں ہنومان، مندر سے واپس آ گیا۔ وہ بکرے کا سر تو دیوی کے قدموں میں ڈال آ لیکن باقی بکرا ساتھ لے کر آیا تھا۔ کرپال نے فوراً اس کے پکانے کا بندوبست کیا۔ آتے ہ ہنومان شراب کی کچھ بوتلیں بھی ساتھ لیتا آیا تھا تاکہ دوبارہ نہ جانا پڑے۔ اب ہنومان کو جگت دوسرا کام بتایا۔

''ہمیں اس جیپ کو چھٹی دینی چاہئے۔ لیکن نہ ہم اسے راستے میں چھوڑیں گے اور نہ ہی مفت دیں گے۔ ست گڑھ جانے کے لئے دوسری گاڑی درکار ہے۔ اب کوئی ترکیب سوچو! و مجھے پتہ ہے کہ تمہارا دماغ زیادہ کام نہیں کرتا۔ لیکن کند ذہن رہنا بھی کام نہیں آئے گا۔''

یہ سن کر ہنومان نے اپنی پیشانی پر ایک مکا مارا اور بولا۔ ''مجھے تمہارے اس طعنے سے بچنے کے لئے کچھ تو سوچنا ہی پڑے گا۔ ذرا کھلی ہوا میں جا کر چکر لگاتا ہوں شاید کوئی ترکیب آ جائے د میں۔'' یہ کہہ کر ہنستا ہوا ہنومان چلا گیا اور جب ایک گھنٹے کے بعد واپس آیا تو سب ساتھی نہا د تیار ہو چکے تھے۔ فوجی لباس کو ایک روز اور استعمال کرنے کا فیصلہ کیا جا چکا تھا۔

ہنومان نے آتے ہی کہا۔ ''جگت! میرا دماغ کچھ کچھ کام کرنے لگا ہے۔ گاؤں میں ایک س جی موٹر ریپئرنگ کا کام کرتا ہے۔ اس کے پاس ایک گاڑی کھڑی ہے۔ اس سے جیپ کی بجا وہ گاڑی نہ لے لی جائے؟''

جگت ہنسا۔ ''ہنومان! تو نے بات تو اچھی سوچی ہے۔ لیکن بھیا! اس طرح گاڑیاں بدلنا آ تو نہیں۔ فوجی گاڑی کون لے گا؟ اور اگر کسی کو شبہ ہو گیا تو الٹا لینے کے دینے پڑ جائیں گے۔ پھر تو نے جگہ ڈھونڈی ہے تو میں بھی کوئی راستہ نکالوں گا۔ چل! کھانا کھا کر نکلتے ہیں۔''

کھانے وغیرہ سے فارغ ہو کر جب وہ سرائے سے نکلے تو سورج سر پر آ چکا تھا۔ ہلکی گرم گرمیوں کی آمد کی خبر دے رہی تھی۔ ہنومان گھوڑی پر سب سے آگے روانہ ہو گیا تھا۔ جگت نے ہوئے اس سے کہا تھا کہ ہم تمہارے پیچھے چل رہے ہیں۔ سردار جی کے گیراج کے پاس جب رکے تب بھی تم آہستہ آہستہ گھوڑی چلاتے رہنا۔''

گیراج کے قریب جا کر جگت نے جیپ رکوائی اور ہشیار کے کان میں کچھ کہہ کر گاڑی اترتے ہوئے بولا۔ ''کیا حال ہے سردار جی؟''

''آئیے سرکار آئیے......!'' سردار جی نے فوجی گاہک کا استقبال کیا۔

''ایک گیلن پٹرول چاہئے۔'' یہ کہتے ہوئے گیراج کے کونے میں فورڈ گاڑی جگت نے دیکھ لی۔ سردار جی نے فوراً اپنے لڑکے کو ایک گیلن پٹرول جیپ میں ڈالنے کا حکم دیا۔ اتنی دیر میں جگ فورڈ گاڑی کا معائنہ کر چکا تھا۔ اس نے ذرا حیرانی سے پوچھا۔ ''سردار جی! کیا اس گاؤں میں ا لوگ بھی ہیں جن کے پاس موٹر گاڑیاں ہیں؟''

''نہیں سرکار...... گاؤں میں یہ ایک ہی گاڑی ہے۔ لیکن یہ بھی اب جا رہی ہے۔ جاگیرد صاحب نے دو سال پہلے خریدی تھی لیکن اب ان کی حالت پتلی ہو گئی ہے اس لئے بیچنے کو ک



ہیں۔ کیونکہ یہاں اکثر مالدار یاتری آتے رہتے ہیں اس لئے ان کا خیال ہے کہ ان میں کوئی گاہک مل جائے گا۔'' یہ باتیں کرتے ہوئے سردار جی سوچنے لگا کہ شاید یہ لوگ گاہک بن جائیں۔ چنانچہ اس نے گاڑی کی تعریفیں بھی شروع کر دیں۔ ''ایک دم چالو ہے۔ تیس میل دیتی ہے۔ دو سال میں ایک مرتبہ بھی مرمت کی ضرورت نہیں پڑی۔''

''اچھا...... تب تو گاڑی اچھی ہے۔ ہمارے کرنل صاحب اس وقت ایک اچھی گاڑی کی تلاش میں ہیں۔ میں ان سے بات کروں گا۔'' جگت نے اس کا حوصلہ بڑھانے کے لئے کہا۔

سردار جی خوش ہو گیا۔ یہ سنتے ہی لڑکے کو فوراً لسی کے چار گلاس لانے کو کہا۔ جگت نے ہشیار کو بلا کر گاڑی کی مشین چیک کرنے کی ہدایت کی۔

''اگر کرنل صاحب یہاں نہ آ سکیں تو میں گاڑی کو آپ کہیے تو وہاں لے آؤں گا۔'' سردار جی نے سودا پکا کرنے کی غرض سے بات آگے بڑھائی۔

''نہیں۔ فی الحال تو وہ چھٹی پر ہیں۔ اور ست گڑھ ہی میں ہیں۔ خود آ کر دیکھ جائیں گے۔'' جگت نے کہا۔ ''ہم ان سے ہی ملنے کے لئے جا رہے ہیں۔ میں بات کر لوں گا۔ لیکن دام مناسب ہونے چاہئیں۔''

''ارے سرکار! یہ بھی کہنے کی بات ہے۔ اپنے کو تو سو پچاس روپے دلالی مل جائے۔ ہم تو بیچنے والے اور خریدنے والے دونوں کا فائدہ کرانے کی کوشش کرتے ہیں۔'' سردار جی نے سب کو لسی کے گلاس پیش کرتے ہوئے کہا۔

لسی پینے کے بعد پٹرول کے پیسے دے کر وہ چاروں گاڑی میں سوار ہو گئے۔ ہشیار جیپ سٹارٹ کر رہا تھا کہ جگت نے ایک نوکیلی سلاخ ٹائر میں لگا دی۔ جیپ ذرا ہی آگے بڑھی تھی کہ ایک دھماکہ سنائی دیا۔ دھماکہ سن کر سردار جی دوڑا دوڑا آیا۔

''مصیبت ہو گئی سردار جی!'' جگت نے افسوس کرتے ہوئے کہا۔

''کوئی بات نہیں، میں ابھی پنکچر لگائے دیتے ہوں۔'' یہ کہہ کر سردار جی وہیل کے پاس بیٹھ گیا۔

''لیکن ہمیں فوراً کرنل صاحب کے پاس پہنچنا تھا۔ اب ہم ذرا سا بھی وقت نہیں گنوا سکتے۔''

سردار جی نے ذرا دیر کچھ سوچا، پھر خوش ہو کر بولے۔ ''فکر کی کوئی بات نہیں۔ وہ فورڈ گاڑی لے جائیے! اس طرح آپ گاڑی کرنل صاحب کو دکھا بھی سکیں گے اور اس میں سفر کرنے سے آپ کو گاڑی کی حالت کا بھی پتہ چل جائے گا۔''

جگت نے سر کھجاتے ہوئے کہا۔ ''ہاں، بات تو صحیح ہے۔ اگر کرنل صاحب مان گئے تو ہم ان کو اسی گاڑی میں ساتھ لے آئیں گے۔ تاکہ اگر سودا ہو جائے تو آپ کا بھی کام ہو جائے گا۔''

سردار جی نے لڑکے کو گاڑی صاف کرنے کا حکم دیا اور اس میں دو گیلن پٹرول بھی ڈلوا دیا۔ پھر چابی جگت کے حوالے کرتے ہوئے کہا۔ ''جب تک آپ واپس آئیں گے جیپ اک دم ریڈی ہو گی۔''

چاروں دوست کھلی فورڈ میں بیٹھ گئے اور گاڑی سٹارٹ کر دی۔ سردار جی گاڑی کو جاتے ہوئے اس وقت تک دیکھتا رہا جب تک وہ آنکھوں سے اوجھل نہ ہو گئی۔ وہ بہت خوش تھا کہ اب تو سودا ہوا

ہی جھو......!

ہنومان گھوڑی پر آگے جا رہا تھا۔ وہ پیچھے مڑ کر دیکھتا جاتا۔ اُس نے جب چاروں ساتھیوں کو گاڑی میں دیکھا تو وہ بھی خوش ہو گیا کہ جگت کچھ نہ کچھ کام کر آیا ہے۔ اور جب گاڑی، گھوڑی کے پاس پہنچی تو جگت نے ہنومان سے مذاقاً کہا۔ "اوئے مسافر! سنت گڑھ کا راستہ کون سا ہے؟"

ہنومان گھوڑی سے کود کر نیچے آ گیا اور بولا۔ "یار! تو، تو دنیا کے تمام راستوں سے واقف ہے۔ آخر سردار جی سے گاڑی لے ہی آیا۔"

اب جگت مانک پر سوار ہو گیا اور بولا۔ "دوست! گاڑی کے بدلے چیپ اُسے دے آئے ہیں۔ شام تک تو بیچارہ ہمارا بڑے شوق سے انتظار کرے گا۔ پھر اس کے بعد وہ جانے اور اُس کا کام۔"

اس کے بعد موٹر آگے بڑھ گئی۔ چاروں ساتھی سنت گڑھ کے پاس پہنچ کر جگت کا انتظار کرنے لگے۔ جگت نے آ کر گھوڑی ہنومان کے حوالے کی۔ راستے میں اُس نے حکم کو قتل کرنے کے بارے میں سوچ لیا تھا۔ اُس نے ہنومان سے کہا۔ "جا ہنومان! چھپ کر معلوم کر کے آ کہ حکم ہوٹل میں ہے یا نہیں؟ اور ہے تو کس جگہ بیٹھا ہے؟"

ہنومان گیا اور ذرا سی ہی دیر میں واپس آ گیا۔ اُس نے کہا۔ "جگت! وہ ہوٹل میں غلے پر بیٹھا ہے۔ میرا تو خیال ہے کہ وہ اپنے خالو کے غلے سے بھی پیسے اُڑاتا ہو گا۔"

"ٹھیک ہے۔" جگت نے کہا۔ "تو جا کر اُسے کسی نہ کسی طرح ہوٹل سے باہر نکال لا۔ آگے کام ہم لوگ کر لیں گے۔ لیکن دیکھنا! کسی کو پتہ نہ چلے کہ ہم سب ساتھ ہیں۔"

ہنومان وہاں رُکا اور مسکین صورت بنا کر بولا۔ "یار! اُسے باہر لانے کی ترکیب بھی بتا دو تا کہ کام جلدی ہو جائے۔"

جگت ہنسا۔ اُس نے جیب سے پانچ کا نوٹ نکال کر ہنومان کو دیتے ہوئے کہا۔ "لے...... کر اس کی ریزگاری مانگنا۔ تمہیں دیکھ کر وہ ضرور بھڑکے گا۔ اُس وقت یہ ڈانگ لے کر اُس کے سامنے کھڑے ہو جانا اور اندر مت جانے دینا۔ ہم تمہیں دو چار گالیاں دیں تو بھی برا مت ماننا۔"

ہنومان خوش ہو کر بولا۔ "یار! تیرا دماغ بھی کمال ہے۔ ترکیبوں کا خزانہ بھرا پڑا ہے اس میں۔"

ہنومان غلے پر بیٹھے حکم کی نظر بچا کر ہوٹل میں داخل ہو گیا اور ایک ٹیبل پر بیٹھ گیا۔ اُس کی پیٹھ حکم کی طرف تھی۔ اُس نے دیکھا حکم کے برابر میں ایک اندھا بیٹھا تھا۔ ہنومان نے اندازہ لگایا کہ وہی اُس کا خالو ہو گا۔ اُس نے سوچا حرامی اندھے خالو کا مال کھا کر تگڑا ہو رہا ہے۔"

لسی پینے کے بعد ہنومان تھڑے پر بیٹھ گیا اور پانچ کا نوٹ رکھا۔ حکم سنگھ نے گاہک کو دیکھے بغیر کہا۔ "ارے بھائی ابھی اتنا بیوپار کہاں ہوا ہے، کھلے پیسے دو!" یہ کہہ کر اُس نے نظر اُٹھائی اور گاہک کو دیکھا تو دیکھتے ہی اُس کے ہوش اُڑ گئے۔

حکم کی حالت پر ہنومان پہلے تو ہنسا اور پھر حکم کو گھور کر دیکھنے لگا۔ حکم کو ان نظروں میں اپنی موت نظر آئی۔ اُس نے آس پاس نگاہ کی۔ ہنومان کے ہاتھ میں برچھی والی ڈانگ دیکھ کر وہ لرز رہا تھا۔ ہنومان بھی جان بوجھ کر ذرا فاصلے پر کھڑا تھا تا کہ حکم کو بھاگنے کا راستہ مل جائے۔ دوسرے ہی لمحے حکم تھڑے سے کود کر بھاگنے لگا۔ ہنومان بھی اُس کے پیچھے بھاگا لیکن حکم سنگھ باہر نکلتے ہی دو فوجیوں سے ٹکرایا۔ اُنہوں نے اُسے روکا اور ہنومان کو دیکھ کر ایک فوجی نے بندوق نکال لی۔ ہنومان وہیں رُک گیا۔



حکم نے فوراً کہا۔ "بچایئے...... مجھے بچایئے! یہ مجھے مار ڈالے گا۔"

"دیکھے ہیں بڑے مارنے والے۔" بچن نے کہا اور ہنومان کو دو گالیاں دیں۔

کرپال نے حکم کو اپنی فورڈ گاڑی میں بٹھاتے ہوئے کہا۔ "چل بیٹھ جا! ہم تجھے گھر چھوڑ آتے ہیں۔" حکم کے بیٹھتے ہی ہشیار نے موٹر دوڑا دی۔ پیچھے ایک طرف کرپال اور دوسری طرف بچن اور بیچ میں حکم تھا۔ ہنومان گھوڑی پر پیچھے چلا آ رہا تھا۔ دوپہر ہو گئی تھی، اس لئے سڑک پر زیادہ لوگ نہ تھے۔ جو تھے بھی تو اُن کی سمجھ میں بات آنے سے پہلے ہی موٹر اور گھوڑی اُن کی نظروں سے غائب ہو چکے تھے۔

حکم گھبرا کر بار بار پیچھے مڑ کر دیکھتا۔ ہنومان کو پیچھے آتا دیکھ کر وہ پھر روہانسا ہو کر بولا۔ "فوجی بھائیو! مجھے بچا لینا۔ وہ مجھے مارنے کے لئے اب تک تعاقب کر رہا ہے۔"

آگے بیٹھے ہوئے جگت نے کہا۔ "کوئی پرانی دشمنی معلوم ہوتی ہے۔"

"اس بدمعاش اور اُس کے ایک مفرور مجرم دوست کی باتوں میں آ کر میں بھی پھنس گیا تھا۔ بڑی مشکل سے اُن سے جان چھڑائی تھی لیکن وہ یہاں تک آ پہنچا۔ اُس کا وہ نامرد دوست کسی کو قتل کر کے فرار ہو گیا ہے اور یہ بدمعاش جیل کی ہوا کھانے کے بعد بھی نہ سنبھلا۔"

حکم کے منہ سے آخری الفاظ نکلتے ہی جگت نے ایک تھپڑ گھما کر اُس کے منہ پر جڑ دیا۔ "کتے...... نامرد کسے کہتا ہے؟"

زوردار تھپڑ اور جگت کے چہرے نے حکم کو دن میں تارے دکھا دیئے۔ "جگت، تو......؟" وہ صرف اتنا ہی کہہ سکا۔

"ہاں میں...... تیری موت۔" جگت نے بندوق کی نال اُس کے سینے پر رکھ دی۔ گاڑی ابھی اُڑ رہی تھی۔ حکم کو آگے اور پیچھے دونوں طرف موت نظر آ رہی تھی۔

اُس نے ہاتھ جوڑ کر منت سماجت شروع کر دی۔ "جگت! مجھے معاف کر دے...... میں تیرا غلام بن کر رہوں گا۔"

"مجھے غلام کی نہیں، دوست کی ضرورت ہے۔ اور تو ہمارا بے وفا دوست ثابت ہوا ہے۔" جگت کی آنکھوں میں خون اُتر آیا تھا۔ لیکن اُس نے گولی اس لئے نہیں چلائی کہ یہ ہنومان کا شکار تھا۔

تھوڑا سا اور آگے جا کر جگت نے کار رکوائی اور حکم کو گاڑی سے نیچے اُتر جانے کا حکم دیا۔ حکم خوش ہو گیا۔ اب اُسے بچنے کی اُمید ہو گئی تھی۔ فوراً گاڑی سے اُترا اور اُترتے ہی تیز قدموں سے دوڑنے لگا۔ ہنومان جب گاڑی کے قریب سے گزرا تو جگت نے پکار کر کہا۔ "ہنومان! اُسے زیادہ اذیت مت دینا۔"

ادھر حکم اپنی پوری قوت سے دوڑ رہا تھا لیکن مانک کی رفتار کے آگے اس کی کیا وقعت تھی؟ دوڑتے ہوئے پیچھے مڑ کر دیکھا تو گھوڑی پر ملک الموت نظر آیا۔ مانک سر پر پہنچ چکی تھی......!

ہنومان نے گھوڑی کی لگام کھینچی اور گھوڑی اپنی اگلی دو ٹانگیں اونچی کر کے رُک گئی۔ حکم اپنی

موت کو اس قدر قریب دیکھ کر کانپ گیا۔ ہنومان نے برچھی کی ڈانگ بلند کی اور آن کی آن میں برچھی حکم کے شانے کو چھیدتی ہوئی نکل گئی۔ وہ وہیں پیٹ کے بل گرا۔ ہنومان نے اُسے لات مار کر سیدھا کیا اور دوسرے ہی لمحہ اُس کے پیٹ میں برچھی گھونپ دی۔ اور جب برچھی نکالی تو خون کا زبردست فوارہ سا بلند ہوا۔ دوسرے ساتھیوں کو لئے اتنے میں کار بھی وہاں آ گئی۔ ہنومان نے برچھی کو گاڑی کے پہیئے سے صاف کیا اور پھر گھوڑی پر سوار ہو گیا۔ دونوں چل پڑے۔

گھوڑی اور موٹر تیزی سے منزل طے کر رہے تھے۔ ذرا آگے جا کر جگت نے ایک پولیس والے کو آتے دیکھا تو اُس نے کار رکوائی اور پولیس والے سے کہا۔

''ارے او...... یہ راستہ کس طرف جاتا ہے؟''

پولیس والے کو یہ لہجہ سن کر غصہ تو بہت آیا لیکن فوجی افسروں کو دیکھ کر غصہ پی گیا اور بولا۔

''صاحب! تھوڑا آگے جا کر یہ راستہ دو راستوں میں بٹ جائے گا۔ ایک راستہ جنگل کی طرف جاتا ہے اور دوسرا نانک پور کی طرف۔''

جگت نے یہ سننے کے بعد کہا۔ ''اچھا اب غور سے سنو! یہاں سے تین فرلانگ کے فاصلے پر ایک لاش پڑی ہے۔ ہمارے بہادر ساتھی ہنومان نے حکم سنگھ کو قتل کیا ہے۔ اندھے ہوٹل والے کو اُس کے بھانجے کے قتل کی اطلاع دے دینا۔ اور پھر شیخوپورہ کے پولیس افسر سنہا کو اطلاع دینا کہ ''جگت کی ٹولی'' نے چوبیس گھنٹے میں یہ چوتھا قتل کیا ہے۔ اگر سنہا کو زندگی پیاری ہو تو پنجاب چھوڑ کر چلا جائے ورنہ گالیاں اور گولیاں کھانے کے لئے تیار رہے۔''

پولیس والے کو جب یہ علم ہوا کہ وہ کس کے سامنے کھڑا ہے تو وہ کانپ گیا اور آنکھیں بند کر کے گاؤں کی طرف ایسے بھاگا کہ اُس نے پیچھے مڑ کر بھی نہ دیکھا۔

سپاہی کی حالت پر پانچوں دوست کھلکھلا کر ہنس پڑے۔ جگت نے ہشیار سے کہا۔ ''چلو...... گاڑی دوڑا دو! آج کی رات جنگل میں گزاریں گے۔''

دوسرے ہی لمحے گاڑی جگت اور اُس کے ساتھیوں کو لے کر جنگل میں داخل ہو گئی۔ دن ڈھل چکا تھا۔ دونوں طرف اُگی ہوئی جھاڑیوں کے درمیان سے گزرنے والی سڑک پر گاڑی سے آگے آگے ہنومان مانک پر سوار اُڑا جا رہا تھا۔ یہ چھوٹا سا قافلہ کافی دیر تک اسی تیز رفتاری سے جنگل میں چلتا رہا اور جب اندھیرا بڑھ گیا تو اُنہیں اندازہ ہوا کہ یہ جنگل میں بہت دُور نکل آئے ہیں۔ سب رُک گئے۔ ہنومان کو بھیجا گیا کہ آس پاس کوئی آبادی ہو تو اُس کا پتہ لگا کر جلدی آئے۔ باقی دوست ستانے لگے۔ اور ہنومان جب تھوڑی دیر بعد واپس لوٹا تو وہ مسکرا رہا تھا۔ آتے ہی اُس نے خبر دی کہ یہاں سے تھوڑی دُور بنجاروں نے پڑاؤ ڈال رکھا ہے اور اس وقت آگ روشن کر کے کھانے پکانے میں مصروف ہیں۔ جگت نے ہنومان کی بات سنی تو بولا۔

''بہت اچھے...... تو آج کی رات ہم اُن کے مہمان بنیں گے۔''

جگت یہ کہہ کر گاڑی میں سوار ہو گیا اور آناً فاناً یہ لوگ ہنومان کے بتائے ہوئے پتہ پر جا پہنچے۔ بنجاروں نے فوجی جوانوں کو دیکھا تو بڑی آؤ بھگت کی۔ یہاں بچن کی مُرغی کھانے کی خواہش بھی آسانی سے پوری ہو گئی۔ کھانا جب ختم ہوا تو بنجاروں نے ناچ گانے کی محفل جما دی۔ اُن دوستوں



کے علاوہ صرف بنجاروں کے قافلے میں عورتیں اور بچے ملا کر تقریباً ساٹھ ستر آدمی تھے۔ یہ محفل رات گئے تک جمی رہی۔ اس کے بعد یہ تھکے ہارے دوست اپنے اپنے بستروں پر جا کر ایسے سوئے کہ پانچ چھ گھنٹے بعد آنکھ کھلی۔ اب وہ پہلے سے زیادہ مستعد نظر آ رہے تھے۔ ضروریات سے جلدی جلدی فراغت پا کر اُنہوں نے بنجاروں کے سردار کو بلایا اور اُس کا شکریہ ادا کرتے ہوئے بولے۔

''مہمان نوازی کا شکریہ۔ مگر جاتے جاتے ایک حقیقت تمہیں بتائے دیتے ہیں کہ ہم میں سے کوئی بھی فوجی افسر نہیں ہے۔ پہلے کبھی تھے، اب ہم سب ڈاکو ہیں۔''

سردار مہمانوں کا یہ جملہ سن کر چونکا اور افسوس بھرے لہجے میں بولا۔ ''یارو! اگر پہلے پتہ چل جاتا کہ تم لوگ فوجی نہیں ہو، ڈاکو ہو تو اس سے زیادہ خاطر کرتا۔''

''خیر پھر کبھی ملاقات ہونے پر کسر نکال دینا۔ فی الحال یہ بتاؤ کہ قریب میں کہیں سواری کے اچھے گھوڑے مل سکتے ہیں؟''

سردار جگت کی بات سن کر بولا۔ ''ہمارے پاس چند ٹٹو ہیں لیکن وہ تمہارے کام نہیں آئیں گے، ورنہ لے جانا چاہو تو خوشی سے لے جاؤ! رہی گھوڑوں کی بات تو جنگل پار کر کے ایک چھوٹا سا بنگلہ نظر آئے گا، اُس کا مالک کبھی کبھی آب و ہوا تبدیل کرنے کے لئے وہاں آتا ہے۔ اُسے گھوڑے پالنے کا بہت شوق ہے اور وہاں گھوڑے ہیں بھی اچھے۔ اب تک اُن پر ہماری نظر تھی مگر تمہیں ہم سے زیادہ ضرورت ہو گی۔ اب تم اُن گھوڑوں کو لے جا سکتے ہو۔'' اس کے بعد سردار سب سے باری باری گلے ملا اور بولا۔ ''ڈاکے ڈالو گے ایک جگہ سے دوسری جگہ سفر کرتے رہو گے اس لئے ہماری ملاقات کہیں نہ کہیں ضرور ہو گی۔ کبھی بھی ہمارے مہمان بننے میں خطرہ محسوس نہ کرنا۔ اپنے ہوتے ہوئے ہم تم پر کبھی بھی آنچ نہ آنے دیں گے۔''

بنجاروں کے سردار کی باتیں سن کر پانچوں دوست روانہ ہونے کے لئے اپنی اپنی سواریوں پر بیٹھ گئے۔ ہشیار نے ابھی گاڑی سٹارٹ ہی کی تھی کہ سردار کو کچھ یاد آ گیا اور اُس نے آواز دے کر جانے والوں کو روکا اور کہا۔ ''دوستو! جب جنگل پار اس بنگلے سے گھوڑے لینے پہنچو تو ایک بات کا ضرور خیال رکھنا کہ اُس زمیندار کے ہاں بہت خطرناک شکاری کتے ہیں بھونکنا نہ شروع کر دیں۔ ان سے خبردار رہنا۔''

جگت کو بوڑھے سردار کی بات سن کر اس کی دوستی پر اعتماد سا ہو گیا۔ اُس نے ایک مرتبہ پھر شکریہ ادا کرتے ہوئے اُس سے کہا۔ ''بابا! کتوں وغیرہ کی کوئی پرواہ نہیں ہے کیونکہ ہم زمیندار کو جگا کر اُس سے گھوڑے چھینیں گے، چوری نہیں کریں گے۔''

سردار نے جگت کی بات سنی تو اُس کی دلیری کی داد دیتے ہوئے کہا۔ ''ارے شاباش جوانو! بہادری اسی کا نام ہے۔'' بوڑھا سردار اسی طرح کی باتیں کرتا رہا اور پانچوں دوستوں کو جاتا دیکھتا رہا۔ آن کی آن میں جگت کی یہ ٹولی بنجاروں کے پڑاؤ سے دُور ہوتی گئی۔ اور آخر آنکھوں سے اوجھل ہو گئی۔

○○○

جگت کے پروگرام کے تحت اُوپر تلے مختلف جگہوں پر کئی وارداتیں ہوئیں جنہوں نے شیخو کی پولیس کو ہلا کر رکھ دیا۔

حکم سنگھ کے قتل کی اطلاع ملتے ہی سنہا فوراً وہاں پہنچا اور وہاں تفتیش کرنے پر یہ سن کر حیران گیا کہ جگت ڈاکو اور اُس کے ساتھی جیپ کی بجائے کار میں آئے تھے۔ اب سنہا کے سامنے یہ تھا کہ اُنہوں نے جیپ کا کیا، کیا؟ اور کار کہاں سے حاصل کی؟ سنہا نے ایک پولیس پارٹی ڈاکو کے تعاقب کے لئے فوراً روانہ کر دی تھی۔ اُس پارٹی نے دوسری صبح اطلاع دی کہ فوجی جیپ نا پور سے مل گئی ہے۔ سنہا کو گتھی سلجھتی نظر آنے لگی۔ پولیس نے ناتک پور کے موٹر گیراج کے ما سردار جی کو دھر لیا تھا۔ سردار جی نے شام تک کار کا انتظار کیا اور پوری رات بے چینی سے گزا تھی۔ صبح ہی صبح فوجیوں کی جگہ پولیس پہنچی اور جیپ پر قبضہ کرنے کے ساتھ ساتھ سردار جی کو حراست میں لے لیا۔ ابھی صبح کا واقعہ تازہ ہی تھا کہ دوپہر کو ڈگرا کے زمیندار نے شکایت کی ڈاکورات کو اُسے بندوقیں دکھا کر چار گھوڑے اور ایک رائفل چھین لے گئے ہیں اور ایک پرانی اُس کے بنگلے پر چھوڑ گئے ہیں۔

ذہین، سخت مزاج اور شعلہ نوا سنہا بھی جگت کی ان تیز تیز چالوں سے چکرا کر رہ گیا۔ شیخو پو اب تک سنہا کی دھاک اور رعب داب ہی کی وجہ سے ڈاکوؤں کی دستبرد سے آزاد تھا۔ پنجاب مے دو جگا ڈاکو موجود تھے۔ ایک منٹگمری کا جگا اور دوسرا لاہور کا۔ لیکن شیخوپورہ میں کوئی واردات کرنے اُن میں سے کسی نے ہمت نہیں کی تھی۔ لیکن اسی ضلع میں پیدا ہونے والے جگت سنگھ جگا نے سـ کے علاقے ہی میں وارداتیں کیں اور اُوپر سے دھمکیاں بھی دیتا جا رہا تھا۔ شروع میں سنہا کا خیا تھا کہ وہ ایک بڑی پولیس پارٹی کے ذریعے "جگا" کو زیر کر لے گا۔ اسی زعم میں وہ سکھ رجمنٹ کے کرنل خوشونت سے کہہ بھی آیا تھا کہ "جگت قتل کرنے کے بعد فوج میں بھرتی ہوا تھا اس لئے وہ پہلے پولیس کا مجرم ہے اس کے بعد فوج کا۔ میں اُسے مع ساتھیوں کے گرفتار کر کے سزا دلواؤں گا۔ اس کے بعد آپ جو چاہیں فوج کی طرف سے سزا تجویز کریں لیکن پہلا حق ہمارا ہوگا۔"

لیکن اب سنہا کو احساس ہو رہا تھا کہ جس کام کو وہ اتنا آسان سمجھا تھا وہ اتنا آسان نہیں ہے۔ پہلے وہ سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ جگت اتنے کم عرصے میں طوفان بن کر چھا جائے گا اور سارے علاقے میں اُس کی دھاک بیٹھ جائے گی۔ جگت اور اُس کے ساتھی کسی بھی وقت اچانک نمودار ہوتے اور واردات کر کے ایسے ایسے غائب ہو جاتے جیسے ہوا میں تحلیل ہو گئے ہوں۔ جب پولیس جائے واردات پر پہنچتی تو کوئی بھی بیان یا گواہی دینے کو تیار نہ ہوتا حتیٰ کہ لٹنے والا تک یہی کہتا۔ "چھوڑیئے صاحب! جانے دیجئے۔ جو گیا سو گیا، اب کوئی بات ہوئی اور وہ دوبارہ آ گیا تو جان کے



بھی لالے پڑ جائیں گے۔"

جگت نے پہلا بڑا ڈاکہ اپنے ساتھی کرپال کے باپ کی زمین ہتھیا لینے والے زمیندار کے ہاں ڈالا۔ اُس نے دوپہر کے وقت آرام کرتے ہوئے زمیندار کو جگایا اور کرپال کے باپ کی زمین کے کاغذات نکلوائے جو زمین گروی رکھنے کے سلسلے میں زمیندار نے بنائے تھے۔ جگت نے اُن کاغذات کو اسی وقت وہیں جلا دیا پھر مڑ کر زمیندار کو دیکھا تو وہ منہ زور اور مغرور زمیندار کانپتے ہوئے بولا۔ "اب کے معاف کر دو جگت سنگھ جی! پھر کبھی کرپال جی کے پتا کی زمین پر قدم بھی رکھوں تو باپ کا نہ سمجھنا۔"

جگت نے بات سنی اور زمیندار کے موٹے پیٹ پر بندوق رکھتے ہوئے بولا۔ "لیکن تو نے اب تک اس غریب کو جو اذیتیں دیں اس کا کیا ہوگا؟"

"اب شکایت کا موقع نہیں دوں گا مائی باپ۔" زمیندار بری طرح کانپ رہا تھا۔

"نہیں...... اس طرح سودا نہیں پٹ سکتا۔ تو نے ایک غریب کو قرض دے کر اور سود در سود لگا کر اُس کی زمین ہتھیا لی۔ اتنے سال تک اس زمین کی فصل کی ساری رقم تیری اسی تجوری میں جاتی رہی ہے۔ اس کمائی کو میں بھی سود کے ساتھ وصول کرنا چاہتا ہوں اور یہ سود ساہوکار کا سود نہیں ہے، ایک ڈاکو کا سود ہے......!" جگت نے یہ کہا اور زمیندار سے تجوری کھلوا کر بہت سا نقد روپیہ اور زیورات کا ایک بڑا بکس نکال لیا۔ اس کے بعد جگت اور اُس کے ساتھی گھوڑوں پر سوار ہو کر ذرا سی دیر میں غائب ہو گئے۔

سنہا کو جب اس واقعہ کا علم ہوا تو اُس کی حیرانی اور بڑھ گئی کہ اتنا سخت دل اور منہ زور زمیندار بھی اپنے ہاں کے ڈاکے کی خبر دینے پولیس تھانے تک نہ آیا بلکہ پولیس کو خود اُس کے گھر جانا پڑا۔ اصل بات یہ تھی کہ زمیندار جگت کی ہمت، شجاعت اور بے باکی دیکھ کر اتنا سہم گیا تھا کہ اُس نے سوچا کہ پولیس رپورٹ کرنے سے کہیں جگت سارے خاندان ہی کو نہ ختم کر دے۔

پولیس ایک گاؤں سے دوسرے گاؤں اور ایک سمت سے دوسری سمت تک جگت اور اُس کی ٹولی کے پیچھے لگی ہوئی تھی۔ سنہا کا حکم تھا کہ اگر جگت سے کہیں سامنا ہو جائے تو مار دینا یا مر جانا۔ اس کے ساتھ ساتھ سنہا اس وقت کا بھی منتظر تھا جب جگت رتیا گاؤں آئے اور اُسے یہیں گھیر لیا جائے۔ سنہا کا خیال تھا کہ جگت کبھی نہ کبھی ضرور ماں باپ سے ملنے گھر آئے گا۔

چیت کا مہینہ گزر کر بیساکھ شروع ہو چکا تھا۔ بیساکھ کی گرمیوں نے ویرو کے دل میں ڈوبی ہوئی محبت کی چنگاریوں میں ایک مرتبہ پھر آگ بھر دی۔ اب سے پورے ایک سال پہلے اسی بیساکھ کے مہینے میں اُس نے پہلی مرتبہ جگت کو دیکھا تھا اور ساون کا مہینہ آتے آتے اُس کی دیوانی ہو گئی تھی۔ اس مختصر سے تین مہینے کے عرصے میں جگت کو اُس نے طرح طرح سے پرکھ لیا تھا اور سوچنے لگی تھی کہ اس کے لئے جگت جیسا مرد ہونا چاہئے تھا۔

ویرو کا میاں موہن سنگھ اُسے اب اور زیادہ مارنے لگا تھا۔ اُس کا خیال تھا کہ یہ چار چوٹ کی مار ویرو کے دل سے ضرور جگت کے خیال کو نکال دے گی۔ مگر جیسے جیسے ظلم بڑھتے گئے ویرو کے دل میں جگت کا پیار بھی بڑھتا گیا۔ وہ گھنٹوں خاموش بیٹھی رہتی۔ اُس کا دل بار بار اُس سے کہتا۔

"کچھ بھی ہو، اُسے بھلایا نہیں جا سکتا۔"

ویرو پر ستم بڑھتے گئے۔ چاچی اُس کی جانی دشمن بن چکی تھی۔ ایسا لگتا تھا جیسے ویرو ہی اُس کے بیٹے بدھی سنگھ کی قاتل ہو۔ روز ہی وہ کوئی نہ کوئی قصور تلاش کر کے ویرو کو نئے نئے طعنے سنا دیتی اُس کے ماں باپ کو ایسی ایسی گالیاں سناتی کہ پاس پڑوس کے لوگ بھی کانوں میں اُنگلیاں دے لیتے۔ ویرو یہ سب کچھ سنتی مگر خاموش رہتی۔ کچھ دنوں تک اسی طرح دُکھ اور تکلیف اُٹھا اُٹھا کر زندگی گزرتی رہی لیکن اب چاچی نے چند دنوں سے اُس پر ایک اور نیا الزام تھوپنا شروع کیا تھا...

"ویرو بانجھ ہے۔"

یہ بات...... یہ الزام ویرو کسی طور برداشت کرنے کو تیار نہ تھی۔ وہ جب یہ بات سنتی تو اُس کا جی چاہتا کہ وہ چاچی کی زبان کاٹ کر پھینک دے۔ ویرو کو چاچی کی وہ باتیں بھی اب تک یاد تھیں جب وہ اپنے بیٹے کے لئے ویرو کی بہن کا رشتہ مانگتے ہوئے خوشامدیں کیا کرتی تھی اور اب دیکھتے ہی دیکھتے پرائے گھر کی مالکن بن کر مالکن ہی کو بانجھ ہونے کا طعنہ دینے لگی تھی۔ ویرو کے دل میں اکثر یہ خیال آیا کہ چاچی سے کہہ دے۔ "تیرے بھتیجے ہی میں دم نہ ہو تو بیوی کیا کرے گی؟" مگر پھر خاموش ہو جاتی کہ بات کچھ اور طول پکڑ جائے گی۔

ویرو کا شوہر موہن سنگھ بھی زندگی سے مایوس سا ہو گیا تھا۔ برابر کے تین جوان بھائیوں کی موت نے اُس کی کمر توڑ کر رکھ دی تھی۔ اب اُسے بار بار یہی خیال آتا کہ شاید وہ بھی کسی دن اسی طرح زندگی کی بازی ہار جائے گا۔ جگت کے خوف سے اُس کی راتوں کی نیندیں حرام ہو گئی تھیں۔ دن میں بھی گھر سے باہر جاتے ہوئے اُسے موت کا ہی کھٹکا لگا رہتا۔ جان کے خوف سے ...... اُس کا جی اُچاٹ ہو گیا تھا۔ آخر اُس نے کھیت ٹھیکے پر دے دیئے تاکہ کچھ نہ کچھ تو آمدنی کا ذریعہ بنا رہے۔ بیٹھے بیٹھے پیسہ آنا شروع ہوا تو نئے نئے شغل سوجھے۔ گاؤں کے چار پانچ جواریوں سے یارانہ ہو گیا۔ اُن میں تین بالکل لفنگے تھے۔ دو لڑکے کہنے کو تو اچھے گھروں کے تھے مگر لچھن اُن کے بھی ان لفنگوں سے کم نہیں تھے۔ یہ پانچوں کے پانچوں روزانہ دوپہر میں موہن کے گھر آ جاتے اور رات تک تاش کے پتوں اور شراب سے دل بہلایا کرتے۔ بڑی بڑی بازیاں جیتیں، ٹھٹھول ہوتے۔ ویرو یہ سب کچھ بھی دیکھتی مگر کر کچھ نہیں سکتی تھی۔ موہن کے یہ نئے دوست آتے جاتے ویرو پر بھی میلی نگاہ ڈالتے اور اکثر اُن کے ٹھٹھول میں چھت پر گونجتے قہقہوں کے بیچ ویرو اپنا نام بھی اُن کی بے حیائی کی باتوں میں سنتی۔ کئی دفعہ اُس نے اُن لوگوں کے طعنے بھی سنے۔ وہ موہن سے کہتے۔

"یار موہن سنگھ! گھر میں حسن کی دیوی ہے۔ آمدنی بھی اچھی ...... بندھی بندھائی آتی ہے لیکن گھر کے وارث کا اب تک پتہ نہیں۔ کیا ویرو قریب نہیں آتے دیتی یا پھر تم ہی......؟؟" بات یہاں تک پہنچتی۔ نیچے ویرو شرم سے پانی پانی ہو جاتی اور اُوپر سے قہقہوں کی برساتیں ہونے لگتیں۔ ویرو کو کبھی کبھی پانی یا کسی کے گلاس دینے یا خالی گلاس واپس لینے اُوپر جانا پڑتا تو چودھری کا بیٹا رنبیر سنگھ اُسے ایسے گھورتا جیسے آنکھوں کے راستے اُسے کچا ہی اپنے اندر اُتار لے گا۔ کبھی کبھی ویرو کو دیکھتے ہی کسی لچر اور آوارہ سے گیت کا ٹکڑا بھی گنگنانے لگتا کہ شاید ویرو اس طرح متوجہ ہو جائے۔ ...... ویرو سے گلاس لیتے ہوئے اُس نے ویرو کی اُنگلی دبا دی۔ بس اُس دن سے ویرو اُوپر جاتے



...... گھبرانے لگی۔ وہ سمجھ گئی تھی کہ ان لوگوں میں اُس کے لئے میل ہی میل بھرا ہے۔ وہ اب چاچی کو ...... بھیجنے لگی۔ رنبیر بھی کچھ حالات کو جان گیا اُس نے بڑی چالاکی سے کام لے کر اب چاچی کو رام ...... شروع کر دیا۔ ایک بار ویرو نے بھی چاچی اور رنبیر کو کھڑے کھل مل کے باتیں کرتے دیکھ لیا ...... جو اُس دن رنبیر کہیں سے ناس کی ایک ڈبیہ بوڑھی چاچی کے لئے لایا اور ڈبیا تھماتے ہوئے کہہ رہا تھا۔

"تمہارے لئے خاص طور سے یہ ناس کی ڈبیہ امرتسر سے منگوائی ہے۔ جب ختم ہو جائے تو بتا ...... اور منگوا دوں گا۔" اور چاچی نے رنبیر سے ڈبیہ لیتے ہوئے کہا تھا۔

"مجھ ابھاگن کا اب کون ہے۔ تم نے میرا اتنا خیال کیا، بھگوان تمہارا بھلا کرے گا۔"

اس کے بعد چاچی اور رنبیر میں اکثر کھسر پھسر ہوتی رہی۔ کچھ ہی دن بعد چاچی کھل کر ویرو سے ...... لگی۔ "سن ویرو...... میں اب یہ برداشت نہیں کر سکتی کہ میرا بھتیجا لاوارث رہے۔ اگر اس سال ...... گھر میں پالنا نہ بندھا تو موہن کے لئے دوسری بہو لے آؤں گی۔"

چاچی کی بات سن کر ویرو کا دل تو چاہا کہ کہہ دے، ایک نہیں دس اور لے آؤ! میرے اُوپر کیا ...... پڑتا ہے یا اس گھر کا وارث وہ کہاں سے لے آئے گی۔ مگر پھر کچھ سوچ کر چپ ہو گئی۔ لیکن ...... رات کو بولی۔ "دیکھو جی! چاچی اب تمہارے لئے دوسری دُلہن لانے والی ہے۔ ذرا ...... بارات وغیرہ تیار رکھنا۔"

موہن کے لئے یہ بالکل نئی بات تھی۔ اُسے پتہ تک نہیں تھا کہ چاچی ویرو سے اس انداز کی ...... بھی کرتی رہی ہے۔ اُس نے ویرو سے کہا۔ "ویرو! تو چاچی کی باتوں پر توجہ ہی نہ دیا کر۔ بکنے ...... جو بکتی رہتی ہے۔"

ویرو میاں کی یہ بات سن کر چاہتی تو چپ بھی ہو سکتی تھی مگر اس طرح بات ادھوری چھوڑنا اُسے ...... نہ لگا۔ اُس نے میاں سے کہا۔ "بار بار آج کل وہ مجھے بانجھ ہونے کا طعنہ دیتی رہتی ہے۔ ...... سے کہہ دو کہ میرے لئے ایسے بول منہ سے نہ نکالا کرے۔"

اب موہن بھی خفا ہو گیا اور غصے سے بولا۔ "ہر بات کو بڑھا چڑھا کر گھر کو سر پر اُٹھا لینے کی ...... مجھے پسند نہیں ہے۔ کیا اب اس بات پر بھی میں چاچی سے جھگڑا کروں؟ ارے تم بانجھ نہ ہوتیں تو وہ کیوں کہتی...... اب کہتی ہے تو غلط تھوڑی کہتی ہے؟"

ویرو نے موہن سے ایسی بات سنی تو اُسے بھی غصہ آ گیا۔ بولی۔ "تم بھی مجھ سے یہ کہہ سکتے ہو ...؟ چلو، عورت ماں نہ بن سکے تو یہ اُس کا قصور ہوا لیکن مرد اگر باپ نہ بن سکے تو......؟"

ویرو نے جو جملہ کہا تھا اُسے سن کر موہن بھنا گیا۔ چیخ کر بولا۔ "اب ایسی باتوں سے تو مجھے گاؤں میں بدنام کرنا چاہتی ہے؟ حرام زادی خود اس قابل نہیں ہے اور الزام مجھ پر رکھتی ہے۔"

...... کر اُس نے ویرو کو مارنے کے لئے ہاتھ اُٹھایا مگر ویرو کا غصہ سے سرخ چہرہ اور شعلے برساتی آنکھیں دیکھ کر اُس کا ہاتھ وہیں کا وہیں رہ گیا۔ اُسے محسوس ہوا کہ یہ تھپڑ جو اس وقت ویرو کے لئے ...... ہے ویرو کبھی برداشت نہیں کرے گی۔ اور پھر جانے کیا ہو جائے۔ وہ یہ سوچ ہی رہا تھا کہ چاچی ...... آن ٹپکی اور چاچی کو دیکھ کر دونوں ہی خاموش ہو گئے۔

○

چولہے سے اُڑنے والی چنگاریوں پر نظریں جمائے جگت کی ماں سوچوں میں گم تھی۔ صبح و شام میاں کو روٹیاں پکا پکا کر کھلانے کے علاوہ اب اُسے زندگی سے کوئی اور دلچسپی نہیں رہی تھی۔ چولہے کی انہی چنگاریوں کی مانند جگت کی یاد اچانک اُس کے دل میں جب بھی جاگتی تو وہ آنسو بہا بہا کر ان چنگاریوں کو خاموش کر دیا کرتی لیکن جتنا بیٹے کو بھولنے کی کوشش کرتی وہ اور یاد آ جاتا۔ جب سوہن سنگھ سامنے بیٹھے کھانا کھا رہے ہوتے تو اکثر اُسے لگتا جیسے جگت بھی سامنے بیٹھا کھانا کھا رہا ہو۔ کبھی وہ نیند سے اچانک جاگ جاتی اور چھت پر لگے کڑوں کو گھورنے لگتی۔ اُسے یاد آتا کہ جگت جب چھوٹا تھا تو چھت کے انہی کڑوں میں اُس کا جھولا بندھا رہتا تھا۔ وہ اُسے جھولا جھلا جھلا کر لوریاں سنا سنا کر سلایا کرتی۔ آج وہی لاڈوں کا پالا بیٹا جانے کہاں کہاں مارا مارا پھر رہا ہوگا۔ اُسے رات کو سکون سے نیند آ جاتی ہوگی؟ کیا اُسے ماں باپ بالکل یاد نہ آتے ہوں گے؟ ایسی باتیں سوچتے سوچتے رات آنکھوں میں کٹ جایا کرتی۔

دن کے وقت جب وہ گھر میں اکیلی ہوتی بار بار اُس کی نگاہ دروازے کی طرف جاتی۔ اُس دروازے کی طرف جہاں سے آخری مرتبہ اُس نے جگت کو گھر سے نکلتے دیکھا تھا۔ آدھی رات کا وقت اُسے کبھی نہ بھولتا۔ وہ سوچتی اب جگت شاید کبھی واپس نہیں آئے گا اور پھر وہ دل ہی دل طے کرتی کہ اگر وہ آیا تو بھی اُسے نظر بھی کر نہیں دیکھوں گی۔ لیکن یہ سب سوچنے کے بعد بھی دروازے پر ذرا سی بھی آہٹ ہوتی تو ماں کا دل زور زور سے دھڑکنے لگتا کہ کہیں جگت ہی نہ آ یا ہو...!

سوہن سنگھ باہر سے آ کر روز ہی جگت کے بارے میں نئی نئی خبریں سناتے۔ آج اُس نے فلاں گاؤں میں ڈاکہ ڈالا۔ آج فلاں کسان کو اُس کی زمین واپس دلا دی۔ فلاں گاؤں میں پولیس آدمی تمام رات راستے روکے پڑے تھے لیکن جگت سب کو چکمہ دے کر نکل گیا۔ پولیس اب جگت کی گرفتاری پر انعام کا اعلان کرنے والی ہے وغیرہ وغیرہ۔

جگت کی ماں یہ خبریں سنتی مگر اُسے صرف ان خبروں سے اتنی ہی دلچسپی تھی کہ ان خبروں سے جگت کے زندہ ہونے کی خبریں اُسے ملتی رہتی تھیں کیونکہ اُسے ہر لمحے یہ خوف کھائے جاتا کہ کسی دن اچانک سنوں گی کہ جگت پولیس کے ہاتھوں گرفتار ہوگیا۔ پولیس سے لڑتے ہوئے مارا گیا۔ خیال آتے ہی اُس کی آنکھوں میں آنسو آ جاتے اور وہ بھگوان سے دُعا مانگا کرتی۔

"ہے بھگوان! بس یہی خبر سننے کے لئے مجھے زندہ نہ رکھنا۔"

اس وقت وہ سوہن سنگھ کا انتظار کرتے ہوئے توے سے پراٹھے اُتار رہی تھی اور سوچ رہی تھی کہ اپنا آج کا فیصلہ میاں کو جلد سے جلد سنا کر اُنہیں مجبور کر دے گی کہ وہ فوراً دودھیا گاؤں جائیں اور چندن کور سے جگت کی منگنی کی بات مسترد کر آئیں۔ بیٹے نے تو پہلے ہی کتنوں کی زندگیاں اُجاڑ دی ہیں اب اس معصوم چندن کور کی زندگی جگت کے ساتھ کیوں تباہ کی جائے؟

سوہن سنگھ باہر سے آئے۔ جگت کی ماں نے ہاتھ منہ دھویا اور پھر کھانا پروس دیا۔ سوہن سنگھ جب کھانا کھا چکے تو جگت کی ماں نے کہا۔ "آج سمدھی کے یہاں ضرور چلے جانا۔"



ویسے شاید کوئی دن ہی ایسا جاتا ہو جب جگت کی ماں اُن سے یہ بات نہ کہتی ہو۔ اسی لئے سوہن سنگھ نے روز کی طرح بات ٹالنے کے لئے کہا۔ "کل چلا جاؤں گا۔ جلدی کیا ہے؟"

"کل کل کر کے تم نے کتنے دن گزار دیئے۔ بیسا کھ بھی آ گیا۔ ایک بات جب ہونی ہے تو طے ہو ہی جائے تا کہ اس بیچاری کا کہیں اور ٹھکانہ ہو جائے۔ بلکہ میرا تو خیال ہے کہ ہم خود ہی اُس کا کوئی دوسرا اچھا سا رشتہ کروا دیں تو بہتر ہو۔ بھگوان اُسے سکھی رکھے۔"

سوہن سنگھ نے یہ بات سنی لیکن کوئی جواب نہ دیا۔ اُنہیں چپ دیکھ کر جگت کی ماں نے اپنے فیصلے کا اعلان کر دیا۔ "آج شام تک تم سمدھی کے یہاں نہیں گئے تو مجھ پر اناج کا دانہ حرام ہے۔" یہ کہہ کر اُس نے ہاتھ میں پانی لیا۔ سوہن سنگھ ششدر رہ گئے۔ آج کئی سال بعد اُن کی بھی آنکھوں کے کونے بھیگ گئے مگر اُنہوں نے گلا صاف کرتے ہوئے کہا۔

"جیسی تمہاری مرضی۔ میں شام کو روانہ ہو جاؤں گا۔"

جگت سے چندن کور کی منگنی بچپن ہی میں ہو گئی تھی۔ دونوں کے باپ پولیس میں رہے تھے اور نوکری کے دنوں میں ایک زمانے تک دونوں ہی دو برابر برابر کے گاؤں میں صوبیدار رہے تھے۔ اُس وقت کی یہ بات ہے اُس وقت جگت کی عمر چھ سات برس کی اور چندن کور کی دو ڈھائی سال کی تھی۔ چندن کور کے باپو اپنے علاقے میں کئی سال سے تعینات تھے لیکن جگت کے باپ سوہن سنگھ ان کے برابر والے گاؤں میں تبدیل ہو کر آئے تھے۔ دن جیسے جیسے گزرتے گئے اُن دونوں گھروں کے تعلقات بڑھتے گئے اور ان تعلقات کو مزید بڑھانے کے لئے دونوں بزرگوں نے چندن اور جگت کی منگنی کر دی۔ پھر سوہن سنگھ وہاں سے رتیا آ گئے۔ جگت بھی ساتھ ہی چلا آیا۔ اس کے بعد خاندان کے حالات کے تحت جگت نانا کے گھر پلا بڑھا اور جب وہ اپنے گھر واپس لوٹا اور چندن کے باپ کو اس کی واپسی کی اطلاع ملی تو اُنہوں نے سوہن سنگھ سے کہلوایا کہ لڑکی اب شادی کے قابل ہوگئی ہے بارات لے کر آؤ تو اس کے ہاتھ پیلے کر دیں۔ لیکن قسمت تو کچھ اور ہی کھیل، کھیل رہی تھی۔ اس سے پیشتر کہ چندن کے ہاتھ پیلے ہوتے جگت نے انسانوں کے خون سے اپنے ہاتھ لال کر لئے۔ سوہن سنگھ کے سمدھی نے جب یہ سنا تو خاموش ہو کر بیٹھ گئے۔

اس وقت گھر سے روانہ ہو کر پژمردہ دل کے ساتھ جب سوہن سنگھ دودھیا گاؤں میں داخل ہوئے تو اُن کے ساتھ ایک بہت بڑا بوجھ بھی تھا جس کی بناء پر اُن کا ہر قدم مشکل سے اُٹھ رہا تھا۔ یہ تھی اُن کے شانے پر لٹکی ہوئی وہ پوٹلی جس میں جگت اور چندن کے شگون کے چاندی کے پانچ روپے، چاول، بادام، کشمش اور پانچ ٹکڑے سپاری کے بندھے تھے۔ جگت کی ماں نے اتنے سالوں تک ان چیزوں کو بڑے شوق اور چاؤ سے سنبھال کے رکھا تھا۔ اُس کا خیال تھا کہ اس پوٹلی میں ہماری آنے والی نسلوں کا بیج ہے۔ لیکن حالات ایسے بدلے کہ سوہن سنگھ آج وہی پوٹلی واپس کرنے آئے تھے۔

بشن سنگھ صوبیدار کا گھر سامنے آ گیا۔ سوہن سنگھ کو آتا دیکھ کر چندن کور جو اس وقت بھینس کا دودھ دوہ رہی تھی کھڑی ہو گئی۔ دوپٹہ سنبھالا اور دوڑ کر گھر میں جا کر چلائی۔ "بابو...... رتیا سے تایا جی آئے ہیں۔"

بشن سنگھ بیٹی کی یہ بات سنتے ہی جلدی سے کھڑے ہو گئے۔ چارپائی بچھائی، اُس پر نئی ڈالی اور پھر لنگڑاتے ہوئے جلدی جلدی باہر نکلے اور سوہن سنگھ کو آنگن میں ہی گلے لگا لیا، بولے
"پہلے سے کہلوایا ہوتا تو گاڑی بھجوا دیتا۔"

سوہن سنگھ نے بشن کے ملنے اور اس طرح کے جملے سننے کے بعد محسوس کیا کہ بشن کی محبت میں کوئی فرق نہیں آیا ہے۔ بشن کو حیرانی سے نکالنے کے لئے بولے۔ "کئی روز سے آنے کی کوشش کر رہا تھا، لیکن آ نہ سکا۔ مگر آج تمہاری سمدھن نے اصرار کر کر کے مجھے مجبور کر ہی دیا۔"

"بھابھی کیسی ہے؟" بشن نے فوراً پوچھا۔ سوہن سنگھ، بشن سے عمر میں بڑے تھے اس لئے بشن، جگت کی ماں کو بھابھی کہہ کر پکارتا تھا۔ اور اسی لئے چندن کور ہمیشہ سے سوہن سنگھ کو تایا جی کہتی تھی۔ سمدھیانا طے ہو جانے کے بعد بھی دونوں گھروں کا تعلق رشتہ داری سے زیادہ دوستی کے بوتے پر قائم تھا۔

باتیں ہو رہی تھیں کہ چندن کور نے آ کر سوہن سنگھ کے قدم چھوئے اور تایا جی کے پیار کرنے کے بعد اُن کے لئے لسی لینے کے لئے اندر چلی گئی۔ مگر اندر پہنچ کر بھی اُس کے کان باپو اور تایا جی کی باتوں پر ہی لگے ہوئے تھے۔ باپو باہر تایا جی سے پوچھ رہے تھے۔ "کہیے! ہمارے داماد کے بارے میں کیا خیر خبر ہے؟"

سوہن سنگھ بشن کی بات سن کر چونکے اور ذرا سا رُک کر بولے۔ "جو خبریں باہر سے آتی ہیں وہی ہم بھی سن لیتے ہیں۔"

"ہاں..... باہر کی خبریں تو ہم بھی رکھتے ہیں۔ ہماری چندن جگت کی روز نئی نئی خبریں لاتی ہے۔ جب کنوئیں سے پانی بھر کر لوٹتی ہے تو وہ ساری باتیں جو اُس کی ملنے والیوں نے سنائی ہوتی ہیں ہمیں آ کر بتاتی ہے کہ آج کہاں ڈاکہ پڑا، آج کسے لوٹا، آج کس کسان کے لئے زمیندار کو دھمکی دی۔"

سوہن سنگھ بشن سنگھ کی باتیں غور سے سن رہے تھے کہ بشن یہ باتیں کہیں طنز میں تو نہیں سنا رہا لیکن بشن کے لہجے میں کہیں بھی طنز مترشح نہیں تھا۔ اتنے میں اندر سے آ کر چندن کور نے لسی کے بڑے بڑے پیالے اُن کے سامنے رکھے۔ سوہن سنگھ نے کافی عرصے کے بعد چندن کور کو دیکھا تھا۔ اب وہ چھوٹی سی چندن نہیں رہی تھی، ایک بھرپور لڑکی تھی۔ ایسی لڑکی جو کسی کا بھی گھر بسانے کے قابل ہو۔ اُس کے رخساروں پر گلاب کھلے ہوئے تھے۔ چندن کور کو جاتا ہوا دیکھ کر سوہن سنگھ نے ایک ٹھنڈی سانس بھری اُنہیں ایسا لگا جیسے اندر ہی اندر کوئی شے اُنہیں کاٹے دے رہی ہے۔ اندر سے ٹوٹے جا رہے تھے۔ ایسے محبت بھرے گھر سے آخر وہ کیسے رشتہ توڑ دینے کی بات کر سکیں گے یہ بات اُن کی سمجھ میں کسی طور نہیں آ رہی تھی۔ بڑی دیر تک وہ اِدھر اُدھر کی باتیں کرتے رہے۔ پھر ہمت کر کے شانے پر لٹکی ہوئی پوٹلی اُتاری اور چندن کے باپ کے سامنے رکھ دی۔

"کیلے لے آئے بھائی جان! کیا میری بیٹی کے لئے ساس نے کوئی تحفہ بھجوایا ہے؟" بشن نے ہنستے ہوئے یہ جملہ زور سے کہا اور باپ کی آواز سن کر چندن کے جاتے ہوئے قدم کمرے کے دروازے پر رُک گئے۔ وہ دروازے کی آڑ لے کر وہیں کھڑی ہو گئی۔ اُس کے چہرے کے گال



اور سرخ ہو گئے تھے۔ دل زور زور سے دھڑک رہا تھا۔

بشن نے بڑے شوق سے پوٹلی کھولی لیکن پوٹلی کے کھلتے ہی وہ گم صم ہو گیا۔ چندن کے کانوں میں جب کچھ دیر تک باپ کی آواز نہ آئی تو اُس نے دروازے کی اوٹ سے باہر جھانکا مگر پوٹلی کے اندر کیا تھا یہ اُسے نظر نہ آیا۔ مجبوراً اُس نے اپنی توجہ باہر سے آنے والی آوازوں پر لگا دی۔ چند ہی لمحوں بعد باہر سے چندن کے باپو کی آواز سنائی دی۔

"سوہن سنگھ جی...... یہ سب کیا ہے؟"

سوہن سنگھ گردن جھکائے جیسے بیٹھے تھے، بیٹھے رہے۔ بشن سے آنکھ ملانے کی اُن میں ہمت ہی نہیں تھی۔ اُنہوں نے دھیمے لہجے میں کہا۔ "بشن! تمہاری بھابھی نے شگون واپس کر دیئے ہیں۔"

سوہن سنگھ کا جملہ سن کر بشن کی جو حالت ہوئی وہ تو ہوئی مگر اندر چندن کا دل زور سے دھڑکا۔ اُس نے ایک ہاتھ سینے پر رکھا اور ڈولتے ہوئے دل کو تھام لیا۔ اُس کے قدم وہیں رُکے رہے۔ وہ اس لئے کہ اب باپو کیا پوچھتے ہیں مگر اُن کی آواز نہ آئی۔ پھر سوہن سنگھ نے بڑے دُکھ بھرے لہجے میں کہنا شروع کیا۔

"دیکھو بشن سنگھ! میں جانتا ہوں تمہیں یہ بات بری لگی ہو گی۔ لگنی بھی چاہئے۔ مگر تمہاری یہ شرافت ہی تھی جو اب تک اپنی زبان کا پاس کیا۔ تمہاری جگہ کوئی اور ہوتا تو جگت کے ڈاکو بنتے ہی منگنی توڑ دیتا۔ لیکن ہمارا رشتہ دوستی کی بنیادوں پر قائم ہوا تھا۔ چندن تمہاری ہی نہیں ہماری بھی بیٹی ہے۔ جگت کی ماں کو گھر میں بہو لانے کا کتنا ارمان تھا؟" یہ کہتے کہتے سوہن سنگھ کی آواز رندھ گئی۔ وہ ذرا رُک کر کھانسے پھر آواز کے ساتھ ساتھ اپنی پگڑی سے چہرہ پونچھنے کے بہانے آنکھوں میں آئے آنسو پونچھتے ہوئے بولے۔ "ہمارا ایک ہی بیٹا زندہ رہ گیا ہے۔ اُس کے بیاہ کا کیا کیا ارمان نہیں نہ ہو گا؟ لیکن اُس نے جو راستہ اختیار کر لیا اس کا انجام بھی ہم سے پوشیدہ نہیں ہے۔"

بشن، سوہن سنگھ کی یہ بات سن کر سوچ میں پڑ گیا۔ کبھی کبھی ایسے خیالات آ کر اُسے بھی پریشان کر جاتے تھے۔ مگر پھر بھی منگنی توڑنے کا خیال اُس کے ذہن میں کبھی نہیں آیا تھا۔ آخر اُس نے سوہن سنگھ سے پوچھ ہی لیا۔ "کیا شگون واپس کرنے کے لئے جگت نے کہلوایا ہے؟"

"نہیں...... اُسے تو اس چیز کا خیال تک نہیں آیا ہو گا۔ اس لئے کہ ایک مرتبہ جانے کے بعد پھر وہ ہم سے ملنے تک نہیں آیا۔ لیکن تمہاری بھابھی کہتی ہے کہ اب گھر میں بہو لانے سے کیا حاصل؟ کسی معصوم کو بیوہ بنانے کے لئے ہم اس گھر کی بہو کیوں بنائیں؟ اس معصوم کی اس میں کیا خطا؟"

سوہن سنگھ کی بات اور جگت کی ماں کا یہ جذبہ سن کر بشن اور چندن دونوں کانپ گئے۔ ذرا دیر خاموشی رہی پھر سوہن سنگھ نے کہا۔ "جگت کی ماں نے قسم کھالی تھی کہ اگر آج میں شگون واپس کر کے نہ آیا تو آج سے اُس پر دانہ پانی حرام ہے۔ میں یہاں اس مقصد سے آنے کے لئے بالکل تیار نہیں تھا لیکن جگت کی ماں نہیں مانی۔ اُس نے تو یہ بھی کہا ہے کہ کہ میں یہاں دو تین دن رُک کر واپس لوٹوں اور اس عرصے میں چندن کے لئے کہیں اور اچھا رشتہ تلاش کر کے بات پکی کر آؤں۔"

سوہن سنگھ کی باتیں سن کر بشن آنسو بھری آنکھوں کے ساتھ پوٹلی ہاتھ میں لینے ہی والا تھا کہ چندن کور تیزی سے کمرے میں داخل ہوئی۔ اُس کی آنکھیں اتنی ہی دیر میں سرخ ہو گئی تھیں۔ ماتھے

پر پسینے کے قطرے چمک رہے تھے۔ آتے ہی اُس نے پکارا۔ "ٹھہرو باپو!" پھر دوپٹے سے پونچھتے ہوئے دوپٹہ ٹھیک سے اوڑھ کر وہ سوہن سنگھ کے روبرو آ گئی اور ہمت کر کے بولی۔ "تایا اب چندن کو آپ کے گھر کے علاوہ اور کوئی گھر نہیں چاہئے۔ جس ساس نے میرا اتنا انتظار کیا اتنا خیال کیا ہے مجھے بھی اُن کے بڑھاپے کی فکر کھائے جا رہی ہے۔ ٹھیک ہے مجھے شوہر کا پیا سکھ نہ ملے تو نہ سہی لیکن آپ کو اور ماں جی کو کبھی اُن کے بیٹے کی کمی محسوس نہیں ہونے دوں گی۔" کہہ کر چندن نے شگون کی پوٹلی اُٹھا کر سوہن سنگھ کے ہاتھ میں تھماتے ہوئے کہا۔ "اگر آپ بیٹے کو کوئی اعتراض نہیں ہے تو اُس سے کہلوا دیجئے کہ جب بھی فرصت ملے گھوڑے پر چڑھ کر ا بار میرے پاس آ جائے۔ میں اُس کے گلے میں مالا پہنا دوں گی۔ پھر چاہے وہ اُسی وقت چ جانا چاہے چلا جائے۔ مگر یہ میرا فیصلہ ہے کہ بہو بن کر رہوں یا بیوہ، رہوں گی اُسی کے گھر میں۔"

چندن نے ٹوٹے ٹوٹے لہجے میں یہ سب کچھ کہا اور تیزی سے اندر چلی گئی۔ دونوں بوڑھے کنواری ٹیار کو حیرت سے دیکھتے رہ گئے۔

○

جگت کے باپو سوہن سنگھ جب منگنی توڑنے کی بات کرنے کے لئے رتیا سے چلے تھے تو گھر سے نکلتے ہوئے کئی مرتبہ اُن کے ضمیر نے اُنہیں ٹوکا تھا کہ یہ بات وہ دودھیا گاؤں جا کر لڑکی کے با بشن سنگھ صوبیدار سے کیسے کر سکیں گے؟ مگر دوسری طرف جگت کی ماں کی قسم نے اُنہیں مجبور کر تھا۔ وہ وہاں سے چل پڑے اور پورا راستہ بھاری بھاری قدموں سے اپنے جسم کو کھینچ کھینچ کر انہو نے طے کیا۔ اُنہیں ایسا لگتا تھا جیسے وہ لڑکے نہیں خود لڑکی کے باپ ہوں۔ دودھیا گاؤں پہنچ کر ا کی نظریں اور جھک گئی تھیں۔ بشن سنگھ سے دورانِ گفتگو بھی وہ ہنستا تو کیا مسکرا کر بھی بات نہیں پائے تھے۔ جس کی بات کے لئے وہ یہاں تک آئے تھے، اُس کی فیصلہ کن باتیں سن کر خود سو سنگھ کے دل کا بوجھ بھی کم ہو گیا تھا۔ اُنہیں اب ایسا لگتا تھا جیسے چندن کور کے منہ میں اُن کا دل بو رہا تھا۔

- بشن سنگھ کے ہاں دودھیا گاؤں میں ایک رات ٹھہرنے کے بعد دوسرے دن جب وہ گھر جا کے لئے روانہ ہوئے تو اب سر فخر سے اُونچا تھا۔ چہرہ خوشی سے دمک رہا تھا۔ دائیں ہاتھ کی اُنگلیا بار بار مونچھوں تک پہنچ کر اُس کے کونے مروڑنے لگتیں۔ اُنہوں نے جاٹ جوان تو کئی دیکھے تھے جاٹوں کی ہٹ کوئی نئی چیز نہیں تھی لیکن کسی قانون سے باغی لڑکے کی منگیتر کو اپنے ہونے والے شو اور سسرال کے لئے زندگی کی بازی لگانے کی ہٹ کل ہی دیکھی تھی۔

اُنہیں یاد تھا کہ اس لمحے جب چندن کور اپنا فیصلہ سنا رہی تھی اُس کے چہرے پر کیسا جلال تھا اُس کی آنسوؤں کی آگ سے سرخ سرخ آنکھیں دُور تک مستقبل کو دیکھ رہی تھیں۔ اُنہیں یقین کہ چندن کور نے جو کچھ کہا ہے وہ اُسے کر کے بھی دکھا دے گی۔ یہی باتیں تھیں جن کے بعد اُنہ یہ مکمل اعتماد ہو گیا تھا کہ اب یہ باتیں جب جگت کی ماں سنے گی، اُس کا پژمردہ دل بھی خوشی سے کھ جائے گا۔ اب وہ یا جگت کوئی بھی چندن کے فیصلہ کو رد کرنے کی ہمت نہیں کر سکے گا۔

بشن سے کہہ سن کر اور چندن کے سر پر ہاتھ رکھ کر جب سوہن سنگھ دروازے سے باہر نکلنے لگا



ہن نے جھک کر اُن کے قدموں کو چھوا اور پھر جلدی سے رتی کا ایک چھوٹا سا ٹکڑا ہوتے والے سر کو دیتے ہوئے بولی۔ "تایا جی! یہ میری کلائی کا ناپ ہے۔ ماں جی سے کہیے گا سو بھاگیہ نشانی طور پر دو کنگن بنوا کر ابھی سے رکھ لیں موقع پر کام آئیں گے۔ کیا جانے کب اُنہیں میرے گھر نے کا موقع مل جائے اور اس کی فوری ضرورت پڑے۔ پھر اس وقت پریشانی اُٹھانی پڑے گی۔"

ہلن نے یہ کہنے کو تو کہہ دیا مگر پھر خود ہی شرما گئی اور تیزی سے اپنے چہرے کے گرد دوپٹے کی آڑ کر کھڑی ہو گئی۔ جگت کے باپو نے لاج سے دوہری ہوتی چندن کو دیکھا اور رتی کا ٹکڑا احتیاط سے یب میں رکھتے ہوئے دُعا دی۔

"سدا سہاگن رہو بیٹی!"

سوہن سنگھ گھر سے باہر چلے۔ چندن کے باپو اُنہیں کافی دُور تک چھوڑنے ساتھ ساتھ آئے۔ ستے میں سوہن سنگھ کو مخاطب کر کے بشن نے کہا۔ "رتیا کی طرف جانے والا کوئی گاڑی بان مل ا تو تمہیں اُس کی گاڑی میں بٹھا دوں گا۔"

سوہن سنگھ نے کہا۔ "تم دونوں باپ بیٹی نے میری اور میرے خاندان کی جو عزت رکھی ہے ت ہم لوگ کبھی بھلا نہیں سکیں گے۔ اب مجھے ایسا لگتا ہے بشن سنگھ! کہ ہمارا خاندان آگے چل ے گا۔ میں جاتے ہی کسی صورت بھی جگت کو چندن کا یہ پیغام بھجوا دوں گا کہ وہ ایک بار گھوڑے ڑھ کر تمہارے دروازے تک آئے تاکہ ہم بہو کو تمہارے ہاں سے وداع کرا لیں۔"

سوہن سنگھ کی یہ بات سنتے ہی بشن کی آنکھیں بھر آئیں۔ دونوں دوست ایک دوسرے سے ل گئے۔ دونوں کی آنکھیں نم تھیں کہ اتنے میں ایک گاڑی اُدھر سے گزری۔ گاڑی والے نے ن کو دیکھتے ہی سلام کیا اور کہا۔ "کہاں کے ارادے ہیں صوبیدار جی! رتیا جا رہا ہوں۔ اُدھر چلنا و لے چلوں؟"

بشن یہ سنتے ہی خوش ہو گئے۔ سلام کا جواب دیا اور گاڑی والے سے کہا۔ "نہیں، میں تو نہیں ے بڑے بھائی رتیا جا رہے ہیں۔ اُنہیں وہاں تک پہنچا دو تو مہربانی ہوگی۔"

گاڑی والے نے خوشی خوشی سوہن سنگھ کو گاڑی میں بیٹھنے کی دعوت دی اور سوہن سنگھ بشن سے ت ہو کر گاڑی میں آ بیٹھے۔ گاڑی چل پڑی۔ راستہ کٹتا جا رہا تھا مگر سوہن سنگھ کا ذہن ابھی ھیا ہی میں پڑا ہوا تھا۔ وہ یہی سوچ رہے تھے کہ چاہے میرے بیٹے کی بارات اس دھوم دھام نہ چڑھ سکے، جیسی جاٹوں میں ہوتی ہے، چاہے میں دوست احباب کو مدعو نہ کر سکوں لیکن ایک چندن اور جگت کے پھیرے ضرور ہو جائیں تاکہ میں بھی چلا چلا کر کہہ سکوں کہ دیکھو لوگو! ے گھر بھی بہو آ گئی ہے اور دیکھنا اب بہت جلد اس گھر میں پالنا بھی بندھ جائے گا۔ بہت جلد ئی مجھے دادا جی کہہ کر بھی پکارا کرے گا۔"

سوہن سنگھ اپنے میں گم یہی سوچے جا رہے تھے کہ گاڑی کو جھٹکا سا لگا اور وہ جاگتی آنکھوں جو سپنا ہے تھے، اُس سے چونک پڑے۔ گاڑی بان نے اُن سے پوچھا۔ "کیوں بھئی، نیند آ رہی ہے؟"

سوہن سنگھ گاڑی والے کی اس بات پر جھینپ سے گئے لیکن پھر مسکرا کر بولے۔ "ہاں۔ منع

کرتے کرتے بھی بشن سنگھ نے اتنا کھلا دیا کہ اب نیند آ رہی ہے۔"

"میرا خیال تھا کہ ہم آپس میں باتیں کرتے چلیں گے تو رتیا تک راستہ آسانی سے کٹ گا۔ مگر آپ تھکے ہوئے ہوں تو کوئی بات نہیں، آرام کر لیجئے!" گاڑی بان نے سوہن سنگھ کو تو یہ کہا مگر فوراً ہی ایک سوال بھی کر ڈالا۔ "آپ رتیا کے رہنے والے ہیں تو پھر یقینی طور نے جگت سنگھ جگا کو دیکھا ہوگا۔ میرا مطلب ہے "جگا ڈاکو" کو تو آپ ضرور جانتے ہوں گے۔

سوہن سنگھ گاڑی بان کے اس سوال پر چونک سے گئے اور اُلجھن میں پڑ گئے کہ کیا جوا جائے۔ کیونکہ اُنہیں یہ بھی خیال آیا تھا کہ کیا پتہ گاڑی بان مجھے پہچان کر مضحکہ اُڑانے کے طرح کے سوالات نہ کر رہا ہو۔ اُنہیں چپ دیکھ کر گاڑی والا پھر بولا۔ "جگا کا نام سن کر آپ کیوں ہو گئے؟ میں نے تو آپ سے پوچھا تھا کہ آپ جگت سنگھ جگا ہی کے گاؤں رتیا کے والے ہیں اس لئے اُس کے بارے میں آپ سے کچھ معلومات حاصل ہوں گی۔ آج کل کے نام سے مالداروں اور ظالموں کی نیندیں حرام ہو گئی ہیں۔" سوہن سنگھ، گاڑی بان کا یہ جملہ بھی سوچتے ہی رہے کہ جگت کے بارے میں کوئی بات کی جائے یا نہیں؟ تو گاڑی بان خاموشی کا کچھ اور ہی مطلب سمجھا۔ اُن کی طرف غور سے دیکھ کر ہنستے ہوئے بولا۔ "معلوم ہ کہ کندھے پر جو پوٹلی ہے اس میں کچھ مال وغیرہ ہے جو جگا کا نام سن کر گھبرا گئے ہو۔ مگر سنا ہے ایک پر ہاتھ نہیں ڈالتا۔"

یہ بات سن کر سوہن سنگھ ہنسنے لگے اور اُن کا جی بے ساختہ چاہا کہ وہ گاڑی بان سے کہیں جس کی باتیں کر رہا ہے وہ تو میرا بیٹا ہے۔ مجھے اُس سے کیا خوف ہو سکتا ہے؟" مگر اُنہو فیصلہ کیا کہ اس شخص کو یہ بتائے بغیر اندھیرے میں رکھ کر ہی بات کی جائے تو بہتر ہوگا۔ "پتہ دوسرے گاؤں والے جگا کو کیا سمجھتے ہیں۔ اُنہوں نے کہا۔

"میرے پاس کوئی مال وال نہیں ہے بھائی! مجھ جیسے کسان آدمی کو جگا کا ڈر کیوں ہو غریبوں کو تنگ تھوڑی کرتا ہے۔"

گاڑی بان کو سوہن سنگھ کا جواب سن کر کچھ مزہ آیا اور وہ سمجھ گیا کہ بات آگے بڑھ سکتی بولا۔ "ہاں یہ ہوئی نا بات...... اچھا یہ بتایئے آپ نے تو جگا کو دیکھا ہی ہوگا۔ دیکھنے میں کیسا سنتے ہیں ابھی صرف بیس بائیس سال ہی کا لڑکا ہے۔" سوہن سنگھ کی زندگی میں یہ پہلا واقعہ تھ کوئی اُن کے بیٹے کی باتیں اُن سے کر تو رہا تھا مگر یہ نہ جانتا تھا کہ جس کی باتیں کی جا رہی اُنہی کا بیٹا ہے۔ جگت کے بارے میں گاڑی بان کے تجسس اور بے چینی کو دیکھ کر سوہن سنگھ خوشی سے جھوم سا گیا اور فرطِ محبت سے اُن کی آنکھوں میں پانی سا تیرنے لگا۔ اُن کی آنکھو سامنے بیٹے کی شکل آ گئی تھی۔ وہ فرطِ جذبات میں بولے۔

"ہاں۔ بیس اکیس سال کا ہی ہے۔ لیکن دیکھنے میں ایسا لگتا ہے جیسے کم از کم پچیس سال گا۔ ہلکی ہلکی مونچھ داڑھی ہے۔ آنکھیں میری آنکھوں سے بھی چھوٹی۔ ناک ذرا چپٹی، پتلے ہونٹ، گٹھیلا کسرتی جسم۔ بس یوں سمجھو کو پہلی نظر دیکھنے سے پنجاب کے دیہات کا کوئی گھریلو جوان لگتا ہے۔ ڈاکو ہرگز نہیں لگتا۔ اُسے ایک مرتبہ دیکھ لو گے تو پھر کبھی اُس کی صورت بھلا نہیں



گے۔" سوہن سنگھ جس روانی اور جس جذباتی لہجے میں جگت کی باتیں کر رہے تھے اس نے گاڑی بان کو گم سم کر دیا۔ وہ گاڑی کو راستے ہی میں چھوڑ کر خود مُڑ کر سوہن سنگھ کی باتیں سننے میں محو ہو گیا تھا۔

سوہن سنگھ کی نظروں کے سامنے بیٹے کی شکل آ گئی تھی اور وہ فرطِ جذبات سے بولے جا رہے تھے۔ اُنہوں نے جگت کا حلیہ جس طرح بیان کیا تھا اس نے گاڑی بان کو بالکل گم سم کر دیا۔ اب بھی بار بار اُس کے کانوں میں سوہن سنگھ کے یہی لفظ گونج رہے تھے۔

"ایک نظر دیکھنے سے پنجاب کے دیہات کا کوئی گھریلو جوان لگتا ہے۔ ڈاکو ہرگز نہیں لگتا۔"

گاڑی بان نے جب دیکھا کہ اب سوہن سنگھ خاموش ہو گئے ہیں تو کچھ اور باتیں سننے کے اشتیاق میں اُس نے خود جگت کی باتیں شروع کر دیں۔ بولا۔ "ڈاکو ہے تو کیا ہوا؟ اس سے اُس کے خاندانی ہونے پر شبہ تھوڑی کیا جا سکتا ہے۔ ارے لوگ تو اُس کی بڑائی اور شرافت کی تعریفیں کرتے نہیں تھکتے۔"

گاڑی بان کی یہ بات سن کر سوہن سنگھ کا سینہ فخر سے پھول گیا اور وہ سب کچھ بھول کر اسی کھوئے ہوئے انداز میں جیسے جگت سے مخاطب ہو کر بولے۔ "شاباش بیٹے! تو نے خاندان کا نام نیچا نہیں ہونے دیا۔ جب تیری ماں یہ سنے گی تو اُس کا غصہ بھی رفع ہو جائے گا۔"

گاڑی بان نے سوہن سنگھ کو اس طرح آپ ہی آپ باتیں کرتے سنا تو چونکا۔ اُس کی آنکھیں پھٹی کی پھٹی رہ گئیں وہ سوچ رہا تھا کہ آخر سوہن سنگھ نے اس وقت یہ کیا کہا ہے۔ ابھی وہ اسی کشمکش و پیچ میں تھا کہ سوہن سنگھ جاگتی آنکھوں جو خواب دیکھ رہے تھے اس سے چونکے اور دوسرے ہی لمحے گاڑی بان کو اپنی طرف اس طرح گھورتے دیکھ کر سمجھ گئے کہ جس بات کو وہ چھپانا چاہتے تھے وہ بے اختیار اُن کے منہ سے نکل چکی ہے۔ گاڑی بان نے سوہن سنگھ کو اپنی طرف متوجہ پایا تو پوچھا۔ "تو کیا آپ...... آپ جگا کے رشتہ دار ہیں مہاراج؟"

اب بات کا چھپانا فضول تھا۔ سوہن سنگھ کو کہنا ہی پڑا۔ "ہاں...... میں نے تم سے یہ بات اب تک جان بوجھ کر چھپائی تھی جگت میرا سگا بیٹا ہے۔"

گاڑی بان نے یہ سنا تو حیرت اور خوشی کے ملے جلے جذبات سے اُچھل پڑا۔ "آپ جگا کے باپو ہیں؟ یہ تو میری بڑی خوش نصیبی ہے کہ آپ جیسا آدمی میری گاڑی میں بیٹھا ہے۔ میں نے باتوں میں بڑی دیر لگا دی، ابھی پہنچاتا ہوں آپ کو۔" یہ کہہ کر اُس نے گاڑی کو اور تیز دوڑایا۔ اُسے اب خود ہی خود اپنی اس بات پر ہنسی آ رہی تھی جو اُس نے چند لمحے پہلے سوہن سنگھ سے کہی تھی۔

"کیا آپ کے پاس کچھ مال پانی ہے جو جگا کا نام سن کر آپ فکر میں پڑ گئے ہیں؟"

رتیا کے قریب پہنچ کر گاڑی بان نے کہا۔ "مہاراج! میری باتوں کا برا نہ مانئے گا۔ آپ کو پہچانتا نہیں تھا اس لئے جو جی میں آئی بکتا چلا گیا۔"

اس کے بعد گاڑی بان نے بہت اصرار کیا کہ وہ سوہن سنگھ کو گھر تک پہنچا دے لیکن سوہن سنگھ یہ کہہ کر گاڑی سے اُتر گئے۔ "نہیں بھائی! تم نے پہلے ہی کافی تکلیف کی ہے۔ اگر گھر تک چھوڑنے چلے گئے تو پولیس کی نظروں میں آ جاؤ گے اور پھر وہ تمہیں بلا وجہ تنگ کریں گے۔" یہ کہہ کر سوہن سنگھ نے جیب سے اٹھنی نکالی اور گاڑی بان کو تھماتے ہوئے بولے۔ "یہ یہاں تک لانے کا معاوضہ نہیں

ہے بلکہ اس کی مٹھائی لے کر بچوں کو کھلا دینا۔"
سوہن سنگھ گاڑی سے اُتر گئے اور گاڑی بان چلتا جاتے ہوئے مُڑ مُڑ کر عقیدت اور احترام نظروں سے سوہن سنگھ کو دیکھتا رہا۔

O

قرب و جوار کے علاقے میں جگا کی دھاک بیٹھ چکی تھی۔ اُس کا نام سنتے ہی ظالم زمیندار، سود خور اور اجارہ داروں کے دل کانپ جاتے۔ ایسے لوگوں نے نقدی اور زیورات گھر میں رکھنے چھوڑ دیئے۔ غریبوں کو تنگ کرنے والے کنجوس مالدار اب نرم پڑنے لگے تھے۔ قرض اور سود کے مارے ہوئے کسانوں کی زمین چھینتے ہوئے زمینداروں کو اب سوچنا پڑتا کہ اگر جگا کو اس کا علم ہو گیا تو نہ صرف یہ کہ وہ کسان کو زمین واپس کرا دے گا بلکہ ہماری دولت بھی لوٹ لے جائے گا۔ جن باتوں سے مالدار ڈرتے تھے انہی کی وجہ سے غریب لوگ جگا کی عزت کرتے تھے۔ اسی خلوص کی بنا پر لوگ ہمیشہ اُسے جگت سنگھ جگا کے مکمل نام سے یاد کرتے۔ وہ کہتے کہ اب تک ہمارے ساتھ نا انصافی ہوتی تھی تو کورٹ کچہری میں برسوں کے بعد کہیں شنوائی ہوتی۔ لیکن اب تو جگا کو خبر ہو اور چند ہی دنوں میں فیصلہ ہو جاتا ہے۔

کوئی گاؤں ایسا نہ تھا جہاں جگا اور اُس کے ساتھیوں کو آسرا دینے والے نہ ہوں۔ جس رات کسی گاؤں میں آتا، سناٹا سا چھا جاتا۔ کسی کو کانوں کان خبر نہ ہوتی کہ جگا کہاں چھپا ہے۔ لوگ کہتے "جب جگا ہمارے گاؤں میں ہو تو اُسے نقصان نہیں پہنچنا چاہئے ورنہ گاؤں کی عزت جائے گی۔"

ویسے اب چند جعل ساز بھی جگا کے نام سے فائدہ اُٹھانے لگے تھے۔ کبھی کبھی جگا کے نام چھوٹی موٹی چوریاں بھی ہو جاتیں۔ دو چار دفعہ تو جگت نے اس قسم کی وارداتوں پر کوئی توجہ نہ دی لیکن پھر اُس نے محسوس کیا کہ ان واقعات کی وجہ سے اُس کا نام بدنام ہو رہا ہے چنانچہ ایک دن اپنے نام سے واردات کرنے والے گروہ کو پکڑ کر اُسے ایسی عبرتناک سزا دی کہ زمین کانپ گئی۔

جگت کے گروہ میں شامل ہونے کے لئے کئی پیشکشیں بھی ہوئیں۔ جگت پیشکشیں کرنے والے کو بلاتا اور اُس کو کسوٹی پر پرکھتا۔ اگر آدمی مناسب اور معقول معلوم ہوتا تو وہ کہتا۔

"پہلے تو چھ مہینے ہمارے لئے اطلاعات پہنچانے کا کام کرو۔ قرب و جوار کے گاؤں میں ڈاکہ ڈالنے کے لائق مقامات کے پتے بتاتے رہو اور پولیس پر نگاہ رکھ کر ہمیں رپورٹ دو۔ اگر اس کسوٹی میں کامیاب ہوئے تو ہم تمہیں اپنے گروہ میں شامل کر لیں گے۔"

اُس نے اس قسم کے پندرہ آدمی شیخوپورہ میں ہر جگہ متعین کر رکھے تھے جو آگے چل کر اُس کے گروہ میں شامل ہونے کے خواہش مند تھے۔

جگت ہر اقدام بڑی ہوشیاری سے کرتا۔ وہ ان لوگوں پر بھروسہ کرنے سے پہلے اُن کی ایمانداری کو پوری طرح پرکھ لیتا۔ جگت کو علم تھا کہ ڈاکو بننے والے لوگ تھوڑی سی کامیابی کے بعد بہک جاتے ہیں اور اُن میں لاپرواہی آ جاتی ہے، اس وجہ سے اُن کا انجام خراب ہوتا رہا ہے۔ اس لئے غلط اطلاع دینے والے پر جگت ذرہ برابر رحم نہ کرتا۔

نئے کارتوس، ہتھیار اور دوسری اشیاء خریدنے کے لئے پیسے کی ضرورت تھی۔ جگت کو اندازہ تھا کہ جب بھی پولیس سے مڈبھیڑ ہوئی، کارتوس اور ہتھیار بڑی تعداد میں درکار ہوں گے۔ چند پستولوں کی بھی ضرورت تھی کیونکہ گھوڑے پر بیٹھے ہوئے نشانہ بازی کرنے کے لئے رائفل سے پستول زیادہ کارآمد ہوتی ہے۔ مطلب یہ کہ تین چار ہزار روپے کی فوری ضرورت تھی۔



اُنہی دنوں اُسے اطلاع ملی کہ مادھو پور کے ایک کنجوس سکھ کے گھر سے کافی مال مل سکتا ہے۔ جگت نے اچانک اُس کے گھر پر ڈاکہ ڈالنے کا فیصلہ کیا۔ مزید معلومات حاصل کرنے کے لئے ہنومان کو بھیجا گیا لیکن سکھ سے ملاقات نہ ہو سکی چنانچہ بغیر اطلاع کے ڈاکہ ڈالنے کا فیصلہ ہوا۔

رات کا ایک بج رہا تھا۔ پانچ گھوڑ سوار اس سکھ کے گھر کے پاس گھوڑوں سے اُترے۔ ہر طرف سناٹا چھایا ہوا تھا۔ ایک کتے نے بھونکنا شروع کیا تو ہنومان نے روٹی کا ٹکڑا پھینک کر اُسے خاموش کر دیا۔ جگت نے دروازے پر ہلکے سے دستک دی۔ اندر سے کوئی جواب نہ آیا۔ جگت نے دھیمے سے کہا۔ "دروازہ کھولو!"

پھر بھی جواب نہ آیا۔ اتنی دیر میں بچن نے گھر کے آس پاس گھوم کر جائزہ لے لیا۔ اُس نے جگت سے کہا۔ "اگر وہ واقعی بڑا کنجوس ہے تو اس وقت دروازہ کھولنے کا خطرہ کبھی مول نہ لے گا۔ میرا خیال ہے ہم دیوار پھلانگ کر اندر پہنچ جائیں۔"

ہنومان نے اپنے گھوڑے کو دیوار کے پاس کھڑا کیا۔ بچن اُس پر چڑھ کر اور دیوار پھلانگ کر گھر میں کود گیا۔ اس کے باوجود گھر میں کوئی ہلچل نہ ہوئی۔ بچن نے دیکھا تو دروازے میں اندر سے بھی تالا لگا ہوا تھا۔ اتنی ہی دیر میں ہنومان بھی گھر میں داخل ہو چکا تھا۔ اُس نے بیٹری کی روشنی ڈال کر دیکھا تو لوہے کی ایک سلاخ نظر آئی۔ دونوں نے مل کر اُس سلاخ کی مدد سے دروازے کی کنڈی توڑی۔ اس کے بعد اُن کے تینوں ساتھی بھی گھوڑوں سمیت اندر آ گئے۔ دروازے پھر بند کر دیئے گئے۔ سب نے بندوقیں ہاتھ میں لیں اور چھت پر چڑھ گئے مگر وہاں بھی جالی والا دروازہ بند تھا۔ جگت کو بہت غصہ آیا اور اُس نے جالی سے بیٹری کی روشنی اندر پھینکی۔ ایک چھوٹے بچے کی چیخ سنائی دی۔ جگت نے ڈانٹا......

"خاموشی سے دروازے کھول دو! ورنہ خیریت نہ ہوگی۔ سب کو مار ڈالوں گا۔"

لیکن دھمکی کا کوئی جواب نہ آیا۔ جگت نے زور سے دروازے کو دھکا مارا۔ دوسرا اور تیسرا دھکا لگنے سے دروازہ ٹوٹ گیا۔ پانچوں ساتھی اندر داخل ہوئے۔ دیکھا تو ایک بوڑھا، ایک بڑھیا اور تقریباً سات سال کا بچہ ایک دوسرے سے چمٹے ہوئے کانپ رہے ہیں۔ جگت کو اس وقت اتنا غصہ تھا کہ یہاں اگر کوئی جوان ہوتا تو اُس کا بھرکس نکال دیتا لیکن بوڑھے اور بچے کو دیکھ کر وہ غصہ پی گیا۔ اُس نے بوڑھے کو بندوق دکھاتے ہوئے کہا۔ "جو کچھ ہے نکالو!"

بوڑھے کی آنکھوں سے آنسو بہنے لگے۔ اُس کے ہونٹ اتنی شدت سے کانپ رہے تھے کہ کوشش کے باوجود وہ کچھ بول نہ سکتا تھا۔ جب جگت نے بندوق کی نالی اُس کے شانے میں چبھوئی تو بولا۔ "گھر میں کچھ بھی نہیں ہے۔"

بڑھیا بچے کے منہ کو ہاتھ سے دبائے بیٹھی تھی۔ بچہ خوفزدہ اور پھٹی پھٹی آنکھوں سے نقاب پوش ڈاکوؤں کو تک رہا تھا۔ جگت نے بڑھیا کو دھمکایا۔ "بڑھیا! ہمیں پتہ ہے کہ اس گھر میں کافی مال

ہے۔ بیوقوف بنانے کی کوشش نہ کرو ورنہ۔۔۔"

اب بچے نے کچھ کہنا چاہا، لیکن اُس کا منہ بڑھیا کے ہاتھ سے بند تھا۔

اتنی دیر میں بچن اور ہنومان برابر کے کمرے میں گھوم آئے، لیکن کچھ نظر نہ آیا۔ کرپال او مکان کے پچھلے حصہ کی دیکھ بھال میں لگے تھے۔ بوڑھا بار بار یہی کہہ رہا تھا۔ "گھر میں کچھ کیوں ہم غریبوں کو تنگ کرتے ہو؟"

اب جگت کا پارہ پھر تیزی سے چڑھنے لگا۔ اُس نے بوڑھے کی پسلی میں ایک گھونسہ جڑ بولا۔ "جھوٹے! غریب بننے چلا ہے۔ اگر مجھے اطلاع دینے والا جھوٹا ہے تو میں اُس کی زبان لوں گا۔ لیکن اس سے پہلے میں تجھے ضرور سبق سکھاؤں گا کنجوس کہیں کے۔" پھر اُس نے ہنو مخاطب کیا۔ "ہنومان! ایک رسہ لے آؤ!" اور بوڑھے کو اُٹھا کر برابر پڑی ہوئی چارپائی پر لِٹ "اگر تم تینوں میں سے کسی نے آواز نکالی تو ہماری بندوقیں بھی چیخ اُٹھیں گی۔" اُس نے حبز ہنومان اور بچن نے بوڑھے کو چارپائی کے ساتھ کس کر باندھ دیا۔ بڑھیا سسکتی ہوئی اس منظر کو رہی۔ اب بچہ بھی رونے لگا تھا۔

"ہنومان! چارپائی کے نیچے آگ جلا دے۔ دیکھتا ہوں بوڑھا کب تک سچ نہیں بولتا۔" نے حکم دیا۔

ہنومان نے کھونٹی پر سے بوڑھے کا صافہ اُتارا اور چارپائی کے نیچے رکھا۔ پھر جلتی ہوئی لا سے اُس پر تیل چھڑک کر آگ دکھا دی۔ فوراً ہی شعلے اُٹھنے لگے اور بوڑھے کی پیٹھ جلنے لگی تکلیف سے کراہنے لگا۔ لیکن پھر بھی اُس نے وہ بات نہ کہی جو جگت سننا چاہتا تھا۔

اب جگت اور خوفناک ہو کر چلایا۔ "بڈھے! اب بھی بتا دے مال کہاں ہے؟ ورنہ اسی ط زندہ جلا کر مار ڈالوں گا۔"

اب بڑھیا سے نہ رہا گیا۔ اُس نے کہا۔ "اب بتا دو نا!"

جگت کو یہی چاہئے تھا۔ اُس نے ہنومان کو اشارہ کیا، اُس نے فوراً بوٹ سے آگ بجھا د لیکن بڈھا اب بھی یہی کہہ رہا تھا۔ "تم چاہے مجھے مار ہی ڈالو۔ لیکن اس گھر سے کچھ نہیں ملے گا جگت نے کمر سے خنجر نکالا۔ اُسے لگ رہا تھا کہ بوڑھے جان دے دے گا لیکن مال نہیں د گا۔ اُس کی نگاہ بچے پر پڑی اُس نے سوچا کہ کسی ترکیب کے بغیر بڈھا نہیں مانے گا۔ اُس نے کو گردن پکڑ کر اُٹھا لیا اور ایک ہاتھ اُس کے منہ پر رکھ کر خنجر والا ہاتھ اُونچا کیا۔ بڑھیا کی چیخ نکلنے والی تھی کہ ہنومان نے اُس کا منہ دبا دیا۔ جگت نے آنکھیں نکال کر کہا۔

"اگر تو چاہتا ہے کہ اس معصوم کی جان میرے ہاتھ سے نہ جائے تو بتا دے مال کہاں ہے؟"

پھر اُس نے ہاتھ کو ایسے جھٹکا دیا جیسے وہ واقعی بچے کو خنجر مار دے گا۔ یہ دیکھ کر بڈھے نے کہ "اس معصوم کو مت مارنا...... میں سب کچھ بتائے دیتا ہوں۔" اُس کی آنکھوں سے نکلنے والے آ دیکھ کر اب ہنومان اور بچن کو اُس پر رحم سا آنے لگا تھا۔ بوڑھے نے بتا دیا کہ سارا مال و متاع ا نے ایک دیوار میں چن رکھا ہے۔

مال نکالنے کے لئے دیوار میں کئی شگاف کرنے پڑے تو دیوار سے زیورات کی ایک اور نقد



دو پوٹلیاں برآمد ہوئیں۔ بڈھے نے کانپتے ہوئے ہاتھوں سے مال ڈاکوؤں کے حوالے کیا اور اکر بے ہوش ہو گیا۔ ڈاکو ایک دوسرے کا منہ تکنے لگے۔

"میں نیچے جا کر معلوم کرتا ہوں کہ راستہ صاف ہے کہ نہیں۔ اس وقت تک تم بڑھیا اور لڑکے منہ بند رکھو۔ جب میں سیٹی بجاؤں تو ان کو کمرے میں بند کر کے نیچے آ جانا۔" آہستہ قدموں جگت سیڑھیاں اُترنے لگا۔ رات کے ساتھ ساتھ چاند کی روشنی بھی اب بڑھ گئی تھی۔ اس سے ت نے بھی اندازہ لگایا کہ وقت کافی گزر چکا ہے اس لئے جلدی کرنے کی ضرورت ہے۔ سورج ے پہلے پہلے کسی محفوظ مقام پر پہنچنا ہے۔ یعنی یہاں سے دس بارہ میل دُور جانا تھا۔ آس پاس گھماتے ہوئے وہ آخری سیڑھی پر تھا کہ اُس نے کسی کو کہتے سنا۔

"ویر جی......!"

یہ لفظ سن کر جگت چونک گیا۔ سنسان رات میں اس دھیمی، میٹھی اور نرم آواز نے جیسے اُس کے و چھو لیا تھا۔ آواز چونکہ عورت کی تھی اس لئے وہ حیران بھی ہوا لیکن عادت کے مطابق اُس کی پھر بھی بندوق کی لبلبی پر آ گئی۔ "کون ہے......؟" اُس نے آہستہ سے لیکن مستحکم آواز میں فت کیا۔

سیڑھی کے پیچھے سے ایک نوجوان لڑکی سامنے آئی۔ اُس کی بادام سی آنکھوں سے معصومیت اور خوشی ٹپک رہی تھی۔ اُس کے دونوں ہاتھوں میں ایک تھالی تھی، جس میں طرح طرح کی ٹھائیاں رکھی تھیں۔ جگت اُس کی اس ادا کو دیکھ کر ششدر رہ گیا۔ لڑکی نے کہا۔ "ویر جی! جانے پہلے منہ میٹھا کرتے جاؤ۔"

ڈاکو بننے کے بعد آج پہلی بار کسی عورت نے اُسے "بھائی" کہہ کر پکارا تھا۔ یہ سن کر جگت کا پتھر ل پھول بن گیا۔ اُس کے دل میں جذبات کا ایک طوفان سا اُمڈا۔ لڑکی نے جب ہاتھ بڑھا کر اُس کی جانب بڑھائی تو جگت کا ہاتھ خود بخود اُٹھا اور اُس نے مٹھائی کا ایک ٹکڑا اُٹھا کر منہ میں ا۔ وہ کچھ کہنے جا رہا تھا کہ اُس کی نگاہ لڑکی کے مہندی لگے ہاتھوں پر پڑی۔ جگت نے چونک کر "بہن! کیا شادی ہونے والی ہے؟"

لڑکی نے آہستہ سے سر ہلا کر آنکھیں جھکا لیں۔

"اُوپر جو بوڑھا اور بڑھیا ہیں، وہ تمہارے ماں باپ ہیں کیا......؟"

لڑکی نے اُس کی بات کاٹ کر کہا۔ "وہ میرے دادا اور دادی ہیں۔ میرے بابو کا دو سال پہلے ے انتقال ہو گیا تھا۔ ماں اس کے بعد پاگل ہو گئی اور گئے سال وہ بھی ایک کنوئیں میں کود ۔ پھر پتہ نہیں چلا۔" یہ کہتے ہوئے لڑکی کا گلا ضرور رندھ گیا لیکن پھر بھی اُس نے آنکھوں کو ہیں دیا۔

"اُوپر جو زیورات اور روپیہ ہے، کیا وہ تیری شادی کے لئے۔" جگت اپنی بات پوری نہ کر سکا۔ ڑکی نے کہا۔ "ہاں! مجھے سب بدنصیب کہنے لگے تھے اس لئے میری شادی کے لئے زیادہ ضرورت تھی۔"

جگت نے بندوق کندھے پر چڑھا لی اور دایاں ہاتھ لڑکی کے سر پر رکھا۔ "تو نے جگت کو بھائی

کہا ہے نا..... اب جگت بھی اس ناتے کو پوری طرح نبھائے گا۔ جب آ میرے ساتھ!" یہ کہہ کر تیز تیز قدموں سے پھر اُوپر لوٹ گیا۔ جگت کو فوراً واپس آتا دیکھ کر اُس کے ساتھی حیران رہ گئے ہنومان بولا۔

"کیوں..... کیا ہوا؟ کیا کوئی خطرہ ہے؟"

جواب میں جگت کے چہرے پر پیار بھری مسکراہٹ دیکھ کر اُن کو اور تعجب ہوا۔

"ان دونوں کے منہ کھول دو!" جگت بولا۔ "بڈھے کے منہ پر پانی ڈال کر اسے جلدی ہوش میں لاؤ۔"

"جگت کو کیا ہو گیا ہے.....؟" سب کے دل میں یہ سوال جاگا ضرور لیکن کسی نے پوچھا نہیں بس سب نے حیرت سے اُسے گھورا۔

"یہ بڈھا جواب جو نہیں دے رہا تھا، اس کا سبب اس کی کنجوسی نہیں تھی بلکہ گھر میں تین دن بعد ہونے والی شادی تھی۔" جگت نے کہا۔ اتنے میں سب نے دیکھا کہ ایک لڑکی ہاتھ میں مٹھائی تھالی لے کر اندر داخل ہوئی۔ جگت کے چاروں ساتھیوں نے اُسے دیکھا۔ جگت نے کہا۔ "دوست اس نے مجھے بھائی کہا ہے۔ اب ہم اس گھر کی کسی چیز کو نہیں چھو سکتے۔ ہنومان! سارا مال واپس دے۔"

بچہ دوڑ کر لڑکی سے لپٹ گیا۔ بڑھیا، بڈھے کو جھنجھوڑنے لگی۔ "ارے دیکھو..... یہ لوگ سب مال واپس کر رہے ہیں۔ کلدیپ کو جگا نے بہن بنا لیا ہے۔"

بڈھے نے آنکھیں کھولیں تو اُس کی سمجھ میں کچھ بھی تو نہ آیا۔ وہ سوچنے لگا کیا وہ سپنا تھا جو کچھ دیر پہلے دیکھا تھا یا اب سپنا دیکھ رہا ہے؟ موت ایسا کٹھور انسان ایک انجان لڑکی کو بہن بنانے کیسے آمادہ ہو گیا؟ بوڑھے کی طرح اس بات پر جگت کے ساتھی بھی حیران تھے۔ جگت نے کلدیپ کے ہاتھ سے تھالی لے کر مٹھائی ایک کپڑے میں ڈال لی اور بولا۔ "یہ میری بہن کی شادی کی مٹھائی ہے۔ چلو! اب ہم چلتے ہیں۔" یہ کہہ کر جگت تیزی سے باہر نکل گیا۔ اس کے ساتھ ہی بقیہ ساتھی بھی چلے گئے۔

پانچوں گھوڑ سوار جب تک نظروں سے اوجھل نہیں ہو گئے کلدیپ سیڑھی پر کھڑی اُن کو تکتی رہی۔ جگت کے صافے کا اُونچا شملہ چاند کی روشنی میں بڑا بھلا معلوم ہو رہا تھا۔ پھر نہ جانے کیوں کلدیپ کی آنکھوں میں آپ ہی آپ آنسو بھر آئے۔

لیکن اس سے زیادہ رونا تو اُسے اُس وقت آیا جب اُس کی شادی ہو رہی تھی اور ایک آدمی نے آ کر اُس کے دادا کے کان میں کچھ کہا۔ دادا کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں۔ وہ تیز قدموں سے شامیانے سے باہر گیا۔ واپس آیا تو اُس کے ہاتھ میں ایک چھوٹا سا بکس تھا۔ کھولا تو اُس میں پانچ سو روپے نقد اور پانچ جوڑے تھے۔ دادا نے خوش ہو کر بکس کلدیپ کو دکھاتے ہوئے کہا۔

"بیٹی! یہ تیرے بھائی نے جہیز کے لئے بھجوائے ہیں!"

دولہا والے بھی پھٹی پھٹی آنکھوں سے دیکھتے رہ گئے لیکن دادا کی بات اب بھی ادھوری تھی۔ اُس نے پھر کہا۔ "باہر پانچ بھینسیں اور پانچ گھوڑے بھی کھڑے ہیں۔ وہ بھی اُسی نے تیرے لئے



بھیجے ہیں۔" کلدیپ نے آنسو بھری آنکھ سے اُس بھائی کو دل سے دُعا دی جسے اُس نے صرف ایک بار دیکھا تھا۔

جب بات گاؤں میں پھیلی تو لوگ حیران ہو کر سوچنے لگے..... "کیا واقعی جگا ڈاکو ہے؟"

O

ادھر گاڑی بان کو رُخصت کر کے سوہن سنگھ گھر پہنچے تو شوہر کو آتا دیکھ کر جگت کی ماں ڈوبتے دل اور ڈولتے قدموں سے اُٹھی اور ہاتھ منہ دھونے کے لئے پانی کا لوٹا قریب رکھ دیا۔ سوہن سنگھ نے صافا اور کرتہ اُتار کر کھونٹی پر ٹانگ دیئے۔ وہ پوٹلی اس وقت بھی اُن کے پاس ہی تھی جو وہ سمدھیانے میں لوٹانے گئے تھے۔ اُن کا خیال تھا کہ جب جگت کی ماں کی نظر اس پوٹلی پر پڑے گی تو ضرور پوچھے گی اور پھر اُس کے پوچھنے پر آہستہ آہستہ سب کچھ بتا دیا جائے گا۔ مگر اس غم نصیب نے آنکھ اٹھا کر بھی ادھر نہ دیکھا۔

جگت کی ماں کی کیفیت، عادات و اطوار تو اُسی دن سے بدل گئے تھے جس دن اُس نے جگا کے ڈاکو بننے کی خبر سنی تھی۔ خبر سنتے ہی اُس کے رگ و پے میں دوڑتے ہوئے لہو کی رفتار یکا یک تیز ہو گئی تھی۔ جس خدشے سے وہ آج تک گھبراتی رہی تھی اب جگت خود اُس سے دوچار ہو گیا تھا۔ وہ سوچتی رہی..... سوچتی رہی..... نہ جانے کتنی دیر اسی طرح گزر گئی اور پھر وہ بالکل گم سی ہو گئی۔ اُس نے گھر سے نکلنا بھی چھوڑ دیا۔ وہ جانتی تھی اپنی چوکھٹ پار کرتے ہی اُسے ہر طرف سے بیٹے کے ہاتھوں ہونے والی وارداتوں ہی کی باتیں سننے کو ملیں گی۔

سوہن سنگھ ہاتھ منہ دھوتے ہوئے سوچتے جا رہے تھے کہ اب بیوی سے بات کس طرح شروع کرنی چاہیے کیونکہ پہلے تو شاید اُسے اس خبر پر یقین ہی نہ آئے اور اگر یقین آ گیا تو جانے اپنے ہوش و حواس بھی برقرار رکھ سکے گی یا نہیں؟ یہی باتیں سوچتے ہوئے وہ ہاتھ منہ دھو کر اُٹھے اور انگڑائی لیتے ہوئے بولے۔

"بشن سنگھ نے بہت کھلا دیا۔ اب تک طبیعت بھاری بھاری ہو رہی ہے۔"

جگت کی ماں نے میاں کی بات سنی تو سمجھی کہ سوہن سنگھ کے جانے کے بعد چندن کور کی بات پکی اور طے کر دی گئی ہو گی اور اسی خوشی میں بشن نے دعوت کا انتظام کیا ہو گا۔ یہی سوچ کر اُس نے شوہر سے پوچھا۔ "جلدی ہی کہیں اور ٹھکانا لگ گیا تھا چندن کو۔ یہی تو میں بھی کہتی تھی کہ اُس لڑکی کو بہو بنا کے لے جانے میں کون دیر کرے گا؟" مگر اس کے بعد وہ کچھ نہ بول سکی۔ آنکھیں بھیگ گئی تھیں۔ سوہن سنگھ نے ایک نظر بیوی پر ڈالی اور اُٹھ کر پوٹلی اُٹھا کر جگت کی ماں کی گود میں ڈال دی۔ پوٹلی دیکھتے ہی جگت کی ماں چونک اُٹھی پھر اسی طرح اپنی بھیگی بھیگی افسردہ آنکھیں اُٹھائیں اور شوہر کو دیکھا۔ سوہن سنگھ کو بیوی کی آنکھیں بولتی ہوئی نظر آئیں جیسے کہہ رہی ہوں..... "میں جانتی تھی اس گھر میں بہو لانے کے شوق میں تم نے میری بات نہ مانی اور آخر کو وہاں سے شگون کی ساری چیزیں واپس لے ہی آئے۔ یہ نہ سوچا کہ اس گھر میں آنے والی لڑکی اب سہاگن کم اور ابھاگن زیادہ ہو گی۔"

سوہن سنگھ بیوی کی نظروں میں نظریں گاڑے گاڑے بولے۔ "چندن کور بھی تم ہی جیسی ضدی

نکلی۔ شگون لوٹا دیئے۔"

"لوٹا دیئے؟"

"ہاں! اُس نے میرے اور بشن دونوں ہی کے سامنے صاف صاف کہہ دیا کہ وہ بہو بن آئے گی تو صرف ہمارے گھر میں۔ چاہے اُسے یہاں سہاگن بن کر زندگی گزارنی پڑے یا ود بن کر۔"

یہ سن کر جگت کی ماں کے دل میں طوفان سا اُمڈ آیا۔ اُس کی سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ وہ یہ خبر سن ہنسے یا روئے؟ فرطِ محبت سے اُس نے شگون کی پوٹلی کو آنکھوں سے لگا لیا اور پیار بھرے لہجے میں خو ہی خود بولی۔ "بیٹی...... شاباش ہے تجھے جنم دینے والی کو۔ لیکن پھر بھی تجھے اتنی جلد اتنا بڑا جذبا فیصلہ نہیں کرنا چاہئے تھا۔ تو کیا جانے ودھوا کی زندگی کتنی کٹھن ہوتی ہے۔ بس یوں سمجھ لے جیسے روز کوئی سولی پر چڑھے۔"

بیوی کی یہ جذباتی باتیں سن کر اب سوہن سنگھ نے اُسے ٹوکا۔ "تم تو ہر بات کو ہمیشہ غلط انداز پہلے سوچنے لگتی ہو۔ ہر بات پر انسان کا بس نہیں چل سکتا۔ اگر چندن کے نصیب میں اس گھر کی بہ بننا لکھا ہے تو اُسے کون روک سکتا ہے؟ میں نے تو اُس کی ہمت دیکھ کر چلتے ہوئے سدا سہاگن رہنے کی دُعا دی ہے۔ تم بھی اُسے یہی دُعا دو اور باقی سب کام بھگوان پر چھوڑ دو۔"

جگت کی ماں کی سمجھ میں بھی بات آ چکی تھی۔ اُس نے سوچا ٹھیک ہی تو ہے۔ جب چندن اتن ہمت کا مظاہرہ کر رہی ہے تو میں کیوں دل چھوٹا کروں؟ یہ سوچ کر اُس نے شوہر سے کہا۔

"پھر اب جگت تک اطلاع کیسے بھجوائی جائے؟"

"میں بھی یہی سوچ رہا ہوں کہ کیا، کیا جائے۔ میرا خیال تھا کہ جگت ہماری خیریت معلوم کرنے کے لئے کسی نہ کسی کو بھیجے گا ضرور۔ ایک دو دن اور دیکھتے ہیں پھر میں تمہارے باپو کے پاس دھرم پور جا کر ساری بات بتا دوں گا۔ مجھے اُمید ہے وہ ضرور کوئی راستہ ڈھونڈ لیں گے۔ چلو اُٹھو! اس وقت ان باتوں کو بھول کر خوشی خوشی جا کر جلدی سے کوئی میٹھی چیز بنا کر کھلا دو۔"

○

دوسرے روز سوہن سنگھ کے گھر کے پاس ایک بیل گاڑی خراب ہو گئی۔ اُس کے ایک پہیئے مے شاید کچھ ایسی خرابی ہو گئی تھی کہ اُسے بیل گاڑی سے نکال کر ٹھیک کرانا ضروری ہو گیا تھا۔ گاڑی مے مرد کے ساتھ ایک برقعہ پوش عورت بھی تھی۔ اُنہیں یہاں سے پانچ چھ میل اور آگے جانا تھا۔ م نے بیل گاڑی سے عورت کو اُتار کر پہیہ الگ کیا اور اُس شخص سے جو بڑی دیر سے وہیں آس پا گھوم رہا تھا پوچھا۔ "کیوں بھائی! یہاں قریب میں کوئی لوہار ہو گا؟"

اُس نے جواب دیا۔ "ہاں ہاں...... بائیں ہاتھ کی گلی میں ایک لوہار کی دُکان ہے۔"

مرد یہ سن کر اُس طرف جانے لگا پھر کچھ خیال آتے ہی فوراً مُڑا اور بولا۔ "اتنی دیر کے لئے میری بیوی کو یہاں کہیں آسرا مل جائے گا کیا؟" پھر سوہن سنگھ کے گھر کی طرف اشارہ کر کے پوچھا۔ "اس گھر کے دروازے پر میں نے ابھی ایک بڑھیا کو دیکھا تھا۔ وہ دروازہ بند کر رہی تھی۔ اگر آدمی اچھے ہوں تو اپنی بیوی کو وہاں چھوڑ دوں؟"



ات سن کر وہی شخص مسکرا کر بڑے طنزیہ لہجے میں بولا۔ "میاں جی! اس گھر میں تو سارے لوگ ہیں۔ آدھے پونے گھنٹے میں تمہاری بیوی کو کوئی اغوا نہیں کر لے گا۔ پہنچا دو اندر۔"

گاڑی والے آدمی نے یہ بات سن کر سوہن سنگھ کے دروازے پر جا کر دستک دی۔ دروازہ ماں نے کھولا۔ اُس آدمی نے کہا۔ "ماں جی! میری بیل گاڑی کا پہیہ خراب ہو گیا ہے۔ کرانے جا رہا ہوں۔ اتنی دیر تک میری بیوی کو اگر آپ کے گھر سر چھپانے کی جگہ مل جائے مانوں گا۔"

ت کی ماں نے اجنبی کی بات سنتے ہی پورا دروازہ کھول دیا اور بولی۔ "احسان کی کیا بات !! اسے اندر بھیج دو۔ اتنی تیز دھوپ میں تو وہ بے چاری برقعے میں اور پریشان ہو گئی ہو

روالی گھر آ گئی۔

ن سنگھ برقعے والی کو گھر میں دیکھ کر پردے کے خیال سے باہر جانے لگے تو عورت نے ھ کر اُن کا راستہ روک لیا۔ سوہن سنگھ گھبرا کر دو قدم پیچھے ہٹ گئے۔ جگت کی ماں بھی حیران یکن اُسی لمحے عورت نے برقعہ کا نقاب اُلٹ دیا۔

ت کی ماں اور باپ حیران رہ گئے۔ برقعے میں بڑی بڑی مونچھوں والا ہنومان تھا......!

لو اس حالت اور حلیہ میں دیکھ کر جگت کی ماں اور باپ بڑی مشکل سے اپنی ہنسی روک سکے۔ نگھ نے فوراً جا کر دروازے کو کنڈی لگا دی اور تینوں اندر کے کمرے میں چلے گئے۔ اندر پہنچتے نے کہا۔ "ہنومان بیٹے! پہلے یہ بتا میرا جگت کیسا ہے؟"

ارے ماں جی! میرے یار نے چند ہی دنوں میں جو نام اور عزت پیدا کی ہے وہ سارا پنجاب بھلا سکے گا۔ وہ جہاں جاتا ہے لوگ اُس کا مہمانوں کی طرح استقبال کرتے ہیں۔ مقابلہ پر الا اُس کی ایک بڑھک سن کر ہی ٹھنڈا ہو جاتا ہے۔ گولی چلانے کی تو نوبت ہی نہیں آتی۔ ہر غریب تو اُسے اپنا بیلی اور رکھوالا سمجھتے ہیں۔ ان کا کہنا ہے کہ اب کسی غریب کی بیٹی جہیز نہ نے کی وجہ سے کنواری نہیں بیٹھی رہتی۔ جہیز کا انتظام "جگا" کرتا ہے۔"

ہنومان کی باتیں سن کر ماں جی کی آنکھوں سے آنسو بہنے لگے۔ اُنہوں نے ہمیشہ بیٹے کو برا بھلا ہا تھا لیکن بیٹے نے ڈاکو بننے کے بعد بھی خاندانی شرافت نہ چھوڑی۔ وہ ایسی ہی بہت سی باتیں رہی تھی اور اُن کے دل میں جگا کے لئے پیار کا اک طوفان اُمڈ رہا تھا کہ ہنومان کی آواز سنائی "مجھے جگت نے آپ ہی کی خیریت معلوم کرنے کے لئے بھیجا ہے۔ کہتا تھا کہ ماں کئی بار مجھے ب میں نظر آئی ہے اور ہر بار اپنے پاس بلاتی ہے۔ اُس سے کہہ دینا کہ ماں! میں ایک بار آؤں اور بڑی فرصت سے آؤں گا۔"

ہنومان سے جگت کی یہ بات سن کر ماں جی کا دل بھر آیا۔ اُنہوں نے ہنومان کے چہرے کو اپنے دن ہاتھوں میں لے کر کہا۔ "بیٹے! جن آنکھوں سے تو روز جگت کو دیکھتا ہے مجھے بھی اُن میں انک لینے دے۔ اسی طرح شاید سکون مل جائے۔ اور ہاں، اُس سے کہہ دینا کہ یہاں آ کر جان رے میں ڈالنے کی ضرورت نہیں ہے۔ اور تو بھی دوبارہ اس طرح یہاں مت آنا۔ پولیس توانوں

کی آنکھیں ہر وقت اسی گھر پر لگی رہتی ہیں......"

ماں نے بات ختم بھی نہیں کی تھی کہ سوہن سنگھ تیزی سے بولے۔ "ارے بھاگوان! ہنوما وقت تو بڑے موقع سے آ گیا ہے، اسی کے ہاتھ جگت کو پیغام بھجوا دیتے ہیں۔" یہ کہہ کر سوہ نے چندن کور کے گھر جانے سے اب تک کی تمام تفصیلات ہنومان کے گوش گزار کر دیں۔ بڑا خوش نظر آ رہا تھا۔ سوہن سنگھ نے جیسے ہی بات ختم کی ماں جی نے کہا۔

"ہاں ہنومان! جگت سے کہنا کہ اب وہی اپنی ماں کے قول کا پاس رکھنے والا ہے۔ بغیر منوائے جلدی سے جلدی چندن کو بیاہنے کے لئے آ جائے۔"

بات ابھی یہیں تک پہنچی تھی کہ باہر سے کچھ آوازیں سنائی دیں۔ کوئی کہہ رہا تھا۔ "ارے تم نے ڈاکو کا گھر بتا دیا۔ مجھے تو ابھی لوہار نے کہا کہ یہ گھر جگا ڈاکو کا گھر ہے۔ میری بیوی کو ہی کو کسی نے بتایا ہوگا تو وہ تو ڈر کے مارے مر ہی گئی ہوگی۔" یہ آواز اُس شخص کی تھی جو برقعہ پہنے ہنومان کو گھر میں چھوڑ گیا تھا۔ آواز سن کر جگت کے ماں باپ اور ہنومان تینوں نے ایک دوسرے کو دیکھا اور ہنومان برقعہ اوڑھ کر جانے کے لئے تیار ہوتے ہوئے بولا۔

"یہ میرا میاں جو بن آیا ہے۔ یہ بھی اپنا ساتھی ہے۔ پولیس کا آدمی جو بار بار گھر کے چکر کا رہا تھا، اُسے چکمہ دینے کے لئے ہم نے یہ ڈرامہ کر ڈالا۔ گاڑی کا پہیہ بھی خود جان بوجھ کر خراب تھا۔ یہ میرا میاں جو ہے، قابل بھروسہ آدمی ہے۔ کبھی آئے تو آپ لوگ اس پر پورا بھروسہ کرتے ہیں۔ اچھا، اب میں جاتا ہوں، بلکہ جاتی ہوں۔" یہ کہہ کر ہنومان نے خود ہی دروازہ کھولا، باہر نکلتے ہی اُس کے میاں نے پوچھا۔

"ارے تیرے گہنے وہنے تو سلامت ہیں نا......؟ میرا بھی دماغ سٹھیا گیا تھا جو ڈاکو کے گھر میں خود تجھے پہنچا گیا تھا۔ چل جلدی چل! یہ جگا ڈاکو کا گھر ہے۔"

ہنومان یہ سنتے ہی تیز تیز زنانہ چال سے بیل گاڑی تک پہنچ کر اندر بیٹھ گیا اور اُس کے میاں نے فوری گاڑی چلا دی۔ اُس وقت جگت کے ماں باپ دونوں ہی اندر ایک دوسرے کو دیکھتے ہوئے مسکرا رہے تھے۔ اب تک اُن کے کانوں میں ہنومان اور اُس کے میاں کی بیل گاڑی کی آواز گونج رہی تھی۔ مدتوں کے بعد آج دونوں کے چہروں پر خوشی کی گھٹائیں اُمڈی آ رہی تھیں۔

پولیس انسپکٹر سنہا کو بالآخر جگا کے لئے دو ہزار روپے کے انعام کا اعلان کرنا پڑا۔ اعلان کیا گیا کہ جو کوئی جگا کو زندہ یا مردہ گرفتار کرے گا یا اُس کے بارے میں اطلاع دے گا اور اگر اس اطلاع کی بنا پر جگا پکڑا گیا تو اطلاع دینے والے کو انعام دیا جائے گا۔

اعلان ہونے کے ساتھ ہر طرف اس خبر کا چرچا ہونے لگا۔ پچھلا زمانہ تھا۔ دو ہزار کی رقم بڑی رقم خیال کی جاتی تھی۔ جس کے پاس اتنی رقم ہوتی وہ ساہوکار کہلاتا تھا۔ اس کے باوجود بھی اکثر لوگ انعام کی رقم پر ہنس کر کہتے۔ "ہوں...... صرف دو ہزار روپے؟ دو ہزار روپے کی ضرورت ہو تو جگے کے بارے میں اطلاع کیوں دی جائے؟ خود جگا کے پاس جا کر اُس سے دو ہزار کیوں نہ مانگ لئے جائیں۔ بھلا اُن غریبوں کے بیلی نے کب کسی کی مدد کرنے سے انکار کیا ہے؟"

اور کوئی کہتا...... "انگریز حکومت سے بغاوت کرنے والے مرد سے بے ایمانی کرنا نامردوں کا



ہوگا۔ پولیس والے سرکاری روٹیاں کھا کر کافی تگڑے ہو گئے ہیں۔ ذرا جگا کو تلاش کریں گے تو کم ہوگی۔ کرنے دو تلاش۔ دیکھیں گے کیسے گرفتار کرتے ہیں۔"

غرض جتنے منہ اتنی باتیں...... کہیں ایک بڑھیا دوسری سے کہہ رہی تھی۔ "میرے باپ کے پاس جہیز کو نہ تھا اس لئے میری شادی بوڑھے کھوسٹ سے کر دی گئی تھی اور پھر میں بے وقت بیوہ ہو گئی۔ اگر کہیں جوانی میں بھی جگا ہوتا تو ایسا کام کاہے کو ہوتا؟"

کچھ لوگ اس انعام کا اعلان سن کر شیخ چلی بھی بن گئے تھے اور پہلے سے انعام کے خواب دیکھنے لگے تھے۔ اُن میں ہی سے ایک کیڑا منا سنگھ بھی تھا۔ اُس نے تو جیسے طے ہی کر لیا تھا کہ یہ دو ہزار روپے اب اُسی کے ہو چکے ہیں۔ کیڑا منا کی عمر تقریباً چالیس سال تھی۔ شادی کرنے کا بڑا ارمان تھا لیکن ہوئی نہیں تھی۔ وجہ یہ تھی کہ جوانی میں چیچک کا مرض ہو جانے سے اُس کی ایک آنکھ ضائع ہو چکی تھی۔ رنگ پہلے آبنوسی تھا، پھر ایک آنکھ بھی گئی اور چیچک نے شکل اور بگاڑ دی تھی۔ لوگ اندھیرے میں دیکھ لیتے تو ڈر جایا کرتے تھے۔ ایسے میں اُسے لڑکی کون دیتا؟ لیکن اُس کا خیال یہی تھا کہ اگر جیب میں دولت ہو تو شادی ہو سکتی ہے۔ اس لئے اُس نے سوچا کہ ایشور نے میری شادی کرانے کے لئے ہی شاید جگا کو ڈاکو بنایا ہے تاکہ پولیس انعام کا اعلان کرے۔

جس گاڑی والے نے سوہن سنگھ کو رتیا پہنچایا تھا اُس سے کیڑے نے یہ معلوم کر لیا تھا کہ سوہن لوگ کس کے گھر گئے تھے۔ دوسرے دن وہ بھی بشن سنگھ کے گاؤں پہنچا اور جگا اور چندن کے تعلقات کے بارے میں معلومات حاصل کیں۔ اسی گاؤں میں کیڑے کا ایک دُور کا رشتہ دار بھی رہتا تھا چنانچہ اُس کا کام اور آسان ہو گیا۔ اُس نے ساری داستان معلوم کرنے کے لئے وہیں رہنے کا فیصلہ کیا۔ رات کو جب وہ ایک آنکھ بند کر کے سو جاتا تو خواب میں بھی اُسے دو ہزار روپے ہی نظر آنے لگتے۔

اُدھر ہنومان جگت کے ماں باپ سے ملنے کے بعد جب واپس پہنچا تو جگت اور اُس کے ساتھی ...ر کے بتائے ہوئے مقام پر ڈاکہ ڈالنے کی تیاری کئے بیٹھے تھے۔ ہوا یوں کہ جب ہنومان کو چلا تھا کہ جگت ماں باپ کی خیریت معلوم کرنے کے لئے بیتاب ہے تو اُس نے خود اصرار کیا تھا وہ خود اُن کی خبر معلوم کرنے کے لئے جائے گا۔ دوسرے ساتھیوں نے بھی اُس کی حمایت کی تھی کہا تھا کہ اس طرح ہمیں یہ بھی پتہ چل جائے گا کہ کہیں پولیس اُن کو تنگ تو نہیں کر رہی ہے؟ اس لئے ٹھیک یہی ہے کہ ہنومان کو بھیجا جائے۔

جگت خود اس لئے آنا کانی کر رہا تھا کہ پولیس کے سخت پہرے کو توڑ کر گاؤں اور گھر میں جانا خطرہ سے خالی نہ تھا اور جگت کے پکڑے جانے کا خدشہ تھا اور اس صورت میں پھر دوبارہ جگت کو ...دیکھنا شاید ناممکن تھا کیونکہ اُس نے گروہ کے تمام ساتھیوں کے سامنے قسم کھائی تھی کہ اگر وہ پولیس کے ہتھے چڑھ گیا تو لڑتے لڑتے جان دے دے گا، زندہ گرفتار نہیں ہوگا۔

لیکن ہنومان کی واپسی میں دیر ہوئی تو جگت کو فکر ہونے لگی۔ اور جب اطلاع مل گئی کہ وہ آ گیا ہے تب کہیں سکون ہوا۔

"ہنومان! تو نے زنانہ لباس میں مردوں والا کام کر کے دکھا دیا۔" جگت نے ہنس کر کہا۔

اُس نے سوالیہ نظروں سے ویرو کی جانب دیکھا۔ ویرو نے اُس کے ہاتھ میں موجود پڑیا والا پڑھنے کا اشارہ کیا۔ چندن کور پڑھنا جانتی تھی، پرچی میں لکھا ہوا تھا۔

''آپ کو کس طرح مخاطب کیا جائے؟ میں نہیں سوچ سکی۔ لہٰذا چندن لکھتی ہوں۔ شگون طور پر روپیہ بھیج رہی ہوں۔ آپ کے گھر کے قریب رہنے کے باوجود دُور سے روپیہ پھینک ہوں۔ اتنی بزرگ بھی نہیں کہ آپ کو دُعائیں دُوں، پھر بھی ایک بیاہی ہوئی عورت کی حیثیت آپ کے سہاگ کی سلامتی کی تمنا رکھتی ہوں۔ موقع ملنے پر آپ سے ضرور ملوں گی، یہ یقین ر گا۔ آپ سے بات کرنے کی بڑی تمنا ہے۔ یقین رکھیے! آپ سے قریب آپ کے چاہنے والی ہے جو ہمیشہ آپ کے سکھ کے لئے بھگوان سے پرارتھنا کرتی رہے گی۔ صرف اتنا کافی ہے۔''
آپ کی سہیلی ویرو۔

ویرو کا نام پڑھتے ہی چندن کے ذہن پر سے راز کا پردہ ہٹ گیا۔ شادی سے پہلے اُس کے ش نے اس عورت کا نام لیا تھا۔ اس ویرو کو آج اُس نے دیکھ لیا۔ اتنے تھوڑے وقفے میں اُس عور نے دُور رہ کر بھی چندن کا دل جیت لیا۔ چندن کا سر آپ ہی آپ ویرو کے سامنے جھک گیا۔ لیے آواز سنائی دی۔

''بہو! کہاں گئی ابھی سے؟''

چاچی کی نفرت بھری آواز سن کر ویرو جلدی سے نیچے چلی گئی۔ چندن اُسے جاتے ہوئے دیکھ لگی۔ وہ سمجھ گئی تھی کہ ویرو اپنے گھر کے افراد سے چھپ کر اُسے دیکھنے کے لئے چھت پر آئی تھ ویرو کا دیا ہوا روپیہ پڑیا میں لپیٹ کر اُس نے کرتے میں چھپا لیا۔ ساس کو یہ بات بتائے یا نہیں اسی سوچ میں وہ چھت سے نیچے اُتر آئی۔

○

جگت کی شادی کی خوشی میں پورا گاؤں شریک تھا۔ عام طور پر شادی سے پہلے جو دُھوم دھا ہوتی ہے، وہ شادی کے بعد ہو رہی تھی۔ دوسرے گاؤں سے ریڑھوں میں رشتہ دار آ رہے تھے۔ اُ کے ٹھہرنے کا انتظام کیا گیا۔ روزانہ سو دوسو افراد کے کھانے کا انتظام کیا گیا تھا۔ گاؤں کے لوگ کی شادی کی باتیں کرتے ہوئے تھکتے نہیں تھے۔ سارے علاقے میں سنسنی پھیلانے والے ا پولیس کو ناکوں چنے چبوانے والا جگا ڈاکو اُن کے گاؤں کا ہے یہ اُن کے لئے فخر کی بات تھی۔ وہ کہ تھے۔

''ہمارے جگا کی شادی میں شہنائی نہ بجی تو کیا ہوا؟ رائفلوں کے دھماکوں سے خوشی پورا ہوئی۔ انسپکٹر سنہا نے جگا کی دُلہن کو اکھنڈ سوبھاگیہ وتی کا آشیرباد دیا۔ اس کے لئے بہت سے لوگ اُس کی انسانیت کی تعریف کر رہے تھے اور کوئی اس کا غلط مطلب نکال رہا تھا۔

''جس شخص نے چھ مہینے میں جگا کو ختم کرنے کی قسم کھائی ہے وہ ایسا رحم دل انسان کیسے ہو سکا ہے؟ ضرور اس میں بھی اُس کی چال ہے۔''

انسپکٹر سنہا پُراُمید تھا۔ جگت فرار ہونے میں کامیاب ہو گیا، اس میں بھی اُس نے قسمت کا کھیل دیکھا۔ شادی کی پہلی رات منانے وہ ضرور اپنے گھر آئے گا، اس وقت اُس پر ہاتھ ڈالنے کا موقع



اُسی رات سے اُس نے گاؤں میں پولیس کا سخت پہرہ قائم کر دیا۔ گاؤں کے دونوں ناکوں پر ہوں کی چوکیاں تھیں۔ وہاں موجود اہل کاروں کے علاوہ سنہا نے سادے لباس میں اپنے دو دو ی وہاں روک لئے تھے کوئی شخص گاؤں میں داخل ہو، اُسے چیک کیا جائے مبادا جگا بھیس بدل کر ائے۔ لہٰذا سامان چیک کرنے کے بہانے ہر شخص کا پورا جائزہ لیا جائے۔ سنہا نے اس بار بڑا انتظام کیا تھا تاکہ پولیس کی سرگرمی کا کسی کو ذرا سا شک نہ گزرے اور جگا کو اُس کا پتہ چل ئے اور وہ اِدھر کا رُخ ہی نہ کرے۔

جگت کی ماں، باپو اور نانا اسی اُلجھن میں تھے۔ دُولہا اور دُلہن شادی کی رسم کے بعد ہی الگ ہو تھے۔ ان دونوں کے ملاپ کے بغیر شادی کی خوشیاں منانے میں اندرونی طور پر ان کے لئے پ سا محسوس ہو رہا تھا۔

ملاپ میں جس قدر وقت گزر رہا تھا، خطرہ بڑھتا جا رہا تھا۔ جگت کی شادی میں پولیس کو جو ائی ہوئی تھی، اس کا داغ دھونے کے لئے پولیس اپنا پورا زور صرف کرے گی۔ کسی قیمت پر جگت ر کرنے کی غرض سے پولیس زمین آسمان ایک کر دے گی۔ اس دوران اگر لڑکے کو کچھ ہو گیا تو ابھی کہے گی کہ ایک ارمان بھری کنواری لڑکی کی زندگی برباد کر دی۔ سہاگ رات نہ منائی تو نسل مانے کی اُمید بھی ختم ہو جائے گی...... جگت کے نانا سوچ رہے تھے۔

پانچویں دن جگت کا ایک ساتھی گاؤں میں داخل ہو گیا۔ اُس نے اطلاع دی۔ ''جگت کا گھر آنا رے سے خالی نہیں۔ لہٰذا چندن کو باہر بھیجنا پڑے گا۔''

''مگر کہاں؟'' جگت کی ماں نے فکرمندانہ لہجے میں کہا۔

''چندن کے میکے میں...... جگت اس سے وہاں ملے گا۔ سب کو چوکنا رہنا ہے۔ پولیس کو ذرا سا نہیں ہونا چاہیے۔''

چندن کور کو میکے پہنچانے کا کام ہزارہ سنگھ کے ذمہ ڈال دیا گیا۔ شادی کے بعد ساتویں شام ن کور مردانہ لباس میں گاؤں کے لوگوں کی آنکھوں سے بچ کر میکے پہنچ گئی۔ یہ بات گھر کے ف چار افراد جانتے تھے۔ آدھی رات کو چندن کور کے پتا کے مکان کا عقبی دروازہ کھلا۔ سب کچھ م ہو چکا تھا۔ اندھیری رات کی وجہ سے پورے گاؤں میں سناٹا پھیلا ہوا تھا۔ گھر میں لالٹین کی م روشنی پھیلی ہوئی تھی۔ سہاگ رات کا لباس پہن کر چندن اپنے محبوب کے انتظار میں بیٹھی ہوئی ی۔ دروازہ کھلنے کی آواز کے ساتھ اُس کے ذہن میں پیار کے دیپ جل اُٹھے۔ اُس کا انگ انگ کنے لگا...... کمرے کی جانب بڑھتے ہوئے اپنے محبوب کے قدموں کی آہٹ چندن کے دل کی دھڑکنیں تیز کئے دے رہی تھی۔ وہ دروازے کی جانب پشت کر کے جسم کو سمیٹے بیٹھی رہی...... جگت رے میں داخل ہوا اور چندن نے نہ چاہتے ہوئے بھی گردن گھما کر اپنے محبوب کی جانب بھا۔ جگت مسکرا رہا تھا۔ چندن کور نے سٹ کر منہ پھیر لیا۔

جگت نے اندر داخل ہو کر سر سے صافہ اُتارا، شانے پر لٹکی ہوئی بندوق بستر سے ٹکا کر کھڑی کر ، پھر بستر پر بیٹھ گیا۔

بچپن میں ساتھ کھیل کر شرارتیں کرنے والے اس وقت خاموش تھے۔ اُن کی سمجھ میں نہیں آرہا کہ وہ کیا بات کریں؟ ملن سے پہلے اُنہوں نے دل ہی دل میں بہت کچھ کہنے سننے کا تہیہ کر رکھا مگر تنہائی ملتے ہی جیسے اُن کی زبانیں گنگ ہوگئیں۔ اُن کے ذہنوں سے تمام الفاظ محو ہوگئے۔

پانچ سات منٹ کے بعد جگت نے آہستگی سے چندن کی پشت پر ہاتھ رکھا۔ پریتم کے اس لمس کی منتظر ہونے کے باوجود چندن شرما کر کچھ کھسک گئی۔

"ٹھہریئے...... میں آپ کے لئے کچھ لا رہی ہوں۔" یہ کہتی ہوئی وہ باہر چلی گئی۔

کچھ دیر بعد وہ تھالی میں چاندی کا پیالہ لے کر واپس مُڑی۔ جگت اُسے پیاسی نظروں سے دیکھ رہا تھا۔ وہ حسن کا ایسا شاہکار تھی جس نے جگت کے دل کا سکون چھین لیا تھا۔ بستر پر بیٹھتے ہوئے چندن نے مدھم لہجے میں کہا۔

"زعفرانی دُودھ ہے۔" اُس کا نازک ہاتھ جگت کی جانب بڑھا۔

جگت نے ایک ہاتھ سے پیالہ تھام لیا اور دوسرے ہاتھ سے چندن کی کلائی تھام لی۔ شرم سے سمٹ کر ہاتھ کھینچتی ہوئی چندن سے اُس نے پیار سے بھرپور لہجے میں کہا۔

"اسی طرح شرماتی رہو گی تو صبح ہو جائے گی...... مجھے صبح سے پہلے چلا جانا ہے۔"

اور اُس نے چندن کو اپنی بانہوں میں سمیٹ لیا۔ رات کی خاموشی کے درمیان دو دل ایک دوسرے میں سما جانا چاہتے تھے۔ چندن نے چھت کی جانب جلتی ہوئی لالٹین کو دیکھ کر اشارہ کیا۔ جگت نے لالٹین بجھا دی۔ چندن اپنے محبوب شوہر کے قدموں پر گر کر بھرائے ہوئے لہجے میں بولی۔ "میں آپ کے سکھ کی خاطر سب کچھ کروں گی۔"

اُس کے دونوں ہاتھ تھام کر جگت نے اُسے بستر پر اپنے پہلو میں بٹھالیا۔ "صرف میرے سکھ کی خاطر؟ میرے ماں باپ کے سکون کی خاطر نہیں......؟"

اب چندن کی زبان آزاد ہوئی۔ "آپ کے اور ماتا پتا کے سکھ الگ کب ہیں؟"

"نہیں چندن! یہ بات نہیں...... میں گھر میں نہیں رہ سکتا۔ میرے ماں باپ مجھ سے جو اُمید کرتے ہیں میں پوری نہیں کر سکتا۔ لہٰذا تمہاری ذمہ داریاں بڑھ گئی ہیں۔"

"اس کی آپ فکر نہ کریں...... اُن کے کسی حکم کو میں نہیں ٹھکراؤں گی۔ اس کا یقین رکھیں۔ اور کچھ؟" چندن نے شرما کر کہا۔

جگت چندن کی نازک پشت پر ہاتھ پھیرتا ہوا سوچ میں گم ہوگیا، پھر کچھ دیر بعد بولا۔

"اور ہاں! دوسری بات...... مجھے ناچ گانے سے سخت نفرت ہے۔ تم اس بات کا خیال کرنا۔"

جگت کے ان الفاظ کا چندن نے کوئی جواب نہیں دیا کیونکہ وہ اپنے جگت کی بانہوں کے گھیرے میں تھی۔ بانہوں کا گھیرا لحظہ لحظہ تنگ ہو رہا تھا۔ اور چندن کی چڑھتی ہوئی سانسوں کے ساتھ چوڑیوں کی جھنکار کا جلترنگ کمرے میں گونجنے لگا تھا۔ رات کا شباب اپنی منزل طے کر رہا تھا......!

O

چندن کور بھیس بدل کر جب گاؤں واپس لوٹی تب پولیس کو معلوم ہوا کہ چندن نے رات گاؤں سے باہر بسر کی تھی۔ سنہا آگ بگولا ہوگیا۔



"ایک عورت تمہاری آنکھوں میں دُھول جھونک کر چلی جائے، تم لوگوں کو شرم سے ڈوب مرنا ہے۔ تم سب بیوقوف مل کر مجھے پولیس کے محکمے سے نکلوا کر رہو گے۔"

سنہا کی گرج سے سب کپکپا رہے تھے۔

سنہا کی جانب سے اعلان کی گئی مدت کو تین ماہ گزر چکے تھے۔ اس دوران تین بار جگت پولیس کو ے کر نکل بھاگا تھا۔ اب جگا اپنے گاؤں میں کبھی واپس نہیں لوٹے گا اس کا اُسے یقین ہو ا۔ اگر اُسے قابو کرنا ہے تو صرف ایک راستہ تھا، اُس کی خفیہ جگہ تلاش کی جاتی جہاں اُس کا قیام ۔ جگا کے گروہ کے کسی فرد کو رشوت دے کر اس سلسلے میں معلومات حاصل کی جائیں۔ اس صورت وہ اُس کی سرگرمیوں کے بارے میں باخبر رہ سکتا تھا۔ سنہا ہر ممکن ترکیب آزما کر جگت کے گروہ کرنے کا منصوبہ بنا رہا تھا۔

O

جگت جب صبح واپس ہوا تو اُس کے چاروں ساتھیوں نے شریر مسکراہٹوں سے اُس کا استقبال ا۔ سردار سہاگ رات منا کر آیا تھا اس خوشی کے باعث اُن کی آنکھوں میں شرارت جھانک رہی ی۔

"بھابھی کی بانہوں سے بہت جلد نکل آئے؟" ہنومان نے شرارت کا آغاز کیا۔ جگت شرما کر گے بڑھا اور اُس کی پشت پر ایک ہاتھ جڑتا ہوا بولا۔

"بیٹے! تمہاری بھی باری آئے گی۔"

ہنومان منہ بنا کر پشت پر ہاتھ پھیرتا ہوا بولا۔ "جگت! تمہارا ہاتھ بڑا بھاری ہے۔ کہیں بھابھی پشت تو نہیں سہلائی؟ بیچاری چکرا گئی ہوگی۔"

"ارے نہیں۔ میں نے تو بہت آہستہ سے پشت سہلائی تھی۔" جگت نے کہا اور دو مزید ہاتھ ان کی پشت پر جڑ دیئے۔ بے چارہ بری طرح جھک گیا۔

جگت نے اب ہنومان کو چھیڑا۔ "چندن نے تیرے لئے بھی ایک لڑکی تلاش کی ہے۔"

"میرے لئے؟" ہنومان مار بھول کر متعجب نظروں سے دیکھتا ہوا جھومنے لگا۔ "بھابھی آتے میری فکر کرنے لگی ہیں۔ بتاؤ تو وہ لڑکی کیسی ہے؟"

جگت نے بچن، کرپال اور ہوشیار کو آنکھ مارتے ہوئے مسکرا کر کہا۔ "لڑکی کی وہ بڑی تعریف ی تھی۔ چندے آفتاب چندے ماہتاب ہے۔ ایک بار دیکھ کر بھول نہیں جا سکتی۔"

"مگر میرے جیسے اناڑی سے وہ شادی کرنے کے لئے تیار ہو جائے گی؟" ہنومان نے رت لہجے میں پوچھا۔

"کیوں نہیں کرے گی...... وہ تمہاری بھابھی کی ہر بات مانتی ہے۔ کسی طرح انکار نہیں کرے ۔" یہ کہہ کر جگت جان بوجھ کر دوسری باتوں میں لگ گیا۔

"اب کہاں ڈاکہ ڈالنا چاہئے اور اس کے لئے کیا کرنا چاہئے؟"

ے تینوں ساتھی بھی جگت کی شرارت سمجھ گئے اور ہنومان کو ستانے کے سلسلے میں جگت کا دیتے۔ ہنومان کو ان باتوں سے کوئی دلچسپی نہیں تھی۔ اُس کا دل جگت کی بات کا منتظر تھا۔

وہ بار بار پہلو بدلنے لگا۔ آخر صبر نہ ہونے پر منہ بنا کر بولا۔ "ابھی بھابھی سے ملاقات کر کے آئے ہو۔ کام کی بات بعد میں ہو سکتی ہے۔ کوئی دلچسپ بات کرو! جس سے کچھ لطف بھی آئے۔"

"کیا دلچسپ بات؟" جگت نے سوال کیا۔

"اُسی لڑکی کی بات...... وہ کیسی ہے؟ کچھ اُسی کی بات کرو!"

"اچھا تو سنو!" جگت نے سنجیدہ لہجے میں کہا۔ "وہ بہت زیادہ حسین ہے۔ صرف ایک کمزوری ہے، وہ کانی ہے۔ مگر یہ کوئی خاص برائی نہیں ہے۔" جگت نے تینوں ساتھیوں کو آنکھ مار کر کہا۔

"ہاں ہنومان...... کانی لڑکی تو اچھی رہے گی۔ ایک آنکھ سے تمہیں ہی دیکھے گی۔" کرپال نے سنجیدہ صورت بناتے ہوئے کہا۔

"پھر ایک اور بھی فائدہ ہے۔ وہ ہماری طرف یا کسی دوسرے کی جانب دیکھ ہی نہ سکے گی۔ بھئی ہنومان کے لئے تو وہی مناسب رہے گی۔" بچن نے درمیان میں ٹکڑا لگایا۔

ہنومان نے کچھ نہیں کہا، لہٰذا جگت نے مزید کہا۔ "اُس کی آواز کوئل کی کوک کی طرح ہے۔ تمہاری بھابھی تعریف کر رہی تھی۔ بس سنتے جاؤ، دل ہی نہ بھرے۔ مگر تمہاری بھابھی کہہ رہی تھی...... بس ذرا ہکلاتی ہے۔ وہ جب تک جملہ مکمل نہ کرے انتظار کرنا ضروری ہوتا ہے۔"

"یہ تو اور بھی اچھی بات ہے۔" ہوشیار نے بات کو قائم رکھتے ہوئے کہا۔ "وہ مرد خوش نصیب ہوتا ہے جس کی بیوی کی زبان دراز نہ ہو۔ میں سمجھتا ہوں ہنومان کو اس پر کوئی اعتراض نہیں ہوگا۔"

"ارے...... ایک اور بات بھی یاد آئی۔" جگت نے چونک کر کہا۔ "بھئی اُس کے دانت موتیوں ایسے سفید ہے مگر......"

تب ہنومان کا ضبط ٹوٹ گیا۔ "اس میں بھی کچھ ہے؟"

"ہاں یار...... اُس کے اگلے دانت تھوڑے باہر نکلے ہوئے ہیں۔ پاؤں بڑے خوبصورت ہیں، مگر ذرا سی لنگڑاتی ہے۔ اور پشت پر چھوٹا سا کُبڑ ہے۔ ویسے لڑکی حسین ہے۔"

ہنومان غصے سے چیخ کر بولا۔ "بس بس...... بہت ہو گیا۔ مطلب یہ کہ اُس کے جسم کا کوئی بھی حصہ صحیح نہیں ہے اور میرے لئے بھابھی نے ایسی لڑکی پسند کی ہے۔"

ہنومان کا چہرہ دیکھ کر چاروں ساتھیوں نے لمبا قہقہہ لگایا۔ ابھی اُن کا قہقہہ ختم نہیں ہوا تھا کہ ہنومان بول اُٹھا۔ "ایسی لنگور کو بیاہنے سے کل رات والی حسن بانو بہتر ہے۔ اُس سے کبھی کبھی ملاقات ہو جائے تو بہتر ہے۔"

"کل رات والی حسن بانو؟" جگت نے آنکھیں چڑھا کر کہا۔ اُس کی پیشانی پر اُبھرنے والی لکیریں کسی خطرے کی علامت تھیں۔ ہنومان نہ کہنے والی بات بول گیا۔ یہ دیکھ کر تینوں ساتھی سنک اُٹھے۔ جگت خوفناک نظروں سے چاروں کی جانب دیکھنے لگا جیسے اُس کی تیز نظریں اُن کے دلوں میں اُترتی جاتی ہوں۔ "کل رات کہاں گئے تھے تم لوگ؟"

چاروں ایک دوسرے کو مجرموں کی طرح دیکھنے لگے، مگر خاموش رہے۔ جگت کو اُن کی خاموشی میں کسی اخلاقی جرم کی بو محسوس ہوئی۔ بازاری عورتوں سے اُنہیں دُور رہنے کی جگا کی سخت ہدایت تھی۔ اُس کی غیر حاضری میں وہ لوگ اُس کی ہدایت کو بھول گئے۔ اُن کے ساتھیوں نے اُس کا



...ل حکم نہ مانا ہو یہ پہلا موقع تھا۔ اور وہ بھی کافی سنجیدہ بات تھی۔ دونوں ہاتھوں کی ہتھیلیاں آپس ...ں رگڑتے ہوئے جگت دھاڑا۔

"تم لوگوں کو منع کیا تھا۔ اس کے باوجود تم لوگ اسی راستے پر......؟"

"ہم نے وہاں جا کر کوئی پاپ نہیں کیا۔" بچن نے دفاعی انداز میں کہا۔ "ناچ دیکھنا جرم تو نہیں ...ہ؟"

"ناچ......؟" جگا غصے میں بپھر کر بولا۔ "تم لوگ پاپ کی بات کر رہے ہو، مجھے ناچ سے سخت ...رت ہے۔ مگر یہ میرا اپنا معاملہ ہے۔ میں پاپ کو بھی درمیان میں نہیں لانا چاہتا۔ سوال اس کا ہے ...ہ بازاری عورت کسی کی رشتے دار نہیں ہوتی۔ جو پیسے کی خاطر تمہیں دو گھڑی خوش رکھنے کے لئے ...نے جسم کو تھرکاتی ہے، وہی طوائف پیسے کے لالچ میں تمہیں گرفتار نہیں کرائے گی، اس کا کیا ثبوت ...ہ؟" جگت کی آواز غصے سے بلند ہو رہی تھی۔ اُس کے لہجے میں تختی تھی۔ "طوائف کا منہ را جال ...ا کر پولیس تمہیں دھر لے، اس سے زیادہ ایک ڈاکو کے لئے کوئی بے عزتی نہیں۔ مجھے ایسی ...اوں نہیں چاہئے۔ ناچنے والی طوائف کے پاؤں کی پائل سے گھائل ہونے سے بہتر ہے کہ ہم ...ولیوں کی بوچھاڑ کا راگ سنتے ہوئے موت کو گلے سے لگا لیں۔ آج ہمیں اس بات کا فیصلہ کرنا ...ہ کہ کون کیا چاہتا ہے؟"

چاروں شرمندہ ہو کر جگت کا غصہ برداشت کر رہے تھے۔ اُنہوں نے پہلے جگت کو اس قدر غصے ...ں نہیں دیکھا تھا۔ اُنہوں نے خاموشی بہتر سمجھی۔ جگت کچھ دیر بعد نرم ہو گیا۔ اُس نے دھیمے لہجے ...ں کہا۔ "مرد کی ہوس کو میں اچھی طرح جانتا ہوں۔ مگر اس کے لئے تمہیں شادی کر لینی چاہئے۔ ...ن جوکھوں میں ڈال کر میں تم لوگوں کا ساتھ دوں گا۔" اس کے باوجود جب وہ خاموش رہے تو وہ ...ٹ کر بولا۔ "میں ہی مسلسل بول رہا ہوں، تم لوگ بھی جواب میں کچھ بکو!"

"جگت! تمہاری بات صحیح ہے۔ اُس حسن بانو نے جھک جھک کر بڑے پیارے انداز میں ہمیں ...ر آنے کی دعوت دی ہے۔ یہاں تک کہ اُس نے دوبارہ واپس آنے کے متعلق ہم سے تاریخ بھی ...علوم کی۔ شاید وہ ہمیں پہچان گئی ہے۔ ہماری اس غلطی کے لئے تم جس قدر چاہو ہمیں سزا دے ...تے ہو۔"

"سزا......" جگت نے ٹہلتے ہوئے کہا۔ اُس کے انداز میں سخت اضطراب تھا۔ اُس کے ذہن ...ں کوئی خیال چکر لگا رہا تھا۔ "سزا تو میں اپنے آپ کو دوں گا۔ میں اب کبھی اپنی عورت سے نہیں ...وں گا۔ یہی ہمارے لئے بہتر ہے۔"

جگت کے اس فیصلے پر سب سناٹے میں رہ گئے۔ بچن کو غصہ آ گیا۔ وہ جگت کی جانب دیکھتا ہوا ...ولا۔ "کیا کہتے ہو جگت؟ کیا تمہارے خیال میں ہم اتنے کم ظرف ہیں کہ اپنے دوست کے سکھ ...ے جلتے ہوں؟ لعنت ہے ایسی دوستی پر......" بچن کا چہرہ غصے سے سرخ ہو رہا تھا۔

اپنا ارادہ ظاہر کرنے کے طور پر بچن نے اپنے شانوں پر سے کارتوسوں کا بیلٹ اُتار کر جگت ...کے پیروں کے پاس پھینکا...... "سلام ہے ایسی دوستی کو۔"

بچن دروازے تک پہنچا، اسی لمحے جگت کی بلند آواز نے اُس کو متوجہ کیا۔ "بچن...... خبردار جو

ایک قدم بھی آگے بڑھایا۔ تمہیں میری دوستی کی قسم ہے......" آواز میں ایک پیارے دوست کی التجا تھی۔ بچن کے قدم جیسے فرش نے تھام لئے۔ وہ رُک گیا۔ جگت کارتوسوں کا بیلٹ اُٹھا کر آگے بڑھا اور بچن کے شانے پر ہاتھ رکھ کر محبت سے بوجھل لہجے میں بولا۔ "یار! آخری لمحات تک ساتھ نبھانے کے قول وقرار کرنے کے بعد اس طرح چلے جاؤ گے؟ میں اپنے الفاظ واپس لیتا ہوں۔ میں تمہاری بھابھی سے ملتا رہوں گا۔ مگر مہینے میں صرف ایک بار۔"

بچن کی آنکھوں سے پیار کے چشمے اُبل پڑے۔ وہ پلٹا اور دونوں بہادر دوست ایک دوسرے کے سینے سے لگ گئے۔ اسی خوشی اور جوش میں ہنومان، کرپال اور ہوشیار دوڑ کر اُن دونوں سے لپٹ گئے۔ اس مسرت کے دوران ہنومان نے دوستوں سے کہا۔ "چلو، میں اُس اونٹ مارکہ لڑکی سے شادی کرلوں گا۔ مجھے کوئی اعتراض نہیں۔ حسن بانو جائے جہنم میں۔"

اور سب لوگ قہقہہ لگا کر ہنس دیئے۔

○

دو ہفتے بغیر کسی سرگرمی کے گزر گئے۔ درمیان میں اس طرح آرام کرنا جگت کا اصول تھا۔ اس دوران وہ نئے اسلحہ کی خریداری اور نئے آدمیوں کی بھرتی کا کام انجام دیتا۔ ڈاکہ ڈالنے سے متعلق مخبروں کی اطلاعات کے مطابق تمام منصوبے بھی اُنہی دنوں میں تیار ہو جاتے۔ آدمی کتنے ہی اعتماد کے قابل ہوں، ڈاکو اچانک اپنے قیام کی جگہ بدلتے رہتے ہیں۔ دوپہر کے وقت اچانک حکم ملتا، سامان باندھ لو! اور ساتھی سمجھ جاتے کہ جگہ تبدیل کی جارہی ہے۔ جگت کو جگہ جگہ محفوظ مقامات پر آسرا مل جاتا تھا۔ وہ کبھی کبھی کسی جگہ دو ایک دن رُک بھی جاتا۔ اُس کے مقامی ساتھی اپنی جان کا خطرہ مول لے کر اُن کی حفاظت کرنے کے سلسلے میں ہوشیار رہتے۔ رات کے کھانے کے بعد جگت اور اُس کے آٹھ دس آدمی الاؤ کے پاس بیٹھے ہوئے ہاتھ گرم کر رہے تھے، اسی لمحے ایک مخبر آپہنچا۔

"ایک بارات ریڑھے کے کچے راستے پر آرہی ہے۔ یہ کسی زمیندار کی بارات ہے۔ بڑا قافلہ ہے۔ اچھا مال ہاتھ آنے کی اُمید ہے۔"

سب لوگ ہوشیار ہو گئے۔ بارات کہاں سے روانہ ہوئی ہے کہاں جارہی ہے؟ اس کی تفصیل معلوم کی۔ بارات کے ساتھ کتنے مسلح افراد ہوں گے؟ یہ بھی معلومات حاصل کر لی گئیں۔ کچھ مخبر بارات کی سمت روانہ کئے گئے۔ کچھ دیر بعد ہی اُنہوں نے اندازہ کرلیا کہ بارات دو گھنٹے میں ایک مخصوص جگہ سے گزرے گی۔ لہٰذا بارات کو گھیرنے کا پروگرام بنا کر دس بارہ ساتھیوں کے ساتھ جگت روانہ ہوا۔

دو بلند چٹانوں کے درمیان سے گزرتے ہوئے ریڑھے کے کچے راستے پر پہنچ کر جگت نے اپنا گروہ دو حصوں میں تقسیم کر دیا اور راستے کے دونوں جانب اُونچائی پر اُنہوں نے مورچے بنا لئے۔ سردی کم کرنے کے لئے دو جگہ چھوٹے چھوٹے الاؤ جلائے گئے اور بارات کا انتظار ہونے لگا۔ ساتھ ہی تیل کی چار مشعلیں بھی تیار تھیں۔ ڈاکہ مارتے وقت اُنہیں جلانا تھا۔ بارات لوٹنے کے طریقے سے سب ہی واقف تھے، پھر بھی جگت نے اُنہیں سمجھایا۔

"دلہن کے جسم کو کوئی ہاتھ نہیں لگائے گا۔ اس کے علاوہ دوسری عورتوں کو پریشان کئے بغیر اُن



کے زیورات پر قبضہ کرنا ہے۔ مرد اگر مداخلت کریں، اس سلسلے میں اُن کی مرمت کرنے کے علاوہ کچھ نہیں کرو گے۔ جیسے ہی میں آواز دوں، چار آدمی سامنے سے، چار عقب سے اور دو دو آدمی درمیان سے اُنہیں پوری طرح گھیر لیں گے۔" سب نے اثبات میں سر ہلا دیئے۔

آدھے گھنٹے کے بعد اُنہیں دور روشنیاں حرکت کرتی نظر آنے لگیں۔ روشنیوں کی لائن دیکھ کر اُنہوں نے اندازہ لگا لیا کہ بارات کے سجے ہوئے ریڑھے آرہے ہیں۔ جگت نے دھیمی آواز میں سب کو ہوشیار کیا۔ سب کی نظریں اندھیرے کے پار روشنیوں پر جمی ہوئی تھیں۔ اُونچے نیچے کچے راستے پر لڑھکتے ہوئے ریڑھے آہستگی سے آگے بڑھ رہے تھے۔ ریڑھوں میں لکڑی کی چھت سے لٹکتی ہوئی لالٹینیں ریڑھوں کی حرکت کے ساتھ ہلتی ہوئی عجیب سی معلوم ہو رہی تھیں جیسے اندھیری زمین پر ستارے ٹمٹما رہے ہوں۔ ڈاکوؤں کا خطرہ ہونے کے باوجود بارات رات کو کیوں آرہی تھی؟ اس کے لئے سب لوگوں کو تعجب تھا۔

رات کے سناٹے کو چیرتی ہوئی بیلوں کے گلے میں بندھی ہوئی گھنٹیاں عجیب سا ساز بجا رہی تھیں۔ جگت نے ایک مشعل الاؤ پر رکھ کر جلائی۔ اُس نے گنا، سات سجے ہوئے ریڑھے تھے۔ دونوں چٹانوں کے درمیان والے راستے میں ریڑھے داخل ہو گئے۔ اسی لمحے ایک زوردار دھماکے سے فضا تھرا گئی۔ ایک گرجدار آواز گونج کر رہ گئی......

"رُکو......!"

ریڑھے والوں نے بیلوں کی لگامیں کھینچ لیں۔ سردی میں ریڑھوں میں سکڑ کر سوئے ہوئے باراتی جاگ اُٹھے۔ پورے ماحول پر خوف مسلط ہو گیا۔ ہر ایک اپنی جگہ سناٹے میں رہ گیا۔

"کون ہے؟ کون ہے؟" کی آوازیں سنائی دینے لگیں۔

جگت، مشعل بلند کر کے زمین پر اوندھا لیٹ گیا۔ اُس کا اندازہ غلط نہیں تھا۔ دنادن کی آواز کے ساتھ دو گولیاں سنسناتی ہوئیں مشعل کے قریب سے گزر گئیں۔ بیل بھڑکنے لگے۔ جگت کسی قسم کی حرکت کئے بغیر زمین پر چپک کر لیٹا رہا۔ اُس نے سوچا تھا شاید اور بھی فائرنگ ہو گی لیکن اس عرصے میں اُس کے ساتھیوں نے اندھیرے کی چادر سے نکل کر پوری بارات کو کامیابی کے ساتھ گھیرے میں لے لیا۔ رائفل برداروں کو اُنہوں نے قبضے میں لے لیا تھا۔

ہنومان کی گرجدار آواز گونجی۔ "خبردار...... اگر کسی نے ذرا سی بھی حرکت کی تو اُسے گولی مار دی جائے گی۔"

سات ریڑھے ایک لائن میں کھڑے ہوئے تھے۔ اُن ریڑھوں میں سے تیسرے ریڑھے کے بیلوں کے درمیان ایک رائفل بردار چھپ گیا۔ گھٹنوں کے بل بیٹھ کر اُس نے ہنومان کے سر کا نشانہ لے کر جلتی ہوئی مشعل کی روشنی میں بچن نے اُسے دیکھ لیا اور پھر چیتے کی طرح جست لگا کر اُس کی پشت سے جلتی ہوئی مشعل لگا دی۔ اُس شخص کے ہونٹوں سے دلخراش چیخ نکل کر فضا میں بکھر گئی۔ ساتھ ہی رائفل کی نال سے نکل کر سنسناتی ہوئی ایک گولی ایک بیل کی گردن کے آر پار ہو گئی۔ بیل نے لمبی چیخ ماری اور زور سے کودا، ساتھ ہی اُس ریڑھے سے بندھی ہوئی رسی بھی ٹوٹ گئی۔ ریڑھا ایک طرف اُلٹ گیا۔ اسی کے نیچے رائفل بردار شخص دب گیا۔ اندر بیٹھے ہوئے تین

آدمی باہر کی جانب گرے۔ ڈولہا اپنی تلوار کے ساتھ زمین پر چت گرا۔ ہنومان کی خوفناک آ
دیکھ کر وہ کپکپانے لگا۔

اسی عرصے میں جگت اُن کے درمیان پہنچ چکا تھا۔ سب سے پہلے تڑپتے ہوئے بیل کو فائر کر کے ٹھنڈا کر دیا۔ پھر زوردار آواز سے گرجا۔ ''تم لوگوں نے ذرا بھی چالاکی دکھانے کی کی تو اس شخص کی لاش اس بیل کی لاش کے قریب بچھا دی جائے گی۔ قابو کیے ہوئے لوگوں پریشان نہیں کرتا اور مقابلہ کرنے والے کو بخشتا نہیں۔''

جگا کا نام سن کر ہی باراتی کپکپانے لگے۔ جگت نے اپنے ساتھیوں کو اشارہ کیا۔

عورتوں کے ناک، کان، گردنوں اور اُنگلیوں یا ہاتھوں پر سے سونے کے زیورات اُ لگے۔ سخت سردی میں ڈاکوؤں کے خوف سے کپکپاتے ہوئے باراتیوں میں سے ایک شخص نے جوڑ کر جگت سے کہا۔

''تمہارا نام ہم نے بہت سنا ہے۔ اور تمہاری پارٹی عورتوں کو نہیں لوٹتی یہ بھی سنا ہے۔''

''تم نے غلط سنا ہے میرے دوست!'' جگت نے تلخ سی مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔ ''میں عو کی عزت نہیں لوٹتا۔ اکیلی ہو تو اُس کے زیورات پر ہاتھ بھی نہیں ڈالتا۔ میں جانتا ہوں کہ تم مرد، عورت کی آڑ لے کر جس قدر ہو سکے مال بچانے کی کوشش کرتے ہو۔ تمہاری یہ چال میں چکا ہوں۔ اس کے باوجود دُلہن کے جسم کو ہاتھ نہیں لگایا جائے گا۔ وہ ہر طرح سے محفوظ رہے گی۔

''دُلہن......؟'' ایک شخص نے کہا۔

''اس بارات کے ساتھ دُلہن نہیں ہے۔ ڈولہا بغیر شادی کیے بارات واپس لے جا رہا ہے۔'' ڈولہا کے باپ نے عاجزانہ لہجے میں کہا۔

''جی ہاں حضور! ہم تو دو طرف سے لٹے ہیں۔ لڑکی کا باپ بے ایمان ثابت ہوا۔ اُس نے سے طے کیا ہوا جہیز نہیں دیا اور واپسی میں یہاں بھی لٹے۔ ہمیں جانے دیں۔''

جگت سوچ میں ڈوب گیا۔ مشعل کی روشنی میں اُس کے چہرے کے تاثرات میں تبدیلی د زمیندار کو بچ جانے کی اُمید پیدا ہوئی۔ مگر جگا کے ذہن میں دوسرا طوفان کروٹیں بدل رہا تھا۔

''بارات منڈپ سے واپس لوٹی۔ باپ کی بے ایمانی کی سزا تم نے معصوم بچی کو دی۔ آ بیچاری کی زندگی کا تم لوگوں نے خیال نہیں کیا؟'' جگت نے دانت پیس کر کہا۔ اُس کی آنکھیں کی وجہ سے پھیل گئیں۔

ڈلہا کے باپ نے بچاؤ کرتے ہوئے کہا۔ ''ہم لڑکے کو بیاہنے ہی تو گئے تھے۔ مگر طے کیا جہیز ملنا چاہئے تھا۔ آپ جہیز دلا دیں تو ہم منڈپ کی جانب لوٹنے کو تیار ہیں۔''

جگت نے دانت پیس کر آنکھیں پھیلاتے ہوئے ایک گھونسہ اُس کی پسلی پر جڑتے ہوئے تو لہجے میں کہا۔ ''احمق کے بچے! تو مجھ سے سودے بازی کر رہا ہے؟ مجھے لڑکی کا باپ سمجھتا ہے؟''

جگت غصے میں بپھر گیا۔ اُس نے ڈولہے کا کالر مضبوطی سے تھام کر اُس کا جسم ہلا دیا۔

''اُلو کے پٹھے! تجھ کو بھی اپنی ہونے والی معصوم بیوی پر رحم نہیں آیا جو تو شادی کیے بغیر ہیر لٹانے کی طرح پلٹ گیا؟''



ڈولہا کے پیر پہلے کپکپائے، پھر لرزنے لگے۔ ''کیا کروں...... میرے باپو نے حکم دیا، لہٰذا میں چلا آیا۔ ورنہ مجھے خود بھی وہ لڑکی پسند ہے۔''

جگت نے اُسے دھکا دے کر الگ ہٹا دیا۔ وہ اپنے ذہن میں کوئی فیصلہ کر چکا تھا۔ پہلو سے اپنا ستول نکال کر اُس نے آواز دی۔ ''ہنومان!...... بچن!''

دونوں حاضر ہو گئے۔

''میری گھوڑی اور اپنے گھوڑے یہاں لے آؤ!'' پھر کرپال اور ہوشیار سنگھ کو الگ بلا کر سرگوشیانہ لہجے میں کچھ کہنے لگا۔

جگا کیا کرنا چاہتا ہے؟ ڈولہا کا باپ نہ سمجھ سکا۔ وہ گھبرایا ہوا سا اُن کی حرکات و سکنات دیکھ رہا تھا۔ ہنومان اور بچن سنگھ گھوڑے لے کر آ گئے۔ لہٰذا جگت نے زمیندار کو حکم دیا۔

''چل...... گھوڑے پر سوار ہو جا!'' پھر ہنومان سے کہا۔ ''تم اس کے گھوڑے پر بیٹھ جاؤ! میں دولہے کو اپنے ساتھ سوار کراتا ہوں۔ ایک اور شخص ہمارے ساتھ چلے گا۔''

''مگر ہمیں آپ کہاں لے جا رہے ہیں؟'' ڈولہے کے باپ نے کپکپاتے ہوئے لہجے میں کہا۔

''منڈپ میں...... تمہارے بیٹے کی شادی کرائیں گے۔'' جگت نے زہریلی مسکراہٹ لبوں پر پھیلا کر کہا۔

ڈولہے کا باپ کچھ کہنا چاہتا تھا، اسی لمحے ہنومان نے اُس کی پشت پر ایک گھونسہ جڑتے ہوئے کہا۔ ''چپ رہو...... ہم جو کہتے ہیں اسی طرح کرو گے تم لوگ۔ تم خوش نصیب ہو جو جگا تمہارے بیٹے کی شادی میں شرکت کر رہا ہے۔''

جگت نے گھوڑی کی لگام کھینچ کر ایڑ لگائی اور گھوڑی ہوا سے باتیں کرنے لگی۔ اُس نے جانے سے پہلے ساتھیوں کو کہا۔ ''کوئی غریب بچی جہیز کی وجہ سے کنواری رہ جائے، یہ ناانصافی میں برداشت نہیں کروں گا۔''

○

منڈپ میں سناٹا چھایا ہوا تھا...... چار گھنٹے پہلے جہاں شہنائیوں کی گونج سے پورے گاؤں کی فضا میں موسیقی کی پیاری آواز گونج رہی تھی، وہاں اب ایک ارمان بھری کنواری کی ہچکیوں کی آوازیں آ رہی تھیں...... اُس کا غریب کمزور باپ اپنے سر پر ہاتھ رکھے رو رہا تھا۔ لڑکی کی سوتیلی ماں کی زبان اس وقت قینچی کی طرح چل رہی تھی۔

''اس لڑکی کے نصیب ہی خراب ہیں۔ منڈپ میں آیا ہوا ڈولہا بغیر شادی کیے لوٹ گیا، اب بھی رونے کی اداکاری کر رہی ہے؟ رونے کی بجائے اپنے آپ کو کسی کنوئیں میں گرا کر بوجھ ہلکا کر لے۔''

لڑکی کے نانا اور گھر کے لوگ لڑکی کی حمایت میں بولے۔ ''تم یتیم بچی کو تسلی دینے کی بجائے طعنے دے رہی ہو؟ بارات واپس لوٹ گئی، اس میں بچی کا کیا قصور؟ قصور تمہارے سگے بیٹے کا ہے جو سوتیلی بہن کی شادی کے زیورات لے کر فرار ہو گیا۔''

''خبردار! جو تم نے میرے بیٹے کا نام لیا۔'' لڑکی کی سوتیلی ماں بھڑک کر بولی۔ ''وہ بیچارہ تو

اپنے باپ کے ساتھ جھگڑا کر کے گھر سے چلا گیا۔ زیورات چرانے کا اُس پر الزام دھرتے ہو۔ لوگوں کو شرم نہیں آتی؟"

زبانی جھگڑا، مار دھاڑ میں تبدیل ہو رہا تھا، اسی لمحے چار گھوڑے منڈپ میں داخل ہو کر گئے۔ سب کی نظریں اس جانب متوجہ ہو گئیں۔ وہ آنکھیں پھیلائے اس طرح عجیب منظر دیکھنے لگے جیسے وہ کوئی خواب ہو۔ جگت گھوڑے سے جست لگا کر زمین پر کھڑا ہو گیا۔ اُس کے ہاتھ میں پستول نظر آ رہا تھا۔ شانے پر رائفل لٹک رہی تھی۔ دُولہے کو بازو سے تھام کر گھوڑے سے اُتارتے ہوئے بولا۔ "احمق کے بچے! نیچے اُتر۔"

اُس کی تحکمانہ آواز سے سب چونک کر اُس کی جانب غور سے دیکھنے لگے۔ ہنومان نے دُولہے کے باپ کو بڑے رُعب سے نیچے کھینچ لیا۔

"لڑکی کا باپ کہاں ہے؟" جگت نے آواز دی۔ بوڑھا، جگت کے سامنے جا کر کھڑا ہو گیا۔

"فوراً دھرم گرو کو بلاؤ اور شادی کا انتظام کرو!"

یہ الفاظ سسکتی ہوئی لڑکی کے کانوں سے ٹکرائے۔ اُس نے پہلی بار اپنا سر اُٹھا کر آنسو بھری آنکھوں سے اُن کی جانب دیکھا۔ رو رو کر اُس کی آنکھیں سرخ ہو رہی تھیں۔ آنکھوں کا کاجل آنسوؤں کے ساتھ بہہ کر رُخساروں پر پھیل گیا تھا۔ اُس کی ایسی مظلوم حالت دیکھ کر جگت کا دل پسیج گیا۔ اُس نے لڑکی کے قریب جا کر اُس کے سر پر ہاتھ رکھا اور بولا۔

"بہن! کھڑی ہو جاؤ...... میں تیرے دُولہے کو واپس لے کر آیا ہوں۔"

لڑکی کی آنکھوں سے مسرت کے چشمے پھوٹ نکلے۔ اُس نے احسان مندانہ انداز میں سر جھکا کر پوچھا۔ "آپ کون ہیں......؟"

"میں کون ہوں، یہ جان کر تم کیا کرو گی؟ پھر بھی میں بتا رہا ہوں...... جگا ڈاکو کا نام تم نے سنا ہوگا۔ میں وہی ہوں۔" جگا نے مسکرا کر کہا۔

لڑکی نے جگت کی جانب دیکھا اور احسان مندانہ طور پر اُس کا سر جگت کے قدموں میں جھک گیا۔ وہ بلک بلک کر رونے لگی۔ جگا نے اُسے دونوں شانے تھام کر اُٹھایا اور وہ بہن کی طرح اُس کے سینے میں سر چھپا کر رونے لگی۔ جگا پیار سے اُس کے سر پر ہاتھ پھیرنے لگا۔

ہر کوئی جگا کے رُوپ میں بھگوان کو دیکھ رہا تھا۔ وہ سوچ رہے تھے، بھگوان بھی اسی طرح اپنے پجاریوں سے پیار کرتا ہے۔

لڑکی کے باپ نے محسوس کیا جیسے جگا کے رُوپ میں خود بھگوان اُس کی عزت بچانے آئے ہیں۔ نہیں تو وہ صبح لوگوں کے طعنے سننے سے پیشتر زہر پی کر اپنا خاتمہ کر لینے کا تہیہ کر چکا تھا۔

دھرم گرو آیا۔ جگت نے دُولہے کو گھورتے ہوئے دُلہن کے ساتھ مقدس گرنتھ کے قریب بیٹھ جانے کا اشارہ کیا اور دُولہا سدھائے ہوئے کتے کی طرح چپ چاپ دُلہن کے برابر بیٹھ گیا۔

لڑکی کا باپ دوزانو بیٹھ کر جگت کے سامنے ہاتھ جوڑتا ہوا بولا۔ "تم ڈاکو نہیں دیوتا ہو۔ اگر عین موقع پر میری مدد کو نہ آتے تو میری زندگی ختم ہو جاتی۔ اب اتنا اور احسان کرو کہ کھانا کھا کر جاؤ۔"

جگت نے اُسے آہستگی سے کھڑا کیا۔ "جب تک لڑکی ڈولی میں نہیں بیٹھ جاتی، ہم یہیں رہیں



بڑے میاں!" جگت نے مسکرا کر بوڑھے سے کہا۔ "اب وہ جگت کی بہن ہے۔ لہٰذا اُسے سسرال میں تکلیف نہ ہو، یہ دیکھنا میرا کام ہے۔ آپ فوراً ساری رسوم پوری کریں۔" پھر سب کی جانب گھوم کر بولا۔ "خبردار! کوئی منڈپ کے باہر نہیں جائے گا ورنہ گولی ماردی جائے گی۔"

سب چپ چاپ سن رہے تھے۔

دھرم گرو مقدس کتاب پڑھنے لگے۔ لڑکی کے خاندان والوں کے چہروں پر روشنی پھیل گئی۔ دُولہا کے باپ کا چہرہ اُتر گیا۔ جگت نے اپنے چوتھے ساتھی کو چوکیداری کی غرض سے مکان کے پچھلے حصے میں بھیج دیا اور خود ہنومان اور بچن کے ساتھ اُوپری منزل پر چلا گیا۔

دُلہن والوں نے اُن کے لئے مٹھائی کے تھال اُوپر بھیج دیئے۔ شادی کی رسم پوری ہونے کے بعد دُلہا اور دُلہن اپنے بزرگوں کے چرن چھونے لگے۔ اسی لمحے ایک سب انسپکٹر چند پولیس والوں کے ساتھ منڈپ میں داخل ہوا...... سب لوگ چونک کر اُسے دیکھنے لگے۔ شاید ڈاکوؤں کا تعاقب کرتے ہوئے پولیس والے یہاں تک پہنچے ہیں۔ ایسا سوچتے ہوئے لوگوں نے پولیس کے ساتھ دُولہا کے سوتیلے بھائی کو دیکھا جسے ہتھکڑی لگی ہوئی تھی اور پولیس سب انسپکٹر کے ہاتھ میں ایک چھوٹا سا صندوق نما ڈبہ تھا...... سب انسپکٹر نے دُلہن کے باپ سے کہا۔

"تمہارا یہ صاحبزادہ اچانک ہمارے ہاتھ لگ گیا۔ ہم لوگ ڈاکوؤں کی تلاش میں گشت کر رہے تھے۔ یہ زیورات کا ڈبہ لے کر مشکوک انداز میں بھاگ رہا تھا۔ ہم نے اسے پکڑ کر پوچھ گچھ کی تو پتہ چلا وہ یہاں سے زیورات چرا کر فرار ہوا ہے۔"

لڑکی کے باپ نے دانت پیس کر اپنے بیٹے کو دو چانٹے جڑ دیئے۔ "کتے! بہن کی امانت پر ڈاکہ ڈالا تو نے......"

دُولہے کا باپ مسرت سے جھومنے لگا۔ "شاباش سب انسپکٹر صاحب! آپ نے ہم پر بہت بڑا احسان کیا ہے۔" یہ کہہ کر اُس نے زیورات کا ڈبہ لینے کے لئے ہاتھ بڑھا دیا۔

سب انسپکٹر گرجا۔ "ابھی دیر ہے مسٹر! عدالت میں مقدمہ چلے گا، پھر یہ آپ کو ملیں گے۔ اُس وقت تک یہ سرکاری تحویل میں رہیں گے۔"

دُولہا کا باپ شرمسار ہو گیا۔ پولیس کی موجودگی میں اُس کی اصلیت واپس آ گئی۔ وہ سب انسپکٹر کو ایک جانب لے جا کر اُس کے کان میں سرگوشی کرنے لگا۔ سب انسپکٹر کی آنکھیں پھیل گئیں۔ اُس کے چہرے کے تاثرات صاف بتا رہے تھے کہ اُسے یہاں جگا کی موجودگی کے بارے میں بتایا گیا ہے۔

سب انسپکٹر نے پستول ہاتھ میں مضبوطی سے تھام لیا اور اُوپری منزل کی طرف بڑھا۔ اپنے ساتھی پولیس والوں سے اُس نے کہا۔ "مکان کے گرد گھیرا ڈال دو! خبردار ڈاکو فرار نہ ہونے پائیں۔"

سب انسپکٹر کو اُوپری منزل کی جانب بڑھتے دیکھ کر لڑکی کا باپ درمیان میں آ گیا۔

"صاحب! مٹھائی کھا کر پھر کچھ کیجئے گا۔"

سب انسپکٹر نے اُسے ایک طرف دھکیل دیا۔ دُولہے کا باپ سوچ رہا تھا۔ "ہمیں دوطرفہ فائدہ ہوگا، جہیز پورا ملے گا اور پانچ ہزار کا انعام بھی۔ بھولے نصیب والی ہے ابھی اس نے میرے چرن

چھوٹے اور یہ مسرت آمیز انقلاب آگیا۔ اب ہمیں کافی دولت ملے گی.....!''

ڈولہے کے باپ کے چہرے سے مسرت پھوٹی پڑ رہی تھی۔ سب انسپکٹر اُوپری منز
دروازے کے قریب پہنچ کر رُک گیا۔ پولیس والوں نے رائفلوں کی نالیں دروازے سے لگا
دروازے کو زور کا دھکا دیا۔ مگر دروازہ اندر سے بند تھا۔ اُس نے پولیس کو تیار رہنے کا اشا
دروازہ تھپتھپایا۔ اندر سے کوئی جواب نہ ملا۔ سب انسپکٹر دروازے کو زور سے دھکا دیتے
چیخا۔ ''تم لوگ چاروں سمت سے گھیرے جا چکے ہو...... جان پیاری ہے تو اپنے آپ کو
حوالے کردو۔ اپنے ہتھیار زمین پر پھینک دو۔''

مگر اندر سے جواب میں خاموشی رہی...... سب کے دل دھڑک رہے تھے۔ جان بچا
لئے لوگ بھاگنے لگے کہ شاید پولیس اور ڈاکوؤں کے درمیان فائرنگ ہو اور وہ بے گناہ
جائیں۔ سب انسپکٹر نے پولیس والوں کو حکم دیا۔ ''دروازہ توڑ دو......!''

پولیس والوں نے دھڑا دھڑ دروازے پر لاتیں مارنی شروع کر دیں۔ چند ہی لمحوں میں د
جھٹکے سے کھل گیا..... رائفلوں کا نشانہ کمرے کی جانب کرتے ہوئے سب انسپکٹر نے گرجدا
میں کہا۔ ''تمہارا کھیل ختم ہو چکا ہے، لہٰذا ہاتھ اُٹھا کر سامنے آجاؤ!''

پھر بھی اندر سے کوئی جواب نہیں ملا۔ لہٰذا دو پولیس والوں کو اُس نے آگے دھکا دیا اور
سے کمرے میں داخل ہو گیا۔ ''ڈاکو اتنی آسانی سے اپنے آپ کو پولیس کے حوالے نہیں کریں
سب انسپکٹر نے سوچا۔ مگر اُسے ڈاکوؤں کی خاموشی سے مسرت تھی۔

آگے بڑھتے ہوئے پولیس والوں نے اپنے افسر سے کہا۔ ''جناب! یہاں تو کوئی نہیں ہے
سب انسپکٹر کا چہرہ لٹک گیا۔ اُس نے دیکھا کمرے کی چھت میں بڑا سا سوراخ نظر آرہا تھا
میں سے دکھائی دینے والے آسمان کے ستارے چمک چمک کر سب انسپکٹر کا مذاق اُڑا رہے تھے
جگت کو شک تھا یقیناً کوئی نہ کوئی پولیس کو کسی نہ کسی طرح مطلع کر دے گا لہٰذا وہ کمرے کو
سے بند کر کے اپنی موجودگی کا احساس دلاتے ہوئے چپ چاپ فرار ہو گیا۔

OOO



طلوع ہوتی ہوئی سحر کی ہلکی گلابی ٹھنڈی ہوا چندن کے رُخساروں پر تھپکیاں دے رہی تھی۔ وہ
اِل کر جاگ گئی جیسے اُس کا محبوب اپنے بھیگے لبوں سے اُس کے حسین رُخساروں کو چھو کر اُسے
ٹھی نیند سے جگا رہا ہو...... چندن نے ایسا حسین خیال محسوس کر کے آنکھیں بند کر لیں۔ اُس کے
الم میں میٹھی گدگدی سی ہونے لگی۔ شوہر کی جدائی میں کٹتی ہوئی راتیں اُسے بڑی طویل لگتیں۔
ات اکیلے میں جب وہ اپنے بستر پر لیٹتی تو جگت سنگھ کی یادیں اُسے گھیر لیتیں اور وہ حسین خیالوں
ں کھو جاتی۔ اور پھر کسی چھوٹے معصوم بچے کی طرح نیند اُسے اپنی آغوش میں لے لیتی۔ پھر وہ
ہوں کی حسین وادیوں میں بھٹکتی ہوئی جگت کے پاس پہنچ جاتی۔ لیکن صبح جب آنکھ کھلتی تو دل بیٹھ
تا۔ چندن بستر سے اُٹھ کر بیٹھ گئی، آنکھیں مل کر دیکھا، اُجالا پھیل چکا تھا۔ اُس نے اپنے سڈول
م کو غور سے دیکھا اور اپنے جسم کے نشیب و فراز کو دیکھ کر وہ آپ ہی آپ شرما گئی۔ پھر اُسے خیال
یا کہ نیچے مکان میں لسی بنائی جا رہی ہے۔ وہ جلدی سے کھڑی ہو گئی۔ اُس نے دیکھا ماں جی نے
ں کے قدموں کی آہٹ نہیں سنی۔ شاید وہ بھی اُس کی طرح اپنے بیٹے کی یاد میں گم تھیں۔ چندن
نے جھک کر انہیں پرنام کیا۔ ساس نے ہاتھ اُٹھا کر دُعا دی۔

''بہو بیٹی! آج تم جلدی اُٹھ گئیں؟''

''جلدی نہیں ماں! دیر سے اُٹھی ہوں۔'' چندن نے مسکرا کر کہا۔ ''بہو کو تو ساس سے پہلے اُٹھ
جانا چاہئے۔''

''تم سے یہ کس نے کہا؟''

''کہا کسی نے نہیں۔ مگر آپ ہی بتائیں جب آپ بیاہ کر اس گھر میں آئیں تو ساس سے پہلے
اُٹھ کر کام نہیں کرتی تھیں؟'' چندن نے مسکرا کر پوچھا۔

بہو کی بات سے ساس کو مسرت ہوئی۔ پھر بولیں۔ ''تم بہت ہوشیار ہو گئی ہو۔ اس طرح تم مجھ
سے پوچھنا چاہتی ہو کہ میں ساس سے پہلے اُٹھتی تھی یا نہیں؟''

چندن نے ماں جی کو کام کرنے سے روک دیا۔ ''آپ کھڑی ہو جائیں۔ میں کروں گی۔'' مگر
ماں جی اپنی جگہ سے نہیں ہلیں۔

''بہو! تمہیں کتنی بار کہا ہے کہ گھر کے کام میں تمہیں ہاتھ نہیں لگانا۔ ابھی تو میری پیاری بہو کے
ہاتھوں کی مہندی بھی نہیں سوکھی۔ اور تمہیں کام کرتے دیکھ کر لوگ مجھے طعنے دیں گے کہ یہ کیسی ساس
ہے، ابھی کل بہو لائی ہے اور آج اس سے کام کرا رہی ہے۔ تم مجھے طعنے سنواؤ گی؟''

''ماں! ایک مہینہ ہو چکا ہے میری شادی کو۔ مگر پھر بھی آپ کوئی بھی کام نہیں کرنے دیتیں۔''
ماں کے ہاتھ سے کام لیتے ہوئے مسکرا کر بولی۔ ''نئی بہو تو دن مگر مجھے تیس دن ہو گئے ہیں۔''

''تیس دن'' کے الفاظ پر چندن نے خاص وزن دیا۔ لہٰذا ماں سمجھ گئی۔ وہ آہ بھر کر بولیں۔

''چندن! میں جانتی ہوں۔ تیس دن میں ایک بار میرا لڑکا تم سے ملا ہے۔'' چندن کے ... کرتے ہوئے رُک گئے۔ پھر ساس کا خیال اس بات سے ہٹانے کی غرض سے بولی۔

''ماں جی! بہت دِنوں بعد کام ہاتھ لگا ہے لہٰذا مجھے مسرت ہو رہی ہے۔ کام نہ کرنے ... عرصے بعد کاہلی چھا جاتی ہے۔ یہ بات غلط ہے ماں......'' ساس خاموش رہی۔ کچھ دیر بعد بولی۔ ''کس خیال میں گم ہو ماں؟''

''مجھے میری جوانی یاد آ گئی۔'' جگت کی ماں اس طرح بولیں جیسے جوانی کی تصویر اُن کی آ... کے سامنے ہو۔ وہ کھوئے ہوئے انداز میں بولیں۔ ''جب میں تم سے بھی عمر میں چھوٹی تھی تو ... بچے کی ماں بن چکی تھی......!'' چندن یہ سن کر شرما گئی۔ مگر ماں جی کھوئے ہوئے انداز میں بو... رہی تھیں۔ ''میری ماں مجھے لسی بنانے کے لئے بٹھا لیتی اور کہتی بیٹی! عورت کی تربیت کا آغا... سے ہوتا ہے۔ جب زندگی کا بوجھ ذہن پر بڑھ جاتا ہے تو عورت اس بوجھ کو ہلکا کرنے کے ... اپنے گھر کے کام کا بوجھ اُٹھا لیتی ہے اور اس وقت تک اپنے آپ کو مصروف رکھ سکتی ہے جب تک ... کوئی کرن اس کے گھر میں اُجالا نہ پھیلا دے۔ اپنی ماں کی یہ باتیں اس وقت میری سمجھ میں ... آتی تھیں مگر اب میں سمجھتی ہوں وہ سچ کہتی تھیں۔ بیٹے کی جدائی میں دُکھتے ہوئے دل کو قابو ... رکھنے کے لئے میں زیادہ سے زیادہ کام کرتی ہوں تاکہ اس کی یاد کو زیادہ سے زیادہ دُور رکھ سکوں ... مگر تمہیں دیکھ کر میرے دل میں ٹھنڈک ہوتی ہے جیسے میرا جگا میرے پاس ہو۔'' اُسی لمحے کم... کے اندر سے جگت کے باپو کی آواز سنائی دی۔

''صبح ہی صبح بہو کے کان میں کیا تقریر کر رہی ہو؟''

چندن کے اس گھر میں آنے کے بعد بیوی اور شوہر میں دلچسپ نوک جھونک ہوتی رہتی تھی ... کو کسی طرح تکلیف نہ ہو اس کا ساس اور سسر کو ہر وقت خیال رہتا۔ سوہن سنگھ کھنکارتے ہوئے ... آئے۔ اسی لمحے جگت کی ماں نے منہ بنا کر کہا۔

''میں تمہاری بہو کو کچھ پڑھا نہیں رہی تھی۔ ہم ساس بہو دُکھوں کی بات کر رہی تھیں۔ میری ... ایسی نہیں کہ اسے کام سکھانا پڑے۔ سمجھے آپ؟''

''یہ تو میری گود میں پل کر جوان ہوئی ہے، مجھے تم سے زیادہ خبر ہے۔ مگر تم ابھی کام کے ... میں میری بہو کو سبق دے رہی تھیں۔ بہو کی تعریف کر کے اس سے کام لینا تمہیں خوب آتا ہے۔''

چندن دونوں کی نوک جھونک دیکھ کر مسکرا دی۔ جواب میں ماں جی نے کہا۔

''دیکھا چندن! میں نہ کہتی تھی گاؤں کے لوگ تمہیں کام کرتے دیکھ کر مجھے طعنے دیں گے ... یہاں تو گھر سے شروعات ہو گئی۔'' پھر منہ دھونے کے لئے پانی کا برتن بھرتی ہوئی بولیں۔ ''جو ... لاڈلے سسر بنے ہو تو بیچاری بہو کو میکے چند دن رہنے کے لئے نہیں بھیجیں گے تاکہ اس کا دل ... ہو...... یا پھر اس کے لئے اچھا دن نجومی سے معلوم کریں گے؟''

''جگت کی ماں! ایسی کوئی بات نہیں۔ میں نے سوچا جگت کا آدمی آئے گا تو اُس سے معلوم ... لیں گے کہ اُس کی کیا مرضی ہے؟'' ''سنا ہے بیاہ کئے بغیر واپس لوٹتی ہوئی برات لوٹنے گیا، وہاں ...



...آدھے راستے سے واپس منڈپ میں لے گیا اور اُس کی شادی کرا دی۔ پوری دنیا کی فکر ... مگر گھر کی طرف سے غافل ہے۔'' سوہن سنگھ چندن کی طرف دیکھتے ہوئے ماں جی سے ... ''الگ ہوتے ہوئے بہو کو کچھ کہہ گیا ہے؟'' پشت کی جانب کھڑے ہوئے سسر کے سوال ... میں چندن نے انکار میں سر ہلا دیا۔ پھر وہ اندر چلی گئی۔ اس وقت سوہن سنگھ نے اپنی ... نے کہا۔

...بہو کو ابھی میکے نہیں بھیجا جا سکتا۔ کیونکہ مہینے بعد بڑے بھائی کی لڑکی کی شادی ہے۔ ...ل ہی کہہ رہی تھیں کہ چندن سے مجھے جی بھر کے شادی کے گیت کہلوانے ہیں۔''

...لمحے چندن واپس آ گئی۔ ''ہاں بہو! میں تمہیں کہنا بھول گئی۔ آج شام تمہیں ہمارے ساتھ ... کپڑے اور زیورات وغیرہ نکال کر رکھنا۔ رات کا کھانا بھی وہیں کھائیں گے۔''

...دوران ہزارہ سنگھ کھیتوں سے واپس آ گیا۔ سسر اور ماں کو چندن نے لسی کے دو پیالے بھر کر ... ہزارہ سنگھ صبح کا ناشتہ اور رات کا کھانا گھر پر کھاتا تھا، باقی وقت کھیت پر ہی رہتا۔ جب تک ...کے تمام دشمن ختم نہ ہو جائیں وہ گھر نہیں لوٹ سکتا تھا۔ جگت کی شادی کے بعد بھانجے کی غیر ...میں گھر بیٹھنا اُسے اچھا نہیں لگتا تھا۔ چھوٹے بھائی کی اس اُلجھن سے جگت کی ماں اچھی ...واقف تھیں۔ وہ دو تین بار کہہ بھی چکی تھیں۔ ''ہزارہ! تم بھی شادی کر لو تاکہ چندن کو گھر میں ...محسوس نہ ہو۔ پھر تمہیں کھیت پر سونے نہ جانا پڑے گا۔'' آج پھر ماں جی نے یہی بات کی۔ ...گھ نے کہا۔

...بہن! مجھے گھوڑے پر سوار ہو کر بیاہ کرنے سے زیادہ ڈاکو بننے کے ارمان ہیں۔ اور تم یہ سمجھتی ...چندن ساری زندگی گھر میں اکیلی کاٹے گی؟ بھانجا اپنی جان جوکھوں میں ڈال کر کتنی بار بہو ...لے آ سکے گا؟ اس کی بجائے وہ اسے ایک بار یہاں سے اُٹھا لے جائے گا۔ یہ دیکھ لینا۔''

...دن کے بالوں میں کنگھی کرتے ہوئے ماں جی کو جھٹکا سا لگا۔ اُن کا ہاتھ رُک گیا۔ چندن ...ت پھیر کر ساس کی جانب دیکھا، اُن کے چہرے پر گہرا رنج نظر آنے لگا۔ بہو اُن کے دل کا ...ہو لے لہٰذا وہ مسکرا کر دوبارہ کنگھی کرنے لگیں۔ ''بہو بیٹی! بال بہت زیادہ اُلجھ گئے ہیں۔''

...ر چندن نے اُن کے دل کی اُلجھن دُور کرنے کے لئے جواب دیا۔ ''ماں جی! آپ کے ...نے اپنی غیر حاضری میں آپ کا اور میرے سسر کا خیال رکھنے کی ذمہ داری مجھ پر عائد کی ہے۔ ...رت میں وہ مجھے یہاں سے لے جانے کا خیال کیسے کر سکتے ہیں؟ آپ اس سلسلے میں قطعی فکر ...ہوں۔'' سسر کا خیال کر کے چندن دانستہ بلند آواز میں بولی تھی۔

...ب سوہن سنگھ بولے۔ ''جو جہاں رہے، بھگوان اُسے سکھی رکھے۔''

...اس کے بعد سب خاموشی سے اپنے اپنے کام پر لگ گئے۔

O

...ت اپنے شباب کی منزل میں داخل ہو چکی تھی۔ رات کے گہرے اندھیرے کی چادر میں لپٹا ...ت اپنے گھر کی جانب بڑھ رہا تھا۔ گیارہ مہینے پہلے وہ اسی طرح رات کے اندھیرے میں ...ن فوجی ساتھیوں کے ساتھ چھپ کر اسلحہ سے لیس ہو کر اسی گاؤں میں داخل ہوا تھا، ایک

ساتھ تین دشمنوں کو نیند کے دوران ختم کر کے ڈاکو بن گیا۔ اس کے بعد پہلی بار وہ اپنے گھر آ رہا ماں اور بابو کو چہرہ دکھانے اور چندن کے ساتھ رات گزارنے کا یہ دوسرا موقع تھا۔

اس کی اچانک آمد پر گھر کے تمام لوگ متعجب ہو جائیں گے اسی لئے اُس نے اپنی آمد بارے میں پہلے سے مطلع نہیں کیا تھا۔ اُسے اطلاع ملی تھی کہ انسپکٹر سنہا نے مایوس ہو کر گاؤں پولیس کا گھیراؤ ہٹا لیا ہے۔

بیرونی دیوار پھاند کر وہ مکان کے کھلے حصے میں داخل ہوا۔ عقبی دروازہ کھول کر اُس نے گھوڑی بانک کو مکان میں داخل کیا۔ ڈاکو کو اپنے گھر میں چھپ کر داخل ہونا پڑتا ہے اس خیال اُس کے لبوں پر مسکراہٹ دوڑ گئی۔ اُس نے نیچے کے کمرے کا دروازہ دھکیل کر دیکھا جو اندر سے تھا۔ ماں کو جگانے سے پہلے چندن کو چونکانا اُسے اچھا محسوس ہوا...... وہ بیرونی دیوار چڑھ کر چھ پر کود گیا۔ چھت پر بنے ہوئے کمرے کا دروازہ بھی بند تھا مگر اُسے فکر نہیں تھی۔ بچپن کی طرح اُ نے ہاتھ ڈال کر اندر کی زنجیر کھول دی۔ پھر دروازہ آہستگی سے کھول کر کمرے میں داخل ہو گیا چھت پر سے سرد ہوا کا جھونکا کمرے میں داخل ہو گیا۔ کھونٹی پر لٹکتا ہوا چندن کا دوپٹہ لہرانے لگ چھت پر لٹکتی ہوئی لالٹین کی مدھم روشنی ہو رہی تھی۔ کمرے میں مکمل سناٹا تھا۔ جگا نے لالٹین کی لو کچھ اور بلند کی۔ چندن کا بستر خالی تھا۔ بستر بتا رہا تھا کہ چندن ابھی تک اس پر سوئی نہیں۔

''اتنی رات گئے چندن اُوپر سونے کے لئے کیوں نہیں آئی؟'' جگت سوچ میں ڈوبا ہوا اُترا۔ یہاں بھی سناٹا تھا۔ کمرے کے اندر کا دروازہ کھلا ہوا تھا۔ اُس نے جھانک کر دیکھا، ایک چارپائی پر کوئی سو رہا تھا۔ جگت جوتے اُتار کر اندر داخل ہوا۔ اُس نے سونے والے کے سر سے لحاف سرکایا مگر وہاں ایک لڑکا سویا ہوا تھا۔ اُس نے غور سے دیکھا۔ یہ تو بڑے چچا کا نانک تھا۔ اسے اکیلا گھر میں سلا کر سب کہاں گئے ہوں گے؟ جگت نے سوچا۔

وہ باورچی خانے میں چکر لگا کر واپس پلٹا۔ ٹارچ کی روشنی میں اُس نے مکان کا جائزہ لیا۔ دو سال پہلے جیسا گھر چھوڑ گیا تھا ویسے ہی دکھائی دیا۔ اُسے رات کی خاموشی میں سب کچھ سنسان نظر آیا۔ وہ زیادہ دیر ضبط نہ کر سکا۔ اُس نے نانک کو ہلایا۔

''نانک! او نانک! جاگ جا......'' پھر بھی وہ نہیں جاگا۔ جگا نے اُس کی چٹکی بھر لی۔ ''ابے ایسی نیند سوتا ہے۔ تجھے کوئی اُٹھا کر لے جائے گا۔'' جگت نے مسکرا کر کہا۔

آنکھیں ملتا ہوا نانک اُٹھ گیا۔ وہ چچا کے گھر میں سویا تھا، یہ بھول ہی گیا تھا۔ مگر سامنے جگت کو دیکھ کر نیند غائب ہو گئی۔ ''آپ آ گئے جگت بھائی......؟''

''ہاں...... مگر یہ سب کہاں گئے ہیں؟''

بارہ تیرہ سالہ نانک، جگت بھائی کے چہرے میں گم ہو گیا۔ جس سے سارا علاقہ کپکپاتا تھا، جس نے پولیس کو چکر میں ڈال رکھا تھا وہ جگا ڈاکو اُس کا چچا زاد بھائی ہے۔ یہ سمجھتا ہوا نانک گاؤں میں سینہ تان کر چلتا تھا۔ وہ جگت کی باتیں سنتا اور بڑھا چڑھا کر لوگوں سے کہتا۔ اپنی عمر کے لڑکوں کے سامنے اُس نے جگت کی بہادری کے جس طرح گیت گائے تھے مگر ان واقعات میں اور جگت میں کتنا فرق ہے؟ یہی وہ دیکھنا چاہتا تھا۔ اُسے کھویا ہوا دیکھ کر جگت نے اُس کا لحاف کھینچ کر کہا۔ ''ابے



مجھے پہچان کر بھی اس طرح غور سے کیا دیکھ رہا ہے؟''

کیا کہوں جگا بھائی...... آپ ڈاکو نظر نہیں آتے۔ آپ کو دیکھ کر ڈر نہیں محسوس ہوتا۔''

ت اُس کی پشت تھپتھپا کر زور سے ہنس دیا۔ مگر اُس نے سوچا اسے بھی تھوڑا کرشمہ دکھانا ۔ اچانک اُس نے چہرے پر سختی طاری کر لی۔ آنکھیں پھیلا کر چہرہ بھیانک بنا لیا، دانت پیس بیلٹ میں سے پستول نکال کر دہاڑا۔

ابے لڑکے بول! گھر کے سب لوگ کہاں گئے؟''

ک بے چارہ جگت کا یہ روپ دیکھ کر ڈر گیا اور ڈر کر روتا ہوا چیخنا چاہتا تھا کہ جگت نے اُس کا کر دیا۔ ''ارے پگلے ڈر گیا۔ تو ابھی بچہ ہے۔ اب بتا! میں ڈاکو جیسا محسوس ہوا یا نہیں؟''

ہچکیاں لیتا ہوا نانک ایک دم ہنسنے لگا اور جگت سے لپٹ گیا، پھر اُس کے چوڑے شانے پر ہاتھ ہوا بولا۔ ''بھائی جان! آپ آنے والے ہیں یہ چندن بھابھی کو پتہ تھا؟''

نہیں...... کسی کو خبر نہیں تھی۔'' جگت نے سوچا اگر چندن کو خبر ہوتی تو وہ آج باہر نہ جاتی۔ پھر نے پوچھا۔ ''سب لوگ کہاں گئے ہیں؟''

ہمارے گھر...... سندری بہن کی شادی ہونے والی ہے۔ لہٰذا اب روزانہ وہ ہمارے گھر جائیں گی۔ جگت بھائی! بابو کہہ رہے تھے کہ شادی کے دن بہت ساری پولیس آئے گی۔''

کیوں...... پولیس کا وہاں کیا کام؟'' جگت نے متعجب لہجے میں پوچھا۔

تاکہ آپ بہن کی شادی میں آئیں تو آپ کو گرفتار کیا جا سکے۔ اس کے باوجود اگر آپ بھیس آئیں گے تو پولیس آپ کو پہچان نہیں سکے گی۔ ٹھیک ہے نا جگت بھائی؟''

ک مسرت سے جھومنے لگا تھا۔ جگت کو اُس کی بات پر ہنسی آ گئی۔ مگر اُس کا دل چندن کی یاد پ رہا تھا۔ وہ اُس سے ملنے کے لئے بیتاب تھا۔

نانک! سب تیرے گھر ہیں تو تم یہاں کیوں سوئے ہو، کیا گھر سنبھالنے کے لئے؟''

جی نہیں...... آپ کی وجہ سے۔ تاکہ آپ آئیں تو انہیں خبر دی جا سکے۔ اس کے لئے چندن نے مجھے چھپ کر ایک پیسہ دیا تھا اور آپ کے آنے کی اطلاع پہنچانے کا ایک روپیہ ملے نانک نے خوش ہو کر کہا۔

تب تو تم نفع میں رہے نانک!'' جگت نے اُس کی پشت پر ہاتھ پھیر کر اپنی جیب سے مٹھی بھر نکالے اور نانک کو دیتے ہوئے کہا۔ ''لو! یہ میری طرف سے انعام۔ جاؤ ماں جی سے کہو کہ گیا ہوں۔ مگر کان میں کہنا! کسی کو شک نہیں ہونا چاہئے۔''

ہوں سے اُس کی مٹھی بھر گئی۔ وہ خوشی میں رقص کرتا ہوا دروازے کی جانب دوڑا۔ ''ارے پہلے خاموشی سے کھڑے رہنا۔ دیکھنا، تمہاری بھابھی کیا کر رہی ہے۔ پھر مجھے آ کر بتانا۔''

ک جلدی میں تھا، پھر بھی جاتا ہوا بولا۔ ''بھابھی ڈھولک بجا رہی ہوں گی یا گیت گا رہی ہوں گی۔ لباس پہن کر گئی ہیں۔''

جگت کا جی چاہا کہ نانک کے ساتھ وہ بھی دوڑ کر چندن کے پاس پہنچ جائے۔ مگر وہ مجبور تھا۔ ں کا دل نانک کے ساتھ اپنی چندن کی جانب دوڑ گیا تھا۔ جگت سوچ رہا تھا، میں اچانک گھر

آؤں گا یہ بھی اُس نے سوچ رکھا ہے اسی وجہ سے نانک کو یہاں سلایا گیا۔ پھر اطلاع دینے کا آ روپیہ انعام۔ یہ سب باتیں سوچ کر جگت کا دل تیزی سے دھڑکنے لگا۔ رگوں میں دوڑتا ہوا لہو گ ہوگیا۔ رات کا گہرا اندھیرا اُسے ایسا محسوس ہوا جیسے یہ اُس کی محبت کو اپنی پناہ میں لے لینا چاہتا ہ جگت کو سردی زیادہ محسوس ہونے لگی۔ کھونٹی پر ہوا میں لہراتے ہوئے دوپٹے کو جگت نے پیار چھوا۔ "نانک اپنے گھر پہنچ گیا ہوگا۔" اُس نے سوچا۔ اُس کے ذہن میں نانک کے الفاظ گونج ر تھے۔

"بھابھی ڈھولک بجاتی ہوں گی یا گیت گا رہی ہوں گی۔" اور اُسے دھچکا سا لگا۔ اُس نے چ ملن میں گیتوں سے نفرت کا اظہار کیا تھا۔ لہٰذا چندن ایسا نہیں کرے گی، اس پر اُسے یقین تھا۔

ہر لمحہ اُسے بے چین بنا رہا تھا۔ وقت تھکے ہوئے مریل بیل کی طرح گھسٹ رہا تھا۔ گاؤں کے چوکیدار نے ایک بجے کے نقارے پر چوٹ لگائی اور اُس کا دل دہل کر رہ گیا۔

نانک دروازہ کھول کر ہانپتا ہوا جگت کے قریب آ گیا۔ "چچا، چاچی اور بھابھی تینوں آ رہے ہیں......" اُس نے بمشکل کہا۔

"دوسرے کسی کو تو معلوم نہیں ہوا؟"

"نہیں۔ چاچی نے کہا یہ گیت پورا ہوتے ہی ہم آتے ہیں۔"

"تمہاری بھابھی کیا کر رہی تھی؟"

بارہ تیرہ سال کے نانک کو کیا پتہ کہ اُس کا جواب طوفان جگا دے گا۔ "ارے بھابھی تو کاف رنگ میں تھیں۔ ناچ رہی تھیں۔" یہ سن کر جگت آگ بگولا ہوگیا۔ اُس کے ہاتھوں کی مٹھیاں بھنچ گئی، آنکھیں چمکنے لگیں۔ ننھا نانک بول رہا تھا۔ "جگت بھائی کی بیوی ناچ رہی ہے یہ دیکھ کر پڑوس کی عورتوں نے گھر پر اچھا خاصا حملہ کر دیا۔ پیر دھرنے کی جگہ نہیں ہے۔"

"بس بس......" جگت نے ہاتھ اُٹھا کر کہا، پھر تیزی سے اُوپری منزل کی جانب بڑھتے ہوئے نانک سے بولا۔ "میں اُوپر جا رہا ہوں۔ اپنی بھابھی سے کہنا۔"

اُوپری منزل پر جگت زخمی شیر کی طرح کمرے میں ٹہل رہا تھا۔ اُس کے سینے میں الاؤ جل رہا تھا۔ اُس کے چہرے پر سردی کے باوجود پسینے کے قطرے دکھائی دے رہے تھے۔ ماتھے پر لاتعداد سلوٹیں اُس کے ذہن کی آگ کا پتہ دے رہی تھیں۔

صدر دروازے پر دستک ہوئی...... آنے والے افراد کے پیروں کی آہٹ سنائی دی، اُوپری منزل کی سیڑھیوں پر قدموں کی آواز سنائی دی۔

کچھ دیر پہلے جس سے ملن کے لئے جگت تڑپ رہا تھا اس وقت اُسی کے لئے اُس کے دل میں آتش فشاں تھا۔ وہ چندن کی آمد کا انتظار کرنے لگا۔ سیڑھیاں چڑھتی ہوئی چندن سے کہے ہوئے ماں کے الفاظ جگت نے سنے جو کہہ رہی تھی۔ "بہو! کچھ دیر بعد میرے بیٹے کو نیچے بھیجنا۔"

"بہتر ماں......" چندن کی زبان میں پیار بھری مٹھاس تھی۔ مگر جگت اس وقت چندن کی تمام اچھائیاں بھول گیا تھا۔ وہ دل کو پتھر کی طرح مضبوط بنا کر تیار کھڑا تھا۔ چندن کے کمرے میں داخل ہوتے ہی اُس نے جلدی سے دروازے بند کر دیئے۔ بند ہوتے ہوئے دروازے میں انتظار کرتی



ماں کے ارمان مچل گئے...... دروازے بند ہوتے ہی چندن بول اُٹھی۔

"ارے اتنی جلدی کیا ہے؟ پہلے ماں اور باپو سے تو مل آئیں۔ اُنہیں محسوس ہوگا بیٹا شادی کر بہو کا ہوگیا۔" مگر جگت کو اس بات میں دلچسپی نہیں تھی۔ چندن نے دیکھا اُس کی پشت لرز رہی ا۔ کچھ سوچ کر چندن اُس کے قریب پہنچ کر اُس کی پشت پر ہاتھ پھیرنے لگی۔ "اِدھر کھڑے لرز کیوں رہے ہو؟ اِدھر آؤ!"

اسی لمحے جگت کی پسینے سے تر قمیص کو چندن کا ہاتھ چھو گیا اور تیز آواز سنائی دی۔

"دُور رہ مجھ سے۔"

چندن اس طرح پیچھے ہٹی جیسے اچانک بجلی کا جھٹکا لگا ہو۔ "آپ آئے اُس وقت میں گھر میں ں تھی۔ اس لئے ناراض ہوگئے ہیں؟ آپ نہیں جانتے ہر رات آپ کے قدموں کی آہٹ سننے لئے بیتاب رہتی تھی۔ مگر میری بدقسمتی کہ جب آپ آئے میں گھر میں نہیں تھی۔ بڑے چچا کے گھر ے بغیر چارہ نہیں تھا۔"

مگر آخری الفاظ اُس کی زبان پر جم کر رہ گئے۔ جگت زخمی شیر کی طرح کھڑا ہوا تھا۔ اُس کی لموں سے شعلے نکل رہے تھے۔ بھنچے ہوئے ہونٹوں سے عجیب سی ہیبت ٹپک رہی تھی۔ کسی ہوئی یوں میں خون کی پیاس تھی۔ شوہر کا یہ رُوپ دیکھ کر چندن کا دل ہل گیا۔ وہ کپکپانے لگی۔

"تم وہاں گئی تھیں، اس کی مجھے پرواہ نہیں۔ مگر ناچی کیوں تھیں......؟ میں نے منع کیا تھا۔" ت کا ایک ایک لفظ تلوار کی طرح تیز تھا۔

چندن ہمت کر کے بولی۔ "میں نے بہت انکار کیا مگر ماں اور چاچی ضد کرنے لگیں۔ لہٰذا مجھے ں کا دل رکھنے کے لئے مجبوراً ایسا کرنا پڑا۔"

"پہلی رات کیا ہوا عہد تم نے دوسری رات سے پہلے توڑ دیا......؟" جگت کی آواز میں گرج ں۔ چندن کی آنکھوں میں آنسو آ گئے۔

"مگر اُس وقت آپ نے یہ بھی کہا تھا کہ ماں باپ کا حکم نہ ٹالنا۔"

"تم میرے سامنے دلیل دے کر بچاؤ کر رہی ہو۔ الفاظ کا کھیل کھیل رہی ہو۔ اچھے گھر کی رت کے ناچ سے مجھے کس قدر نفرت ہے یہ میں بتاؤں تمہیں......؟"

جگت نے تیر کی طرح جست لگائی۔ اُس کے ذہن پر شیطان سوار تھا۔ اُس نے دونوں ہاتھوں ، چندن کی گردن دبائی۔ اُس کے ہاتھ کی گرفت لحہ بہ لحہ سخت ہونے لگی۔ چندن کی آنکھوں میں ڑی تھی۔ مگر جگت کو یہ دیکھنے کی فرصت نہیں تھی۔ چندن کے حلق سے عاجزانہ الفاظ باہر نکلنے کی ش کر رہے تھے مگر وہ آواز گھٹ کر رہ گئی۔ مجبوری کی بنا پر اُس کے منہ سے چیخ نکل گئی۔ جگت ، ہاتھ میکانکی طور پر پیچھے ہٹ گئے اور چندن نیچے گر گئی۔ اُوپری منزل کی سیڑھیوں پر آہٹ سنائی ۔ جگت کا جسم پسینے سے تر ہوگیا۔ نیچے پڑی ہوئی چندن کو زرد چہرے کو غور سے دیکھتا ہوا جگت گیا۔ اُس کے ذہن پر سوار شیطان غائب ہوگیا۔ مگر اسی لمحے دروازے پر دستک ہوئی۔ ماں کی ی درد بھری آواز سنائی دی، مگر اُنہوں نے احتیاط کی کہ آواز باہر نہ سنائی دے سکے۔ "جگت! کیا ؟ دروازہ کھول! جلدی۔"

جگت نے جھک کر چندن کی ناک پر اُنگلی رکھی۔ سانس چل رہی تھی۔ جگت یہ دیکھ کر دروا کھولنے کی بجائے پچھلی کھڑکی کھول کر باہر کود گیا۔ جگت کی ماں اور باپو نے گھوڑی کی ٹاپیں سنیں! کوئی خطرناک بات ہونے کی اُن کے ذہن نے گواہی دی۔

"جلدی سے کلہاڑی لا! مجھے دروازے توڑنے پڑیں گے۔ ڈاکو نے میری بہو کو کیا کر دیا؟"

سوہن سنگھ نے دروازہ توڑنے کے لئے کلہاڑی بلند کی۔ اُن کے ذہن میں جگت کے لئے غم کروٹیں بدل رہا تھا۔

"دیکھئے! ذرا آہستہ کھولیے۔ کہیں پڑوسیوں کو پتہ چل گیا تو پولیس کو اطلاع ہو جائے گی پولیس اُس کا تعاقب کرے گی۔" جگت کی ماں نے گھبرا کر کہا۔

دروازے پر دو وار کرتے ہوئے سوہن سنگھ دانت پیس کر بولے۔ "ابھی بیٹے کی فکر کر رہی ہو اندر بہو کی کیا حالت ہو گی یہ تو سوچو! اگر وہ ذلیل میری بہو کی جان سے کھیل گیا ہو گا تو میں بھی اِر کلہاڑی سے اُس کے ٹکڑے کر دوں گا۔"

کلہاڑی کے تیز وار دروازے کو چیر گئے۔ ہاتھ اندر جانے کے قابل سوراخ ہو گیا۔ جگت کے باپو نے اندر سے بند زنجیر کھول دی۔ دروازے کھلے اور دونوں جلدی سے کمرے میں داخل ہو گئے۔ مگر سامنے زمین پر چت لیٹی ہوئی چندن کو دیکھ کر ساس اور سسر کے قدم رُک گئے۔ بہو کی پھٹی پھٹی آنکھیں اور کھلا ہوا منہ دیکھ کر ساس سرتاپا لرز گئیں۔ اُنہیں چکر آنے لگے۔ مگر اُنہوں نے اپنے دل کو مضبوطی سے تھام کر خود پر قابو پا لیا۔ اُنہوں نے چندن کے برابر بیٹھ کر اُس کے سینے پر ہاتھ رکھا، سانس چل رہی تھی۔ وہ اُسے ہلاتی ہوئی بولیں۔

"چندن...... میری بہو بیٹی......!" مگر جواب نہیں ملا۔ نہ ہی جسم میں حرکت ہوئی۔

سوہن سنگھ غصے اور دُکھ سے دیوانے ہو رہے تھے۔ اُن کی نظریں چندن کی گردن پر ٹھہر گئیں۔ پنجوں کے سرخ نشان صاف نظر آ رہے تھے۔ جو کچھ ہوا وہ اُن کی سمجھ میں آ گیا۔ وہ غصے میں بل کھا کر ہاتھ ملتے ہوئے بولے۔ "ظالم نے اس کی گردن دبا دی اور بھاگ گیا۔ اگر سامنے ہوتا تو میں اس کے ہاتھ کاٹ دیتا۔"

ماں جی رونے لگیں۔ اُن کا ہاتھ اپنی بہو کے سر پر حرکت کر رہا تھا۔ "بیٹے کو کوسنے کی بجائے جلدی سے بہو کو ہوش میں لانے کی تدبیر کرو۔ اسے کچھ ہو گیا تو دنیا کو کیا منہ دکھائیں گے؟"

اسی لمحے اُن کی نظریں دروازے کے قریب چھپے ہوئے نانک پر پڑیں۔ کلہاڑی کی آواز پر وہ اوپر دوڑ آیا تھا مگر دونوں میں سے کسی نے اُسے نہیں دیکھا تھا۔ یہ منظر دیکھ کر وہ ڈر گیا تھا۔ اس موقع پر ہمدردی جتانے والے کسی اپنے کی ضرورت تھی۔ ماں نے کہا۔

"نانک! ابھی جا اور جلدی سے اپنے چا اور اماں کو بلا لا۔ اور دیکھ! صرف اتنا کہنا ضروری کام ہے۔ کسی کو کچھ نہ بتانا۔" نانک دوڑتا ہوا چلا گیا۔

پہلی بار جگت نے اُسے بھیجا تو اس وقت مسرت تھی۔ مگر اب عجیب سا دُکھ کا احساس تھا۔ ماں جی نے چندن کے منہ پر پانی کے چھینٹے لگائے، آنکھوں پر ہاتھ دبا کر پلکیں بند کیں، دو گھونٹ پانی اُس کے منہ میں پہنچایا۔ کچھ باہر نکل آیا، تھوڑا بہت حلق سے نیچے اُترا۔ ساکت جسم میں حرکت پیدا



لی، ہاتھ پیر حرکت کرنے لگے۔ چندن کو ہوش میں آتے دیکھ کر ماں جی اور سوہن سنگھ کی آنکھیں رت سے چمکنے لگیں۔ اُس کے ہاتھوں پر مالش کرتے ہوئے ماں جی نے پکارا۔

"چندن بیٹی...... چندن......!"

چندن نے ہنکار کے ساتھ جسم کو ہلایا۔ اُس کے چہرے پر دُکھ کی گھٹا چھائی ہوئی تھی۔ اُس نے ‍ے گلے پر ہاتھ پھیرا اور دُکھتے ہوئے حصے کو چھوتے ہی اُس نے سسکی لی اور ہاتھ واپس کھینچ لیا۔ ی کا ہاتھ مضبوطی سے تھامتے ہوئے اُس نے لبوں کو حرکت دی مگر آواز حلق میں اٹک گئی۔

"چندن! تمہیں کیا ہوا بیٹی؟ کیا ہوا؟ آنکھیں کھول میری بچی......!"

آہستہ آہستہ چندن نے آنکھیں کھول دیں جیسے کسی بھیانک خواب سے جاگی ہو۔ اس طرح لا ذری نظروں سے اِردگرد دیکھنے لگی۔ ساس سسر کو دیکھنے کے بعد اُس کی نظریں کمرے میں کسی اِ تلاش کرنے لگیں۔ اُس کی آنکھوں کے کونے آنسو چھلکانے لگے۔ اور وہ ساس کی گود میں سر ار رونے لگی۔ مگر اُس کے حلق سے رونے کی آواز نہیں نکل رہی تھی۔

"چندن! کیا ہوا؟ جگت کیوں واپس لوٹ گیا؟ تم نے چیخ کیوں ماری تھی؟" ساس نے اُس اکر سہلاتے ہوئے پوچھا۔

موہن سنگھ کا ذہن اب بھی غصے سے سلگ رہا تھا۔ "مجھے تو صرف اتنا معلوم کرنا ہے کہ چندن کا ہ کیا تھا جس سے اُس نے چندن پر ہاتھ اُٹھایا۔ تمہاری کون سی غلطی تھی جس پر وہ گردن دبانا ہا تھا؟" چندن کو تعجب ہوا، گردن دبانے کا انہیں کیسے پتہ چلا؟ سر انکار میں ہلانے لگی۔

"چندن! تم نہ کہو۔ ہم یہ نہیں مانیں گے۔ تمہاری گردن پر اس کے پنجوں کے نشان ہیں۔"

ماں جی نے چندن کو پانی پلایا، پھر آہستہ سے اُٹھا کر بستر پر لٹا دیا۔ ماں جی نے جو کچھ دیکھا اور ان کیا اس سے جگت کے خلاف اُن کی نفرت بڑھ گئی۔ جس کی زندگی کا کوئی اعتبار نہیں تھا، ایسے ے کون عورت پیار کرتی، شادی کرتی؟ شادی کی پہلی رات اُس نے اپنے شوہر کی جدائی ہنستے ے قبول کر لی۔ اُس کی قدر کرنے کی بجائے بیٹے نے اس کو یہ سزا دی۔ بہو کے ساتھ ایک رات ہ زیادہ رہا نہیں۔ اس میں کون سی کمی دیکھ کر وہ اس کی جان لینے پر تل گیا؟

اسی لمحے نیچے صدر دروازے پر دستک ہوئی اور سوہن سنگھ بڑے بھائی اور بھابھی کے لئے نیچے گئے۔ ماں جی نے چندن سے کہا۔ "تیرے سسر چچا اور چچی کو لینے نیچے گئے ہیں۔ انہوں نے ں بلایا ہے کیونکہ تمہاری بیہوشی سے وہ گھبرا گئے تھے۔ مگر اب دل کو ٹھنڈک ہوئی۔ خیر، اب ری طبیعت کیسی ہے؟"

چندن نے آنکھوں کے اشارے سے کہا۔ "اب کچھ ٹھیک ہے۔"

"بہو! اب کیوں نہیں بولتی ہو؟ تمہارے سسر بھی یہاں نہیں ہیں، مجھ سے بھی چھپاؤ گی؟"

چندن نے بولنے کے لئے لب کھولے مگر حلق پر ہاتھ پھیر کر اشارے سے بتایا کہ وہ بول نہیں ۔ ماں جی لرز کر رہ گئیں۔ پیشانی پر ہاتھ مارتی ہوئی چیخیں۔

"میرے نصیب کی خرابی جو میں نے اُس ظالم کو تیرے گلے باندھا۔ آج مجھے محسوس ہوتا ہے پیدا ہوتے ہی وہ کیوں نہ مر گیا......"

مگر آخری الفاظ چندن نے اُن کے منہ سے نہیں نکلنے دیئے۔ ساس کے منہ پر ہاتھ رکھ دیا۔ چچا، چچی اور سوہن سنگھ اُوپر آ گئے۔ چندن نے مجرم کی طرح منہ پھیر لیا۔ خود کی ذراسی غفلت نے اتنا بڑا طوفان برپا کر دیا اس کا اُسے افسوس تھا۔ اس پر جو بیت گئی تھی اس سے زیادہ دُکھ دوسروں کو دُکھ دیکھ کر اُسے ہو رہا تھا۔ ماں جی اپنے شوہر کی جانب غصیلی نظروں سے دیکھتے ہوئے بولیں۔ ''کیا ہوا؟ یہ تم پوچھ رہے تھے۔ مگر یہ بیچاری کس طرح بتا سکتی ہے؟ پتہ ہے تمہیں تمہارا بیٹا اس کی آواز چھین لے گیا ہے۔ آخر لٹیرا ہی ہے...... ماں باپ اور بیوی کا سکھ لوٹنے آیا تھا وہ تو......'' ماں جی پاگل کی طرح بول رہی تھیں۔ چچی نے اُنہیں ڈانٹا۔

''دیورانی! اب چپ نہیں رہوگی؟ کیا گاؤں اکٹھا کرنا ہے؟ بہو کو ذرا آرام کرنے دو۔ اس کا کچھ علاج کرو۔ جاؤ! نیچے جا کر راب بناؤ۔ حلق نرم ہوگا پھر سب ٹھیک ہو جائے گا۔'' چچی نے سب کچھ سمجھ لیا تھا لہٰذا اُنہوں نے صورتحال پر کنٹرول کر لیا۔ اُنہوں نے سب کو نیچے بھیج دیا۔

پھر کچھ دیر بعد چندن سو گئی۔ سب لوگ صبح تک جگت کے اس اقدام پر طرح طرح کی قیاس آرائیاں کرتے رہے مگر کچھ تعین نہ کر سکے۔ البتہ اُنہوں نے فیصلہ کر لیا کہ جو کچھ ہوا ہے اسے ہضم کرنا ہی بہتر ہے۔ چندن کو بھی فی الحال نیچے اُترنا نہیں۔ مگر اس تمام ڈرامے کے مرکزی کردار تک سے کسی نے کوئی بات نہیں کی۔

صبح کھیت سے ناشتے کے لئے آنے والے ہزارہ کو بھی کسی قسم کا پتہ نہیں دینا تھا کہ کہیں اس نوجوان شخص کا خون گرم نہ ہو جائے۔ اس صورت میں بڑی پریشانی ہوتی۔ خلافِ معمول چندن کی بجائے بہن نے لسی کا گلاس دیا۔ یہ دیکھ کر ہزارہ کو تعجب ہوا، پھر اُس نے اپنی بڑی بہن کی سرخ آنکھیں دیکھیں جن سے معلوم ہوتا تھا کہ وہ کافی روئی ہیں۔ گھر میں بھی خاصا سناٹا تھا۔ ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے سارا گھر غم میں ڈوب گیا ہو۔

''بہن! کیا بات ہے؟ ایک رات میں ایسا محسوس ہوتا ہے جیسے تم بدل گئی ہو۔''

''نہیں بھائی...... رات بھر چچا کے یہاں جاگنے کی وجہ سے ایسا محسوس ہوتا ہوگا۔'' ماں جی نے منہ پھیر کر کہا۔

''ارے ہاں...... کل رات بھانجے کی دُلہن نے کمال کر دیا۔'' یہ سن کر ماں جی کا دل ہل گیا۔ ہزارہ کو کس نے وہ بات بتائی؟ جواب نہ دینا پڑے اس لئے وہ اندر جانے لگیں۔ مگر ہزارہ کہہ رہا تھا۔ ''کل رات چچا کے ہاں کہتے ہیں بہو نے رنگ میں آ کر رقص کیا تھا۔ برابر والے کھیت کا کسان کہہ رہا تھا تمہاری بہو نے گاؤں کی عورتوں کو اپنا گرویدہ بنا لیا ہے۔''

ماں کے دل کو اطمینان ہوا۔ سوہن سنگھ بھی ناشتے میں شامل ہو گئے۔ ہزارہ نے اُن کے چہروں پر دُکھ کی پرچھائیاں صاف دیکھ لیں۔ اُس نے پھر بات بڑھائی۔ ''بہن! یقیناً رات کوئی اہم بات ہوئی ہے۔'' اُس نے چندن کو دیکھنے کے لئے گھر میں نظریں گھمائیں۔ بہن بہنوئی خاموش رہے۔ اچانک وہ بولا۔ ''کل رات بھانجہ گھر آیا تھا؟''

ماں جی اور سوہن سنگھ کے چہرے لٹک گئے۔ دونوں خاموش رہے۔ ہزارہ بولا۔ ''میں جانتا تھا جگت ایک دن اچانک اپنی بیوی کو لے جائے گا۔'' پھر سرد آہ بھر کر بولا۔ ''مگر وہ اتنی جلدی کرے گا



یہ اُمید نہیں تھی۔''

''ہزارہ! جگت گھر آیا تھا اس کے متعلق تمہیں کس نے بتایا؟'' سوہن سنگھ نے متعجب لہجے میں پوچھا۔

ہزارہ نے کمرے کے باہر رکھے ہوئے جوتوں کی جانب اشارہ کیا۔ ''بھانجے کے جوتے گواہی دے رہے ہیں۔ مگر تمہیں اس بات کو مجھ سے چھپانے کی کیا ضرورت تھی؟''

''وہ کس طرح آیا تھا یہ چھپانا ضروری نہیں مگر وہ بھاگ گیا، یہ ایک راز ہے جو ہم بتانا نہیں چاہتے۔'' سوہن سنگھ نے منہ بنا کر کہا۔

''بھاگ گیا......؟'' ہزارہ کے لہجے میں تعجب تھا۔ ''تم لوگوں کو اطلاع دیئے بغیر چندن کو اُٹھا لے گیا؟''

''ارے تم ایک ہی بات رٹ رہے ہو ہزارہ!'' سوہن سنگھ گرم ہو گئے۔ ''چندن کو لے جاتا تو اتنا دُکھ نہیں ہوتا۔ مگر......''

''مگر کیا؟'' ہزارہ کا تجسس بڑھ گیا۔

''وہ چندن کا گلا دبا کر فرار ہو گیا۔ نالائق کہیں کا۔'' دانت پیس کر سوہن سنگھ نے کہا۔ ''یہ تو کوئی نیکی کام آ گئی ورنہ......''

ہزارہ کی آنکھوں سے شعلے نکلنے لگے۔ زمین پر پیر پٹختا ہوا وہ کھڑا ہو گیا۔ ''بھانجے کی یہ ہمت...... وہ ڈاکو ہو گیا تو سمجھنے لگا کہ صرف وہی مرد ہے، ہم سب نے چوڑیاں پہنی ہوئی ہیں۔''

ہزارہ کا خون جوش مارنے لگا۔ چندن سے وہ اپنی بھانجی بہو ہونے کے باوجود بھائی کی طرح محبت کرتا تھا۔ جگت اگر ڈاکو نہ ہوتا اور گھر رہتا تو وہ چندن کو بھابھی کی طرح لاڈ کرتا۔ مگر اس صورتِ حال میں لوک لاج کی وجہ سے وہ سسر بنا ہوا تھا۔ جگت کی حرکت پر اُس کا ذہن جل اُٹھا۔ ''مگر بہنوئی جی! بھابھی کا کون سا قصور تھا جس سے جگت نے ان پر ظلم کیا؟''

''یہی تو مصیبت ہے۔ وہ اپنا چہرہ دکھانے کے لئے بھی نہیں رُکا۔ چندن کی آواز بند ہو گئی ہے۔''

ہزارہ سمجھا کہ چندن، جگت کے خلاف کچھ کہنا نہیں چاہتی۔ ''میں جا کر چندن کور سے پوچھوں گا۔ وہ مجھے بتا دے گی۔'' ہزارہ نے سخت لہجے میں کہا۔

''مگر ہزارہ! تم سمجھتے کیوں نہیں؟'' سوہن سنگھ اُلجھن زدہ ہو گئے۔ ''اُس کے حلق پر ظالم نے پنجے گاڑے ہیں اس لئے وہ بول نہیں سکتی۔ ہم پوچھ کر تھک گئے۔ رات بھائی اور بھابھی بھی آئے تھے۔ ابھی ہمیں خاموشی سے یہ برداشت کرنا ہے میرے بھائی!''

''میں یہ سب نہیں جانتا۔ جگت کے پاس جا کر اُس کا گریبان پکڑ کر اس کا جواب لوں گا۔ اگر اس بیچاری کی جان ہی چاہیئے تھی تو پھر جان جوکھوں میں ڈال کر شادی کیوں کی؟''

ہزارہ کہنے کو تو کہہ گیا مگر پھر اُسے محسوس ہوا کہ جگت کو کہاں تلاش کرے گا؟ اُس کے ٹھکانے سے واقفیت نہیں تھی۔ کچھ غصہ ٹھنڈا ہوا تو اُس نے جگت کے باپ سے پوری تفصیل معلوم کی۔ ہزارہ سوچ میں ڈوب گیا......

''کوئی مرد، عورت کے خلاف تبھی اتنا خطرناک اقدام کرتا ہے جب اس کے چال چلن پر اُسے

شک ہو۔ مگر چندن کور کے متعلق کوئی غلط بات دشمن بھی نہیں کہہ سکتا۔ دوسرا خیال اُسے چند آواز کے متعلق ہوا۔ کیا ہمیشہ کے لئے چندن کی آواز بند ہوگئی ہے......؟"

"بہنوئی جی! ہم کسی حکیم یا ڈاکٹر کو دکھا کر دوا وغیرہ لیں؟"

"ہزارہ! یہ بھی نہیں ہوسکتا۔ جسے دکھائیں گے اس سے بچی بات چھپا نہیں سکتے۔ اگر جگہ کارنامہ ظاہر ہوگیا تو ہمارے خاندان کو زبردست نقصان ہوگا۔ دو چار دن انتظار کریں شاید کھل جائے۔"

دو دن اس بات کو گزر گئے۔ چندن بستر میں پڑی گزرے حالات کو دل ہی دل میں یا ہوئی دُکھی ہو رہی تھی۔ اُس کے کان میں ساس کی آواز گونج رہی تھی۔ "بیٹی! عورت کا یہی حال ہے۔ جب دل میں آگ لگتی ہے اور دل مچلنے لگتا ہے تو وہ صبر کرتی ہے اور آنے والے سکھ کے میں سر جھکا کر کام میں لگ جاتی ہے۔" کبھی گلا دباتے وقت جگت کا خوفناک چہرہ نظروں کے سا آ جاتا۔ تب وہ بیقرار ہو جاتی۔ آنکھیں بند کر کے وہ شوہر کے ساتھ گزاری ہوئی پہلی رات کرنے لگی۔ مگر اُسے خبر نہیں تھی کہ محبوب کے غلط رویے کو بھلانے کے لئے لاکھ کوشش کی جا اس کی یاد دل میں گہری ہوتی چلی جاتی ہے۔ دل میں لگی ہوئی چوٹ باز بار ستاتی ہے اور نفرت کرتی ہے۔

ماں جی سحر کے وقت دہی سے لسی بنا رہی تھیں کہ اچانک اُنہوں نے چندن کی خوفناک چیخ "کیا ہوا......؟" کہتی ہوئی وہ اُوپری منزل کی جانب دوڑیں۔ سوہن سنگھ بھی بستر چھوڑ کر پڑے۔ وہ بستر میں بیٹھی خوف سے تھر تھر کانپ رہی تھی۔

"کیا ہوا بہو...... کیا ہوا......؟" ماں جی نے چندن کور کے قریب جا کر پوچھا۔ اور اُس کی پ پر ہاتھ پھیرنے لگیں۔ چندن بری طرح رو رہی تھی۔ وہ ماں جی سے لپٹ گئی۔

"ماں جی! خواب میں کوئی میرا حلق دبا رہا تھا۔ لہٰذا میری چیخ نکل گئی۔"

پہلے تو ماں کو دھچکا محسوس ہوا، مگر پھر خوش ہوگئیں۔ "چندن بہو بولنے لگی۔" وہ شوہر کی جانب گھما کر بولیں۔ "ارے دیکھ رہے ہو، بہو کی زبان کھل گئی۔"

چندن کو یاد آیا کہ اُس نے خواب میں دیکھا تھا کوئی بہت زور سے حلق دبا رہا ہے اور وہ ترپ رہی ہے۔ سانس بند ہو رہی ہے، جان نکل رہی ہے۔ اس احساس سے اُس کی چیخ نکل گئی۔ خوب کر دل کا بوجھ ہلکا کرنے کے بعد چندن سے ماں جی نے آہستگی سے پوچھا۔

"چندن! اب بتا کیا بات ہوئی تھی اُس رات کو جس سے جگت نے یہ اقدام کیا؟ تجھ پر کسی قسم الزام تو نہیں لگایا؟"

"نہیں ماں......" چندن نے کہا۔ اُس کی آواز اب بھی عجیب سی ہو رہی تھی۔ "بات بہت چھو تھی مگر قصور میرا تھا۔"

"تیرا قصور؟" ماں جی متعجب لہجے میں بولی۔ "شاید وہ آیا اور تم گھر پر نہیں تھیں اس لئے اُس ک دماغ خراب ہوگیا ہوگا۔"

"نہیں ماں جی! چچا کے یہاں میں نے رقص کیا۔ لہٰذا اُنہیں غصہ آ گیا۔"



"اوہ...... میں یہ سوچ بھی نہیں سکتی تھی۔" یہ وجہ سن کر ماں جی کو جھٹکا لگا۔ "مگر تم چچا کے گھر میں اپنی تھیں کہیں کوٹھے پر تو رقص نہیں کیا۔ ہمارے یہاں عورتیں ایسے موقعوں پر ناچتی ہی ہیں۔ کیا ے یہ بھی خیال نہیں کہ اس کی ماں بھی شادی کر کے اس گھر میں آنے کے بعد کئی بار ناچی ہے؟"

"مگر ماں جی! اُنہوں نے مجھے منع کیا تھا۔ پھر بھی میں نے رقص کیا۔ لہٰذا غصے ہوئے۔" چندن نے بچاؤ کی۔ ماں جی نے سرد آہ بھری۔

"تم تو بہت منع کر رہی تھیں مگر بجھ نصیبوں جلی نے تمہیں مجبور کیا۔ مجھے اگر اس بات کا پتہ ہوتا تو ں بھی ایسا نہ کرتی۔ میں سمجھ رہی تھی تم شرما رہی ہو، اس لئے ہچکچا رہی ہو۔"

"ماں جی! جو کچھ ہوگیا اس کے لئے دل جلانے سے کیا فائدہ؟ باپو! آپ بھی دل ہلکا نہ کریں۔" دن ساس سسر کا غم ہلکا کرنے کے لئے عاجزی کر رہی تھی۔ مگر ماں جی کو یہ ٹھیک نہیں لگا۔

"نہیں بہو! تم کچھ بھی کہو میں جگت کو معاف نہیں کروں گی۔ اب اس گھر میں قدم رکھنے سے بتر اُسے گھر کی بہو کا مان رکھنا سیکھنا پڑے گا۔" ماں جی کی آواز مضبوط تھی۔

سوہن سنگھ نے بھی کہا۔ "بہو! تمہاری ساس سچ کہتی ہے۔ باہر کی عورتوں کی حفاظت اور گھر کی رتوں پر ہاتھ اُٹھانا کہاں کی شرافت ہے؟"

چندن خاموش رہی۔ اُس کے دل نے جگت کو معاف کر دیا تھا۔

اُس رات کافی وقت گزرنے کے بعد کسی نے صدر دروازے پر دستک دی۔

"کون ہے......؟" پوچھنے کے باوجود جواب نہیں ملا۔ سوہن سنگھ چوکنے ہو گئے۔ لالٹین کی تی کچھ بلند کی اور دروازے کھول دیئے۔ چہرے پر نقاب پہنے ہوئے ایک شخص اندر داخل ہوا۔ ر آ کر اُس نے چہرے سے نقاب الگ کر دی۔

ہنومان کو دیکھ کر جگت کے باپو کو بڑا تعجب ہوا۔ ہنومان نے محسوس کیا کہ اس کی آمد پر کسی کو رت نہیں ہوئی۔ کچھ دیر تک اُن کے درمیان خاموشی رہی، پھر ہنومان کے ضبط کا بندھن ٹوٹ یا۔ "آپ لوگ مجھ سے دریافت کریں میں کیوں آیا ہوں؟"

"تم خود ہی بتاؤ کہ کیوں آئے ہو؟" سوہن سنگھ نے خشک لہجے میں پوچھا۔

"مجھے کچھ کہنا نہیں، البتہ وجہ معلوم کرنی ہے۔ اُدھر جگت بھی بھاری چہرہ لے کر گھوم رہا ہے، ر آپ لوگ بھی کافی سنجیدہ نظر آتے ہیں۔"

اُسی لمحے چندن اُوپری منزل سے نیچے آئی۔ ہنومان نے اُسے دیکھ کر کہا۔ "آپ لوگ نہ یں...... میں بھابھی سے معلوم کر لیتا ہوں۔" ہنومان آگے بڑھا۔

"ہنومان ٹھہرو!" سوہن سنگھ نے درمیان میں کھڑے ہو کر کہا۔

ہنومان چپ چاپ اُنہیں دیکھنے لگا، پھر بولا۔ "آپ ناراض ہو رہے ہیں۔ آپ جانتے ہیں میں زندگی خطرے میں ڈال کر یہاں آیا ہوں۔ اور وہ بھی جگت کو اطلاع کئے بغیر۔" پھر رُک کر ۔ "مجھے ایک گلاس پانی دینا۔"

پانی پینے کے بعد ہنومان نے مزید کہا۔ "جگت یہاں سے واپسی کے بعد بالکل بدل گیا ہے۔ ں سے بات نہیں کرتا۔ سارا دن اُداس رہتا ہے جیسے اُس کے دل میں آگ جل رہی ہو۔ میں

نے کئی بار وجہ پوچھی مگر وہ غصے میں چیخ کر ہمیں خاموش کر دیتا ہے یا منہ پھیر کر دور چلا جاتا ہے ہم سے بیزار ہو گیا ہو۔ اس طرح آج صبح کہیں اکیلا چلا گیا۔ جاتے ہوئے اُس نے کہا میں دن گھوم کر آؤں گا۔ کوئی میرے تعاقب میں آیا تو پھونک ڈوں گا کچھے۔ ایسا مزاج ہو گیا ہے کا۔ اس سے پہلے اپنے ساتھیوں کے ساتھ اُس نے ایسی حرکت نہیں کی تھی اس لئے ہم محسو رہے ہیں کہ ضرور کوئی اَلیہ ہو گیا ہے ورنہ جگت ایسا نہیں ہے۔ کوئی بات اُس کے دل میں کھٹک ہے یہی وجہ ہے کہ وہ اپنے قابو میں نہیں ہے۔"

ہنومان کی زبانی یہ سن کر جگت کے ماں باپ ٹھنڈے ہو گئے۔ چندن شوہر کی اس حالت کا کر کے فکر مند ہو گئی۔ سوہن سنگھ نے تمام واقعات سے ہنومان کو آگاہ کیا۔ ہنومان سکتے کے عالم سب کچھ سنتا رہا۔ جگت کے اس عمل پر اُسے نفرت ہوئی، مگر یہ وقت اس کا اظہار کرنے کا نہیں اُس نے دھیمے لہجے میں کہا۔ "جگت نے یہ اچھا نہیں کیا۔ اس بات کا ہمیں افسوس ہے۔ مگر وقت وہ پچھتا رہا ہے۔ اُسے اپنی وہ حرکت کھل رہی ہے۔ اگر ہم اس وقت اُس کو اس آگ سے نہیں نکالیں گے تو کوئی ایسی بات ہو جائے گی جس کے لئے ہمیں پچھتانے کا وقت بھی نہیں گا۔" ہنومان نے جگت کے پتا سے کہا، پھر خطرے کی جانب اشارہ کرتے ہوئے گویا ہوا۔ " سنہا بھی جگت کو ختم کرنے کے لئے ہاتھ دھو کر پیچھے پڑ گیا ہے۔ اور جگت اکیلا کہیں گھوم رہا ہو صورت میں......" ہنومان کی آواز بھرا گئی۔ چندن کی پلکیں بھی بوجھل ہو گئیں۔ کچھ دیر تک لوگ خاموش رہے۔

"ہنومان بھائی...... آپ کے بھائی جہاں بھی ہوں، اُن سے جا کر کہنا چندن نے آپ معافی مانگ لی ہے۔" پھر کچھ دیر رُک کر ساس، سسر کے سامنے دیکھ کر بولی۔ "اُن سے کہنا ماں پتا جی سے ملے بغیر چلے گئے اس کے لئے اُنہوں نے بھی آپ کو معاف کر دیا ہے۔ اگر اس طر گھر سے منہ پھیر لیں گے تو ہم کس کے سہارے زندہ رہیں گے؟"

چندن کے یہ الفاظ سب کے دلوں کے زخم پر مرہم کا کام کر گئے۔

○

سردی رُخصت ہونے سے پہلے آخری زور کے طور پر کچھ زیادہ چڑھ گئی۔ صبح کی دھوپ کی د سے ابر چھٹ گیا اس طرح سورج کی روشنی نے پوری کائنات پر اپنا تسلط قائم کر لیا۔ جگت کے گ میں سب لوگ ناشتے سے فارغ ہو چکے تھے۔ سوہن سنگھ ہزارہ کے ساتھ کھیتوں پر جا چکے تھے۔ ما جی باورچی خانے میں چولہا پھونک رہی تھیں مگر چولہا جلنے کی بجائے دھوئیں کی وجہ سے پورا باور خانہ بھر چکا تھا۔ وہ بار بار اپنی بوڑھی آنکھیں خشک کر رہی تھیں۔

صدر دروازے کی چھوٹی کھڑکی کھلنے کی آواز کے ساتھ کوئی گھر میں داخل ہوا مگر ماں جی نے اپنی مصروفیت کی بنا پر اُس کے داخلے کو محسوس نہیں کیا۔

"ماں جی...... گھر میں بہو آئی ہے اس کے باوجود آپ چولہا پھونک رہی ہیں؟"

اس آواز کو سن کر ماں جی کے کان کھڑے ہو گئے۔ اس آواز کو سننے کے لئے ماں جی بیتاب تھیں۔ ویرو کے اس طرح اچانک آنے پر اُنہیں بے پناہ مسرت ہوئی وہ مسکرا کر سوچنے لگیں، مبار



ہوں مبارکباد دے گیا مگر ویرو نہیں آئی۔ ویرو کی غیر حاضری سے بہو لانے کی مسرت میں وہ کمی اس کر رہی تھیں۔

"آؤ ویرو!" ماں جی کی آواز نے استقبال کیا۔ مگر اُنہیں یاد آ گیا کہ پہلے ویرو سے جھگڑا کرنے اُنہوں نے عہد کیا تھا۔ لہٰذا آواز میں مصنوعی غصہ پیدا کر کے بولیں۔ "میرے بیٹے کی شادی کو مہینہ ہو گیا۔ تم آج منہ دکھا رہی ہو...... ورنہ روزانہ کہا کرتی تھیں کہ بہو کی صورت کب دکھاؤ گی جی۔" آخری الفاظ ماں جی نے ویرو کی طرف دیکھتے ہوئے کہے تھے۔ ویرو اُن کے قریب آ کر بیٹھ گئی۔

"ہٹئے ماں جی! میں چولہا جلا دیتی ہوں۔" ویرو نے کہا، پھر لکڑیاں ٹھیک کر کے دو تین پھونکوں میں چولہا جلا دیا۔ ماں جی کے چہرے پر پھیلا ہوا مصنوعی غصہ جاتا رہا۔ ماں جی کی پیار بھری نظروں کو دیکھ کر ویرو بولی۔ "آپ کی بہو کی صورت تو میں بہت دن پہلے دیکھ چکی ہوں ماں جی! بلکہ منہ دکھائی کا انعام ایک روپیہ بھی دے چکی ہوں۔"

"مجھے اس بات کا پتہ ہے۔ مگر ویرو بیٹی! مجھے یہ بات جاننے کے باوجود بھی تم پر غصہ آیا۔" ماں جی نے مسکرا کر کہا۔

"کیوں، کیا ایک روپیہ کم تھا جو آپ غصے ہو گئیں ماں جی؟" چولہے پر برتن رکھتی ہوئی ویرو بولی۔

"ارے پگلی! تیرا ایک روپیہ سوا لاکھ کے برابر ہے۔ مجھے تو اس لئے غصہ آیا کہ تم ایک لڑکی ہو جسے مجھے بہو دکھانے کے ارمان تھے اور تم نے چپ چاپ چندن کو دیکھ بھی لیا۔"

ماں جی کی طرح ویرو مسکرائی۔ "واہ...... بہو تو آپ کو فرمانبردار ملی ہے ماں جی! اُس نے آپ کو سب باتیں بتا دیں۔"

"یقیناً...... اپنی ساس سے کوئی بات چھپائے، ایسی میری چندن نہیں ہے۔"

"اس کے باوجود ساس سے چولہا پھنکوا رہی ہے۔" وہ ماں جی کا دل بہلانے کے لئے کچھ مذاق کرتی ہوئی بولی۔ "دو چار دن نہیں پورا ایک ماہ گزر گیا پھر بھی بیگم صاحبہ باورچی خانے سے دور ہیں۔"

"میری بہو کو کچھ مت کہہ لڑکی!" ماں جی نے ہنس کر کہا۔ پھر اُس کے منہ میں لڈو رکھتی ہوئی بولیں۔ "منہ میٹھا کر۔ میں نے جشن کے بعد آٹھ دن تک مٹھائی رکھی تھی کہ تم آؤ گی۔ مگر تم نہیں آئیں۔"

ویرو کے چہرے پر غم کی گھٹا چھا گئی۔ "کیا کروں ماں جی؟ میرا دل اِدھر رہتا ہے مگر گھر کے باہر قدم رکھنے کا موقع نہیں ملتا۔ آج چاچی درشن کے لئے گئی ہوئی ہے لہٰذا چپ چاپ کھسک آئی ہوں۔" پھر کچھ یاد کر کے بولی۔ "میں تو آپ سے باتوں میں لگ گئی۔ بہو کہاں ہے؟ مجھے اُس سے دو گھڑی ملنا چاہیے۔"

"اُوپری منزل پر۔" ماں جی چندن کو بلانے کے لئے آواز دے رہی تھیں مگر ویرو نے اُنہیں روک دیا۔

"رہنے دیں۔ میں اُوپر جا رہی ہوں۔ آپ کی غیر موجودگی میں اُسے ذرا تنگ کر سکوں گی۔"

ویرو مسکراتی ہوئی کھڑی ہو گئی۔

''اے لڑکی! میری بہو کو زیادہ تنگ نہ کرنا۔ سمجھیں؟'' ماں جی نے ویرو سے کہا، پھر مسکر ویرو ہنستی ہوئی اُوپر چلی گئی۔

ویرو نے بے آواز قدموں سے چلتے ہوئے دروازے کے قریب جا کر اندر جھانکا۔ چن پر کچھ لکھتی ہوئی دکھائی دی مگر کسی کے قدموں کی آہٹ پا کر اُس نے تختی اپنے پیروں کے دی۔ ویرو اُس کے سامنے کھڑی تھی۔ وہ شرما کر فرش پر دیکھنے لگی۔ ساتھ ہی دوپٹہ سر پر رکھ کر رہی۔

''بھورانی آرام کر رہی ہیں شاید۔'' ویرو نے پُر مذاق لہجے میں کہا۔ ''اُس دن جھٹ پر دیکھے بغیر روپیہ انعام دیا لہٰذا آج جی چاہا کہ جا کر روپیہ وصول کر لوں۔'' ویرو نے ہنستے ہوئے

چندن شرمیلے انداز میں دوپٹے کی کنار دانتوں میں دبا کر مسکرانے لگی۔

''آج بھی غلط دن آ گئی ہوں۔ ماں جی نے ابھی بتایا لہٰذا دُور سے صورت دیکھ کر دل ٹھنڈ پڑے گا۔'' پھر بھی چندن کچھ نہیں بولی لہٰذا ویرو نے اُسے چھیڑا۔ ''سنا ہے جگت سنگھ گونگی بہو لائے ہیں۔ بیچاری بول نہیں سکتی۔''

چندن کا دل بیٹھ گیا۔ ویرو کو اس بات کا کیسے پتہ چلا؟ مگر جب ویرو دوبارہ بولی تو اُسے اطم ہو گیا۔ ''بھئی پہلی رات بھی زبان کھولنے میں اتنی دیر تو نہیں لگا دی؟''

چندن زور سے ہنس دی۔ اب اُس نے جواب دینا مناسب سمجھا۔ ''ویرو بہن! مجھے محسوس ہے کہ آپ صرف میرا منہ دیکھنے آئی ہیں۔ لہٰذا زبان بند کر کے بیٹھی تھی۔ مگر تم منہ میں اُنگلیاں کر بولنے پر مجبور کر رہی ہو۔ بڑی شریر ہو۔''

''اچھا تو ہم شریر ہیں؟'' ویرو نے منہ پھلا کر کہا۔ ''معلوم ہوتا ہے میرے متعلق بیگم صاحب کچھ جانتی ہیں۔''

''ماں جی نے تمہارے متعلق بہت کچھ بتایا ہے۔ تمہاری تعریف کرتی ہیں۔''

''ماں جی بہت بھولی ہیں لہٰذا تعریف کریں گی۔ مگر لوگ میرے متعلق کیا کہتے ہیں وہ شاید نے نہیں سنا۔''

''وہ بھی سن چکی ہوں۔'' چندن نے معنی خیز لہجے میں کہا۔ ''میرے میکے آ کر لوگ میرے میں سب کچھ کہہ گئے تھے۔'' چندن اتنا کہہ کر اپنی بات کا ردِ عمل ویرو کے چہرے پر تلاش کرن لگی۔ ویرو کے چہرے پر مخلصانہ تجسس جھلک رہا تھا۔ چندن نے کہا۔

''یہ سب کچھ سننے کے بعد بھی تم مجھ سے ہنس کر باتیں کر رہی ہو، یہ تعجب کی بات ہے۔ اُنہ نے بھی تمہارے متعلق مجھے بتایا تھا۔'' چندن نے کہہ دیا۔

ویرو ''اُنہوں نے'' کے لفظ پر چونک گئی۔ اُس کا تجسس بڑھ گیا۔ ''کیا کہا تھا جگت نے؟''

''یہی کہ......'' چندن کچھ لمحے ٹھہر گئی۔ پہلی ملاقات میں وہ ویرو سے صاف بات کر رہی ہے اچھا بھی ہے یا نہیں اس اُلجھن کے درمیان وہ خاموش تھی۔ مگر ویرو نے اُسے مجبور کیا۔ لہٰذا اُس نے کہا۔ ''وہ کہہ رہے تھے کہ ان کے ڈاکو بننے میں خاندانی دشمنی کے علاوہ تم بھی ایک سبب ہو۔''



چندن نے ویرو کے چہرے پر مسرت کی گہری لکیر محسوس کی۔ پھر بھی رو پڑی۔ غصے کا اظہار تی ہوئی ویرو بولی۔ ''اُنہوں نے یہ کہا؟ پھر ڈاکو بننے کے بعد سال بھر سے وہ مجھ سے کیوں نہیں ؟ نہ اُنہیں مجھے دیکھنے کی فرصت ہے۔'' ویرو کی آواز کپکپانے لگی۔ اُس کا دل بھر آیا مگر فوراً ہی احساس ہو گیا کہ وہ اسی شخص کی بیوی کے سامنے اپنی خواہش کا اظہار کر رہی ہے۔ چندن شاید سوس کرنے لگے گی لہٰذا وہ جلدی سے بولی۔ ''نہیں بھئی! ایسی کوئی بات نہیں چندن۔ میں تو مذاق کر رہی ہوں۔ تم خیال نہ کرنا۔'' پھر اُس کی توجہ ہٹانے کی غرض سے بولی۔ ''میں جب آئی اُس وقت تم تختی پر کیا لکھ رہی تھیں؟''

چندن نے چونک کر تختی زیادہ چھپانے کی کوشش کی۔ لہٰذا ویرو نے کہا۔ ''بھئی میں تم سے کوئی نہیں چھپا رہی لیکن تم مجھے غیر سمجھ رہی ہو۔ سسرال آ کر بھی تم نے پڑھائی جاری رکھی ہے شاید۔ لئے سبق لکھ رہی تھیں۔''

''نہیں تو...... پڑھنا اب کہاں ویرو!'' چندن نے کہا۔ ''دو گھڑی وقت کاٹنے کے لئے تختی پر یں کھینچ رہی تھی۔'' چندن نے کہا۔ مگر ویرو اُس کی چوری پکڑ چکی تھی۔

''چندن! تم سیدھی طرح نہیں بتاؤ گی تو میں تم سے تختی چھین لوں گی۔ پھر مجھے تم کو چھونے کے لئے میں گھر جا کر نہانا پڑے گا۔''

ویرو کی معنی خیز دھمکی پر چندن نے تختی اُٹھا کر ویرو کے سامنے کر دی۔ ویرو نے تختی اُلٹ کر ا۔ تختی پر جگت کی تصویر بنی ہوئی تھی۔ وہ غور سے تصویر دیکھنے لگی۔ چندن حیا کی وجہ سے اُس کی ب نہیں دیکھ سکی۔

''ہوں......'' ویرو نے منہ بنا کر مسکراتے ہوئے کہا۔ ''پجارن، دیوتا کی مورتی بنا رہی تھی۔ مگر را دیوتا تصویر میں ڈاکو دکھائی دے رہا ہے۔''

''ڈاکو......؟'' چندن بلند آواز میں بولی۔

''تم نے شاید نوٹ نہیں کیا چندن! ویسے تو پوری تصویر ٹھیک ہے۔ مگر اس کی آنکھیں بالکل ڈاکو نکھیں ہیں۔'' ویرو سنجیدہ لہجے میں کہہ رہی تھی۔ تصویر کی یہ کمزوری اُسے کھٹک گئی تھی۔ شاید اب ن نے بھی تصویر کو غور سے دیکھا۔ ہر بار جگت کی تصویر بناتے ہوئے دل میں کہتی، نہیں یہ ٹھیک ا ہے۔ پھر دوسری تصویر بناتی مگر پھر یہی غلطی کر بیٹھتی۔ ہر بار غلطی ٹھیک کرتے ہوئے نہ چاہتے ے بھی تصویر کی آنکھوں میں سختی رہ جاتی۔ جگت نے جس وقت اُس کی گردن دبائی تھی اس وقت کی آنکھوں میں جو سختی تھی وہی اُس کے ذہن میں بس گئی تھی۔ ویرو نے کمال ہوشیاری سے اُس طی پکڑ لی۔ ویرو نے برابر پڑا ہوا چین ہاتھ میں لیا۔

''میں نے ہمیشہ اس کی آنکھوں میں نرمی دیکھی ہے چندن! اس نے کبھی میری طرف ایسی سخت ں سے نہیں دیکھا۔ اگر تمہیں اعتراض نہ ہو تو میں تصویر کی خامی دُور کروں؟''

چندن نے اشارے سے اجازت دے دی۔

تھوڑی دیر میں ویرو نے تصویر کی آنکھوں کو ٹھیک کر دیا۔ یہ دیکھ کر چندن متعجب ہو گئی۔ اُس کے واطمینان ہو گیا۔ وہ ایسی ہی آنکھیں چاہتی تھی۔ اُس نے ویرو کی جانب احسان مندانہ نظروں

سے دیکھا۔ چندن یہی سوچ رہی تھی کہ وہ ویرو کا کس طرح شکریہ ادا کرے؟ دفعتہً ویرو نے اپنے گھر کی جانب اُس کی چاچی کو دروازہ کھولتے ہوئے دیکھ لیا۔ چندن کی جانب مسکراتی نظروں سے دیکھ کر وہ چلنے لگی۔

"موقع ملنے پر پھر ملوں گی چندن! اس وقت تو ڈائن واپس لوٹ چکی ہے۔"

ویرو نے ڈرتے ڈرتے گھر میں قدم رکھا۔ چاچی کے درشن کر کے واپس لوٹنے سے پہلے لوٹ جائے گی یہ سوچ کر گھر سے چلی تھی۔ مگر چاچی پہلے آ چکی تھی۔

اب وہ شور کرے گی، گالیاں دے گی اور سوتے ہوئے اس کے شوہر کو جگا کر مار بھی لگوائے گی۔ ویرو اسی سوچ میں گم چپ چاپ باورچی خانے میں جا کر کام کرنے لگی۔ اگر چاچی کو غیر حاضری کا شک نہ ہوا ہو تو اس صورت میں بچنے کی اُمید تھی۔ مگر چاچی کی نظروں سے بچنا تھا۔ وہ باورچی خانے کے دروازے میں آ کر رُک گئی۔ وہ سب کچھ برداشت کرنے کے لئے تیار تھی۔ کچھ دیر تک چاچی کچھ نہ بولی، پھر اُس نے پوچھا۔

"کہاں گئی تھی ویرو؟" آواز میں نرمی تھی۔ اُس نے حیرت سے چاچی کی جانب دیکھا۔ وہ مسکرا رہی تھی۔ جواب میں وہ بھی مسکرا دی۔ "ویرو! کسی وقت باہر جانا ہو تو مجھے بتا دیا کر۔"

چاچی کا ایسا بولنا ویرو کے لئے حیرت انگیز بات تھی۔ شاید گردوارے میں کسی سنت کے وعظ کے اثر میں ہو، جو کچھ دیر کے لئے ہوگا۔ چاچی کے دوسرے جملے نے اُسے حیرت میں غرق کر دیا۔ "جوان لڑکی کو کبھی کبھی باہر جانے کا دل ہوتا ہے۔ وہ اپنی عمر کی لڑکیوں سے بات کرنا چاہتی ہے مگر ویرو! تمہارا ایک دُکھ ہے۔ تم میری کوئی بات نہیں مانتیں۔ کچھ میرا بھی دل رکھنا چاہئے پھر مجھے تمہارے آنے جانے پر بالکل اعتراض نہیں ہوگا۔"

ویرو نے محسوس کیا کہیں چاچی کوئی سودا تو نہیں کر رہی؟ اپنی بات منوانے کے لئے ایسا کہہ رہی ہے۔ پھر بھی ویرو نے چاچی کا احسان قبول کرنا بہتر سمجھا۔ ویرو کی خاموشی رضامندی تصور کر کے چاچی بولی۔ "فی الحال میں روزانہ وعظ سننے جاؤں گی۔ تم گھوم پھر آنا۔ مگر اپنے شوہر کی نظروں سے بچنا تمہاری ذمہ داری ہے۔"

چاچی چلی گئی اور ویرو سوچ میں ڈوب گئی..... اُس کی زندگی ویران بن گئی تھی۔ شوہر کا پیار اور اعتماد اُسے نہیں ملا۔ اس کے لئے سنسار کا سکھ خواب بن چکا تھا جس طرح چلتے ہوئے ریگستان میں پیاسا سراب کو دیکھ کر پانی سمجھتا ہوا پیاس بجھانے کے لئے دوڑتا ہے مگر قریب سے سراب کی حقیقت نظر آتی ہے۔ اسی طرح مایوس ویرو نے دیکھا وہ سنسار میں سکھ کی تلاش میں بھٹکتی رہی ہے مگر سکھ اُس کی قسمت میں نہیں تھا۔ جب جگت کی یاد اُس کے ذہن کے قریب ہوتی اُس کے دل کو اُمید کی ٹھنڈک محسوس ہوتی۔ لیکن اب جگت اتنا دُور جا چکا تھا جہاں صرف ویرو کے خیالات ہی جا سکتے تھے وہ خود نہیں۔ مشکوک شوہر اور چوکیدار چاچی نے اُس کی زندگی جہنم بنا کر رکھ دی تھی۔ اب اُس کے شوہر کی حرکتیں بھی عجیب رُخ اختیار کر رہی تھیں۔ پہلے موہن سنگھ دوستوں کو گھر میں بلا کر جوا کھیلتا تھا۔ اس سے بڑھ کر اب اُسے طوائفوں کے کوٹھے پر جا کر ناچ گانے کا شوق ہوا تھا۔ چودھری کے لڑکے رنبیر سنگھ نے جان بوجھ کر اُسے اُلٹے راستے پر ڈال دیا تھا۔ ہفتے میں ایک دو راتیں موہن سنگھ کوٹھے



اتھا۔ گھر میں شوہر کی حاضری یا غیر حاضری سے ویرو کو کوئی فرق محسوس نہیں ہوتا تھا مگر وہ رہی تھی کہ رنبیر سنگھ اُس کے شوہر کو گہرے پانی میں دھکیل رہا تھا۔ کھیت گروی رکھنے کے مکان کی باری تھی۔ چاچی کے من کی بات بھی اُلجھن بڑھانے والی ہو رہی تھی۔ وہ بھتیجے کی سرت بھری نظروں سے دیکھ رہی تھی۔ وہ رنبیر کے ساتھ مل کر کوئی کھیل شروع کر چکی تھی۔

ایک بار پھر موہن سنگھ سے کہا۔

آپ جس راستے پر جا رہے ہیں، یہ تباہی کا راستہ ہے۔"

موہن سنگھ مونچھوں کو بل دے کر کہنے لگا۔ "میں رات باہر گزارتا ہوں لہٰذا تم جلتی ہو؟ مگر مردوں کے کام ہیں۔ گھر کی عورت کے جلنے سے کوئی فرق نہیں پڑتا۔"

اُس شخص کی مردانگی پر ہنس دی۔ اس کی نفرت موہن سنگھ کے لئے اور بڑھ گئی۔ اُس کا جی اُس سے کہے کہ جو شوہر بیوی کو ازدواجی مسرت نہیں دے سکتا، اُسے اپنی مردانگی دکھانے کی کیا ضرورت ہے؟

نے ایک بار رنبیر سنگھ کے متعلق موہن سنگھ سے شکایت کی۔ "آپ نہیں ہوتے تو اُس وقت ہے اور مجھ سے گندی باتیں کرتا ہے۔ یہ مجھے پسند نہیں ہے۔"

وقت اُس کے شوہر نے جو جواب دیا اُسے سن کر ویرو کا اُس پر تھوکنے کو جی چاہا۔ اُس نے کہا۔ "وہ میرا یار ہے۔ جگری جان دوست ہے۔ اگر کبھی تیرے پاس دل بہلانے آ جاتا ہے تو شکایت مجھ سے نہ کیا کر۔ سمجھی؟ میں جانتا ہوں وہ تجھے پسند نہیں۔ میں بھی تجھے پسند نہیں اتنا کہہ کر وہ قہقہہ مارنے لگا۔ غیرت جیسی کوئی چیز اُس کے پاس تھی ہی نہیں۔ ویرو کے لئے دوزخ تھی۔

لے پر جوش مارتی ہوئی دال کی طرح اُس کے ذہن میں خیالات کا دھارا بہہ رہا تھا۔ اُس یا۔ کیا اس طرح اس کی زندگی کی گاڑی چلے گی؟ اس جہنم سے اُسے کوئی نجات نہیں دلائے گا تو دو ایک بار پیغام بھیج چکی تھی مگر وہاں سے کوئی جواب نہیں آیا..... اور جگت..... ڈاکو بن گیا، رلی۔ اب اُس کی اُمید کرنے سے فائدہ بھی کیا؟

اُس نے طے کیا کہ وہ کل چندن سے ملے گی اور چندن سے جگت نے جو بات کی ہے اُس ل معلوم کرے گی۔ مگر چندن ہمارے رشتے کے متعلق کیا سوچ رہی ہوگی؟ یہ بھی معلوم کرنا تھا۔ چاچی کی جانب سے ملی ہوئی آزادی کا اُس نے بڑے اطمینان سے فائدہ اُٹھایا۔ دو تک چندن سے ملتی رہی اور کافی وقت اُس کے ساتھ صرف کیا۔

رے دن رات چاچی کی چالبازی سمجھ میں آ گئی۔ اُس رات موہن سنگھ گھر میں نہیں تھا۔ دس تھے۔ اُس وقت صدر دروازے پر دستک ہوئی۔ دروازہ کھولتے ہی سامنے رنبیر سنگھ کھڑا تھا۔ منہ سے شراب کی بو آ رہی تھی۔ ویرو دو قدم پیچھے ہٹ گئی۔ رنبیر سنگھ اندر داخل ہو گیا۔ چاچی منزل پر گئی تھی۔

یں کہنے کے لئے آیا ہوں کہ موہن سنگھ رات باہر گزاریں گے۔" لڑکھڑاتے قدموں سے عقب میں چلتا ہوا رنبیر بولا۔ "ویرو! تم محسوس کر رہی ہوگی کہ میں اسے غلط راستے پر لے جا

رہا ہوں۔ مگر وہ وہاں اور میں یہاں دکھائی دے رہا ہوں۔"

"تم اپنے گھر جانے کی بجائے دوسرے کے گھر آئے ہو۔" ویرو نے سخت لہجے میں کہا۔ جواب میں اُس کا ہلکا سا قہقہہ سنائی دیا۔ "تم نے مجھ سے یہ بات کی اس سے مجھے م ہوئی۔" اتنا کہہ کر لڑکھڑاتے قدموں سے آگے بڑھا مگر ویرو نے اُس کے رُخسار پر تھپڑ مار دیا۔

"یہ چانٹا بھی تمہیں پسند آئے گا رنبیر!"

اور اس سے پہلے کہ رنبیر کوئی اور حرکت کرے ویرو نے کمرے میں جا کر اندر سے دروازہ لیا۔ رنبیر نے زور سے دروازہ کھٹکھٹایا۔ اسی لمحے چاچی نیچے آ گئی۔ ویرو ہانپتی ہوئی دروازے کان لگا کر کھڑی ہوئی تھی۔ اُسی نے سنا چاچی اور رنبیر سرگوشیاں کر رہے تھے۔ چاچی بھی سازش میں شریک تھی یہ سوچ کر ویرو کپکپانے لگی۔ وہ ساری رات دروازہ بند کر کے اپنے کم میں سوئی رہی۔ دوسرے دن صبح چپ چاپ گھر کے کام میں لگ گئی۔ اُسے اب اس گھر او والوں سے نفرت ہو گئی تھی۔ چاچی نے جلتی پر تیل کا کام کیا۔

"بہو! رات تم نے رنبیر کو چانٹا مارا تھا؟"

ویرو خوفناک نظروں سے چاچی کو دیکھنے لگی۔ "صرف چانٹا ہی مارا ہے۔ اگر خنجر ہوتا تو یہ بھی اُس کتے کے پیٹ میں مار دیتی۔"

"ویرو......!" چاچی گرجی۔ مگر اس گرج کا کوئی اثر نہ ہوا۔ پھر وہ نرم لہجے میں ویرو سے بو

"آدمی نشے میں بکواس کرتا ہے۔ مگر اُسے چانٹا نہیں مارنا تھا۔"

"میں نے بھی اُس کا نشہ اُتارنے کے لئے چانٹا مارا تھا۔"

"ویرو بیٹی! ذرا سمجھ سے کام لے۔" چاچی مجسم محبت بنی ہوئی تھی۔ "تمہارا شوہر قرض ڈوب گیا ہے۔ گھر اور کھیت بھی اس کے پاس گروی ہیں۔ وہ چاہے تو سیل بھی لگا سکتا ہے۔ پھ بھکاری بن جائیں گے۔"

"اس کے لئے میں کیا کر سکتی ہوں؟ اپنے بھتیجے کو غلط راستے سے روکیے!" ویرو نے جواب دیا۔

"ویرو! تم چاہو تو بہت کچھ کر سکتی ہو۔ عورت کا اپنے شوہر کے لئے قربانی دینا پاپ نہیں چاچی آخری داؤ پھینکتی ہوئی بولی۔ مگر ویرو غصے سے سرخ ہو گئی۔

"چاچی! گھر بچانے کی خاطر تم گھر والی کی عزت لینے پر تلی ہوئی ہو۔ وہ گھر آئیں گے تو تمہارا دیا ہوا سبق اُنہیں بتاؤں گی۔"

"مجھے دھمکیاں دے رہی ہے؟" چاچی اپنے اصلی رُوپ میں آ گئی اور بولی۔ "تمہارے شو نے یہ سودا منظور کر لیا ہے۔ میں کہتی ہوں خاموشی سے یہ سودا قبول کر لے ورنہ میں تجھے بری طر بدنام کر دوں گی۔" پھر جاتے ہوئے آخری حربہ آزمایا۔ "تم چودھری کے لڑکے رنبیر سے لگی ہو ہو یہ اعلان کرنا میرے لئے مشکل نہیں۔ اور تیرا شوہر اس کا گواہ بنے گا۔ سمجھی؟"

ویرو کا دل زخمی ہو گیا۔ اُس کی حالت وحشی درندوں کے درمیان گھری ہوئی ہرنی جیسی تھی۔ سب اُس کی برداشت سے باہر تھا۔ یہ سب جمع ہو کر اُسے برباد کرنے پر تلے ہوئے دکھائی دے تھے۔ ایک ہی راہ تھی اُس کے پاس اور وہ "خودکشی" مگر خودکشی کر کے ان درندوں کے حوالے اپ



نہیں کرنا چاہئے بلکہ جگت کی مدد لینی چاہئے۔ کیا وہ مدد کرے گا؟ اُس نے سوچا۔

چاچی درشن کے لئے گئی تھی اور باہر سے صدر دروازے کی کھڑکی کو بند کر گئی تھی۔ ویرو نے چیں لئے۔ اُس کا جی چاہا بڑھیا کی گردن دبا دے۔ اُس نے نظریں اُٹھا کر دیکھا، چندن کور پھت پر کھڑی تھی۔ ویرو نے اُسے انتظار کرنے کا اشارہ کیا۔ ویرو کی اس حرکت پر چندن کو ن ہوئی۔

ویرو کے چہرے پر گھبراہٹ کے ساتھ جوش بھی تھا۔ وہ چٹھی پھینکنا چاہتی تھی۔ اُس نے آس نظر دوڑائی۔ ایک چھوٹا سا پتھر تلاش کر کے کاغذ پر رکھ دیا، پھر اُس میں کاغذ لپیٹا اور چندن کور انب پھینکا۔ چندن کو یہ سب پراسرار معلوم ہوا۔ اُس نے ویرو کی جانب دیکھا۔ ویرو نے پرچہ نے کا اشارہ کیا۔ چندن نے پرچہ پھیلا کر پڑھنا شروع کیا۔ مگر اُسی لمحے مخالف سمت سے ایک چیخ دی اور چندن وہ منظر دیکھ کر سہم گئی۔ موہن سنگھ ویرو کو بالوں سے پکڑ کر گالیاں دیتا ہوا اُسے ٹ کر لے جا رہا تھا۔ ویرو کے چہرے پر شدید دُکھ نظر آنے لگا۔

چندن لرز کر رہ گئی۔ اس سے پیشتر کہ چندن کچھ سوچے موہن سنگھ نے چھت کا کھلا ہوا دروازہ لے سے بند کر دیا۔ چندن نے ہاتھ میں تھاما ہوا پرچہ پڑھا۔ اس میں لکھا تھا۔

"جگت سنگھ...... مجبور ہو کر تمہیں خط لکھ رہی ہوں۔ زندگی کی بازی ہار چکی ہوں۔ اب ہمت اور ال ختم ہو چکا ہے۔ اگر تم آج سے تین دن کے اندر مجھے اس جہنم سے نہیں نکالو گے تو میں اپنی لختم کر لوں گی۔ اگر کسی وجہ سے ملنا نہ ہو تو میرا آخری سلام۔ چندن جیسی عورت کا بھی دل نہ ا یہ میری آخری گزارش ہے۔ جو کسی کی نہ ہو سکی اُس ویرو کا سلام۔"

پرچہ پڑھ کر کیا کرنا ہے......؟ اس کے متعلق سوچتی ہوئی چندن مخالف سمت والے مکان کی دیکھنے لگی۔ ویرو کے خط نے چندن کور کا چین چھین لیا۔ موہن سنگھ ویرو کے بال تھام کر جانور رح گھسیٹ لے گیا تھا وہ منظر اور ویرو کے چہرے پر نظر آنے والے دُکھ اور تکلیف کا احساس کے اُسے عورت کی مظلومیت کا اندازہ ہو گیا۔ ویرو کی طرف سے جگت کو لکھے ہوئے خط کے اُس کے سینے میں کانٹوں کی طرح کھٹک رہے تھے۔ "تین دن میں مجھے آزادی نہیں دلاؤ گے اپنے طور پر اپنی زندگی ختم کر لوں گی۔"

چندن کشمکش میں مبتلا تھی۔ کسی غیر کی اور خاص طور پر خاندانی دشمن کی بیاہتا کو اغوا کرنے کا پیغام تک پہنچانے کی ذمہ داری اُس پر ڈال دی گئی۔ ویرو نے اس پر زبردست اعتماد کیا اور تین دن لت تک خط نہ پہنچنے کی صورت میں اُس کا خودکشی کر لینا یقینی تھا، جس کے ساتھ ایک عورت کا ی عورت پر اعتماد کا جنازہ نکل جائے گا۔ ایک عورت کی بداعتمادی دوسری عورت کی موت بن ے گی۔

"نہیں نہیں...... میں اتنی مطلبی نہیں بنوں گی۔" چندن لرز کر بولی۔ مگر پھر اُسے احساس ہوا کہ نیا والوں کو یہ بات معلوم ہو گئی تو دنیا کیا کہے گی؟ کیا جانے گی؟ یہی کہ جگت سنگھ مجھ سے زیادہ سے پیار کرتا ہے۔ بیوی کو چھوڑ کر غیر کو اغوا کر کے لے گیا۔ اگر اس نے خط پھاڑ دیا تو اس ت میں ویرو ہمیشہ کے لئے ان کے درمیان سے ہٹ جائے گی۔ مگر ایسا خیال چندن کے ذہن

کو چھو کر گزر گیا۔ گاؤں میں پلی ہوئی لڑکی کو سیدھی سادھی بات پر اعتماد تھا کہ سچا پیار تو وہ ہے میں اپنا کچھ لٹ جانے کے متعلق ذرا سا شک نہ ہو۔ کسی قسم کی بد اعتمادی کا خیال نہ ہو۔ دنیا دا اسے کچھ بھی کہے مگر انسانیت کا تقاضا یہ ہے کہ جلد سے جلد اسے خط کو جس کی امانت ہے اُس پہنچا دینا چاہئے۔ پھر باقی سب تقدیر پر چھوڑنا بہتر ہوگا۔ اُس نے مضبوط فیصلے کے بعد ویرو کا چھوٹی سی ڈبیہ میں رکھ لیا۔ وہ جس سرخی سے روزانہ اپنی پیشانی میں سہاگ کا نشان ثبت کرتی اُس سرخی کی ڈبیہ میں وہ اپنے امتحان کا نشان رکھ چکی تھی۔

چندن، ویرو کا پیغام جگت تک پہنچانے کی اُلجھن کا شکار ہوگئی۔ وہاں سے جگت کا کوئی پیغا آئے اس کا انتظار وہ نہیں کر سکتی تھی۔ اور یہاں کسی کو جگت کے پتے کے متعلق کچھ معلوم نہیں تو سیاس کو یہ بات کس طرح کہے؟ شاید وہ اس کے اقدام کی مخالفت کریں۔ ماں جی کو ویرو سے مح تھی اس کے باوجود بہو کا سکھ لٹ جانے کے خطرے کے پیش نظر شاید وہ اس کی بات نہ مانیں۔ سسر اور ماموں کو اس بات کا پتہ لگے تو مصیبت ہو جائے گی۔

"بہو بیٹی! آج تم اُلجھن میں گرفتار نظر آ رہی ہو۔" ماں جی نے اچانک پوچھا۔ چندن خامو سے سر جھکائے سنتی رہی۔ ماں جی نے دوسرا سوال کیا۔ "کیا جگت کا خیال آ رہا ہے؟"

چندن کا چہرہ شرم سے سرخ ہو گیا۔ اُس نے سوچا یہ موقع غنیمت ہے۔ "ماں جی......!" چند نے کہا، مگر زبان رُک گئی۔ پھر ہمت کر کے کہا۔ "مجھے اُنہیں ایک پیغام بھیجنا ہے...... ایک خا پیغام۔" آخری الفاظ پر چندن کا دباؤ ماں جی سے چھپ نہ سکا۔ اُنہوں نے کہا۔

"دو چار دن میں جگت کا پیغامبر آئے گا، تب بھیج دینا۔"

"مگر ماں جی! پیغام آج جانا چاہئے۔" چندن نے جلدی سے کہا۔

"آج؟" ماں جی نے متعجب لہجے میں کہا۔ "ایسا کیا پیغام ہے؟" پھر الفاظ کو سمیٹتی ہو بولیں۔ "ارے میں بھی کیسی جاہل ہوں کہ میاں بیوی کی باتوں میں دخل دینے لگی۔ اچھی با ہے۔ دوپہر ہزارہ سنگھ کھانا کھانے آئے گا تب کوئی صورت نکالیں گے۔"

دوپہر کے وقت ہزارہ، چندن کور کا کام کرنے کی غرض سے بڑے چچا کا گھوڑا لے کر گھر سے روانہ ہوا۔ تب ساس نے بہو سے پوچھا۔ "بہو! جگت سے تمہیں جو کچھ کہنا ہے، وہ میں ہزارہ سے کہہ دوں؟"

چندن نے کپڑے میں بندھی ہوئی ڈبیہ ساس کے ہاتھ میں تھما دی۔ "یہ اُن کے ہاتھوں میں پہنچ جائے تو میرا کام ہو جائے گا۔" ماں جی اور ہزارہ ایک دوسرے کو متعجب نظروں سے دیکھنے لگے۔ چندن کے چہرے پر فکر کی لکیریں اُبھر آئیں، اُس نے بلند آواز میں کہا۔ "ماما جی کو میری وجہ سے تکلیف اُٹھانا پڑتی ہے، اس کے لئے معافی چاہتی ہوں۔" پھر رُک کر کہا۔ "جب تک ماما صحیح سلامت واپس نہ لوٹیں میں کھانا پانی کو ہاتھ نہیں لگاؤں گی۔"

چندن کے الفاظ تینوں کو عجیب سے دکھائی دیئے۔ ماں جی نے محسوس کیا کہ ضرور کوئی سنجیدہ بات ہے جو ظاہر نہیں کی جا سکتی اس لئے چندن چھپا رہی ہے۔ اور جو بات چندن کہنا نہیں چاہتی اسے پوچھ کر پریشان کرنے سے فائدہ بھی کیا۔ وہ ہزارہ کی جانب گھوم کر بولیں۔



"بھائی! کام ختم کر کے جلدی لوٹنا تا کہ بہو کے دل کو اطمینان ہو جائے۔"

"بہن! فکر نہ کرو...... میں بھانجے کو ڈھونڈ نکالوں گا۔" ہزارہ سنگھ نے جواب دیا اور گھوڑے کو ہنکا کر روانہ ہو گیا۔

آدمی پوچھتے پوچھتے لنکا تک پہنچ جاتا ہے، یہ بات صحیح ہونے کے باوجود کوئی تلاش کرنے پر بھی اوؤں تک نہیں پہنچ سکتا۔ بھانجی بہو کا سپرد کیا ہوا کام ختم کرنے کے لئے ہزارہ ہر مصیبت جھیلنے کو تھا۔ جگت تک پہنچنے کے لئے اُسے کسی پُر اعتماد مخبر کی ضرورت تھی۔ اس سے کہاں ملا جائے؟ مخبر تک یہ یقین نہ کر لے کہ وہ جگت کا ماموں ہے، اس پر اعتماد نہیں کر سکتا۔ پولیس کا مخبر جان کر لن ہے کوئی اُسے جگت کا پتہ نہ بتائے۔

ہزارہ کے ذہن میں ایک ترکیب آ گئی۔ جگت جس گاؤں میں شادی کرنے آیا تھا وہاں اُسے مرا دینے والا ایک شخص یاد آیا۔ وہ اُسے جگت کے ماموں کی حیثیت سے پہچانتا تھا۔ اس سے جگت کے متعلق معلوم ہو سکتا تھا۔ ساری رات بھٹک کر اُسے چار آدمیوں کا سہارا لینا پڑا تب جگت کو اطلاع کہ ماموں اُس کے لئے کوئی پیغام لایا ہے۔ ہزارہ کو بہت سے گھروں کے چکر کاٹنے پڑے، تب کر اُسے خیال ہوا کہ بھانجے نے پولیس سے بچنے کے لئے کیا انتظام کیا ہے۔ پھر بھی پیغام لینے کے لئے جگت نہیں آیا۔ ساتھیوں نے اُسے آنے نہیں دیا۔ یہ کام ہنومان کے ذریعے ہوا۔ اُسے اکیلے دیکھ کر ہزارہ نے پوچھا۔ "جگت کیوں نہیں آیا ہنومان؟"

"ان کا آنا بہتر نہیں تھا۔ ہمیں اطلاع ملی ہے کہ پولیس ساری پارٹی کو گھیرنے کے لئے جال بچھا رہی ہے۔ لہٰذا دو ایک دن میں ہم ٹھکانا بدلنے والے ہیں۔ جگت ان تیاریوں میں لگا ہوا ہے۔" ہنومان نے بتایا۔ ہزارہ یہ سن کر ناراض ہوا۔ اس لئے ہنومان نرمی سے بولا۔ "ماما! تم ناراض نہ ہو۔ ہمیں محتاط رہنا پڑتا ہے۔ یقین رکھیں، مجھ سے کہا ہوا ایک ایک لفظ جگت تک پہنچ جائے گا۔ میں بھی آپ کا بھانجا ہوں۔"

"یہ بات نہیں ہنومان!" ہزارہ نے تفصیل سے کہا۔ "چندن کور نے خاص پیغام ایک ڈبیہ میں رکھ کے بھیجا ہے۔" اتنا کہہ کر اُس نے جیب سے ڈبیہ نکال کر اُسے دکھائی۔ "اور میرے واپس آنے تک وہ کھانا نہ چھونے کی قسم کھائے بیٹھی ہے۔ اس لئے سوچا اگر آیا ہوں تو جواب بھی لے کر جاؤں۔"

"ایسی کیا بات ہے؟" ہنومان نے متعجب لہجے میں پوچھا۔

"ہوا تو کچھ نہیں۔ البتہ چندن کی اُلجھن اور گھبراہٹ کچھ ہونے کا پتہ دے رہی ہے۔ ہمیں اس نے نہیں بتایا۔" پھر ہزارہ نے اُسے یہاں تک پہنچنے کی تفصیل سنا دی۔ ہنومان نے ہزارہ کو جگت کی خبر سنائی۔

"جس دن بھابھی نے مجھ سے بات کی تھی، میں نے جگت سے کہا۔ اُس دن سے اُس کا دماغ خراب ہے۔ آپ ان سے جا کر کہنا کہ جگت آپ پر ناراض نہیں ہے۔ اور اگر اس پیغام کا جواب ضروری ہے تو میں خود گھر آ جاؤں گا۔ بھابھی سے کہنا فکر نہ کریں۔"

ہزارہ کو جگت کے اڈے تک جانے کی خواہش ہوئی مگر گھر جا کر چندن کو اُلجھن سے آزاد کرنے

کا خیال اپنی جگہ تھا۔ لہٰذا واپس ہو گیا۔

O

چندن کی معرفت جگت کو ملا ہوا پرچہ پڑھ کر جگت کو ذہنی جھٹکا لگا۔ اتنے لمبے عرصے تک اُس نے ویرو کی خبر نہیں لی اس کے متعلق اُس کا دل پچھتانے لگا۔

''تیرے لئے جس نے اپنے شوہر کے بے پناہ ظلم سہے، اس بیچاری کو تو نے اس حال کو پہنچا دیا کہ آج وہ خودکشی کرنے پر تیار ہو گئی۔'' جگت بڑبڑایا۔

ویرو زیادہ اُلجھن میں پھنس کر یہ قدم اُٹھا رہی ہے، اس کا جگت کو یقین تھا۔ اُسے تعجب تو اس بات کا تھا کہ چندن نے ضد کر کے یہ پیغام فوراً اُس تک پہنچایا تھا۔ اپنے سہاگ کو خطرے میں ڈال کر دوسری عورت کو بچانے کی کوشش کرنے والی چندن کا حلق دبانے کی حد تک اُس نے اقدام کیا تھا یہ سوچ کر اُسے اپنے آپ سے نفرت محسوس ہوئی۔ اس کے ساتھ ہی ویرو کے شوہر کی چمڑی اُتروا کر انتقام کی آگ بجھانے کے خیال سے اُس کے جسم میں لاوا اُبلنے لگا۔

مگر ویرو کی تین دن کی مہلت کب پوری ہوتی تھی؟ وہ سوچنے لگا۔ کیا اُسے پہنچنے میں دیر ہو جائے گی؟ ساری رات جگت نے بے چینی میں گزار دی۔ اُس کی دوسری اُلجھن ساتھیوں کو اس بات کی نزاکت سمجھانے کی تھی۔ ایک ہنومان کے علاوہ ویرو کے متعلق کوئی واقف نہیں تھا۔ اب اچانک ان کے ذہن میں یہ بات کس طرح آئے گی؟

صبح کے وقت اُس نے چاروں ساتھیوں کو نیند سے جگایا جیسے کوئی اچانک خطرہ سر پر منڈلا رہا ہو۔ اس طرح چاروں ساتھی اُٹھ کر بیٹھ گئے۔ وہ آنکھیں مل کر جگت کو دیکھنے لگے۔ ہنومان نے کہا۔

''جگت! تمہاری آنکھیں سرخ ہو رہی ہیں۔ اس وقت تم کیا چاہتے ہو؟''

مگر جگت مذاق کے موڈ میں نہیں تھا۔ سب کے سامنے اُس نے ویرو کا خط رکھ دیا۔ ہنومان صرف اتنا جانتا تھا کہ چندن نے ہزارہ کے ہاتھ خاص پیغام بھیجا ہے۔ مگر بھابھی کو مدد کی کیا ضرورت ہے؟ اُس نے ابتدا کرتے ہوئے کہا۔

''کس نے مدد مانگی ہے؟''

''ویرو نے۔'' جگت نے مختصراً کہا۔

''ویرو......؟'' ہنومان کو تعجب ہوا۔ مگر کرپال، بچن اور ہوشیار بیوقوفوں کی طرح جگت کی صورت دیکھنے لگے۔

''ہاں ویرو نے۔ اُس نے پرچے میں لکھا ہے کہ تین دن میں اگر میں نے اُسے اغوا نہ کیا تو وہ خودکشی کر لے گی۔''

''مگر......'' ہنومان اُلجھن میں ڈوب گیا۔ ''یہ پیغام چندن بھابھی نے اپنے ہاتھ سے بھیجا ہے۔ ماما بھی کہہ رہے تھے۔''

''یہ صحیح ہے۔ مگر خط کا پیغام پڑھ کر پتہ چلتا ہے کہ ویرو نے اس کا دل جیت لیا ہے۔'' جگت نے کہا۔ ''شاید اس پیغام کے متعلق گھر میں بھی کسی کو نہیں معلوم۔ ورنہ ماما بھی اس پیغام کو یہاں نہ لاتے۔''



اب کرپال نے سوال کیا۔ ''یہ ویرو کون ہے جگت؟''

ہنومان جواب دینا چاہتا تھا مگر اُس کے لب لرز کر رہ گئے۔ جگت نے کہا۔ ''ڈاکو بنتے وقت ہم نے جن تین آدمیوں کو قتل کیا تھا، ہمارے اُن دشمنوں میں سے ایک کی بیوی۔''

یہ سن کر تینوں حیرت میں ڈوب گئے۔

''دشمن کی بیوی ہم سے مدد مانگ رہی ہے؟'' ہوشیار سنگھ نے حیرت سے پوچھا۔

''ہاں...... کیونکہ مجھے اُس سے دشمنی نہیں۔'' جگت نے مختصراً ویرو کی داستان سنا دی۔ ویرو نے اُس کے لئے کیا کچھ برداشت نہیں کیا؟ عین موقع پر زیورات بھیج کر کس طرح مدد کی، دیور اُس پر کس طرح ظلم کرتے، جگت سے ملنے کے جرم میں شوہر کتنا مارتا۔ اُس نے جوش میں یہ تک کہا کہ اُس کے گلے میں جو تعویز ہے وہ ویرو نے ہی اُسے لا کر دیا تھا۔

''ڈاکو بننے سے پہلے ویرو کو میں نے مدد کی ضرورت پڑنے پر مدد دینے کا عہد کیا تھا۔''

کرپال اور ہوشیار ایک ساتھ بولے۔ ''پھر اس میں پوچھنا کس سے ہے ہمیں؟''

مگر بچن اس دوران خاموش بیٹھا تھا۔ جگت نے اُس کی جانب دیکھا۔ بچن کی خاموشی سب کے لئے تکلیف دہ تھی۔ کیونکہ جگت نے ہی اُس کی محبوبہ کو اغوا کرنے کا وچن دیا تھا مگر وہ ایسا نہیں کر سکا تھا۔ شاید بچن اُس کا ساتھ نہیں دے گا۔

''بچن!'' جگت نے سنجیدہ لہجے میں کہا۔ ''تیرے دل میں جو کچھ ہو، بتا دے۔ اُچلا اگر اُس دن تیار ہوتی تو میں اُسے اغوا کر لیتا۔ مگر دوست! میں مجبور تھا۔ عورت پر زبردستی کرنا گناہ ہے۔''

پھر بھی بچن خاموش رہا۔ جگت سے یہ برداشت نہیں ہوا۔ ''بچن! تیری خاموشی مجھے تیر کی طرح چبھ رہی ہے۔ کچھ بول!''

''جگت! تم غلط اندازہ لگا رہے ہو۔'' بچن نے سرد آہ بھر کر کہا۔ ''ابھی میں اُچلا کی بات یاد نہیں کر رہا تھا۔''

''پھر......؟''

''میں یہ سوچ رہا تھا کہ اس پرچے کے پیچھے پولیس کا ہاتھ تو نہیں ہے؟ دشمن بدلہ لینے کے لئے پولیس کے آلۂ کار بن گئے ہوں اور ویرو کو اس کے لئے تیار کر لیا ہو۔''

''بچن......!'' جگت گرج کر بولا۔ ''تم جو کچھ کہہ رہے ہو وہ اندازہ نہیں الزام ہے۔ ویرو میری خاطر جان کی بازی لگا سکتی ہے۔ تم نہیں جانتے ہماری کیسی دوستی ہے۔ تم اُسے نہیں پہچانتے۔''

''تو پھر یہ بھی ممکن ہے کہ ویرو سے زبردستی تمہارے نام خط لکھوایا گیا ہو۔''

بچن کی دلیلوں نے دوسروں کو خیالات میں گم کر دیا۔ مگر جگت اپنی بات پر جما رہا۔ وہ زور سے بولا۔ ''کبھی نہیں...... ایسا نہیں ہو سکتا...... اگر ایسا ہوتا تو چندن کور کی معرفت یہ پرچہ یہاں تک نہ آتا۔'' جگت کا سانس پھول گیا جیسے وہ ویرو کی تکلیف کا احساس کر رہا ہو۔ اسی طرح بھاری آواز میں بولا۔ ''بچن! تمہیں سمجھانے کے سلسلے میں کہیں ایسا نہ ہو کہ ہم جائیں اور سب کچھ ختم ہو جائے اور وہاں ہمیں ویرو کی لاش دیکھنے کو ملے۔'' یہ کہہ کر جگت نے منہ پھیر لیا۔ اُس کی آنکھوں میں آنسو تیر رہے تھے۔ چاروں ساتھیوں نے جگت کی کمزوری دیکھ لی۔

بچن کو بہت دُکھ ہوا۔ اُس نے جگت کے شانے پر ہاتھ رکھ کر کہا۔ "مجھے منظور ہے..... مگر ایک شرط ہے۔"

"کہہ ڈال۔" جگت اُس کی جانب دیکھے بغیر بولا۔

"آخر تک تمہارا ساتھ دُوں گا۔ اور دغا ہونے کی صورت میں دو چار کو لے کر مروں گا۔"

"پیارے.....!" جگت نے بچن کے رُخسار چوم لئے۔ پھر بلند آواز میں بولا۔ "تیاری کرو!"

OOO



دو دن اور دو راتیں گزرنے کے باوجود جگت کی گھوڑی کی ٹاپیں سنائی نہیں دیں۔ لہٰذا ویرو کے دل میں جلتا ہوا اُمید کا چراغ بجھنے لگا۔ شاید چندن نے میرا پیغام ہی نہیں پہنچایا ہوگا۔ غیر عورت کو اغوا کرنے کے کام میں شوہر کا ساتھ کون بیوی دیتی ہے؟ اب اُس کے پاس صرف ایک راستہ تھا کہ اپنے آپ کو آگ کے بھڑکتے ہوئے شعلوں کے سپرد کر دے۔

ویرو دو دن سے ایک کمرے میں بند کر دی گئی تھی۔ اُسے بھی یہ قید پسند آئی۔ وہ چاہتی تھی کہ تین دن تک کوئی اُسے نہ چھیڑے اور زندگی کے آخری لمحات میں کسی کے ساتھ جھگڑا فساد نہ ہو۔ وہ اطمینان سے مرنا چاہتی تھی۔ اُس کے بعد اس کے مردہ جسم کے ساتھ اُس کی چاچی، شوہر اور رنبیر سنگھ کیا کریں گے؟ اس کی اُسے مطلق پرواہ نہیں تھی۔ مگر جل مرنے کے لئے کمرے سے باہر نکل کر باورچی خانے تک پہنچنا ضروری تھا۔ تیسرے دن دوپہر کو دروازہ کھولا گیا اور چاچی کمرے میں داخل ہوئی۔ اُس نے پیار بھرے لہجے میں کہا۔

"بہو! اس طرح ضد کر کے کیوں خوار ہو رہی ہے؟ دو دن سے میں کھانا دے جاتی ہوں مگر تم نے چھوتی تک نہیں ہو۔ میں جو کہہ رہی ہوں اسے مان لو۔ بھگوان نے تمہیں جو رُوپ دیا ہے، چھلکتا ہوا جوبن ہے۔ مگر تمہارے شوہر میں باپ بننے کی قوت نہیں ہے۔ اس صورت میں تم کیوں کھا اُٹھا رہی ہو؟ رنبیر سنگھ کے پاس گھر اور کھیت اور بہت سے مکان ہیں۔ وہ تمہارے نام ہو جائیں گے۔ مگر شرط یہی ہے کہ تم اپنے جوبن کے جال میں رنبیر سنگھ کو پھنسا کر اُسے دو گھڑی خوش کر دو۔"

ویرو کا ذہن جل اُٹھا۔ اُس نے سوچا خود جل مرنے سے پہلے چاچی کو جلا دے تا کہ دھرتی کا بوجھ ہلکا ہو۔ مگر ایسا کرنا ممکن نہیں تھا۔ اس کی بجائے اُس نے چاچی کو دھوکہ دینے کا پروگرام بنایا۔

"مگر چاچی! مجھے بند کر کے تم اپنی منوانا چاہتی ہو تو یہ ناممکن ہے۔"

"ایسی بات نہ کر بچی!" چاچی کی آواز میں دنیا بھر کی مٹھاس گھلی ہوئی تھی۔ "اگر میری بات مانو میں تمہیں راستہ دکھا سکتی ہوں۔ موہن سنگھ رات گھر میں نہیں ہوگا۔ تم کہو تو میں رنبیر سنگھ کو اس کی خبر کر دوں۔ وہ دستاویز کے کاغذات لے کر رات کو آ جائے گا۔" پھر بھونڈی مسکراہٹ کے ساتھ بولی۔ "مرد ایسی ہی سزا کے مستحق ہیں۔ ان بھوکے درندوں کو محبت کے جال میں پھنسا کر ہم عورتوں کو خوش ہونا چاہئے۔"

روزانہ مندر جانے اور لمبی مالا جپنے والی ادھیڑ عمر کی بیوہ ایسی باتیں کرتی ہے۔ آدمی کا دل اندر سے کتنا گندا ہوتا ہے؟ مگر چونکہ ویرو کی زندگی چند گھنٹوں کے لئے تھی لہٰذا اُس نے اپنے ذہن سے چاچی کی برائی نکال دی۔ ویرو نے جواباً کہا۔

"ایسی بات ہے چاچی..... میں عورت کا اصلی رُوپ بتاؤں گی۔ آج آپ مجھے اپنے ہاتھ کا پکا

ہوا اچھا کھانا کھلائیں۔ اور صندوقوں میں سے میرا شادی کا جوڑا اور زیور نکال دیں۔ آج تو زندگی جوا کھیلنے کے ارمان میرے دل میں مچل رہے ہیں۔'' ویرو نے زندگی سے بھرپور مسکراہٹ لبوں پھیلا کر کہا۔

''شاباش ویرو! شاباش......'' چاچی نے پُرمسرت انداز میں ویرو کی پشت تھپتھپائی۔

چندن کی بے چینی بڑھتی جا رہی تھی۔ ذہن میں ہونے والی جنگ وہ کسی سے کہہ نہیں سکتی تھی ویرو کی خودکشی کا خیال ہر لمحے اُس کے ذہن پر چوکے لگا رہا تھا۔

''چندن! تم بار بار اُوپر کے چکر لگا رہی ہو۔ کیا بات ہے، تم کیوں پریشان ہو؟'' ماں جی نے دوپہر کو اچانک پوچھا۔

''ماں جی! دل کی شانتی کے لئے گردوارے جانے کو جی چاہتا ہے۔'' چندن نے دل کی بات زبان پر نہ آنے کے ڈر سے جلدی سے کہا۔

''میں دیکھ رہی ہوں۔ تین دن سے تم مجھ سے کوئی بات چھپا رہی ہو۔''

''ماں جی! گردوارے سے واپسی پر آپ کو سب کچھ بتا دوں گی۔'' چندن نے دُکھ کے ساتھ کہا۔

شام کو پانچ بجے ساس اور بہو گردوارے جانے کے لئے گھر سے باہر نکلیں۔ جگت سنگھ کے بابو بھی باہر گئے تھے لہٰذا صدر دروازے کی چھوٹی کھڑکی کا تالا بند کیا، پڑوس میں اُنہوں نے کہا، آدھے گھنٹے کے لئے مندر جا رہی ہیں۔ جگت کے بابو جب آئیں تو اُنہیں بتا دیں۔

دوسری جانب ویرو سہاگ کا سنگھار کر کے موت کی گود میں جانے کی تیاری کر چکی تھی...... چاچی کچھ دیر بعد جب رنبیر سنگھ کو پیغام دینے کے لئے جائے گی اُسی لمحے گھر کا بڑا دروازہ اندر سے بند کر کے سب کچھ نمٹانا تھا۔ مٹی کے تیل کا آدھا ڈبہ گھر میں تھا۔ زندگی ختم کرنے کے لئے اتنا سامان کافی تھا۔

''اچھا تو ویرو! میں بھی جا رہی ہوں۔ چولہے پر دال رکھی ہے، اس کا خیال رکھنا۔ تمہیں اعتراض نہ ہو تو میں صدر دروازے کو باہر سے تالا لگا کر چلی جاؤں؟''

چاچی کو شاید خوف تھا کہ ویرو دھوکہ دے کر فرار نہ ہو جائے۔ لہٰذا جانے سے پہلے وہ پکا کام کرنا چاہتی تھی۔ مگر اُسے گھر سے باہر نکلنے کی ضرورت محسوس نہیں ہوئی کیونکہ اسی لمحے صدر دروازے کو کسی نے زور سے ٹھوکر ماری۔

''دروازہ کھولو......!'' گرجدار آواز سنائی دی۔

چاچی اور ویرو ایک دوسرے کو دیکھنے لگیں۔ اسی لمحے کسی کی گرجدار آواز پھر سنائی دی۔

''دروازہ کھولو......!'' آواز سن کر چاچی کپکپانے لگی۔ ویرو کو یہ گرج کسی کی پیار بھری صدا کی طرح معلوم ہو رہی تھی۔ جگت کی آواز وہ پہچان چکی تھی۔ دوڑ کر اُس نے دروازہ کھول دیا۔ گھوڑی پر سوار جگت رائفل کا نشانہ باندھے دروازے کی جانب دیکھ رہا تھا۔ سنگھار سجی ہوئی ویرو کو دیکھ کر اُس نے رائفل کی نال جھکا لی اور گھوڑی سے کود گیا۔

''جگا ڈاکو آیا ہے......'' کی آواز بھی جگت نے سنی۔ چاچی نے پہلی بار جگا کو دیکھا۔ وہ چیخنا چاہتی تھی مگر آواز حلق میں پھنس گئی۔ اُس کی نظر کے سامنے جگت نے ویرو کا ہاتھ تھام لیا اور چاچی



سے گرجدار آواز میں بولا۔

''میں اسے اغوا کرنے کے لئے آیا ہوں۔ سمجھیں؟ کوئی مجھے روکنے والا گھر میں موجود ہے؟''

چاچی پیچھے ہٹ گئی۔ وہ چپ چاپ جانا چاہتی تھی مگر جگت کی رائفل کی نال کو اپنے سامنے دیکھ کر اُس کے پیر زمین سے چپک گئے۔ وہ کپکپاتے ہوئے ہاتھ جوڑ کر بولی۔

''آپ اسے لے جائیں۔ مجھے کوئی اعتراض نہیں۔'' ان الفاظ کے ساتھ ہی چاچی کا بھاری جسم زمین پر گرا اور وہ بے ہوش ہو گئی۔ ویرو نے اشاروں میں بتایا کہ مکان میں کوئی نہیں ہے۔ جگت نے ویرو کو گود میں اُٹھا کر گھوڑی پر بٹھا دیا اور بچن سے کہا۔

''تم آگے بڑھو...... میں آ رہا ہوں۔'' پھر مخالف سمت میں اپنے مکان کے دروازے کو دیکھا جہاں تالا پڑا ہوا تھا۔ چھت پر بھی کوئی نظر نہیں آ رہا تھا۔ گھوڑی کو ایڑ لگا کر اُس نے بلند آواز میں کہا۔ ''اس کے شوہر سے کہنا اگر مرد ہے تو اپنی بیوی کو آزاد کرا کے لے جائے۔''

گاؤں کے لوگوں کو ذہنی اُلجھن اور کشمکش میں چھوڑ کر جگت لمحے بھر میں گھوڑی دوڑاتا ہوا نظروں سے اوجھل ہو گیا۔ ضرورت پڑنے پر مقابلہ کرنے کے لئے بیس مسلح آدمیوں نے دوپہر سے گاؤں کو گھیر لیا تھا۔ مگر جگت کو ویرو کے اغوا کے دوران ایک بھی دھماکہ کرنے کی ضرورت پیش نہ آئی۔

چندن اور ماں جی کو کسی نے گردوارے جا کر خبر دی کہ جگت تمہارے گھر کے قریب آ کر کھڑا ہوا ہے۔ دونوں ساس بہو تقریباً دوڑتی ہوئی مکان کی طرف آگئیں مگر وہاں کوئی موجود نہیں تھا۔ دُور گرد میں لپٹے گھوڑے دوڑتے ہوئے اُنہیں دکھائی دیئے۔ پڑوسی اب کھڑکیاں دروازے کھول کر ویرو کے مکان کی جانب دیکھ رہے تھے۔

چندن نے دیکھا گلی میں ویرو کی چاچی چت لیٹی ہوئی تھی۔ اُس نے ماں جی کے کان میں کہا۔

'ماں جی! ہماری دُعا کام آگئی۔ ویرو بچ گئی۔''

ماں جی چندن کو غور سے دیکھنے لگیں۔ تب چندن نے کہا۔ ''میں نے اُنہیں یہ پیغام بھیجا تھا۔ بھگوان نے لاج رکھ لی۔'' پھر چندن ساس کو پوری تفصیل سمجھانے کے لئے گھر میں لے گئی۔

جگت ویرو کو لے کر اپنی پارٹی کے ساتھ آدھے راستے پر پہنچا، وہاں اُسے اُس کے ایک مخبر نے روک لیا۔

''ہمارے اڈے کو پولیس نے گھیر لیا ہے...... جلدی پہنچیں۔''

جگت نے ساتھیوں کو آواز دے کر کہا۔ ''منتشر ہو کر پولیس کو گھیر لو! اڈے میں موجود ہمارے ساتھیوں کو کسی قسم کا نقصان نہیں پہنچنا چاہئے۔ ہم پولیس سے آخر دم تک لڑیں گے۔''

سب لوگ ہوشیار ہو گئے......!

O

پولیس انسپکٹر سنہا تقریباً ایک ڈیڑھ مہینے سے پورے گروہ پر چھاپہ مار کر اُسے ختم کرنے کے ان بنا رہا تھا۔ چھوٹی موٹی معمولی کارگزاریوں کے ذریعے پورے گروہ کو ختم کرنا ناممکن تھا۔ جتنی رانہوں نے جگت کے گرد گھیرا ڈالنا چاہا جگت اُنہیں فریب دے کر اپنے تمام ساتھیوں کو نکال لے لیا۔ پولیس ڈیپارٹمنٹ بری طرح بدنام ہو گیا۔ اب شیر کے غار میں داخل ہو کر شکار کرنے کا خطرہ

مول لینے کے علاوہ کوئی چارہ نہیں تھا۔

پولیس کی ناکامی پر لوگ خوش ہوتے تھے۔ جگا کی بہادری کے گیت پورے پنجاب میں گا جاتے تھے۔ کھلے عام کہا جانے لگا کہ جگا کے آگے پولیس بالکل لاچار ہے۔ مگر سنہا سمجھتا تھا پولیس بیچاری پیٹ کی خاطر یہ فرض انجام دے رہی ہے جبکہ ڈاکو سر پر کفن باندھ کر ڈاکے ڈال رہے ہیں۔ تعداد میں پولیس کے طاقتور ہونے کے باوجود وہ ڈاکوؤں کا مقابلہ نہیں کر سکتی۔ کیونکہ ڈاکو ان کے برعکس انہیں اپنی زندگی عزیز تھی۔ جبکہ ڈاکو ہتھیلی پر جان لئے پھرتے تھے۔

مسلح ڈاکو کسی طرح کم نہیں تھے۔ اس پارٹی کا ایک اصول تھا کہ ڈاکہ ڈالنے کے بعد ہتھیار کی خرید کی جاتی، پھر بقیہ رقم پارٹی کے تمام ساتھیوں میں تقسیم کر دی جاتی اور کچھ رقم اس میں سے کر ان کے خاندانوں کی پرورش کے لئے بھیج دی جاتی۔ عیش و آرام ان کے لئے حرام تھا۔ ایمانداری اور باہمی اعتماد کے جذبے نے جگا کے گروہ کو مضبوط تر بنا دیا تھا۔ یہی وجہ تھی کہ سنہا نے ڈاکوؤں کی تلاش کے سلسلے میں نئی چال آزمائی۔ کسی ایسے شخص کی تلاش ہونے لگی جو انہیں ڈاکوؤں کے اڈے تک پہنچا سکتا۔ اخبار شور مچا رہے تھے کہ پولیس سو رہی ہے۔ مگر ایسا نہیں تھا۔ سنہا جاگ رہا تھا۔ بڑی محنت کے بعد اُسے ایک کلیہ ملا۔

پندرہ دن تک اپنے ساتھ رکھ کر اور بہلا پھسلا کر اُس نے پٹھان شیر خان کو اس کے لئے کیا۔ شیر خان خود ایک مجرم تھا جو اپنے جرائم کی پردہ پوشی کے لئے دہلی سے فرار ہو کر پنجاب میں چھپتا پھر رہا تھا۔ وہ جگا کے گروہ میں شامل ہو کر کچھ کرنا چاہتا تھا۔ چار مہینے تک باہر رہ کر وہ جگا کے لئے چھوٹے بڑے کام کرنے لگا۔ مگر ایک بار بھی جگا تک پہنچنے کا اُسے موقع نہیں ملا۔ وہ اس صورتِ حال سے اُکتا چکا تھا۔ وہ خود جگا سے مل کر اپنے لئے کوئی راہ نکالنا چاہتا تھا۔ اُس کا خون جوش مارنے لگا۔ پٹھان نے سوچا پنجابی اپنے آپ کو کیا سمجھتے ہیں؟ آدمی کو پوری طرح سمجھنے اور بھروسہ کرنے کے لئے اتنا لمبا عرصہ ضروری نہیں۔ جگا کا اصول یہ تھا کہ ایسے آدمی کی بھرتی کی جائے جس کی پشت پر خاندان ہو، رشتے دار ہوں۔ اُس کی نظر میں ایسا آدمی دغا بازی کی ہمت نہیں کر سکتا تھا کیونکہ غداری کرنے والے کے پورے خاندان کو ختم کرنے کے متعلق ڈاکوؤں کا اصول مشہور تھا۔ لہٰذا اکیلے رہنے والے شخص کو پارٹی میں شامل کرنے کے سلسلے میں اُس کا دل نہیں مانتا تھا۔

"جناب! پٹھان بچہ کبھی بے وفائی نہیں کرتا۔ مگر جگا نے مجھ پر اعتماد نہیں کیا۔ اس کا بدلہ لینے کے لئے میں آپ کا ساتھ دے رہا ہوں۔" شیر خان نے سنہا سے صاف صاف بات کہی۔ سنہا نے اس کے بدلے شیر خان کو اُس کے شہر پشاور تک پہنچانے کی ذمہ داری اپنے سر لی۔

"شیر خان! سنہا اپنے وچن سے نہیں پھرے گا۔ دہلی کی حدود میں تم نے جو جرم کیے، ہمیں اس کی پرواہ نہیں۔ تمہاری مدد سے جگا کو ختم کر کے اور تمہیں انعام کی رقم دے کر پشاور پہنچا دوں گا۔" سنہا نے مضبوط لہجے میں کہا۔

ساری رات پٹھان کو سامنے بٹھا کر سنہا نے جگا کے اڈے کا نقشہ تیار کیا۔ کوئی سوچ بھی نہیں سکتا تھا ایسی جگہ ڈاکوؤں نے اپنا مقام بنایا تھا۔ گھنے اور ویران جنگل کے درمیان پہاڑی ٹیلے پر



پرانی کھنڈر نما بھوت حویلی میں دن میں بھی کسی کا داخل ہونا تو دور کی بات، قریب سے گزرنے کی ہمت نہیں کر سکتا تھا۔ کیونکہ یہ بات مشہور تھی کہ اس طرف جانے والا زندہ واپس نہیں لوٹتا۔

پچیس تیس سال پہلے اس حویلی کو ایک وقت کے بادشاہ نے درندوں اور حسینوں کے شکار کے لئے بنوایا تھا۔ جب اُس کے دل میں دونوں میں سے کسی ایک کے شکار کی خواہش پیدا ہوتی تو وہ حویلی میں مقیم ہوتا تھا۔ اُسے گھائل ہو کر تڑپتے ہوئے جانور اور اچھے خاندان کی دوشیزہ کو زخمی کرنے کے بعد تڑپنے کے منظر کو دیکھ کر بڑی مسرت ہوتی تھی۔ ایک دوشیزہ اُس کے قابو میں نہیں آئی۔ اُس کے حکم سے مسلسل تین روز اُس کے جسم پر سے تمام لباس اُتار کر جسم کے مختلف حصوں کو جلتی ہوئی سلاخوں سے داغا گیا۔ اُس کی دل ہلا دینے والی چیخوں سے رات کا سناٹا درہم برہم ہو گیا۔ تڑپ تڑپ کر اُس عظیم اور مقدس دوشیزہ نے مرنا پسند کیا مگر اپنی عصمت محفوظ رکھی۔ اُس کے جسم کو حویلی کے نیچے سرنگ میں دفن کر دیا گیا۔ مگر اس کے بعد روزانہ رات کو حویلی میں اُس کی چیخیں گونجنے لگیں۔ بادشاہ پاگل ہو کر تڑپ تڑپ کر مر گیا اور اس کے بعد رُوپ بنگلہ بھوت بنگلہ بن گیا۔

اس ویران کھنڈر نما حویلی کی داستان سن کر سنہا زیر لب مسکرا دیا۔ جگا نے بڑی محفوظ جگہ پناہ لی تھی۔

"ڈاکوؤں نے بھوت کو بھگا دیا ہو گا۔" وہ سر کو جھٹک کر بڑبڑایا۔ "میں اس بھوت بنگلے میں انہیں دفن کر دوں گا۔" سنہا کی مٹھیاں بھنچ گئیں۔ آنکھوں سے شعلے نکل رہے تھے۔ پروگرام یہ تھا کہ سحر کے وقت ٹیلے کو گھیر لیا جائے اور سورج کی پہلی کرن کے ساتھ ہی ڈاکوؤں کو چیلنج کر کے ریڈ شروع کر دیا جائے۔ بھوت بنگلے میں داخل ہونے کا راستہ بہت کٹھن تھا۔

چوٹی کی جانب سے تین اطراف میں ٹیلے کی سیدھی دیوار تھی۔ چوتھی جانب داخلے کے دروازے کے قریب ایک گہرا تالاب تھا جو برسات کے پانی سے چھلک رہا تھا۔

اُس وقت کے بادشاہ نے کشتی رانی کے لئے اسے خاص طور پر بنوایا تھا مگر برسوں سے استعمال نہ ہونے کے سبب اس تالاب میں کیچڑ بری طرح جمنے کے باعث دلدل بن گیا تھا۔ ڈاکو اس دلدل سے گزر کر کس طرح بھوت بنگلے تک جاتے ہوں گے؟ یہ بھی سوچنے کی بات تھی۔ مگر پٹھان نے سنہا کو جو کچھ بتایا اُسے سن کر سنہا سوچنے لگا یہ جاہل اور بے عقل لوگ کیسی کاریگری اور چالاکی دکھاتے ہیں۔ تالاب کے دونوں طرف کناروں پر بڑے درخت تھے جن کے ساتھ دو مضبوط اور موٹے رسے بندھے ہوئے تھے جن پر سے گزر کر ڈاکو بھوت بنگلے میں داخل ہوتے تھے۔ اسی طرح لوٹا ہوا مال بھی وہ اسی راستے سے اندر لے جاتے تھے۔ مگر اس طرح رسے پر چل کر ایک سرے سے دوسرے سرے تک پہنچنے والے ڈاکو بھی یقیناً کسی سرکس کے کھلاڑی تھے۔ ایک بات سنہا سمجھ چکا تھا کہ جگا کا گروہ آسانی سے شکست تسلیم نہیں کرے گا۔ ممکن ہے دنوں، ہفتوں یا مہینوں تک مقابلہ ہوتا رہے؟ اُن کے پاس بارود ختم ہونے پر ان کی شکست ممکن ہوتی ورنہ وہ مقابلہ کرنے میں جواب نہیں رکھتے تھے۔

دوسرے دن سحر کے وقت پولیس پارٹی کو بھوت بنگلے والے ٹیلے تک پہنچانے کے سلسلے میں سوچتا ہوا انسپکٹر سنہا اپنے کمرے میں ٹہل رہا تھا۔ اپنے دو تین ماتحتوں کے علاوہ اس پروگرام کے متعلق اُس نے کسی کو پتہ نہیں ہونے دیا۔ پولیس پارٹی کو صرف یہ حکم تھا کہ اُنہیں تیار رہنا ہے۔

کہاں جانا ہے؟ اس کی تفصیل سے سب لاعلم تھے۔ مقام کا نام لینے پر ممکن تھا پولیس فورس کے لوگ روایتی داستان کی وجہ سے خوفزدہ ہو جاتے۔ مگر دوپہر کے وقت شیر خان اچانک دوڑتا ہوا کے قریب آ کر رُکا۔

"ڈاکو شاید اس منصوبے سے واقف ہو چکے ہیں جناب!" شیر خان نے مضطرب لہجے میں "وہ اپنا اڈا تبدیل کر رہے ہیں۔"

"کب......؟" سنہا نے آنکھیں پھیلاتے ہوئے پوچھا۔

"صحیح خبر نہیں ملی۔ مگر دوپہر اِن کے سامان کی تبدیلی نوٹ کی گئی ہے۔ مقام بدلنے سے پہلا اپنا سامان ہٹا دیتے ہیں۔"

انسپکٹر سنہا نے اپنا منصوبہ درہم برہم ہوتا محسوس کیا۔ وہ سوچ رہا تھا ڈاکو اس کے منصوبے کس طرح واقف ہوئے؟ لیکن اس کے باوجود ہر قیمت پر وہ یہ موقع ہاتھ سے نہیں جانے دینا چا تھا۔ فوراً ہی وہ پولیس پارٹی کے ساتھ شیر خان کے ہمراہ بھوت بنگلے کی جانب روانہ ہو گیا۔ مگر قسم کے کھیل نرالے ہیں۔ جگا اُس وقت اپنے آدھے گروہ کے ہمراہ ویرو کو اغوا کرنے گیا تھا۔ اُس صرف بیس آدمی اڈے میں چھوڑے تھے۔ سحر کے وقت ہی بھوت بنگلہ چھوڑ دینے کا پروگرام بن تھا۔ لہٰذا وہ لوگ تیاریاں کر رہے تھے۔ جگا، ویرو کو لے کر واپس لوٹا تو اس سے پیشتر بھوت بنا پولیس کے گھیرے میں آ چکا تھا۔ اگر جگت کا مخبر نصف راستے ہی میں اُنہیں اطلاع نہ کرتا تو انجا میں وہ پولیس سے جا ٹکراتا۔ مگر اب جگا پولیس کو گھیرنے کا منصوبہ بنا چکا تھا۔ جگت نے اپنی پار کے تین حصے کر دیئے۔ بچن، ہنومان اور خود وہ اپنے کچھ ساتھیوں کے ساتھ تین اطراف سے پولیس کے عقب میں پہنچ کر اچانک حملہ کرنا چاہتے تھے۔

ویسے عقب سے پولیس کمک آنے کے اندیشے کے تحت باقی ساتھی دوسری جانب مورچہ بند دیئے گئے۔ ویرو کو محفوظ مقام پر پہنچانے کے متعلق جب جگت نے کہا تو ویرو نے ضد کی۔

"آپ لوگ مجھے الگ کیوں سمجھ رہے ہیں؟ رائفل نہیں چلا سکتی مگر گولیاں تو سینے پر کھا سکتی ہوں۔"

"مگر ویرو! عورت کا یہ کام نہیں۔ یہ مردوں کے کھیل ہیں۔" جگت نے مسکرا کر کہا۔

"ہم...... کیا کوئی عورت اپنے مرد کا گھر چھوڑ کر فرار ہوتی ہے؟ فرض کرو کہ میں بھی ڈاکو بن چکی ہوں، وہ بھی اسی وقت سے تو؟" ویرو نے مٹھیاں کستے ہوئے کہا۔

بحث کا موقع نہیں تھا۔ نصف میل کے فاصلے پر گھوڑوں سے اُتر کر چھپتے چھپاتے اُنہوں نے ٹیلے کے تینوں طرف سے ایک دم حملہ کر دیا۔ دُور سے رائفل کے پہلے دھماکے نے جگت کا اعلان کر دیا اور دھماکوں نے ویران جنگل میں زلزلہ پیدا کر دیا۔ پنچھی چیختے ہوئے فضا میں چکر کاٹنے لگے۔ جنگل میں چاروں طرف جانور خوفزدہ ہو کر بھاگنے لگے۔ خون کے سرخ رنگ میں ڈوبا ہوا سورج مغرب کی سمت جھک رہا تھا۔ سورج غروب ہونے سے پیشتر سنہا اپنا زور آزمانا چاہتا تھا۔ چھ مہینے میں جگا کو ختم کرنے کا اُس نے چیلنج کیا تھا، وہ فتح اُسے قریب نظر آ رہی تھی۔

فتح اس بنگلے کی کھڑکیوں سے سر نکال کر سنہا کو قریب بلا رہی تھی۔ مگر ساتھ ہی بنگلے کی کھڑکیوں



ے دکھائی دیتی ہوئی رائفلوں کی نالیں آگ اُگل رہی تھیں۔ جواب میں پولیس والے بڑے قروں کی آڑ سے دنا دن گولیاں چلا رہے تھے۔

سنہا کی یہ چال تھی کہ ڈاکوؤں کو ہنگامے میں مصروف رکھ کر تین چار آدمی ٹیلے پر چڑھ جائیں۔ اکوؤں کی گولیاں بڑے پتھروں سے ٹکرا کر چنگاریاں بکھیر رہی تھیں اور پولیس کی گولیاں بنگلے کے کھنڈر میں ڈوب جاتی تھی۔ کوئی گولی صحیح نشانے پر نہ لگتی۔ خود سنہا کی جان بال بال بچ گئی جب ایک گولی اُس کے ہیٹ میں سوراخ بناتی ہوئی آر پار نکل گئی۔

جگت نے ہنومان اور بچن سے کہا تھا کہ عقب سے حملہ کرنے میں جلدی نہ کی جائے بلکہ موقع دیکھ کر حملہ کیا جائے۔ اس کے لئے میں پہلی گولی فائر کروں گا۔ تم لوگ اس موقع کا انتظار کرو گے۔

جگت سرکتا ہوا سنہا سے بیس پچیس گز کے فاصلے پر پہنچ گیا اور ایک پتھر کی آڑ میں بیٹھ گیا۔ ویرو ں کے عقب میں بیٹھ گئی۔ وہ پہلا نشانہ سنہا کا لینا چاہتا تھا۔ ویرو گولیوں کا بیلٹ تھامے سانس رک کر بیٹھی ہوئی تھی۔ بچپن میں کھیل کے دوران جگت اور چندن کور ایک ساتھ اسی طرح چھپتے تھے گر آج مدت کے بعد اس کھیل میں ویرو اُس کا ساتھ دے رہی تھی۔

جگت نے سنہا کا نشانہ لیا۔ مگر اُس کے فائر کرنے سے پہلے ویرو نے جگت کا ہاتھ دبایا۔

"جگت! وہ ٹیلے پر دو آدمی چڑھ رہے ہیں۔"

جگت نے چونک کر دیکھا، دو پولیس والے پیٹ کے بل رینگتے ہوئے اُوپر پہنچ چکے تھے۔ اگر ہدر والے ساتھی غافل رہے تو اس صورت میں پولیس والے بنگلے میں داخل ہو جائیں گے۔ جگت کو طرہ محسوس ہوا۔ ویرو نے توجہ نہ دلائی ہوتی تو بہت نقصان ہوتا۔ جیسے ہی دونوں پولیس والے دوڑ کر ایک بڑے پتھر کے پیچھے چلنے لگے، جگت نے نشانہ لے کر فائر کئے۔ ایک پولیس والا گھٹنوں کو ہاتا ہوا ٹیلے سے نیچے گرا۔

"یہ دھماکہ کہاں سے ہوا؟ کس نے کیا؟ ڈاکو تو سب بنگلے میں موجود ہیں۔ پھر عقب سے کس نے پولیس پر فائر کیا؟" اُس نے بلند آواز میں کہا۔

"ہوشیار...... ڈاکو عقب میں بھی موجود ہیں۔"

سب لوگ خوفزدہ ہو کر محفوظ مقام کی فکر میں دوڑنے لگے۔ جگت کا دھماکہ سن کر ہنومان نے فائر کر کے ٹیلے تک پہنچنے والے دوسرے سپاہی کو بھی نشانہ بنا دیا۔

بچن نے نیچے کھڑے ہوئے پولیس والوں پر فائرنگ شروع کر دی۔ بنگلے میں موجود ڈاکو پہلے گھبرا گئے تھے۔ مگر پولیس پر عقب سے فائرنگ ہوتے دیکھ کر سمجھ گئے کہ جگت اور دوسرے ساتھی مدد کے لئے آ گئے ہیں۔ اُن کا جوش بڑھ گیا۔ چند لمحوں میں پولیس والے گولیوں کی بارش میں گھر کر رہ گئے۔

پندرہ بیس منٹ کے بعد اچانک بھوت بنگلے کی جانب سے فائرنگ بند ہو گئی۔ پانچ منٹ تک سناٹا چھا گیا...... اس خاموشی میں سنہا سمجھ گیا کہ بنگلے والے ڈاکوؤں کے پاس اسلحہ ختم ہو گیا ہے۔ اُس نے مزید یقین کے لئے دو تین فائر کئے مگر جواب نہیں ملا۔ وہ پھر پُر جوش ہو گئے۔ اُنہوں نے پولیس پارٹی کی نئی کمک دو گھنٹے کے بعد بھیجنے کا پیغام دیا تھا۔ اُس وقت تک ڈاکوؤں کو روکنا تھا۔

اس صورت میں اندر اور باہر کے ڈاکوؤں کو قابو میں کیا جا سکتا تھا۔

اس طرف جگت بھی اُلجھن میں گھر گیا۔ وہ جانتا تھا دوپہر کو ہی اُس نے اسلحہ اور بارود ذخیرہ نئی جگہ پہنچا دیا تھا۔ تھوڑا بہت تھا وہ اُس کے ساتھیوں نے پھونک دیا۔ اب کیا ہوگا؟ گھ ہوئے ساتھیوں کو کس طرح بچایا جائے؟ اسی لمحے اُسے محسوس ہوا جیسے عقب میں پیٹ کے بل رینگتا ہوا آ رہا ہے۔ جگت نے چونک کر رائفل کے ٹرائیگر پر اُنگلی رکھ دی۔ مگر آنے والے نے مار کر جگت کو روک دیا۔ "میں ہنومان ہوں۔"

جگت گھبرا گیا۔ "کیا ہوا ہنومان! زخمی ہوگیا ہے؟" ویرو کو وہیں روک کر وہ پیٹ کے بل ہوا اُن کے قریب آ گیا۔ "کیا ہوا ہنومان؟"

"مجھے کچھ نہیں ہوا۔ بالکل ٹھیک ہوں۔ ایک ترکیب میرے ذہن میں آئی ہے۔" ہنومان بغیر بلے کہا۔ جگت کی آنکھیں چمکنے لگیں۔

"جلدی بتاؤ......!"

"میں سرنگ کے راستے بنگلے میں جا رہا ہوں اور سب کو وہاں سے لاتا ہوں۔ تم لوگ دشم آگے بڑھنے سے روکو۔"

"مگر ہنومان! ہمارے پاس مشعل نہیں ہے۔ اس اندھیرے میں سرنگ میں داخل خطرناک ہے۔ تم ایک بار دن کے وقت مشعل لے کر گئے تھے تو وہاں تم نے سانپ دیکھا تھا۔ ا علاوہ اُس طرف پولیس ہونے کی صورت میں دُگنا خطرہ ہوگا۔ اگر جانا ہی ہے تو دونوں ساتھ چل گے۔" جگت نے کہا۔

"تم ہمارے سردار ہو۔ مگر اس وقت بحث کرنے کا موقع نہیں ہے۔ ہم دونوں جائیں اس بہتر یہ ہے کہ تم دشمن کو دیکھو، میں تقدیر آزماتا ہوں۔" یہ کہہ کر ہنومان جگت کے جواب کا انتظار بغیر لوٹ گیا۔ ویرو کے پاس آ کر جگت نے سرد آہ بھری۔

"وہ موت کے منہ میں جا رہا ہے۔ سرنگ سالہا سال سے ویران ہے۔" پھر اُس نے مزید کہ "مگر اس کے علاوہ کوئی راستہ بھی نہیں ہے۔"

ٹیلے پر سے پتھر کے گرنے کی آواز سن کر جگت چونکا۔ کوئی ٹیلے پر چڑھ رہا تھا۔ اُس نے فوراً کیا اور اس کے ساتھ دوسری جانب سے ایک سپاہی ٹیلے سے لڑھکتا ہوا نیچے گرا۔ جواب میں سنہا جانب سے جگت پر گولیوں کی بوچھاڑ ہونے لگی۔ ویرو جگت سے لپٹ گئی جیسے کوئی بیل اپنے سہا درخت سے لپٹ گئی ہو۔ اُس کے فولادی سینے پر اُس نے نازک ہاتھ پھیرا۔ شاید وہ جگت کے دل کی دھڑکن گن رہی تھی۔ وہ گہری سوچ میں ڈوب گئی۔ وہ گہرے اندھیرے اور سرد ہوا میں جگہ جیسے مرد کے پہلو میں گرمی محسوس کرنے لگی۔

ویرو جگت کے سینے سے لگ کر زندگی کی تمام سختیاں بھول گئی۔ اُس کا دل تیزی سے دھڑکنے لگا۔ کپکپاتی اُنگلیوں نے گلے میں پہنے ہوئے جگت کے تعویز کو چھو لیا۔ جگت کی محبت کی آگ اُس کے دل میں بھڑکنے لگی۔ تعویز جگت کی زندگی کی حفاظت کے لئے خود اُس نے بنا کر دیا تھا۔ کسی کے سہاگ کو قائم رکھنے کے لئے ہی شاید اُس نے جگت کے گلے میں تعویز پہنایا تھا۔ ویرو کو چندن کم



اُلی اور اس کے ساتھ ہی وہ جھٹکے سے الگ ہو کر بیٹھ گئی۔ جگت اس وقت ہنومان کی فکر میں تھا۔ بنگلے میں رہائش کے دوران ایک بار ہنومان نے اُس سرنگ کا پتہ لگایا تھا۔ ایک کمرے کے یان بڑے پتھر کے نیچے سرنگ کا راستہ تھا۔

"دیکھو! اس سرنگ میں اُس پاگل بادشاہ کا خزانہ ہے۔" ہنومان نے آنکھیں نچاتے ہوئے کہا اور سب ہنس دیئے تھے۔ اندھیری سرنگ جیسے کہہ رہی تھی کہ اندر کچھ ہے۔ ہنومان اندر جانے پر ہو گیا۔ "میں اندر جا رہا ہوں۔ جو میرے ساتھ آئے گا خزانہ میں اُس کا آدھا حصہ۔" ہنومان چیلنج کیا۔

سب نے اُسے روکنا چاہا مگر وہ سرنگ میں داخل ہو گیا۔ اُس وقت جگت موجود نہیں تھا۔ ویران ل میں ہنومان غائب ہو گیا۔ مشعل کی روشنی بھی غائب ہو گئی جسے لے کر ہنومان اندر گیا تھا۔ ں گھنٹہ گزرنے کے بعد بھی ہنومان واپس نہیں لوٹا۔ سب لوگ فکرمند ہو گئے۔ اُسے آواز دی مگر ک سے جواب نہیں ملا۔ سب لوگ گھبرا گئے۔ ایک شخص کو اُن کے پیچھے بھیجا مگر وہ کچھ دُور جا کر ی طرح کھانستا ہوا واپس آ گیا۔

مزید ایک گھنٹہ گزر جانے کے بعد اچانک بنگلے کے دروازے میں ہنومان اُنہیں کھڑا نظر آیا۔ ے دیکھ کر سب کے چہرے مسرت سے کھل گئے۔ سارا لباس سیاہ ہو رہا تھا۔ بالوں میں جالا لگا ہوا ا۔ پورا چہرہ سیاہ ہو رہا تھا۔ سب تعجب سے اُسے دیکھنے لگے اور قہقہے مار کر ہنسنے لگے۔

سب کے پوچھنے پر اُس نے بتایا کہ سرنگ دراصل ایک راستہ ہے جو بنگلے سے آدھے فرلانگ باہر نکلتا ہے۔ پھر اُس نے بتایا کہ اُس نے سرنگ میں ایک خوفناک سیاہ ناگ دیکھا اور ایک ں کا ڈھانچہ بھی پڑا ہوا دیکھا۔ میں دو جگہ بال بال بچا ہوں۔ جگت سوچ رہا تھا۔ آج پھر ہنومان کر کے گیا ہے۔ اور اس کے بحفاظت لوٹنے کی دُعا کرنے لگا۔ اچانک ایک فائر نے اُسے چونکا ۔ اُس نے فوراً فائرنگ میں جواب دیا۔

"اب صرف چھ سیٹ بچے ہیں گولیوں کے۔" ویرو نے جگت کی توجہ مبذول کراتے ہوئے کہا۔

جگت نے فکرمندانہ نظروں سے بنگلے کی جانب دیکھا۔ وہاں کوئی حرکت نہیں تھی۔ وہ لوگ کیا کر ہے ہوں گے؟ جگت سوچ رہا تھا۔ وہ منتظر تھا کہ ہنومان کسی طرح بنگلے میں پہنچ جائے۔ اور دوسری ف سنہا دوسری کمک کا منتظر تھا۔ اور وقت گزارنے کے لئے وقفے وقفے سے فائر کرا رہا تھا۔ ت کی نظریں دُور مشعل کی روشنی کو تلاش کر رہی تھیں۔ مگر مشعل ابھی تک نظر نہیں آ رہی تھی۔

نصف گھنٹے کے بعد بنگلے کی طرف سے ایک دھماکہ ہوا۔ سنہا چونک گیا۔ جگت کے چہرے پر رت جھلکنے لگی۔ ہنومان پہنچ چکا تھا۔ اس دھماکے کا یہی پیغام تھا۔ اُس نے دیکھا بنگلے میں تین علیں جلنے لگیں۔ ہنومان سب کو سرنگ کے راستے نکالنے کی تیاری کر رہا تھا۔ سنہا سب کچھ وشی سے دیکھ رہا تھا۔ اتنی دیر کے بعد اچانک ایک دھماکے نے اُس کا ذہن ماؤف کر دیا تھا۔ وہ ے کوئی معنی نہ دے سکا۔ مشعل کی روشنی نے اُسے مزید بے چین کر دیا۔ اُس نے بنگلے کی جانب ن چار فائر کئے مگر جواب نہیں ملا۔ اب سناٹا چھا گیا۔ جنگل میں سے درندوں کی آوازیں سنائی نے لگیں۔ شاید ابھی کوئی لومڑی زور سے چیخی تھی۔ اس علاقے میں درندے بہت تھے۔ پولیس

والوں کے دل دھڑکنے لگے۔ کچھ وقفے کے بعد بنگلے کی جانب سے تین دھماکے سنائی دیئے۔ یہ فرار ہو جانے کا اشارہ تھا۔ مگر بنگلے میں مشعلیں اب بھی جل رہی تھیں اور کھڑکیوں میں صافے دکھائی دے رہے تھے۔

ویرو نے یہ دیکھ کر اس سلسلے میں جگت سے استفسار کیا۔ جگت اُس کی بات سن کر مسکرایا اور بولا "یہ پولیس کو چکر دینے کا ہمارا طریقہ ہے ویرو! وہ وہاں نشانہ لے کر بیٹھے رہیں گے اور ہم کھسک جائیں گے۔"

سنہا کی اُلجھن بڑھتی جا رہی تھی۔ کچھ فائر اُس نے صافوں کا نشانہ لے کر کیے مگر شاید نشانے خالی جا رہے تھے۔ اِردگرد سے فائرنگ بند ہو گئی۔ اُس نے سوچا اِردگرد والے ڈاکوؤں کے پاس بھی شاید گولیاں ختم ہو گئی ہوں گی۔ اگر وہ اسلحہ ختم ہو جانے کی وجہ سے فرار بھی ہو گئے تو بنگلے والے ڈاکو بچ نہیں سکتے۔ اُسے بنگلے میں گھرے ہوئے ڈاکوؤں سے زیادہ دلچسپی تھی۔ کیونکہ نہ جانے کیوں اُسے یقین سا تھا کہ جگا اپنے خاص ساتھیوں کے ہمراہ بنگلے ہی میں ہو گا۔

چھپتے چھپاتے ہوئے انسپکٹر سنہا ٹیلے پر چڑھنے لگا۔ کیونکہ خطرہ مول لئے بغیر کامیابی ناممکن تھی۔ مگر نصف ٹیلے پر پہنچ کر اُس نے گردن گھمائی۔ دُور سے مشعلوں کے جلوس کی شکل میں پولیس پارٹی آ رہی تھی۔ اُس نے ہوائی فائر کیا جس کا مطلب تھا۔ "دوڑ کر آ جاؤ۔"

چاروں سمت سے بنگلے کو گھیر کر سنہا اوپر پہنچ گیا۔ "اپنے آپ کو ہمارے حوالے کر دو..... کھیل ختم ہو گیا۔" سنہا نے چیخ کر کہا۔ مگر جواب ندارد تھا۔ کھڑکی میں نظر آنے والے صافے گولیوں کی بوچھاڑ سے اُلٹ گئے۔ کسی قسم کی آواز نہیں ہوئی۔

"تم سب باہر آ جاؤ! ورنہ بنگلے کو آگ لگا دوں گا۔" سنہا نے پھر چیخ کر کہا۔ مگر اس مرتبہ بھی گہرا سکوت تھا۔ سارا بنگلہ چھان ڈالنے کے باوجود بھی ڈاکوؤں کا سراغ نہیں ملا۔ نہ ہی چند چھوٹی موٹی چیزوں کے علاوہ کچھ ہاتھ لگا۔ دُور جنگل سے لومڑیوں کے رونے کی آواز آنے لگی۔ سنہا کا دل بھی شکست کے سبب رو رہا تھا۔

ہنومان نے کمال کر دیا تھا.....!

پولیس کے شکنجے سے نکل کر فرار ہونے والے تمام لوگ جب نئے ٹھکانے پر جمع ہوئے تو ہنومان کی تعریف کرنے لگے۔ خزانے کی تلاش میں ہنومان سرنگ میں داخل ہوا اور بھوت بن کر واپس لوٹا تھا۔ اُس وقت اُس کا مذاق اُڑانے والے اور اُسے ڈانٹنے والے ساتھی آج کان پکڑ کر یہ بات کر رہے تھے کہ اس سرنگ اور ہنومان کی ہمت نے انہیں بچا لیا تھا۔

"مجھے تو افسوس اس بات کا ہے کہ سنہا کو میں نہ مار سکا۔ اندھیرے میں کچھ نظر نہیں آ رہا تھا ورنہ میں اُسے اُڑا دیتا۔" ہنومان پیشانی کے زخم پر پٹی کسواتا ہوا بولا۔

سرنگ میں داخل ہوتے وقت ایک نوکدار پتھر نے اُس کی پیشانی زخمی کر دی تھی۔ گرم پانی سے صاف کر کے ویرو پٹی کس رہی تھی۔ پہلی بار ڈاکوؤں کے درمیان ایک عورت کے داخلے سے انہیں ایسا محسوس ہو رہا تھا جیسے بہت دنوں سے وہ اُن کے ساتھ ہو۔ وہ سلجھے ہوئے انداز میں کام کرنے لگی تھی۔ ہنومان کی پیشانی پر پٹی کس کر ویرو بولی۔



"میرے قدموں کی وجہ سے سب پر آفت آئی۔"

"نہیں نہیں..... ایسا نہ کہیں ویرو بہن!" بچن نے درمیان میں دخل دیا۔ "ہم تو اس وقت کو دُعا دیتے ہیں جب آپ کو اغواء کرنے کے لئے نکلے اس وقت پولیس نے ہمارے ٹھکانے کو گھیرا۔ ورنہ جان بچانا مشکل تھا۔

"مگر ویرو بہن!" ہنومان نے مسکرا کر کہا۔ "آپ کے اغوا کے سلسلے میں اچھی خاصی بحث ہوئی تھی۔ بچن سوچ رہا تھا کہ ہمیں گرفتار کرانے کے لئے پرچہ لکھ کر آپ نے سازش کی ہے۔"

ویرو بچن کی جانب دیکھ کر مسکرا دی۔ اس مسکراہٹ میں کسی قسم کا تاثر نہیں تھا۔ جگت نے بات کا رُخ بدلنے کے لئے کہا۔ "فی الحال ہمیں یہ سوچنا ہے کہ ہم میں سے غدار کون ہے؟ جس نے پولیس کو مخبری کی۔ پولیس کو بھوت بنگلے کی خبر کس نے پہنچائی؟" پھر آنکھیں نکالتا ہوا بولا۔ "اس غدار کو چوبیس گھنٹے کے اندر ختم ہونا چاہئے۔"

بچن قہقہہ لگا کر ہنس دیا۔ سب متعجب سے ہو کر اُسے دیکھنے لگے۔ ہنومان کو ہنسی ناگوار گزری۔ "بچن! تم اُس مخبر کو جانتے ہو شاید۔"

"بالکل..... میں یہ کہنا بھول گیا کہ پٹھان شیر خان نے مخبری کر دی۔"

"پٹھان.....؟" ہنومان نے دانت پیس لئے۔ "وہ شیر خان؟ میں اُسے زندہ نہیں چھوڑوں گا۔ سب سے پہلے اُسے ختم کروں گا۔ ورنہ میرا نام ہنومان نہیں۔"

ہنومان کا یہ رُوپ دیکھ کر ویرو چونک گئی۔ ڈاکو جس پر اعتماد کرتے ہیں، اُس پر جان نچھاور کر دیتے ہیں۔ مگر غدار کو گولی مارنے میں ذرا دیر نہیں لگاتے۔

"ہنومان! تم اُسے تلاش کرنے کہاں جاؤ گے؟ وہ تو پولیس کی حفاظت میں ہے۔" بچن نے لہجے میں بپھرے ہوئے ہنومان کو چھیڑا۔

"بچن! تم یہ کہہ کر مجھے روکنا چاہتے ہو؟" ہنومان گرجا۔ "میں سنہا کے گھر میں داخل ہو کر اُسے گولی ماروں گا۔ ساتھ ہی موقع دیکھ کر سنہا کو بھی لٹا دوں گا۔" ہنومان سنہا کے خون کا پیاسا سا تھا۔

"مگر شاید تمہیں اُس کی تلاش میں قبرستان جانا پڑے گا۔" بچن نے راز سے پردہ اُٹھانے کی ... سے کہا۔

"قبرستان؟" سب لوگ تعجب سے اُسے دیکھنے لگے۔

"ہاں قبرستان....." بچن نے زور سے سر ہلا کر کہا۔ "میں نے فرار ہونے سے پہلے اُسے ٹھکانے لگا دیا تھا۔ لہٰذا اُس کی لاش قبرستان میں ہی مل سکتی ہے۔" بچن نے سینہ تان کر کہا۔

سب خاموش ہو گئے۔ جگت نے بچن کی پشت شاباش کے طور پر تھپتھپائی۔

ویرو نے ہنومان کے ہاتھ سے رائفل لے کر ایک جگہ رکھ دی۔ بچن نے تفصیل بتائی۔

"پولیس سے الگ نظر آنے والے شخص کو میں نے غور سے دیکھا۔ اندھیرے میں بھی میں نے اُسے پہچان لیا کیونکہ اُس کا پٹھانی صافہ صاف نظر آ رہا تھا۔ میں موقع کا انتظار کرنے لگا۔ مجھے اُس کی ذرا سی حرکت کا انتظار تھا۔ اور مجھے موقع مل گیا۔ میں نے تین گولیاں اُس کے سینے میں اُتار دیں۔ وہ لڑکھڑا کر گرا۔ گرتے ہوئے اُس کا ہاتھ سینے پر تھا۔" پھر ہنومان سے بولا۔ "اب تو

اطمینان ہوا تمہیں؟"

ہنومان مسرت سے اُچھل کر بولا۔ "پھر تو آج اس خوشی میں محفل ہو جائے۔ غدار کی مو مسرت کی علامت ہے۔ لہٰذا بوتلیں نکالو......!"

سب جھومنے لگے۔ مگر جگت ویرو کی موجودگی نہیں بھولا تھا۔ اُس نے دھیمے لہجے میں کہا۔

"نہیں ہنومان! پھر کبھی...... آج ہمارے ہاں مہمان ہے۔"

سب کی نظریں ویرو کو دیکھنے لگیں۔ وہ نیچے دیکھنے لگی، جگت کا مطلب سمجھ گئی اور آہستہ آواز م بولی۔ "میری وجہ سے اپنی خوشی خراب نہ کریں۔ پھر میں اب مہمان نہیں رہی۔"

"ویرو! تمہیں خبر نہیں۔ ہنومان پینے کے بعد بے قابو ہو جاتا ہے۔"

جگت کے بعد ہنومان نے تائید کی۔ "سچ بات ہے ویرو بہن! اگر آپ مجھے اس حال م دیکھیں گی تو مجھ سے نفرت کریں گی۔ لہٰذا پروگرام ملتوی۔"

"مگر میں تو ہمیشہ آپ کے ساتھ رہوں گی۔"

"نہیں ویرو! فی الحال ایک مہینے کے لئے میں نے دوسری جگہ تمہاری رہائش کا انتظام کر۔ کے متعلق سوچا ہے۔ کیونکہ سنہا اس پورے مہینے میں اودھم مچائے گا۔ ہمیں جگہیں بدلنی پڑیں گی۔ پھر جگت، بچن کی جانب متوجہ ہوا۔ "میں نے فیصلہ کیا ہے کہ ہم کل صبح ویرو کو اُچلا کے گھر چھوڑ آئیں گے۔" بچن نے آنکھ کے اشارے سے اثبات میں جواب دیا۔

ویرو نے فوراً پوچھا۔ "اُچلا کون ہے؟"

"یہ میں تمہیں جاتے ہوئے راستے میں بتاؤں گا۔" جگت نے مختصراً کہا۔ وہ جانتا تھا کہ اُر سے علیحدگی ویرو کا دل دُکھائے گی۔

اُس رات جگت، ویرو اور بچن سو نہیں سکے۔ بچن کو اُچلا کی یاد ستا رہی تھی جبکہ ویرو اور جگت ایک دوسرے کے خیال میں مگن جاگ رہے تھے۔

چندن بھی اپنے بستر پر کروٹیں بدل رہی تھی...... ویرو کو اغوا کرنے کا پیغام اُسی نے جگت تک پہنچایا تھا، یہ سن کر ماں جی بھی خوش ہوں گی۔ مگر ساس کو سکتے میں دیکھ کر چندن کو عجیب سا جھٹکا لگا۔ ساس کو خیالات کی وادی سے نکالنے کے لئے چندن نے اُنہیں ہلایا جلایا۔ "ماں...... میں نے غلط تو نہیں کیا؟"

ماں جی کچھ دیر تک اُسے دیکھتی رہیں، پھر بولیں۔ "بہو بیٹی! سچ جھوٹ کا پتہ ابھی کیسے لگ سکتا ہے؟ ویرو مجھے بھی پیاری تھی۔ مگر......"

"مگر کیا ماں جی؟" چندن کی آواز میں کپکپی تھی۔ ماں جی کہنا چاہتی تھیں کہ ویرو جگت کے ساتھ رہے گی تو شاید تم شوہر سے ہاتھ دھو بیٹھو گی اور ہم بیٹا گنوا دیں گے۔ مگر ایسی بات کر کے وہ چندن کا دل دُکھانا نہیں چاہتی تھیں۔ لہٰذا وہ بولیں۔

"چندن! تم اپنے سسر یا نانا کو مت بتانا۔ ورنہ وہ تم پر خفا ہوں گے۔ تم نے ایک عورت کی مدد کر کے نیک کام کیا ہے مگر مردوں کی نظر میں دشمنی کا زہر بھر جانے کے بعد اسے اُتارنا مشکل ہوتا ہے۔ تمہارے بڑے سسر ویرو کے نام پر تھوکتے ہیں۔" ماں جی کچھ دیر تک رُکیں۔ اُن کی آنکھوں



ں اُلجھن تھی۔ "چندن! جو کچھ ہوا اس کی اب فکر کرنے کی بجائے اس بات کو پیٹ میں رکھ لینا۔ یرو کو جگت کیوں اغوا کر کے لے گیا یہ ہم نہیں جانتے۔ سمجھیں؟"

رات کو سوہن سنگھ مکان میں داخل ہوئے۔ چندن کی جان آدھی ہو گئی۔ وہ یقیناً باہر سے کچھ سن کر آئے ہوں گے یہ اُن کے قدموں سے اظہار ہو رہا تھا۔ ہاتھ منہ دھو کر اُنہوں نے ماں جی سے پوچھا۔ "بہو کہاں ہے؟"

"باورچی خانے میں ہے۔" ماں جی سوال کا مطلب سمجھ کر بولیں۔

چندن کان لگا کر سن رہی تھی۔

"جب اُس کو جگت نے اغوا کیا تم لوگ کہاں گئی تھیں؟"

"گردوارے درشن کرنے گئی تھیں۔" ماں جی نے جواب دیا۔

"گاؤں میں سب کہہ رہے ہیں کہ ویرو ہنسی خوشی جگت کی گھوڑی پر بیٹھ گئی۔" ماں جی خاموش ہیں۔ سوہن سنگھ پھر بولے۔ "بہو کو یہ سب شاق گزرا ہوگا۔ اُسے دلاسہ دینا۔ کہیں وہ یہ نہ سمجھے کہ یرو اور جگت کے درمیان پرانی دوستی ہے۔" سوہن سنگھ نے دروازے میں لالٹین کی روشنی میں ندن کی پرچھائیں دیکھی اور سمجھ گئے کہ چندن دروازے کی اوٹ میں کھڑی ہوئی ہے۔ لہٰذا بلند آواز میں بولے۔ "ڈاکوؤں کی چالبازی اپنے ذہن میں نہیں آئی۔ شوہر سے بدلہ لینے کے لئے بوی کو اغوا کرنے کی کیا ضرورت تھی؟" پھر اُنہوں نے دیکھا کہ پرچھائیں غائب ہو گئی۔

ماں جی نے مدھم لہجے میں سوہن سنگھ سے کہا۔ "ہماری بہو ایسی کمزور دل کی نہیں۔ اس کا اعتماد پنی جگہ برقرار ہے۔"

چندن کو یہ اطمینان ہوا کہ جگت سنگھ اُس کے سسر کی ناراضگی سے بچ گیا۔ مگر اُسے نانا کی فکر تھی۔ اں جی نے کہا تھا کہ وہ خبر ملتے ہی صبح یہاں ہوں گے۔ لہٰذا چندن کو نیند نہیں آ رہی تھی۔

رات کے سناٹے میں چندن نے برابر والے مکان کے صدر دروازے کی زنجیر کھٹکنے کی آواز نی۔ کسی کی بڑبڑاہٹ سنائی دی۔ کھڑی ہو کر وہ کھڑکی کے پاس پہنچی۔ دو تین آدمی ویرو کے دروازے کے قریب کھڑے ہوئے تھے۔ شاید ویرو کا شوہر آیا تھا کیونکہ چھوٹی کھڑکی کھلتے ہی دو ادمی ایک آدمی کے بازو تھام کر اندر لے گئے۔ چندن نے کسی کو کہتے سنا۔

"میری غیر حاضری میں میری بیوی کو اغوا کر کے لے گیا کمبخت۔ میں بھی اُسے دیکھوں گا۔" ھر اُس شخص کے منہ سے نکلنے والی گندی گالیاں نہ سننے کی خاطر چندن نے کانوں پر ہاتھ رکھ لئے۔ وشاید بہت زیادہ ہی نشے میں تھا۔

چاچی بھتیجے کو تسلی دے رہی تھی یا اُسے پرجوش بنا رہی تھی کیونکہ چندن نے سنا وہ کہہ رہی تھی۔ "ایسی ذلیل عورت میں نے کبھی نہیں دیکھی موہن سنگھ! بالکل بے شرم...... میری نظر کے سامنے ہنستے ہوئے وہ ڈاکو کا ہاتھ تھام کر گھوڑی پر چڑھ گئی۔ رنڈی......" پھر سسکی بھرتے ہوئے بولی۔ "وہ جہنم میں جائے مگر افسوس یہ ہے کہ اپنے زیورات بھی لے گئی کتیا۔"

یہ سن کر چندن سرد آہ بھرتی ہوئی کھڑکی سے ہٹ گئی۔ اب وہ سونا چاہتی تھی کہ سامنے والے مکان کے دروازے کی جانب سے سرگوشیاں سنائی دیں۔ کھڑکی کے قریب جا کر وہ غور سے سننے

گئی۔ ایک شخص چاچی کے قریب کھڑا تھا۔ چاچی کہہ رہی تھی۔

"زنبیر سنگھ! ویرو کو تو میں راضی کر چکی تھی۔ سنگھار کر کے وہ تیار بھی ہوگئی۔ میں تم سے کہنے لئے آرہی تھی مگر وہ ڈاکو اچانک ٹپک پڑا اور آخری وقت میں تمہارا شکار چھین لے گیا۔"

"چاچی سچ کہنا!" مرد کی آواز سنائی دی۔ "زیورات ویرو پہنے تھی یا تم نے غائب کر دیئے؟ کیسی عورت ہو یہ میں جانتا ہوں۔"

"زنبیرا! مجھ پر الزام دھرتے ہو؟" چاچی کا لہجہ شکایت آمیز تھا۔ "بھتیجے کی بیوی کو تمہار معشوقہ بنانے کے لئے تیار ہوگئی پھر بھی اعتماد نہیں؟"

"یہی وجہ ہے بڑھیا! جس لئے تم پر اعتماد نہیں آتا۔" وہ شخص غصے میں بولا۔ "میرا کیا ہے؟ م قرض وصول کرنے کے لئے کھیت پر قبضہ لاؤں گا۔" یہ کہہ کر وہ چلا گیا۔ چاچی زور سے کھڑکی بند کے اندر چلی گئی۔

یہ سن کر چندن کو اطمینان ہوا کہ اُس نے ویرو کو جہنم سے بچا کر نیک کام کیا ہے۔

پچھلے پہر اُسے نیند آگئی۔

صبح نانا آگئے۔ سوہن سنگھ چارپائی پر لیٹے ہوئے تھے، بیٹھ گئے۔ ماں جی نے نانا کے چرا چھوئے۔ نانا پسینہ خشک کرتے ہوئے چارپائی پر بیٹھ گئے۔

"باپو! دھوپ میں اس وقت آئے ہو۔ اس سے دوپہر ڈھلے آتے تو بہتر تھا۔" ماں جی نے کہ شروع کیا۔

نانا کچھ دیر سانس درست کرنے کے بعد بولے۔ "تم دھوپ کی بعد کر رہی ہو؟ میں نے کل ج کچھ سنا اس سے میرا دماغ گرم ہوگیا۔ دشمن کو زندہ رکھ کر اُس کی بیوی جگت نے اغوا کر لی۔ اُسے کی ہوگیا ہے، سمجھ میں نہیں آتا۔"

چندن کور اُوپری منزل کی سیڑھیوں پر کھڑی نانا کی باتیں سننے لگی۔ ماں جی خاموش رہیں۔

سوہن سنگھ نے سوچا اُنہیں کچھ کہنا چاہئے۔ "میں سوچتا ہوں وہ اُسے مارنے آیا ہوگا۔ وہ گھر نہیں تھا لہٰذا اُس کی بیوی اغوا کر لی۔ بلند آواز میں کہتا بھی گیا اگر مرد ہے تو اپنی بیوی مجھ سے چھڑا کر لے جائے۔"

"کیا تم یہ کہنا چاہتے ہو کہ اس کے جیسا ڈاکو پوری اطلاع کے بغیر اس طرح بھری دوپہر دوڑا آئے گا؟" نانا غبار ہلکا کرنے لگے۔ "مجھے پہلے ہی شک تھا کہ جگت اُس کی بیوی کو بیوہ نہیں دیکھنا چاہتا۔ لہٰذا اُسے زندہ رہنے دیا گیا ہے۔"

ماں جی نے محسوس کیا کہ باپو کچھ زیادہ کہہ دیں گے تو بہو کو برا لگے گا لہٰذا اُن کا دھیان بٹانے کی غرض سے کہا۔ "بہو...... بیٹا! نانا کے لئے لسی بنا کر لاؤ۔" چندن باورچی خانے میں چلی گئی۔

یہ دیکھ کر نانا دھیمے لہجے میں بولے۔ "تمہیں معلوم ہے۔ ہزارہ کو بھی اُس نے قسم دی ہے کہ تم دشمن کو نہیں مارو گے۔ مجھے تو جگت کی حرکات اچھی نظر نہیں آتیں۔"

کسی نے اُن کی بات کا جواب نہیں دیا۔ باورچی خانے سے لسی بنانے کی صاف آواز آرہی تھی۔ چندن لسی کے دو گلاس رکھ کر چلی گئی۔ پھر نانا نے کہا۔ "بہو کا بھی جگت نے خیال نہیں کیا۔



تو لوگ کہہ رہے ہیں کہ ابھی شادی کو دو مہینے نہیں گزرے اور پرائی عورت کو اغواء کر کے لے ۔ پھر گھر والی کو بیوہ بنانے کے لئے شادی کر کے لایا ہے؟"

"باپو! باہر جو کچھ کہا جا رہا ہے اُسے گھر میں نہ دہرائیں۔ مہربانی ہوگی۔" جگت کی ماں نے ضگی سے کہا۔

"بیٹی! میں تو باہر کا نہیں ہوں۔ تجھے جس قدر بیٹے کے لئے جلن ہوتی ہے، بہو کے لئے خیال ں آتا؟ پرائی بیٹی کو گھر میں لا کر دُکھ پہنچانے سے تو بہتر ہے ہم لوگ اُسے اُس کے باپ کے سپرد ریں۔" نانا کا غصہ بڑھتا جا رہا تھا۔ ساتھ ہی چندن کی اُلجھن بھی بڑھ رہی تھی۔

مگر ماں جی سب کچھ سمجھنے کے باوجود کچھ سمجھا نہیں سکتی تھیں۔ اُنہوں نے اپنا غصہ نانا پر رتے ہوئے کہا۔ "میں تو پہلے سے کہتی تھی کہ جوان بچے کو دشمنی کی آگ میں مت جھونکو۔ اس میں ا فائدہ نہیں۔ مگر تب تو آپ اُسے جوش دلا رہے تھے کہ تمہیں نسلوں سے چلنے والی دشمنی کا بدلہ ہے۔" ماں جی کی آواز لرزنے لگی۔ "آج آپ کو پرائی بیٹی کا خیال آرہا ہے، اُس وقت اپنی بیٹی نیال نہیں کیا؟ میں اُس کی ماں ہوں مجھ پر کیا قیامت بیت رہی ہے یہ آپ نے کیوں نہیں ا؟ آپ نے ہی اُسے آگ میں جھونک دیا۔ آپ نے ایک ماں سے اُس کا بیٹا چھین لیا۔ ایک اسے اُس کا شوہر چھین لیا۔" ماں جی کی آنکھوں سے شعلوں کی طرح آنسو گر رہے تھے۔ پہلی بار ں نے اپنے باپ کے سامنے زبان کھولی تھی۔ اور پھر بری طرح رونے لگیں۔

"تم پرانی باتیں کر کے زخم پر نمک پاشی کیوں کر رہی ہو؟" سوہن سنگھ نے سسر کا خیال کر کے ۔ بیٹی کے آنسو دیکھ کر نانا دہل گئے۔ مگر وہ اسی طرح مضبوطی سے بیٹھے رہے۔

"بیٹی! جب تو نے کہا ہے تو سن...... تیرے سسرال کے خاندان کا انتقام لینے کے لئے میں دُور تماشہ نہیں دیکھتا رہا۔ میرا بھی ایک جوان بیٹا اس میں کام آگیا۔ دوسرا بیٹا ہزارہ زندہ ہے پھر بھی مر میں اُس کی جدائی برداشت کر رہا ہوں۔ میں نے اُسے قسم دی ہے کہ جب تک دشمن زندہ میرے گھر میں ہزارہ قدم نہیں رکھے گا۔ کیا مجھے بیٹے پیارے نہیں ہیں؟" آخری الفاظ نانا نے ی آواز میں ادا کئے۔ اس کے بعد ان کے درمیان خاموشی چھا گئی۔ چندن کچھ کہنا چاہتی تھی مگر وں کا خیال کر کے خاموش رہی۔

شام کو واپس لوٹتے ہوئے نانا نے پھر بات شروع کی۔ "میں ہزارہ سے کھیت پر مل کر اُسے ۔ کے پاس بھیجوں گا اس پیغام کے ساتھ کہ تم جسے اُٹھا کر لے گئے ہو اُسے واپس چھوڑ جاؤ یا ختم ا نہیں تو اس گھر کے دروازے تم پر ہمیشہ کے لئے بند ہیں۔" نانا کی آواز میں مضبوطی تھی۔

ماں جی فوراً بول اُٹھیں۔ "مگر باپو! اتنی سختی کی کیا ضرورت ہے؟ ویسے بھی وہ مہینے دو مہینے میں بار آتا ہے۔ جب سے ڈاکو بنا ہے اُس کے لئے دروازہ بند ہی ہے۔ بیچارہ چور کی طرح ۔ے کی دیوار کود کر مکان میں داخل ہوتا ہے۔"

"میں تمہاری کوئی بات نہیں سنوں گا۔" نانا گرج کر بولے۔ "دشمن کی بیوی سے اپنا پہلو گرم نے والے کے لئے اس گھر کے دروازے بند ہی رہیں گے۔ سمجھیں؟" یہ کہتے ہوئے نانا ۔ے کے اندر والی کنڈی کھولنے لگے۔ ماں جی اُنہیں روکنا چاہتی تھیں مگر باپو کی ضد کے

سامنے اُن کی ایک نہ چلے گی یہ سوچ کر وہ خاموش رہیں۔ انہوں نے اپنے شوہر کی جانب دیکھا مگر سوہن سنگھ بھی اس بات میں اُن کا ساتھ دینے کے لئے تیار نہیں تھے۔ وہ سر جھکا کر بیٹھے رہے۔

''رُک جایئے بابا!'' کہتی ہوئی چندن کمرے سے باہر آ گئی۔ نانا کے پیر تھم گئے۔ چندن نہ جانے کیا کہہ دے گی......؟ ماں جی گھبرائی ہوئی نظروں سے چندن کو دیکھنے لگیں۔

''معاف کرنا...... آپ اپنے نواسے پر بہت بڑا الزام دھر رہے ہیں۔ دشمن کی بیوی کو اغوا کرنے کے متعلق آپ کی خفگی ٹھیک ہے۔ مگر اپنا پہلو گرم کرنے والی بات گھر کے لوگ دیکھے بھالے بغیر کہہ رہے ہیں تو مجھے کہنا پڑے گا کہ آپ کو اپنے خون پر اعتماد نہیں ہے۔'' چندن ایک لمحے کے لئے رُکی۔ اُس کے بولنے کے انداز سے تینوں بڑے سکتے میں رہ گئے۔ اُس نے مزید کہا۔ ''آپ اگر اُن کا گھر میں داخلہ بند کرنے کا حکم دے رہے ہیں تو ہزارہ ماموں سے یہ بھی پیغام دینا کہ وہ مجھے آ کر لے جائیں۔'' چندن کی آنکھوں میں آنسو تیرنے لگے۔ نانا یہ بات سن کر اُلجھن میں پڑ گئے۔ چندن کمرے کے اندر جانے کے لئے آگے بڑھنے لگی لہٰذا اُنہوں نے کہا۔

''بہو بیٹی! میں گرم مزاج کی وجہ سے اگر کچھ غلط کہہ گیا ہوں تو تم اس کا خیال نہ کرنا۔ میں تو تمہاری بھلائی کی خاطر اُسے دھمکی دینا چاہتا تھا۔ مگر اب مجھے کچھ نہیں کہنا۔ میں ہزارہ سے ملے بغیر دھرم پور جا رہا ہوں۔ تمہارے سہاگ کی حفاظت کرنے والا اُوپر موجود ہے۔ جیسی اُس کی مرضی۔'' نانا نے اپنے ہاتھ بلند کرتے ہوئے بھرائے ہوئے لہجے میں کہا اور چلے گئے۔

تین چار دن بعد...... دوپہر کے وقت ماں جی اور چندن برآمدے میں بیٹھی ہوئیں گھر کا کام کر رہی تھیں، دروازے پر دستک ہوئی۔ ماں جی نے دروازہ کھول کر دیکھا ڈاکیہ کھڑا ہوا تھا۔ ''ڈاک!'' کہتے ہوئے اُس نے ایک بند لفافہ آگے بڑھا دیا۔ ماں لفافہ ہاتھ میں لے کر غور سے دیکھنے لگی۔ پھر کھڑکی بند کر کے اندر آ گئیں۔ بہت عرصے بعد اُن کے آنگن میں ڈاکیہ داخل ہوا تھا۔

سوئے ہوئے سوہن سنگھ اُٹھ کر بیٹھ گئے۔ ماں جی نے لفافے پر نام پتہ پڑھا، پھر چندن کو دیتی ہوئی بولیں۔ ''بہو کا خط ہے...... شاید میکے سے آیا ہے۔''

چندن نے لفافہ پھاڑتے ہوئے پرچہ باہر نکال لیا۔ اُوپر لکھا ہوا تھا۔

''سوبھاگیہ وتی چندن بہن......!'' فوراً ہی اُس نے لکھنے والے کا نام دیکھنے کے لئے خط کے نیچے دیکھا۔ ''تمہاری ہمیشہ کی احسان مند ویرو......'' لکھا ہوا تھا۔ چندن کے چہرے پر گزرتے رنگ دیکھ کر ماں جی کا تجسس بڑھ گیا۔

''چندن! کس کا خط ہے؟''

چندن کچھ دیر تک ساس کو دیکھتی رہی، پھر مجبوراً بولی۔ ''ویرو کا۔'' جگت کی ماں نے جھٹکے سے گردن ہلا کر شوہر کی جانب دیکھا۔ سوہن سنگھ نے غصے سے دوسری طرف منہ پھیر لیا۔

خط کی ابتداء میں ویرو نے چندن کا احسان مانا تھا۔ جگت کو پیغام بھیجنے پر اُسے بچا لینے کے متعلق اُس کا شکریہ ادا کیا تھا۔ چندن ان الفاظ کو چھوڑ کر آگے پڑھنے لگی۔

''بہن! میں تمہیں اتنا یقین دلاتی ہوں کہ تمہارے سہاگ میں حصہ بٹانے کا برا خیال تک دل میں نہیں لاؤں گی۔ ایک عورت کی طرح تم سے کہتی ہوں کہ مجھ پر اعتماد کرنا۔''



چندن نے اُوپر دیکھا، ماں جی مسکرا رہی تھیں۔ سوہن سنگھ بھی غور سے سن رہے تھے۔ چندن نے خط کا آخری جملہ پڑھا۔ ''محبت کرنے والی اپنی ساس کو میری طرف سے بہت سارے سلام۔''
چندن نے خاموشی سے خط دو تین بار اور پڑھا پھر بولی۔

''پتہ وغیرہ تحریر نہیں ہے۔''

اسی لمحے سامنے والے مکان میں ایک خط دیا گیا۔ موہن سنگھ غصے میں بھرا ہوا اپنی چاچی کو سنا رہا تھا۔

''میں اپنی مرضی سے گھر چھوڑ کر جا چکی ہوں۔ پولیس میں جب رپورٹ لکھوائیں تو میری طرف سے تحریر کرا دینا کہ گھر کا قرض چکانے کی خاطر اپنی بیوی کی عزت نیلام کرنے والے شوہر سے تنگ آ کر بیوی خودکشی کرتی ہے یا راہِ فرار اختیار کرتی ہے۔ اس اغوا کے سلسلے میں دوسروں پر الزام دھرتے ہوئے شاید تم لوگ اس دنیا میں بچ جاؤ گے مگر اُوپر والے مالک کو کیا جواب دو گے؟ مذہب نے جسے شادی کے بندھن میں جکڑ کر تمہاری عزت بنایا تھا، اُسی بیاہتا سے تم بدکام کرانا چاہتے تھے۔ اب اپنے گناہ کی سزا کے تم خود ذمہ دار ہو گے۔ مجھے تمہارے پاپ میں حصہ دار نہیں بنا......'' نیچے صرف ''ویرو'' لکھا ہوا تھا۔

موہن سنگھ دانت پیستا ہوا بولا۔ ''مغرور عورت...... گناہ اور نیکی کی باتیں کر رہی ہے۔ اُسے خبر نہیں کہ ایک دن میں اسے اپنے قبضے میں لے کر ایسی سخت سزا دوں گا کہ......'' موہن سنگھ بری طرح کھانسنے لگا۔ اور اس کے آخری الفاظ حلق ہی میں رہ گئے۔



بھوت بنگلے سے دھوکہ دے کر جب ڈاکو فرار ہو گئے تو سنہا نے محسوس کیا کہ جگا کو ختم کرنے کی لکیر اُس کے ہاتھ میں نہیں ہے ورنہ دو بار تقریباً ہاتھ میں آیا ہوا مجرم بحفاظت نکل جانے میں کامیاب نہ ہوتا......

لوگ کہتے تھے جگا کو کسی فقیر کی دُعا ہے کہ تیری موت پولیس کی گولی سے نہیں ہو گی۔ سنہا اس بات پر ہنس دیتا۔ وہ اس کا یہ مطلب نکالتا کہ پولیس کی گولی سے نہیں تو پھانسی کے تختے پر موت ہو گی۔ جگا زندہ گرفتار ہو گا۔ اس سے انہیں خاصا انعام ملے گا۔

بھوت بنگلے سے خالی ہاتھ لوٹتے ہوئے سنہا سوچ رہا تھا...... ڈاکوؤں کے گھر جانے کے بعد عقب سے اُن کی مدد کو کون لوگ آئے تھے؟ پٹھان نے تو یہ اطلاع دی تھی کہ پورا گروہ بھوت بنگلے میں موجود ہے۔ پھر ایسا کیسے ہوا؟...... ڈاکوؤں کو گھیرنے کا منصوبہ اُس نے آخر تک کسی کو نہیں بتایا تھا کیونکہ وہ جانتا تھا کہ ذرا سی غفلت سے ڈاکو ہوشیار ہو سکتے ہیں۔ پٹھان کو اندھیرے میں پہچان کر ڈاکوؤں نے اُسے بھی ٹھکانے لگا دیا۔ سنہا متعجب تھا۔

جگا کو ختم کرنے کے چھ ماہ کے چیلنج کو اب صرف پینتیس دن باقی تھے۔ کیا نصیب میں بدنامی کے ساتھ ریٹائرمنٹ لکھا ہوا ہے؟ کیا اُس نے جگا کی دُلہن کو ''تمہارا سہاگ سلامت رہے'' کی جو دُعا دی تھی وہ قبول ہو گئی؟ کسے پتہ قسمت کو کیا منظور ہے؟

گھر پہنچنے پر رتیا گاؤں سے آیا ہوا فوجدار اُن کا انتظار کر رہا تھا۔ اُس نے اطلاع دی۔

"صاحب! غضب ہوگیا۔ جگا موہن سنگھ کی بیوی کو اغوا کر کے لے گیا۔"

"کیا؟......کب؟......" اس نئی آفت نے اُسے چکرا کر رکھ دیا۔

"شام کے وقت......" فوجدار نے مختصراً کہا۔ اور یہ سوچ کر سر جھکا لیا کہ ابھی اُسے سنہا کی پھٹکار سنی پڑے گی۔ مگر سنہا کچھ اور سوچ رہا تھا۔ وہ جگا کو گرفتار کرنے کے لئے جب اُس کے ٹھکانے پر ریڈ کر رہا تھا اُس وقت جگا رتیا میں عورت کو اغوا کرنے کے لئے گیا ہوا تھا۔ تو کیا داقعات اس کے خلاف جا رہے ہیں؟ سنہا کی خاموشی فوجدار کو کھٹک رہی تھی۔ وہ بولا۔

"میں اس وقت برابر والے گاؤں میں چوری کے سلسلے میں تفتیش کر رہا تھا۔ جب رتیا پہنچا ڈاکو اس کی بیوی کو اغوا کر چکے تھے۔"

"کتنے ڈاکو آئے تھے وہاں؟" سنہا نے سوال کیا۔

"صاحب! پندرہ سے بیس کے قریب ہوں گے۔ لیکن موہن سنگھ کے مکان کے قریب صرف تین ڈاکو نظر آئے۔ مگر کچھ کسانوں نے پندرہ یا بیس گھوڑ سوار گاؤں کے اردگرد دیکھے تھے۔"

"جب عورت کو ڈاکو اغوا کر رہے تھے اُس وقت گاؤں کے کسی شخص نے مداخلت نہیں کی؟" سنہا نے فوجدار کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے کہا۔

"صاحب! لوگ کہتے ہیں عورت ویر دا اپنی مرضی سے ہنستی مسکراتی اُس کے ساتھ گھوڑے پر سوار ہوگئی۔" پھر اپنی چالاکی بتاتے ہوئے کہا۔ "مگر صاحب! میں نے رپورٹ میں درج کیا ہے کہ جگا نے اُسے زبردستی اغوا کیا ہے۔"

مگر سنہا پر اس بات کا اثر نہ دیکھ کر وہ کھوکھلی ہنسی ہنستے ہوئے بولا۔ "صاحب! آج آپ تھک گئے ہیں شاید۔"

"صرف تھکا ہوا نہیں، ہارا ہوا بھی ہوں۔" سنہا کا دل بات کرنے کو نہیں چاہتا تھا، اس کے باوجود مختصراً بھوت بنگلے والا واقعہ فوجدار کو بتایا۔ فوجدار نے افسردہ انداز میں کہا۔

"صاحب! مجھے ساتھ لے جاتے......"

اب سنہا گرم ہوگیا۔ "کیوں؟...... کیا تمہاری رائفل میں کوئی جادو کی گولی ہے جو اندھیرے میں جگا کو تلاش کر کے اُس کے سینے میں سوراخ کر دیتی؟" فوجدار شرمندہ ہوگیا۔ سنہا نے سرد آہ بھری۔ "جگا دشمن کی بیوی کے ساتھ پولیس ڈیپارٹمنٹ کی عزت بھی لے گیا۔"

اُس رات سنہا نے فیصلہ کیا کہ پینتیس دن وہ جگا کے تعاقب میں دن رات ایک کر دے گا۔ اُس کا خیال تھا کہ جب انجام قریب ہو تو آدمی کا ضبط کم ہو جاتا ہے۔ مگر وہ ایسا نہیں ہونے دے گا۔ وہ آخری لمحات تک جدوجہد جاری رکھے گا۔

پچیس تیس سپاہیوں کے قافلے کے ساتھ روز صبح سنہا ڈاکوؤں کی تلاش میں نکل کھڑا ہوتا۔ گاؤں، کھیت، جنگل ہر جگہ بھٹکتے ہوئے مشکوک شخص سے پوچھ گچھ کرتا، اُسے دھمکاتا۔ رات کو جہاں موقع ہوتا پڑاؤ ڈالتا۔ اس طرح پانچ چھ دن گھوم کر آرام کے لئے گھر واپس لوٹتا۔ پھر سپاہی بدل کر دوسری سمت میں تلاش کے لئے نکل کھڑا ہوتا۔ ڈاکوؤں کے متعلق معلومات جمع کرتا۔ کہاں جاتا ہے اس کے متعلق کسی کو نہیں بتایا جاتا۔



"اس ڈاکو نے آپ کا سکھ چین چھین لیا ہے۔" اس کی بیوی پربھاوتی دیوی اُسے کہتی۔ "فرض اپنی جگہ ہے مگر ہمارا بھی خیال کریں۔ ڈاکو کی گرفتاری پر آپ کو انعام ملے گا، ترقی ہوگی۔ لیکن اگر آپ کو کچھ ہوگیا تو ہمارا کون ہے؟ ہمارا بڑا خاندان نہیں ہے، ایک بچی ہے۔ اُسے پڑھا لکھا کر بڑی ہونے پر بیاہ دیں، پھر ہمیں سکون ہوگا۔ پھر آپ کیوں رات دن جان خطرے میں ڈال کر بھاگ دوڑ کرتے ہیں اور پریشان ہوتے ہیں؟ بیٹھے بیٹھے کھا سکتے ہیں، اتنا بھگوان نے دیا ہے یہی بہت ہے۔"

بیوی کی آنکھوں میں چمکتے ہوئے آنسو دیکھ کر سنہا خاموش ہو جاتا۔ وہ بیوی کی حالت سمجھتا تھا۔ "پربھا! تم بہت زیادہ فکر کرتی ہو۔ نصیب پر اعتماد ہے تو سب کچھ اس پر چھوڑ دو۔ اب زیادہ دن نہیں۔ یہ مہینہ ختم ہوگا اور فیصلہ ہو جائے گا۔ انسان کو بہادری سے مرنا جینا چاہئے۔"

اس وقت اُس کی چھ سالہ بیٹی رانی، سنہا سے سوال کرتی۔ "بابو! کیا جگا ڈاکو ہار قبول نہیں کرتا؟"

"میں سمجھا نہیں بیٹی! ڈاکو کو پولیس سے چھپنا چاہئے۔" سنہا نے متعجب لہجے میں جواب دیا۔

"مگر بابو! ہم گلی میں چور پولیس کھیلتے ہیں اس وقت چور نہیں پکڑا جاتا اور پولیس تھک جاتی ہے۔ اس وقت چور خود کہتا ہے چلو میں خود کو تمہارے حوالے کرتا ہوں۔ مگر جگا تو آپ کے ہاتھ نہیں آتا۔" رانی نے معصوم لہجے میں کہا۔

"میری پیاری رانی! بچوں کے کھیل میں ایسا ہوتا ہے۔ پھر بیٹی! میں تھک نہیں گیا اس لئے جگا کو اپنے آپ گرفتار ہونے کی ضرورت نہیں ہے۔" سنہا نے ہنستے ہوئے کہا۔

جگا کے لئے اب ایک جگہ ٹھہرنا مشکل ہو رہا تھا۔ پولیس بری طرح اُس کا تعاقب کر رہی تھی۔ سے خبر ملتی کہ پولیس پارٹی نے چند میل دور کسی گاؤں کے قریب پڑاؤ ڈالا ہے اس لئے اُسے رات رمیں جگہ تبدیل کرنا پڑتی۔ چالیس آدمیوں کا قافلہ، اسلحہ، مال اور دوسری چھوٹی بڑی چیزوں کی موشی اور تیز رفتاری سے ایک جگہ سے دوسری جگہ تبدیلی بہت مشکل ہو جاتی، اس لئے جگا نے پنے گروہ کو دو حصوں میں تقسیم کر دیا۔ اُس نے اپنے ساتھ ہنومان اور بچن کے علاوہ پندرہ مسلح افراد لے۔ اور دوسرے حصے کے لئے ہوشیار اور کرپال کو سرداری کے لئے منتخب کیا۔ بقیہ افراد اس سرے حصے میں تھے۔ گروہ کے دونوں حصے الگ الگ علاقوں میں رہتے تھے، پھر بھی ایک سرے سے رابطہ بدستور تھا۔ پولیس کے متعلق اطلاع ایک دوسرے کو دے دی جاتی تھی۔ سنہا کو یشان کرنے کے لئے جگا جلدی جلدی ڈاکے ڈالنے لگا۔ گاؤں لوٹنے لگا۔ کئی بار تو ایک ہی رات دو مختلف سمتوں کے گاؤں میں ڈاکے ڈال کر ڈاکو سنہا کو اُلجھن میں ڈال دیتے۔

اس سکیم کے جواب میں انسپکٹر سنہا نے بھی دو دستے تیار کر لئے۔ اپنے اسسٹنٹ ارجن سنگھ کو سرے دستے کی ذمہ داری سپرد کی۔ ارجن سنگھ اور سنہا کے ایک ساتھ کام کرتے ہوئے بھی اُن کام کے طریقے میں فرق تھا۔ ایک بہاری شخص اُس کا آفیسر یہ بات ارجن سنگھ کو کھٹکتی تھی۔ وہ ہتا۔

"پنجابی ڈاکو کو پنجابی ہی ختم کر سکتا ہے۔ یہ کام بہاری کا نہیں۔ ڈاکوؤں کے مقابلے میں اقت سے کام لینے کی بجائے انہیں دھوکے سے پھنسانا چاہئے۔ چالاک ارجن سنگھ دل میں یہ

چاہتا تھا کہ سنہا جگا کو گرفتار کرنے میں ناکام رہے۔ اس صورت میں اس کا عہدہ اُسے ملے۔ وہ ڈاکوؤں کو اپنی قوت بتائے گا۔ سنہا کو کسی قسم کا انعام نہ ملے، یہی وجہ تھی کہ ارجن سنگھ دل سے نہیں کرنا چاہتا تھا۔ اپنی پارٹی کے ساتھ کسی گاؤں میں قیام کرتا اور گاؤں کے لوگوں کو اپنی خدمت پر مامور کرتا، کبھی کسی طوائف کے کوٹھے پر رات بسر کرتا۔

جگا کو ایک رات پتہ چلا کہ برابر والے گاؤں میں ارجن سنگھ کا قیام ہے اور وہاں کی مشہور رقاصہ رادھیکا کے گھر پر روزانہ اس کی محفل جمتی ہے۔ ارجن سنگھ دوسروں کے سامنے بڑ ہانکتا۔

"اگر اکیلا مجھ سے ٹکرا جائے تو میں اس کا پانی ناپ لوں گا۔ مگر وہ مجھ سے ڈر کر فرار ہو جاتا ہے"

○

جگا نے ہنومان سے کہا۔ "آج ہم اس بے ایمان ارجن کو ٹھیک کریں گے۔"

"چلو...... پھر بندہ تیار ہے۔" ہنومان نے اپنے سینے پر ہاتھ رکھ کر کہا۔ اُسے ایسی باتوں سے دلچسپی تھی۔ پولیس کو دیکھ کر اُس کی آنکھوں میں خون اُتر آتا۔ سنہا کے ساتھی ارجن کو ٹھیک کرنے کا موقع ملا تو اُسے جوش آ گیا۔ سب لوگ جگت کو دیکھنے لگے۔

"مگر جگت! ہمیں اُسے پکڑنے کے لئے ناچنے والی کے گھر جانا پڑے گا۔" بچن نے اُسے دلایا۔ "ناچنے والی کے کوٹھے پر قدم رکھو گے تم؟"

جگت سمجھ گیا کہ بچن اُسے طعنہ دے رہا ہے۔ اُس نے کہا۔ "ہم ناچنے والی کے گھر عیش کرنے نہیں جا رہے، دشمن کو نچانے کے لئے جا رہے ہیں۔"

جگت، بچن اور ہنومان جب کوٹھے پر پہنچے، طبلے پر تھاپ پڑ رہی تھی۔ سارنگی کے سُر چیخ رہے تھے اور پائل کی جھنکار کے ساتھ گیت گونج رہا تھا۔ تینوں ڈاکو بھیس بدل کر کوٹھے پر آ گئے۔ سب سے پہلے ہنومان اندر داخل ہوا۔ انجانے شخص کو بے دھڑک محفل میں داخل ہوتے دیکھ کر ناچتی ہوئی رادھیکا کے پیر تھم گئے۔ ہنومان اُس کے قریب گیا اُس نے رادھیکا کے کان میں کچھ کہا اور رادھیکا کپکپا کر رہ گئی۔ ناچ رُک گیا۔ نشے میں جھومتا ہوا ارجن سنگھ چیخا۔

"کون ہے بدتمیز ہماری محفل میں دخل دینے والا......؟"

رادھیکا کچھ کہنا چاہتی تھی مگر ہنومان نے اُسے چپ رہنے کا اشارہ کیا۔ ارجن سنگھ کے برابر پر بیٹھتے ہوئے اُس نے کہا۔ "آپ نے شاید زیادہ نشہ کر لیا ہے۔"

"تم مجھ سے پوچھنے والے کون ہو......؟"

"میں گوبند پور کے راجکمار کا خادم ہوں۔" ہنومان نے کہا۔ اُسی لمحے جگت اور بچن راجکمار کے ٹھاٹھ سے کمرے میں داخل ہوئے۔ سب سکتے کے عالم میں اُنہیں دیکھنے لگے۔ ارجن سنگھ کی آنکھیں اُن کا جائزہ لینے لگیں۔

"آیئے آیئے......!" ارجن سنگھ نے استقبالیہ لہجے میں کہا۔ بچن اور جگت کچھ دُور بیٹھ گئے جگت نے ارجن کو سنانے کے لئے ہنومان سے کہا۔

"اجنبی لوگوں سے ہم راجکمار دُور بیٹھنا پسند کرتے ہیں۔"

یہ ارجن سنگھ کی توہین تھی مگر وہ جواب میں خاموش رہا۔ پھر کچھ دیر بعد بولا۔ "رادھیکا! رقص



شروع کرو۔ اب رنگ جمے گا۔"

"نہیں......" جگت نے رُعب سے کہا۔ "ابھی رقص دیکھنے کا ہمارا مزاج نہیں ہے۔"

رادھیکا بیٹھی رہی۔ ارجن کو غصہ آ گیا۔ اُس نے کہا۔ "راجکمار! اگر رقص دیکھنا نہیں تھا تو آپ نے یہاں تشریف لانے کی تکلیف کیوں کی؟ ناچنے والی کا حسن دیکھنے؟"

جگت بھی غصہ میں آ گیا۔ "اے خاکی لباس والے! اپنی حیثیت سمجھ کر بات کر۔ ہمیں عورت کا حسن دیکھنے میں لطف نہیں آتا۔"

"راجکمار صاحب!" قہقہہ لگا کر ارجن نے کہا۔ "آپ بھی عجیب بات کرتے ہیں۔ پینے سے پہلے بکواس کر رہے ہیں۔ ناچ عورت کا نہیں تو مرد کا دیکھتے ہیں؟"

"ہاں...... ہم تمہارے جیسے مردوں کو نچانا چاہتے ہیں۔" جگت نے سرد لہجے میں کہا۔

"برداشت کی حد ہو گئی۔" ارجن نے پستول نکال کر کہا۔

جگت کا ہاتھ بھی پستول کے دستے پر جم گیا۔ "اس کھلونے سے کسی اور کو ڈرانا، مجھے نہیں۔ سمجھے؟" جگت نے مذاق اُڑانے والے انداز میں کہا، پھر مسکرا دیا۔ "نشے میں نشانہ خطا کر جاؤ گے۔"

جگت نے ہنومان کو آنکھ ماری۔ ہنومان درمیان میں آتا ہوا بولا۔ "ارے خاکی لباس والے! تم نشانہ بازی میں ہار جاؤ گے۔"

"مجھے خاکی لباس والا کہتا ہے؟" ارجن سنگھ غصے میں پاگل ہو گیا۔ "میں پولیس آفیسر ارجن سنگھ ہوں۔ جگا مجھ سے میلوں دُور بھاگتا ہے۔"

"اچھا......؟" ہنومان نے اُسے پانی پر چڑھایا۔ "جو جگا کی گرفتاری کے لئے میدان میں آئے تھے، وہ ارجن سنگھ آپ ہیں۔ پھر آپ طوائف کے کوٹھے پر کیوں بیٹھے ہیں؟"

"میں تو سنہا صاحب کے یہاں سے جانے کا انتظار کرنے کی غرض سے عیش کر رہا ہوں۔" ارجن نشے میں بول رہا تھا۔ "جب میرا نمبر آئے گا پھر جگا کو بتاؤں گا۔"

رادھیکا ارجن کی باتیں سن کر مضطرب ہو رہی تھی۔ کیونکہ وہ اچھی طرح جانتی تھی کہ جگا سامنے بیٹھا ہوا ہے۔ جگت اب بے قابو ہو گیا۔ اُس نے ایک اور چال چلی۔

"ارجن سنگھ! تمہیں نشانے بازی کا بہت گمان ہے تو ہم آزما لیں؟" پھر پستول چھت پر لٹکتے ہوئے فانوس کی جانب کرتا ہوا بولا۔ "اس کے اُوپری حصے میں موم بتی جل رہی ہے، اُسے بجھانے والا جیتا ہوا تصور کیا جائے گا۔ اور جیتنے والا جو کچھ کہے گا، ہارنے والے کو کرنا پڑے گا۔"

"منظور......!" ارجن سنگھ نے چیخ کر کہا۔

"ٹھہرو......!" ہنومان نے مداخلت کی۔ "پستول کے دھماکے سن کر تمہارے سپاہی یہاں دوڑ آئیں، اس لئے کسی اور کو نہ آنے دیا جائے اس کی ہدایت کر دو۔ پھر ہم آزمائش کریں گے۔"

جب تمام معاملہ طے ہو گیا تو ابتدا ارجن سنگھ نے کی۔ آئینے میں دیکھ کر ارجن سنگھ نے موم بتی کا نشانہ لیا، گولی چلی اور دھماکے سے کمرہ ہل گیا۔ جگت قہقہہ لگا کر ہنس دیا۔ ارجن سنگھ کا چہرہ اُتر گیا۔ اُس نے بہانہ بنایا۔ "میں اس وقت نشے میں ہوں اس لئے ایسا ہو گیا۔"

"بس...... ابھی سے ہار مان لی؟" جگت نے طنز کیا۔ "یہ تو کچھ نہیں...... میں آنکھوں پر باندھ کر نشانہ لوں گا۔ پھر تو تمہیں اعتراض نہیں ہے؟"

"ہاں...... یہ کچھ ٹھیک بات ہے۔" ارجن سنگھ پھیکی سی ہنسی ہنسا۔

جگت نے آنکھوں پر پٹی باندھ کر نشانہ لیا، گولی چلی اور شمع بجھ گئی۔ ہنومان چیخ اُٹھا۔

"شاباش!...... پھر خیال آیا، لہٰذا جلدی سے بولا۔ "گستاخی معاف حضور...... شاباش راجکمار!"

ارجن سنگھ نے سر جھکا لیا۔ جگت نے حکم دیا۔

"چلو کھڑے ہو جاؤ! اب جو میں کہوں تم وہی کرو گے۔"

ارجن سنگھ چڑ گیا۔ بولا۔ "میں بیٹھا سن رہا ہوں۔"

"مجھے مرد کا ناچ دیکھنے کا شوق ہے اور وہ بھی عورت کے لباس میں۔" جگت نے سخت لہجے میں کہا۔ ارجن سنگھ کو سخت ناگوار گزرا۔ اُس کا ہاتھ پستول کی جانب بڑھا۔ جگت گرجا۔ "خبردار! پستو پر ہاتھ نہ رکھنا!"

"ہارنے کے بعد بدمعاشی کر رہا ہے......" ہنومان نے پستول چھین لیا۔

جگت نے سازندوں کو ساز بجانے کا اشارہ کیا۔ پستول کے ٹرائیگر پر اُنگلی رکھ کر ارجن سنگھ کھڑا کیا اور رادھیکا سے بولا۔ "اپنا دوپٹہ اسے اوڑھا دو!"

ارجن سنگھ غصے سے سرخ ہو رہا تھا، مگر مجبوری تھی۔ اسلحہ لے لیا گیا تھا، سپاہی مدد کے لئے آ نہ سکتے تھے۔

"جب تک سنگیت جاری رہے گا، بغیر رُکے اگر رقص نہیں کیا تو پھونک ڈوں گا۔" جگت نے دانت پیس کر کہا۔

ارجن سنگھ لڑکھڑاتا ہوا بری طرح ناچنے لگا۔ دیکھنے والے بڑی مشکل سے ہنسی دبا کر دیکھ رہے تھے۔ رقص کرتے ہوئے تھک کر چور ہونے کے بعد ارجن سنگھ فرش پر گرا۔ جگت نے کھڑے ہو ارجن کے چہرے پر شراب چھڑکی۔ اُس نے آہستہ سے آنکھیں کھول دیں۔ اُس کے سامنے پستول کا نشانہ لے کر جگت کھڑا تھا۔ ارجن نے رحم طلب انداز میں ہاتھ جوڑ کر کہا۔

"میں ہار گیا کنور صاحب! آپ کسی سے نہ کہیں۔ میری عزت جائے گی اور میری ترقی رُک جائے گی۔"

جگت کا قہقہہ گونج اُٹھا۔ "تمہیں طوائف کے کوٹھے پر بیٹھ کر ترقی حاصل کرنی ہے؟" زوردار لات مار کر بولا۔ "جگا ڈاکو تم سے دُور بھاگتا ہے...... کیوں ایسا نہیں ہے۔ آنکھیں کھول کر دیکھو! کہ وہ تم جیسوں کو نچانے کے لئے خود چل کر آتا ہے۔"

"اوہ......!" کہتے ہوئے ارجن سنگھ کے ہوش اُڑ گئے۔ جگت اور اُس کے ساتھی سب کو حیرا زدہ چھوڑ کر چلے گئے......!

OOO



سنہا کی جانب سے فوری بلاوا آیا، اس کی وجہ ارجن سنگھ سمجھ گیا۔ جگا نے اُس کی جو بے عزتی ،اس بات کا اُسے پتہ چل گیا ہے۔ اگر سنہا نے کچھ غلط رپورٹ لکھ دی تو بڑا افسر بننے کی اُس کی یہ ختم ہو جائے گی۔ اس بار کسی طرح اُسے سنہا کو راضی کرنا تھا۔ یہی اُمید لئے وہ سنہا کے پاس ہ گیا۔

"کھڑے کیوں ہو؟ بیٹھ جاؤ......!" سنہا نے ارجن سنگھ سے کہا۔ پھر کاغذ پر کوئی نقشہ ترتیب نے لگا۔

"بہتر جناب......!" کہتا ہوا ارجن سنگھ بیٹھ گیا۔

کچھ دیر بعد پنسل ایک طرف رکھ کر انسپکٹر سنہا نے اُس کی جانب دیکھا۔ "جگا کی کیا خبر ہے؟" اس طرح پوچھ رہا تھا جیسے کسی رشتے دار کی خبر معلوم کر رہا ہو۔ مگر ارجن سنگھ اُس سے نظریں نہیں ملا ا سر جھکا کر بولا۔

"صاحب! وہ کھسک گیا۔"

سنہا کو اس شخص پر رحم آ گیا۔ انسان جب جرم کر لیتا ہے تو اس سے کوئی بات پوچھی جائے، اُس مجرم ذہن وہی بات تصور کر لیتا ہے جس کا اُسے خوف ہوتا ہے۔ اُس نے سنجیدہ لہجے میں کہا۔ ارجن سنگھ! میں طوائف کے کوٹھے والی بات نہیں پوچھ رہا۔"

"پھر بھی میں غلطی قبول کرتا ہوں۔" ارجن نے اپنا دفاع کیا۔

"سچ پوچھو تو وہ تمہاری بھول نہیں، لاپرواہی تھی۔" سنہا نے آخرکار کہا۔ ارجن سکتے میں آ گیا۔ نہا نے مزید کہا۔ "یہ تو اچھا ہوا کہ جگا نے تمہیں صرف نچا کر چھوڑ دیا، ورنہ......"

سنہا کے جملے کو ارجن سنگھ نے اپنے ذہن میں پورا کر لیا۔ 'ورنہ تم اس وقت میرے سامنے زندہ ہوتے۔"

موقع دیکھ کر ارجن نے ایک جھوٹ گھڑا۔ "صاحب! مجھے اطلاع ملی تھی کہ رات کو جگا طوائف کے کوٹھے پر آئے گا لہٰذا میں نے رسک لینا مناسب سمجھا۔"

اب سنہا ناراض ہو گیا۔ غلطی قبول کرنے کی بجائے یہ شخص بڑ ہانک رہا تھا۔ اُس نے سختی سے کہا۔ "آپ کو کسی نے غلط اطلاع دی ہو گی۔ جگا کبھی طوائف کے گھر نہیں جاتا اس لئے اُس نے پنی ساتھیوں کو بھی منع کیا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ وہ اب تک سلامت ہے۔"

"صاحب! جگا کوئی مہاتما تھوڑی......"

مگر سنہا نے ہاتھ اُٹھا کر ارجن سنگھ کو آگے بولنے سے روک دیا۔

"اب یہ بحث ختم کرو...... دیکھو! میں نے ایک نقشہ تیار کیا ہے۔ اس تین میل کے اندر جگا کی

دونوں پارٹیاں مقیم ہیں۔ وہ لوگ ایک رات سے زیادہ کہیں نہیں رُکتے۔ اُنہیں پھانسنے کے ہمیں دن رات بھٹکنا پڑے گا۔ درمیان میں گھنے جنگل، جھاڑیاں اور کھیت پھیلے ہوئے ہیں۔ کھیتوں میں چھ فٹ کے قریب فصل کھڑی ہے جس میں چھپنا ان کے لئے آسان ہے۔ ہمیں دونوں جانب سے اُن پر دباؤ ڈالنا پڑے گا۔ ساتھ میں پورا اسلحہ اور بارود ہونا چاہئے۔ آٹھ دن مسلسل ہمیں جنگل اور کھیت پار کر کے آگے بڑھنا ہے۔ آپ مغرب سے آئیں، میں مشرق سے آؤں گا۔ درمیان اگر کہیں وہ لوگ مل گئے اور ہنگامہ شروع ہو گیا تو رائفل کے دھماکے سن کر ایک دوسرے کی مدد کے لئے پہنچ جانا پڑے گا۔''

''اور صاحب! اگر اُس کو ہم پا نہیں سکے پھر؟'' ارجن نے شک کا اظہار کیا۔

''پھر آج سے گیارہویں دن تم میری سیٹ پر بیٹھ جانا! میں اپنے گھر میں بیٹھ جاؤں گا۔'' سنہا کو ارجن سنگھ کے سوال کرنے سے نفرت ہو گئی۔

''نہیں صاحب...... ایسا کیسے ہو سکتا ہے؟ میں اُسے ہر حال میں گرفتار کر لوں گا۔'' ارجن نے سینہ پھلا کر کہا۔ جبکہ اُس کی نظر سنہا کے عہدے پر تھی۔

''ٹھیک ہے...... پھر ہم کل صبح روانہ ہو جائیں گے۔ کسی اور کو آپ یہ منصوبہ نہ بتائیں۔ بارود پورا اسٹاک ہونا ضروری ہے۔'' سنہا نے کہا اور دونوں مصافحہ کر کے الگ ہو گئے۔

سنہا اُس رات سو نہ سکا۔ ماضی کے کئی واقعات فلم کی طرح اُس کی نظروں سے گزرنے لگے اُس کا ذہن گہرے خیالات میں غرق ہو گیا۔ کچھ دیر بعد وہ ایک کرسی پر بیٹھ گیا۔ وہ میز پر سے اُٹھا کر خط لکھنے لگا۔ خط پورا کر کے ایک لفافے میں بند کرتے ہوئے لفافے پر اکھنڈ سوبھاگیہ پربھا وتی...... اکھنڈ سوبھاگیہ وتی لکھتے ہوئے اُس کے ہاتھ لرز گئے۔ شاید وہ اس مہم سے نہ لوٹ سکے؟ اُس نے اسی سبب وہ خط اپنی بیوی کے نام لکھا تھا۔

کچھ دیر خاموش رہنے کے بعد اُس نے دوسرا خط تیزی سے لکھا جس کے لفافے پر اکھنڈ سوبھاگیہ وتی چندن کور تحریر کیا۔ اُسے یاد آ گیا کہ اُس نے ہی چندن کور کو ''اکھنڈ سوبھاگیہ وتی'' دُعا دی تھی۔ دو میں سے کس عورت کا سہاگ اُجڑ جائے گا، کسے معلوم؟...... ''شاید دونوں کے ماتھے کا سیندور مٹ جائے؟'' اُس نے سوچا۔

دونوں لفافوں کو آنکھوں سے لگا کر سنہا نے اُنہیں الماری میں رکھ دیا، پھر اپنی آنکھیں خشک کرتے ہوئے رائفل صاف کرنے لگا۔

O

سوتے جاگتے دن رات جگت کے ذہن پر سنہا کے خیالات کا قبضہ ہو رہا تھا۔ بار بار سنہا کا چہرہ اُس کی نظروں کے سامنے آ جاتا۔ اُس نے اپنے دل کو ٹٹولا۔ اُسے یقین تھا کہ ایسا کسی ڈر کی وجہ سے نہیں ہو رہا، بلکہ یہ شاید کسی قسم کا ذہنی اشارہ ہے۔ کسی خطرے کے احساس کے طور پر اُس کا ذہن اُسے پہلے سے خبردار کر دیتا تھا اس لئے اُس نے اپنی چھٹی حس کے اشارے پر غفلت نہیں برتی۔ اُس نے اپنے ساتھیوں کو ہوشیار کر دیا۔

''بچن...... ہنومان! کچھ ہونے والا ہے۔ ہوشیار اور کرپال کو خبردار کر دو۔ وہ چوکنے رہیں



اری دونوں پارٹیاں پندرہ بیس میل کے فاصلے پر ہونی چاہئیں تاکہ خطرہ محسوس ہونے پر ایک دوسرے کو خبر کر دی جائے یا مدد کے لئے پہنچا جا سکے۔''

''کیوں...... سنہا کی دی ہوئی مہلت ختم ہو رہی ہے، اس وجہ سے کہہ رہے ہو؟'' ہنومان نے مونچھیں ملتے ہوئے کہا۔ ''وہ ہمارے سامنے آئے تو پھر ہم بتائیں کہ اُس کی بیوی کی چوڑیاں ٹوٹتی ہیں یا نہیں؟'' ہنومان بہت زیادہ جوش میں نظر آ رہا تھا۔

''ہنومان......!'' جگت نے سنجیدہ لہجے میں کہا۔ ''ایسا تمہیں نہیں بولنا چاہئے۔ مرد کسی کی عورت کو بیوہ بنانے کے لئے جنگ نہیں کرتے اور مرنے والے بہادر کی بیوہ کو دیکھ کر بہادری سے سر جھکا دیتے ہیں، رحم یا نفرت نہیں جتاتے۔''

''جگت سچ کہتا ہے ہنومان!'' بچن نے ہنومان کو سمجھایا۔ ''اُسی سنہا نے چندن بھابھی کو اکھنڈ سوبھاگیہ وتی کی دُعا دی تھی۔ ایسی بات چھوٹے ذہن اور دل کے آدمی نہیں کر سکتے۔''

''سمجھا...... مگر کیا سنہا کی ہمیں آرتی اُتارنی چاہئے؟'' ہنومان چڑ گیا۔ ''وہ ہم پر گولیوں کی بارش کرے اور ہم ہنستے ہوئے اُس کا استقبال کریں؟''

اسی لمحے دُور سے گھوڑ سوار آتا دکھائی دیا۔ ہنومان خوش ہو کر بولا۔ ''میرا یار کھانے کا سامان لے کر جلدی آ گیا۔ ورنہ مجھے محسوس ہو رہا تھا کہ سنہا کا نام لیا ہے لہٰذا بھوکا مرنا پڑے گا۔''

مگر آنے والے کے چہرے پر گھبراہٹ کے تاثرات تھے۔ اُس نے خبر دی۔ ''پولیس نے آگے پڑاؤ ڈالا ہوا ہے۔ میں نے شمشان میں مُردہ لے جانے والے لوگوں کو آپس میں باتیں کرتے سنا ہے اور وہیں سے لوٹ آیا۔''

جگت خیالات میں گم ہو گیا۔ سنہا سے مقابلے کا وقت آن پہنچا تھا......!

''پولیس کتنے فاصلے پر ہے؟'' جگت نے سوال کیا۔

''چار پانچ میل پر...... شاید اس سے بھی قریب۔'' آنے والے نے جواب دیا۔

جگت نے سر اُٹھا کر اُوپر دیکھا۔ سورج نصف آسمان پر چمک رہا تھا۔ دوپہر کی دُھوپ جسم سے پسینے کی بوندیں ٹپکا رہی تھی۔

نصف دن باقی رہ گیا ہے۔ پولیس پارٹی کا اس جانب آ جانے کا امکان زیادہ تھا۔ مقابلہ کے لئے یہ جگہ درست نہیں تھی۔ جگت ذہن میں کوئی سکیم ترتیب دے رہا تھا۔ ہنومان اور بچن، جگت کے حکم کے منتظر تھے۔

آخر کار جگا کچھ سوچ کر بولا۔ ''پولیس ہمیں تلاش کرتی ہوئی اس مقام تک پہنچ جائے گی۔ اس سے پیشتر ہمیں یہ جگہ چھوڑ دینی چاہئے اور جھاڑیوں کے درمیان اپنے آپ کو چھپا لینا مفید ہو گا۔ دشمنوں کی تعداد اور چال سے ناواقف ہونے کی صورت میں مقابلہ خطرے سے خالی نہیں ہو گا۔''

''مگر پولیس پارٹی یہاں آئے گی، اس بات کا کیا ثبوت ہے؟'' ہنومان نے مشکوک لہجے میں کہا۔

''شمشان جانے والوں نے ہمارے آدمی کو دیکھ لیا ہے۔ جب یہ لوگ مُردہ جلا کر واپس لوٹیں گے تو پولیس ان سے پوچھ گچھ کرے گی۔ ہو سکتا ہے ان میں کوئی اس جانب اشارہ کر دے۔ اس

صورت میں پولیس اس جانب آئے گی۔ پھر گھوڑے کے قدموں کے نشانات بھی انہیں را۔ دکھائیں گے۔" جگت نے اُنہیں سمجھایا۔

"ہمیں ہوشیار سنگھ اور کرپال سنگھ کو بھی ہوشیار کر دینا چاہئے۔ تاکہ اس جانب سے پولیس آ۔ تو وہ اس سے نمٹنے کے لئے تیار رہیں۔" بچن نے تجویز پیش کی۔

"ہاں...... اس کا مجھے خیال ہے۔ مگر میں ایک دوسری ہی سکیم بنا رہا ہوں۔" اتنا کہہ کر جگت۔ گھوڑ سوار کو ہدایت دیتے ہوئے کہا۔ "مغرب کی جانب کرپال کے اڈے پر جاؤ۔ اُس سے کہو شمال کی جانب جا رہے ہیں۔ وہ لوگ سیدھے آنے کی بجائے لمبا چکر کاٹ کر شمشان کے پا ہمارے ساتھ ہو جائیں۔ اگر دشمن زیادہ ہوئے تو ہم سب مل کر مقابلہ کریں گے۔ شام سے پہ راستہ کاٹ کر پہنچنا ضروری ہے۔"

گھوڑ سوار نے کہا۔ "اچھا سردار...... میں جا رہا ہوں۔" اور گھوڑا اپنی منزل کی طرف دوڑا۔ لگا۔ اُس کے جانے کے بعد جگت نے اپنے ساتھیوں سے کہا۔

"چلو! سامان جمع کرو...... ہمیں بھی یہ جگہ چھوڑ دینی چاہئے۔ چلو ہنومان! تم میری مانک کو۔ کر آگے جاؤ۔ ہم تمہارے پیچھے پیدل آ رہے ہیں۔ خطرہ نظر آنے پر چھپ جانا اور گھوڑی کو واپ لوٹا دینا۔ ہم سمجھ جائیں گے۔ رائفل کا دھماکہ کسی صورت میں نہ کرنا۔" جگت جانتا تھا کہ انسپکٹر ایک طرف سے حملہ کرنے کی حماقت نہیں کرے گا۔ ممکن ہو سکا تو دو یا تین طرف سے گھیرنے کوشش کرے گا۔ شام تک مقابلہ ہونے کے امکانات تھے۔ ممکن ہے رات ہی ٹکراؤ ہو جائے۔ جگ ایک جھاڑی میں داخل ہوتے ہوئے بچن سے بولا۔

"یاد ہے تمہیں ایک سال پہلے جب ہم فوج میں تھے اور اسی طرح فرار کی تیاری کر رہے تھے ہمیں ڈاکو بنے ٹھیک ایک سال ہو گیا۔ یہی موسم تھا نا؟ مگر اس ایک سال میں کیا کچھ نہیں ہو گیا۔"

"ہاں جگت......!" بچن نے آہستگی سے جواب دیا۔ "مگر ماضی کی طرف دیکھنے کی بجائے ہمیں مستقبل پر نظر رکھنی چاہئے۔"

جگت خاموش رہا۔ وہ اپنی جگہ رُک گیا۔ اُسے دیکھ کر سب تھم گئے۔ وہ ایک بڑے درخت کو دیکھنے لگا۔ اُس نے ایک ساتھی سے کہا۔ "درخت پر چڑھ کر دیکھو ارد گرد کیا نظر آتا ہے؟"

فوراً ہی وہ شخص بندر کی سی پھرتی سے اُوپر پہنچ گیا۔ چاروں سمت نظریں گھما کر اُس نے دیکھا۔ ایک طرف لہلہاتے ہوئے کھیت تھے اور دوسری جانب کھلی زمین، تیسری سمت جنگل نظر آ رہا تھا اور چوتھی جانب شمشان میں چتا جل رہی تھی۔ وہ شخص نیچے آ گیا۔

"سردار! یہ جگہ مناسب ہے۔ درخت پر سے بہت دُور تک دکھائی دیتا ہے۔ شمشان کی جانب سے ہنومان گھوڑے پر واپس لوٹ رہا ہے۔ چتا جلانے والے بھی واپس لوٹ رہے ہیں۔"

"ٹھیک ہے...... یہیں پڑاؤ ڈالو!" جگت نے حکم دیا۔

کچھ دیر بعد ہنومان واپس لوٹا۔ اُس نے کہا۔ "جگت! اس جانب چڑیا کا بچہ بھی نظر نہیں آتا۔ اس جانب سے پولیس کا خطرہ نہیں ہے۔"

"مگر مُردے کو لانے والے لوگ سلگتی ہوئی چتا چھوڑ کر کیوں چلے گئے ہیں؟" جگت نے



اچھا۔ ہنومان چونک پڑا۔ پھر اُس نے پوچھا۔

"تمہیں یہاں سے کیسے پتہ چلا؟"

جگت نے درخت کی جانب اشارہ کرتے ہوئے کہا۔ "یہ ہماری چوکی ہے۔ یہاں سے ہم آس اس کی نگرانی کر سکتے ہیں۔"

"واہ......" کہتا ہوا ہنومان درخت پر چڑھنے لگا۔ وہ چاروں طرف کا جائزہ لینے کے بعد نیچے ترنے کی بجائے اُوپر ہی جم گیا۔ جگت نے اُسے آواز دی۔

"زیادہ دیر بیٹھنے سے کسی کی نظر میں آ جاؤ گے۔ پولیس والوں کے پاس دُوربین ہوتی ہے۔"

ہنومان نیچے آ گیا۔ "جگت! بہت زیادہ بھوک لگی ہے۔ خالی پیٹ سے لڑائی میں مزہ نہیں آئے ا۔ کچھ انتظام کرنا پڑے گا۔"

"تو کیا ایک وقت بھوکا نہیں رہا جا سکتا؟" جگت نے مسکرا کر کہا۔

ہنومان نے منہ بنا لیا۔ "یار! بھوکے پیٹ تقریر اچھی نہیں لگتی۔ راستے میں کچھ خرگوش ملے تھے مگر رائفل کا فائر منع تھا لہٰذا صبر کرنا پڑا۔"

"مگر پیارے! شکار ملنے پر بھی اسے پکایا کس طرح جاتا؟ ہم یہاں آگ تو جلا ہی نہیں سکتے۔ کیونکہ آگ کے ساتھ دُھواں بھی لازمی ہے۔ اور دُھواں پولیس کی رہنمائی کے لئے کافی ہے۔ اس لئے تم کھانے کا خیال چھوڑ دو۔" جگت نے ہنستے ہوئے کہا۔

"میں فی الحال وعظ سننے کے موڈ میں نہیں ہوں۔ میں انتظام کر لوں گا بڑا بھائی! تم اجازت دو۔" ہنومان بھوک سے دیوانہ ہو رہا تھا۔

"مگر پکاؤ گے کہاں؟" جگت کے لہجے میں اُلجھن تھی۔

آدمی منظوری مل گئی یہ سمجھ کر ہنومان گھوڑے پر سوار ہو گیا۔ "اس کی فکر مت کرو...... مجھے ترکیب سوجھ گئی ہے۔" ہنومان نے ہاتھ اُٹھا کر کہا اور روانہ ہو گیا۔ سب کو بھوک لگی تھی لہٰذا ہنومان کا جوش اُنہیں پسند آیا۔ جگت نے خوش ہو کر کہا۔

"اگر اپنی مرضی پوری نہ کرے تو اسے ہنومان کون کہے گا؟"

ڈیڑھ گھنٹے بعد پسینے سے تر ہنومان واپس لوٹا۔ اُس کے لباس پر خون کے دھبے تھے۔ گھوڑی پر سے بنڈل اُتار کر سب کے درمیان رکھا۔ "لو! جنگل میں منگل مناؤ یارو......!" پکا ہوا بکرا دیکھ کر سب کے منہ میں پانی بھر آیا۔ جگت نے حیرت سے پوچھا۔

"ہنومان! تم کہاں سے پکا لائے؟"

"یہ بعد میں بتاؤں گا۔ پہلے پیٹ بھر لو!" ہنومان نے ہاتھ اُٹھا کر کہا اور سب آم کے بڑے پتوں کو توڑ کر ان پر گوشت رکھ کر کھانے لگے۔ پانی کی مشکیں اُن کے پاس موجود تھیں۔ پیٹ بھر کر کھانے کے بعد ڈکار لیتے ہوئے ہنومان بولا۔ "آج مجھے قصائی اور باورچی دونوں بننا پڑا۔ شمشان کی چتا پر بکرا پکایا تھا۔ کھاتے ہوئے دل خراب نہ ہوں اس لئے میں نے پہلے نہیں کہا۔ پھر منہ پھلا کر کہا۔ "اب سنہا کو آنے دو...... دو دو ہاتھ کر لیں گے۔"

سورج مغرب کی جانب جھک رہا تھا۔ جگت اور اُس کے ساتھی لیٹ گئے۔ دو آدمی چوکیداری

کے فرائض انجام دینے لگے۔ ایک ہر آدھے گھنٹے بعد درخت کے اُوپر چڑھ کر ہر طرف کا جائزہ ضرور لے لیتا تھا۔ چار بجے کے قریب درخت پر سے آواز سنائی دی۔

''پولیس والے نظر آ رہے ہیں۔ ہوشیار!''

جگت خود درخت پر چڑھ گیا۔ سب کے ہاتھ ایک دم اپنی اپنی رائفلوں پر پہنچ گئے۔ تقریباً دو میل دور کھیتوں کے درمیان اُسے خاکی لباس والے حرکت کرتے ہوئے نظر آئے۔ جگت نے اُوپر سے آواز دی۔ ''میرے اندازے کے مطابق یہ بارہ آدمی ہیں۔ مگر سنہا صرف اتنے آدمی نہیں لایا ہو گا۔'' پھر اُس نے گہری نظروں سے اطراف کا جائزہ لیا۔ مغرب کی سمت بھی اُسے مشکوک قسم کی سرگرمی نظر آئی۔ اُس نے نیچے اُتر کر اپنے ساتھیوں سے کہا۔

''تین طرفہ حملے کا مقابلہ کرنے کے لئے ہمیں تیار رہنا ہے۔'' اس کے بعد جگا نے جلدی جلدی اپنے تمام ساتھیوں کو مختلف جگہوں پر تعینات کر دیا۔ اُس نے ایسا کرتے ہوئے سمتوں کا خیال رکھا تھا۔

انسپکٹر سنہا بڑی ہوشیاری سے آگے بڑھ رہا تھا۔ اُس نے اپنی پارٹی تین حصوں میں تقسیم کر دی تھی۔ گھنٹے بھر تک دور بین کے ذریعے اُس نے اچھی طرح جائزہ لیا تھا کہ مخالف سمت والی جھاڑیوں سے بار بار کسی کا سر دکھائی دے رہا ہے۔ سادے لباس والوں کو اُس نے مختلف سمتوں میں دوڑایا۔ گھوڑے کے قدموں کے نشانات سے اُس نے اندازہ لگایا کہ ڈاکو کہیں قریب ہی چھپے ہوئے ہیں، شام تک اُنہیں گھیر لینا چاہئے۔ ارجن سنگھ کی پارٹی یہاں پہنچ جائے اس صورت میں چاروں سمتوں سے گھیرا ڈالا جا سکتا تھا۔ مگر سنہا کو ارجن سے اُمید نہیں تھی۔ اس لئے تین اطراف سے حملہ کرنے کا پلان تیار کیا گیا۔ اگر ڈاکو چوتھی سمت فرار ہو گئے تو اس صورت میں ارجن سنگھ کے ہاتھ لگیں گے۔

پہلا دھماکہ ہوا اور جنگل پرندوں کے شور سے گونجنے لگا..... شمشان کی جانب سے ایک ساتھی دوڑتا ہوا آ رہا تھا۔ جگت اور اُس کے ساتھیوں نے رائفلیں سیدھی کر لیں۔

''پولیس.....!''

''کتنے ہیں؟'' جگت نے پوچھا۔

''آٹھ سے نو یا..... اُنہوں نے مجھے دیکھ لیا ہے۔ مگر میں فائر سے بچ کر یہاں آ گیا ہوں۔''

وہ بری طرح ہانپ رہا تھا۔ جگت فوراً گھوڑی پر سوار ہوا اور آدھے ساتھیوں کو اپنے ساتھ لیا۔ دوسرے آدھے ساتھیوں کو آدھے فرلانگ کے فاصلے پر ایک جگہ چھپا دیا۔ اُن سے کہا گیا تھا ضرورت پڑنے پر موقع دیکھ کر انہیں اچانک ٹوٹ پڑنا ہے۔

پولیس پارٹی کے ایک آدمی نے جگا کے ساتھی پر فائر کیا۔ اس سے سنہا غصے میں بھر گیا۔ ''تجھے اتنی کیا جلدی تھی بیوقوف؟ اب دوڑو! ورنہ ڈاکو فرار ہو جائیں گے۔''

جھاڑی میں داخل ہونے کے بعد سنہا چوکنا ہو گیا۔ راستہ بہت گھنا تھا۔ بڑے گھنے درختوں کے درمیان ڈاکو آسانی سے چھپ سکتے تھے۔ عقب سے حملہ ہونا ممکن تھا۔ ہر قدم پر موت اُن سے قریب ہو رہی تھی۔ صورتِ حال خاصی نازک تھی۔ سورج غروب ہونے میں ابھی دیر تھی مگر روشنی



گھنی جھاڑیوں میں داخل نہیں ہو رہی تھی۔ وزنی جوتوں کے نیچے آ کر سوکھے پتے کچلنے کی وجہ سے آواز پیدا کر رہے تھے۔ اس لئے پولیس کو بہت زیادہ احتیاط سے آگے بڑھنا پڑ رہا تھا۔ درختوں کے نیچے چھپتے چھپاتے سنہا تیس چالیس گز جھاڑیوں میں اندر پہنچ گیا۔ اچانک سن کی آواز کرتی ہوئی گولی اُس کے شانے کے بالکل قریب سے نکل گئی..... یکے بعد دیگرے چار فائر ہوئے اور ایک پولیس مین گرا۔ فائر ہنومان نے کیا تھا۔ وہ سنہا کو نشانہ بنانا چاہتا تھا مگر اُس کا نشانہ خطا ہو گیا اور ہنگامہ شروع ہو گیا..... اُن کے درمیان پچیس تیس گز کا فاصلہ تھا۔ ڈاکو اور پولیس تقریباً ایک دوسرے سے قریب تھے۔ سنہا نے پستول کے فائر سے جواب دیا۔ مقابلے میں تین فائر ہوئے۔ اس طرح باقاعدہ فائرنگ شروع ہو گئی۔ سنہا ایک موٹے تنے کے پیچھے سے چھپ کر فائرنگ کر رہا تھا۔ اُسے جگت کی آواز سنائی دی۔

''جان پیاری ہے تو واپس لوٹ جاؤ.....!''

مگر سنہا کی گولی نے اُس کا چیلنج قبول کر لیا۔ پھر وہ کچھ دیر رُک گئے۔ اُنہیں جلدی نہیں تھی کیونکہ اندھا دُھند فائرنگ سے سوائے کارتوس ضائع ہونے کے اور کوئی فائدہ نہیں تھا۔ پولیس کو اس وقت تک انتظار کرنا تھا یا ڈاکوؤں کو اُلجھائے رکھنا تھا جب تک کہ اُن کی پارٹی کے بقیہ افراد دائیں بائیں سے ڈاکوؤں کو گھیر نہ لیں۔ پولیس کی جانب سے فائرنگ کی کمی محسوس کر کے جگت چونک پڑا اور ہنومان کو مخاطب کر کے بولا۔

''پولیس کی فائرنگ کم ہونے میں یقیناً سنہا کی کوئی سوچی سمجھی سکیم کارفرما ہے۔ ممکن ہے کہ وہ ہم پر پیچھے سے حملہ کرنے کا منصوبہ بنا رہے ہوں اس لئے تم کچھ ساتھیوں کو اُدھر متعین کر دو!''

اس دوران اُس طرف سے بھی فائرنگ کی آوازیں آنے لگیں جدھر ڈاکوؤں کا دوسرا گروہ چھپا ہوا تھا۔ جگت سمجھ گیا کہ اُدھر بھی مقابلہ شروع ہو چکا ہے۔

سنہا بھی سمجھ گیا کہ ڈاکوؤں نے بھی الگ الگ مورچے قائم کر لئے ہیں۔ ہنومان، سنہا کو ختم کرنے کے لئے موقع کی تلاش میں تھا۔ اُس کی نظریں اُس درخت کے تنے پر جمی ہوئی تھیں جس درخت کے پیچھے سنہا چھپا ہوا فائرنگ کر رہا تھا۔ سنہا کی ذرا سی بھی حرکت یا غفلت کا ہنومان پورا فائدہ اُٹھانا چاہتا تھا۔ اسی لمحے تیسری سمت سے اچانک ایک گولی سنسناتی ہوئی آئی اور ہنومان کے بازو کو چھیلتی ہوئی نکل گئی۔ جگت اور بچن نے فوراً اُس سمت فائر کیا۔ جگت کی گولی ایک پولیس والے کی پنڈلی کے پار نکل گئی۔ ہنومان کا لمبا چوغا بھیگ گیا۔ مگر اُس نے بہتے ہوئے خون کی پرواہ نہیں کی۔

''ہنومان! تم زخمی ہو؟'' جگت نے پوچھا۔

''یہ بہت معمولی زخم ہے۔'' کہہ کر ہنومان نے سنہا کا نشانہ لیا۔ ''میں آج سنہا کے بچے کو نہیں چھوڑوں گا۔ چاہے میری لاش ہی کیوں نہ گر جائے۔''

''ہنومان! تم جلد بازی مت کرو۔ ہمیں پہلے دشمن کی طاقت کا اندازہ کرنا ہے۔'' جگت نے ہنومان کو ٹھنڈا کرنا چاہا۔ کچھ دیر کے لئے جگت اور سنہا کی پارٹیوں کے درمیان مکمل خاموشی رہی۔

مگر سنہا موقعے کی تلاش میں تھا اور جگت حالات کا جائزہ لے رہا تھا۔ کچھ دیر بعد اُس نے کہا۔

''بچن، ہنومان! ہم ایک ایک کر کے پیچھے سرک جائیں۔ ہمیں پیٹ کے بل رینگتے ہوئے پیچھے ہے۔''

اس کے ساتھی بحفاظت پیچھے ہٹ جائیں اس غرض سے جگت نے سنہا والی سمت فائرنگ شر کر دی۔ پھر وہ فائرنگ کرتا ہوا خود پیچھے ہٹنا چاہتا تھا کہ اسی لمحے سنہا نے اُس پر فائر جھونک د ہنومان نے تقریباً چیختے ہوئے جگا کو متوجہ کیا۔ ''سنبھلو جگت......!''

اور اس کے ساتھ جگت پہلو کے بل گھوم گیا۔ گولی اُس کی پشت پر سے گزر گئی۔ بچن نے سنہا پر فائر کیا۔ اسی دوران جگت ایک درخت کی آڑ میں ہو گیا۔ سنہا نے سوچا ڈاکو فرار ہونا چا ہیں۔ اس لئے اُس نے فوراً حکم دیا۔

''آہستگی سے آگے بڑھو......!''

جگت اسی لمحے کا انتظار کر رہا تھا۔ جیسے ہی پولیس والے درختوں کے پیچھے سے باہر آئے ا نے فائر کیا۔ ایک دشمن لیٹ گیا۔ ہنومان تنے پر چڑھ کر سنہا کو ٹھکانے لگانے کے لئے نشانہ لینے مگر اس سے پہلے سنہا کی گولی اُس کی پنڈلی کے آر پار ہو گئی۔ اُس نے زخم کی پرواہ کئے بغیر سنہا فائر کیا مگر گولی سنہا والے درخت کے تنے میں گھس گئی۔

اُسی وقت دُور سے رائفلوں کے تین فائر ہوئے۔ تین ہوائی فائر...... فوراً ہی جگت سمجھ گیا کرپال اور ہوشیار کی پارٹی مدد کے لئے آ پہنچی ہے۔ مگر سنہا سمجھا کہ ارجن کا دستہ آ گیا ہے۔ ہنوما جوش میں آ گیا۔ سنہا نے سر باہر نکالا اور ہنومان نے فائر کیا۔ اسی لمحے سنہا کی پستول گرجی ا ہنومان کی پسلی میں سوراخ ہو گیا...... وہ قلابازی کھاتا ہوا نیچے گرا۔ جگت نے محسوس کیا کہ ا ہنومان بے حد زخمی ہونے کی صورت میں مقابلہ کرنے کے قابل نہیں رہا۔ اُس نے ہنومان کو ا طرف کھینچا لیکن اُس نے جگت کو دھکیل دیا۔ پھر اُس نے سنہا پر فائر کیا۔ اس مرتبہ ہنومان کی گو کام کر گئی...... گولی سنہا کے گھٹنے میں اُتر چکی تھی۔ وہ بھی لڑکھڑا کر گرا۔ ہنومان دوسرا فائر کرنا چا تھا مگر جگت نے اُسے پیچھے کھینچ لیا۔ زمین پر خون کی لکیر بن گئی۔ پسلی پر ہاتھ دبا کر ہنومان چیخا ''جگت! میری فکر مت کرو۔ تم سنہا کو ٹھکانے لگاؤ۔ ورنہ...... میں خود کھڑا ہو کر اُس سے مقابلا کروں گا۔''

سورج ڈوب رہا تھا اور آہستہ آہستہ ہر طرف اندھیرا پھیلتا جا رہا تھا۔ گولیوں کی بوچھاڑ جار تھی۔ سخت زخمی ہونے کے باوجود سنہا کے اوسان ابھی بجا تھے۔ اُس نے حکم دیا۔

''خبردار...... کوئی پیچھے نہیں ہٹے گا۔''

اور اس کے ساتھ ہی وہ زخمی پیر کے باوجود ایک دم تن کر کھڑا ہو گیا۔

دوسری جانب ہوشیار اور کرپال اُلجھن میں گرفتار تھے۔ دشمنوں اور ساتھیوں کا اندھیرے میں اندازہ لگانا مشکل تھا۔ کرپال نے ایک ترکیب آزمائی۔ تلوار سے درخت کاٹ کر اُس پر صافے کپڑا رکھ کر مشعل جلائی۔ اسی لمحے ایک سنسناتی ہوئی گولی مشعل کی روشنی میں سے گزر گئی۔ مشعل کی روشنی میں خاکی لباس والا صاف نظر آ گیا۔ کرپال سنگھ نے ہوشیار سنگھ سے کہا۔

''دشمن سامنے کی سمت ہیں۔'' یہ کہہ کر اُس نے اپنی بتائی ہوئی سمت فائرنگ شروع کر دی۔



جگت اندھیرے کا فائدہ اُٹھا کر ہنومان کو گھسیٹنے لگا۔ اُس نے بچن سے کہا۔ ''میں ہنومان کو پیچھے یک کھیت میں چھوڑ آتا ہوں۔''

ہنومان نیم بیہوش ہو گیا تھا۔ اب تک اُس کی پنڈلی اور پسلی سے بے تحاشہ خون بہہ چکا تھا۔ جگت کو ہار جیت کی پرواہ نہیں تھی۔ وہ اپنے پیارے ساتھی ہنومان کو گنوا کر جیت قبول کرنے کو تیار نہیں تھا۔ آدھے گھنٹے کی محنت کے بعد جگت ہنومان کو جھاڑی کے پیچھے لے آنے میں کامیاب ہو گیا۔ وہ بری طرح ہانپنے لگا۔ خون سے اُس کا تمام لباس بھیگ گیا۔

وہ سانس لینے کے لئے رُکا، اُسی وقت اُس نے اندھیرے میں چمکتی ہوئی سفید گھوڑی دیکھی۔ اس نے فوراً آواز دی۔ ''مانک......!'' گھوڑی فوراً قریب آ گئی۔ اُس نے گھوڑی کی پشت تھپتھپا کر کھیت کی طرف اشارہ کیا، پھر ساتھیوں کو فرار ہونے کے لئے ہوائی فائر کر کے اشارہ دیتا ہوا آگے بڑھ گیا۔ وہ جانتا تھا کہ پولیس پر ڈاکوؤں کی دھاک بٹھانے کے لئے یہ جھڑپ ضروری تھی۔ اس کے ساتھ ہی وہ اس بات سے بھی واقف تھا کہ دو چار پولیس والوں کے مرنے سے دشمن کی قوت کم نہیں ہوتی۔ جگت گھوڑی کے پیچھے چلتا ہوا کھیت میں داخل ہوا۔ چھ فٹ اُونچے دھان کے کھیت میں پولیس کی نظر میں آنے کا خطرہ نہیں تھا۔ کچھ دُور روشنی دکھائی دیتے ہی جگت اُس جانب بڑھا۔ وہاں کسی کسان کا چھوٹا سا جھونپڑا نظر آ رہا تھا۔ جگت نے گھوڑی کو رُکنے کا اشارہ کیا، پھر اپنی پشت پر لدے ہوئے ہنومان کو زمین پر لٹا کر اُس نے جھونپڑی کا دروازہ کھٹکھٹایا۔

''اندر کون ہے......؟'' جگت نے آواز دی۔

کچھ دیر بعد ایک عورت کی دبی ہوئی آواز سنائی دی۔ ''میں ہوں بھائی! تم جو بھی ہو اندر آ جاؤ۔ مجھے آنکھوں سے دکھائی نہیں دیتا۔''

جگت دروازے کو کھول کر اندر پہنچا۔ ایک بڑھیا چارپائی پر پڑی ہوئی تھی۔

''ماں جی! زخم پر لگانے کی کوئی دوا ہے گھر میں؟''

''ہاں...... سامنے جھلی میں پڑی ہوئی ہے۔'' بڑھیا نے کہا۔ ''کیا گولی لگی ہے؟''

''ہاں ماں جی......!'' یہ کہہ کر جگت نے دیسی جڑی بوٹی لی اور جھونپڑے سے باہر آ گیا۔ پھر اُس نے وہ دوا ہنومان کے زخموں سے لگائی اور صافے کی دھجیاں بنا کر زخموں پر مضبوطی سے باندھ دیں۔ نیم بے ہوش ہنومان درد سے کراہ رہا تھا۔ اس مختصر عرصے میں خون کافی نکل کر زمین پر پھیل گیا تھا۔ پسلی کا زخم خطرناک تھا۔ ہنومان کی یہ حالت دیکھ کر جگت کا دل بھر آیا۔ ہر لمحہ ہنومان کو موت سے قریب لے جا رہا تھا۔ وہ ابھی اپنے کام سے فارغ ہوا ہی تھا کہ اُس نے دُور ٹارچ کی روشنی حرکت کرتے دیکھی۔ وہ چونکا۔

''پولیس تعاقب کر رہی ہے......'' جگت بڑبڑایا۔ ''شاید وہ یہاں تک خون کے نشانات دیکھتے ہوئے پہنچے ہیں۔''

اُس کا چہرہ غصے سے سرخ ہو گیا۔ مگر اُس کی کوئی بھی حرکت ہنومان کی زندگی ختم کر سکتی تھی۔ اس لئے اُس نے ضبط سے کام لیا۔ وہ فرار ہونے کے متعلق سوچنے لگا۔ اُس کی نظر ایک چارپائی پر پڑی۔ اُس نے چارپائی کے چاروں پائے کاٹ دیئے۔ اس طرح چارپائی کو اسٹریچر کی طرح بنا کر

اُس نے جلدی سے ہنومان کو اس پر لٹا دیا۔ جھونپڑی سے ایک مضبوط رسّی لا کر اُس نے ہنوما چارپائی سے باندھا، پھر اُسی رسّی کے دوسرے اُس نے کس کر گھوڑی سے باندھ دیئے، پھ جست لگا کر گھوڑی کی پشت پر سوار ہو گیا۔

''مانک......!'' اُس نے گھوڑی کو ایڑ لگائی اور مانک بندوق کی گولی کی طرح روانہ ہو گ تھوڑے تھوڑے وقفے سے جگت ہنومان پر نظر ڈال لیتا تھا۔ دو فرلانگ کے فاصلے پر پہنچے اچانک پیچھے سے فائر ہوا...... پھر تو جیسے گولیوں کی بارش ہونے لگی۔ جگت دوڑتی ہوئی گھوڑی پشت پر بیٹھے ہوئے ہی جوابی فائرنگ کرنے لگا۔ جگت کا تعاقب کرتے ہوئے جھونپڑی تک پ پہنچتے سنہا کے پیر کا زخم شدت اختیار کر گیا اور وہ خود پر قابو نہ رکھ سکا۔ وہ قلا بازی کھا کر گرا۔ ا کے باوجود اُس کا پستول دنا دن فائرنگ کرنے لگا۔ مگر اب اُس کی آنکھوں میں اندھیرے دائرے رقص کر رہے تھے۔ جگت کو فرار ہوتے دیکھ کر اُس کا دل بیٹھ رہا تھا۔ اور اُس وقت جگ دانت پیس کر یہ عہد کر رہا تھا کہ اگر ہنومان مر گیا تو وہ اُس وقت تک اپنے دوست کی چتا نہیں جلا۔ گا جب تک سنہا کو تڑپا تڑپا کر نہ مار دے۔

چاند کے ہلکے اُجالے میں جگت تیزی سے راستہ طے کر رہا تھا۔ پانچ سات میل آگے نکل کر اُ نے گھوڑی روک لی۔ پولیس اب تعاقب نہیں کر رہی یہ یقین کرنے کے بعد وہ گھوڑی سے کودا۔ گھوڑی کے پیچھے اسٹریچر نما چارپائی پر گھسٹتا ہوا ہنومان اب بھی بیہوش تھا۔ اُس کی سانس چ رہی تھی۔ مگر جگت نے محسوس کیا کہ سانس کی رفتار بہت سست ہے۔ ہنومان کے چہرے سے اُس۔ گرد صاف کی، پھر اپنے سر کا پھٹا ہوا صافہ کھول کر اُس میں سے مزید تین چار پٹیاں بنائیں۔ ہنوما کی پسلی کا خون اب بھی بند نہیں ہوا تھا۔ اُس نے یہ پٹیاں بھی اُس کے زخم پر کس کر باندھ دیں۔ ز کی تکلیف سے ہنومان تڑپنے لگا۔ اُس کے چہرے پر شدید تکلیف صاف جھلک رہی تھی۔ جگت آنکھیں بھیگ گئیں۔ وہ بھرائے ہوئے لہجے میں بولا۔

''دوست! کچھ دیر ضبط کر لے۔ ابھی میں تیرا علاج کراتا ہوں۔'' اُس کے حلق میں الفاظ اٹک رہے تھے۔ پھر وہ گھوڑی پر سوار ہوا اور مانک دوڑنے لگی۔

ہر طرف سناٹا چھایا ہوا تھا۔ راستہ سنسان ہونے کی وجہ سے وہ کچھ بے فکر تھا۔ کچے راستے گھسٹتے ہوئے اسٹریچر کی عجیب سی آواز کی دھمک وہ اپنے دل میں محسوس کر رہا تھا۔ کبھی قریب درخت سے کسی پرندے کی چیخ یا پروں کی پھڑپھڑاہٹ سے سخت دل والا ڈاکو کپکپا جاتا۔ بار بار وہ مڑ کر دیکھ لیتا تھا جیسے وہ دیکھ رہا ہو کہ موت کا فرشتہ اُس کے دوست کی جان لینے تو نہیں آ رہا؟ دُو روشنی نظر آنے لگی۔ جگت کے دل میں اُمیدوں کا چراغ روشن ہو گیا۔ اُس نے ذہن پر زور دیا کہ کون سا گاؤں ہے؟ مگر کچھ یاد نہیں آ رہا تھا۔ شاید وہ پہلے اس طرف نہیں آیا۔

''جو بھی ہو......'' وہ بڑبڑایا۔ ہنومان کی جان بچانے کی خاطر وہ بڑے سے بڑا خطرہ مول لینے کو تیار تھا۔

روشنیاں قریب آ گئیں۔ دو ایک کتے اُسے دیکھ کر بھونکنے لگے مگر وہ پرواہ کیے بغیر آگے بڑھ گیا۔ ایک جھونپڑے کے قریب پہنچ کر اُس نے آواز دی۔ ''کوئی ہے؟''



فوراً ہی دروازے میں ایک عورت نظر آئی۔ مگر رائفل بردار کو دیکھ کر واپس لوٹ گئی۔ جگت نے وڑی کو اور قریب لے جا کر پھر آواز دی۔ ''یہ کون سا گاؤں ہے؟''

اس مرتبہ ایک مرد باہر آیا۔ جھونپڑے کے اندر سے باہر کی طرف آتی ہوئی مدھم روشنی میں اُس نے جگت کا چہرہ دیکھا اور بولا۔ ''شاید آپ لوگ شکاری ہیں۔ کیا تمہارا ساتھی زندہ ہے؟'' اُس نے ی خیز لہجے میں کہا۔ جگت کو اُس کے لہجے پر غصہ آ گیا مگر اُس نے ضبط کرتے ہوئے کہا۔

''میں پوچھ رہا ہوں یہ کون سا گاؤں ہے؟ یہاں کوئی ڈاکٹر ملے گا؟''

''ڈاکٹر......!'' کہتے ہوئے وہ شخص سوچ میں گم ہو گیا۔ جگت کا دل چاہا کہ اُسے گولی مار دے۔ لص پھر بولا۔ ''اس کا مطلب ہے آپ کا ساتھی زندہ ہے۔ اس شیطان کے پنجے سے کوئی واپس یں ہوتا۔''

جگت مزید ضبط نہ کر سکا۔ وہ رائفل سے اُس شخص کا نشانہ لے کر بولا۔ ''میں جو پوچھ رہا ہوں ں بات کا جواب دو!'' اُس کے لہجے میں ایک دم درندگی آ گئی۔ ''ورنہ گولی مار دوں گا۔ سمجھے؟''

''بھائی صاحب! میں بھی یہی کہہ رہا تھا۔ مگر آپ جلد باز ہیں...... ہمارے پچیس گاؤں کے میان ایک ہی ڈاکٹر ہے۔ دوسری جانب چرچ کے قریب جاؤ! وہاں کرسچین ڈاکٹر ہے۔ وہ بغیر یے علاج کرتا ہے۔ بہت رحمدل آدمی ہے۔''

جگت نے مزید رُکنا مناسب نہیں سمجھا۔ بھونکتے ہوئے کتوں کے درمیان سے گزر کر وہ آگے ھنے لگا۔ کئی جھونپڑوں کے دروازوں میں سے لوگ جھانکتے ہوئے نظر آئے مگر جگت کو اُن کی انب دیکھنے کی فرصت نہیں تھی اُس کی نظر چھوٹے سے چرچ پر بنے ہوئے کراس پر جمی ہوئی تھی۔ اندنی کے ٹھنڈے اُجالے میں اُس کراس کو دیکھ کر اُس کے دل میں ٹھنڈک ہو رہی تھی۔ چرچ کے س ایک کوارٹر بنا ہوا تھا۔ جگت نے سوچا کرسچین ڈاکٹر کا یہی مکان ہے۔ اندر چراغ جل رہا تھا۔ ھوڑی پر سے جست لگا کر وہ ہنومان کے قریب آ گیا۔ اُس نے ہنومان کی ناک پر اُنگلی رکھی۔ انس ابھی چل رہی تھی۔ اُس نے اطمینان کا سانس لیا۔ پھر ایک ہاتھ میں رائفل تھامے ہوئے ں نے دروازے پر دستک دی۔ کچھ دیر بعد اندر سے آواز آئی۔

''کون ہے......؟''

''مسافر ہوں...... جلدی دروازہ کھولو!'' جگت نے بے چین لہجے میں کہا۔

دروازہ کھلا، ہاتھ میں لیمپ تھامے ہوئے ایک بوڑھا شخص سامنے کھڑا تھا جس کی داڑھی مونچھ اور بھنویں تک سفید تھیں۔ اُس کی بوڑھی آنکھوں میں چمک تھی۔ اُس کے چہرے کی جھریاں اُس کے ہونٹوں کی مسکراہٹ کا ساتھ دے رہی تھیں۔ جگت کے ہاتھ میں رائفل دیکھنے کے باوجود ڈھے کے چہرے پر کسی قسم کا تاثر نہیں ہوا۔ یہ دیکھ کر جگت نے رائفل شانے پر لٹکالی۔

''ڈاکٹر صاحب! میرا ساتھی زخمی ہو گیا ہے۔'' اُس نے یہ کہتے ہوئے ہنومان کی جانب ڈاکٹر کی توجہ مبذول کرائی۔

''پھر یہاں کھڑے میرا چہرہ کیا دیکھ رہے ہو بھائی؟ پہلے اسے اندر لے آؤ!'' ڈاکٹر کے لہجے میں سنجیدگی تھی۔ پھر وہ خود باہر آ گیا۔ جگت نے گھوڑی کے ساتھ بندھی ہوئی رسّی کھولی۔ ڈاکٹر نے

لیمپ رکھ دیا۔ پھر دونوں چار پائیوں کے اسٹریچر کو اُٹھا کر ہنومان کو اندر لے آئے۔ اسی وقت ڈ کی بیوی اندر آ گئی۔ اُس نے ہنومان کو اندر لانے میں اُن کا ساتھ دیا۔

"میری! تم پانی گرم کرو۔" یہ کہتے ہوئے ڈاکٹر نے ہنومان کو ٹیبل پر لٹا دیا۔ پھر جگت کی جا دیکھے بغیر پوچھا۔ "جنگلی درندے نے اسے زخمی کیا ہے؟"

"نہیں ڈاکٹر! اسے گولی لگی ہے۔" جگت نے جواب دیا۔ ڈاکٹر کے ہاتھ برابر کام کر ر تھے۔ پسلی کی پٹی کھولتے ہی خون کا فوارہ چھوٹ گیا۔ ڈاکٹر نے پھر جلدی سے پٹی کس دی۔ اتنی میں میری آپریشن کا سامان اور دوائیں لے کر آ گئی۔ ڈاکٹر سر جھکائے کام کر رہا تھا۔ وہ درمیان جگت سے بات بھی کرتا جا رہا تھا۔

"گہرا زخم ہے...... کس نے گولی ماری اسے؟"

جگت جواب دیتے ہوئے ہچکچایا، پھر بولا۔ "میں نے گولی ماری۔" ڈاکٹر نے جھٹکے سے سر اُ کر اُس کی جانب دیکھا۔ جگت نے نظریں جھکا لیں تاکہ اُس کا جھوٹ چھپا رہے۔

"تم نے اسے زخمی کیا اور علاج کرانے بھی لے آئے۔ عجیب سی بات ہے۔" ڈاکٹر نے اُ ہوئے کہا۔

جگت نے تفصیل بتائی۔ "یوں تو ہم دونوں گہرے دوست ہیں۔ مگر شکار پر ہمارا جھگڑا ہو گیا میں غصے میں آ گیا اور یہ غلطی ہو گئی۔ مگر اب میں پچھتا رہا ہوں ڈاکٹر! اسے بچا لو۔ میں زندگی بھ تمہارا احسان نہیں بھولوں گا۔ ورنہ زندگی بھر......"

"جیل میں سڑ جاؤ گے۔ کیوں؟" ڈاکٹر نے اُس کا جملہ مکمل کر دیا۔ اس بار آواز میں کچھ تھی۔ "جرم کے بعد پچھتانا اچھی بات ہے۔ مگر یہ پچھتاوا کچھ دیر قائم رہتا ہے مسٹر! انسان کو جر سے سبق لینا چاہئے۔" جگت خاموش رہا۔ ڈاکٹر گرم پانی سے زخم صاف کر رہا تھا۔ اُس نے کہا "لیمپ تھام کر کھڑے رہو!"

جگت نے فوراً ڈاکٹر کے کہنے پر عمل کیا۔ ہنومان آہستہ آہستہ ہوش میں آ رہا تھا۔ اُس کے ہونٹ متحرک تھے۔ اچانک وہ چیخا اور جگت کانپ گیا۔ ہاتھوں میں تھما ہوا لیمپ گرتے گرتے بچا۔

"میں پوری کوشش کر رہا ہوں۔ مگر بچنا بہت مشکل ہے۔" ڈاکٹر نے کہا۔

"نہیں ڈاکٹر...! اسے بچا لو۔ کسی قیمت پر اس کی جان بچا لو!" جگت گڑگڑانے لگا۔ "آپ طلب کریں گے دُوں گا۔" جگت کی بات سن کر ڈاکٹر کے ہونٹوں پر مسکراہٹ دوڑ گئی۔

"اگر میں نے اس لئے ڈاکٹری پڑھی ہوتی تو پھر مجھے اس جنگل میں بھٹکنے کی کیا ضرورت تھی ان پھٹے ہوئے کپڑوں والے مفلس لوگوں سے مجھے کیا ملتا ہے؟"

ہنومان ایک مرتبہ پھر زور سے چیخا۔ ڈاکٹر نے اپنی بیوی کو ہدایت کی۔ "بے ہوشی کی دوا لے آؤ! بے ہوش کرنا پڑے گا۔ گولی کافی گہرائی میں ہے۔"

ہنومان کو بیہوش کرنے کے بعد ڈاکٹر نے اُس کی پسلی سے گولی نکال لی۔ ڈاکٹر کے ماتھے پ پسینے کے قطرے چمک رہے تھے اور ہاتھ خون سے بھیگ گئے تھے۔ ڈاکٹر کی نظر گولی پر ٹھہر گئی۔ اُ نے جگت کی جانب دیکھتے ہوئے پوچھا۔ "تمہارا پستول کہاں ہے؟"



"ڈاکٹر صاحب! میرے پاس رائفل ہے پستول نہیں۔" جگت نے جواب دیا۔

"مگر اس کی پسلی سے تو پستول کی گولی نکلی ہے۔" ڈاکٹر کا سوال اور اُس کی نظروں کی تاب نہ لا جگت نے سر جھکا لیا۔ وہ چونک گیا۔ اُس کا جھوٹ پکڑا گیا تھا۔

"کیا ایسے سچے آدمی سے بہانہ بازی چل سکتی ہے؟" جگت نے سوچا۔

"جو سچ نہیں بول سکتا وہ مجھے کیا دے گا؟" ڈاکٹر نے زخم میں دوا بھرتے ہوئے کہا۔ جگت کے ا کو ڈاکٹر کی بات لگ گئی۔

"ڈاکٹر صاحب! میں نے جھوٹ بولا تھا۔ مگر آپ کا احسان چکانے میں بے ایمانی نہیں کروں ۔ میں شکاری نہیں، ڈاکو ہوں۔ اسے میری گولی نہیں لگی، بلکہ پولیس کی گولی سے زخمی ہوا ہے۔" ت سب کچھ ایک سانس میں کہہ گیا۔

"تمہارا نام؟" ڈاکٹر نے کسی تاثر کے بغیر کہا۔

"جگت سنگھ...... مجھے سب جگا ڈاکو کے نام سے پکارتے ہیں۔" ڈاکٹر ایک جانب ہٹ گیا۔ ر کی دراز کھول کر کچھ نکالنے لگا۔ جگت نے بڑھ کر رائفل کی نال اُس کی پشت سے لگا دی اور رجا۔ "خبردار اگر کوئی ہتھیار تلاش کرنے کی کوشش کی۔"

مگر ڈاکٹر کے چہرے پر گھبراہٹ کا تاثر نہیں تھا۔ اُس نے ہنستے ہوئے کہا۔ "ہتھیار تو مجھے لینا ے گا جگا! مگر تم جو سمجھ رہے ہو ایسا نہیں......" پھر اُس نے چھوٹی سوئی دکھاتے ہوئے کہا۔ "یہ غبار میں کسی کے زخم بڑھانے کے لئے نہیں بلکہ سینے کے لئے استعمال کرتا ہوں۔" ڈاکٹر کے رے پر پھیلا ہوا نور اور بے خوفی کے ساتھ اُن کی آواز میں چھلکتی ہوئی مٹھاس دیکھ کر جگت ایک بار شرمندہ ہو گیا۔ رائفل وہ دوسری چارپائی پر پھینکتا ہوا تعریفی لہجے میں بولا۔

"ڈاکٹر! آپ کو بھی ہماری طرح موت کا ڈر محسوس نہیں ہوتا۔"

"پھر بھی ڈاکو اور ڈاکٹر میں فرق ہے دوست!" ڈاکٹر نے مسکرا کر کہا۔ "ڈاکٹر زخم سی رہا تھا۔ ری دُودھ کا گلاس لے کر آ گئی۔ اُس کے دوسرے ہاتھ میں ڈبل روٹی کا سلائس نظر آ رہا تھا۔

"بیٹے! تھوڑا کھا لے۔" یہ کہہ کر اس نے جگت کے ہاتھ سے لیمپ لے لیا اور دُودھ کا گلاس ھا دیا۔ میری کی آواز میں گھلی ہوئی مٹھاس نے جگت کو ماں کی یاد دلا دی۔

"میری! یہ کون ہے، تم جانتی ہو؟" ڈاکٹر نے اُوپر دیکھے بغیر کہا۔ "جگا ڈاکو ہے۔ جس کے سر پر نچ ہزار انعام رکھا گیا ہے حکومت کی جانب سے۔"

جگا نے کن انکھیوں سے دیکھا، یہ سن کر بڑھیا کے چہرے پر گھبراہٹ نہیں تھی۔ اُس نے اسی رح ممتا بھرے لہجے میں کہا۔ "بیٹا! دُودھ ٹھنڈا ہو جائے گا۔ پی لے!"

جگت کو یہ سب عجیب سا محسوس ہو رہا تھا۔ وہ خونی ڈاکو ہے یہ جاننے کے باوجود دونوں میں ے کسی کو اس سے ڈر نہیں لگتا، نہ نفرت کا اظہار کرتے ہیں۔ یہ کیسے لوگ ہیں؟ جگت کو یقین نہیں آ رہا تھا۔ "شاید ان دونوں کی یہ بھی کوئی چال ہو......؟" جگت نے سوچا۔ مگر جب بڑھیا نے تیسری ؎ اُسے دُودھ ڈبل روٹی کھانے کی ہدایت کی تو اُس نے کہا۔

"نہیں ماں جی...... مجھے بھوک نہیں ہے۔ ڈاکٹر صاحب جب تک یقین نہ دلا دیں کہ میرا

ساتھی بچ جائے گا، میرا ہاتھ، منہ کی جانب نہیں بڑھ سکتا۔"

"ڈاکٹر خدا نہیں ہوتا جو ایسا یقین دلا سکے۔" ڈاکٹر نے ٹھہرے ہوئے لہجے میں کہا۔ "یقین دلانے والی شخصیت کی تصویر تمہارے سامنے ہے۔ اُس کے سامنے دستِ سوال دراز کرو!"

جگت نے اُس طرف دیکھا، یسوع مسیح کی تصویر پر اُس کی نظریں جم گئیں۔ دو قدم آگے بڑھ وہ قریب گیا۔ اُس نے غور سے تصویر کو دیکھا۔ یسوع مسیح کے چہرے پر نور تھا۔ اُن کے چہرے سے رحم اور محبت کی روشنی پھوٹ رہی تھی۔ جگت کے ہاتھ خود بخود اُٹھ گئے۔

"یسوع مسیح! میری زندگی لے لو مگر میرے دوست کو بچا لو۔ تم عظیم ہو اور مسیحا بھی۔"

اسی دوران باہر کھڑی ہوئی گھوڑی ہنہنائی۔ جگت چونک گیا۔ تیزی سے رائفل اُٹھائی اور ڈا[کٹر] کی طرف دیکھا۔ وہ اب ہنومان کے دوسرے زخم کو دیکھ رہے تھے۔ جگت کی حفاظت خود اختیار کے لئے پھرتی دیکھ کر ڈاکٹر مسکرایا۔ جگت پھر ڈاکٹر پر شک کرنے لگا۔ اُس نے ہوشیاری سے دروازہ کھولا، پھر باہر جھانکنے لگا۔ ہلکے قدموں سے وہ آگے بڑھا۔ مگر اسی لمحے ڈاکٹر کی آواز آئی۔

"ذرا سنبھلنا بھائی! اکثر وہ شیطان بستی میں آجاتا ہے۔ گھوڑی کو پچھلے باڑے میں باندھ دو!"

باہر چاندنی کا جوبن شباب پر تھا۔ وفادار گھوڑی نے ہنہنا کر اُسے کچھ اشارہ دیا تھا۔ وہ پور[ی] طرح تیار تھا۔ گھوڑی کی گردن سہلاتے ہوئے اُس نے آس پاس کا غور سے جائزہ لیا اور کچھ دُ[ور] درخت کی موٹی شاخ پر اُسے کوئی پرچھائیں نظر آگئی۔ رائفل کا نشانہ لے کر وہ گھوڑی کی آڑ میں کھڑا ہو گیا۔ پرچھائیں نے حرکت کی اور وہ پہچان گیا۔ "یہ تو چیتا ہے......!" وہ بڑبڑایا۔ پھر اُس نے نشانہ لیا۔ مگر اُس کے ذہن میں ایک خیال بجلی کی طرح کوند گیا۔ رائفل کا دھماکہ سن کر لوگ یہاں دوڑ آئیں گے۔ اُسے ہنومان کی حفاظت کی خاطر ایسا خطرہ مول نہیں لینا چاہئے۔ گھوڑی کی لگا[م] تھام کر اُس نے گردن گھمائی، میری دروازے میں کھڑی تھی۔ اُس نے کہا۔

"بیٹے! میں نے باڑے کا دروازہ کھول دیا ہے۔ جاؤ! گھوڑی وہاں باندھ دو۔"

مانک کو باڑے میں چھوڑ کر وہ لوٹ آیا۔ ڈاکٹر نے پوچھا۔ "کیا شیطان نظر آیا؟" اب جگت کو خیال آیا کہ جھونپڑی والے شخص نے بھی شیطان کا نام لیا تھا۔ شاید یہ لوگ چیتے کو شیطان کہتے تھے۔ ڈاکٹر نے کہا۔ "وہ شیطان پہلے جانوروں کو بستی سے اُٹھا کر لے جاتا تھا مگر ایک بار اُس نے انسان کا خون چکھ لیا، تب سے اُس نے بستی والوں کو پریشان کر دیا ہے۔ جھونپڑی میں داخل ہو کر سوتے ہوئے آدمی پر حملہ کرتا ہے۔"

جگت، ڈاکٹر کو دیکھ رہا تھا۔ "ڈاکٹر صاحب! آپ اُسے گولی کیوں نہیں مار دیتے؟" جگت نے پوچھا۔

ڈاکٹر کے لبوں پر مسکراہٹ دوڑ گئی۔ "بھائی! میری آنکھوں کی روشنی کمزور ہو گئی ہے۔ اب نشانہ نہیں لگتا کیونکہ ہاتھ بھی کپکپاتے ہیں۔ سنا ہے گھائل درندہ زیادہ خطرناک ہوتا ہے۔" ڈاکٹر نے جگت کی بات کا جواب دیا۔ پھر بولا۔ "تم جیسا کوئی شخص یہ کام کر سکتا ہے۔ بیچارے بستی والوں کی جان میں جان آجائے گی۔"

"میں ابھی اس کا فیصلہ کر دیتا۔ مگر پھر کبھی اسے نبٹا دوں گا۔ کیونکہ دھماکہ کر کے میں پولیس کو



اپنی طرف مبذول کرانا نہیں چاہتا۔" جگت نے ڈاکٹر کو سچ بات بتا دی۔

"تم نے مجھے منہ مانگا بدلہ دینے کا وعدہ کیا ہے جگت......!" ڈاکٹر نے دھیمے لہجے میں کہا۔

جگت ہوشیار ہو گیا۔ اب وہ سوچ رہا تھا کہ ڈاکٹر کی نیت میں گڑبڑ ضرور ہے۔ کیونکہ کچھ دیر [پہلے] اُس نے اپنی بیوی سے کہا تھا۔ "یہ جگا ڈاکو ہے اور اس کے سر پر پانچ ہزار کا انعام ہے۔" [جگ]ت نے کچھ سوچ کر کہا۔

"ڈاکٹر صاحب! کیا آپ کو پیسے کی ضرورت ہے؟"

"بالکل...... یہاں ہسپتال بنانا ہے۔ کچھ میں نے جمع کئے ہیں۔ پھر بھی پانچ ہزار میں کام ہو [جائ]ے گا۔" ڈاکٹر، جگت کا امتحان لے رہا تھا۔ جگت کی اُلجھن بڑھ گئی۔ پانچ ہزار کا ہندسہ اُسے مزید [اُلجھن]ں میں گرفتار کر رہا تھا۔

"میں آپ کو روپے لا دوں گا۔ یہ وعدہ کرتا ہوں۔" جگت نے ہاتھ اُٹھا کر کہا۔

"نہیں نہیں...... لوٹ کے پیسے سے ہسپتال نہیں بناؤں گا۔" ڈاکٹر نے سر ہلا کر کہا۔

"اس دنیا میں کون نہیں لوٹتا ڈاکٹر صاحب؟" جگت نے مٹھیاں کس کر کہا۔ "سرمایہ دار غریب [کو ل]وٹتے ہیں، زمیندار کسانوں کو لوٹتے ہیں، کارخانے دار مزدوروں کو لوٹتے ہیں، بیوپاری گاہک کی [جی]ب خالی کر لیتے ہیں۔ میں ان سفید لباس لٹیروں کو لوٹ کر اور خطروں سے جنگ کرتا ہوا پیسے لاتا [ہوں تو] آپ اسے حرام کی کمائی سمجھتے ہیں؟" جگت کی آنکھوں سے شعلے برس رہے تھے۔ اُسے اس [سر]مایہ دارانہ لوٹ کھسوٹ کے نظام سے نفرت تھی۔ محنت کشوں کا خون چوس کر دولت جمع کرنے والا [اور] حویلیاں بنانے والا سرمایہ دار جب انتقام کی آگ میں جلتے ہوئے کسی بہادر محنت کش کو مسلح ہو کر [حم]لہ کرتے دیکھتا ہے تو چلا اُٹھتا ہے، ظلم ہو رہا ہے...... بچاؤ...... مگر جب وہ لاکھوں انسانوں کے [منہ] سے نوالہ چھین کر اپنی تجوری کا وزن بڑھاتا ہے، اُس وقت ان کی آہ و فریاد سننے کے لئے اس [کے] کان بہرے ہو جاتے ہیں۔ جگت پڑھا لکھا نہ ہو کر بھی یہ سب کچھ جانتا تھا اور اُس کے سینے میں [انتق]ام کے شعلے بھڑک رہے تھے۔

"جگت سنگھ! تم بہت زیادہ جوش میں آگئے ہو۔" پہلی بار ڈاکٹر نے اُسے پورے نام سے پکارا۔ اگر ڈاکو بننا گناہ نہ ہوتا تو ساری دنیا محنت مزدوری کر کے پسینہ کمانے کی بجائے ڈاکے ڈالتی۔"

"یہ سچ ہے ڈاکٹر! مگر آدمی کو ڈاکو کون بناتا ہے، آپ نے کبھی یہ بھی سوچا ہے؟" جگت پہلی بار [دل] کی بھڑاس نکال رہا تھا۔ "باپ دادا کی زمین کے سلسلے میں ناانصافی ہوئی۔ دشمنی شروع ہو گئی۔ [میں]نے اپنی آنکھوں سے اپنے دو جوان بھائیوں کی لاشیں دیکھیں۔ یہ سب یاد آتا ہے تو میرا خون [کھ]ول اُٹھتا ہے۔ ڈاکٹر! مجھے اس طرح جنگلوں میں بھٹکنے اور مارے مارے پھرنے کا شوق نہیں ہے۔ میرے بھی ماں باپ ہیں، بیوی ہے جس کے ساتھ میں نے اپنی زندگی کی صرف ایک رات [گ]زاری ہے۔ میں نے اب تک اُس کے ہاتھ کا پکا ہوا کھانا بھی نہیں کھایا۔ سر پر کفن باندھ کر اس [ط]رح دن رات بھٹکتا رہتا ہوں۔"

ڈاکٹر اُس کی آنکھوں میں دیکھنے لگا۔ پھر سر ہلا کر بولا۔ "یہ حقیقت ہے کہ جب ظلم حد سے گزر [ج]اتا ہے تو انسان کے ذہن میں انقلاب جنم لیتا ہے۔ اور جب انقلاب جنم لیتا ہے تو اس کے ہاتھوں

کی مٹھیاں کس جاتی ہیں اور بغاوت کے شعلے بھڑکنے لگتے ہیں۔ مگر......"

ڈاکٹر اپنے گلے میں پڑے ہوئے کراس پر اُنگلیاں پھیرنے لگا۔ ہنومان کے ہونٹ ایک بار متحرک نظر آرہے تھے۔ ڈاکٹر اور جگا دونوں اُس کے قریب آگئے۔ ڈاکٹر نے اُس کی نبض دیکھ پھر سر پر ہاتھ رکھا۔ "دوا کا نشہ ٹوٹ رہا ہے اور بخار چڑھ رہا ہے۔" ڈاکٹر نے سنجیدہ لہجے میں کہ اُس کی بیوی آرام کرسی پر بیٹھے بیٹھے سو چکی تھی۔ اس لئے ڈاکٹر نے خود پانی میں کپڑا بھگو کر ہنوما کی پیشانی پر رکھا۔ جگت نے ڈاکٹر سے کہا۔

"ڈاکٹر صاحب! یہ کام مجھے بھی آتا ہے۔ آپ کچھ دیر آرام کر لیں۔"

ڈاکٹر مسکرا دیا۔ "آرام نہیں ہو سکتا بیٹے!" ڈاکٹر کی آواز میں فکر جھلک رہی تھی۔ "ابھی خطرے میں ہے۔" جگت کا دل کانپ گیا۔ اُس کے ہاتھ کی مٹھیاں کس گئیں۔

"اگر اسے کچھ ہو گیا تو میں انسپکٹر سنہا کو ختم کر دوں گا۔"

"کسی کو ختم کرنے کے خیال سے تم اسے زندگی نہیں دے سکتے جگت!" ڈاکٹر نے ٹھہری ہو آواز میں کہا۔ "مگر میں اسے زندہ رکھنا چاہتا ہوں۔ کیونکہ تم مجھے پورا معاوضہ دو گے۔" ڈاکٹر ہونٹوں پر پراسرار سی مسکراہٹ تھی۔ جگت نے محسوس کیا ڈاکٹر یہی ایک بات بار بار دُہرا رہا ہے مجھ سے کیا بدلہ چاہتا ہے؟ آخر اُس نے مشکوک انداز میں کہا۔

"ڈاکٹر صاحب! اگر آپ مجھے گرفتار کرا کر پانچ ہزار روپے وصول کرنا چاہتے ہیں تو......" کہہ کر وہ رُک گیا، پھر چارپائی پر پڑی ہوئی رائفل اُٹھا کر بولا۔ "پولیس میری لاش کا بھی اتنا انعام دے گی۔ اس لئے مجھے زندہ سپرد کرنے کی بجائے آپ مجھے گولی مار دیں۔" جگت کے لہ میں ہارے ہوئے جواری کا سا دُکھ تھا۔

"تو تم میرے ہاتھ سے قتل ہونا چاہتے ہو؟" ڈاکٹر نے عجیب سا سوال کیا۔

"ایسا نہیں تو پھر میں خود کو گولی مار کر ختم کر لوں گا۔" جگت نے پُر جوش لہجے میں کہا۔

"خودکشی کرنے سے رُوح کو نقصان ہوتا ہے بیٹے! خدا ناراض ہوتا ہے۔ کیا تمہیں نہیں معلوم؟"

جگت سوچ رہا تھا کہ وہ ہر بات میں شکست کھا رہا ہے۔ اُس کی سمجھ میں ہی نہیں آرہا تھا کہ و کیا جواب دے؟ مگر ڈاکٹر اسی طرح پُرسکون تھا۔ "تم بہت زیادہ جلد باز مت بنو! پہلے اپنے ساتھ کو ٹھیک ہونے دو۔"

کچھ دیر بعد جگا کو بیٹھے بیٹھے نیند آگئی۔ اُسے کچھ احساس نہیں رہا۔ ڈاکٹر نے اُس کے شانے ہلائے تو وہ چونک کر جاگ گیا اور اُس کا ہاتھ رائفل کے دستے پر جم گیا۔ مگر مسکراتے ہوئے ڈاکٹر کو دیکھ کر مطمئن ہو گیا۔ "اب تمہارا ساتھی خطرے سے باہر ہے۔ لہٰذا تم بستر پر جا کر لیٹ جاؤ!" ڈاکٹر نے کہا۔

مگر جواب میں جگت کھڑا ہو گیا اور ہنومان کی پیشانی پر ہاتھ پھیرنے لگا۔ ڈاکٹر نے کہا۔ "میں نے اسے نیند کی گولی دے کر سلایا ہے۔ کیونکہ تکلیف سے یہ ہاتھ پیر پٹخ رہا تھا۔"

"ڈاکٹر صاحب! آپ نے مجھ پر بہت بڑا احسان کیا ہے۔" یہ کہتے ہوئے جگت نے دیوار کی جانب دیکھا مگر گھڑی نہیں تھی۔ لہٰذا ڈاکٹر سے پوچھا۔ "کیا وقت ہوا ہے؟"



جیب سے پاکٹ واچ نکال کر ڈاکٹر نے کہا۔ "تین بجے ہیں۔"

"پھر میں اسے لے جاتا ہوں ڈاکٹر!" جگت نے عاجزانہ نظروں سے دیکھ کر کہا۔

"کیوں......اتنی کیا جلدی ہے؟" ڈاکٹر نے پوچھا۔

"صبح سے پہلے مجھے بحفاظت اپنے ٹھکانے پر پہنچ جانا چاہئے۔"

"میں اسے لے جانے کا مشورہ نہیں دُوں گا۔ تم جا سکتے ہو۔" ڈاکٹر نے جواب میں کہا۔

"اور صبح پولیس یہاں آگئی پھر؟" اُس نے ڈاکٹر کو آزمانے کے لئے کہا۔ "یہاں تک پہنچنے کے لئے انہیں نشانیاں مل جائیں گی۔ اور آپ ہنومان کو پولیس کے سپرد کر دیں گے۔"

ڈاکٹر سوچ میں ڈوب گیا۔ "تمہاری بات سچی ہے۔ کیونکہ موت کے پنجے سے بچانا میرا فرض ہے۔ مگر قانون کے پنجے سے نہیں بچا سکتا۔ جاؤ، اسے لے جاؤ! یسوع مسیح اس کی حفاظت کریں گے۔" یہ کہتے ہوئے ڈاکٹر نے گردن میں لٹکتے ہوئے کراس کو آنکھوں سے لگایا، پھر بستر بنانے کے د جگت اور ڈاکٹر نے ہنومان کو چارپائی پر لٹا دیا۔ کچھ دیر تک جگت ڈاکٹر کو دیکھتا رہا پھر کچھ یاد کر کے اندر والے کمرے میں گیا، کرسی پر سوئی ہوئی میری کے سامنے اُس نے سر جھکایا پھر میز پر پڑے ہوئے دودھ کے گلاس کو پی گیا اور ڈبل روٹی کے دو ٹکڑے جیب میں رکھ لئے۔

"ماں جی سے کہنا دودھ بہت میٹھا تھا۔" یہ کہتے ہوئے جگت کی آواز بھرا گئی۔ ڈاکٹر نے اُس کے ہاتھ میں دو پڑیاں تھما دیں۔

"یہ مرہم زخم پر چار چار گھنٹے بعد لگانا اور دوا جب اسے درد محسوس ہو پانی میں ڈال کر پلا دینا۔"

ڈاکٹر نے اُسے دوا کے استعمال کا طریقہ بتایا۔ جگت نے جھک کر ڈاکٹر کے پیر چھوئے۔

"میں آپ کا احسان زندگی بھر نہیں بھولوں گا ڈاکٹر!" جگت نے بھیگی ہوئی آواز میں کہا۔ اس کی آنکھوں کے کونے بھیگ گئے اور اپنے آنسوؤں کو چھپانے کے لئے وہ جلدی سے پشت پھیر کر باہر کی جانب بڑھا۔ فوراً ہی ڈاکٹر کی آواز نے اُس کے قدم روک لئے۔

"ٹھہرو......تم نے مجھے کچھ دینے کا وعدہ کیا تھا۔ کیا بھول گئے؟"

آنکھیں خشک کر کے جگت ڈاکٹر کی طرف دیکھنے لگا۔ وہ ایک کاغذ پر کچھ لکھ رہے تھے۔ اُنہوں نے اس کو تہہ کر کے جگت کے ہاتھ میں تھما دیا۔

"کیا اس میں دوا لکھی ہے آپ نے؟" جگت نے پوچھا۔

"ہاں......مگر تمہارے لئے۔ صبح اُٹھ کر اور شام سونے سے پہلے اسے پڑھ لینا۔ سمجھ لینا مجھے معاوضہ مل گیا۔" ڈاکٹر نے مسکرا کر کہا۔ جگت کی آنکھوں سے حیرت جھانکنے لگی۔ اُسے ڈاکٹر بالکل یسوع مسیح دکھائی دے رہا تھا۔

"مجھے معاف کرنا ڈاکٹر صاحب! میں نے آپ پر غلط شک کیا تھا۔ آپ عظیم ہیں۔" وہ زیادہ نہ بول سکا۔ کیونکہ آواز حلق میں اٹک گئی تھی۔ پھر وہ جلدی سے باہر نکل گیا۔

جگت اور ہنومان کو بحفاظت واپس آتے دیکھ کر ساتھی مسرت سے چیخ اُٹھے۔ جگت نے سب سے پہلے پوچھا۔ "ہم میں سے اور کتنے زخمی ہوئے؟"

سب لوگ چپ ہو گئے۔ بچن نے کہا۔ "چھ زخمی ہوئے اور چار کام آگئے۔"

جگت غم میں ڈوب گیا۔ پہلی بار اُس کی پارٹی کو اتنا نقصان ہوا تھا۔ اُسے انسپکٹر سنہا پر غصہ آ گیا۔ ہنومان کو کمرے میں لٹا کر وہ واپس آیا اور اپنے صافے کے سرے میں سے ڈاکٹر کا دیا ہوا پرچہ کھول کر پڑھنے لگا۔ اُس کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں۔ لکھا تھا......

"انتقام لینے سے کچھ نہیں ہوتا۔ اسے اپنے دل میں ہی سما لینا چاہئے۔ یسوع مسیح تمہاری ہا کریں!"

O

جہاں ڈاکوؤں اور پولیس کے درمیان جھڑپ ہوئی تھی وہ جگہ ارجن سنگھ کی پارٹی کے پڑاؤ سے پانچ میل دُور تھی۔ زخمی اور بے ہوش سنہا کو لے کر پولیس اُس جگہ تک پہنچی۔ اُس وقت ارجن سنگھ لو کر کے جوا کھیل رہا تھا۔ ایک شخص نے آ کر اطلاع دی۔

"صاحب! سنہا صاحب جھڑپ میں......"

اس وقت چونکتے ہوئے ارجن سنگھ نے کہا۔ "ختم ہو گئے؟"

"نہیں...... بری طرح زخمی ہو گئے ہیں۔" جواب میں کہا گیا۔

ارجن سنگھ نے انسپکٹر سنہا کے دو انجام سوچ لئے تھے۔ ڈاکوؤں کی گولی سے خاتمہ یا بدنامی کے ساتھ استعفیٰ۔ زخمی سنہا کی جیت نہ ہوئی پھر بھی وہ شکست خوردہ نہیں کہا جا سکتا تھا۔ بے ہوش سنہا کے چہرے پر ارجن سنگھ نے جنون دیکھا۔ زخموں سے چور سنہا بڑبڑا رہا تھا۔

"اُس کا تعاقب کرو...... اُسے فرار نہ ہونے دینا۔"

ارجن سمجھ گیا کہ جگا فرار ہو گیا ہے۔ اُس نے آنے والے لوگوں سے پوچھا۔ "ڈاکوؤں کا سردار زخمی ہوا یا صحیح سلامت نکل بھاگا؟"

"ہم تو جگا کو نہیں پہچانتے جناب! مگر انسپکٹر سنہا اُس کا تعاقب کرتے ہوئے کہہ رہے تھے۔ "وہ جگا ہے۔" مگر وہ اپنے زخمی ساتھی کو اُٹھا کر فرار ہونے میں کامیاب ہو گیا۔ سنہا صاحب زخم کی تاب نہ لا کر بے ہوش ہو گئے۔"

"ڈاکوؤں میں سے کتنے مارے گئے؟" ارجن نے پوچھا۔ وہ یہ جاننا چاہتا تھا کہ سنہا صاحب کو کتنا فائدہ ہوا؟

"تین یا چار مارے گئے ہوں گے جناب! اُن کی لاشوں کے لئے بھی سخت جھڑپ ہوئی۔ ڈاکو اپنے ساتھیوں کے ہاتھ اور گردنیں کاٹ کر لے گئے۔" اُس شخص نے مؤدبانہ لہجے میں کہا۔

"بہت سے لوگ اپنے ہاتھ پر اپنا نام لکھواتے ہیں۔ مرنے والے کو ہاتھ پر لکھے ہوئے نام یا چہرے سے پہچان نہ لیا جائے اس لئے ڈاکو اپنے جس ساتھی کی لاش نہیں لے جا سکتے اُس کے ہاتھ اور گردن لے جاتے ہیں۔ اس بات سے ارجن سنگھ واقف تھا۔ وہ کسی خیال میں غرق تھا۔ اس وقت ایک پولیس کانسٹیبل نے مشورہ دیا۔

"صاحب! اگر آپ پارٹی کے ساتھ ڈاکوؤں کا تعاقب کریں تو ہم اُنہیں گھیر سکتے ہیں۔ منتشر ڈاکوؤں میں سے کوئی ضرور ہاتھ لگے گا۔ جگا بھی اپنا زخمی ساتھی لے کر زیادہ دُور نہیں گیا ہو گا۔"

ارجن یہ بات سمجھتا تھا۔ سپاہی کا حساب ٹھیک تھا۔ مگر ارجن کی نیت خراب تھی۔ اُس نے بہانا



مصنوعی غصے سے بولا۔ "ہمارے صاحب اس حالت میں ہیں۔ اس وقت ہمارا فرض ان کا فوری ج کرانا ہے۔ صاحب کو کچھ ہو گیا تو پولیس ڈیپارٹمنٹ کی عزت کو زبردست نقصان ہو گا۔"

ارجن سنگھ اگر پیچھا کرتا تو ڈاکوؤں کی پارٹی ختم ہو جاتی۔ جگا ضرور ہاتھ آ جاتا کیونکہ وہ دس میل ہر کر چین ڈاکٹر کے گھر میں اُنہیں مل جاتا۔ مگر ارجن سنگھ کو ترقی چاہئے تھی۔ وہ اپنے افسر کے نچنے کا منتظر تھا۔ سحر کے وقت ہی ارجن سنگھ نے سنہا کی بیوی کو جگایا۔ ارجن سنگھ کے چہرے پر غم یکھ کر وہ لرز گئی۔ بری خبر سننے کے خطرے کی وجہ سے اُن کا دل دھڑکنے لگا۔

"صاحب زخمی ہیں اور ہسپتال میں بے ہوش پڑے ہیں۔ میں آپ کو بلانے آیا ہوں۔" ارجن گھ نے دھیمے لہجے میں کہا۔ ارجن سنگھ سے پربھاوتی دیوی کو پہلے سے نفرت تھی۔ جس شخص سے رت ہو، وہی شخص بری خبر لے کر آئے اس صورت میں وہ اور برا دکھائی دیتا ہے۔ ایک سرد آہ بھر کر وہ اپنی سوئی ہوئی بچی پر نظر ڈالتی ہوئی تیزی سے باہر آ گئی۔ اُس کا دل بھگوان سے پرارتھنا کر رہا ا......

"مجھے اور میری معصوم بچی کو بے سہارا نہ کر دینا بھگوان! ہم نے کبھی کسی کا کچھ نہیں بگاڑا۔"

پھر کچھ دیر بعد وہ بے ہوش شوہر کے سینے پر سر رکھ کر بلک بلک کر رونے لگی۔ دل ہلکا ہونے کے د سنہا کی بیوی سے ڈاکٹر نے کہا۔

"ہم سخت اُلجھن میں ہیں شریمتی جی! گولی گھٹنے میں کافی گہری اُتر گئی ہے۔ انہیں بچانے کا رف ایک علاج ہے۔" اتنا کہہ کر وہ رُک گیا۔

"وہ کیا......؟" پربھاوتی نے دھڑکتے دل سے پوچھا۔

"ان کا پیر کاٹنا پڑے گا۔" ڈاکٹر نے جواب دیا۔

"اوہ......!" کہتے ہوئے پربھاوتی کی آواز بیٹھ گئی اور پیر کپکپانے لگے۔

"بہن! اس وقت آپ ہمت ہار گئیں تو ہماری اُلجھن بڑھ جائے گی۔" ڈاکٹر نے تسلی دیتے وئے کہا۔ "کبھی انسان کو بچانے کی خاطر کچھ چھوڑنا پڑتا ہے۔ اس وقت ہر لمحہ انہیں خطرے کی انب دھکیل رہا ہے۔"

"ہم جن پیروں پر کھڑے ہیں آپ وہی پیر کاٹ دینا چاہتے ہیں ڈاکٹر؟" پربھاوتی کہنا چاہتی تی مگر اُس نے صرف اتنا کہا۔ "جس طرح مناسب سمجھیں کریں۔"

پھر ڈاکٹر اپنے کام میں مصروف ہو گیا۔ شام کو جب سنہا کو ہوش آیا تو وہ یہی دہرا رہا تھا۔

"اُس کا تعاقب کرو...... دیکھنا! نکل کر جانے نہ پائے۔"

پھر آنکھیں کھول کر اُس نے کمرے میں نظریں گھمائیں، سامنے ڈاکٹر اور نرس کھڑے ہوئے تھے۔ اُن کے برابر اُس کی بیوی اور ارجن سنگھ بیٹھے ہوئے تھے۔ پربھاوتی نے سنہا کی پیشانی پر ہاتھ رکھ کر کہا۔ "اب آپ کیسا محسوس کر رہے ہیں؟"

وہ سمجھ گیا کہ وہ کہاں ہے؟ چہرے پر سے جنون ختم ہو گیا اور اس کی جگہ شدید تکلیف کے آثار نمایاں ہو گئے۔ آنکھوں کی چمک ماند پڑ گئی۔ حلق خشک ہونے لگا۔

"آخر میں ہار گیا اور وہ جیت گیا......!" پھر پانی کا پیالہ پی کر بولا۔ "پولیس کی کوشش ناکام

ہوئی۔ برہمن کی دُعا بر آئی۔ جیسی بھگوان کی مرضی۔''

کچھ دیر بعد اُس کے پیر میں تکلیف شروع ہوئی۔ ران پر ہاتھ دبا کر اُس نے آنکھیں بند کر لیں۔ ڈاکٹر نے فوراً انجکشن لگایا۔ پھر اُس نے کچھ دیر بعد آنکھیں کھول دیں اور ڈاکٹر سے پوچھا۔

''ڈاکٹر! کتنے دن بستر پر رہنا پڑے گا؟ اگر جلدی کھڑا کر دو تو آخری بار جگا کا تعاقب کروں گا۔ صرف آخری بار۔'' سنہا کی آواز میں جوش جھلک رہا تھا۔ ڈاکٹر کے لئے سنہا کی بات کا جواب دینا اُلجھن والی بات تھی۔ مریض کو پتہ نہیں تھا کہ اُس کا پیر کاٹ دیا گیا ہے۔ ڈاکٹر نے سب سے کہا تھا کہ ایسی خوفناک خبر دینے میں جلدی نہ کرنا۔ شاید مریض برداشت نہ کر سکے۔

اچانک خود بخود سنہا کی نظر پیر کی جانب گئی۔ اوڑھی ہوئی چادر کے نیچے کی جانب جگہ خالی نظر آنے لگی۔ وہ چونک گیا۔ درد بھری نظروں سے اُس نے ڈاکٹر کی جانب دیکھا۔ ڈاکٹر نے نظریں جھکا لیں۔ بیوی اُس کی جانب آنسو بھری آنکھوں سے دیکھ رہی تھی۔ وہ سمجھ گیا۔ اُس نے بائیں پاؤں کی ران کو ہلانے کی کوشش کی مگر پھر سیدھا ہو گیا۔ مریض نے یہ صدمہ برداشت کر لیا ہے اس کا یقین کر لینے کے بعد ڈاکٹر نے افسوس کا اظہار کرتے ہوئے کہا۔

''انسپکٹر! آئی ایم ویری سوری۔ ہمارے پاس دوسرا کوئی علاج نہیں تھا۔ اور آپ سے اجازت لینے کا وقت بھی ہمارے پاس نہیں تھا کہ آپ کے ہوش میں آنے کا انتظار کر سکتے۔ لہٰذا بہن سے اجازت لے کر ہمیں آپریشن کرنا پڑا۔''

''تھینک یو ڈاکٹر!'' سنہا نے بھاری لہجے میں کہا۔ مگر اب اُس کی بیوی بری طرح رونے لگی۔ سنہا اُسے تسلی دینے لگا۔ ''اری پگلی! اس طرح رونے سے کیا فائدہ؟ اب تمہیں مجھے سہارا دینا ہے۔ ہم بیوی کو شوہر کا آدھا جسم کہتے ہیں۔ اگر میرا بایاں پیر کٹ گیا تو کیا ہوا؟''

ارجن سنگھ نے بھی ساتھ دیا۔ ''ہاں بہن! فرض پورا کرنے کے سلسلے میں صاحب آخری لمحے تک لڑتے رہے۔ ہمارے جیسوں کو تو ان کی بہادری سے سبق لینا چاہئے۔''

سنہا نے ارجن سنگھ سے کہا۔ ''قدرت کے کھیل نرالے ہیں۔ جگا کو ختم نہ کر سکا تو میں پولیس ڈیپارٹمنٹ کی سیڑھیاں اُتر جاؤں گا یہ میرا عہد تھا۔ جب مدت پوری ہونے کا وقت آیا اس وقت پیر کٹ گیا۔ اب سیڑھیاں نہیں چڑھ سکوں گا۔'' سنہا نے سرد آہ بھر کر کہا۔ ارجن سنگھ آگے کچھ سننے کا منتظر تھا۔ سنہا نے اُسے مخاطب کیا۔ ''اب ساری ذمہ داری تم پر آئے گی۔ میں اپنے استعفے میں تمہاری سفارش کروں گا۔''

ارجن کے چہرے پر مسرت کی لہر دوڑ گئی۔ سنہا کی بیوی کو اُس کی خوشی ناگوار گزری۔

O

پولیس انسپکٹر بننے کے بعد پہلی بار جب ارجن سنگھ اپنے سابق انسپکٹر سنہا سے ملنے گیا تو اُس کی چال سے غرور جھلک رہا تھا۔ اُس کے منہ سے بدبو آ رہی تھی۔ سنہا نے اُس سے مصافحہ کیا۔

''مبارکباد دیتا ہوں تمہیں ارجن سنگھ! جس ڈاکو کو میں نہ پکڑ سکا میری دُعا ہے کہ اُسے پکڑنے میں تم کامیاب ہو۔''

''صاحب!'' ارجن سنگھ کے لئے صاحب کا لفظ ادا کرنا اچھا محسوس نہیں ہوا مگر مجبوراً وہ بولا۔



ب مجھے اپنی قوت دکھانے کا موقع ملا ہے۔ میں جگا کو دیکھ لوں گا۔''

''نشہ کر کے آئے ہو غالباً......'' سنہا نے طنزیہ لہجے میں کہا۔

ارجن کو سنہا کی بات ناگوار گزری۔ ''جی ہاں صاحب! آج خوشی کا دن ہے۔ لہٰذا ذرا......'' مگر ارجن سنگھ نے محسوس کیا کہ اب صفائی دینے کی ضرورت کیا ہے؟ وہ اکڑ کر بولا۔ ''مگر میں آپ کا ...ظ سننے نہیں آیا۔'' سنہا ہنس دیا جیسے کہہ رہا ہو۔ ''انسپکٹر بننے کے لئے میری سفارش اچھی لگی۔ مگر ...پ مشورہ بھی اچھا نہیں لگے گا۔''

سنہا کی ہنسی سے ارجن سنگھ مشتعل ہو گیا اور اُس کے دل کی بات زبان پر آ گئی۔ ''تمہارے اور ...رے کام کا طریقہ مختلف ہے۔ زندگی گزارنے اور کام کرنے کے سلسلے میں ہمارے راستے مختلف ...ں۔ تم نے ڈاکو پکڑنے کا عہد بھی کیا اور اُس کے بیوی کے سر پر ہاتھ رکھ کر سدا سہاگن رہنے کی ...ا بھی دی۔ اسی وقت میں سمجھ گیا تھا کہ یہ کام تمہارے ہاتھوں انجام نہیں پائے گا۔ ڈاکو کے رشتے ...روں سے بھلائی کیسی؟ اب تم دیکھنا! میں اُن کے ساتھ کس طرح پیش آتا ہوں۔'' ارجن سنگھ نے جوش انداز میں کہا اور چل دیا۔ سنہا نے صرف اتنا کہا۔

''تم جس طرح مناسب سمجھتے ہو کرو۔ مگر صرف اتنا یاد رکھنا! پولیس انسپکٹر اور ڈاکوؤں کا سردار ...خر دونوں ہی انسان ہیں۔''...... مگر ارجن سنگھ سنی اَن سنی کرتا ہوا باہر چلا گیا۔

OOO

جگت انہیں آزاد کرانے آیا ہے۔ باپ بیٹا گلے ملے۔ مگر جیسے ہی سوہن سنگھ کی نظر ویرو پر پڑی اُن کے ماتھے پر بل پڑ گئے۔ وہ جگت سے دُور ہٹ گئے۔

"باپو! آپ یہیں رہئے گا، میں سپاہیوں کو ٹھکانے لگا کر آتا ہوں۔" جگت نے کہا۔

پھر بھی وہ کچھ نہیں بولے۔ جگت سمجھ گیا کہ ویرو کو دیکھ کر باپو ناراض ہیں۔ ویرو کو ساتھ لے کر وہ باہر آیا۔ اتنی دیر میں بچن کہیں سے ڈور حاصل کر کے تین پولیس والوں کو مضبوطی سے باندھ چکا تھا۔ چوتھے کو جگت نے دھمکایا۔ "جو میں کہتا ہوں وہ کرو! ورنہ جان سے مار دُوں گا۔ سمجھے؟" جگت رائفل تانے اور بچن موٹا ڈنڈا پکڑے کھڑے رہے۔ سپاہی کپکپانے لگا۔ جگت نے حکم دیا۔ "باہر پہرے پر موجود شخص کو یہاں بلاؤ۔ اُسے ذرا سا اشارہ کیا تو میں تمہیں گولی مار دُوں گا۔"

پولیس نے پہرے دار کو آواز دے کر ہاتھ کا اشارہ کیا۔ جگت اور بچن دیوار کی آڑ میں کھڑے ہو گئے۔ دوڑ کر آتے ہوئے پہریدار کے جوتے کی آہٹ سنائی دے رہی تھی۔ پہریدار اندر داخل ہوا اور ابھی کچھ پوچھنا چاہتا تھا کہ اس سے پہلے بچن نے عقب سے اُس کی گردن میں ہاتھ ڈال دیا۔ وہ چیخ اُٹھا۔ بچن نے اُس کی پشت پر ڈنڈے کی نوک لگا کر کہا۔ "بندوق پھینک دو!" اُس نے رائفل پھینک دی۔ فوراً ہی دو آدمی دوڑ کر جلدی سے گھوڑی اندر لے آئے۔ جگت نے اندر جا کر تین سپاہیوں کو کمرے میں دھکیل دیا اور اپنے باپو کو باہر لے آیا۔ بچن نے دو کو کھمبے سے باندھ دیا اور اُن کے منہ میں کپڑا ٹھونس دیا۔ سوہن سنگھ کو گھوڑے پر بٹھا کر جگت نے چیلنج کیا۔

"اپنے انسپکٹر سے کہہ دینا جگا اپنے باپو کو آزاد کرا کر لے گیا ہے۔ اب جو تم نے میرے کسی رشتے دار کو ہاتھ لگایا تو میں اُس کے پورے خاندان کو ختم کر دُوں گا۔" پھر مزید کہا۔ "اُسے یہ بھی بتا دینا کہ ویرو یہاں اس لئے آئی تھی کہ تمہیں یقین ہو جائے کہ وہ بھی ہماری پارٹی کی ممبر بن گئی ہے۔" پھر باہر آ کر بچن سے بولا۔ "تم سب لوگ ویرو کو لے کر اپنے اڈے پر پہنچ جاؤ! میں باپو کو کسی ریڑھے میں بٹھا کر آتا ہوں۔" اور یہ سب کچھ ایک گزرتے ہوئے طوفان کی طرح ہو گیا۔

بیٹے نے خطرہ مول لے کر انہیں آزاد کرایا یہ اُن کے لئے مسرت کی بات تھی مگر اُن کے چہرے پر سنجیدگی نظر آنے لگی۔ جگت نے اُن سے بات کرنے کی غرض سے کہا۔ "باپو! آپ کو پولیس والے تنگ تو نہیں کرتے تھے؟"

"بالکل نہیں......" سوہن سنگھ نے مختصر سا جواب دیا۔ جگت کو یہ اچھا محسوس نہیں ہوا مگر اُس نے بھی چپ سادھ لی۔ رتیا کی سمت جاتے ہوئے ریڑھے میں بٹھا کر اُس نے باپو سے کہا۔

"باپو! کیا اب بھی مجھ سے ناراض ہیں؟" جگت کا محبت بھرا لہجہ دیکھ کر باپ کا دل پگھل گیا۔ مگر ویرو کا خیال کرتے ہوئے پھر اُن کے چہرے پر سختی آ گئی۔

"تم نے مجھے آزاد کرایا اس سے خوشی ہوئی۔ مگر تم دشمن کی مفرور عورت کو ساتھ کیوں لائے؟"

جگت کے دل کو باپو کے الفاظ سن کر دُکھ ہوا مگر وہ نرم لہجے میں بولا۔ "اب وہ دشمن کی عورت نہیں رہی۔"

"تو کیا وہ تمہاری ہو گئی ہے؟" باپو کے منہ سے اچانک نکل گیا۔ جگت کی آنکھیں پھیل گئیں۔ غصے میں وہ کہہ دینا چاہتا تھا کہ "ہاں! میری ہو گئی ہے۔" مگر کچھ بولے بغیر ہونٹ کاٹتا ہوا گھوڑی پر



...ھ گیا۔ پھر پیچھے مُڑ کر دیکھے بغیر اُس نے گھوڑی دوڑا دی۔ سوہن سنگھ اُسے نظروں سے اوجھل ...ونے تک دیکھتے رہے۔

○

حوالدار کے ساتھ جیپ میں آتے ہوئے ارجن سنگھ نے راستے سے موہن سنگھ کو ساتھ لینا ...روری سمجھا۔ کیونکہ اُس نے کہا تھا کہ اپنے شوہر کی حاضری ملیں ویرو ڈاکوؤں کے متعلق اطلاع ...ے گی۔ یہ بات اُسے حوالدار نے بتائی تھی۔ پھر رتیا گاؤں بھی راستے میں پڑتا تھا اس لئے وقت ...ائع کرنے کا سوال نہیں تھا۔ گھر سے روانہ ہوتے ہوئے موہن سنگھ چاچی کو خوشخبری دینے سے خود ...و نہ روک سکا۔

"چاچی! ویرو پولیس کی حراست میں ہے۔ ڈاکوؤں کے پاس سے فرار ہو کر آئی ہے۔ میں ...ے لے کر ابھی آتا ہوں۔" اُس کے کہنے پر چاچی مسرت سے دیوانی ہو گئی۔ شکار ہاتھ آ رہا تھا۔

رتیا سے آدھے میل کے فاصلے پر آتے ہوئے ریڑھے کو کراس کر کے ارجن کی جیپ تیز رفتاری ...ے دوڑتی ہوئی آگے نکل گئی۔ ارجن سنگھ یا حوالدار نے پیچھے مُڑ کر لمحہ بھر بھی دیکھ لیا ہوتا تو اُنہیں ...ریڑھے میں سوہن سنگھ بیٹھے نظر آتے مگر کامیابی کا نشہ جب چڑھ جاتا ہے تو آدمی کو کسی جانب دیکھنے ...ا ہوش نہیں رہتا۔

...سکول کے پھاٹک کے قریب آ کر جیپ کھڑی ہو گئی۔ حوالدار کو تعجب ہوا۔ پہرے دار کیوں ...اہر نہیں؟ ارجن سنگھ نے طنزیہ لہجے میں کہا۔ "عورت کی خدمت میں اندر چلا گیا ہے کیا؟"

پھر جیپ رُکتے ہی وہ لوگ زمین پر کود گئے۔ ارجن سنگھ دوڑتا ہوا پھاٹک میں داخل ہو گیا۔ ...وہن سنگھ اور حوالدار اُس کے عقب میں دوڑ رہے تھے مگر اندر داخل ہوتے ہی ارجن سنگھ کے ...یروں کو جیسے زمین نے پکڑ لیا۔ کھمبے سے دو پولیس والے بندھے ہوئے تھے جن کے منہ میں کپڑا ...ٹھنسا ہوا تھا۔ وہ تھرا کر رہ گیا۔ حوالدار کے سامنے اُس نے آنکھیں پھیلا کر دیکھا۔ اُس کی آنکھیں ...غصے سے سرخ ہو رہی تھیں۔ ارجن سنگھ نے بایاں پیر اُٹھا کر اور حوالدار کے پیٹ میں ٹھوکر ماری ...ی۔ مگر پھر وہ گرجدار آواز میں بولا۔ "بڑے ٹھاٹھ سے مجھے خوشخبری سنانے دوڑ آیا تھا۔ یہاں ...ری عزت کا نیلام کرا دیا۔" حوالدار کے پیر کانپ رہے تھے۔ ارجن سنگھ نے پھر چیخ کر کہا۔ "اب ...ن کے منہ کھولو تاکہ تمہاری اور میری ناموس کی داستان سننے کو ملے۔"

موہن سنگھ کا چہرہ سفید ہو رہا تھا۔ وہ یہ سوچ کر آیا تھا کہ ویرو کو گھر لاتے ہی سخت ترین سزا دے ...ا۔ پولیس والوں کو رسیوں کی قید سے آزاد کیا گیا تو اُنہوں نے سارا واقعہ بتایا۔

"ہاں...... اب تم بھی گھر جا کر چوڑیاں پہن لو!" ارجن سنگھ کا غصہ آسمان سے باتیں کر رہا تھا۔

"دوسرے تین سپاہی کہاں گئے؟" حوالدار نے پوچھا۔

"اُس کمرے میں...... ڈاکو اُنہیں باندھ کر بند کر گئے ہیں۔"

"اس کا مطلب ہے جگا نے اپنے باپ کو چھڑانے کے لئے یہ چال کھیلی تھی۔" ارجن سنگھ ...اپتے ہوئے بولا۔

"جی ہاں جناب...... آدھے گھنٹے پہلے جگا اُسے لے گیا۔" ایک پولیس والے نے بتایا، پھر اُسی

نے ارجن سنگھ کو جگا کا پیغام سنایا۔ ارجن سنگھ کا رُکا ہوا ہاتھ سپاہی پر اُٹھ گیا اور ایک زوردار چانٹا سپاہی کے منہ پر پڑا۔

"بزدل..... تم اس طرح تذکرہ کر رہے ہو جیسے بہادری کی بات ہو۔"

ارجن سنگھ فوراً جیپ میں بیٹھ گیا، ڈاکوؤں کا تعاقب کرنے کے لئے حوالدار اور دو پولیس والے ساتھ لئے۔ موہن سنگھ احمقوں کی طرح منہ پھاڑے دیکھ رہا تھا۔ گھر پہنچنے کے لئے اُس کے پیروں میں جان نہیں تھی۔

OOO



چاچی نے پندرہ منٹ میں پورے گاؤں کو بتا دیا کہ ویرو ڈاکوؤں کے پاس سے فرار ہو کر پولیس کی حفاظت میں آ گئی ہے۔ اُس وقت جگت کے گھر پر اُس کے تایا بھی بیٹھے ہوئے تھے۔ ارجن سنگھ نے وعدہ کیا تھا لہٰذا سورج غروب ہونے سے پہلے سوہن سنگھ یقیناً گھر آ جائیں گے اسی اطمینان پر تایا گھر آ کر بیٹھے ہوئے تھے۔ مگر شام ڈھلنے کے باوجود جب سوہن سنگھ کی آمد کا پتہ نہیں چلا تو وہ کافی بے چین ہو گئے۔ اسی دوران ویرو والی بات سنائی دی اس لئے سبھی اُلجھن میں گرفتار ہو گئے۔ تایا نے سوچا، یقیناً ارجن سنگھ کو پتہ تھا کہ ویرو پولیس کی حفاظت میں آ جائے گی تبھی اُس نے چوبیس گھنٹے میں سوہن سنگھ کو رہا کرنے کا وعدہ کیا تھا۔ جب وہ ارجن سنگھ کے پاس تھے اُس وقت ایک پیغامبر خاص پیغام لے کر آیا تھا۔ یہ بات کرنے پر پوری کڑی مل گئی۔ مگر چندن بے چین ہو گئی۔ اُس کی سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ ویرو نے ایسا کیوں کیا؟ جگت سے الگ ہو کر وہ بھاگ آئی ہو گی۔ ماں جی کا دماغ تو اس چکر کو سمجھنے میں ناکام رہا تھا مگر چندن نے جیسے ہی لالٹین جلا کر دروازے کے درمیان لٹکائی تو اُس کے اُجالے میں سوہن سنگھ برآمدے میں داخل ہوتے ہوئے نظر آئے۔ چندن کے چہرے پر مسرت چھا گئی۔

"لو..... وہ آ گئے۔" تایا نے ہنس کر کہا۔ ماں جی جگت کے باپو کو نظر بھر کر دیکھنے لگیں۔ اُن کا خیال تھا کہ سوہن سنگھ کا جسم سوکھ گیا ہو گا۔ مگر وہ بالکل ٹھیک ٹھاک تھے۔ اُنہوں نے فوراً پانی کا لوٹا سوہن سنگھ کے قریب رکھا۔ سوہن سنگھ نے ہاتھ منہ دھو کر دو گھونٹ پانی پیا۔ پگڑی کھونٹی پر رکھ دی اور چارپائی پر بیٹھ گئے۔

"ارجن سنگھ نے اپنا وعدہ پورا کیا۔" تایا نے بات شروع کرتے ہوئے کہا۔

"کون سا وعدہ؟" سوہن سنگھ کی آنکھوں میں حیرت تھی۔

"تم کو رہا کرنے کا۔"

"مگر مجھے اُس نے رہا نہیں کیا، بلکہ جگت نے آ کر رہا کرایا ہے۔"

"اچھا.....؟" تینوں نے ایک ساتھ کہا۔ جگت کی ماں، بیٹے کی بہادری پر واری ہو گئی۔ چندن کا دل مسرت سے ڈولنے لگا۔

"یہاں تو ہم نے یہ سنا تھا کہ دشمن کی بیوی پولیس کی حفاظت میں آ گئی ہے؟" تایا نے پرتعیش لہجے میں سوال کیا۔

"تم نے غلط سنا ہے۔" سوہن سنگھ نے غصیلے لہجے میں کہا۔ "وہ جگت کے ساتھ مجھے رہا کرانے آئی تھی۔" چندن کے لئے یہ دُگنی مسرت تھی۔ مگر سسر کے الفاظ سن کر اس کے دل کو دھچکا سا لگا۔ "اب جگت اُسے دشمن کی بیوی نہیں مانتا۔ میں نے اُس سے کہہ دیا کہ وہ دشمن کی نہیں تو کیا تیری

ہوئی ہے؟"

تایا کو دوسری فکر لگ گئی۔ "اب کیا ہوگا؟" یہی سوال چندن کے دل میں کھٹک رہا تھا۔

O

سب ساتھی خوش تھے۔ ارجن سنگھ کو دوہری شکست کا سامنا کرنا پڑا تھا۔ چال کامیاب ہو تھی۔ پھر ویرو نے ہمت کر کے جس طرح حوالدار کو بیوقوف بنا کر جگت کے باپو کو چھڑانے میں کردار حسن و خوبی سے ادا کیا اس سے جگا کو اپنے کام میں آسانی ہوئی تھی۔ مگر جگت خود اس خو میں شامل نہیں تھا۔ ویرو کے متعلق باپو کے کہے ہوئے الفاظ اُس کے لئے سوہانِ رُوح بن تھے۔ پہلے باپ دادا کے دشمنوں سے عداوت، پھر پولیس سے جنگ، اب کیا گھر والوں سے بھی ل پڑے گا؟ کیا ویرو کو آسرا دینا گناہ تھا؟ وہ ایک عورت کی مجبوری کیوں نہیں سمجھتے؟

لشکر کے تمام ساتھی بھنگڑا ناچ میں مشغول تھے جب ویرو اور جگت ہنومان کے بستر کے قریب بیٹھے ہوئے تھے۔ ہنومان کا دل بھی خوشی سے لبریز تھا مگر اپنی حالت دیکھ کر اُس کا چہرہ اُتر گیا۔ ا وہ ڈاکے ڈالنے میں اُن کا ساتھ نہیں دے سکتا تھا یہ خیال بار بار اُسے پریشان کر رہا تھا۔ کیا ا ساری زندگی دوسروں کے سہارے زندہ رہنا پڑے گا؟ کسی قسم کی دوڑ بھاگ نہیں۔ پولیس مقابلے میں گولیوں کی سنسناہٹ، ڈاکے ڈالنے کے لئے چھاپے ڈالنا یہ سب کچھ اب صرف ایک خواب بن گیا تھا۔ گولی کے زخم بھر گئے تھے مگر کمر اکڑ گئی تھی۔ وہ بمشکل بیٹھ سکتا تھا۔ ساتھیوں کو مس ہو کر رقص کرتے ہوئے دیکھ کر اُس کے پیر بھی حرکت کر رہے تھے مگر اب وہ کبھی اس طرح رقص نہیں کر سکے گا۔ یہ سوچ کر اُس کی آنکھوں میں آنسو آ گئے۔ ویرو نے پوچھا۔ "ہنومان بھائی! آپ کی آنکھوں میں آنسو کیوں؟"

ہنومان کے لبوں پر مسکراہٹ دوڑ گئی۔ "ویرو بہن! یہ تو مسرت کے آنسو ہیں۔ میرے دوست جگت کا نام مشہور ہو، یہ دیکھ کر میں اطمینان سے مر سکوں گا۔" ہنومان نے کہا۔

"بہادر کی زبان پر مرنے کی بات اچھی نہیں لگتی ہنومان بھائی!" ویرو نے ہمدردانہ لہجے میں کہا "دیکھنا، مہینے دس دن میں تم کھڑے ہو جاؤ گے۔"

سامنے بھنگڑا ناچ ہو رہا تھا۔ برابر میں ویرو اور ہنومان باتیں کر رہے تھے مگر جگت کسی دوسری دنیا میں تھا۔ وہ چپ بیٹھا ہوا تھا۔ ویرو جانتی تھی کہ جگت کے باپو نے اُسے دیکھ کر منہ پھیر لیا تھا۔ اُس وقت سے وہ بھی دل ہی دل میں ڈر گئی تھی۔ اُس نے جگت کا غمگین چہرہ دیکھ کر اندازہ کیا تھا کہ یقیناً باپ بیٹے میں اِن کے سبب تلخ گفتگو ہوئی ہوگی۔ لیکن جگت سے اِس کی تصدیق کرنے کے لئے تنہائی کی ضرورت تھی۔ موسم گرما کی رات نصف منزل سے گزر چکی تھی۔ اب رات میں کچھ خنکی آ چکی تھی۔ ٹھنڈی ہوا کی دھیمی دھیمی لہریں سونے والوں کو تھپکیاں دے رہی تھیں۔ مگر جگت بستر پر تڑپ رہا تھا۔ وہ بار بار پہلو بدل کر سونے کے لئے جدوجہد کرنے لگا۔ اچانک اُسے محسوس ہوا کوئی اُس کی چارپائی پر بیٹھا ہے۔



"ویرو! تم اس وقت یہاں؟" چاند کے ہلکے اُجالے میں ویرو کو دیکھ کر جگت چونکا۔ "کیا نیند نہیں آئی؟"

"میں بھی آپ سے یہی پوچھنے آئی ہوں۔ میں دُور کھڑی ہو کر دیکھ رہی تھی کہ آپ بار بار پہلو بدل کر سونے کی کوشش کر رہے ہیں۔ شام کو بھی میں نے آپ کو اُداس دیکھا تھا۔ کیا بات ہے؟" ویرو نے بے چین لہجے میں پوچھا۔

جگت غور سے ویرو کو دیکھنے لگا۔ اُس کی آنکھوں میں عجیب سی چمک تھی۔ اُس کی آنکھوں سے درد اور پیار جھلک رہا تھا۔ جگت خاموش رہا۔ لہٰذا ویرو پھر بولی۔ "دیکھیں، آپ کو کتنا پسینہ آ رہا ہے۔" ویرو نے دوپٹے کے پلو سے جگت کا چہرہ خشک کرتے ہوئے کہا۔ "ارے! آپ کا جسم تو دہک رہا ہے۔ اتنا تیز بخار ہونے کے باوجود بھی آپ خاموش ہیں۔ مجھے کیوں نہیں بتایا؟" یہ کہہ کر جگت کے سر کے قریب بیٹھ کر اُس کا سر دبانے لگی۔ ویرو کے ہاتھوں کی چوڑیوں کی جھنکار سنائی دینے لگی۔ اس آہنگ میں ایک عجیب سا جادو تھا۔ عورت کے لمس نے اُس پر عجیب کیفیت طاری کر دی تھی۔ وہ ویرو کو پیار بھری نظروں سے دیکھنے لگا۔ ویرو نے محبت آمیز لہجے میں کہا۔

"کیا دیکھ رہے ہیں؟ پلکیں بند کر کے لیٹ جائیں۔ ابھی نیند آ جائے گی۔"

سعادت مند بچے کی طرح جگت نے آنکھیں بند کر لیں۔ لیکن کچھ دیر بعد خود بخود آنکھیں کھل گئیں۔ وہ مسکرا کر بولا۔ "آنکھیں بند کرنے کے باوجود بھی تم ہی نظر آتی ہو تو تمہیں کھلی آنکھوں سے کیوں نہ دیکھوں؟" جگت کی آواز میں شرارت تھی۔

ویرو نے اُس کا دھیان بٹانے کے لئے کہا۔ "آپ نے مجھے بتایا نہیں کہ شام سے اُداس کیوں ہیں؟ کیا باپو سے کوئی بات ہو گئی؟"

"جب تم سمجھ ہی گئی ہو تو کیوں پوچھتی ہو؟"

"مجھے آپ کی زبانی معلوم کرنا ہے۔" ویرو نے کہا۔ "باپو مجھے جن نظروں سے دیکھ رہے تھے کیا میں اتنی ہی خراب ہوں جگت؟"

"تم کیوں دل میلا کرتی ہو ویرو؟" جگت کا ہاتھ ویرو کی کلائی کی جانب بڑھ گیا۔ اُس کے ہاتھ رک گئے۔ چوڑیوں کی جھنکار خاموش ہو گئی۔ جگت کی آواز میں کپکپاہٹ تھی۔ "ساتھ رہ کر جدائی کیوں ویرو......؟" جگت نے ویرو کی ہتھیلی کو اپنے پنجے کے درمیان دبایا۔ جگت کے جسم میں برقی رو دوڑنے لگی۔ ویرو اپنا ہاتھ نہ کھینچ سکی۔ "وہ لوگ تمہیں دشمن کی عورت کہتے ہیں۔ تم کو الگ کرنا چاہتے ہیں۔ میں یہ سب فاصلے ختم کرنا چاہتا ہوں ویرو!" دونوں جذبات کی رو میں بہہ رہے تھے۔ اُنہیں بات کرنا بھی اچھا محسوس نہیں ہو رہا تھا۔

"جگت سنگھ......!" ویرو کے ہونٹ شدتِ جذبات سے کپکپائے۔ "فاصلے کتنے ہی کم ہوں مگر ظلم کی آگ کم نہیں ہوتی۔" اس کے بعد وہ یہی سوچتے رہ گئے کہ اُنہیں کیا کرنا چاہئے؟ ویرو گھبرائے ہوئے لہجے میں صرف اتنا کہہ سکی۔ "میں جب سے پیدا ہوئی ہوں نحوست میرے گرد منڈلا رہی ہے۔ میرے جنم کے فوراً بعد ایک بھائی چیچک سے مر گیا۔ باپ کا کھیت ضبط ہو گیا۔ جس گھر میں بیاہ کر آئی وہ گھر برباد ہو گیا۔ اب میری پرچھائیں آپ پر......"

جگت نے جلدی سے دوسرا ہاتھ ویرو کے سرخ ہونٹوں پر رکھ دیا۔ "ویرو! تم اپنے آپ کو احساسِ کمتری میں کیوں مبتلا کر رہی ہو؟ مجھے یہ باتیں نہیں سننی مجھیں؟" جگت کے ہاتھوں کے نیچے ویرو کے ہونٹ کپکپا رہے تھے۔ اس کپکپاہٹ میں بڑی پیاس تھی۔ محبت کی پیاس...... جگت کا ہاتھ شانے تک پہنچ گیا۔ اُن کی رگوں میں کسی برقی رو کی طرح خون دوڑنے لگا۔ جگت نے ویرو کا شانہ دبایا، پھر جذبات سے مغلوب ہو کر اُسے جھٹکے سے اپنے قریب کر لیا۔ جگت کا چہرہ قریب ہوتے ہی ویرو کی آنکھیں برسنے لگیں۔ گرم آنسوؤں کے قطرے جگت کے رُخسار پر بہنے لگے۔ جگت کے ہاتھ کی گرفت ڈھیلی ہو گئی۔

"ویرو! تم رو رہی ہو؟"

جگت کے ہاتھ کے جھٹکے سے جیسے ہی وہ اُس کے سینے سے ٹکرائی اُس کی چوڑی چھناکے سے ٹوٹ گئی۔ ٹوٹی ہوئی چوڑی کا ایک ٹکڑا فرش پر گرتے ہی عجیب سا شور ہوا اور اُس کی آواز جگت اور ویرو کے دلوں کو چیر گئی۔

"ویرو! جا سو جا۔" جگت نے کہا اور پہلو بدل کر لیٹ گیا۔ اُس کی آواز میں دُکھ جھلک رہا تھا۔ ویرو کھڑی ہو گئی اور جگت کے دونوں پیروں کو چھوتی ہوئی بھاری قدموں سے آگے بڑھ گئی۔ باقی رات جگت اور ویرو نے جاگ کر گزار دی۔ صبح کے وقت دونوں کے دلوں اور پلکوں پر بوجھ تھا۔

○

کرپال اور ہوشیار کو ڈاکے سے متعلق خبر فراہم کرنے کے لئے صبح سے بھیجا گیا تھا، کافی رات تک وہ واپس نہیں لوٹے تو جگت اور بچن کا دل گھبرانے لگا۔ دونوں بھیس بدل کر گئے تھے پھر بھی انہیں خوف محسوس ہو رہا تھا کہ کہیں پولیس کے چکر میں نہ آ جائیں۔ خان ڈوگرا کے ایک زمیندار کے گھر میں ڈاکہ ڈالنے کا پروگرام بنایا گیا تھا۔ وہ بڑی آسامی تھی لہٰذا کافی مال ہاتھ لگنے کی اُمید تھی۔ ساتھ ہی ہوشیاری کی ضرورت بھی تھی۔ کیونکہ زمیندار نے دو شکاری کتے پالے ہوئے تھے جو چار چوکیداروں سے زیادہ تھے۔ خود زمیندار اچھا نشانے باز تھا۔ کرپال اور ہوشیار کو مفصل معلومات حاصل کرنے کے لئے بھیجا گیا تھا۔ تقریباً صبح چار بجے دونوں واپس لوٹے۔ اُن کے پیر لڑکھڑا رہے تھے لہٰذا یہ سمجھنے میں مشکل پیش نہیں آئی کہ دونوں نشے میں ہیں۔ جگت اس حرکت کے ہمیشہ خلاف تھا۔ باہر جا کر پارٹی کے کسی بھی شخص کے لئے نشہ کرنا منع تھا تا کہ وہ نشے کی حالت میں گروہ کا ٹھکانہ نہ بتا دے یا کسی دوسری مشکل میں نہ پھنس جائے۔ کرپال اور ہوشیار نے نہ صرف اس حکم کو توڑا تھا بلکہ اُن کی باتوں سے پتہ چل رہا تھا کہ وہ کسی موتی بائی کے کوٹھے پر بھی رہے تھے۔ وہ نشے میں کہہ رہے تھے۔ "موتی بائی حسن کی دیوی تھی۔ کیا اُس کا جوبن تھا...... شباب اُس کے جسم سے پھوٹ رہا تھا۔"

جگت کا دماغ گھوم گیا۔ اُس نے آنکھیں نکالتے ہوئے دونوں کو گھورا۔ کرپال اور ہوشیار اُس کے غصے سے آگاہ ہو گئے لیکن پھر بھی نشے میں اس کی پرواہ کئے بغیر بکواس جاری رکھی۔ جگت کے ہاتھ حرکت میں آ گئے۔ اُس کا جی چاہا کہ وہ اُنہیں ایک ایک چانٹا جڑ دے۔ مگر بچن نے معاملہ سنبھال لیا۔



"جگت! یہ اس وقت نشے میں ہیں۔ کچھ کہنا مناسب نہیں۔ صبح تمام حساب چکا لیں گے۔"

آخری الفاظ سن کر کرپال لڑکھڑاتے ہوئے بولا۔ "حساب لینا ہے تو دینا بھی پڑے گا۔ کیوں ہوشیار! ہم تمام اطلاع جمع کر کے لائے ہیں۔ کام ختم کر کے ذرا عیش کر لیا تو کیا ہو گیا؟"

بچن خاموش رہا۔ جگت منہ پھیر کر چلا گیا۔ بچن نے دونوں کو سلا کر اطمینان کی سانس لی۔ مگر صبح کچھ ہونے والا ہے، یہ سوچ کر بے چین ہو گیا۔ ہنومان رات والی بات سے بے خبر تھا۔ اُس نے جب صبح بچن سے تمام واقعہ سنا تو وہ بھی بے چین ہو گیا۔ "ایسی گستاخی؟...... مجھے محسوس ہوتا ہے کہ یہ دونوں ہماری پارٹی کے ٹکڑے کر دیں گے۔ بستر میں پڑے ہوئے میں کئی بار انہیں باتیں کرتے سن چکا ہوں۔ کچھ اور ساتھیوں کو بھی انہوں نے ساتھ ملا لیا ہے۔" ہنومان نے بتایا۔

بچن یہ سن کر دہل گیا۔ پھر بھی اُس نے جگت سے بات نہیں کی۔ کل رات والی غفلت کے متعلق ہوشیار اور کرپال بات صاف نہ کریں اس وقت تک وہ خاموش رہنا چاہتا تھا۔ دوسرے ساتھیوں کو اِدھر اُدھر کر کے جگت نے کرپال اور ہوشیار کو بلایا۔ ہنومان کے بستر کے پاس چاروں بیٹھے ہوئے تھے۔ ویرو کو جگت نے باورچی خانے میں بھیج دیا تھا۔ کرپال اور ہوشیار کے چہروں پر تناؤ تھا۔ بچن نے شروعات کی۔ "تم لوگ کیا خبر لائے ہو......؟"

کرپال نے تمام تفصیل بتا دی۔ جگت کو اس بات میں دلچسپی نہیں تھی لہٰذا وہ منہ پھیر کر بیٹھا رہا۔ پیشانی پر تنی ہوئی لکیریں غصے کی چغلی کھا رہی تھیں۔ ہوشیار ترچھی نظروں سے جگت کو دیکھ رہا تھا۔ کرپال کی بات ختم ہوتے ہی جگت نے کہا۔ "پھر پینے کے لئے کیوں گئے تھے؟"

"کام پورا ہو گیا اس لئے خوشی منانے کو جی چاہا۔" ہوشیار نے جواب دیا۔ دونوں میں سے کسی کے چہرے پر شرمندگی نظر نہیں آ رہی تھی۔

"اور موتی بائی کے کوٹھے پر بھی خوشی منانے گئے تھے؟" جگت نے پوچھا۔

"یہی سمجھ لو......" کرپال نے بے دھڑک کہا۔

جگت نے مٹھیاں کستے ہوئے کہا۔ "تمہارے جواب میں بڑائی اور بے ادبی کی بو آ رہی ہے کرپال! ایک بار جو اصول بن چکا ہے اس کو توڑنا مجھے کسی طرح پسند نہیں ہے۔"

کرپال اور ہوشیار خاموش رہے۔ اُن کی یہ خاموشی جگت کو کھلنے لگی۔ بچن چاہتا تھا کہ بات بگڑ نہ جائے لہٰذا اُس نے آہستگی سے کہا۔

"ایک بار جگت سے میری بحث ہوئی تھی، تمہیں یاد ہو گا۔ اُس وقت میں جذبات میں الگ ہونے کے لئے تیار ہو گیا تھا مگر مجھے جگت کی بات صحیح محسوس ہوتی ہے۔ طوائف کے چکر میں پھنسے ہوئے ڈاکوؤں کو کوٹھے سے گرفتار کرنے کی پولیس کی مثالیں موجود ہیں۔" پھر مضبوط لہجے میں کہا۔ "ہم ایسا خطرہ مول نہیں لے سکتے۔"

"سچ کہتے ہو بچن! مگر اصول کی پابندی سب کے لئے لازمی ہوتی ہے۔ ہماری جوانی بھی کبھی کبھی عورت کا شباب دیکھنے کے لئے ترستی ہے۔" کرپال نے غصے میں بل کھا کر کہا۔

"کیا مطلب...... تم کیا کہنا چاہتے ہو؟ کس نے اصول کو توڑا ہے؟" بچن نے پوچھا۔

"اپنی ٹولی میں عورت کو کیوں رکھا جائے؟" کرپال نے کہا۔

جگت کی آنکھیں جل اُٹھیں۔ مگر بچن نے کہا۔ "تم ویرو کی بات کرتے ہو؟ اُسے یہاں لا کے متعلق ہم سب نے فیصلہ کیا تھا۔"

"کرپال! زبان سنبھال کر بات کرو......" جگت گرجا۔

"تم دھمکی نہ دو جگت! میں تم پر غلط الزام نہیں دھرتا۔ یہ رہا اس کا ثبوت......" یہ کہہ کر کر نے جیب سے چوڑی کا ٹکڑا نکال کر سب کو دکھایا۔ "میں یہ اس لئے کہہ رہا ہوں کہ جگت کے میں ویرو کی چوڑی کا یہ ٹکڑا ملا ہے۔"

ویرو جلدی سے باہر چلی گئی۔ کشیدہ صورتِ حال نے اُسے گھبرا دیا تھا۔ اُس کے جانے کے جگت نے کرپال سے کہا۔ "کرپال! تم نے بہت غلط اندازہ لگایا ہے۔ میں دوستی کی قسم کھا کر ہوں کہ میں نے ویرو سے ایسی کوئی حرکت نہیں کی۔" جگت کی آواز بھاری تھی۔

"پھر پولیس کا خطرہ مول لے کر ہمیں اُسے یہاں رکھنے کی ضرورت کیا ہے؟" کرپال، کی نرمی دیکھ کر اوپر چڑھ گیا۔

جگت کا چہرہ سرخ ہو گیا۔ "کرپال......!" اُس نے چیخ کر کہا۔ "پولیس سے ڈرتے ہو تو ا بننے کی ضرورت کیا تھی؟"

"ڈاکو بنے تھے تمہارا ساتھ دینے کے لئے۔ مگر اب زیادہ نہیں بنے گی۔"

"یعنی......؟" ہنومان نے دانت پیس لئے۔

"یعنی یہ کہ میں نے اور ہوشیار نے الگ ہونے کا پروگرام بنا لیا ہے۔" ہوشیار بولا۔ "ہم جھگڑا کر کے الگ نہیں ہونا چاہتے۔ دوستی قائم رہے گی اور ضرورت پڑنے پر ایک دوسرے کی کرنے کے عہد کے ساتھ الگ ہوں گے۔"

"مگر کرپال کی بات سے یہ محسوس نہیں ہوتا۔" جگت نے کہا۔

اب بچن نے بولنا ضروری سمجھا۔ "کرپال! تم نے کل جو کچھ کیا اس کی معافی مانگتے تو وہ بات ہوتی۔"

"میں سوچوں گا......" کرپال نے مختصر سا جواب دیا۔

"پھر تم بھی سن لو! جب تک اس پارٹی میں ہو اصول نہیں ٹوٹنا چاہئے۔ سمجھے؟" جگت گرجا۔

"ٹھیک ہے۔ مگر جسے ہمارا ساتھ دینا ہو اُسے پوری چھوٹ ملنی چاہئے۔" کرپال نے شرط رکھ جگت کے جواب دینے سے پیشتر ویرو کمرے میں داخل ہوئی اور بھاری لہجے میں بولی۔ "م وجہ سے تم لوگوں کو الگ ہونے کی ضرورت نہیں ہے۔ میں چلی جاتی ہوں۔ میرا جو کچھ ہونا ہے رہے گا۔ مگر تم مل جل کر رہو۔"

ویرو نے جگت کی جانب دیکھا جیسے اجازت طلب کر رہی ہو۔ اُس کے چہرے پر عاجزی آنے لگی۔ جگت کھڑا ہوا اور اُس کے ہاتھ سے کپڑے کا بنڈل چھین لیا۔ "ویرو! تمہیں جا ضرورت نہیں۔ جب دل الگ ہو چکے ہیں تو تمہارے جانے سے کوئی فرق نہیں پڑے گا۔" م نے ویرو سے کہا۔

"سچ بات ہے ویرو بہن! تمہارا تو کرپال نے بہانہ بنایا ہے۔ باقی الگ ہونے کے متعلق،



ے سے پروگرام بنایا جا رہا تھا۔" ہنومان نے کہا۔

ہنومان کی بات سے ہوشیار اور کرپال چونک گئے۔ ویرو کچھ فیصلہ نہیں کر سکی۔ اُس کی آنکھوں آنسو جاری ہو گئے اور جگت نے چاہا کہ اُس کے رُخساروں سے آنسو پونچھ دے مگر وہ ایسا نہیں سکا۔

O

پنجاب کے گورے پولیس آفیسر نے شیخوپورہ کے پولیس انسپکٹر ارجن سنگھ کو سخت سست لکھا۔ "ڈاکو کو قبضے میں کرنا بچوں کا کھیل نہیں ہے۔ جگا کی پریشانی اب بہت زیادہ بڑھ گئی ہے۔ سنہا سفارش پر میں نے تمہیں پولیس انسپکٹر بنایا تھا مگر تمہارے اعتماد پر رہ کر میں اپنی بدنامی نہیں ا۔ موسم برسات قریب ہے۔ اس سے پیشتر جگا کی ٹولی کو ختم کرنے کی تمام تر ترکیبیں آزما لو! ہما بر رپورٹ بھیجتے رہو۔ ڈاکو کوئی جنگلی جانور نہیں کہ تم جال بچھاؤ اور وہ سامنے آ کر پھنس نا۔ اُن کا تعاقب جاری رکھو جس سے وہ کسی ایک جگہ جم نہ سکیں۔ لوگوں کے دلوں میں سے اُن کا خوف دُور کرو۔ اُنہیں یقین دلاؤ کہ پولیس ان کی حفاظت کے لئے ان کے ساتھ موجود "! خط کے آخر میں گورے آفیسر نے مزید تحریر کیا تھا جسے پڑھ کر ارجن سنگھ کا دل ڈوب گیا۔ تین ماہ میں تم اپنے کام سے مطمئن نہیں کرو گے تو چارج مجھے کسی دوسرے کو دینا پڑے گا۔"

ارجن سنگھ کو اپنی کرسی ڈولتی ہوئی محسوس ہونے لگی۔ سابق پولیس انسپکٹر سنہا اُس سے اچھے کہے ا گے۔ نہیں نہیں...... میں جگا اور گورے آفیسر کو بتا دُوں گا چاہے پچیس پچاس سپاہیوں کی ا دینی پڑے۔ مگر ہنگامے ریکارڈ میں چڑھانا ضروری ہیں۔ یہ کوئی فوج نہیں کہ کمانڈر کو آگے چاہئے۔ میں سنہا کی طرح ڈاکوؤں کی گولی سے اپاہج نہیں بننا چاہتا۔ ڈاکو ختم ہو جائیں اور بندہ ت رہے ایسی ترکیبیں آزماؤں گا۔ شہید ہو کر مجھے میڈل حاصل نہیں کرنے بلکہ زندہ رہ کر ل لینے ہیں۔ زندگی کا عیش اُٹھانا ہے اور......

مگر اُس کی خواہش کو ختم کرتا ہوا اسی طرح جگا اُوپر تلے ڈاکے ڈالنے لگا۔ خان ڈوگرا کے ار کا گھر لٹا، اُس وقت سارے علاقے میں خوف و ہراس پھیل گیا۔ دو شکاری کتوں اور ازوں کی پرواہ کئے بغیر جگا کی ٹولی قیمتی جواہرات لے گئی۔ جگا نے خان ڈوگرا جیسے زمیندار کو لیا یہ سن کر سب سکتے میں رہ گئے اور یہ سوچنے لگے کہ جگا کو مارنے والا ابھی پیدا نہیں ہوا۔

ارجن سنگھ کی مونچھ کا بل اُترنے لگا۔ آسمان پر سیاہ بادل چھانے لگے۔ پھر پہلی بارش نے دھرتی دو دیا۔ بھیگی ہوئی ندیاں شور مچانے لگیں اور دھرتی نے اپنے سینے پر ہریالی کا فرش بچھا دیا۔ سب سات سے خوش تھے مگر ارجن سنگھ محسوس کر رہا تھا کہ ندی نالوں سے اُبلتا ہوا پانی اُس کی تمام ئوں کو بہا کر لے جا رہا ہے۔ گورے آفیسر کی طرف سے وارننگ مل چکی تھی۔ اب اُس کی ادگی پر بھی برسات کا پانی پھرتا نظر آ رہا تھا۔ چھتوں پر سے ٹپ ٹپ ٹپکتے ہوئے پانی کے قطرے کے دل پر دستک دے رہے تھے۔ وہ دستک شکست کی دستک تھی۔ پھر بھی اُس نے اپنی ٹ میں سخت قدم اُٹھانے کی منظوری طلب کر لی بلکہ دوسری طرف سے اُس نے مزید چار ماہ کی د طلب کی۔ اُس نے سوچا آخری کوشش کر لی جائے۔

ارجن سنگھ اپنی عقل کو داد دینے لگا...... ''عقل کے سامنے تو بہادری بھی پانی بھرتی ہے۔'' وہ بڑبڑایا۔ اور دل کو مضبوط کرنے کی غرض سے مونچھوں پر تاؤ دینے لگا۔

O

پہلی بارش کی خوشی میں چندن راب تیار کر رہی تھی۔ باورچی خانے کی کھڑکی سے وہ چھتوں سے بہتی ہوئی برسات کو دیکھ رہی تھی۔ اور زمین سے اُٹھتی ہوئی سوندھی خوشبو سے لطف اندوز ہو رہی تھی۔ برسات کے موسم نے اُس کے دل کو جذبات سے لبریز کر دیا تھا۔ اُس کے دل میں رہ رہ کر وہ آرزوئیں مچل رہی تھیں جو ایک گاؤں کی کسی نوبیاہتا کے دل میں مچلتی ہیں۔ اُس کا جسم ہجر کی آگ میں جھلس رہا تھا۔ اور اس آگ کو برسات کا پانی اور تیز کر رہا تھا۔ وہ سوچ رہی تھی کاش اُس کا شوہر بھی گاؤں کی دوسری لڑکیوں کے شوہروں کی طرح کسان ہوتا تو وہ آج اُس کے پاس ہوتا اور وہ اپنے شوہر کے ہمراہ اس موسم کی بہاروں میں جھولا جھولتی اور پھر وہ سب کچھ ہوتا جو ایسے موسموں میں ہوتا ہے۔

''بہو! راب جل تو نہیں گئی...... ذرا دیکھنا!'' برآمدے میں بیٹھی ہوئی ماں جی کی آواز پر چندن چونک اُٹھی۔ اپنی آنکھوں میں سنہرے دنوں کے خواب سجائے وہ شرمیلے انداز میں مسکرا دی۔ جلدی سے اُس نے پتیلی چولہے پر سے اُتار لی۔ ماں جی کے آنے سے پہلے دوپٹے سے بھیگی آنکھیں خشک کر لیں۔ اسی لمحے صدر دروازے پر دستک ہوئی اور دو تین آدمیوں کی آوازیں سنائی دیں۔ پھر قدموں کی آہٹ کے ساتھ تایا جی کسی سے کہتے سنائی دیئے۔

''آیئے بابا جی......!'' پھر بولے۔ ''جگت کی ماں! ہمالیہ سے سادھو بابا آئے ہیں۔''

''سکھی رہو ماں جی......!'' سادھو بابا کی آشیرباد سنائی دی۔ چندن نے اندازہ کیا کہ ماں جی نے اُن کے چرن چھوئے ہوں گے۔ پھر وہ بھی سر پر دوپٹہ اوڑھ کر باہر آ گئی۔

چمکدار چہرہ، سفید داڑھی، جسم پر پیلے کپڑے، ہاتھ میں لمبی مالا۔ سادھو کو دیکھ کر چندن نے سر جھکا لیا۔ سوہن سنگھ بہو کا یہ ادب دیکھ کر خوش ہو گئے۔ سادھو نے فوراً دعا دی۔

''بیٹا! دھیرج دھرو۔ کبھی کبھی سکھ پانے کے لئے کشٹ بھی اُٹھانے پڑتے ہیں۔'' بابا جی نے ہاتھ اُٹھا کر کہا۔ سوہن سنگھ اور تایا حیرت میں ڈوب گئے۔ بہو کے من کی بات سادھو بابا دیکھتے ہی سمجھ گئے۔ یہ دیکھ کر سادھو پر اُن کا یقین اور مضبوط ہو گیا۔

انسان جب چاروں طرف سے مصیبت میں گھر جاتا ہے تو اُسے اپنے مستقبل میں جھانکنے کی خواہش پیدا ہوتی ہے۔ شاید آگے اچھے حالات کی اُمید ہو تو آدمی بیتنے والے دُکھ آسانی سے سہہ لیتا ہے۔ اسی لئے سادھو سے تایا نے کہا تھا۔ ''اگر ہماری بہو کے نصیب میں کچھ سکھ نہ ہو تب بھی یہ بات اس کے سامنے نہ کہہ دینا۔ اس کا دل ٹوٹ جائے گا۔''

سادھو نے کچھ نہیں کہا، جیسے اُس نے سنا ہی نہ ہو۔

''آپ پرشاد میں کیا لیں گے بابا جی؟'' سوہن سنگھ نے پوچھا۔ مگر سادھو آسن جمائے مگن بیٹھا



رہا۔ ہوا کی ہلکی سی حرکت سے اُس کی سفید داڑھی ہل رہی تھی۔ اُس کے چہرے پر عجیب طرح کا سکون نظر آ رہا تھا۔ کچھ دیر بعد اُس نے آنکھیں کھول دیں اور سب کے چہروں کو دیکھتے ہوئے بولا۔ ''اب کہو! کیا جاننا چاہتے ہو تم لوگ؟''

''ہم اپنے بیٹے کی بیوی کا مستقبل جاننا چاہتے ہیں مہاراج!'' تایا نے جلدی سے جواب دیا۔

''مستقبل جاننے کے لئے دل بڑا ہونا چاہئے۔ اچھی، بری سب باتیں انسان کی زندگی میں آتی ہیں۔ اس لئے کہتا ہوں مجھ سے وہی پوچھو جس کی ضرورت ہو۔ جس سوال کا جواب تم برداشت کر سکو، وہی سوال کرو۔'' بابا جی نے بھاری آواز میں کہا۔

''اچھا مہاراج......!'' تایا نے اپنے آپ کو سنبھالتے ہوئے کہا۔ ''مگر آپ پرشاد میں کیا لیں گے؟ پہلے یہ بتائیں۔''

''ہو سکے تو ایک کٹورا دودھ پلا دو۔ اناج میں بارہ سال سے نہیں لیتا۔'' بابا جی نے کہا۔

چندن کور چاندی کے کٹورے میں دودھ لے آئی۔ تایا نے چندن کور سے بابا جی کے سامنے بیٹھنے کو کہا۔ ''سادھو بابا جی تمہارا ہاتھ دیکھیں گے۔ لہٰذا تم جو کچھ پوچھنا چاہتی ہو ان سے پوچھ لو۔'' تایا نے چندن سے کہا۔

بابا جی نے تھیلے میں سے ایک کتاب نکالی اور پوچھا۔ ''کیا اس کی جنم کنڈلی ملے گی؟''

تایا سوہن سنگھ کی طرف دیکھنے لگے۔ جگت کے باپو سوچ میں ڈوب گئے، چندن کور کی جنم کنڈلی کہاں سے ملے گی؟ شادی کے وقت جنم کنڈلی نکالنے کا سوال ہی نہیں تھا۔ مگر اچانک اُن کی آنکھیں چمکنے لگیں۔ ''ہاں ہاں...... شاید ہو گی۔'' اُنہوں نے کہا۔ ''چندن کور چھوٹی تھی جب جگت سے اس کی سگائی کرنے کے سلسلے میں ہم نے کنڈلی بنائی تھی۔ شاید بڑے صندوق میں ہو گی۔ اسی میں جگت کی کنڈلی بھی ہو گی۔'' سوہن سنگھ پُرجوش انداز میں کھڑے ہوئے اور کہا۔ ''بابا جی! آپ ٹھہریئے میں ابھی تلاش کر کے لاتا ہوں۔''

اب بارش تھم گئی تھی۔ سادھو نے تھیلے میں سے کسی قسم کی جڑی بوٹی نکالی اور دودھ میں گھول لی۔ ''ہمالیہ کی جڑی بوٹی ہے۔ بس یہی میرا بھوجن ہے۔'' سادھو نے اُن سب سے کہا۔

سادھو دودھ پی کر پگڑی کے کنارے سے مونچھوں پر لگا ہوا دودھ صاف کرنے لگے، پھر چندن سے بولے۔ ''ہاں بیٹی! اب دکھا اپنے ہاتھ کی لکیریں۔'' چندن نے اپنا ہاتھ آگے بڑھا دیا۔ سادھو نے اُس کے ہاتھ کو چھوا نہیں بلکہ ذرا دور بیٹھے بیٹھے غور سے دیکھنے لگا۔ تایا اور ماں جی متجسس نظروں سے سادھو کا چہرہ دیکھنے لگے۔ چندن نے نظریں جھکا لیں۔

''تیرا بھاگیہ تو بڑا روشن ہے بیٹی!'' سادھو نے خوش ہو کر کہا۔ ''لیکن......''

لیکن کے لفظ نے سب کے سانس روک دیئے۔ اسی دوران سوہن سنگھ اوپر سے آ گئے۔ اُن کے ہاتھ میں چار جنم کنڈلیاں تھیں۔ ''لیجئے مہاراج! چندن کور اور ہمارے بچوں کی جنم کنڈلیاں مل گئیں۔''

مہاراج جنم کنڈلیاں ہاتھ میں لے کر دیکھنے لگے، پھر اُن میں سے دو واپس لوٹاتے ہوئے کہا۔ ''ان کی تو زندگی ختم ہو چکی ہے۔'' اُن کے منہ سے آہ نکل گئی۔

وجہ سوہن سنگھ متعجب ہو گئے۔ یہ ان کے دونوں مرے ہوئے بیٹوں کی جنم کنڈلیاں تھیں۔ چندن کور کی جنم کنڈلی دیکھتے ہوئے وہ سوچ میں گم ہو گئے، پھر ہاتھ کی لکیریں ملائیں۔ تایا صبر نہ کر سکے۔ وہ بولے۔ "مہاراج! ابھی آپ نے کہا ہے کہ ان کا بھاگیہ روشن ہے لیکن...... یہ لیکن کیا ہے؟"

سادھو بابا نے تایا کی جانب دیکھا۔ "لیکن جیون میں بڑی کٹھنائی ہے۔ قدم قدم پر کانٹے بچھے ہوئے ہیں۔" سادھو بابا نے بتایا۔

ماں جی نے سرد آہ بھری۔ "ان سے پوچھو کہ بہو کی گود کب بھرے گی؟ گھر میں جھولا کب آئے گا؟" ماں جی کی بات سادھو جی سمجھ گئے۔ وہ کنڈلی دیکھنے لگے، پھر بلند کئے بغیر کہا۔

"سنتان سکھ پورا ملے گا۔" سادھو نے کہا اور اُنگلی کی پوروں پر کچھ گننے لگے۔ پھر چندن کی جانب دیکھا۔ اُس کی جھکی ہوئی پلکوں میں ہلکی سی لرزش تھی۔ چہرے پر ہلکی سی مسکراہٹ تھی۔ سادھو نے گمبھیر لہجے میں کہا۔ "ماں بننے کے لئے دھیرج رکھنی پڑے گی۔" ماں جی نے محسوس کیا جیسے وہ بلندی سے ایک دم نیچے گر پڑی ہوں۔ وہ بولیں۔

"کتنی دھیرج رکھنی پڑے گی؟ کب تک؟"

مگر تایا نے من کی بات کہی۔ "مہاراج! اب ہمارے بیٹے کا یعنی ان کے پتی کی زندگی کے متعلق بتایئے۔"

سادھو اُنہیں گھورتے ہوئے بولے۔ "جو میرے سامنے بیٹھا ہے میں اُس کے متعلق بتا سکتا ہوں۔ اور ایک گھر کے ایک ہی آدمی کی فال نکالتا ہوں۔"

تایا مایوس ہو گئے۔ سوہن سنگھ نے یہی بات دوسرے طریقے سے پوچھ لی۔ "ہم تو بہو کے سوبھاگیہ کے بارے میں جاننا چاہتے تھے مہاراج۔"

سادھو ہنس دیئے اور اپنی سفید داڑھی پر ہاتھ پھیرتے ہوئے بولے۔ "بہو کے سوبھاگیہ پر بہت سے کٹھن لمحے آئیں گے۔ بار بار ان کی اگنی پریکھیا ہوگی۔ میں صرف اتنا ہی بتا سکتا ہوں۔"

ماں جی مایوس ہو گئیں۔ سوہن سنگھ کا چہرہ پھیکا پڑ گیا۔ پھر بھی چندن کور کے چہرے پر شانتی دیکھ کر سادھو بولے۔ "بیٹی! ان سبھی نے سوال کئے، تم نے کچھ بھی نہیں پوچھا۔ کیوں؟ معلوم ہوتا ہے تمہیں بھگوان پر پورا بھروسہ ہے۔ بھگوان نے تمہارے مستقبل میں جو بھی لکھا ہے وہ تمہیں منظور ہے۔ زندگی پر اتنا بڑا اعتماد میں نے کم انسانوں میں دیکھا ہے۔ تم چاہو تو آخری سوال کر سکتی ہو بیٹی!" سادھو کی آواز میں ہمدردی تھی۔ اسی لمحے اُس کے سسر نے اشارہ کر کے اُ ے روک دیا۔ جو چندن کو پوچھنا یا جاننا نہیں تھا وہ اُنہوں نے پوچھ لیا۔

"مہاراج! میرا باغی بیٹا دشمن کی عورت کو اُٹھا کر لے گیا۔ دل میں ڈر ہے کہ کہیں وہ اُس سے شادی نہ کر لے۔ بہو آپ سے یہ بات پوچھتے ہوئے شرماتی ہے۔ ہم سب اس اُلجھن میں دن رات بے چین ہیں۔ کرپا کر کے آپ اتنا دلاسہ دیجئے تاکہ من کو شانتی ہو۔" چندن نے جھٹکے سے سر جھکا لیا۔ جو بات اُس کے دل میں کبھی نہیں آئی اُسے یہ لوگ کیوں کھود نکالنا چاہتے ہیں؟ اُس نے سوچا، سادھو سے کہہ دے کہ مجھے ایسا کچھ نہیں جاننا۔ میرا سوبھاگیہ اکھنڈ ہے اس سے زیادہ میری کوئی خواہش نہیں ہے۔ اس سوبھاگیہ کی کوئی حصے دار آ جائے پھر بھی جو میرے نصیب میں ہے وہ کم



نہیں ہوگا۔ مگر بزرگوں کی وجہ سے خاموش رہی۔ پہلی بار سادھو نے جگت کی جنم کنڈلی ہاتھ میں لے کر دیکھی، پھر چندن سے کہا۔

"بیٹی! اپنا ہاتھ دکھانا۔"

چندن نے دائیں ہتھیلی اُس کے آگے بڑھا دی۔ سادھو کبھی کتاب، کبھی جنم کنڈلی اور کبھی چندن کی ہتھیلی دیکھنے لگا۔ سب سانس روکے بیٹھے تھے۔

"جب پوچھ ہی لیا ہے تو کہنا پڑے گا۔" سادھو جی اتنا کہہ کر رُک گئے، پھر کچھ حساب لگانے لگے۔ سب لوگ خاموش تھے۔ آخر سادھو بولے۔ "یہ لڑکا دوسری شادی ضرور کرے گا۔"

سادھو کے یہ الفاظ سن کر سب اس طرح لرز گئے جیسے آسمان ٹوٹ پڑا ہو، زمین ہل گئی ہو۔ ایک چندن ہی تھی جو اپنی جگہ خاموش تھی، پُرسکون تھی۔ سوہن سنگھ چارپائی پر سے کھڑے ہو گئے۔ وہ منت پیں کر دونوں ہاتھوں کی ہتھیلیاں آپس میں ملنے لگے۔ مگر سادھو نے حالات کی پرواہ کئے بغیر اپنے الفاظ مکمل کر دیئے۔ "لیکن تمہاری خواہش کے خلاف کچھ بھی نہیں ہوگا۔" یہ کہتے ہوئے سادھو کھڑے ہو گیا۔ چندن نے سر جھکا لیا۔ پھر سادھو نے ہاتھ اُٹھا کر کہا۔ "بیٹی! میں نے جو دیکھا بتا دیا۔ مگر بھگوان پر اعتماد قائم رکھنا تیرا کلیان ہوگا۔" تایا سادھو کو کچھ دینا چاہتے تھے مگر اُنہوں نے انکار کر دیا۔ "کسی غریب کو دینا۔" اُنہوں نے کہا، پھر تایا کے ساتھ باہر چلے گئے۔ اُن کی کھڑاؤں کی کھٹ کھٹ گھر کی دیواروں سے ٹکرائی اور ختم ہو گئی۔ مگر سادھو نے جو مستقبل بتایا تھا اس کا شور سوہن سنگھ کے دل کی دیواروں سے بار بار ٹکرا رہا تھا۔ "لڑکا دوسری شادی ضرور کرے گا۔"

جگت کی ماں کے کانوں میں بھی سادھو کے آخری الفاظ گونج رہے تھے۔ "لیکن تمہاری خواہش کے خلاف کچھ نہیں ہوگا۔" تو کیا چندن، ویرو کو اپنی سوکن بنا لے گی؟ یا پھر اُس نے پہلے سے سب پروگرام بنا لیا ہے......؟"

O

دو سال پیشتر جگت اسی موسم میں ویرو کے دیور لکھن سنگھ کو قتل کرنے کے بعد گھر سے فرار ہوا تھا۔ میگھ راج نے چار پانچ دن طوفانی رتھ پر بیٹھ کر خوب رقص کیا تھا اور ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے اب کچھ دیر آرام کر رہا ہو۔ دریا پاگل ہو رہے تھے۔ دونوں کناروں سے چھلکتا ہوا پانی دھرتی کو جل تھل بنا رہا تھا۔ چار پانچ دن کے بعد سورج کو چمکتا دیکھ کر لوگ خوش تھے۔ چھت اور برآمدوں میں لٹکتے ہوئے کپڑے گھر گھر انقلابی جھنڈوں کی طرح لہرا رہے تھے۔ ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے کھلا آسمان دیکھ کر وہ بھی مسرت سے جھوم رہے ہوں۔

کھانا کھا کر سوہن سنگھ مکان کے پچھلے حصے میں بندھی ہوئی بھینس کو چارہ کھلا رہے تھے۔ اچانک صدر دروازے پر آواز سنائی دی۔ وہ پولیس کا آدمی تھا۔ انسپکٹر صاحب نے اُنہیں گھر بلایا تھا۔ دوپہر کے وقت انسپکٹر کہیں جانے والا تھا اس لئے جلدی آنے کی تاکید کر کے پولیس والا چلا گیا۔ سوہن سنگھ نے اُسے جلدی واپس ہوتے دیکھا مگر کچھ پوچھا نہیں کہ اُنہیں کیوں یاد کیا گیا ہے؟ پولیس کا بلاوا کسی نئی آفت کا پیش خیمہ ثابت نہ ہو، یہ سوچ کر ماں جی فکر مند ہو گئیں۔ چندن اُوپر کا کام نمٹا کر آئی۔ اُس نے بھی سنا مگر وہ خاموشی سے باورچی خانے میں جا کر کام میں مشغول ہو

گئی۔ جب سے سادھو فال نکال کر گیا تھا، اُس وقت سے ساس اور سسر کبھی کبھی آپس میں سرگوشیاں کرتے نظر آتے تھے۔ چندن کو سادھو کی بات سے اطمینان ہوا تھا۔ جب سب ٹھیک ہونا ہے تو پھر ہمت کیوں ہاری جائے؟

سوہن سنگھ نے پگڑی سر پر رکھ کر جاتے ہوئے ماں جی سے کہا۔ ''میں بڑے بھائی کو لے کر ارجن سنگھ کے پاس جا رہا ہوں۔ تم فکر نہ کرنا۔''

اُن کے جانے کے بعد ماں جی نے صدر دروازے کی کھڑکی بند کر لی اور باورچی خانے کی جانب بڑھیں۔ ''بہو بیٹی! تم سے ایک بات پوچھنے کو جی چاہتا ہے۔'' ماں جی نے کہا۔

''ضرور پوچھیں ماں جی!'' چندن کے محبت بھرے الفاظ ماں جی کو اُلجھن میں ڈال رہے تھے۔ کوئی غلط بات کہہ کر اُس کے دل کو کیوں دُکھایا جائے؟ وہ اس خیال سے خاموش ہو گئیں۔

''کچھ نہیں...... کوئی خاص بات نہیں۔'' یہ کہہ کر وہ لوٹنے لگیں مگر چندن نے انہیں روک لیا۔

''ماں جی! کہہ دو گی تو من کا بوجھ ہلکا ہو جائے گا۔ میں دیکھ رہی ہوں کہ تین چار دن سے آپ مجھے دیکھ کر اُلجھن محسوس کر رہی ہیں مگر مجھ سے آپ کچھ بھی نہیں کہتیں۔ آپ تو مجھے ڈانٹنے کا حق بھی رکھتی ہیں۔'' چندن نے مسکرا کر میٹھے لہجے میں کہا۔

''ارے میری بھولی بہو!'' ماں جی ہنس دیں۔ ''کس نے کہا کہ میں تمہیں ڈانٹنے آئی ہوں؟''

''گھر میں کوئی ڈانٹنے والا نہ ہو تو ایسا سکھ بھی کھلتا ہے۔'' چندن نے کام کرتے ہوئے کہا۔ ''بتائیں کیا پوچھنا ہے؟''

''چندن! تم کتنی سکھی ہو، یہ میں جانتی ہوں۔ یہی وجہ ہے کہ تمہیں دیکھ کر دُکھ ہوتا ہے۔'' ماں جی بھاری آواز میں بولیں۔

''دُکھ سکھ میں ہم سب ساتھ ہیں ماں جی!'' چندن نے سنجیدہ لہجے میں کہا۔

''بیٹی! جگت دوسری شادی کر لے تو کیا ہوگا؟'' ماں جی نے بڑی ہمت کر کے پوچھا۔

''کیا ہوگا؟ گھر میں دوسری بہو آئے گی۔ ہم دونوں مل کر آپ کی خدمت کریں گی۔ مجھے تو ایسا محسوس ہو رہا تھا جیسے آپ کچھ اور پوچھیں گی۔'' چندن نے ہنستے ہوئے کہا۔ اُس کے موتیوں جیسے دانت چمکنے لگے۔

''چندن......!'' ماں جی بولیں۔ ''گھر میں ناگن اچھی ہوتی ہے مگر سوکن بری ہوتی ہے۔ تم میرا خیال کرتی ہو مگر اپنے متعلق بھی سوچا؟''

''سب عورتیں ایک نہیں ہوتیں۔'' چندن کا قدرت پر اعتماد کافی مضبوط تھا۔ ماں جی اُلجھن آمیز نظروں سے چندن کو دیکھنے لگیں۔

''یہ تو ہم کس طرح بتا سکتے ہیں بیٹی! کہ ویرو...... اس گھر میں آنے کے بعد ہمارے ساتھ کیا سلوک روا رکھے گی، مگر......''

''ویرو......؟'' چندن کی آنکھیں پھیل گئیں۔ ''آپ سے یہ کس نے کہا کہ......''

''کہے گا کون...... میں جانتی ہوں کہ ویرو کو سکھی کرنے کی خاطر جگت ہم سب سے لاپرواہ ہو کر یہی کرے گا۔ ان دونوں کو ایک دوسرے سے بے پناہ پیار ہے۔'' ماں جی کی آنکھیں بھیگ گئیں اور



آواز بھرا گئی۔ ''ویرو مجھے بہت اچھی لگتی تھی۔ وہ ایک بار کہہ بھی چکی تھی کہ تمہارے جیسی ساس مجھے ملی ہوتی تو...... اُس وقت مجھے اُس کی بات اچھی لگی تھی۔ مگر تیرے اُوپر میں اُسے اس گھر میں نہیں آنے دوں گی۔ میں یہ کہے دیتی ہوں۔'' ماں جی نے غصے میں کہا اور باورچی خانے سے باہر چلی گئیں۔

چندن دل ہی دل میں بولی۔ ''اپنے بیٹے سے زیادہ انہیں میری فکر ہے۔ ایسی ساس کو پانے کے لئے دوسری بھی آ جائے تو مجھے کوئی فکر نہیں کرنی چاہئے۔''

O

اُوپر سے بڑے صاحب کا حکم آیا ہے، اس لئے میں نے تمہیں بلایا ہے۔'' ارجن سنگھ نے سوہن سنگھ کو بڑا لفافہ دکھا کر کہا۔ پھر تایا کی جانب دیکھ کر بولا۔ ''اچھا ہوا تم بھی ساتھ آ گئے۔''

دونوں بھائی خاموش رہے۔

''گورے صاحب بہت خفا ہیں۔ بھگت سنگھ جیسے شخص کو پھانسی پر لٹکا دینے والی حکومت جگا کو کب تک برداشت کرے گی؟'' ارجن سنگھ نے دونوں کی جانب باری باری دیکھ کر کہا۔ وہ خاموش رہے۔ ''اب مجھے سختی سے کام لینے کا حکم ملا ہے۔'' ارجن سنگھ کو دونوں کی خاموشی کھٹک رہی تھی۔ اُس نے مزید کہا۔ ''میں تمہارا سگا بھائی ہوں، یہ سمجھ کر رحم کر سکتا ہوں۔ مگر مجھ پر جو افسر ہے اُسے اس بات سے کوئی غرض نہیں۔ وہ تو ہر حال میں جگا کو گرفتار دیکھنا چاہتا ہے۔ ورنہ مجھے ہٹا کر دوسرے کو لے آئے گا۔ آخر میں بھی اُوپر والوں کو جواب دہ ہوں۔''

''سچ بات ہے۔'' تایا جی نے کہا۔

''انہوں نے لکھا ہے کہ جگا کے کھیت ضبط کر لو۔ راجستھان میں تمہاری بڑی زمین ہے اس پر بھی اُن کی نظر ہے۔ سب ضبط کر لینے کا حکم دیا گیا ہے۔'' ارجن سنگھ نے کہا۔

سوہن سنگھ کے ماتھے کی لکیریں تن گئیں۔ تایا نے ٹھہرے ہوئے لہجے میں کہا۔ ''اس کا مطلب ہے سرکار بھی لوٹ چلا رہی ہے۔''

''جیسا بھی سمجھو۔ مگر تم تباہ ہو جاؤ گے۔'' ارجن سنگھ نے مزید کہا۔ ''اگر اُس نے ویرو کو ہمارے سپرد کر دیا ہوتا تو اس حد تک بات نہ بگڑتی۔ اس کی بجائے اُس نے مجھے دھمکی دی اور اُس عورت کے ذریعے مجھے دھوکہ دیا۔''

''مگر بیٹے کے جرم کی سزا باپ کو کس طرح مل سکتی ہے؟ یہ کون سا قانون ہے؟'' تایا مضبوط لہجے میں بولے۔ ''یہ زمین جائیداد تو ابھی سوہن کی ہے۔ وہ زندہ ہے، جب تک جگت کا اس پر کوئی حق نہیں۔''

''راجستھان میں تمہاری جو زمین ہے اس کے بارے میں، میں نہیں چاہتا تھا کہ کچھ کہوں۔ لیکن تم سننا چاہتے ہو تو سنو! کہ تمہارے باپ نے انورڈا کو کی مدد کی تھی اور حکومت کو تاریکی میں رکھ کر ایک طرف انہوں نے انورڈا کو سے ساز باز کر لی تھی، دوسری طرف حکومت سے یہ طے کیا تھا کہ انورڈا کو حکومت کو پریشان نہیں کرے گا۔ اس کے صلے میں حکومت سے وہ زمین تم لوگوں کو بخشش میں ملی تھی۔ مگر اب حکومت اُس زمین کو واپس بھی لے سکتی ہے۔'' ارجن سنگھ نے گرم لوہے پر ضرب لگائی۔

''پھر کیا کرنا چاہیے؟'' سوہن سنگھ نے گھبرا کر پوچھا۔

کچھ دیر تک ارجن سنگھ اُنہیں گہری نظروں سے دیکھتا رہا، پھر آہستہ سے بولا۔ ''جگت سے کہو کہ وہ خود کو قانون کے حوالے کر دے۔''

''مگر کیا کوئی باپ بیٹے سے یہ کہہ سکتا ہے کہ پھانسی پر چڑھ جا؟'' تایا نے پوچھا۔

''میں پھانسی پر چڑھنے کے لئے نہیں کہہ رہا بلکہ قانون کا احترام کرنے کے لئے کہہ رہا ہوں۔'' ارجن سنگھ نے جواب دیا۔

''ہم سمجھے نہیں، آپ کیا کہنا چاہتے ہیں؟''

''جگت حکومت سے معافی مانگ لے۔'' ارجن سنگھ اب آہستہ آہستہ اصل بات پر آ رہا تھا۔

''اگر حکومت معاف نہ کرے پھر؟'' تایا اندھا اعتماد کرنے کے لئے تیار نہیں تھے۔

''اندرونی طور پر سب سمجھ لیا جائے گا۔ حکومت جگت کو بالکل تو خیر معاف نہیں کر سکتی البتہ چار پانچ سال کی جیل بھگت کر زندگی بھر کا سکھ ہو جائے گا۔''

''اور آپ کو بھی اطمینان ہو جائے گا۔'' تایا کے ذہن میں یہ فقرہ آیا مگر وہ ادا نہ کر سکے۔

''جگت کو منانا مشکل ہے۔'' سوہن سنگھ نے سر ہلا کر کہا۔

''پھر اس کے عوض زمین جائیداد اور آخر میں اپنا بیٹا بھی گنواؤ گے۔ یہ حکم ٹالا نہیں جا سکتا۔ ابھی وقت ہے مگر بعد میں پچھتانے کا موقع بھی نہیں ملے گا۔ گیا وقت پھر ہاتھ نہیں آتا۔''

سوہن سنگھ اور تایا ایک دوسرے کو سوالیہ نظروں سے دیکھنے لگے جیسے ایک دوسرے سے پوچھ رہے ہوں کہ اب کیا، کیا جائے؟ یہ جاننا مشکل تھا کہ ارجن سنگھ کے دل میں کیا ہے؟ کیا خبر ارجن سنگھ اپنی بات سے مکر جائے یا حکومت جگا کو معاف نہ کرے اور پھانسی پر چڑھا دے اس صورت میں بیٹے کا ہاتھ کس طرح ارجن سنگھ کے ہاتھ میں دیا جا سکتا ہے؟

''تم لوگ اگر میری بات پر سوچنا چاہتے ہو تو میں تمہیں کچھ وقت اور دے سکتا ہوں۔'' ارجن سنگھ نے جواب طلب کرنے والے انداز میں کہا۔

''ٹھیک ہے۔ ہم گھر جا کر سوچیں گے۔ مگر اس سلسلے میں جگت سے کس طرح ملا جائے یہ ایک سوال ہے۔'' تایا نے کہا۔ ارجن سنگھ ہنس دیا۔

''تم لوگ جگا سے نہیں ملتے، میں یہ نہیں مان سکتا۔ پیغام کا تبادلہ تو ہوتا ہو گا؟''

اب تایا جواب ٹال نہیں سکتے تھے۔ ''جب سے گھر چھوڑ کر گیا ہے اس کے بعد سے میں نے اُس کا چہرہ نہیں دیکھا۔''

''تو پھر میری بات اُسے سمجھاؤ۔ پھر ساری زندگی وہ تمہاری نظروں کے سامنے رہے گا۔''

''جیسی بھگوان کی مرضی۔'' یہ کہہ کر دونوں نے ارجن سنگھ سے اجازت لی اور آگے بڑھنے لگے۔ ارجن سنگھ اُنہیں جاتے ہوئے دیکھ کر سوچ رہا تھا کہ اُس کا تیر نشانے پر لگے گا یا نہیں؟

باہر آ کر سوہن سنگھ نے کہا۔ ''ہمیں جگت کے نانا سے بات کرنی چاہئے۔ اگر وہ یہ کام ہاتھ میں لے لیں تو جگت کو منایا جا سکتا ہے۔ مگر اس سے پہلے ارجن سنگھ کی چال سمجھ لینی چاہئے، کہیں وہ ہمیں پھنسا ہی نہ دے۔'' تایا گہری سوچ میں ڈوبے ہوئے تھے۔ آسمان پر سورج بادلوں سے گھر گیا



تھا۔ کسی بھی وقت بارش کے ٹوٹ پڑنے کا اندیشہ موجود تھا اس لئے وہ تیز تیز قدموں سے گھر کی جانب بڑھنے لگے۔

سوچتے سوچتے سوہن سنگھ کی آنکھ نہ جانے کب لگ گئی۔ چار دن سے وہ سخت اُلجھن میں گرفتار تھے۔ بارہا اُن کے ذہن میں ارجن سنگھ کے ادا کئے ہوئے الفاظ گونج جاتے جن میں دھمکی بھی تھی اور دلاسہ بھی۔

دھرم پور جا کر اُنہوں نے سسر کو سادھو کی فال اور ارجن سنگھ کی پیشکش کے متعلق آگاہ کر دیا تھا۔ نانا جیسے ہوشیار آدمی بھی یہ باتیں سن کر اُلجھن میں پڑ گئے تھے۔

جاٹ کا بیٹا ایک بار بغاوت کر کے پولیس کا تابع ہو جائے یہ ناممکن تھا۔ پھر دشمن کی عورت کو گھر میں بٹھائے بھی کس طرح؟ جگت اگر ویرو سے شادی کر لے اس صورت میں اُن کے لئے اُن کا نواسہ مرنے کے برابر تھا۔ پھر ارجن سنگھ کے کہنے کے مطابق جگت کو بغاوت سے روک دینا کس طرح ممکن تھا؟ جبکہ اُنہوں نے خود اُس کے ذہن میں انتقام کی آگ بھڑکائی تھی۔ اب یہ آگ کس طرح بجھائی جا سکتی تھی؟ نانا نے داماد سے صرف اتنا کہا۔

''دیکھتا ہوں، شاید کوئی راستہ سوجھ جائے۔ دو تین دن تک میں خود تمہارے پاس آؤں گا۔''

مگر آج چوتھے دن بھی نانا نہیں آئے تھے اس لئے آج سوہن سنگھ بڑی مشکل سے سوئے تھے۔ چانک برآمدے میں دھماکہ ہوا اور وہ چونک کر بیٹھ گئے۔ ''کون ہے......؟''

''میں ہوں باپو......!'' جگت کی آواز سنائی دی۔

سوہن سنگھ برآمدے کے پاس جا کر کھڑے ہو گئے۔ اُس وقت نے اُنہیں پرنام (سلام) کیا۔ چانک اُن کے منہ سے نکلا۔ ''سکھی رہو بیٹا!'' پھر اُنہیں یاد آیا کہ جگت جب اُنہیں پولیس کی راست سے چھڑانے آیا تھا تو وہ اُس سے ناراض ہو گئے تھے۔ جگت نے منہ سے نقاب الگ کر کے جوتے اُتارے اور آہستہ سے پوچھا۔

''سب ٹھیک تو ہیں؟'' سوہن سنگھ نے سر جھکا کر اثبات میں جواب دیا اور لالٹین کی لو کچھ اور بڑھا دی۔ اُجالا ذرا اور پھیل گیا۔ اُجالے میں بیٹے کا چہرہ دیکھ کر اُنہیں مسرت ہو رہی تھی۔ اُنہوں نے جگت کو بانہوں میں سمیٹ لیا۔

''بیٹا! تم ہمیشہ ایسے ہی مدھم اُجالے میں آتے ہو۔ اور ابھی تمہیں جی بھر کے ہم دیکھ بھی نہیں تے کہ تم آنکھوں سے اوجھل ہو جاتے ہو۔''

ماں جی دروازے میں کھڑی باپ بیٹے کا ملن دیکھ رہی تھیں۔ جگت نے اُنہیں دیکھا اور فوراً ؤں چھونے کے لئے اُن کی طرف بڑھا۔ ''ماں......!'' اُس نے پکارا اور ماں کے سینے سے سر لگا کر خاموش ہو گیا۔ ماں اُس کی پشت پر ہاتھ پھیرنے لگی۔

''ارے بھیگتا ہوا آیا ہے۔ پہلے کپڑے تبدیل کر لے! میں گرما گرم پراٹھے پکا کر لاتی ہوں۔'' ں نے پیار بھری آواز میں کہا۔ جگت مسکرا دیا۔

''ماں! آدھی رات تک کوئی بھوکا رہتا ہے؟''

''بیٹا! میری دانست میں تو تم جب سے گھر چھوڑ کر گئے ہو بھوکے ہی ہو۔ میرے ہاتھ سے

صرف ایک بار پیٹ بھر کر کھانا کھالو! پھر دل کو ٹھنڈک ہوگی۔'' ماں نے کہا۔

''اچھی بات ہے ماں! پھر میں گرم دودھ پیوں گا۔'' جگت بولا۔''اور سنو ماں! زیادہ شور نہ ہو۔''

''پہلے میں بہو کو جگاتی ہوں۔'' ماں جی نے کہا اور سیڑھیوں کی جانب بڑھیں۔

''نہیں نہیں...... '' جگت نے ناک پر اُنگلی رکھی۔''میں اُسے جگاؤں گا۔''

بیٹے کی شرارت سمجھ کر ماں مسکرادی۔ دودھ پی کر جگت بے آواز قدموں سے اُوپر گیا۔ اُوپری منزل کے کمرے کا دروازہ ایسے ہی اٹکا ہوا تھا اس لئے تھوڑا سا دھکا دینے پر کھل گیا۔

چندن گہری نیند سو رہی تھی۔ ہوا کی ہلکی لہر بار بار اُس کے کھلے ہوئے بالوں کو اُڑا رہی تھی۔ ایک دو لٹیں اُس کے چہرے پر بھی کھیل رہی تھیں۔ لبوں پر ہلکی سی مسکراہٹ پھیلی ہوئی تھی۔ جگت اُس کے سرہانے پہنچ کر غور سے اُس کی حسین صورت دیکھنے لگا پھر اُس نے چھت سے لٹکی ہوئی لالٹین کی لو تیز کی۔ اُس کے قدموں کی آہٹ اور بڑھتے ہوئے اُجالے سے چندن جاگ گئی۔ دیوار پر کسی کی پرچھائیں دیکھ کر وہ چونک پڑی اور چادر کھینچ کر سینے پر اوڑھ لی۔ نظر اُٹھا کر دیکھا تو جسے وہ خواب میں دیکھ رہی تھی وہی صورت دکھائی دی...... جگت خاموش کھڑا تھا۔ صرف اُس کے ہونٹوں پر مسکراہٹ تھی۔ چندن نے سوچا کہیں یہ خواب تو نہیں؟ اُس نے آنکھیں مل کر دیکھا مگر وہ خواب نہیں تھا۔ جگت نے ہاتھ بڑھایا اور وہ جلدی سے اُٹھ گئی۔ اُس کے ہونٹ کپکپا رہے تھے۔

''آپ......؟'' جگت کے بڑھے ہوئے ہاتھ پر اُس نے اپنا ہاتھ رکھ دیا۔ جب ہاتھ دبایا گیا تو اُسے یقین ہوگیا۔''آپ کب آئے؟ میں تو سو رہی تھی...... خبر بھی نہیں ہو سکی۔''

''میں جان بوجھ کر بہت آہستگی سے آیا تھا تاکہ تمہیں سوتے ہوئے دیکھ سکوں کہ کیسی لگتی ہو۔'' جگت اُس کے برابر بیٹھ کر بولا۔

چندن کچھ دور کھسکنے لگی۔ مگر اُس کا دوسرا ہاتھ بھی پکڑا گیا۔ دھڑکتے سینے پر سے چادر ہٹ گئی۔ جگت کی آنکھوں میں طوفان جاگ اُٹھا۔ چندن ہاتھ کھینچنے کی کوشش کرنے لگی مگر دل میں جو خواہش تھی، وہی ہوا۔ ہاتھ اور زور سے دبائے گئے۔ پھر وہ جگت کے سینے سے لگ گئی۔ دونوں کے درمیان فاصلہ مٹ گیا......!

''ارے دروازہ کھلا ہوا ہے۔ اور...... اور لالٹین بھی جل رہی ہے۔ اور سنو......''

مگر اُس کا فقرہ ادھورا ہی رہ گیا۔ جگت کے ہونٹ اُس کے ہونٹوں تک پہنچ چکے تھے۔ جدائی برداشت کرتے ہوئے دو دلوں کا ملاپ دیکھ کر مسرت سے جھومتی ہوئی برکھا دھرتی کو چومنے لگی۔ ہوا کے دوش پر پانی کی بوندیں کھڑکی کے راستے اندر آتی ہوئی بھلی معلوم ہونے لگیں۔ کچھ قطرے لالٹین کے شیشے سے ٹکرائے مگر دونوں کو اس کا ہوش نہیں تھا۔ پھر دوسری بار پانی کے چھینٹے لگنے سے جیسے شرما کر لالٹین بجھ گئی......!

گاؤں کے چوکیدار نے جب دو کا گھنٹہ بجایا تو اندھیرے میں لپٹے ہوئے دو ہاتھ لرز گئے۔ ب بارش ختم چکی تھی اور ہوا کا شور بھی کم ہو گیا تھا۔ جگت کا دھیان چندن کے گلے کی جانب گیا۔

''ابھی داغ نہیں گیا؟'' اُس کی آواز میں عجیب سا دکھ تھا۔ پچھلی بار جب وہ چندن سے ملنے آیا



تھا تو اُس نے چندن کے حلق کو دبا دیا تھا۔ اُس وقت کی چیخ اب تک اُس کے ذہن میں گونج رہی تھی۔ اُس کا چہرہ بجھ گیا۔

''کیوں، پھر گلا دبانے کو جی چاہتا ہے؟'' چندن نے جگت کا دوسرا ہاتھ اپنے گلے پر رکھ کر شرارتی لہجے میں کہا۔

جگت نے ہاتھ واپس کھینچ لئے پھر دونوں ہتھیلیاں پھیلا کر بولا۔''اس حرکت کے بعد جی چاہا تھا کہ ان خونی ہاتھوں کو آگ میں جلا دوں۔''

چندن چونک کر جگت کے چہرے کو دیکھنے لگی، پھر مسکرا کر اُس نے جگت کا ایک ہاتھ اپنے ہاتھوں میں تھام لیا اور غور سے ہاتھ کی لکیریں دیکھنے لگی۔ جگت تعجب سے چندن کو دیکھنے لگا۔

''کیا دیکھ رہی ہو؟'' جگت نے پوچھا۔

''دیکھ رہی ہوں کہ آپ دوسرا کارنامہ کب انجام دیں گے؟''

''کون سا اور کیسا کارنامہ؟''

''ویسا ہی جیسا آپ نے مجھے بیاہ کر کیا تھا۔'' چندن کے ہونٹوں پر مسکراہٹ تھی۔

جگت نے اُس کا کان مروڑتے ہوئے کہا۔''ایک ہے اُس پر بھی ظلم کرتا ہوں۔ دوسری کون آئے گی؟''

''سادھو بابا تو کہہ رہے تھے کہ ضرور آئے گی۔'' چندن نے کہا۔ پھر ساری بات سنا دی اور آخر میں بولی۔''ماں جی اور باپو کی نیند حرام ہو گئی ہے۔''

''اور تمہاری نیند؟'' جگت اپنے سوال کا جواب سننے کے لئے غور سے چندن کا چہرہ دیکھنے لگا۔

''میں تو مزے سے سوتی ہوں۔ آپ نے ابھی چپ چاپ آکر دیکھ بھی لیا۔ ویسے کیا کوئی تلاش کرلی؟'' چندن کے ہونٹوں پر شریر مسکراہٹ دوڑ رہی تھی۔

''ہم......'' جگت کافی سنجیدہ نظر آنے لگا۔ چندن محسوس کر رہی تھی کہ وہ کچھ کہنا چاہتا ہے۔ اسی لمحے چوکیدار کی آواز گونجی۔''ہوشیار!'' اور گشت پر نکلے ہوئے چوکیدار کے قدموں کی چاپ رات کے سناٹے میں سنائی دینے لگی۔ دونوں خاموش ہو گئے۔ چوکیدار آگے نکل گیا اس کے باوجود ندن کا دل بہت تیزی سے دھڑک رہا تھا۔

جگت کھڑا ہو گیا۔ چندن بے چین نظروں سے اُسے دیکھنے لگی۔ اُسے جاتا دیکھ کر اُس کی نکھیں کہہ رہی تھیں۔''بس......'' مگر چندن نے کچھ بھی نہ کہا۔ جگت دروازہ کھول کر نیچے چلا گیا۔ ں جی اور باپو اُسے دیکھ کر چوکنے ہو گئے۔ بیٹے سے بہت کچھ کہنا سننا تھا مگر گزرتے ہوئے وقت لگام نے اُن کے ذہن میں مچلتے ہوئے الفاظ کو روک دیا۔

''کہیں چوکیدار کو کچھ شک نہ ہو جائے اس لئے مجھے اب چل دینا چاہئے۔'' جگا نے کہا اور ھے کی دیوار کی جانب بڑھ گیا۔

''اچھا بیٹے! جاؤ۔ مگر......'' اُس کے باپو نے کہا، پھر رک گئے۔

جگت اُن کی جانب دیکھنے لگا۔''مگر کیا باپو......؟''

''ہو سکے تو دو ایک دن میں اپنے نانا سے مل آنا۔ بہت اہم کام ہے۔ وہی تمہیں بتائیں گے۔''

باپو نے اپنا ادھورا جملہ مکمل کر دیا۔

"بہتر ہے۔" ہاں جی، باپو اور چندن پر نظر ڈالتا ہوا جگت بولا۔

چندن بھی اُوپری کمرے سے نیچے آ گئی تھی۔ وہ تینوں جگت کو جاتے دیکھتے رہے۔ چند ہی لمحو بعد جگت کی گھوڑی کی ٹاپیں دُور ہوتی ہوئی سنائی دینے لگیں......!

○

بیس آدمی، تیس رائفلیں اور تقریباً چار جھڑپوں کے لئے کافی رہنے والے کارتوس اور د گھوڑے اور حصے میں آئی ہوئی رقم اور زیورات لے کر کرپال اور ہوشیار جگا کے گروہ سے الگ گئے۔ جب حصے بٹ رہے تھے اس وقت ہنومان اُداس نظروں سے اُن لوگوں کو دیکھ رہا تھا۔ د بھی یہ سب کچھ ایسی نظروں سے دیکھ رہی تھی جیسے اس سب کی وہ ذمہ دار ہو۔

"ہم تم سے جدا ہو رہے ہیں۔ مگر ہمارے دل جدا نہیں ہوں گے۔ بھائی جائیداد میں ح بانٹیں یا حصے دار آپس میں بٹوارہ کریں ان کے درمیان عداوت نہیں ہوتی۔ ساتھ رہنے سے اگ دوسرے کے دل خراب ہوں اور کوئی غلط بات ہو جائے اس سے الگ ہو جانا بہتر ہے۔ ہمار درمیان اتحاد قائم رہے گا۔" حصے بٹنے کے بعد آخری کھانے پر ہوشیار اور کرپال بار بار اس طرح یقین دہانی کرا رہے تھے۔

"یہ تو سب موقع پر پتہ چلے گا۔" بچن نے آخر میں کہا۔ "ہم اپنے طریقے سے ڈاکے ڈا گے، تم لوگ اپنے طریقے سے کام کرو۔ مگر ہمیں یہ خیال رکھنا ہے کہ کسی غلط فہمی کی بنا پر ہمار درمیان ٹکراؤ نہ ہو جائے۔"

"ارے...... یہ کیا بات کر رہے ہو؟" کرپال نے وزن دار لہجے میں کہا۔ "ہماری ایسی د دوستی کے بعد آپس میں ٹکراؤ کس طرح ہو سکتا ہے؟ ہم دوست ہیں۔ جبکہ پولیس ہم دونوں کی د ہے۔"

"میں تو یہ کہتا ہوں کہ ضرورت پڑنے پر تمہاری مدد کو ہم لوگ دوڑ پڑیں گے۔" ہوشیار یقین دلایا۔

"مگر پولیس ہمارے درمیان اختلافات کا فائدہ اُٹھانے کی خاطر ہمیں آپس میں لڑانے کوشش کرے گی۔ یہ یاد رکھنا!" بچن نے دلیل دیتے ہوئے کہا۔

اس دوران سب کو یاد آیا کہ جگت نے ابھی تک کوئی بات نہیں کی تھی۔ اُس کی خاموشی کرپا کھٹکنے لگی۔ "کیوں جگت! تمہیں کچھ نہیں کہنا؟"

جگت نے کرپال اور ہوشیار کو گہری نظروں سے دیکھا، پھر بجھے ہوئے لہجے میں بولا۔

"مجھے کچھ نہیں کہنا۔" پھر پراٹھے کا ٹکڑا چباتا ہوا بولا۔ "اتنا یاد رکھنا جب بھی ڈاکہ ڈالو میر نام کا استعمال نہ کرنا اور نہ ہی ہمارے پیغامبر کو چھیڑنا۔ تم اپنے راستے پر چلنا ہم اپنے راستے پر گے۔"

اس کے بعد خاموشی چھا گئی۔ کرپال اور ہوشیار نے محسوس کیا کہ جگت ناراض ہے۔ ویر بارے میں اُس نے جو طریقہ اپنایا تھا وہ جگت کو کھٹک گیا۔



"جگت! ہم راضی خوشی سے الگ ہو رہے ہیں تو تم ایسی بات کیوں کر رہے ہو؟" کرپال نے کہا۔

"دوست! الگ ہونے میں مجھے کوئی اعتراض نہیں۔" جگت نے جواب دیا۔ "مگر ویرو کا نام رمیان میں لا کر تم نے یہ ڈرامہ کھیلا ہے یہ بات میں نہیں بھول سکتا۔ ویرو کو تم کیا سمجھ بیٹھے ہو؟ مگر کچھ نہیں۔ اس وقت جب ہم جدا ہو رہے ہیں تو میں نہیں چاہتا کہ آپس میں تلخی پیدا ہو اس لئے اس بات کو یہیں تک رہنے دو۔" جگت کی آواز میں ناراضگی صاف جھلک رہی تھی۔

نصف شب کو ہوشیار کو کرپال اپنے ساتھی اور سامان لے کر روانہ ہو گئے۔ کچھ دیر بعد جگت نے بچن سے کہا۔ "ہم دو گھنٹے کے اندر یہ جگہ تبدیل کر دیں گے۔ کرپال اور ہوشیار پر مجھے مکمل اعتماد ہے لیکن اُن کے ایک دو ساتھی قابل اعتبار نہیں ہیں۔ وہ الگ ہونے کے بعد سب سے پہلے ہمارے متعلق پولیس سے مخبری کریں گے اس لئے ایسا کرنا بہت ضروری ہے۔"

○

نئی جگہ پہنچ کر اور تمام انتظامات سے فارغ ہو کر جگت نانا سے ملنے کے لئے جانے کی تیاریاں کرنے لگا۔ بچن نے اُسے اکیلا جانے سے منع کیا مگر وہ نہیں مانا۔

"تم فکر نہ کرو...... کل دوپہر تک لوٹ آؤں گا۔"

بچن وہاں سے فوراً چلا گیا۔ اب جگت اور ویرو کو تنہائی مل گئی۔ ویرو نے کہا۔ "یہ نہیں بتاؤ گے نانا نے تمہیں کس لئے بلایا ہے؟"

"ویرو! میں نے کبھی کوئی بات تم سے نہیں چھپائی۔ باپو نے صرف اتنا کہا تھا کہ جلدی نانا سے مل آنا۔" ویرو گہری سوچ میں غرق ہو گئی۔ "کیوں، میری بات پر تمہیں اعتماد نہیں ویرو؟"

"یہ کیا کہہ رہے ہو جگت؟" ویرو نے اپنی چمکدار آنکھیں جگت کی آنکھوں میں ڈال کر کہا۔ آپ کی ہر بات پر مجھے اعتماد ہے۔ مگر میں محسوس کر رہی ہوں کہ نانا ضرور میری بات کریں گے۔" جگت کچھ نہیں بولا۔ ویرو نے اُس کا ہاتھ اپنے ہاتھ میں لے کر کہا۔ "آپ مجھ سے الگ نہ ہونے کے لئے اتنی ضد کیوں کرتے ہیں؟"

"انتقام اور محبت ان دونوں پر میرا اصول چٹان کی طرح ہے۔" جگت نے مضبوط لہجے میں کہا۔

"محبت؟" ویرو دھیمے لہجے میں بولی۔

"ہاں ویرو! تم پہلی عورت ہو جس سے میں نے ہوش سنبھالنے کے بعد پہلی بار محبت کی۔ تمہیں محبت پر اعتراض تو نہیں؟"

ویرو نے درد بھری ایک نظر جگت کے چہرے پر ڈال کر سر جھکا لیا۔ اُس کے سرخ ہونٹ کپکپانے لگے اور ریشمی پلکوں پر موتی لرزنے لگے۔ "جو میرے نصیب میں نہیں، اس کے لئے حاصل کر کے آپ کو اور دوسروں کو پریشان کرنے کی مجھ میں ہمت نہیں۔" وہ کچھ دیر رُک کر پھر بولی "آپ کے پیار کی جو حق دار ہے اس میں، میں کس طرح حصے دار بن سکتی ہوں؟" ویرو کی آواز کپکپا رہی تھی۔

"ویرو! کیا پیار بھی کسی کے حق یا حصے کی چیز ہے؟" جگت نے سوال کیا۔

"عورت اپنے شوہر پر پیار کا حق رکھتی ہے۔ میں صرف اتنا جانتی ہوں۔"

"مگر سب عورتیں ایسی نہیں ہوتیں ویرو! اور چندن بھی ایسی نہیں ہے۔"

ویرو جگت کو غور سے دیکھنے لگی۔ "یہ کس نے کہا؟"

"چندن نے۔" جگت بولا۔ پھر دل کی بات کہہ دی۔ "اگر تم نصیب کی بات کرتی ہو تو م، نصیب میں دوسری عورت ہے۔ یہ بھی چندن نے ہی مجھے بتایا اور وہ بھی ہنستے ہوئے۔"

"وہ شاید آپ سے مذاق کر رہی ہوگی۔ آپ کو آزمانا چاہتی ہوگی۔"

"نہیں ویرو! کسی سنیاسی نے فال دیکھ کر کہا ہے کہ میرے نصیب میں دو عورتیں ہیں۔ یہی ہے کہ چندن کے علاوہ گھر والے بھی ابھی سے پریشان ہیں۔" جگت نے مسکرا کر کہا۔ ویرو خام ہوگئی۔ اس کی وجہ سے جگت کے گھر میں جھگڑا شروع ہو جائے گا اس خیال سے اُس کا دل لرز گیا۔

"آپ کو نانا نے شاید اسی لئے بلایا ہوگا۔"

جگت ویرو کی بات پر مسکرا دیا۔ "میں نانا سے کہہ دوں گا کہ ہاتھوں کی لکیروں میں جو کچھ ہے اُسے مٹانے کے لئے وہ کیوں بضد ہیں؟"

"ایسا کہہ کر گھر والوں سے بغاوت کریں گے؟"

"وہ تو کر چکا ہوں۔ عورت اگر گھر چھوڑ کر فرار ہو جائے تو اُسے لوگ ڈاکو سے زیادہ خطرنا سمجھتے ہیں۔"

"اب مجھے محسوس ہوتا ہے کہ میں نے غلطی کی تھی۔" ویرو کی آنکھیں بھر آئیں۔ "کاش اس بجائے میں جل مری ہوتی تو آج آپ کی زندگی میں شعلے نہ بھڑکتے۔ جس چندن نے مجھے بچا کی خاطر آپ کو پیغام بھجوایا میں اُس سے غداری کس طرح کر سکتی ہوں؟" ویرو بلک بلک کر رو لگی۔ وہ زبان سے کچھ نہ کہنے کے باوجود جگت کے پیار کی پیاسی تھی۔ بڑی مشکل سے وہ اپنے آ کو قابو میں رکھتی شاید اُس کے کسی غلط قدم سے جگت کی زندگی آندھیوں کی نذر ہو جائے۔ سب ختم ہو جائے۔ وہ اس ڈر سے اپنے آپ کو روک رہی تھی۔ کچھ دیر خاموشی رہی۔

"اچھا ویرو...... میں جا رہا ہوں۔" جگت نے کہا۔ ویرو کی سسکیاں رُک گئیں۔

"مجھے آپ سے ایک بات پوچھنی ہے۔ ابھی آپ نے کہا تھا کہ انتقام اور پیار میں آپ اس سے نہیں ہٹتے۔" ویرو نے جگت سے کہا۔

"ہاں ویرو......!" جگت، ویرو کی بات سننے کو بے تاب ہوگیا۔

"اگر انتقام اور پیار آمنے سامنے ہوں اس صورت میں آپ کیا کریں گے؟" ویرو نے س کیا۔ اب جواب سننے کی باری ویرو کی تھی۔

"میں تمہاری بات نہیں سمجھا ویرو؟" جگت نے اُلجھن آمیز لہجے میں کہا۔

"یہ سمجھیں کہ پیار کی خاطر اگر آپ کو انتقام موقوف رکھنا پڑے تو کیا آپ انتقام لینا چھوڑ د گے؟"

"کس کے خلاف انتقام کی بات کر رہی ہو؟" جگت بڑبڑایا۔ وہ سوچ رہا تھا شاید ویرو اُس شوہر کے خلاف انتقام بھول جانے کی بات کر رہی ہے۔



"آپ سوچنے لگے اس سے پتہ چلتا ہے کہ آپ انتقام کی خاطر اپنے پیار کو چھوڑنے پر تیار ہو جائیں گے۔" ویرو نے ایک ایک لفظ پر زور دے کر کہا۔

"نہیں ویرو! میں یہ سوچ رہا تھا کہ تم کس سے انتقام کی بات کر رہی ہو؟" جگت نے کہا۔

"سب کے خلاف انتقام کی بات کر رہی ہوں میں۔" ویرو نے مضبوطی سے کہا۔ پھر وہ اس طرح بولی جیسے پرانی یادیں سنا رہی ہوں۔ "آپ اپنے نانا کے ساتھ جب گھر آئے، ہمارے گھر میں لوگ کہہ رہے تھے دشمن کا بیٹا آ گیا ہے۔ گاؤں کے لوگ کہہ رہے تھے پرانی انتقام کی آگ پھر بھڑک اُٹھے گی۔ جب میں نے آپ کو پہلی بار دیکھا تھا تو اُسی وقت دل میں عہد کر لیا تھا کہ میں ایسا نہیں ہونے دوں گی۔" ویرو سانس لینے کے لئے رُکی، پھر بولی۔ "آپ کے دو بھائی اسی انتقام کی آگ میں جل گئے۔ آپ کی ماں سے مجھے محبت تھی۔ اب تیسرا بیٹا بھی اگر دشمنی کی بھینٹ چڑھ گیا تو اس صورت میں اُن کا دل پھٹ جائے گا میں یہی سوچ رہی تھی۔ مجھے یقین تھا کہ آپ کو سمجھانے میں کامیاب ہو جاؤں گی۔ مگر اس سے پہلے آگ بھڑک اُٹھی۔ میرے گھر کے لوگوں نے میری راہ روک لی۔ پہلے چنگاریاں بکھیریں پھر آپ کے ہاتھوں لکھن کا قتل۔ میرے تمام منصوبے خاک میں مل گئے۔" اتنا کہہ کر ویرو جگت کو دیکھنے لگی۔

"مجھے لکھن کو کس لئے قتل کرنا پڑا؟" جگت نے پوچھا۔

"اس لئے کہ اُس نالائق نے میری حرمت پامال کرنے کی کوشش کی تھی۔ آپ کو پتہ چل گیا۔ آپ مجھے سچے دل سے پیار کرتے ہیں یہ مجھے پتہ تھا۔ پیار میں سچائی ہونا پاپ نہیں جگت! مگر افسوس وہ پیار انتقام کی آگ بھڑکانے میں کام آیا۔ اسی لئے میں آج پوچھ رہی ہوں کہ کیا پیار کی خاطر آپ انتقام کو چھوڑ سکیں گے؟"

"تم تو اُس کرسچین ڈاکٹر جیسی بات کرتی ہو۔" جگت نے ہنس کر کہا۔ "مگر مخالف لوگ جب دشمنی بڑھانا چاہتے ہوں تو میں اکیلا کیا کر سکتا ہوں؟"

"آپ اکیلے نہیں ہیں۔ میں آپ کے ساتھ ہوں اور رہوں گی۔" ویرو نے مضبوط لہجے میں کہا، پھر آہستگی سے بولی۔ "نانا سے میری وجہ سے جھگڑا نہ کریں یہی کہنے کے لئے میں نے آج اتنی بات کی ہے۔"

"اچھا، پھر میں چلا۔" یہ کہہ کر جگت نے ویرو کو پیار بھری نظروں سے دیکھا۔ "میری فکر نہ کرنا۔"

"اچھی بات ہے۔ آپ کی واپسی کے بعد فکر نہیں کروں گی۔" ویرو نے مسکرا کر کہا۔



گھوڑی کی پشت پر کھڑے ہو کر وہ برآمدے کی دیوار پر چڑھ گیا اور اندر جست لگا دی۔ آسمان صاف تھا۔ برآمدے میں ہی چارپائی بچھا کر نانا گہری نیند سو رہے تھے۔ دُور ایک کتا بھونک کر خاموش ہوگیا۔ دُور تک رات کا سناٹا پھیلا ہوا تھا۔ جگت نے آگے بڑھ کر صدر دروازے کو کھولا اور گھوڑی برآمدے میں داخل کر دی۔ پھر دروازہ بند کر دیا۔ دروازے کی آواز سے نانا جاگ اُٹھے۔ چند نانا کی آنکھوں کی روشنی ماند پڑ چکی تھی پھر بھی گھوڑی کو دیکھ کر وہ سمجھ گئے کہ کون آیا ہے۔ پھر

خود ہی دھیمے لہجے میں بولے۔

"آؤ نواسے! سو برس جیو۔ تمہیں ہی یاد کرتا ہوا سویا تھا۔" جگت نانا کے قدموں پر جھکا تو نانا نے اُسے اُٹھا کر سینے سے لگا لیا۔ پھر ساتھ ہی چارپائی پر بٹھا دیا۔ "آج بارش نہیں۔ یہ اچھا ہوا ورنہ تم بھیگتے ہوئے آتے۔" نانا نے جگت سے کہا۔

"نانا! برسات ہمارے لئے مفید ہوتی ہے کیونکہ گھوڑی کی ٹاپیں سنائی نہیں دیتیں۔" جگت نے مسکرا کر کہا۔

نانا نے اب گھوڑی کی جانب دیکھا۔ "ارے ہاں..... مانک کو تھپتھپانے کا خیال ہی نہیں رہا۔ دیکھو! اس طرف آنے کے لئے کتنا زور لگا رہی ہے۔" نانا نے کہا اور چل کر مانک کے پاس گئے۔ پھر اُس کی پیٹھ پر پیار سے ہاتھ پھیرنے لگے۔ مانک خوش ہو کر نانا کے جسم سے گردن رگڑنے لگی۔ اُنہوں نے لاڈ سے کہا۔

"مانکی! بہت دنوں بعد ملی ہے۔ کیوں؟ جگت کا پورا خیال رکھنا۔" پھر وہ جگت کے پاس آ کر بیٹھ گئے۔ "میں چنے لاتا ہوں، بھوکی ہو گی۔" نانا نے جگت سے کہا۔ جگت جب چھوٹا سا تھا اُس وقت سے دیکھ رہا تھا کہ نانا کو گھوڑی سے بہت محبت تھی۔ ایک بار وہ دوسرے گاؤں جا رہے تھے اُس وقت کسی نے اُن کی گھوڑی کو چھیڑ دیا۔ وہ فوراً نیچے اُتر آئے اور اُس شخص کو چانٹا رسید کرتے ہوئے بولے۔ "جانور ہے اس لئے اس پر ظلم کر رہے ہو؟" پھر جگت کو گھوڑی سپرد کرتے ہوئے کہا تھا۔

"اس گونگے جانور کو اپنے ساتھی کی طرح سنبھالنا۔ اگر یہ شدید زخمی ہو جائے تو اس صورت میں اسے تڑپانا نہیں بلکہ فوراً گولی مار دینا۔ سمجھے؟"

گھوڑی کے لئے چنے لاتے ہوئے نانا سوچ رہے تھے کہ جگت سے بات کس طرح شروع کی جائے؟ آٹھ دن سے ایک ہی اُلجھا ہوا مسئلہ اُن کے ذہن میں گرہیں ڈالتا جا رہا تھا۔ وہ کچھ فیصلہ نہیں کر سکے جگت کو بغاوت کے راستے سے کس طرح واپس لائیں؟ اور یہ اُس کی بھلائی میں بھی ہے یا نہیں؟ "خیریت پوچھ کر پھر بات کروں گا۔" اُنہوں نے سوچا۔

"پولیس انسپکٹر ارجن سنگھ ہم پر دباؤ ڈالنے کی کوشش کر رہا ہے۔ تیرے باپو کو اُس نے بلایا تھا۔ اُن کے ساتھ تیرے تایا بھی گئے تھے۔ پتہ چلا ہے کہ اُسے انگریز افسر نے سختی کے اقدامات کرنے کا حکم دیا ہے۔"

"اُس کی سختی سے کون ڈرتا ہے نانا؟" جگت نے رُعب سے کہا۔ "موت کا ڈر ہوتا تو بغاوت نہ کرتا۔"

"مگر جگت! اس میں اب تجھ اکیلے کی بات نہیں ہے۔ وہ لوگ تیرے سارے خاندان کو برباد کرنا چاہتے ہیں۔"

"یعنی؟..... جب تک میں زندہ ہوں وہ کس طرح میرے لوگوں کو کسی پریشانی میں مبتلا کر سکتے ہیں؟ میں اُن کے خاندانوں کو نیست و نابود کر دوں گا۔"

"جگت! تم ذرا سکون سے میری بات سنو۔ اس طرح جلد بازی سے کام نہیں چلے گا۔" وہ



جوشیلے لہجے میں بولے۔ "وہ تمہاری زمین و جائیداد ختم کرنا چاہتے ہیں۔ اور تمہارے دادا کی زمین پر بھی اُن کی نظر ہے۔ کہتے ہیں انور ڈاکو کے زور پر وہ زمین اُنہیں ملی تھی۔ جگا ڈاکو کے بہانے چھین لیں گے۔" نانا کی آواز بلند ہو رہی تھی۔ اسی کے ساتھ باہر سے کھڑکھڑاہٹ کی آواز سنائی دی۔ وہ خاموش ہو گئے پھر جگت کا بازو تھام کر بولے۔ "چلو! اندر چل کر بات کریں گے۔ یہاں کسی کو شک گزرے گا۔" پھر اندر جا کر بیٹھ گئے۔ جگت نے کوئی بات نہیں کی۔ نانا ہی کو بولنا پڑا۔ "وہ تمہارے باپ کا مکان بھی ضبط کرنے کی بات کر رہے ہیں۔"

"اُن کے باپ کا مال ہے جو ضبط کر لیں گے؟" جگت غصے میں بھڑک کر بولا۔ "ضبطی لانے والا زندہ بچ کر نہیں جا سکے گا۔" جگت محسوس کر رہا تھا نانا جیسے باہمت آدمی پولیس کی دھمکیاں دُہرا رہے تھے۔ یہ بات جگت کی برداشت سے باہر تھی۔ "نانا! آپ بھی ایسی دھمکیوں سے گھبرا گئے؟"

"جگت! یہ گھبرانے یا نہ گھبرانے کی بات نہیں۔ گھر کی ضبطی لانے والے کو اگر تم قتل کر دو گے تو اس طرح پولیس تمہارے باپو کو قتل کے جرم میں ملوث کر لے گی۔ ایسی حرکت کرنے کے لئے اُن کے ہاتھ میں قوت اور قانون دونوں ہیں۔ اس کے بعد تمہارے باپو کو ہتھکڑی پہنانا اُن کے لئے مشکل بات نہیں ہے۔" نانا نے ٹھہرے ہوئے لہجے میں کہا۔

"یعنی آپ کہنا چاہتے ہیں کہ....." جگت نے تنگ آ کر کہنا چاہا مگر وہ کچھ کہتے کہتے رُک گیا۔ پھر بولا۔ "باپو! نے جب آپ سے بات کرنے کا حوالہ دیا تھا اُسی وقت میں سمجھ گیا تھا کہ یقیناً کوئی خاص بات ہے۔ بتائیں! مجھے کیا کرنا ہے؟" جگت نے سوال کیا۔

کسی بات کو کہتے ہوئے نہ گھبرانے والے نانا کچھ دیر خاموش ہو گئے، پھر آہستہ سے کہنا شروع کیا۔ "جگت! ارجن سنگھ اور پولیس ڈیپارٹمنٹ تم سے تنگ آ گیا ہے۔ تم نے اُن کی ساری عزت خاک میں ملا دی ہے۔ اس دھمکی کے پیچھے یہی راز ہے کہ وہ تھک گئے ہیں۔ اپنی عزت رکھنے کے لئے وہ سب کچھ کر گزریں گے۔" نانا نے کہا۔

"پھر بھی میں اپنی تمام تر طاقت کام میں لاؤں گا۔ سارا پنجاب کہہ اُٹھے گا جگا جیسا کوئی ڈاکو نہیں ہے۔"

اب نانا اصل بات پر آ گئے۔ "ارجن سنگھ نے دوسری بات بھی کہی ہے۔" مگر جگت نے اُن سے نہیں پوچھا کہ ارجن سنگھ کیا چاہتا ہے؟ نانا نے کہا۔ "وہ کہہ رہا ہے کہ جگت کو بغاوت سے روک کر بس دو چار سال کی قید کرا کے اُس کی جان چھڑا لوں گا۔ باقی ساری زندگی آرام سے گزار سکے گا۔"

"نانا.....!" جگت غصے میں کھڑا ہو گیا۔ اُس کی سانسیں تیزی سے چل رہی تھیں اور چہرہ سرخ ہو گیا تھا۔ اُس کی مٹھیاں کس گئیں۔ نانا سمجھ گئے کہ شیر بپھر گیا ہے۔ وہ خاموش رہے۔

"آپ کی جگہ اور کوئی ہوتا تو میں اُس کی زبان پر بندوق کی نال رکھ کر لبلبی دبا دیتا۔" جگت نے چیخ کر کہا۔ اُس کے چہرے پر پسینے کے قطرے جھلک رہے تھے جیسے اندر بھڑکتی ہوئی آگ بھاپ بنا کر باہر نکال رہی ہو۔ اُس نے سوچا وہ طیش میں کچھ زیادہ ہی آگے بڑھ گیا ہے۔ چاہتے تو اُسے چانٹا بھی مار سکتے تھے۔ مگر نانا نے اپنی آستین سے چہرے کا پسینہ خشک کیا۔

"جگت! اچھا ہوا تمہارے دل میں جو تھا تم نے کہہ دیا۔ تمہاری عمر میں اگر میرے باپو بھی یہ کہتے تو میں بھی یہی جواب دیتا۔ میں محسوس کر رہا ہوں کہ میرا خون ٹھنڈا ہوتا جا رہا ہے ورنہ میں تم سے ایسی بات نہ کرتا۔" نانا کی آواز بھرا گئی۔ جگت نے انہیں چارپائی پر بٹھا دیا۔ کچھ دیر نظریں جھکا کر بیٹھا رہا، پھر نرم لہجے میں بولا۔

"نانا! آپ کو جو کچھ کہنا ہے کہہ دیں۔"

"نواسے بیٹا! اس وقت مجھے تمہاری ماں اور اپنی بیٹی کے وہ الفاظ یاد آ رہے ہیں جب ایک بار وہ دُکھ کے بوجھ سے کہہ اُٹھی تھی کہ میں نے ہی اُس کے بیٹے کو انتقام کے راستے پر لگایا ہے۔ اپنے جگر کے ٹکڑے کے ہوتے ہوئے مجھے کوئی ماں کہنے والا نہیں۔ اُس کے دل کا دُکھ اب میں سمجھ رہا ہوں۔ مجھے محسوس ہوتا ہے کہ میں نے تمہاری بیاہتا کی زندگی بھی ویران کر دی۔ شوہر ہونے کے باوجود اُس کا بستر سونا رہتا ہے۔ یہ سب کچھ میری وجہ سے ہوا ہے جگت! اس کے بجائے میں اکیلا تمام دشمنوں کو ختم کر کے ہنستے ہوئے پھانسی پالیتا تو ٹھیک تھا۔" نانا کی آنکھوں سے آنسو بہنے لگے۔

"نانا! آپ مجھے حکم تو دیں...... آپ کہیں گے تو میں پھانسی کے تختے پر بھی چڑھ جاؤں گا۔"

"نہیں بیٹے...... میں تم کو پھانسی پر چڑھانے والے کے ٹکڑے اُڑا دوں گا۔ جگت! ہم تو تمہیں صحیح سلامت گھر واپس لانے کے لئے ہی دل جلا رہے ہیں۔" نانا نے جگت کو محبت سے دیکھتے ہوئے کہا۔

"نانا! جاٹ کے بیٹے کو عزت پیاری ہوتی ہے یا جان؟" جگت نے پوچھا۔

"میرا سکھایا ہوا سبق مجھے ہی بتا رہا ہے؟"

"نہیں...... میں آپ سے نیا سبق لے رہا ہوں۔"

"جگت! یہ نہ بھولو کہ میں نے تمہیں جو سبق سکھایا تھا وہ سبق تم پڑھ چکے ہو دشمن کی عورت کو اغوا کر کے۔"

"اس کا مطلب ہے آپ کو یہی بات کھٹک رہی تھی۔" جگت پھر گرم ہو گیا۔

"تم نے جب اُس عورت کے شوہر کو زندہ چھوڑ دیا تو میں تبھی سمجھ گیا تھا ورنہ جب قانون سے بغاوت ہی کرنی تھی تو تین کے ساتھ چوتھے کو بھی ختم کر دیتے۔" نانا نے منہ بنا کر کہا۔

"وقت آنے پر اُسے بھی ختم کر دوں گا۔" جگت نے دانت پیس کر کہا۔

"وہ وقت کب آئے گا؟ میں جانتا ہوں۔ جب تمہیں اُس کی بیوی سے شادی کی ضرورت محسوس ہوگی۔"

"آپ نے مجھے غصہ دلانے بلایا ہے نانا؟" جگت کھڑا ہو کر بولا۔ "اگر یہی بات ہے تو میں چلا۔ مجھے یقین تھا کہ آپ آخر یہی بات کریں گے۔"

"میں تمہیں نہیں روکتا بیٹے! مگر میری بات پر سوچنا ضرور۔ اپنی زندگی سدھارنے کے لئے نہیں تو میرے سفید بالوں کا خیال کر کے۔" نانا کی آواز میں التجا تھی۔

اُن جیسے گرم دماغ شخص نے کبھی اس لہجے میں بات نہیں کی تھی۔ جگت نے محسوس کیا کہ اس طرح گستاخانہ طور پر چلے جانے سے ان کے دل کو ٹھیس لگے گی۔ اُس نے یہی سوچ کر کہا۔



"نانا! میں ضرور سوچوں گا۔ مگر ارجن سنگھ جیسے بے ایمان شخص پر اعتماد کرو گے تو مجھے اپنے موت کے منہ میں دھکیل دو گے۔ اس سے بہتر یہی ہے کہ پولیس سے لڑتا ہوا بہادری سے مروں۔ آپ مجھ سے سوچنے کے لئے کہہ رہے ہیں۔ میں بھی آپ سے سوچنے کی التجا کر رہا ہوں۔ ڈاکو کو معاف کرنے والے پولیس آفیسر میں نے نہیں دیکھے۔ ہاں، ایسا بہانہ بنا کر دغا دیتے ضرور دیکھتے ہیں۔" جگت نے کہا اور تیزی سے باہر نکل گیا۔



گاؤں کے پہریدار نے تین کے گھنٹے بجائے، اس وقت جگت دھرم پور کی حد پار کر کے گھوڑی کو تیزی سے جنگل میں دوڑا رہا تھا۔ اس کے ساتھ ہی اُس کا دماغ پھٹا جا رہا تھا۔ ٹھنڈی ہوا کے جھونکے اُس سے ٹکرا رہے تھے پھر بھی اُس کے چہرے پر پسینے کے قطرے تیر رہے تھے۔ مانک اُڑی چلی جا رہی تھی۔ ہمیشہ چاق و چوبند ہو کر اُس کی پشت پر بیٹھنے والا سوار آج صرف لگام تھامے اُس کی پشت پر بے حس و حرکت بیٹھا ہوا تھا۔ ورنہ عموماً یہ ہوتا تھا کہ وہ کبھی اُس کی پیٹھ تھپتھپاتا، کبھی ایڑ لگاتا۔ حفاظت خود اختیاری کی بنا پر اُلٹے سیدھے راستے بدلتا۔ کبھی مانک کو پیار بھری آواز میں جوش دلاتا۔ ''شاباش مانک شاباش......'' مگر آج وہ کسی پتھر کے تراشے ہوئے بے حس مجسمے کی طرح بیٹھا تھا جیسے اُس کے دل میں بہت بڑا الاؤ دہک رہا ہو۔ نانا نے اُسے قانون کے سامنے ہتھیار ڈالنے کے لئے کہا تھا۔ پھانسی سے بچ کر صحیح سلامت گھر لوٹنے کے لئے۔ پھر اُنہوں نے مجھے اس خطرناک راہ پر کیوں لگایا...... لوٹ، قتل، ہنگامے، دوڑ بھاگ ان سب کا مطلب کیا؟ میرے ساتھی کیا کہیں گے؟ یہ راہ اختیار کرنا آسان کھیل تو نہیں تھا۔ وہ سوچ رہا تھا۔ جگا کے نام پر آج سرمایہ دار لرز جاتے ہیں اور غریب فخر کرتے ہیں۔ خود کو پولیس کے سپرد کرنے والے جگا پر یہ سب لوگ کیا پھٹکار نہیں برسائیں گے؟ کیا اُس کا مذاق نہیں اُڑائیں گے؟ پھر وہ شرم سے سر جھکا کر گھر میں چھپا رہے گا۔ نانا کو یہ کیا سوجھا؟...... اُس نے اُسی وقت نانا سے کیوں نہیں کہہ دیا کہ وہ ان کے مشورے پر قطعی عمل نہیں کر سکتا۔ جس بات پر وہ سوچنا نہیں چاہتا تھا وہی بات اُس کے ذہن میں چکرا رہی تھی۔

اچانک بارش ہونے لگی۔ وہ چونک پڑا۔ گھنٹے بھر میں صبح ہونے والی تھی۔ اُس کا اس طرح کھلے عام جانا خطرے کی بات تھی۔ اُس نے لگام کھینچ کر گھوڑی کھیت میں ڈال دی۔ ابھی کافی راستہ باقی تھا۔ وہ ابھی آدھا میل ہی چلا تھا کہ بارش کا زور بڑھ گیا۔ ساتھ ہی ٹھنڈی ہوا زور سے چلنے لگی۔ گھوڑی کی رفتار کم ہو گئی۔ جگت نے لگام کو جھٹکا دے کر کہا۔ ''مانک! کچھ راستہ اور پار کر لے۔ پھر ہم کہیں آرام کریں گے۔'' گھوڑی رنگ میں آ گئی۔ گردن جھکا کر وہ برسات اور ہوا کا مقابلہ کرتی تیزی سے دوڑنے لگی۔ صحیح معنوں میں اُسے دن طلوع ہونے سے پہلے اپنے مقام پر پہنچ جانا چاہئے تھا مگر باہر کی ٹھنڈک اور اندر کی گرمی نے جگت کی نشے کی خواہش بیدار کر دی۔ راستے میں درشن سنگھ کا کھیت آتا تھا۔ اُس سے جگت نے ایک بار بیٹھ کر پینے کا وعدہ کیا تھا۔ اُسے آج اس وعدے کو پورا کرنے کا خیال آیا۔ ایک مرتبہ جب وہ ڈاکہ ڈال کر فرار ہو رہا تھا اُس وقت درشن سنگھ نے اُسے آسرا دیا تھا۔ جگت کا اصول تھا کہ ڈاکہ ڈالنے کے بعد اپنے ٹھکانے تک پہنچنے سے پہلے نشہ نہیں کرنا چاہئے۔ درشن سنگھ نے اصرار کیا تو اُس نے وعدہ کر لیا تھا کہ ایک بار سب کی



ائے وہ خود آ کر جی بھر کے اُس کے ساتھ پیئے گا۔ آج وہ وعدہ پورا کرنے کا وقت تھا۔ جگت نے ام کھینچ کر گھوڑی روک لی۔ درشن سنگھ کے کھیت کے درمیان ایک آم کا گھنا درخت تھا جو مختلف توں میں پھیلا ہوا تھا۔ اس درخت کی شاخوں کے درمیان درشن سنگھ نے چھوٹی سی جھگی بنالی تھی۔ ل کے وقت وہاں بیٹھ کر چوکیداری بھی ہو سکتی تھی اور وہاں مہمانوں کو بھی ٹھہرایا جا سکتا تھا۔ لت نے دیکھا جھگی میں دیا جل رہا تھا۔ وہ گھوڑی سے اُتر گیا۔ کھیت میں داخل ہوتے ہی ایک کتا ونکنے لگا۔ اس کی پرواہ کئے بغیر وہ گھوڑی کو پیڑ کی سمت لے جا رہا تھا۔ دوسرے کتے بھی بھونکنے لگے۔ برسات اسی طرح جاری تھی۔ جگت نے ایک ڈھیلا اُٹھا کر کتوں کی جانب پھینکا، وہ پیچھے ٹ گئے مگر زور زور سے بھونکنے لگے۔ گھوڑی بھڑک کر کتوں پر حملہ کرنے کے لئے زور کرنے ی۔ مگر جگت نے اُسے قابو میں رکھا۔ اُسی لمحے ایک کونے سے کسی نے ہانک لگائی۔

''کون کھیت میں گھسا ہے اس وقت......؟'' یہ درشن سنگھ کی آواز تھی۔

''مہمان ہوں......'' جگت نے جواب دیا۔ سر پر تھیلا اوڑھ کر ایک نوجوان لالٹین ہاتھ میں ے دوڑ کر قریب آ گیا۔ اُس نے لالٹین اُونچی کر کے جگت کا چہرہ دیکھا۔ اُس کے چہرے سے بنیت کا اظہار ہو رہا تھا۔ یہ دیکھ کر جگت نے پوچھا۔ ''درشن سنگھ ہیں؟''

''جی ہاں...... مگر آپ کون ہیں؟''

جگت اپنا نام نہیں بتانا چاہتا تھا۔ مشکوک جواب دینے سے کہیں نوجوان کو شک نہ گزرے اس ے بولا۔ ''اُن کا دوست ہوں۔ راستے میں بارش نے آ گھیرا اس لئے سر چھپانے کے لئے ادھر ا آیا۔''

''چاچا آم والی جھگی میں سو رہے ہیں۔ مگر ابھی اُٹھے نہیں ہوں گے۔'' نوجوان جگت کو گہری روں سے دیکھ کر بولا۔

''چلو...... ہم اُنہیں جگائیں گے۔'' جگت بولا۔

''نہیں نہیں...... چاچا کو نیند سے نہیں جگایا جا سکتا۔ غصے ہو کر چانٹا مار دیتے ہیں۔''

جگت ہنس دیا۔ وہ گھوڑی کو ساتھ لے کر آم والی جھگی کی جانب بڑھا۔ ''چلو! میں ساتھ ہوں۔ لئے تمہارے چاچا کچھ نہیں کہیں گے۔'' جگت نے کہا۔ نوجوان کو یقین آ گیا کہ یہ مہمان چاچا خاص دوست ہے۔ مگر اس نے اپنا نام کیوں نہیں بتایا؟ پھر اُس کے شانے پر رائفل لٹک رہی تھی کو برسات کے پانی سے بچانے کی خاطر چمڑے کے کور سے ڈھک دیا گیا تھا۔ بھیگے ہوئے تے کے نیچے کارتوس کا بیلٹ صاف نظر آ رہا تھا۔ نوجوان کو رائفل بردار کا نام پوچھنے کی خواہش ہوئی۔

''مہمان! آپ نے اپنا نام نہیں بتایا۔'' نوجوان نے پوچھا۔

''تمہارا کیا نام ہے بھتیجے؟'' جگت نے اُلٹا سوال کر ڈالا۔

''جھرنام سنگھ۔'' اُس نے کہا۔ پھر مزید کہا۔ ''آپ نے مجھے بھتیجا کہا ہے اس لئے مجھے اپنے کا نام جاننا چاہئے۔''

جگت سمجھ گیا لڑکا ذہین ہے۔ نام چھپانے سے اُس کا تجسس اور بڑھنے لگا تھا۔ اس لئے اُس

نے کہا۔ ”جگت سنگھ۔“

گرنام سنگھ اُس کی طرف دیکھنے لگا، پھر اُس نے نظر پھیر لی۔ پیڑ کے نزدیک آ کر اُس نے کہا۔ ”آپ نیچے رہیں، میں چاچا کو جگاتا ہوں۔“ گرنام نے کہا اور درخت پر چڑھ گیا۔ جگت نے گھوڑی درخت کے تنے سے باندھ دی۔ جھونپڑی تک پہنچنے کے لئے ایک سیڑھی تھی۔ برابر میں ایک ڈور لٹک رہی تھی۔ بارش اب دھیمی پڑ گئی تھی۔ جگت نے گرنام کی آواز سنی۔

”چاچا اُٹھو..... کوئی مہمان آئے ہیں۔“

”کون ہے......؟“ درشن سنگھ نے بگڑتے ہوئے لہجے میں کہا، پھر پہلو بدل کر نوجوان کی بات سننے لگا۔

”جگت سنگھ۔“

گرنام کی زبان سے نام سنتے ہی چاچا تیزی سے اُٹھ کر بیٹھ گیا۔ بھتیجے کو بڑا تعجب ہوا۔ جھونپڑی کا دروازہ کھلا، جگت گردن بلند کر کے اُس کا انتظار کرنے لگا۔ درشن سنگھ سے اُس کی نظر ٹکرائی، دوسرے لمحے درشن سنگھ اپنے بھاری جسم سمیت ڈور پکڑ کر سرکتا ہوا نیچے کود گیا اور ”جگا“ کہہ کر لپٹ گیا۔ دونوں ہاتھوں کے ذریعے اُس نے جگا کو سینے سے دبا لیا، پھر رُخسار پر زوردار بوسہ دیا۔ جگت نے درشن کے کان میں کہا۔ ”اپنے بھتیجے کے سامنے ذرا احتاط رہو!“

گرنام اتنی دیر میں نیچے آ گیا۔ درشن سنگھ کو بھتیجے کا خیال آیا۔ اُس نے گرنام کو ڈانٹا۔ ”اے لڑکے! یہاں کھڑا ہوا کیا دیکھ رہا ہے؟ جا مہمان کے لئے گرما گرم مکئی کی روٹیاں لے آ۔“

گرنام دوڑ گیا۔ جاتے ہوئے اُس نے دوبارہ پیچھے مُڑ کر دیکھا۔ چاچا اور مہمان پیڑ پر چڑھ کر جھونپڑی میں جا رہے تھے۔ دونوں اندر داخل ہو گئے۔ کچھ دیر تک گرنام سنگھ جھونپڑی اور نیچے کھڑی ہوئی گھوڑی کو غور سے دیکھتا رہا۔

”آؤ دوست جگا! آج تم نے وعدہ پورا کیا۔“ درشن سنگھ نے پُرجوش لہجے میں کہا۔ مگر جگا سوچ میں ڈوبا ہوا تھا۔ درشن نے پھر کہا۔ ”یار! تیرا دھیان کدھر ہے؟“

جگت چونک کر مسکرا دیا، پھر بولا۔ ”درشن سنگھ! کیا تمہارے بھتیجے پر اعتماد کیا جا سکتا ہے؟“

”ارے ابھی یہی سوچ رہا ہے؟ بھئی یہ بچہ ہے۔ ابھی نا سمجھ ہے۔“ درشن سنگھ نے کہا۔ پھر شراب کے دو مٹکے جگت کے سامنے رکھ کر مزید بولا۔ ”بھائی بھابھی دونوں پلیگ کی بیماری میں مر گئے۔ یہ میرے پاس ہی بڑا ہوا۔ دونوں بھائیوں کے خاندان کا ایک ہی وارث ہے۔ پھر بھی گاؤں کے لوگ اسے اُلٹا سیدھا سبق دیتے رہتے ہیں کہ تیرا چچا زمین میں حصہ نہیں دے گا۔ مگر میرا رُعب ایسا ہے کہ میرے سامنے بول نہیں سکتا۔ آخر میری جائیداد کا بھی یہی مالک ہوگا۔ خیر چھوڑو اس قصے کو۔ اب پینا شروع کرو۔“ درشن سنگھ نے بے تکلف لہجے میں کہا۔ درشن سنگھ کو پانی کی جگہ شراب پینے کی عادت تھی۔ بھاری جسم، بڑی بڑی سرخ آنکھیں، گرم دماغ اور چرب زبان۔ گاؤں کا صوبیدار بھی درشن سنگھ کی عزت کرتا تھا۔ اس سے کوئی غلط بات کرتا تو لکڑی میں چھپی ہوئی گپتی فوراً باہر آ جاتی۔

گرنام سنگھ مکئی کی روٹی اور اچار رکھ کر چلا گیا۔ پھر دونوں کھانے بیٹھے۔ درشن سنگھ نے بھتیجے سے



پہر کے کھانے کی فرمائش بھی کر دی۔ ”مہمان کے لئے مزے دار مرغی پکانا۔“ گرنام کے جانے بعد جگت نے کہا۔

”دوست! کھانے کے وقت تک مجھے نہ روکو۔ میرے وہاں ساتھی بے چین ہوں گے۔ سورج اوجھل ہونے سے پہلے واپس آنے کے لئے کہہ دیا تھا۔“

”شام سے پہلے جانے کی بات نہ کرنا۔ سمجھے؟ ہر بار ایسا موقع کہاں ملتا ہے؟“ درشن سنگھ کے میں خلوص تھا۔

دوپہر کو کھانا کھا کر جگت پہلو کے بل لیٹ گیا۔ اب دن چھپنے کے بعد آگے بڑھنے میں تھی۔ اس لئے تھوڑی نیند لینا ضروری تھا۔ گرنام کچھ کام کا پوچھنے آیا تو درشن سنگھ نے کہا۔

”ہاں۔ گاؤں جا کر ولایتی شراب کی چار بوتلیں لے آ۔ دُکاندار سے کہنا چیز اچھی دے۔ ان کو دیسی بہت پلائی۔ اب ولایتی بھی پلانی چاہئے۔“

بھتیجا نیچے اُتر رہا تھا۔ درشن سنگھ پھر بولا۔ ”اور دیکھو! ہم گہری نیند بھی سو جائیں، پھر بھی شام پہلے اُٹھا دینا۔“

”بہتر چاچا......!“ گرنام نے کہا اور چلا گیا۔ درشن سنگھ بھی جگت کے برابر لیٹ گیا۔

کھا پی کر گرنام گاؤں چلا گیا۔ چاچا جب بھی ولایتی شراب اُس سے منگواتا وہ خوش خوش دوڑ ایک تو دُکاندار پر رُعب جما کر خریداری کرنے کو ملتی، پھر مہمان کے جانے کے بعد تھوڑی بچی شراب اُسے بھی چکھنے کو مل جاتی۔ گرنام دُکان میں داخل ہوا۔ اُسی لمحے ایک سپاہی بھی دُکان داخل ہوا۔ اس سے پہلے کہ گرنام آرڈر دیتا، سپاہی نے دُکاندار کو اپنی جانب متوجہ کر لیا۔ صوبیدار صاحب نے بہترین شراب منگوائی ہے۔ انسپکٹر صاحب آئے ہوئے ہیں۔“ سپاہی نے گرنام سنگھ کے ذہن میں صبح سے یہ بات گھوم رہی تھی کہ کہیں چچا کا مہمان جگا ڈاکو تو نہیں گاؤں کے لوگوں نے چچا کے خلاف اُس کے کافی کان بھرے تھے۔ لوگوں نے تو اُس سے تک کہا تھا کہ تمہارے باپ اور ماں کو پلیگ کے بہانے درشن سنگھ نے ختم کیا ہے تاکہ باپ کی زمین کا کوئی اور حصے دار نہ بن جائے۔ اس لئے بڑے ہو کر اس کا انجام بھی یہی ہونا ہے۔ لئے گرنام سنگھ دل ہی دل میں چچا سے نفرت کرتا تھا۔ اگر یہی مہمان جگا ڈاکو ہے تو پھر چاچا بدلہ لینے کا یہ سنہری موقع ہے۔ اُس کا دل صبح سے بغاوت پر آمادہ تھا اس طرح جگا بھی ختم ہو اور چاچا بھی جیل کی سلاخوں کے پیچھے پہنچ جاتا اور جگا کے سر پر پانچ ہزار بھی اُسے مل جائیں اگر اُس نے یہ موقع کھو دیا تو وہ کبھی چاچا کے خلاف سر نہیں اُٹھا سکے گا۔ ممکن ہے چاچا کے وہ مارا ہی جائے۔

سپاہی شراب کی بوتلیں لے کر چلا گیا۔ گرنام اُسے جاتے ہوئے دیکھتا رہا۔ دُکاندار کی آواز نے چونکا دیا۔ ”بول گرنام! تجھے کیا چاہئے؟“

”ہوں.....“ گرنام نے چونک کر کہا۔ ”چاچا نے ولایتی شراب کی چار بوتلیں منگوائی ہیں۔“

دُکاندار نے مال نکال دیا۔ اس دوران گرنام نے ذہن میں فیصلہ کر لیا۔ اُس نے کہا۔ ”ابھی رکھیں۔ گاؤں سے دو چار چیزیں لینی ہیں، وہ لے کر واپس آ رہا ہوں۔“

پھر وہ صوبیدار کے گھر گیا۔ اس وقت اُس کے پیر لڑکھڑا رہے تھے۔ مگر واپسی میں اُس کے جسم میں پھرتی تھی۔ ارجن سنگھ نے اُس کی بات سن کر اُسے ولایتی شراب کے دو گھونٹ پلائے۔ گرنام نے عاجزی سے ہاتھ جوڑ کر کہا۔ "آپ کو اطلاع کر دی ہے اس کا پتہ چاچا کو نہیں چلنا چاہئے صاحب!"

پولیس انسپکٹر نے اُسے یقین دلایا۔ "جوان! مت گھبرا۔ تیرا چاچا اب تیرا کچھ نہیں بگاڑ سکے گا۔ اُسے ہتھکڑی ڈال دی جائے گی۔" پھر اُسے خبردار کرتے ہوئے کہا۔ "جب تک ہم وہاں پہنچ نہ جائیں تم کوئی ایسی حرکت نہ کرنا جس سے اُنہیں شک ہو جائے۔ اسی طرح مشغول رہنا جیسے کچھ ہوا ہی نہ ہو۔"

O

اچانک گھوڑی ہنہنائی اور جگت نیند سے چونک پڑا۔ جھونپڑی کا دروازہ کھول کر اُوپر سے دیکھا، مانک اپنے دونوں پیروں پر الف کھڑی ہو کر گرنام پر حملہ کرتی نظر آئی۔ گرنام کے ایک ہاتھ میں ٹیڑھے پھل والا کوئی ہتھیار تھا اور گھوڑی کی گردن کے زخم سے خون بہہ رہا تھا۔ اس سے پہلے کہ جگت آواز دے کر مانک کو روکتا، گھوڑی کے پیر گرنام کے سینے سے ٹکرائے۔ گرنام کی چیخ دُور تک گونج گئی۔ جگت فوراً کود پڑا اور گھوڑی کی لگام پکڑ لی۔ مگر گھوڑی گرنام پر حملہ کرنے کے لئے زور کر رہی تھی۔ بھتیجے کی چیخ سن کر درشن سنگھ بھی جاگ اُٹھا۔ جگت نے دیکھا گھوڑی کو تنے سے باندھنے والی ڈوری درمیان سے کٹی ہوئی تھی۔ گرنام کپکپا رہا تھا۔ پل بھر میں جگت سب کچھ سمجھ گیا۔ اُس نے کہا۔ "لڑکے! تم گھوڑی کو کیوں چھیڑ رہے تھے؟"

گرنام کے ہونٹ ہلے، مگر آواز نہیں نکلی۔ گھوڑی ابھی ٹھنڈی نہیں ہوئی تھی۔ جگت چونک گیا، ضرور کوئی خطرہ ہے۔ اتنی دیر میں درشن سنگھ بھی نیچے آ گیا۔ زمین پر چت پڑے ہوئے بھتیجے کے سینے پر پیر رکھ کر بولا۔ "بول! کیا کر رہا تھا؟"

مگر جواب دینے کی بجائے گرنام سنگھ کھیت کے کنارے کی جانب دیکھنے لگا۔ چاچا کا غصہ جاگ اُٹھا۔ اُس نے گرنام کے جبڑے پر لات ماری۔ "بیوقوف! وہاں کیا دیکھ رہا ہے؟"

جگت کے تیز کانوں نے جیپ کے انجن کی آواز سن لی۔ وہ فوراً گھوڑی پر سوار ہو گیا۔ "درشن سنگھ! تیرے بھتیجے نے غداری کی ہے۔ میں جا رہا ہوں۔ اگر زندہ رہا تو اس کا حساب لینے واپس آؤں گا۔" جگت نے کہا اور گھوڑی کو ایڑ لگا دی۔ ارجن سنگھ نے جیپ سے اُترتے ہی دیکھ لیا کہ جگت فرار ہو رہا ہے۔ اُس نے فوراً دو فائر کئے مگر نشانہ خطا گیا۔ زخمی گھوڑی کھیت پار کر کے تیز رفتاری سے دوڑ رہی تھی۔ ارجن سنگھ جیپ میں بیٹھ کر گرجا۔

"اُس کا تعاقب کرو! آج اُسے زندہ نہیں جانے دُوں گا۔" جیپ جھٹکے سے روانہ ہو گئی۔

"مانک! میری لاج تیرے حوالے ہے۔" جگت نے تعاقب میں آتی ہوئی جیپ کو دیکھ کر گھوڑی سے کہا۔ پھر کمر سے پستول کھینچ کر آنے والی آفت کا مقابلہ کرنے کے لئے تیار ہو گیا۔ گاڑھے کیچڑ کو روندتی ہوئی گھوڑی طوفانی رفتار سے دوڑ رہی تھی۔ جگت کی منزل تین چار فرلانگ کے فاصلے پر بہتی ہوئی نہر تھی۔ اگر وہ وہاں تک سلامت پہنچ جاتا تو ارجن سنگھ کو ڈاج دے سکتا تھا۔



نہر کے بعد چٹانوں کا سلسلہ تھا اور جیپ کے لئے وہ راستہ بیکار تھا۔ اس تین فرلانگ کے فاصلے پر زندگی اور موت کا فیصلہ ہونا تھا۔ دو فرلانگ جگت نے پار کر لئے مگر اب جیپ اور گھوڑی کا درمیانی فاصلہ بہت کم رہ گیا تھا۔ ارجن سنگھ اب برابر فائرنگ کر رہا تھا۔ جگت نے ایک ترکیب آزمائی۔ نہر قریب آ رہی تھی۔ دونوں کنارے چھلک رہے تھے۔ نہر پر ایک پل تھا۔ جگت نے حساب لگایا، ہار جیت کی بازی اسی جگہ ہے۔ اُس نے گھوڑی کے پہلو میں ایڑ لگائی۔ "مانک! اپنی پوری طاقت آزماؤ......" اور مانک تیر کی طرح بڑھی۔

ارجن سنگھ پریشان ہو گیا۔ جگت نہر پار کرنے کی فکر میں تھا۔ جیپ کے لئے وہ راستہ بیکار تھا۔ ارجن سنگھ نے سوچا جگت نہر پار کرتے ہوئے سیلاب میں بہہ جائے گا اس لئے اُسے پل پر سے نشانہ بنانا بہتر رہے گا۔ اُس نے ڈرائیور کو حکم دیا۔ "جیپ کو پل کی طرف موڑ دو!"

گھوڑی جست لگا کر نہر میں کود گئی۔ جگت توازن برقرار رکھنے کی خاطر گھوڑی کی گردن پر جھک گیا۔ ایسا کرتے ہوئے اُس کی پگڑی پانی میں گر گئی۔ گھوڑی سیلاب کا سینہ چیرتی ہوئی آگے بڑھنے لگی۔ وفادار جانور اپنے مالک کے خطرے کو محسوس کر چکا تھا۔ اُس نے جان کی بازی لگا دی۔ ایک دو بار جگت گھوڑی کی پیٹھ سے گرتے گرتے بچا۔ ارجن سنگھ موقع کا منتظر جیپ میں دوڑا آ رہا تھا۔ مگر پھر آخری پانچ منٹ میں جادو سا ہو گیا۔ گھوڑی نہر پار کر کے چٹانوں کے پیچھے غائب ہو گئی اور ارجن سنگھ آنکھیں ملتا رہ گیا...... پھر بھی جگت کے لئے فرار مشکل تھا۔ آدھے گھنٹے ہی میں ارجن سنگھ کی بلائی ہوئی پولیس نے آس پاس گھیرا ڈال دیا۔ اُنہیں اتنا تو یقین تھا کہ جگا کو یہاں سے باہر جاتے کسی نے نہیں دیکھا۔

جگت اس وقت ایک غار میں ہانپتی ہوئی گھوڑی کے عقب میں چھپ کر کھڑا تھا۔ غار کے آس پاس چٹانوں پر گونجتے ہوئے بھاری جوتوں کی آواز اُسے بتا رہی تھی کہ اُسے تلاش کیا جا رہا ہے۔ وہ چٹانوں کے درمیان والے غار میں سانس روک کر چھپا ہوا تھا۔ اُس کی رائفل اور پستول تیار تھی۔

چٹانوں کے درمیان غار میں پھنسا جگت دو تین گھنٹے تک سانس روکے چھپا رہا۔ غار سے باہر گونجتے ہوئے پولیس کے بھاری جوتوں کی آوازیں اُسے چونکا رہی تھیں۔

پتھروں والے راستے پر گھوڑی کے قدموں کے نشان پولیس والوں کو نہیں مل سکے تھے اس لئے ارجن سنگھ کا شک مضبوط ہو گیا کہ جگا فرار نہیں ہو سکا۔ وہ اسی جگہ کہیں چھپا ہوا ہے۔ پھر اکیلا ہے اس لئے مسلح پولیس کے گھیرے سے زندہ بچ کر نہیں جا سکتا۔ پولیس انسپکٹر کے دل میں جگا کو ختم کرنے کی خواہش زور کرنے لگی۔ آخر میں جب وہ اس پر قابو نہ پا سکا تو اُس نے جگا کو تابع ہونے پیغام بھیجا تھا۔ جگا جیسے خطرناک ڈاکو کو چاہے وہ پکڑ نہ سکا لیکن تابع کر لیا یہی اُس کے لئے بڑی بات تھی۔ عزت بھی بچ جائے اور سیٹ بھی سلامت رہے اُس نے یہی سوچا تھا۔ مگر آج جگا اچانک اُس کے چنگل میں پھنس گیا تھا۔ ایسا اچھا موقع پھر کب ملنا تھا؟ تلاش میں ناکام ہونے کے بعد شام ڈھلے ارجن سنگھ اُلجھن میں گرفتار ہو گیا۔ اُس نے آدھی پولیس کی جمعیت کو گاؤں گھیر لینے کی ہدایت دی تا کہ اگر جگا گاؤں میں کہیں چھپا ہو تو باہر نہ نکل سکے۔ مگر سوال یہ تھا کہ جگا سورج کی روشنی میں نظر بچا کر گاؤں میں کیسے داخل ہو سکتا ہے؟ اُس کی گھوڑی کہاں چھپائی جا سکتی ہے؟

ارجن سنگھ اس اُلجھن میں پڑا ہوا تھا، اُس وقت ایک سپاہی نے آکر اطلاع دی۔

"صاحب! جگا کی پگڑی ہاتھ لگی ہے۔ وہ نہر کے کنارے ایک چٹان میں پھنس گئی تھی۔"

ارجن پھر اُلجھن میں پڑ گیا۔ "کیا جگا گھوڑی کے ساتھ نہر میں بہہ گیا؟ مگر یہ کیسے ہوسکتا۔" پھر بھی پولیس کی تقریباً آدھی تعداد کو اُس نے نہر کے راستے پر دوڑا دیا۔ "تلاش کرو! شاید اُس کی گھوڑی کی لاش مل جائے۔" ارجن سنگھ نے ہدایت دی۔ "راستے میں جو بھی نظر آئے اُس سے پوچھ گچھ کرو! ایک گھنٹے کے اندر اندر خبر دو۔"

پھر ارجن سنگھ کچھ پولیس والوں کے ساتھ اُس جگہ کی جانب بڑھ گیا جہاں سے جگت کا صاف تھا۔ مشعل کے اُجالے میں وہ ہر جگہ تلاش کر چکے تھے مگر کہیں انسان یا گھوڑی کے قدموں کے نشا نہیں ملے۔

"اندھیری رات جگا کو فرار ہونے کے لئے کافی تھی۔" ارجن سنگھ ذہن میں سوچتا ہوا خطرہ محسوس کرنے لگا۔ آس پاس کے گاؤں سے جس قدر پولیس مل سکی اُس نے بلالی تھی۔ اس علاقے کے دس میل کے اطراف میں اُس نے پولیس پھیلا کر ناکہ بندی کردی۔ اُس کا حکم تھا کہ کوئی انجان شخص مشکوک حالت میں نظر آئے تو اُسے حراست میں لے لیا جائے۔ اور جو فرار ہونے کوشش کرے اُسے گولی مار دی جائے۔ اگر اس طرح دو چار بے گناہ بھی مارے جائیں تو پرا نہیں۔ ارجن سنگھ دوہرا جوا کھیلنے کے موڈ میں تھا۔

یہ محسوس کر کے کہ پولیس کو اب چٹانوں کی نگرانی سے ہٹا دیا گیا ہے جگت غار سے نکلنے لئے بے تاب ہوگیا۔ وہ سینے کے بل سرکتا ہوا غار کے دھانے پر آگیا اور گردن باہر نکال کر دیکھ لگا۔ جس قدر غار میں اندھیرا تھا اسی طرح برسات کی راتوں کی وجہ سے باہر بھی اندھیرا تھا۔ اندھیرا اُس کے لئے پناہ بنا ہوا تھا۔ کھلی ہوا کے ٹھنڈے جھونکے اُس کی گھبرائی ہوئی سانسوں زندگی بخش رہے تھے۔ تازہ ہوا کے جھونکوں نے اُس میں تازگی بھر دی۔ وہ بہت دیر تک اسی طرح پڑا رہا۔ وہ زمین پر کان لگا کر سن گن لے رہا تھا تاکہ اگر آس پاس پولیس چھپی بیٹھی ہو تو اس صورت میں خطرہ مول لینا اچھی بات نہیں تھی۔ نہر میں پانی کے تیزی سے بہنے کی آواز فضا میں عجیب سا جلترنگ بجا رہی تھی۔ گھوڑی کو ساتھ لے کر باہر جانا مناسب نہیں تھا۔ اس طرح فرار ہو مشکل تھا۔ پولیس کس جگہ اور کہاں موجود ہوگی؟ اس کا اُسے اندازہ نہیں تھا۔ پھر کیا کرنا چاہئے کیا اُسے گاؤں میں داخل ہوجانا چاہئے؟

جگت جب زیادہ اُلجھن میں پھنس جاتا تو اس صورت میں ہر معاملے کو وہ قدرت کے سپرد کر دیتا تھا۔ اُسے یقین تھا کہ چاہے جتنی ہوشیاری سے کام لے اگر قدرت اُس کی مدد نہ کرے تو وہ کبھی پولیس کی دسترس سے نہ بچ پائے۔ اگر قدرت نے اُس کا ساتھ دیا تو اس صورت میں، پولیس کے برابر سے بھی گزر جائے، پھر بھی اُس کا کچھ نہیں بگڑے گا۔ کچھ دیر تک وہ پتھر پر سر رکھ کر سوچ میں ڈوبا رہا۔ اُس کی نظریں سیاہ آسمان کو گھور رہی تھیں۔ وہ یاد کر رہا تھا کہ اس گاؤں میں اُس کا جاننے والا کون ہے؟ اچانک ایک ستارہ ٹوٹا۔ کیونکہ اب برسات کی بدلیاں بکھر گئی تھیں اور آسمان پر تارے نظر آنے لگے تھے۔ جگت تارے کے ٹوٹنے سے چونک گیا۔ کیا یہ قدرت کا اشارہ



تھا؟ ٹوٹتے ہوئے تارے کو نیک شگون سمجھتا تھا۔ ایک بار اُسے اس کا تجربہ بھی ہو چکا تھا۔ پھر تارا گاؤں کی طرف ٹوٹ کر گرتا دکھائی دیا تھا۔ اُس نے فیصلہ کر لیا۔ وہ غار میں لوٹ گیا۔ مانک کے سر پر پیار سے ہاتھ پھیرا، گردن تھپتھپائی، پھر محبت سے بولا۔

"مانک! تجھے اکیلی چھوڑ کر جا رہا ہوں۔ مجھے جانا پڑ رہا ہے۔ مگر میں جلد تجھے لینے آؤں گا۔ اُس وقت تک تم یہیں رہو گی۔" مانک جگت کا ہاتھ چاٹنے لگی اور اُس کے جسم سے گردن رگڑنے لگی۔ جگت نے اندھیرے میں چمکتی مانک کی آنکھوں میں پیار دیکھا۔ یہ بے زبان جانور اُسے کس قدر پیار کرتا تھا۔ ایک لمحے کے لئے اُس نے مانک کو ساتھ لے جانے کے متعلق سوچا، پھر دل مضبوط کر کے گھوڑی کی پشت تھپتھپائی اور باہر نکل آیا۔ رائفل کو کرتے اور لنگی کے نیچے چھپا کر اُس نے ہاتھ میں پستول تھام لی، پھر پہلو کے بل سرکتا ہوا ایک کے بعد ایک چٹانیں پار کرنے لگا۔ ہر طرف سناٹا تھا، پھر بھی وہ پوری طرح چوکنا تھا۔ آہستگی سے وہ کنارے کے قریب پہنچ گیا۔ گاؤں میں داخلے کے لئے اُسے کسی محفوظ راستے کی تلاش تھی۔ وہ ابھی چند قدم ہی آگے بڑھا تھا کہ اُسے نہر کے کنارے پر کچھ انسانی سائے حرکت کرتے نظر آئے۔ دو ایک لالٹینیں بھی جلتی نظر آ رہی تھیں۔ جگت رُک گیا۔ پہلے تو وہ بھڑک گیا۔ سوچنے لگا شاید پولیس گشت کر رہی ہے۔ پھر یقین کرنے کی خاطر زمین پر لیٹ کر اُس نے زمین سے کان لگا دیئے۔ وہ اُن کی باتیں سننے لگا۔ آواز سنائی دی مگر الفاظ سمجھ میں نہیں آ رہے تھے۔ پھر اُن کی حرکات دیکھنے لگا۔ اُس نے دیکھا کچھ لوگ نہا رہے تھے، کچھ نہا کر کھلے بالوں کو باندھ رہے تھے۔ اس غلط وقت نہانا کچھ عجیب سی بات تھی مگر اچانک کسی کی سسکی سنائی دی اور جگت کے ذہن میں روشنی ہوگئی۔ وہ مُردے کے ساتھ آنے والے لوگ تھے جو اپنے مُردے کو جلا کر نہر میں نہا رہے تھے۔ قدرت نے یہ بہترین موقع فراہم کیا تھا۔ اگر وہ ان میں مل جائے تو گاؤں میں داخل ہونا آسان تھا۔ مگر رائفل ساتھ رکھنا ممکن نہیں تھا۔ میت میں جانے والوں کے پاس رائفلیں نہیں ہوتیں۔ اُس نے رائفل اور کارتوس کا پٹہ ایک بڑے پتھر کے نیچے جگہ بنا کر رکھ دیا، پھر آہستہ آہستہ نہانے والوں کی جانب بڑھا۔ سر کے بال کھول دیئے۔ نزدیک پہنچا، نہر کے پانی میں سر ڈبویا تاکہ نہانے کا بہانہ کیا جاسکے۔ اُن کی آپس کی باتوں سے پتہ چلا کہ کوئی نوجوان مر گیا تھا۔ یہ موت چیچک کے مرض سے ہوئی تھی۔ مرنے والے کا باپ اب بھی سسک رہا تھا۔ جگت کو یقین ہوگیا کہ اُس کی موجودگی کو کسی نے محسوس نہیں کیا۔ تھوڑی دیر کے بعد سب جانے کی تیاری کرنے لگے۔ لالٹین کے ہلکے اُجالے میں جگت ترچھی نظروں سے اُن کے درمیان اپنی جان پہچان والے کسی چہرے کی تلاش میں تھا۔ آنکھوں کو ناکامی ہوئی۔ مگر ایک لفظ سن کر کان چوکنے ہوگئے، وہ لفظ تھا "سنت سنگھ" جگت نے دماغ پر زور دیا۔ نہر کے قریبی گاؤں کے مکھیا کا نام بھی سنت سنگھ ہی تھا۔ دوسرے اُس سے پوچھ رہے تھے۔ "اب چلیں مکھیا جی......؟"

اس سے اُس نے اندازہ لگایا کہ یقیناً وہی شخص مکھیا ہے۔ سنت سنگھ نے سال بھر پہلے جگت کو پیغام بھیجا تھا کہ ہم تمہاری طرف دوستی کا ہاتھ بڑھاتے ہیں۔ تم ہمارے گاؤں کو نہیں لوٹو گے۔ اس کے بدلے میں ہم تمہارے گروہ کو بوقت ضرورت مدد دیں گے اور ہماری دوستی پولیس پر ظاہر نہ ہو

تھی۔ جگت کو یاد آ گیا۔ حالانکہ جگت نے اس بات پر قہقہہ لگایا تھا۔ مگر اس گاؤں میں ڈاکہ ڈالنے کا موقع نہیں آیا تھا۔ اب اس صورتِ حال میں اُسے سنت سنگھ سے فائدہ اُٹھانا تھا۔ گاؤں کی طرف بڑھتے سوگواروں کے ساتھ وہ بھی چلنے لگا۔ اُس نے بھیگے بالوں سے چہرہ ممکن حد تک چھپا لیا تھا اور اب پستول بھی اُس کے ہاتھ میں نہیں تھا۔ پہلے جگت درمیان میں چل رہا تھا مگر آہستہ آہستہ سرکتا ہوا وہ گاؤں کے مکھیا کے برابر پہنچ گیا۔ گاؤں میں داخل ہوتے ہی مسلح پولیس نظر آنے لگی۔ جگت سر جھکا کر چلنے لگا۔ اس سے پہلے کہ مرنے والے کا گھر قریب آئے اور سب منتشر ہو جائیں وہ اپنا مقصد پورا کر لینا چاہتا تھا۔ جگت نے سنت سنگھ کے پہلو میں ہلکا سا ٹھوکا دیا۔ سنت سنگھ نے اُس کی طرف دیکھا۔ اُسے یہ شخص اجنبی دکھائی دیا۔ جگت نے ناک پر اُنگلی رکھ کر اُسے چپ رہنے کا اشارہ کیا۔ مکھیا ہوشیار ہو گیا۔ جگت نے دھیمی مگر سخت آواز میں کہا۔

"میں جگا ہوں اور آج تمہارا مہمان بننے کے لئے آیا ہوں۔ کیا تم پر اعتماد کر سکتا ہوں؟"

مکھیا سوچ میں ڈوب گیا۔ عجیب کشمکش کی گھڑی تھی۔ سارا گاؤں پولیس نے گھیرا ہوا تھا اور گاؤں کے مکھیا کی حیثیت سے پولیس کا ساتھ دینا اُس کا فرض تھا۔ لیکن دوسری طرف ڈاکو اُس سے پناہ مانگ رہا تھا۔ اس گاؤں والوں کو جگا نے کبھی نہیں ستایا تھا۔ اس احسان کا بدلہ گاؤں کی جانب سے چکانے کی ذمہ داری اب مکھیا پر آ گئی تھی۔ یہ سوچنے کا وقت نہیں تھا۔ اُس نے صرف اتنا کہا۔

"بے دھڑک میرے ساتھ چلو۔" اور جگت کسی کی نظروں میں آئے بغیر مکھیا کے گھر میں داخل ہو گیا۔ گھر میں داخل ہوتے ہی مکھیا کی عورت نے کہا۔

"پولیس انسپکٹر صاحب آئے ہیں۔ وہ آج رات اسی گاؤں میں ٹھہریں گے۔ کہتے ہیں جگا ڈاکو گاؤں میں داخل ہو گیا ہے اس لئے آپ کو کھانا کھا کر اُن سے ملاقات کے لئے جانا ہے۔"

سنت سنگھ نے جگا کی جانب دیکھا، جگت نے مکھیا کی نظروں سے جھلکتا ہوا اعتماد پہچان لیا۔

مکھیا نے لباس تبدیل کر کے بیوی سے کہا۔ "ان مہمان کو میں گندم دکھاؤں۔ سودا کر کے پھر کھانا کھاؤں گا۔ نہر پر ان سے ملاقات ہو گئی تھی۔"

"پھر میں مہمان کا کھانا بھی تیار کرتی ہوں۔" یہ کہتی ہوئی وہ باورچی خانے میں چلی گئی۔ مکھیا کے گھر کے عقب میں گائے بھینس باندھنے کی جگہ بنی ہوئی تھی۔ اُس کے برابر گندم اور اناج بھرنے کا لکڑی کا بنا ہوا گودام تھا۔ سنت سنگھ جگا کو وہاں لے گیا۔ وہاں گندم کی لاتعداد بوریاں چنی ہوئی تھیں۔

"آپ یہاں چھپ جائیں! گرو گوبند کی کرپا سے آپ کو آنچ نہیں آئے گی اور ہمارے گاؤں کی لاج رہ جائے گی۔" پھر جاتے ہوئے مزید کہا۔ "آپ کی مہمان نوازی کرنے کو بہت جی چاہتا ہے مگر مجبوری ہے۔"

"ایسی فکر نہ کریں۔ مجھے تو اپنی ذات کا تحفظ مل جائے یہی سب سے بڑی مہمان نوازی ہے اس وقت۔ ورنہ جان جوکھوں میں ڈال کر ایسے کٹھن وقت میں کون ڈاکو کی مدد کرتا ہے؟"

اندر سے عورت کی آواز سنائی دی۔ مکھیا گودام کے دروازے بند کر کے جلدی سے اندر چلا گیا۔ گھر والی کو سمجھا دیا کہ بیوپاری جلدی میں تھا اس لئے کھانے کے لئے نہیں آیا۔ پھر اُسے



سمجھایا۔ "مگر تم کسی سے سودے کی بات نہیں کرو گی۔ گاؤں میں جوان لڑکے کی موت ہو اور ہم بیوپار کریں، لوگوں کو پتہ چلا تو برا مانیں گے۔" پھر مکھیا انسپکٹر سے ملنے تھانے چلا گیا۔

آدھی رات تک مکھیا ارجن سنگھ کی خدمت میں رہا۔ ارجن سنگھ پُر یقین لہجے میں بار بار کہہ رہا تھا۔ "جگا گاؤں میں چھپا ہوا ہے۔ کل صبح میں ایک ایک گھر کی تلاشی لوں گا۔ آپ کو کسی پر شک ہو تو اشارہ کر دینا۔ جگت کے آدمی تو ہر جگہ موجود ہوتے ہیں۔"

"صاحب! ہمارے گاؤں میں اُس کا کوئی مخبر نہیں ملے گا۔ یہاں وہ کبھی ڈاکہ ڈالنے نہیں آیا۔ پھر بھی آپ کہتے ہیں تو ہم ہر گھر کی تلاشی دیں گے۔" مکھیا نے ارجن سنگھ سے کہا۔

رخصت ہوتے وقت ارجن سنگھ نے کہا۔ "کل صبح میں خود تمہارے گھر آؤں گا۔ پھر ہم تلاشی شروع کریں گے۔"

سنت سنگھ کا دل دھڑکنے لگا۔ کہیں پولیس انسپکٹر کو شک تو نہیں کہ جگا اس کے گھر میں ہے؟

O

نانا سے ملاقات کے لئے جاتے ہوئے جگت نے وعدہ کیا تھا کہ صبح لوٹ آؤں گا۔ مگر دوپہر تک اُس کی واپسی نہیں ہوئی تو بچن اور ویرو فکر مند ہو گئے۔ ہنومان بھی بے چین ہو گیا کہ کہیں کوئی غلط بات تو نہیں ہو گئی؟ شام تک ضبط کر کے انتظار کیا، پھر سب کے دل دھڑکنے لگے۔ ویرو کے علاوہ ہنومان بھی بار بار بے چینی کا اظہار کر رہے تھے۔

"تم نے اُسے اکیلا کیوں جانے دیا؟ میں اپاہج ہوں اس لئے وہ میری بات نہیں سنتا۔ میں نے کبھی اُسے اکیلا نہیں چھوڑا تھا۔"

"جگت کو کچھ ہوا تو چھپ نہیں سکتا۔ دن کے وقت نکل نہیں سکا ہوگا تو رات کو لوٹ آئے گا۔" بچن نے کہا۔

ویرو دن بھر بھوکی رہی۔ وہ آئیں گے تو میں کھانے کو ہاتھ لگاؤں گی۔ یہ عہد اس نے دل میں کیا تھا۔

رات خبر ملی۔ "پولیس نے جگت کا تعاقب کیا ہے۔ نہر گاؤں گھیر لیا گیا ہے۔ دو سو سے ڈھائی سو پولیس والوں کا وہاں پڑاؤ ہے۔" پیغامبر نے بتایا۔ ہنومان غصے میں بپھر گیا۔

"میں نہ کہتا تھا تم لوگوں کی لاپرواہی کبھی اُس کی جان لے جائے گی۔"

بچن گہری سوچ میں ڈوب گیا۔ ویرو اُس کے پاس آ کر کہنے لگی۔ "بچن بھائی! جس طرح ممکن ہو اُسے پولیس کے پنجے سے چھڑائیں۔ بھگوان چندن کور کا سہاگ برقرار رکھے۔" یہ کہہ کر ویرو رونے لگی۔ بچن نے سب ساتھیوں کو اکٹھا کیا۔ صورتِ حال سمجھائی۔

"آج ہمارا امتحان ہے۔ جگت کو چھڑانے کے سلسلے میں ضرورت پڑنے پر ہم میں سے ہر ایک جان پر کھیل جائے گا۔ سب لوگ بھیس بدل لیں۔ رائفل چھپا کر نہر گاؤں میں منتشر ہو کر گھومنا ہے۔ جگت کہاں چھپا ہوا ہے؟ اس کی اطلاع حاصل کر کے ایک دوسرے تک پہنچانی ہے۔ پھر سب مل کر اُسے وہاں سے نکال لائیں گے۔" آخر میں کہا۔ "اور اگر جگت پولیس کے چنگل میں پھنس جائے تو اس صورت میں اندھا دھند فائرنگ کر کے اُسے نکل جانے کا موقع فراہم کریں

گے۔"

نصف شب تک جگت کے تمام ساتھی نہر گاؤں میں داخل ہو چکے تھے۔ گاؤں کے حالات کافی خراب تھے۔ گاؤں کے لوگ ساری رات سو نہیں سکے۔ گاؤں میں اتنی ساری پولیس کبھی نظر نہیں آئی تھی۔ گھر گھر جگا کی باتیں ہو رہی تھیں۔

صبح اُٹھ کر کھیا خود بھینس دوہنے بیٹھ گیا۔ گھر والی سے کہا۔ "پولیس انسپکٹر صاحب ناشتہ یہاں کریں گے لہٰذا جلدی جلدی دو چار اچھی چیزیں بنا دو۔" پھر بڑبڑایا۔ "ڈاکو کو پکڑنے کے لئے پولیس بیچارے گاؤں والوں کو پریشان کرے گی۔" پھر نجانے کیوں اپنی بھینس کی طرف دیکھ کر بولا۔ "بھگوی! تجھے معلوم ہے اُس درشن سنگھ نے اپنے بھتیجے کو قتل کر دیا۔ بھتیجا جگا ڈاکو کے متعلق پولیس کو خبر دے آیا تھا۔ پھر درشن سنگھ اُسے کس طرح زندہ رہنے دیتا؟ یہ حقیقت ہے۔"

بھگوی بھینس کے بہانے وہ جگت تک یہ پیغام پہنچا رہا تھا۔ "قتل کر کے بیچارہ فرار نہ ہو سکا۔ اب ساری زندگی جیل میں گزرے گی۔ پھانسی پر لٹکا دیا جائے گا۔ مگر کچھ بھی ہو، سکھ بچہ مہمان کی خاطر جان دے رہا ہے۔" آخری جملہ اُس نے جگت کو اطمینان دلانے کے لئے کہا تھا۔

وہ مزید کہہ رہا تھا۔ "آج گاؤں کے تمام گھروں کی تلاشی ہو گی۔ مگر جگا گاؤں میں ہو تو انہیں ملے۔" یہ سن کر گندم کی بوریوں کے پیچھے چھپا ہوا جگا مسکرا دیا۔ اچھا ہوا اس نے کھیا کے گھر میں پناہ لے لی۔ اچانک کھیا نے گودام کا دروازہ کھول کر آدھا پتیلا دودھ اندر سرکا دیا۔ "کل رات کے بھوکے ہو۔ پی جانا۔"

اسی لمحے دروازے پر ارجن سنگھ کی آواز سنائی دی۔ "کھیا کہاں ہیں؟" پھر ارجن سنگھ سیدھا باڑے میں آ گیا۔ "کیا حال ہے کھیا جی..... کس سے باتیں کر رہے ہو؟" ارجن سنگھ نے پوچھا۔

کھیا ہوشیار ہو گیا۔ وہ ہنس کر بولا۔ "آیئے آیئے صاحب! کس سے باتیں کروں گا یہاں! ہماری بھگوی کی یہ عادت ہے کہ کچھ بولتے رہیں، تبھی ٹھیک طرح دودھ دیتی ہے۔" پھر آدھی بھری ہوئی بالٹی اُٹھا کر ارجن سنگھ کو گھر میں لے آیا۔ "آیئے بیٹھئے!" کھیا نے کہا۔ ارجن سنگھ ایک چارپائی پر بیٹھ گیا۔ کھیا کی گھر والی نے دودھ کی بالٹی دیکھ کر پوچھا۔ "کیوں..... بھگوی نے آج صرف اتنا سا دودھ دیا؟"

"کبھی ایسا بھی ہو جاتا ہے۔ جانور کبھی کم دودھ بھی دیتا ہے۔ کیا ہوا؟" کھیا نے اپنی بیوی کو گھورتے ہوئے کہا۔

سارا دن تلاشی ہوتی رہی۔ کئی مشکوک لوگوں کو دھمکایا گیا۔ کسی کو انعام کا لالچ دیا گیا۔ "دیکھو اگر جگا تمہارے گاؤں سے پکڑا گیا تو اس گاؤں کا نام پورے پنجاب میں مشہور ہو جائے گا۔" یہ کہہ کر اُس نے لوگوں کو جوش دلانے کی کوشش کی۔ مگر اُس کی تمام ترکیبیں بیکار ثابت ہوئیں۔ کھیا سوچ رہا تھا پولیس انسپکٹر تھک کر لوٹ جائے گا مگر ارجن سنگھ نے پُر یقین لہجے میں کہا۔

"جگا اسی گاؤں میں چھپا ہوا ہے۔ میں اُس کا پتہ نکالے بغیر نہیں جاؤں گا۔ دیکھوں گا کتنے دن تک چھپا رہے گا؟" کھیا پولیس انسپکٹر سے الگ ہو کر گھر جانے کی فکر میں تھا مگر اُسے ارجن سنگھ الگ نہیں ہونے دے رہا تھا۔ "تم فی الحال میرا ساتھ دو! میرے ساتھ کھانا پینا رہے گا۔ دونوں



باتیں کریں گے۔" ارجن سنگھ نے کہا۔

کھیا نے سر ہلا دیا۔ مگر اُس کا دل دھڑک رہا تھا۔ گودام کی چابی تو اُس کے پاس تھی اس لئے اُسے اس بات کی فکر نہیں تھی۔ مگر جگا وہاں بھوکا پیاسا پڑا رہے گا اُسے یہ بے چینی ضرور تھی۔ ارجن سنگھ یہاں سے ہٹنے کا نام نہیں لے رہا تھا۔

بچن نے نہر سے پانچ میل دُور پڑاؤ ڈالا تھا۔ ہر دو چار گھنٹے بعد پیغامبر آ کر اطلاع دے رہا تھا۔ مگر جگت کہاں چھپا ہوا ہے؟ اس کی اطلاع اُنہیں ابھی نہیں ملی تھی۔ بچن نے اندازہ لگایا جگت گاؤں ہی میں ہے۔ ورنہ وہ ضرور ٹھکانے پر پہنچ گیا ہوتا۔ دو دن بیت گئے۔ پولیس ہٹنے کو تیار نہیں تھی۔ جگت باہر نکل نہیں سکتا تھا۔ بچن بھی بے بس تھا۔ جب تک جگا کے بارے میں علم نہ ہو کہ وہ کہاں چھپا ہوا ہے وہ کچھ نہیں کر سکتا تھا۔ دوسرے دن گاؤں کے تمام گھروں کی تلاشی ختم ہو گئی۔ اس کے بعد ارجن سنگھ نے کہا۔ "سنت سنگھ! اب تمہارا گھر باقی ہے۔"

کھیا بھڑک گیا، مگر فوراً اُس نے اپنے آپ پر قابو پا لیا۔ "صاحب! میرا گھر بھی آپ کا اپنا گھر ہے۔ آپ کے لئے دروازے کھلے ہیں۔ ابھی چلیں۔"

ارجن سنگھ زیرِ لب مسکراتا رہا۔ اتنی دیر تک سنت سنگھ کا دل تڑپتا رہا۔ آخر ارجن سنگھ بولا۔ "کھیا! تمہارے گھر کی تلاشی ہو سکتی ہے؟ اگر ایسا ہو تو پورے گاؤں کا ناک کٹ جائے گا۔" ارجن سنگھ کی بات پر کھیا نے اطمینان کی سانس لی۔

"صاحب! یہ آپ کی مہربانی ہے۔ ویسے جگا گاؤں میں ہو تو خالی ہاتھ آپ کو واپس نہ لوٹاؤں۔" کھیا نے کہا۔ ارجن سنگھ پھر دوسری باتوں میں مشغول ہو گیا۔

بچن نے تیسری رات ایک ترکیب آزمائی۔ نہر گاؤں سے گیارہ میل دُور کے گاؤں پر ڈاکہ ڈالا۔ لوٹ کا مال لے کر جاتے ہوئے گاؤں والوں کو اُس نے چیلنج کیا۔ "اپنے پولیس انسپکٹر سے کہنا کہ جگا کو پکڑنے کے لئے اُسے دوسرا جنم لینا پڑے گا۔"

ڈاکے کی اطلاع ملتے ہی ارجن سنگھ غصے سے پاگل ہو گیا۔ کیا جگا فرار ہونے میں کامیاب ہو گیا؟ وہ تین دن سے دو سو پولیس والوں کا پڑاؤ ڈالے یہاں پڑا ہوا تھا اور وہاں سے صرف دس میل دُور جگا گاؤں کو لوٹ کر چلتا بنا۔ چوتھے دن بجھے ہوئے دل سے ارجن سنگھ نے کھیا سے کہا۔ "تمہاری بات صحیح تھی۔ جگا گاؤں میں نہیں تھا۔" پھر پولیس وہاں سے ہٹا لی گئی۔ رات جگت کو گندم کی بوریوں کے پیچھے سے نکالا تو اُس کا جسم جل رہا تھا۔ بھوک پیاس اور جاگتے رہنے سے اُس کی حالت خراب تھی۔ جگت کھیا سے لپٹ گیا۔

"سنت سنگھ! تمہاری مہمان نوازی زندگی بھر نہیں بھولوں گا۔ تم نے جان کی بازی لگا کر میری حفاظت کی اس کا احسان موقع ملنے پر چکاتا نہیں بھولوں گا۔" جگت نے بھاری لہجے میں کہا۔

"میں نے تو صرف گاؤں کی عزت بچانے کی کوشش کی تھی۔ جگا جیسا دلیر ڈاکو ہمارے گاؤں سے گرفتار ہو تو ہمیں ڈوب مرنا چاہئے۔" سنت سنگھ نے پُرخلوص آواز میں کہا۔ پھر ہاتھ میں تھامی ہوئی بڑی سی پوٹلی جگت کو تھماتا ہوا بولا۔ "اس میں کھانا ہے۔ راستے میں پیٹ بھر لینا! بھوکے پیٹ مہمان کو رخصت نہیں کرنا چاہئے۔ میں اس صورتحال میں تمہیں روکوں گا نہیں۔" کھیا نے کہا۔

جگت رات کے اندھیرے میں لپٹا گاؤں سے باہر نکل گیا۔ باہر نکلتے ہی اُس کا دل دھڑکنے لگا..... گھوڑی کا کیا ہوگا؟ تین دن سے وہ اُس کی خبر نہیں لے سکا تھا۔ چٹانوں کے درمیان غار میں نظر پڑتے ہی اُس کے پیر زمین سے چپک گئے..... گھوڑی چت پڑی ہوئی تھی۔ اُس کے اگلے پیر مُڑ گئے تھے، منہ پھٹا ہوا تھا..... آنکھیں بجھ چکی تھیں..... جگت لرز گیا۔

"مانک! تجھے کیا ہوا.....؟" جگت نے چیخ کر کہا اور گھوڑی سے لپٹ کر بلک بلک کر رونے لگا۔ گھوڑی اُس کے حکم کے مطابق وہاں سے نہیں ہٹی تھی، بھوکی پیاسی تڑپ تڑپ کر مرگئی۔ مالک کو بچا کر خود ختم ہوگئی۔ یہ جانور کی وفاداری اور قربانی کی ایک روشن مثال تھی۔ اس وفادار جانور نے مرتے ہوئے کتنی تکلیف اُٹھائی ہوگی؟ جگت کو اپنی ذات سے نفرت ہوگئی۔ صرف اپنی جان بچانے کی خاطر وہ کیوں اتنے طویل عرصے چھپا رہا؟ مانک کی لاش پر مٹھی بھر دھول چڑھاتا ہوا وہ بھرائی ہوئی آواز میں صرف اتنا بولا۔

"مانک! مجھے معاف کرنا۔ میں صرف اتنی دُعا کرتا ہوں کہ بھگوان اگلے جنم میں مجھے تیرا غلام بنائے تاکہ میں اس جنم کا بدلہ اُتار سکوں۔"

جگت صحیح سلامت اپنے ٹھکانے پر پہنچ گیا مگر اُس کا دل اپنی پیاری گھوڑی مانک کی موت سے سخت غمگین تھا۔ پلک جھپکتے ہی گولی مار کر کسی کی بھی جان لے لینے والا سخت دل جگا ڈاکو ایک جانور کی موت پر اتنا اُداس ہو جائے گا یہ بظاہر سمجھ میں آنے والی بات نہیں تھی۔ مگر حقیقت یہی تھی۔ اُسے اس بات پر زیادہ افسوس تھا کہ مانک کی موت اُس کی لاپرواہی کا نتیجہ تھی۔ جگا نے مانک پر سوار ہو کر بڑے کارنامے انجام دیئے تھے۔ حالانکہ بے زبان جانور بول کر اُس کا ساتھ نہیں دے سکتا تھا مگر ہر آفت کے وقت مانک نے اُس کی پوری حفاظت کی تھی۔ وہ گھوڑی بھوکی پیاسی مرگئی؟ جگا نے کبھی سوچا بھی نہیں تھا کہ اس کے اتنے سارے جرائم کا بھگوان کیا بدلہ دے گا؟ مگر گھوڑی کی موت نے اُس کی رُوح کو بے چین کر دیا۔ اپنی جاں نثار گھوڑی کی جدائی کے جھٹکے نے پہلی بار بغاوت کے خلاف اُس کے دل میں نفرت پیدا کی۔ اُس کا جی چاہتا تھا کہ وہ اپنے ساتھیوں سے کہہ دے "آج سے بغاوت ختم" مگر اُسے دیکھ کر اُس کے ساتھی مسرت سے ناچنے لگے۔ بچن دوڑ کر اُس سے لپٹ گیا۔

"یہ چار دن ہم نے سسکتے ہوئے گزارے ہیں۔" اتنا کہتے ہوئے اُس کی آواز بھرا گئی۔ ہنومان نے کھڑے ہونے کی کوشش کی مگر بستر پر گر پڑا۔ جگت نے دوڑ کر اُسے سنبھال لیا۔ ویرو دوڑ کر کمرے میں آگئی۔ جگت سے آنکھیں ملتے ہی اُس کی بڑی بڑی آنکھیں برسنے لگیں۔ جگت کو اُس کے آنسو خشک کرنے کی خواہش ہوئی، اُسے بانہوں میں لے کر پیار کرنے کو جی چاہا مگر سب کی موجودگی کے سبب وہ ایسا نہ کر سکا۔

"چار دن سے بغیر کچھ کھائے تمہارا انتظار کر رہی تھی۔" ہنومان نے بتایا۔ "اس کی حالت ہم سے دیکھی نہیں جاتی تھی۔" پھر ویرو کو سمجھانے لگا۔ "اب کیوں رو رہی ہو ویرو بہن! یہ صحیح سلامت لوٹا ہے۔ اس خوشی میں کوئی اچھی چیز پکالو!"

ویرو نے آنسو پونچھ لئے۔ "میں پہلے دیوی کے درشن کر آؤں۔ میں نے بکرے کی قربانی کی



منت مانی ہے۔ اس کا پرساد ہم سب کھائیں گے۔"

مگر جگت کے چہرے پر مسرت نظر نہیں آرہی تھی۔ اُس نے بھاری آواز میں کہا۔ "تم ضرور دیوی کی منت کرو۔ مگر میں کھاؤں گا نہیں۔"

سب اُس کے اُداس چہرے کو دیکھنے لگے۔ پھر اُس نے بتایا۔ "آج خوشی کا دن نہیں، سوگ کا دن ہے۔ مانک مرگئی۔ میری حماقت کی وجہ سے....." فقرہ ادھورا چھوڑ کر اُس نے مجرم کی طرح سر جھکا لیا۔

مانک ساتھ کیوں نہیں آئی؟ یہ بات سب لوگ خوشی میں بھول گئے تھے۔ یہ سن کر سب خاموش ہو گئے۔ سر جھکا کر بیٹھے جگت کی آنکھوں کے آنسو ہنومان نے دیکھ لئے۔ وہ اچھی طرح جانتا تھا کہ جگت کو مانک سے کتنا پیار تھا۔ ایک بار جگت نے کہا تھا۔ "ہنومان! ایک تم، دوسری مانک۔ تم دونوں کے بغیر میں قانون سے زیادہ دن بغاوت نہیں کر سکتا۔" ہنومان سوچنے لگا، وہ اپاہج بن گیا اور مانک مرگئی..... اس مایوسی میں جگت ہمت تو نہیں ہار جائے گا؟ اُس نے جگت کا دُکھ ہلکا کرنے کے لئے کہا۔

"یہ تو بتاؤ کہ تم کس طرح پھنس گئے؟"

جگت نے پوری تفصیل سنا دی۔ "نہر گاؤں کے کھیا نے ہمت نہ دکھائی ہوتی تو میں تمہارے سامنے موجود نہ ہوتا۔"

"مگر ہمارے بچن نے بھی ذہانت کا کم مظاہرہ نہیں کیا۔ تمہارے نام سے برابر والے گاؤں میں ڈاکہ ڈال کر ارجن کو چکمہ دے دیا۔ وہ ہاتھ ملتا رہ گیا ہوگا نالائق۔" ہنومان نے ارجن سنگھ پر غصہ نکالا۔

مگر ویرو اُن سب سے الگ کچھ اور بات ہی سننے کا انتظار کر رہی تھی کہ نانا نے اُسے کیوں بلایا تھا؟ جگت ویرو کی فکر سمجھ گیا۔ کچھ دیر خاموش رہ کر بولا۔ "نانا نے کہا ہے کہ مجھے بغاوت ختم کر دینی چاہئے۔" پھر سرد آہ بھر کر بولا۔ "ارجن سنگھ سودے بازی کرنے پر تیار ہو گیا ہے۔"

"کیا.....؟" بچن بھڑک اُٹھا۔ اُس نے غصے بھری آواز میں کہا۔ "پولیس سے ہاتھ ملائے جائیں؟"

"نانا کو ڈر ہے کہ پولیس گھر والوں کو بہت زیادہ پریشان کرے گی۔ زمین اور جائیداد ضبط کر کے سب کو تباہ کر دے گی۔" جگت نے اسی طرح کہا جیسے بچن کی بات سنی ہی نہ ہو۔ جگت ساتھیوں کے خیالات جاننا چاہتا تھا۔ اُس نے دیکھا ویرو کا چہرہ بجھ گیا۔ ہنومان نے منہ بنا لیا اور بچن دانت پیسنے لگا۔

"اس کا مطلب ہے وہ دھونس دھمکی کے ذریعے تم پر قابو پانا چاہتا ہے۔" بچن کا چہرہ سرخ ہو گیا۔

"قابو؟....." جگت آنکھیں پھیلا کر بولا۔ "قابو کرنے کی بات کرنے والے کو میں تباہ کر دوں گا۔" پھر دھیمے لہجے میں بولا۔ "وہ سودا کرنا چاہتا ہے۔ مجھے بچا کر اپنی کرسی کی حفاظت کرنا چاہتا ہے۔"

''نانا کو کیا جواب دیا؟'' بچن نے جلدی سے سوال کیا۔

جگت مسکرایا۔ ''نانا نے جواب نہیں مانگا بلکہ سوچنے کی بات کی ہے۔ لومڑی جیسے بدمعاش، چیتے جیسے چالاک اور بھیڑیئے جیسے دغاباز ارجن سنگھ پر اعتماد کرنے کے متعلق میں کبھی سوچ بھی سکتا ہوں؟'' جگت کے اس جواب پر بچن نے اطمینان کی سانس لی مگر ویرو بے چین ہوگئی۔

''پھر تو نانا ناراض ہوگئے ہوں گے۔'' ویرو نے کہا۔

''ہاں..... مگر ارجن سنگھ نے جس طرح چار دن ہر طرف گھیرا ڈالا تھا یہ سن کر نانا کو خیال آ جائے گا کہ وہ مجھے زندہ یا مُردہ پکڑنے کا خواہشمند ہے۔'' جگت نے مسکرا کر کہا۔

''میری سمجھ میں نہیں آتا کہ نانا جیسے مغرور شخص تمہیں ایسا مشورہ کیسے دے سکتے ہیں؟'' وہ کسی کی دھونس، دھمکی میں آنے والے نہیں ہیں۔'' ہنومان کب سے یہ سوچ رہا تھا مگر اُسے سوال کرنے کا موقع نہیں ملا۔ ایک پیغامبر ہانپتا ہوا داخل ہوا۔

اُس نے پولیس کے تازہ اعلان کے بارے میں بتایا کہ پولیس نے نئے احکامات دیئے ہیں کہ جگا کو جہاں دیکھا جائے شوٹ کر دیا جائے۔ یہ سن کر جگا نے مٹھیاں کس لیں، پھر وہ گرجا۔

''ارجن سنگھ نے اپنی دھمکی پر عمل کیا ہے۔ لیکن میں بھی اُسے برابر کا جواب دُوں گا۔ آج سے ہر دو دن میں ایک ڈاکہ ڈالا جائے گا۔ دیکھتا ہوں مجھے کون شوٹ کرتا ہے۔''

ویرو جگت کے الفاظ سن کر لرز گئی۔ جگت اور ارجن سنگھ ایک دوسرے کے خلاف ضد پکڑ گئے تھے۔ اُن کی کارروائیوں سے یہی اندازہ ہوتا تھا۔

پھر وہی ہوا جو کچھ جگا نے کہا تھا۔ دو دن نہ گزرتے کہ کسی گاؤں کے لوٹے جانے کی خبریں آنے لگتیں۔ انسپکٹر ارجن سنگھ نے جوابی کارروائی کے طور پر جگا کے رشتے داروں کو تنگ کرنا شروع کر دیا۔ ہفتے میں دو ایک بار پولیس جگت کے گھر پر چھاپہ مارتی اور گھر کی ہر چیز اُلٹ پلٹ کر ڈالتی۔ اس کارروائی کا جواز ارجن سنگھ یہ دیتا کہ جگا نے ڈاکے کا مال یہاں چھپایا ہے اس لئے تلاشی ضروری ہے۔ اُس کے پاس یہ بہانہ موجود تھا اس لئے اُسے اعلیٰ حکام کا خوف بھی نہیں تھا۔ اسی دوران اُس نے ایک مرتبہ ایک صندوق سے چندن کور کی شادی کا جوڑا نکلوا کر جلوا دیا۔ اُس نے الزام لگایا کہ یہ لوٹ کا مال ہے۔ گھر کے سبھی لوگ مجبور و بے بس ہو کر اس شیطانی عمل کو خاموشی سے دیکھتے رہے۔ پھر اُس نے ایک رات سوہن سنگھ کے کھیت میں آگ لگوا دی۔ تمام فصل جل گئی۔ پولیس خود ظلم کر رہی تھی اس لئے فریاد کون سنتا؟

ہزارہ سنگھ کو نانا نے راجستھان کی زمین کی دیکھ بھال کے لئے بھیج دیا تھا۔ پولیس کی اس پر بھی نظر تھی۔ بار بار کی تلاشی سے تنگ آ کر چندن اور ماں جی نانا کے گھر چلی گئی تھیں۔ سوہن سنگھ کو گاؤں سے باہر نہ جانے کی پولیس کو ہدایت تھی لہٰذا وہ اپنے کھیت پر پڑے رہتے تھے۔ مگر ارجن سنگھ کے پاس بہت راستے تھے۔ اُس نے کرائے کے آدمیوں سے نصف شب کو اُن کے گھر کو آگ لگوا دی۔ اچھا ہوا کہ محلے والے دوڑ آئے ورنہ سب کچھ ختم ہو جاتا۔ آگ کی خبر دھرم پور پہنچی، اُس وقت جگت کی ماں کے طویل عرصہ سے رُکے ہوئے آنسو تمام بندھن توڑ کر بہنے لگے۔

''پولیس والے ہمیں برباد کئے بغیر اطمینان کی سانس نہیں لیں گے۔ باپو! یہ سب کب تک ہو



گا؟'' چندن جب جانوروں کے باڑے میں جھاڑو نکال رہی تھی، رونے کی آواز سن کر دوڑتی ہوئی آئی۔ نانا کہہ رہے تھے۔

''بیٹی! میں نے جگت کو سمجھانے میں کوئی کسر نہیں چھوڑی۔ تم خیال تو کرو! تمہارے باپ کا دل کتنا مضبوط ہے۔ اس نے آج تک اپنی مونچھ تک نیچی نہیں ہونے دی۔ تیرا خیال کر کے اور بہو کا سوہاگ سلامت رہے اسی کے لئے میں نے جگت کو لوٹانے کے لئے سر جھکایا۔ جگت کے سخت جملے بھی سنے۔ اب بھی اگر وہ لوٹ آئے تو آسمان زمین ایک کرنے کو تیار ہوں۔'' نانا نے سرد آہ بھر کر کہا۔

''باپو! مجھے آسمان زمین ایک نہیں کرنے۔'' ماں روتے ہوئے بولیں۔ ''بیٹا اور بہو ایک ہوں تو سمجھوں گی سب کچھ پا لیا۔ ورنہ بھگوان کے گھر کی گناہگار بنوں گی۔''

نانا بہت دیر تک خیالوں میں گم رہے۔ اُن کا چہرہ بتا رہا تھا کہ وہ اس اُلجھی ہوئی گتھی کو سلجھانا چاہتے ہیں۔ کھانا کھاتے ہوئے وہ بولے۔ ''میں کھانا کھا کر شیخوپورہ جانا چاہتا ہوں۔'' نانا نے ماں جی سے کہا۔

''شیخوپورہ کس کے یہاں؟'' ماں جی نے پوچھا۔

''گورے سرجن صاحب کے پاس۔ پولیس پر اُن کا بہت اثر ہے۔ جگت پولیس کی بات پر اعتماد نہیں کرے گا مگر ایسے بڑے آدمی کو درمیان میں رکھنے سے کچھ ہو سکے تو بہتر ہے۔'' نانا ہاتھ دھوتے ہوئے بولے۔

''میری ایک التجا ہے.....'' چندن کور جو پیٹھ پھیرے کھڑی تھی، بولی۔ ''ایک بار اپنے نواسے سے میری ملاقات کا انتظام کر دیں۔ میں اُنہیں سمجھاؤں گی۔ شاید مان جائیں۔''

پانی کا لوٹا رکھ کر نانا بولے۔ ''بہو! تیری بات ماننے سے زیادہ وہ دشمن کی عورت کی بات سنے گا۔'' پھر بولے۔ ''ضرورت پڑنے پر میں اُس عورت کے سامنے بھی ہاتھ پھیلانے کو تیار ہوں۔'' نانا جاتے ہوئے کھڑکی بند کرنے لگے۔ اُن کی جھکی ہوئی کمر کہہ رہی تھی ہمیشہ سینہ تان کر اکڑ کر چلنے والا یہ شخص آج حالات کے سامنے جھک گیا ہے۔

○

''کون؟ نارائن سنگھ..... آیئے آیئے!'' گورے سرجن نے نانا کا استقبال کیا۔ ''بہت دنوں بعد ادھر کا خیال آیا آپ کو۔'' اُس کے لہجے میں گرمجوشی تھی۔

سلام کر کے نانا کرسی پر بیٹھ گئے۔ تیسری شخصیت کو دیکھ کر وہ کچھ اُلجھن میں پڑ گئے تھے۔

''آج شیخوپورہ آنا ہوا تو میں نے سوچا صاحب سے مل لوں۔'' نانا نے کہا۔

ملازم کو بلا کر صاحب نے لسی منگوائی، پھر بیٹھی ہوئی شخصیت سے انگریزی میں کہا۔ ''ڈاکٹر! یہ نارائن سنگھ ہمارے ساتھ فوج میں تھے۔ بہت بہادر مگر دماغ کے گرم آدمی ہیں۔ وفاداری میں شک نہیں کیا جا سکتا۔''

لسی پی کر بہت دیر تک نانا نے انتظار کیا کہ وہ شخص وہاں سے جائے تو وہ صاحب سے بات کریں۔ مگر اُن کا یہ خیال بیکار ثابت ہوا۔ یہ دیکھ کر اُنہیں کہنا پڑا۔

''سرجن صاحب! مجھے آپ سے کچھ کہنا ہے۔''
صاحب مسکرائے۔ ''میں محسوس کر رہا تھا کہ آپ کسی خاص کام کے سلسلے میں آئے ہیں۔ بولیں! کیا کام ہے؟'' سرجن نے کہا مگر نانا انجانے شخص کی جانب دیکھ کر خاموش رہے۔ سرجن سمجھ گیا۔ ''ان کی آپ فکر نہ کریں۔ یہ بھلے آدمی ہیں۔'' سرجن نے اطمینان دلایا۔
نانا کچھ سوچ کر بولے۔ ''میں اپنی بیٹی کے بیٹے جگت کے لئے آپ کے پاس آیا ہوں۔''
''اوہ! اُس نے تو خوف اور سنسنی پھیلا رکھی ہے پورے علاقے میں۔ پھر آپ نے اُس کی شادی بھی کرادی۔ اُس کی بیوی کا کیا ہوگا؟ اُس کا کیا خیال ہے؟'' ڈاکٹر نے سنجیدہ لہجے میں کہا۔
''صاحب! آپ جانتے ہیں کہ ہم لوگوں کے دماغ پر خون سوار ہو تو کچھ نہیں سوچتے۔'' نانا نے کہا۔
سول سرجن نے اُس شخصیت سے کہا۔ ''وہ مشہور ڈاکو جگا اِن کا نواسہ ہے۔''
یہ سنتے ہی اُس شخص کے چہرے پر ایک دم عجیب سے تاثرات اُبھرے۔ نانا چونک پڑے۔ شاید انجان شخص بات بگاڑ دے گا مگر اُنہوں نے دوسری بات سنی۔
''یہ بات ہے۔ وہ تو میرے یہاں بھی ایک رات گزار چکا ہے۔'' اُس شخص نے کہا جس کا نام جوزف تھا۔ دونوں حیرت زدہ سے اُسے دیکھنے لگے۔ اُس نے مزید کہا۔ ''ایک بار اُس کا ساتھی پولیس سے ٹکراؤ کے دوران زخمی ہو گیا تھا تو وہ اُسے میرے گھر لایا تھا۔ اور میں نے علاج کیا تھا۔''
''اوہ، نارائن سنگھ! پھر تو یہ تمہارے جگت کی جان پہچان والے شخص ہیں۔'' سرجن نے کہا، پھر ڈاکٹر جوزف سے بولا۔ ''آپ نے اُسے گرفتار نہیں کرایا؟''
کرسچین ڈاکٹر کے چہرے پر رحم کے جذبات اُبھر آئے۔ ''یسوع مسیح نے سکھایا ہے کہ انسان کو معاف کر کے ہی اُس کی رُوح کو جگایا جا سکتا ہے۔ میں نے اُسے ایسی ہی سبق آموز سزا دی ہے۔'' نانا کو یہ سب باتیں عجیب ہی محسوس ہو رہی تھیں۔ وہ یہاں جو اُمید لے کر آئے تھے، اس سے اُن کے دل کو ڈھارس بندھی۔
''آپ نے اُسے کیا سزا دی؟'' سرجن نے پوچھا۔
''اُس کے ساتھی کے علاج کے بدلے میں، میں نے اُسے انتقام کا خیال بھلا کر انسانیت کی راہ اختیار کرنے کا سبق دیا۔'' ڈاکٹر نے ٹھہری ہوئی آواز میں کہا۔
''مگر اس نے اس سبق کو بھلا دیا۔ ورنہ اُس کی سرگرمیاں اتنی تیزی سے نہ بڑھ جاتیں۔''
''نہیں سرجن صاحب! بیج بوتے ہی پھل نہیں آتے۔'' ڈاکٹر کی آواز میں یقین کی جھلک تھی۔ ''بیج کو روز پانی دینا چاہئے۔ مگر مجھے تو محسوس ہوتا ہے کہ کسی نے اُسے پہلے سے انتقام کا زہر پلا رکھا ہے۔'' یہ سن کر نانا نے سر جھکا لیا۔ سرجن نے اُن سے کہا۔
''ہاں! پھر اب آپ کے جگت کی کیا بات ہے؟ کسی آفت میں گھرا ہے یا زخمی ہو گیا ہے؟ دیکھتے ہی گولی مار دینے کے حکم کے بعد وہ زیادہ دیر نہیں ٹک سکے گا۔''
''صاحب! پگڑی کے کنارے پر بل پھنس گیا ہے۔ ارجن سنگھ نے جگت سے مصالحت پر رضامندی کا اظہار کیا مگر اُس کو ارجن کی بات پر اعتماد نہیں۔ اب پولیس گھر والوں کو تنگ کر رہی



ہے۔ باقی کسر پولیس کے تازہ حکم نے پوری کر دی ہے۔'' نانا نے موقع دیکھ کر تفصیل سے بتایا۔
''ارجن سنگھ نے کیا شرط لگائی ہے؟'' سرجن صاحب نے نانا سے پوچھا۔ ڈاکٹر جوزف بھی یہ سننے کے لئے متجسس نظر آ رہے تھے۔ وہ کان اس جانب کر کے سننے لگے کیونکہ اُنہیں اب کم سنائی دیتا تھا۔
''شرط یہی ہے کہ جگت تابع ہو جائے۔ اس صورت میں کیس کمزور کر کے پانچ سال کی قید میں نمٹا دیا جائے گا۔ وہ یہی کہہ رہا ہے۔'' نانا نے بتایا۔
سرجن صاحب نے سگار جلایا۔ اس کا دُھواں کمرے میں تمباکو کی بو پھیلانے لگا۔
''آفر اچھی ہے۔ آپ کا کیا خیال ہے ڈاکٹر جوزف؟'' سرجن نے پوچھا۔
''سرجن صاحب! ایسی شرطیں زبانی ہوتی ہیں۔ اگر بعد میں پولیس زبان پلٹ جائے تو اس صورت میں جگا کے لئے پھانسی کا پھندا لٹکتا نظر آئے گا۔'' ڈاکٹر جوزف نے کہا۔
''ہم بھی اسی وجہ سے ڈرتے ہیں۔'' نانا نے اُن کا ساتھ دیا۔ ''ہمارے ساتھ دھوکہ بھی ہو سکتا ہے۔ جگت کو پھانسی ہو جائے اور اس کا انتقام لینے کی خاطر اس عمر میں مجھے بغاوت کرنی پڑ جائے۔'' پھر اپنی سفید پگڑی پر ہاتھ پھیرتے ہوئے بولے۔ ''آپ جیسے لوگ درمیان میں ہوں تو کچھ سوچا جائے۔''
''ہوں.....'' سرجن گہری سوچ میں غرق تھا۔ نارائن سنگھ سے اُسے محبت تھی۔ ملٹری کی سروس کے دوران نانا نے کبھی اُس کی بات رد نہیں کی تھی۔ آج جب اُنہیں اُس کی ضرورت پڑی ہے تو کوئی راہ ضرور تلاش کرنی چاہئے۔ ''اچھی بات ہے۔ میں ارجن سنگھ سے مل کر دیکھتا ہوں۔ اُس کے دل میں پاپ ہوگا تو چھپ نہیں سکے گا۔ آپ آج کی رات یہاں رُک جائیں۔ رات ہسپتال جاؤں گا، وہاں ارجن سنگھ کو بلا کر بات کروں گا۔ پھر ڈاکٹر جوزف بھی آج میرے مہمان ہیں۔ آپ دونوں ساتھ ہوں گے تو اکیلے پن کا احساس نہیں ہوگا۔'' سرجن نے مسکرا کر کہا۔
رات کا کھانا کھا کر سرجن صاحب سول ہسپتال چلے گئے۔ پھر نانا اور ڈاکٹر باتیں کرنے لگے۔ ڈاکٹر جوزف کو یہ جاننے کی بڑی تمنا تھی کہ جگت کیوں باغی ہوا ہے؟ سب کچھ سن کر اُس نے کہا۔ ''اس کا مطلب تو یہ ہوا کہ اس کے دل میں انتقام کی آگ آپ نے بھڑکائی اور برائی کے راستے پر لوٹانے بھی آپ ہی آئے ہیں۔'' نانا شرمندہ ہو گئے۔
''ہاں ڈاکٹر صاحب! اُس وقت مجھے اُس کی ماں یا بیوی کا خیال نہیں تھا۔ اب اُن دونوں کی بے چینی مجھ سے نہیں دیکھی جاتی۔ پھر جگت دشمن کی عورت کو اغوا کر کے لے گیا، اب وہ باغی میری بات بھی سننے کو تیار نہیں۔''
''نارائن سنگھ!'' ڈاکٹر نے سنجیدہ لہجے میں کہا۔ ''تم لوگ خون کا بدلہ خون کی روایت سے باہر آ کر کب یہ دیکھو گے کہ انسان نے کس قدر ترقی کی ہے۔ پہلے جیسی ناانصافی اور ظلم ختم ہو چکے ہیں۔ تم دوسروں کو لوٹنا اور قتل کرنا خاندانی بہادری سمجھ بیٹھے ہو۔ اس صورت میں تم نئی نسل کو کیا سکھاؤ گے؟''
''صاحب! آپ نے ہماری طرح دُکھ جھیلے ہوں تو پتہ چلے جوان کنوارے لڑکے مارے گئے ہیں، اُس وقت کیسا خون سوار ہوتا ہے۔ اگر ہم ہاتھ باندھ کر بیٹھ رہیں تو مرنے والے کی آتما کو

کس طرح چین ملے گا؟" یہ کہتے ہوئے نانا جوش میں آ گئے۔

"اس عمر میں بھی آپ کا خون جلدی گرم ہو جاتا ہے نارائن سنگھ!" ڈاکٹر پُراطمینان انداز میں بولا۔

"ہاں! میں اپنے دل کے زخم تم کو دکھانا نہیں چاہتا تھا کیونکہ میں اس کا عادی نہیں۔ مگر جب تم وعظ کہنے لگے تو مجھے بھی جواباً کچھ کہنا پڑا۔"

کچھ دیر تک ڈاکٹر جوزف خاموش رہے۔ اُن کے چہرے پر دُکھ کی پرچھائیاں رقص کرنے لگیں۔ پھر وہ مدھم لہجے میں بولے۔ "جنگِ عظیم میں جس طرح آپ فوج میں تھے اسی طرح میرا 22 سالہ جوان بیٹا بھی ملٹری میں تھا۔ ہمارا لاڈلا بیٹا اُس وقت بالکل جگت کی عمر اور قد کا تھا۔ وہ ولایت میں تعلیم حاصل کر رہا تھا۔ میں اور اُس کی ماں میری، ہندوستان میں تھے۔ میری پریکٹس اچھی چل رہی تھی۔ راجہ مہاراجہ میرے پاس علاج کی غرض سے آتے تھے۔ منہ مانگی دولت ملتی۔ میں سرمایہ دار بن کر ولایت جانے کے خیال سے دن رات کام میں مگن رہا۔" ڈاکٹر جوزف نے ٹھنڈی سانس لی، پھر بولے۔ اُس وقت اُن کی آواز بھیگی ہوئی تھی۔ "خبر ملی کہ ایک مورچے پر جارج مارا گیا۔ اُس کے جسم کے ٹکڑے اُڑ گئے۔ اُس کا چہرہ پہچاننے کے قابل نہیں رہا۔ اُس کی ماں صدمے سے نڈھال ہو گئی اور اُس کی حالت پاگلوں جیسی ہو گئی۔ میں پیسے کے پیچھے پاگل تھا۔ اب مجھے بھی ہوش آ گیا۔ یہ سب کس کے لئے؟ زندگی میں ہمارا لگایا ہوا حساب کس کام کا؟ پہلے تو بیٹے کو مارنے والے دشمنوں کو گالیاں دیں۔ میرا بس چلتا تو اُنہیں ختم کر دیتا۔ مگر آخر یسوع مسیح نے راستہ بتایا۔ انسان کا سب سے بڑا سرمایہ انسانیت کی خدمت ہے۔ اُس وقت سے اپنی تعلیم میں نے ایسے لوگوں کے لئے استعمال جو جاہل ہیں، جن کے پاس سرمایہ نہیں، گھر نہیں، پہننے کے لئے پورے کپڑے نہیں۔" کرسچین ڈاکٹر رُک گئے۔ یہ محسوس کرتے ہی نانا چونک کر اُنہیں دیکھنے لگے۔ اُن کی آنکھوں میں دُکھ کا سمندر کروٹیں بدل رہا تھا۔ مگر ساتھ ہی انسانی ہمدردی اور رحم کے چشمے بھی پھوٹ رہے تھے۔

"ڈاکٹر صاحب! معاف کرنا۔ آپ کے دُکھ سے میں ناواقف تھا۔ اس لئے اُلٹا سیدھا بک گیا۔" نانا نے افسوس کا اظہار کیا۔ ڈاکٹر صاحب ابھی کچھ اور کہنا چاہتے تھے۔ وہ بولے۔

"بھائی! میں نے تمہارے جگت کو دیکھا اور مجھے اپنا بیٹا جارج یاد آ گیا۔ وہ اپنے زخمی ساتھی کو لے کر لوٹ گیا۔ پھر میری بیوی میری نے کہا۔ اُسے جانے کیوں دیا؟ یسوع مسیح نے مجھے خواب میں بشارت دی کہ اسے میری تصویر کے سامنے لے آ۔ میری کو یقین ہے یسوع مسیح کے کرم سے اُس کی زندگی بربادی سے بچ جائے گی۔" ڈاکٹر کی آواز میں جگت کے لئے محبت تھی۔

ساری رات نانا کے ذہن میں کرسچین ڈاکٹر کے الفاظ کچوکے لگاتے رہے۔ پہلی بار اپنے کئے پر پچھتاوا ہو رہا تھا۔ نسلوں سے جلتی ہوئی انتقام کی آگ میں جوان بیٹے اور نواسوں کو جھونک دینے کے باوجود اُنہیں سکون نہیں ملا تھا۔ "ڈاکٹر سچ کہتا ہے۔ انسانیت کے علاوہ کوئی چیز انسان کے ساتھ نہیں جائے گی۔" اُنہوں نے سوچا۔

صبح کے وقت سول سرجن آ گئے۔ اس وقت بھی وہ جاگ رہے تھے۔ اُن کے قدموں کی آہٹ



ن کر وہ بستر سے اُٹھ گئے۔ سرجن صاحب اُن کی صورت دیکھ کر مسکرا دیئے۔ "نارائن سنگھ! آپ کا ام ہو گیا۔ اب جگت سے کہہ دو مصالحت کر لے۔ ایسا موقع پھر نہیں ملے گا۔" سرجن نے نانا سے لہا۔ نانا خوش ہو گئے۔ اُنہیں تفصیل کا انتظار تھا۔ مگر ڈاکٹر صاحب بولے۔ "ناشتے کے بعد تفصیل اؤں گا۔" اور نانا سورج طلوع ہونے کا انتظار کرنے لگے۔

O

بہت دیر تک ویرو اور جگت ایک دوسرے کی آنکھوں میں دیکھتے رہے۔ ہونٹ خاموش تھے مگر لوں کی آنکھیں باتیں کر رہی تھیں۔ بارش ابھی بند نہیں ہوئی تھی مگر ہواؤں میں برسات کی نمی اب بھی ی تھی۔ آسمان پر بدلیوں کے چھوٹے بڑے ٹکڑے تیرتے دکھائی دے رہے تھے۔ ستارے بھی ب آسمان کی بلندی پر موتیوں کی طرح چمکنے لگے تھے۔ بھیگے ہوئے درختوں کے پتوں پر سے گرتی ری پانی کی بوندیں جلترنگ بجا رہی تھیں۔ جگت کی نظر ویرو کے حسین چہرے سے ہٹ کر آسمان کی نب اُٹھ گئی۔ اُس نے سرد آہ بھری۔

"کیوں؟ کچھ بولئے نا! خاموش کیوں ہیں؟" ویرو نے کہا۔

"تم بھی تو خاموش بیٹھی ہو۔ لیکن بعض اوقات خاموشی میں بھی لطف آتا ہے۔" جگت نے یرو کی چوڑیوں پر ہاتھ پھیرتے ہوئے کہا۔ ویرو نے نظریں جھکا لیں، پھر دھیمے لہجے میں بولی۔

"آپ نے سرد آہ کیوں بھری؟"

"ویرو......!" جگت نے اُس کا ہاتھ اپنے ہاتھ میں تھام کر کہا۔ "تمہیں یاد ہے کہ ایک بار میں ہارے گھر آیا تھا تمہیں سونے کے کنگن پہنانے۔" پھر کچھ دیر بعد بولا۔ "مگر تمہارا شوہر آ گیا اور ں تمہیں کنگن نہ پہنا سکا۔" اب بھی ویرو خاموش رہی۔ مگر اب وہ زیرِ لب مسکرا رہی تھی۔ جگت نے ہا۔ "تم نے وہ کنگن مقدمہ لڑنے کے لئے لوٹا دیئے۔ مگر اب تمہاری خواہش پوری کرنے کو جی ہتا ہے۔"

"عورتیں زیوروں کی بھوکی ہوتی ہیں۔ مگر مجھے سونے کے کنگن کی کوئی خواہش نہیں۔ آپ کے بوں پہنائی ہوئی کانچ کی چوڑیاں میرے لئے سونے کے کنگن سے زیادہ قیمتی ہیں۔" ویرو کے ہ سے پیار جھلک رہا تھا۔

"مگر کانچ کے کنگن تو ٹوٹ جاتے ہیں ویرو! ہمارا پیار ایسا کمزور نہیں۔" جگت نے ویرو کا ہاتھ ٹوں تک لے جا کر چومتے ہوئے کہا۔ ہوا کے ایک شریر سے جھونکے نے ویرو کے سینے سے پٹہ اُڑا دیا۔ اُس کا سینہ سانس کے ساتھ حرکت کر رہا تھا۔ اُس کے دل میں طوفان کروٹیں بدل رہے تھے۔ سینے کے زیر و بم سے پتہ چل رہا تھا کہ اُس کا دل زور زور سے دھڑکنے لگا ہے۔ اب جگت کا برا ہاتھ ویرو کی پشت پر رینگ گیا۔ جگت کا ہاتھ اب اُس کی چکنی پشت پر پھسل رہا تھا۔ ویرو سمٹ بیٹھی ہوئی تھی۔ اُس کی ٹھوڑی پر جگت کا ہاتھ پہنچ گیا۔ جگت نے ویرو کی طرف دیکھ کر جذبات بوجھل آواز میں کہا۔ "ویرو! اب یہ شرم کب تک آئے گی؟"

ویرو کے دل میں جگت کے چوڑے سینے میں سر چھپا لینے کی خواہش بیدار ہو گئی۔ مگر اپنے لپاتے ہوئے جسم کو اُس کے حوالے کرنے سے پہلے اُس نے خود پر قابو پا لیا۔ جگت نے اسے

ایک عورت کی حیا سمجھ کر اپنے پہلو میں گھسیٹ لیا۔ ویرو کے جسم میں برقی رو دوڑنے لگی۔ اس سے پہلے کہ وہ کچھ کسمسائے، جگت کے ہونٹ اُس کے گلابی رُخساروں کو چومنے لگے۔ دو جوان جسم ایک ہو گئے...... ضبط کے کناروں سے جذبات کی لہریں ٹکرانے لگیں۔ اب ان دونوں کناروں کو توڑنے کے لئے صرف ایک موج تند و تیز کی ضرورت تھی۔ مگر ویرو نے خود کو سنبھال لیا۔ اُس نے اپنا جسم کھینچ لیا۔ مگر جگت بے قابو ہو رہا تھا۔ "ویرو! زندگی کا کوئی بھروسہ نہیں۔ پھر پیاسے رہ کر کب تک اس طرح تڑپتے رہیں گے؟ تمہیں کس کا خوف ہے؟ تم مجھ سے الگ کیوں رہتی ہو؟"

"جگت! میں نے اگر کسی کو چاہا ہے تو وہ تم ہو۔" ویرو دوپٹے کو سینے پر رکھتی ہوئی بولی۔ "میں بھی اسی آگ میں جل رہی ہوں مگر......"

مگر اس سے جگت کے جذبات اور بھڑک گئے۔ اُس نے ویرو کو پھر قریب کر لیا۔ وہ ویرو کے ادھورے جملے کو نظر انداز کر کے بولا۔ "پھر ہمارے درمیان کون سی دیوار ہے؟ کیا تمہارا بزدل شوہر؟ تم کہو تو میں اُسے آج ہی پھونک دُوں۔" جگت نے ویرو کو سینے سے لگا کر بھینچتے ہوئے کہا۔

ویرو نے اپنا گورا ہاتھ جگت کے ہونٹوں پر رکھ دیا۔ "ایسا نہیں ہے۔ بلکہ ہمارے درمیان وہ وچن آ رہا ہے جو میں نے چندن کو دیا تھا۔"

"کون سا وچن؟" جگت نے بے تاب ہو کر پوچھا۔ جسم میں بھڑکتے ہوئے الاؤ سے اُس کا چہرہ سرخ ہو رہا تھا۔ اُسے یقین تھا کہ چندن کور اُس کے اور ویرو کے درمیان نہیں آئے گی۔ شادی سے پہلے چندن کو اُس نے ویرو کے بارے میں سب کچھ بتا دیا تھا۔

"جب تم نے مجھے اُچلا کے گھر بھیج دیا تھا تو میں نے وہاں سے چندن کو ایک خط لکھا تھا جس میں، میں نے اُسے یقین دلایا تھا کہ اُس کے سہاگ میں حصے دار نہیں بنوں گی۔ اُس نے مجھ پر جو اعتماد کیا ہے میں اُسے کیسے بھول سکتی ہوں جگت؟" ویرو نے جگت کو تفصیل بتاتے ہوئے کہا۔

"مگر چندن نے مجھے ایسی کوئی بات نہیں بتائی ویرو! ہمارا ملاپ اُسے کبھی نہیں کھٹکے گا۔"

"اسی لئے میں جلدی نہیں کرنا چاہتی۔ میں تمہاری ہو چکی ہوں۔ مگر پیار میں صبر بھی کرنا پڑتا ہے۔" ویرو نے سرد آہ بھر کر کہا۔ جگت کا جوش ابھی کم نہیں ہوا تھا۔

"کہاں تک صبر کیا جائے ویرو؟ کہیں ایسا نہ ہو کہ میری لاش کے ساتھ......"

"ہم ہم...... ایسا لفظ نہ بولیں جگت!" ویرو نے لرز کر جگت کی بات کاٹ دی۔ "دل کی ایک خواہش ہے۔ بھگوان یہ خواہش کب پوری کرے گا، کسے خبر؟" ویرو رونے لگی۔

"ویرو! تم رو رہی ہو...... میں تمہارا کوئی ارمان ادھورا نہیں رہنے دُوں گا۔ تم ایک بار مجھ سے کہہ دو...... صرف ایک بار بتا دو! کہ تمہاری کیا خواہش ہے؟"

"تمہارے مزاج سے ڈر لگتا ہے۔ شاید تم میری بات سن ہی نہ سکو اور میرا پیار غلط فہمی کی نذر ہو جائے، اس ڈر سے کچھ نہیں کہتی۔"

"پھر تو تمہیں بتانا پڑے گا۔" جگت نے ویرو کا سر اُٹھا کر کہا۔ "آپ کب تک بغاوت جاری رکھیں گے؟" ویرو نے عجیب سا سوال کیا۔

"کیا مطلب؟" جگت کے ابرو کشیدہ ہو گئے۔ اس سوال کا مطلب وہ سمجھ چکا تھا۔ اُس نے



جلدی اپنے مزاج پر قابو پا لیا۔ "ویرو! تم چاہتی ہو کہ میں بغاوت ختم کر دُوں؟"

ویرو نے سر ہلا کر "ہاں" کہا۔

"اس سے کیا ملے گا؟" جگت کی آواز میں نرمی دیکھ کر ویرو کی ہمت بڑھ گئی۔

وہ اُس کی آنکھوں میں دیکھ کر بولی۔ "تم پوچھتے ہو اس سے کیا ملے گا، کسی ماں کو اُس کا کھویا ہوا بیٹا اور کسی بیوی کو اپنا شوہر مل جائے گا۔"

"اور کسی کو مفرور بیوی مل جائے گی۔" اب جگت کے الفاظ میں طنز تھا۔

"جگت! آخر تم غلط فہمی میں مبتلا ہو گئے۔" ویرو نے قاتل نظروں سے دیکھتے ہوئے کہا۔ "تم سمجھتے ہو کہ میں اُس گھر میں واپس جاؤں گی، پھر فرار ہو کر کیوں آئی، صرف بدنام ہونے کیلئے؟"

"میں یہی معلوم کر رہا ہوں کہ تم کہاں جاؤ گی؟ وہ جانور تمہیں تڑپائے گا۔ وہ تمہارے جسم کو روند ڈالے گا۔" جگت نے دانت پیس کر کہا۔

"مگر میں اُس کے ہاتھوں میں واپس نہیں جاؤں گی۔" ویرو نے اپنی سوچ کا اظہار کرتے ہوئے کہا۔ "میں بھی تمہارے ساتھ جیل میں رہوں گی۔ میں نے بھی بغاوت کی ہے، اس لئے مجھے بھی سزا ہو گی۔"

جگت قہقہہ مار کر ہنس دیا۔ "پگلی! جیل کاٹنا عورت کا کام نہیں۔ پھر وہ تمہیں میرے ساتھ بھی نہیں رکھیں گے۔ کسے خبر کہ وہ عورت پر رحم کھا کر چھوڑ دیں۔ اُس وقت تم کہاں جاؤ گی؟" جگت نے کہا۔

"میں اپنے میکے چلی جاؤں گی۔ اور تمہاری رہائی کا انتظار کروں گی۔ چندن بہن سے کہوں گی، تمہاری سوت نہیں، بلکہ بہن بنا کر دونوں ساتھ رہیں گے۔" ویرو نے پیار بھرے لہجے میں کہا۔ جگت کے ہونٹوں پر ہلکی سی مسکراہٹ تھی۔

"تم نے سب حساب کتاب بنا کر رکھا ہے۔"

"ہاں!" ویرو نے ترچھی نظروں سے دیکھ کر کہا۔

"اس کا مطلب ہے تم مجھے جیل بھیج کر ہی دم لو گی۔" جگت خوش مزاجی سے بولا۔

"پھر جیل سے واپس آنے کے بعد یہ دوڑ دھوپ، قتل، لوٹ کچھ ساتھ نہیں ہو گا۔ اس کا خیال کرتی ہوں تو دل میں ٹھنڈک ہو جاتی ہے۔" جگت چپ رہا۔ ویرو پھر بولی۔ "اس وقت ایک ایک لمحہ ہم خطرے سے دوچار ہیں۔ میں یہ سب دیکھ کر لرز جاتی ہوں۔ آپ کو جب تک صحیح سلامت واپس آتے نہیں دیکھتی، دل کو دھڑکا سا لگا رہتا ہے۔ طرح طرح کے وہم گھیرے رہتے ہیں۔" جگت پھر بھی خاموش رہا، پھر اُس نے جگت کے شانے پر ہاتھ رکھ کر کہا۔ "کیوں، خاموش ہو گئے؟ میرا کہنا اچھا نہیں لگا؟" ویرو نے پوچھا۔ جگت نے اُس کا ہاتھ اپنے ہاتھ میں لیا۔

"نہیں ویرو! میں اُلجھن میں پڑ جاتا ہوں۔ اس راستے سے لوٹنے کو جی نہیں چاہتا۔ باغی بننے کے بعد کوئی بھی شریف شہری نہیں بن سکتا۔ مجھے تو اس بات میں بزدلی نظر آ رہی تھی۔ پھر بھی سب یار اس بات کو چھیڑتے ہیں۔" جگت کی حالت دیکھ کر ویرو کا دل بھر آیا۔

"تم اسے بزدلی کہتے ہو؟ میں کبھی ایسی بات نہیں کروں گی جس سے تمہارے دل کو ٹھیس

لگے۔ سامنے جا کر خود کو سپرد کر دینا بزدل آدمی کا کام نہیں ہے۔" ویرو نے کہا۔

"مگر ویرو! میرے ساتھیوں کا کیا ہوگا؟" جگت نے پوچھا۔

ویرو کے پاس اس سوال کا جواب نہیں تھا۔ اُس کی آنکھیں اب نیند سے بوجھل ہو رہی تھیں۔ اُس نے جماہی لی، پھر جگت کی رانوں پر سر رکھ کر لیٹ گئی اور آنکھیں بند کر کے بڑبڑائی جیسے خود کلامی کر رہی ہو۔ "ہر ایک اپنا اپنا نصیب لے کر دنیا میں آتا ہے۔" جگت اُس کے ریشمی گھنیرے بالوں پر ہاتھ پھیرنے لگا۔ اُسے گھر یاد آ گیا۔ اُس نے سوچا کھلی چھت پر بغیر کسی فکر کے عورت کا سر اپنی گود میں رکھ کر بیٹھے ہوئے پیار کی باتیں کرنے میں کتنا مزہ آتا ہوگا؟ وہ تو اس سے بھی زیادہ سکھ اُٹھا سکتا ہے۔ ایک ران پر چندن کا سر اور دوسری پر ویرو کا...... دونوں کے سروں پر ہاتھ پھیرتے ہوئے پیار کی گفتگو میں کیسا لطف آئے گا؟ جگت یہ نہیں سمجھ سکا کہ بغاوت کے خلاف اُس کے ذہن میں جو نفرت پیدا ہوئی ہے اس کی وجہ سے دنیا کے لئے اُس کے دل میں خواہش پیدا ہوئی ہے یا ویرو نے اُس کی خواہش کو بیدار کیا ہے؟ ویرو نیند میں مسکرا رہی تھی۔ شاید وہ کوئی حسین خواب دیکھ رہی تھی۔ ویرو اور چندن کے سکھ کی خاطر وہ کیا کچھ نہیں کر سکتا؟

جگت نے سوچا، پھر آہستگی سے سوتی ہوئی ویرو کا سر ران پر سے ہٹا کر اُس نے چارپائی پر رکھ دیا اور اُس کے برابر لیٹ گیا۔ پھر ہوا کے جھونکے اُسے کہیں دُور لے گئے۔ اُسے چندن نظر آئی جو کھڑکی کی سلاخیں تھام کر کھڑی کسی کی راہ دیکھ رہی تھی۔ آنسو بہاتی سسکیاں لیتی۔ نہ جانے کتنی راتوں کی جاگی ہوئی وہ تھک جائے گی۔ اُس کے ضبط کے بندھن ٹوٹ جائیں گے۔ اس کی مانگ کا سیندور ڈھل جائے گا، پھر وہ کس کی راہ تکے گی؟ جگت کا دل اب پیار کی حرارت پا کر نیا رُوپ اختیار کر رہا تھا۔ تین چار دن سے اُس کا دل کسی بات میں نہیں لگتا تھا۔ ڈاکہ ڈالنے جاتا، اُس وقت بھی ساتھیوں کی موجودگی کے باوجود خود کو اکیلا تصور کرتا۔ ذہن میں زبردست کشمکش اور جنگ جاری تھی۔ وہ کوئی فیصلہ نہیں کر سکا۔ زیادہ اُلجھن ہوتی تو وہ اپنے دل کو بہلاتا، اب مصالحت کا سوال کہاں؟ ارجن سنگھ ہمارے خلاف ضد پر آ گیا ہے۔ نانا کو میں نے جواب نہیں بھیجا، دیکھتے ہی گولی مار دینے کا حکم جاری ہو چکا ہے۔ پھر مصالحت کیسی؟ سب نے اس بات کو بھلا دیا ہے، پھر میں کیوں اس خیال کو ذہن میں جگہ دُوں؟ پھر اُسی شام ایک پیغامبر آیا۔

"تمہارے نانا یہاں آ کر تم سے ملنا چاہتے ہیں۔ تین دن سے گھر سے روانہ ہوئے ہیں، خان ڈوگرا کے میاں کے گھر پر ٹھہرے ہوئے ہیں۔" پیغامبر نے بتایا۔

"کیا کام ہے، یہ کہلوایا ہے؟" جگت نے پوچھا۔ ہنومان اور بچن پُرتجسس انداز میں جواب کا انتظار کر رہے تھے۔

"یہ نہیں بتایا۔ صرف اتنا کہا ہے کہ خاص کام ہے۔ مشورہ کرنا ہے۔ اُن کے ساتھ کوئی ڈاکٹر بھی ہے۔"

"ڈاکٹر؟" جگت سوچ میں پڑ گیا۔ پھر اُس نے اپنے ساتھیوں کی طرف پلٹ کر کہا۔ "میں سمجھتا ہوں، میں خود جا کر دیکھوں کیا بات ہے۔"

"دوسروں سے پہلے پیغامبر بولا۔ "وہ یہیں آنے کا کہہ رہے ہیں۔ اُنہوں نے کہا ہے کہ وہ



سب سے ملیں گے۔"

جگت کا ذہن بری طرح اُلجھ گیا۔ "سب سے ملیں گے؟" پھر اُس نے اندازہ لگایا کہ مصالحت کے علاوہ نانا کسی اور کام سے خود نہیں آ سکتے۔ پہلے تو سوچا انکار کر دُوں۔ مگر اُن کے ساتھ ڈاکٹر کون ہوگا؟ کیا کام ہوگا......؟

"تمہیں نانا پھر سمجھانے آئے ہوں گے۔" ہنومان نے کہا۔ "مگر ڈاکٹر کا یہاں کیا کام پڑ گیا؟"

"آنے دو...... وہ آئیں گے تو پتہ چل جائے گا۔" ویرو نے کہا۔ پھر اُسے خیال آیا کہ ان کی باتوں میں مداخلت نہیں کرنی چاہئے۔ بچن خاموش تھا۔ جگت نے اُسے دیکھا۔

"تمہارے نانا کے متعلق بہت سنا ہے۔ ایک بار اُنہیں دیکھنا چاہتا ہوں۔" بچن مسکرا کر بولا۔

"دیکھنا چاہتا ہوں" کا فقرہ اُسے برا محسوس ہوا مگر بحث کا موقع نہیں تھا۔ اُس نے پیغامبر کے ساتھ چار ساتھی بھیجے اور کہا۔ "ہوشیار رہنا! ممکن ہے پولیس ان کے تعاقب میں یہاں تک پہنچ جائے۔" جگت کی ہدایت سن کر وہ چلے گئے۔ باقی لوگ سوچ میں گم ہو گئے اور ویرو جلدی سے مہمانوں کے کھانے کا انتظام کرنے لگی۔ نانا کے ساتھ آنے والی شخصیت کے متعلق جگت نے اندازہ لگا لیا تھا۔ مگر کرسچین ڈاکٹر نانا کو کیسے مل گیا؟ وہ ایک دوسرے کو پہچانتے نہ تھے۔ مگر نانا کی آمد کے بعد یہ اندازہ صحیح ثابت ہوا۔ اُن کے ساتھ وہی ڈاکٹر تھا۔ اُن کا استقبال کرنے والوں کی آنکھوں میں مسرت کے ساتھ حیرت بھی تھی جو ڈاکٹر کی نظر سے چھپ نہ سکی۔ جگت اُن کی بات ٹھکرا نہ دے، اس ڈر کی وجہ سے نانا ڈاکٹر کو ساتھ لائے تھے۔ ویرو کو دیکھ کر دل میں جاگتی ہوئی نفرت کو چہرے پر نہ لانے کا نانا نے فیصلہ کر لیا تھا لہٰذا اُن کے چہرے پر کسی قسم کا تاثر بیدار نہیں ہوا۔ ویرو کو دیکھ کر نانا نے نظر نہ بدلی، یہ دیکھ کر جگت کو تعجب ہوا۔ کیا ڈاکٹر نے اُن کے دل سے نفرت نکال دی ہوگی؟ بچن کسی تاثر کے بغیر دونوں کو باری باری دیکھ رہا تھا۔ وہ نانا کے چہرے پر اُن کی آمد کا مقصد تلاش کر رہا تھا۔ انجانے لوگوں سے ملاقات کے بعد کچھ دیر سب خاموش رہے۔ آخر ڈاکٹر نے ہنومان کو دیکھا۔ "یہ میرا مریض ہے۔"

ہنومان کے ذہن میں روشنی ہو گئی۔ یہ وہی ڈاکٹر ہے جس نے اُس کا علاج کیا تھا۔ اسی نے جگت کو انتقام بھول جانے کا سبق دیا تھا۔ اب وہ نانا کے ساتھ اُس کے آنے کا مطلب سمجھ چکا تھا کہ یہ لوگ جگت کو ہم سے جدا کر کے رہیں گے۔ مگر وہ خاموش رہا۔

"ڈاکٹر صاحب! مریض ابھی تک بستر میں ہی ہے۔ ذرا دیکھ کر بتائیے! کس علاج سے اسے ٹھیک کیا جا سکتا ہے؟" جگت نے کہا، پھر دُکھ بھرے لہجے میں بولا۔ "اس جیسے پھرتیلے شخص کا اس طرح پڑے رہنا تکلیف دہ ہے۔"

ہنومان کرسچین ڈاکٹر کی جانب غور سے دیکھ رہا تھا۔ اُس کے دل میں اس شخص کے متعلق کوئی بری بات نہیں تھی مگر اُسے دیکھ کر نہ جانے کیوں اُس پر غصہ آ رہا تھا۔ ڈاکٹر نے ہنومان کو اچھی طرح دیکھا، پھر کچھ دیر کے لئے ایسا محسوس ہوا جیسے اُسی کو دیکھنے یہ لوگ آئے ہوں۔

ڈاکٹر جوزف نے کہا۔ "زخم اُوپر سے بھر گیا ہے مگر اندر ابھی تک اسی طرح ہے۔ اسے علاج کی ضرورت ہے۔ دیر کرنے پر......" وہ رُک گئے۔ مگر جگت کی سوالیہ نظروں کو دیکھ کر جملہ مکمل کر دیا۔

''اگر صحیح علاج نہیں ملا تو اس صورت میں زندگی بھر اسے اسی طرح بستر پر پڑے رہنا پڑے گا۔''

جگت نے آہ بھری، مگر ہنومان گرم ہو گیا۔ ''میں...... میں اپنی زندگی ختم کر لوں گا۔'' ہنومان نے کہا۔

''ارے جوان! یہ کیا کہہ رہے ہو؟'' ڈاکٹر نے اُسے ٹھنڈا کیا۔ ''اپنی یا دوسرے کی زندگی ختم کرنا یسوع مسیح کے ہاتھ ہے جو انہیں تم کو ختم کرنا ہوتا تو پولیس کی گولی پہلو میں گھس جانے کے بعد تم زندہ نہ رہتے۔''

نانا خاموش تھے۔ وہ سوچ رہے تھے کہ بات کس طرح شروع کریں؟ ویرو نے آ کر اطلاع دی۔ ''کھانا تیار ہے۔'' اُس نے جلدی کھانے کا انتظام اس لئے کیا تھا تاکہ اگر بحث میں گرمی آ جائے تو اس صورت میں پکایا ہوا سب کچھ بیکار نہ جائے۔ جگت نے نانا سے کہا۔

''کھانا کھائیں گے نانا؟''

جگت کے سوال کرنے کا مقصد نانا سمجھ گئے۔ ویرو کے ہاتھوں کا کھانا سن کر دوسرے موقعے پر وہ اُچھل جاتے۔ مگر آج نانا غصے کو پی رہے تھے۔ وہ نرم دکھائی دینے لگے۔ اُنہوں نے صرف اتنا کہا۔ ''کھانے کے درمیان باتیں ہوں گی۔''

کھانا شروع ہونے کے بعد بہت دیر تک خاموشی رہی۔ پھر نانا نے ڈاکٹر کو ہلکا سا ٹھوکا دے کر بات شروع کرنے کا اشارہ کیا۔ بوڑھا ڈاکٹر زیر لب مسکرایا۔ ''جگت! میں تم سے ہنومان کے علاج کا بل وصول کرنے آیا ہوں۔'' ڈاکٹر جوزف نے بات کی ابتدا کی۔

جگت سمجھ گیا، پھر بھی بولا۔ ''وہ میں آپ کو گھر بیٹھے بھیج دیتا۔ یہاں آنے کی تکلیف کیوں کی؟ کتنی رقم ہے؟''

ڈاکٹر ہنس دیا۔ ''بل کی رقم تو میں نے پہلے ہی لکھ دی تھی۔ مجھے یقین تھا کہ جلد یا بدیر تم ادائیگی کر دو گے۔''

ہنومان سمجھ گیا، ڈاکٹر کون سا بل مانگ رہا ہے۔ وہ درمیان میں بولا۔ ''آپ صاف کیوں نہیں کہتے کہ میری جان کے بدلے آپ جگت کی آن خریدنے آئے ہیں۔''

''لڑکے! تم ذرا صبر کرو۔ جگت کی آن کے لئے مجھے تم سے زیادہ فکر ہے۔'' نانا نے ہنومان کی طرف دیکھ کر کہا۔ ہنومان خاموش ہو گیا۔ ایک بار بات شروع کرنے کے بعد نانا صبر کرنے کے عادی نہیں تھے۔ اُنہوں نے صاف صاف کہہ دیا۔ ''جگت! ارجن سنگھ بھی اب مصالحت کرنے کو تیار ہے۔ ہم تمہارا جواب لینے آئے ہیں۔'' جگت سوچ رہا تھا، اس دوران نانا نے جگت کو وہ تمام باتیں بتائیں کہ پولیس والے گھر کے افراد کو کس طرح پریشان کرتے ہیں؟ وہاں کی کیسی خراب حالت ہے۔ بچن یہ سن کر غصے سے بل کھانے لگا۔ ویرو رونے لگی۔ جگت نے صرف اتنا کہا۔

''میں ارجن سنگھ کو ختم کرنے میں دیر نہیں لگاؤں گا۔''

بات کا اُلٹا اثر دیکھ کر ڈاکٹر بولے۔ ''ارجن سنگھ کو ختم کرنے سے پولیس ختم نہیں ہو جائے گی۔ اُس کی جگہ دوسرا آ جائے گا۔ اس طرح بات ختم نہیں ہو گی جگت!'' ڈاکٹر کی آواز میں نرمی تھی۔ پھر اُنہوں نے جگت کو انگریز سول سرجن سے ہونے والی گفتگو سے آگاہ کیا اور کہا۔ ''ان جیسے آدمی



کے درمیان میں ہونے کے بعد بے ایمانی کا امکان نہیں۔ کیونکہ وہ خود انگریز ہیں۔'' ڈاکٹر نے سمجھانے والے لہجے میں کہا۔ نانا نے اُن کا ساتھ دیا۔

''گھر سے نکلتے وقت تمہاری ماں اور چندن نے آنسو بھری آنکھوں سے التجا کی ہے کہ اب تم یہ راہ چھوڑ دو!'' ...... پھر دلیلیں ہونے لگیں۔ کچھ گرما گرمی بھی ہوئی۔ نانا کبھی کبھی غصے میں آ جاتے مگر ڈاکٹر جیسے ٹھنڈے دماغ والے شخص کی موجودگی کے باعث اُن کی ذہنی صلاحیت نے بہت کام کیا۔ جب بھی جگت، ویرو کی جانب دیکھتا تو اُس کی آنکھیں جگت سے التجا کرتیں، مان جاؤ! ہم سب کی خاطر مان جاؤ......!

گرم لوہے پر ضربیں لگ رہی تھیں۔ ہنومان جیسا شخص بھی پگھلنے لگا۔ شاید جگت کے لئے یہ سب اچھا ہو، پھر وہ کیوں بات بگاڑ کر سب کی زندگیاں برباد کر دے؟ مگر بچن اب بھی مضبوط تھا اس لئے اُس کی مرضی معلوم کئے بغیر جگت ہاں کرنا نہیں چاہتا تھا۔ بات ختم کرنے کے لئے اُس نے کہا۔ ''یہ فیصلہ میں اپنے ساتھیوں پر چھوڑتا ہوں۔ آپ لوگوں کو آٹھ دن میں جواب مل جائے گا۔ مگر ویرو کا کیا ہو گا؟''

''ہم نے اس کے متعلق سوچ رکھا ہے۔'' نانا فوراً بول اُٹھے۔ ''اس کی سلامتی کی ذمہ داری ہم پر ہے۔'' جگت نانا پر اعتماد کرتے ہوئے ہچکچایا تو ڈاکٹر نے کہا۔

''اسے ہم کسی کے سپرد نہیں کریں گے۔ سب کچھ اس کی مرضی کے مطابق ہو گا۔ مجھ پر یقین رکھو!''

پھر جگت نے آخری شرط کے طور پر کہا۔ ''اس مصالحت میں میرے علاوہ کوئی پولیس کے سامنے حاضر نہیں ہو گا۔ یہ میری شرط ہے۔''

''نہیں...... میں تو تمہارے ساتھ رہوں گا۔'' ہنومان نے چیخ کر کہا۔ ''میری بھی یہی شرط ہے۔ ورنہ تمہارے یہاں سے باہر جاتے ہی میں اپنی زندگی ختم کر لوں گا۔''

ڈاکٹر نے موقع سے فائدہ اُٹھایا۔ ''جگت! ہنومان کو علاج کی ضرورت ہے جو اسے جیل کے ہسپتال میں میسر آ جائے گا۔ اسے پکڑ کر پولیس سزا نہیں دلا سکے گی۔''

بچن نے اس کے خلاف کچھ نہیں کہا یہ دیکھ کر جگت کو حیرت ہوئی۔ وہ سمجھ گیا کہ اپاہج ہنومان بچن کی ٹولی کے لئے بوجھ بن جائے گا اور ویرو کے بغیر کوئی اُسے نہیں سنبھالے گا۔

''مجھے سات دن کی مہلت دو ڈاکٹر صاحب! آج سے ساتویں دن اگر ویرو کو لے کر میں آپ کے گھر نہ آؤں تو سمجھ لینا کہ مجھے مصالحت منظور نہیں۔''

نانا اور ڈاکٹر بغیر کسی فیصلے کے واپس جا رہے تھے۔ وہ کچھ مایوس بھی تھے۔ جگت نے تو اُسی لمحے دل میں فیصلہ کر لیا تھا مگر جب تک اُس کے ساتھی فیصلہ نہ دیں اُس وقت تک وہ اپنا ارادہ ظاہر نہیں کرنا چاہتا تھا۔

OOO

بچن بہت زیادہ اُلجھن میں تھا۔ فیصلہ کرنے کے لئے اُس کا ذہن گھڑی کے پنڈولم کی طرح ڈول رہا تھا۔ جگت نے آخری فیصلہ اُس پر چھوڑا تھا اس وجہ سے اس فیصلے کی ذمہ داری کے سلسلے میں وہ اپنے سر پر بہت زیادہ بوجھ محسوس کرنے لگا۔ جگت کی دی ہوئی سات دن کی مہلت میں سے تین دن گزر چکے تھے۔ اُس نے جگت سے بات نہیں کی۔ اُسے اُچلا یاد آنے لگی۔ اگر زندگی میں اُس کا ساتھ مل جاتا تو آج وہ ڈاکو کی زندگی نہ گزارتا۔ اُچلا کے ساتھ پُر امن اور سکھی زندگی گزارنے کے علاوہ اُسے کوئی تمنا نہیں تھی۔ کسی سے اُسے دشمنی نہیں تھی۔ مگر اُچلا نہ ملی۔ وہ کسی اور کی ہوگئی اس لئے بچن غلط راستے پر چل نکلا۔ جگت کی دوستی میں اُسے اطمینان نصیب ہوا۔ رات دن کی دوڑ دھوپ اور خطروں سے کھیلنے میں اُسے مزہ آتا تھا۔ وہ اس طرح دل کے غم کو بھلا رہا تھا۔ پہلے اُچلا کو اس کے شوہر سے چھین لینے کی اُمید تھی، وہ بھی ختم ہوگئی۔ شاید اب وہ زندگی میں کبھی اُچلا کو نہ پا سکے گا۔ مگر اب جگت بھی اُسے چھوڑ جانا چاہتا تھا۔ وہ اپنی ماں اور بیوی کے پاس واپس لوٹنا چاہتا تھا۔ پھر وہ اکیلا ہو جائے گا۔ وہ جگت کے بغیر اتنے ساتھی ہونے کے باوجود اکیلا ہو جائے گا۔ مگر جگت کو کیوں لوٹنا چاہیے؟ اُس کے دشمنوں سے انتقام لینے کے لئے تو وہ فوج سے فرار ہوئے تھے۔ پولیس سے دشمنی مول لی تھی۔ اسی کے لئے تو یہ سب کچھ ہوا تھا۔ اور اب وہی ہٹ جانا چاہتا ہے، مگر ایسا کیوں؟ نہیں، جگت بزدل نہیں ہے کہ دوست کو دغا دے۔ ایسا بھی نہیں کہ موت سے ڈرتا ہو۔ وہ دوستی کے لئے جان پر کھیل جانے والا ہے۔ وہ اگر نہیں کہہ دے گا تو اس صورت میں جگت لحہ بھر سوچے بغیر اُس کا فیصلہ قبول کر لے گا۔ اُسے اس بات کا پورا یقین تھا۔ بچن بہت زیادہ اُلجھن میں گھر گیا تھا۔ اس دوران ویرو بھی دو ایک بار بچن کے پاس آئی تھی۔ ایک مرتبہ وہ بولی۔ ”بچن بھائی! آپ نے کیا فیصلہ کیا ہے؟“

بچن نے جواب دیا۔ ”مجھے کیا فیصلہ کرنا ہے؟ میں باغی ہوں اور باغی رہوں گا۔ مگر کسی دوسرے کی راہ نہیں روکوں گا۔“

”مگر جگت سنگھ کو آپ دوسرے کیوں گنتے ہیں؟“ بچن نے ویرو کو تیز نظروں سے دیکھا، ویرو کی آنکھوں میں اُسے دُکھ نظر آیا۔ اُچلا سے ویرو نے بچن کے متعلق معلوم کر لیا تھا کہ اُچلا اُسے کتنا چاہتی تھی۔ پھر بھی وہ اُس کے لئے اپنے مجبور و بے بس شوہر اور اپنے بچوں کو چھوڑنے پر تیار نہیں تھی۔ لوگوں کے غلط فیصلے دوسروں کی زندگی کی کشتی کو طوفان میں پھنسا دیتے ہیں۔ ویرو سوچنے لگی۔ بچن کو اُچلا سے کتنا پیار ہے اور اُس نے کبھی دوسری عورت کا خیال تک نہیں کیا۔ اور جو کبھی اُس کی نہیں ہو سکے گی اس کی یاد میں زندگی گزارنے کی ضد کر رہا ہے۔ یہی اس کی زندگی ہے۔

”کیا سوچ رہے ہو بچن بھائی! خاموش کیوں ہوگئے؟“ ویرو نے اُسے خیالات سے باہر نکالتے



ہوئے کہا۔

”ویرو بہن! آپ بغیر سوچے مجھ سے جو سوال کر رہی ہیں، اس کا کیا جواب دُوں یہی سوچ رہا ہوں۔ آپ نے پوچھا کہ میں جگت کو ”دوسرا“ کیوں گنتا ہوں؟ یہ پوچھ کر آپ میرے جواب کا انتظار کر رہی ہیں۔ میں نے غلط تو نہیں کہا؟“ بچن پھیکی مسکراہٹ کے ساتھ بولا۔

”جی ہاں...... مگر میں نے ہمیشہ آپ کی آنکھوں میں دُکھ دیکھا ہے۔“ ویرو نے آہ بھر کر کہا۔

بچن پھیکی سی ہنسی کے ساتھ اُسے دیکھنے لگا۔ ”مجھے محسوس ہو رہا ہے کہ قدرت کو یہی منظور ہے۔ جن کو میں اپنا سمجھنے لگتا ہوں وہ بہت جلد جدا ہو جاتے ہیں۔“ یہ کہتے ہوئے بچن نے ٹھنڈی سانس لی۔ ویرو اُس کی اُداسی سے بہت متاثر ہوئی۔ ”اُچلا اور جگت میری زندگی تھے۔ اُچلا کو تو کھو ہی چکا، اب جگت بھی......“ بچن کا گلا رندھ گیا اور اس سے آگے کچھ نہ کہہ سکا۔

”بچن بھائی! میں تمہارا دُکھ محسوس کر رہی ہوں کیونکہ میں بھی اسی کشتی کی مسافر ہوں۔“ ویرو نے ہمت کر کے کہا۔ ”جگت سے جدا ہو کر کیا مجھے دُکھ نہیں ہوگا؟ یہ آپ بھی جانتے ہیں۔ کسے پتہ میں پھر اُن سے مل سکوں گی بھی یا نہیں۔ مگر میں صرف اپنا خیال نہیں کرتی۔ مجھے چندن کور اور جگت کی ماں کا خیال ستاتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ اُسے کھونے کا ہمیں کم دُکھ ہوگا۔“ پھر دھیمے لہجے میں خود کلامی کے انداز میں بولی۔ ”ہم جیسوں کی تقدیر میں ملنے سے پہلے جدا ہونا لکھا ہے۔“ پھر وہ دونوں خاموش ہو گئے۔

ویرو نے ہنومان کو سمجھانے کی بھی کوشش کی۔ ”آپ اُن کے ساتھ پولیس میں جانے کی ضد کیوں کر رہے ہیں ہنومان بھائی؟ آپ کی اس ضد سے شاید وہ اپنا ارادہ بدل دیں۔“ ویرو نے ہنومان سے کہا۔

”ویرو بہن! میں جانتا ہوں کہ تم میرا فیصلہ بدلنے کے لئے دوسرے طریقے سے کوشش کر رہی ہو۔ مگر جو کچھ میں کہہ چکا ہوں اس میں تبدیلی ناممکن ہے۔“ ہنومان کسی قدر خفگی سے بولا۔ ”میری اور جگت کی دوستی زندگی بھر کی ہے۔ تم لوگ ہمیں جدا نہیں کر سکتے۔“

”مگر پولیس والے آپ کو ساتھ نہیں رہنے دیں گے۔ آپ سے ہسپتال میں جیل کی زندگی نہیں گزاری جائے گی۔“ ویرو سمجھاتی ہوئی بولی۔

”تم اسے زندگی کہہ رہی ہو ویرو؟ میں تو ایک لاش کی طرح بستر میں پڑا ہوں سڑا ہوا جسم لئے۔ میری تم لوگ کیوں اتنی فکر کرتے ہو؟ میں جگت کے تمام جرائم اپنے سر لینا چاہتا ہوں۔ یہ اپاہج جسم اس کے اور کسی کام نہیں آئے گا۔ اس لاش کو پولیس چاہے پھانسی چڑھا دے۔ اگر تم لوگوں نے مجھے اس کے ساتھ جانے سے روکا تو اس صورت میں، میں خودکشی کر لوں گا۔ یہ میرا اٹل فیصلہ ہے۔“ ہنومان کی آنکھیں بہنے لگیں۔ ویرو آنکھوں کی پلکوں سے آنسو روکنے کی کوشش کرنے لگی مگر آنسو پلکوں کی دیوار توڑ کر بہہ نکلے۔ پیار اور چاہت کے بندھن کسی کی کوشش سے نہیں ٹوٹتے وہ یہ خود بھی جانتی تھی، جنہیں پولیس مجرم کہتی اور لوگ پتھر دل ڈاکو کہتے ہیں ان لوگوں کے دل میں کتنی نرمی تھی؟

جگت نے چھٹے دن کی نصف رات کو تمام ساتھی جمع کئے۔ باہر طوفانی بارش ہو رہی تھی مگر اندر سب کے دلوں میں آگ بھڑک رہی تھی۔ ہنومان کے بستر کے ارد گرد سب لوگ گول دائرے میں بیٹھ

گئے۔ ایک کونے میں ٹھنڈ ختم کرنے کے لئے جلائے گئے الاؤ میں ویرو لکڑیاں ڈال رہی تھی جس سے شعلے بلند ہو رہے تھے۔ اس الاؤ کی سرخ پیلی روشنی پر نظر جما کر جگت گہری سوچ میں ڈوبا ہوا تھا۔ بہت دیر خاموشی کے بعد بولا۔ ''میں آپ لوگوں کا فیصلہ سننا چاہتا ہوں ساتھیو!''

مگر سب خاموش رہے۔ کچھ نے سر جھکا لیا اور کچھ لوگ جگت کا چہرہ دیکھنے لگے۔ بچن حلق صاف کرنے کے لئے کھنکارا۔ اس وقت سب کی نظریں اُس کی جانب گھوم گئیں۔ جگت کے کان بچن کی بات سننے کے لئے تیز ہو گئے۔ ویرو بھی قریب آ گئی۔ مگر بچن خاموش تھا۔

''تم لوگوں نے کیا فیصلہ کیا بچن؟'' جگت نے پھر پوچھا۔

''ہم نے فیصلہ کیا ہے......'' بچن اتنا کہہ کر رُک گیا۔ اُس نے تمام ساتھیوں کی جانب دیکھا پھر مزید کہا۔ ''جگت! ہم نے فیصلہ کیا ہے کہ تیرا فیصلہ ہم منظور کر لیں گے۔''

''کیا مطلب......؟'' جگت کی آنکھوں میں چمک آ گئی۔ ''میرا فیصلہ کیا ہے یہ میں خود نہیں جانتا۔ میں نے تو سب کچھ تم لوگوں پر چھوڑا ہے۔''

فوراً ہی ہنومان بولا۔ ''اور ان سب نے تم پر فیصلہ چھوڑ دیا۔'' سب لوگ سر ہلانے لگے۔

''مگر ہمارا اصول ہے کہ ایسے فیصلے سب مل کر کریں گے۔'' جگت نے جلدی سے کہا۔ ''تم لوگ بغیر جھجکے جو بہتر سمجھتے ہو کہہ دو! وہی فیصلہ میرا فیصلہ ہوگا۔''

''مگر جب ہم کوئی فیصلہ نہ کر سکیں تو اس صورت میں سردار کی حیثیت سے فیصلہ کرنے کی تمہاری ذمہ داری ہے۔'' بچن نے صاف لہجے میں کہا۔

''سردار......'' جگت نے آہ بھری۔ ''میں تمہارا سردار نہیں رہا۔ جب میں نے مصالحت کی بات پر سوچنا قبول کیا، اُس وقت میری سرداری ختم ہو گئی۔'' جگت نے دھیمے مگر مضبوط لہجے میں کہا۔ ''اس وقت سے بچن تم لوگوں کا سردار ہے اور تم لوگوں کی جانب سے اس کا فیصلہ ماننا مجھ پر فرض ہے۔'' سب لوگ بچن کو دیکھنے لگے۔ اُس کے چہرے کے تاثرات بدل رہے تھے۔ اُس کی آنکھوں میں عجیب سی چمک لہرانے لگی۔

''جگت! پھر ہم سب تمہیں ہنستے چہروں سے وداع کریں گے۔ مگر ہمارا ایک مطالبہ ہے۔'' بچن نے فیصلہ سنا دیا۔

جگت چونک گیا۔ ''مطالبہ......؟'' اُس کے لہجے میں حیرت تھی۔

''ہاں...... تمہارے جانے کے بعد بھی یہ ٹولی جگا ڈاکو کی ٹولی کے نام سے پہچانی جائے گی۔''

جگت کا دل اُچھل کر حلق میں اٹک گیا۔ وہ کچھ کہنا چاہتا تھا مگر دل بھر آیا۔ الفاظ رُک گئے۔ پھر بچن نے کہا۔ ''تم ہم سے جدا ہو جاؤ، اس کی پرواہ نہیں۔ مگر ہم تمہارا نام اپنے سے جدا نہیں ہونے دیں گے۔'' بچن کی آواز میں پختگی تھی۔

''میں تم لوگوں کی محبت سمجھتا ہوں بچن! تم اسے مطالبہ کہہ رہے ہو؟ مگر یہ بھی ہو سکتا ہے کہ میں جہاں جا رہا ہوں وہاں سے مجھے لوٹ کر تم لوگوں کے پاس آنا پڑے۔ ٹھیک ہے، تم لوگ میرے نام کو جدا نہ کرنا۔ میں اپنے اُوپر نہیں، بلکہ تم لوگوں کی محبت پر فخر محسوس کروں گا۔'' جگت نے ساتھیوں سے کہا۔ پھر اُن کے درمیان سناٹا چھا گیا۔ یہ فیصلہ سن کر ویرو کا دل زور سے دھڑکنے لگا۔ بچن کی جانب



اُس نے احسان مند نظروں سے دیکھا۔ جواب میں بچن کے ہونٹوں پر ہلکی سی مسکراہٹ دوڑ گئی۔ ہنومان نے دیکھا تو وہ سمجھ گیا کہ ویرو نے بچن کو منا لیا ہے۔ ہنومان بہت دیر سے کچھ کہنا چاہتا تھا۔ آخر اُس نے خاموشی توڑی۔

''تم لوگ میری ہستی بھول گئے ہو شاید۔ مجھ سے تو کوئی پوچھتا ہی نہیں۔''

جگت اُس کی بات سن کر ہنس دیا۔ ''ہنومان! تم کہاں کسی کی سنتے ہو کہ کوئی تم سے کچھ پوچھے؟''

''اس کا مطلب ہے میں تم لوگوں پر بوجھ ہوں۔'' ہنومان نے ناراضگی سے کہا۔

''تم سمجھو ہنومان۔ پولیس تم پر ظلم کرے گی، یہ خیال میرے لئے بوجھ ہے۔'' جگت نے سخت لہجے میں کہا۔

''مجھے ساتھ نہ لے جانے کا بہانہ مت بناؤ جگت!'' ہنومان جوش سے چیخ اُٹھا۔ اُس کی آنکھوں سے آنسوؤں کا سیلاب بہنے لگا۔

جگت نے اُس کا ہاتھ تھام لیا۔ ''دوست ہنومان! میں تجھے ساتھ لے جانے کو تیار ہوں، اس کی ایک ہی وجہ ہے کہ تیرا اچھا علاج ہو۔'' پھر فضا کی کشیدگی دُور کرنے کی غرض سے ہنس کر بولا۔ ''تم اچھے ہو جاؤ اور ہم جیل سے چھوٹیں اس کے بعد مجھے تمہارے لئے دُلہن بھی تو تلاش کرنی ہے۔''

''اور اگر تم بلاؤ گے تو تمہاری بارات میں ہماری پوری ٹولی شریک ہوگی۔'' بچن نے مذاق کیا۔

''اور تمہارے بچے کا نام پھوپھی کی حیثیت سے میں رکھوں گی۔ سمجھے؟'' ویرو ہنس کر بولی۔

ہنومان نے دانت پیس کر ویرو کی چٹکی بھر لی۔ بظاہر وہ سب خوش نظر آ رہے تھے مگر اندر سے وہ سب جدائی کے خیال سے تڑپ رہے تھے۔ صرف تین آدمی ٹولی سے کم ہوئے تھے۔ جگت، ویرو اور ہنومان...!

○

ساتویں دن کی شام کو جگت ویرو کو چھوڑنے کے لئے جا رہا تھا اُس وقت ہنومان نے کہا۔ ''تم کل دوپہر تک واپس تو لوٹ آؤ گے نا جگت؟''

''کیوں، میری ایک دن کی جدائی برداشت نہیں ہو رہی تم سے؟ یا پھر اعتماد نہیں مجھ پر کہ شاید میں تمہیں چھوڑ کر چلا جاؤں۔'' جگت نے مسکرا کر کہا۔

''یہ بات نہیں جگت! بلکہ جانے سے پیشتر ہم سب ساتھ بیٹھ کر رات کو پئیں گے۔ نہ جانے پھر کب پینے کو ملے؟'' اسی لمحے کپڑے کا بنڈل بغل میں دبا کر ویرو آ گئی۔

''بچن بھائی! ہنومان بھائی! میں جا رہی ہوں۔ اگر زندگی میں کبھی ملاقات ہو تو مجھے پہچان ضرور جانا۔'' یہ کہتے ہوئے ویرو بری طرح رونے لگی۔ سب لوگوں کی آنکھیں بھیگ گئیں۔

''تم پہچان کی بات کرتی ہو؟'' ہنومان نے مصنوعی غصے سے کہا۔ ''تم نے جس طرح میری خدمت کی ہے ایسی میری ماں کے علاوہ کوئی نہ کرتا۔'' ہنومان کی آواز بھرا گئی۔ ''وہ بوڑھی اماں جہاں ہوں گی، تمہیں آشیرباد دے رہی ہوں گی۔''

مگر بچن خاموش تھا۔ ''کیوں بچن بھائی! آپ بھی مجھ سے خفا ہیں؟ میں نے آپ کو جگت سے جدا

کر دیا۔"

"ویرو! ایسی بات دل میں نہ لانا بہن۔ ہمیں جدا کر کے تم کسی کو ملانا چاہتی ہو، یہ میں بھی جانتا ہوں۔ جگت گھر جائے گا تو ماں جی اور چندن بھابھی کا دل ٹھنڈا ہوگا۔" یہ کہتے ہوئے بچن نے قمیض کی جیب سے سونے کا ہار نکال کر ویرو کو دیتے ہوئے کہا۔ "لو! یہ اپنے بدنصیب بھائی کا تحفہ رکھ لو!" ویرو ڈبڈبائی آنکھوں سے بچن کی طرف دیکھنے لگی۔ آج ہر دن سے زیادہ اُس کی آنکھوں میں دُکھ تھا۔ ویرو ہار لیتے ہوئے ہچکچا رہی تھی، لیکن انکار کر کے وہ اُس کا دل توڑنا نہیں چاہتی تھی۔ اسی لمحے جگت نے کہا۔

"بچن! تم جانتے ہو کہ ویرو کو عدالت میں حاضر ہونا پڑے گا۔ اس وقت اس کے پاس سے لوٹ کا مال ہاتھ لگا تو اس صورت میں پولیس کو اسے پریشان کرنے کا موقع مل جائے گا۔"

بچن، جگت کی بات سمجھ گیا۔ وہ ہار کی جانب غم زدہ نظروں سے دیکھنے لگا تو ویرو نے کہا۔ "ایسا کرو یہ ہار تم اُچلا بہن کو بھیج دینا۔ وہ سنبھال کر رکھے گی۔ میں جب جی چاہے گا اُن کے پاس سے لے آؤں گی اور تمہاری یاد کی طرح زندگی بھر اس کی حفاظت کروں گی۔"

"بہتر......" کہہ کر بچن نے ہار جیب میں رکھ لیا۔ ویرو نے دیکھا اُچلا کے نام سے بچن کی بے چینی بڑھ گئی تھی۔ جاتے ہوئے ویرو نے ہنومان سے کہا۔

"بھائی! تم سے یہ التجا ہے کہ جہاں بھی رہو، صحت کا خیال رکھنا۔ بھگوان تمہیں جلدی ٹھیک کر دیں گے۔" پھر وہاں سے ہٹنے کے لئے وہ اپنے جسم کو تقریباً دھکیلتی ہوئی آگے بڑھ گئی۔ ویرو کے جانے کے بعد ہنومان تکیے میں منہ چھپا کر جی بھر کر رو دیا۔ بچن دونوں کو چھوڑنے کے لئے دُور تک اُن کے ساتھ گیا۔ جگت، ویرو کو گھوڑے پر بٹھا کر خود بھی گھوڑے پر بیٹھ گیا۔

"میں کل دوپہر تک واپس لوٹ آؤں گا۔" جگت نے کہا اور ڈوبتی ہوئی شام کے ہلکے اندھیرے کی چادر میں اُس کا گھوڑا غائب ہو گیا۔ بچن اُنہیں جاتے دیکھتا رہا۔ "کسے خبر کس کی زندگی کس موڑ پر پہنچتی ہے؟" وہ بڑبڑایا۔

○

"کون ہے......؟" ڈاکٹر جوزف نے گہری نیند سے جاگ کر بستر میں بیٹھتے ہوئے کہا۔

"تمہیں ہر بار آہٹیں سنائی دیتی ہیں۔" ڈاکٹر کی بوڑھی بیوی نے جماہی لیتے ہوئے کہا۔ "باہر زور کی ہوا چل رہی ہے اس کی وجہ سے دروازے ہل رہے ہیں۔ سو جاؤ! جگت آ گیا تو دروازے بند دیکھ کر لوٹ نہیں جائے گا۔"

"میری! مجھے نیند نہیں آئے گی۔ شاید وہ دروازہ کھٹکھٹائے اور ہم بیدار نہ ہوں، اس صورت میں وہ لوٹ جائے گا۔" ڈاکٹر نے سر پر ہاتھ پھیرتے ہوئے کہا۔

"تم یہ سمجھتے ہو کہ میں سو رہی ہوں؟ میرے دل میں بھی گھبراہٹ ہو رہی ہے۔" میری نے رضائی ٹھیک کرتے ہوئے کہا۔ "اُس کی آہٹ سننے کے لئے کان لگا کر بیٹھی ہوں۔"

"مگر آج ساتواں روز ہے۔ ممکن ہے وہ نہ آئے۔ کیا وہ جوان اپنی ساری زندگی لوٹ مار ہی میں



ضائع کر دے گا؟" ڈاکٹر نے ٹھنڈی سانس بھری۔ باہر زور کی بارش کی آواز سن کر میری دُکھ بھرے لہجے میں بولی۔

"میں نے تو دونوں کے لئے رات کا کھانا بھی تیار کر لیا ہے۔ بے چارے بُری طرح بھیگ جائیں گے۔"...... بوڑھے، بڑھیا نے پہلو بدلتے ہوئے مزید ایک گھنٹہ گزار دیا۔ اس وقت نصف رات گزر چکی تھی اس ایک گھنٹے میں بوڑھے ڈاکٹر نے ٹارچ کی روشنی میں پاکٹ واچ میں سات مرتبہ وقت دیکھا۔ اگر جگت نہ آیا تو وہ بھی ایک دن ان کے جوان بیٹے جارج کی طرح گولیوں سے چھلنی ہو جائے گا۔ ڈاکٹر سوچ رہا تھا۔ کب تک پولیس کا مقابلہ کرتا رہے گا؟ آخر ایک دن گرفتار ہو جائے گا اور اُس کا حلق پھانسی کی ڈور میں اٹک جائے گا۔ نہیں نہیں...... یہ نہیں ہو سکتا۔ "یسوع مسیح...... خداوند کے مقدس بیٹے! اُسے نیکی کی راہ پر لا! اُس پر اپنا رحم کر۔" ڈاکٹر خاموشی سے دُعا مانگ رہا تھا۔ صبح ہونے میں چار پانچ گھنٹے باقی تھے۔ باہر زور زور سے چلنے والی ہوا کے جھونکے جب درختوں سے ٹکراتے تو ایسا محسوس ہوتا تھا جیسے بہت ساری بدروحیں مل کر قہقہہ لگا رہی ہوں۔ جیسے وقت کا دیو ڈاکٹر کی بے بسی کا مذاق اُڑا رہا ہو۔ بار بار ہوا کے زور سے دروازے ہلنے کی وجہ سے ڈاکٹر کا دل دھڑک رہا تھا جیسے کوئی اُس کے کان میں کہہ رہا ہو۔

"بوڑھے! جگت کے دل سے نیکی ختم ہو گئی ہے۔ بغاوت کی آزادی کا مزہ چھوڑ کر جیل کی کوٹھڑی میں بند ہونے کے لئے وہ کیوں آنے لگا؟ وہ نہیں آئے گا...... وہ نہیں آئے گا......" اور بوڑھے ڈاکٹر نے اپنے کانوں پر دونوں ہتھیلیاں اس طرح رکھ لیں جیسے ذہن میں گونجنے والی اندیشے کی گمنام آواز کو دبا رہا ہو۔ اور پھر اُسی وقت دروازے پر دستک ہوئی۔

بوڑھی میری جلدی سے اُٹھ کر بیٹھ گئی۔ کہیں اس کا وہم تو نہیں اس کا یقین کرنے کے لئے کچھ لمحے تک کان لگا کر سننے لگی۔ پھر زور سے دروازہ کھٹکھٹانے کی آواز آئی۔

"کھول رہی ہوں۔" وہ کھڑی ہو گئی مگر ڈاکٹر نے شاید سنا نہیں تھا۔ اُس نے مسرت بھرے لہجے میں پکارا۔ "ڈاکٹر...... ڈاکٹر! سنتے ہو......" پھر نزدیک جا کر بولی۔ "دروازے پر دستک ہوئی ہے۔ یقیناً وہی لوگ ہوں گے۔"

"اچھا......؟" کہتا ہوا ڈاکٹر جلدی سے جست لگا کر دروازے کی جانب دوڑا۔ میری نے لیمپ کی روشنی بلند کر دی۔ دروازے کی زنجیر کھول گئی۔ ہوا کے زور سے دونوں دروازے ایک دم کھل گئے۔ سامنے جگت اور ویرو کھڑے تھے۔ ڈاکٹر کے چہرے پر مقدس روشنی پھیل گئی۔ اُن دونوں کو دیکھ کر میری بھی برابر میں آ کر کھڑی ہو گئی۔

"ارے! اس طرح کیا کھڑے ہو؟ انہیں اندر آنے دو۔ دیکھتے نہیں کتنے بھیگ گئے ہیں۔" میری نے کہا۔ ڈاکٹر اب بھی اُنہیں محبت بھری نظروں سے دیکھ رہا تھا۔ وہ بولا۔

"ہاں...... میں یہی دیکھ رہا ہوں...... یسوع مسیح کی رحمت نے انہیں بھگو دیا ہے۔ میرا خدا کتنا رحیم ہے۔" ڈاکٹر کی آواز جذبات کی شدت سے کانپ رہی تھی۔

"بیٹے! اچھا ہوا تم آ گئے۔" میری نے جگت سے کہا۔ "یہ دو دن سے اس طرح تمہارا انتظار کر رہے ہیں جیسے ان کا بیٹا جنگ سے لوٹ کر آنے والا ہو۔" اُن کے جذبات سے وہ دونوں ہی متاثر

ہوئے۔

"جگت کتنا نصیب والا ہے۔ اس سے کتنے لوگ پیار کرتے ہیں.....!" ویرو سوچنے لگی۔

ویرو کو کپڑے تبدیل کرنے کے لئے میری نے اپنا لباس دیا۔ "آپ لوگ کچھ دیر آرام کریں میں اتنی دیر میں کھانا گرم کر کے لاتی ہوں۔" میری نے کہا اور باورچی خانے میں جانے لگی۔

"نہیں ماں جی۔ ہم دونوں ساتھ کام کریں گے۔" یہ کہہ کر ویرو پارٹیشن کے پیچھے جا کر کپڑے تبدیل کرنے لگی۔ ڈاکٹر جس بات کو کہنے کے لئے بے تاب تھا، وہ بات اُس نے شروع کی۔

"نارائن سنگھ تمہارے نانا دو دن پہلے آئے تھے۔ اُنہوں نے پولیس سے مل کر پورا انتظام کر لیا ہے۔ تم جس دن پولیس تھانے میں حاضر ہو گے۔ وہ بھی سول سرجن کے ساتھ وہاں پہنچ جائیں گے۔ تمہیں کسی طرح کی تکلیف نہیں ہوگی۔"

"ڈاکٹر صاحب! مجھے اپنی پرواہ نہیں۔ جو ہوگا دیکھا جائے گا۔ مگر ویرو کو اگر کسی نے تنگ کیا تو میں اس صورت میں آپ لوگوں کا خیال بھی نہیں کروں گا۔" جگت سر کے بھیگے ہوئے بالوں کو کھولتا ہوا بولا۔

"تم فکر نہ کرو۔ میں نے اُن سے وچن لیا ہے کہ وہ خود اُسے عدالت میں پیش کریں گے۔"

ڈاکٹر نے پُرجوش جگت کو ٹھنڈا کیا۔ کھانا ختم ہونے کے بعد جب ڈاکٹر نے پاکٹ واچ دیکھی، ڈھائی بج چکے تھے۔ صبح ہونے سے پہلے جگت کو لوٹنا تھا۔ ویرو کا دل دھڑک رہا تھا۔ جدائی کی گھڑیاں قریب آنے لگیں۔ وہ ایک ٹک جگت کو دیکھے جا رہی تھی۔ جگت اور ڈاکٹر کے درمیان ہونے والی بات چیت کی طرف اُس کا دھیان نہیں تھا۔ چار بجے جگت کھڑا ہو گیا۔

"اب میں جا رہا ہوں۔" اُس نے ڈاکٹر سے کہا۔ مگر اُس کی نظریں ویرو پر تھیں۔ ویرو نے سر جھکا لیا۔ اُس کی پلکیں کپکپانے لگیں۔

"نہیں بیٹے! جانے سے پہلے تمہیں ایک بات ماننی ہے۔ تمہیں چرچ میں جا کر یسوع مسیح کے حضور سر جھکانا ہے۔" میری بول اُٹھی۔ اُس نے میز پر پڑی ہوئی شمعیں اُس کی جانب بڑھائیں۔ "انہیں جلا کر یسوع مسیح کے قدموں میں رکھنا ہے۔"

جگت نے ڈاکٹر کی جانب دیکھا۔

"ہاں جگت...... نیک کام میں دیر نہیں کرنی چاہئے۔" ڈاکٹر نے کہا۔

چرچ میں جا کر پہلے ڈاکٹر جوزف اور میری نے شمعیں جلا کر سولی پر چڑھے ہوئے یسوع مسیح کے مجسمے کے دونوں جانب رکھیں پھر ایک شمع جگت اور دوسری ویرو کے ہاتھ میں تھما دی۔ میری نے کہا۔

"انہیں جلا کر رکھنے سے پہلے تم جو خواہش کرو گے، تمہاری وہ خواہش پوری ہوگی۔"

لرزتے ہاتھوں سے جگت اور ویرو نے شمعیں جلائیں۔ یسوع مسیح کے مجسمے کو عقیدت مندانہ نظروں سے دیکھتے ہوئے شمعیں جلا کر مجسمے کے قدموں میں رکھ دیں، پھر آنکھیں بند کر کے گردن جھکائے وہ کافی دیر تک خاموش کھڑے رہے۔ ویرو کی بند پلکیں بھیگ چکی تھیں۔ پھر اُس کی نظر فرش پر اپنے اور جگت کے سائے دیکھنے پر پڑیں جو ایک دوسرے سے ملے ہوئے تھے۔

جگت نے دل میں عہد کیا۔ "میں جہاں بھی رہوں گا، ویرو کا سایہ میرے ساتھ رہے گا۔"



ویرو کے ہونٹ بھی ہل رہے تھے۔

بھاری قدموں سے دونوں باہر آ گئے۔ جگت نے بندھے ہوئے گھوڑے کی لگام ہاتھ میں لی۔ اُس نے چلنے سے پہلے ویرو کو دیکھا۔ ویرو کے منہ سے دبی ہی سسکی نکل گئی۔ جگت اُس کے قریب گیا، اُس کے سر پر اپنا ہاتھ رکھا۔ "کیا روتی ہوئی آنکھوں سے مجھے وداع کرو گی ویرو؟" پھر ٹھوڑی تھام کر اُوپر اُٹھاتا ہوا بولا۔ "ایک بار ہنس دے۔"

ویرو کے ہونٹوں پر مسکراہٹ پھیل گئی۔ مگر اس مسکراہٹ میں دُکھ بھی شامل تھا۔ اُس نے آنکھیں صاف کر کے کہا۔ "اپنے آپ کو سنبھالنا۔"

"ڈاکٹر صاحب! میں ویرو کو آپ کے اور ماں جی کے سپرد کر رہا ہوں۔ اس پر کوئی آنچ نہ آنے دیجئے گا۔" جگت نے ڈاکٹر سے کہا۔

"بیٹا! بھگوان سب کا بھلا کرے گا۔" میری بھاری آواز میں بولی۔

"ڈاکٹر صاحب! میں پرسوں دوپہر خان ڈوگرا پولیس تھانے پر ہنومان کے ساتھ حاضر ہو جاؤں گا۔ نانا کو اطلاع کر دینا۔ اُن کے علاوہ کسی کو پتہ نہ چلے، یہ یاد رکھیں۔"

ڈاکٹر نے اثبات میں سر ہلایا۔ وہ کچھ بول نہیں سکتے تھے مگر اُن کی آنکھیں اُسے دُعائیں دے رہی تھیں۔ جگت نے لگام کھینچی، گھوڑی کے قدم اُٹھ گئے۔ جگت نے پیچھے دیکھ کر ویرو سے کہا۔ "ہم پھر جلدی ملیں گے۔"

ویرو نے ہاتھ اُٹھا کر الوداع کیا۔ جگت جب تک اُسے نظر آتا رہا وہ وہیں کھڑی رہی۔

○

دھرم پور گاؤں کی بھیگی مٹی سورج کی تپش سے سوکھنے لگی تھی۔ چند دن سے مسلسل برستی ہوئی برسات گزشتہ رات ہی بند ہوئی تھی۔ جس کی وجہ سے گاؤں کے لوگ دُھوپ لینے کی خاطر گلیوں اور چوک پر نکل آئے تھے۔ چارپائی پر بیٹھے جگت کے نانا جھونک میں اکثر گردن جھکا لیتے مگر پھر جلدی سے آنکھیں کھول کر اس طرح دیکھنے لگتے جیسے کسی چیز کو تلاش کر رہے ہوں۔ جگت کی دی ہوئی سات دن کی مہلت گزر چکنے کے باوجود کرچین ڈاکٹر کی جانب سے کوئی اطلاع نہیں ملی تھی جس کی وجہ سے پورا گھر اُداس ہو گیا تھا۔ آخری دو راتوں سے تو گویا نیند بھی ساتھ چھوڑ گئی تھی۔ اس کے علاوہ بارش تھمنے کے بعد گلی کے کتے رات بھر روئے تھے۔ جگت کی ماں اور چندن کو کتوں کے رونے کی آواز کسی آفت کا پیش خیمہ نظر آنے لگی۔ نانا کا دل ڈر گیا۔ اُنہوں نے ڈانگ اُٹھا کر کتے کو ہشکارتے ہوئے کہا۔ "گندے جانور! اب تو کچھ دیر سونے دے۔"

مگر جگت کی ماں نانا کی طرح کتے کو ہشکار نہیں سکتی تھی۔ حالانکہ دونوں ساس بہو کو کتوں پر سخت غصہ آ رہا تھا۔ اس وقت کتوں کا رونا اُنہیں بہت برا لگ رہا تھا۔ صبح کا سورج بھی اُنہیں بھونکتے ہوئے کتے کی طرح نظر آنے لگا۔

"نانا جی! اگر سونا چاہتے ہیں تو بستر بچھا دوں؟" نانا کو جھونکے کھاتے دیکھ کر برآمدے میں اُپلے بناتی چندن بولی۔ "کتوں نے رات بھر آپ کو سونے نہیں دیا۔"

نانا کے ہونٹوں پر پھیکی سی مسکراہٹ دوڑ گئی۔ وہ داڑھی کے سفید بالوں پر ہاتھ پھیرتے ہوئے

بولے۔ ''بہو بیٹی! نیند اُچٹ گئی اس کا افسوس نہیں......'' پھر سرد آہ بھرتے ہوئے بولے۔ ''زندگی سے ڈر محسوس ہونے لگا ہے۔ جگت نے میری عزت داؤ پر لگا دی ہے۔''

چندن کے ہاتھ رُک گئے۔ جگت کے متعلق اگر کوئی غلط بات کہتا تو اُس وقت وہ سنانے میں ڈوب جاتی۔ پھر گھر کے افراد اگر ایسی باتیں کرتے تو اُسے اور خیال ہوتا۔ وہ سمجھتی تھی نانا سب کی بھلائی کی خاطر یہ دُکھ جھیل رہے ہیں۔ یہی وجہ تھی کہ وہ بار بار بڑبڑاتے ہوئے کہتے۔ ''میں نے اپنے ہاتھوں سے اُسے بغاوت کی جانب دھکیلا ہے۔ اب یہی خیال میری زندگی کو ڈس رہا ہے۔ مگر اب اس کی فریاد کس سے جا کر کروں؟''

چندن کے رُکے ہوئے ہاتھوں پر نانا کا دھیان گیا۔ ''بہو بیٹی! بڑھاپے میں یہ زبان اُلٹی سیدھی بات بک جاتی ہے۔ تم دل میلا نہ کرنا۔'' نانا اُس کی بات سمجھ گئے، یہ جان کر چندن کے ہاتھ تیزی سے چلنے لگے۔ اُپلے بن جانے کے بعد خالی ٹوکری اُٹھا کر وہ اندر چلی گئی۔ ہاتھ دھو کر نانا کے لئے کھانا لے آئی۔ کھانا چارپائی پر رکھ کر جاتے ہوئے بولی۔ ''نانا جی! تھوڑا بہت کھا لیں۔ جب تک نصیب میں برائی لکھی ہے، برداشت کرنی پڑے گی۔ اُوپر والا کبھی ضرور رحم کی نظر کرے گا۔'' نانا چندن کی جانب دیکھنے لگے، پھر آہستہ سے بولے۔

''یہ دیکھنے کے لئے میں زندہ نہیں رہوں گا۔'' اسی لمحے پوجا کے بعد برآمدے میں لوٹتی ماں جی نے نانا کے الفاظ سن لئے۔ نزدیک آ کر بولیں۔

''کیوں باپو...... صبح کے وقت موت کو یاد کر رہے ہیں؟ سحر کے وقت کتے روئے تھے کہیں یہی وجہ تو نہیں؟''

''بیٹی! موت خوشی سے آئے، مگر میری جگت کے شانے پر سوار ہو کر جانے کی خواہش ادھوری رہ جائے گی۔'' ابھی اُنہوں نے اپنے الفاظ پورے نہیں کئے تھے کہ صدر دروازے کی کھڑکی کھلی، سامنے کرچین ڈاکٹر کھڑے ہوئے تھے، جیسے کوئی فرشتہ آ گیا ہو۔ نانا چونک کر کھڑے ہو گئے۔ اُن کی کمر میں درد کا جھٹکا محسوس ہوا مگر اس کی پرواہ کئے بغیر دروازے کی جانب دوڑے۔

''آیئے آیئے......'' نانا کی پُرجوش آواز سن کر چندن باورچی خانے سے دوڑتی ہوئی باہر آئی۔ پہلے ڈاکٹر، پھر ماں جی کی جانب اُس کی نظر گئی۔ ساس بہو ایک دوسرے کو اس انداز میں دیکھ رہی تھیں جیسے ایک دوسرے سے لپٹ جائیں گی۔ مگر اس مسرت کا اظہار کرنے سے پہلے اُنہیں ڈاکٹر کی بات سننی تھی۔

''کیسی ہو مایا کور؟...... چندن کور!...... تم سب لوگ ٹھیک ٹھاک تو ہو؟'' ڈاکٹر نے چارپائی پر بیٹھتے ہوئے پوچھا۔

''ڈاکٹر صاحب! آپ کے قدم اس گھر میں آتے ہی ہم ٹھیک ہو گئے۔ آپ یہ بتائیں کہ کیا خبر لائے ہیں؟'' ماں جی کی آواز میں کافی بے چینی جھلک رہی تھی۔

ڈاکٹر خاموش رہے، وہ شاید کچھ سوچ رہے تھے۔ تینوں خوفزدہ ہو گئے۔

''تم شادی وغیرہ میں کیا پکاتی ہو بیٹی چندن..؟ بھئی میں اس کھانے کا نام بھول گیا ہوں۔''

''شیرہ حلوہ......!'' چندن جلدی سے بولی۔



''ہاں بھئی، یہی پکاؤ آج۔'' ڈاکٹر نے ہنس کر کہا۔

چندن مسرت سے بے قابو ہو کر تقریباً جست لگاتی ہوئی ڈاکٹر کے قدموں میں جا گری۔ نیچے جھکی ہوئی چندن کے سر پر بوڑھے ڈاکٹر نے کپکپاتا ہوا ہاتھ رکھ کر بھرائے ہوئے لہجے میں کہا۔ ''گاڈ بلیس یو!'' پھر کچھ سوچ کر چندن سے بولے۔ ''بیٹی! میں نے عادت کے مطابق انگریزی میں دُعا دے دی۔ تم کیا سمجھیں؟''

چندن نے نظر اُوپر اُٹھا کر محبت بھرے لہجے میں کہا۔ ''ڈاکٹر بابو! آپ کی زبان نہیں سمجھ سکی مگر آپ کے ہاتھ میں جو پیار کی مہک ہے اس نے مجھے بہت کچھ سمجھا دیا ہے۔''

چندن کی مسکراہٹ دیکھ کر ڈاکٹر نے پُرشفقت لہجے میں کہا۔ ''کتنی سمجھدار ہے میری بیٹی۔ بھگوان اب تمہیں زیادہ نہیں ستائیں گے۔''

○

جدائی کی کٹھن گھڑی آ گئی...... جگت اور بچن ایک دوسرے کو دیر تک بانہوں میں لئے کھڑے رہے۔ ''نئی زندگی مبارک ہو دوست!'' بچن کی آواز میں درد جھلک رہا تھا۔ ''پھر کون جانے کب ملاقات ہو؟''

اُس کا دل ہلکا کرنے کے لئے جگت کو مذاق سوجھا۔ ''ڈاکو بچن سنگھ جب میرے گھر ڈاکہ ڈالنے آئے گا تو اُسے میرے ہاں سے کوئی مال ہاتھ نہیں لگے گا۔'' جگت نے قہقہہ لگا کر کہا مگر اُس کی آنکھوں کے کونے بھیگ گئے۔

''تم غریب کیوں ہو جگت؟'' بچن نے پیروں کے نیچے والا پتھر اُٹھا کر کہا۔ ''تمہارے حصے کا مال ہم نے الگ کر رکھا ہے۔ کم از کم پچیس ہزار کا ہوگا۔ تمہارے جیسا سرمایہ دار گاؤں کا زمیندار بھی نہیں ہوگا۔'' جگت خاموش رہا۔ وہ بچن کو عجیب نظروں سے دیکھنے لگا۔ بچن کو جگت کے اس طرح دیکھنے پر تعجب ہوا۔ ''تمہارے یہاں سے جانے کے بعد ہم یہ مال تمہارے گھر پہنچا دیں گے۔'' بچن نے کہا۔

''اس کی ضرورت نہیں دوست!'' جگت نے اُس کے شانے پر ہاتھ رکھ کر کہا۔ ''یہ تم سب لوگ آپس میں تقسیم کر لینا۔ ڈاکو گری ایسا جوا ہے جس میں سب کچھ جیت کر بھی جیت کا مال زندہ رہ کر نہیں لیا جاتا۔''

''یعنی...... تم کیا کہنا چاہتے ہو؟''

''میں اسی لئے خالی ہاتھ جا رہا ہوں کہ جب رائفل چھوڑ دی تو رائفل کی نال کے بل پر لوٹی ہوئی دولت کس طرح ساتھ لے جا سکتا ہوں؟'' جگا کی آواز بھرائی ہوئی تھی۔ ''پھر بھی خالی ہاتھ نہیں جا رہا ہوں۔ تم لوگوں کی دوستی کی بے پناہ دولت میرے ساتھ ہے۔''

کافی بحث کے باوجود جگت نے مال لینے سے انکار کر دیا۔ ہنومان نے بھی جگت کا ساتھ دیا۔

''میرا ابھی کوئی کھانے والا نہیں دوستو! رشتے دار، بھائی سب کچھ تم لوگ ہو میرے لئے۔'' سب لوگ کچھ دیر خاموش رہے۔ صرف آنکھیں بول رہی تھیں۔

''وریڑھا آ گیا ہے۔'' ایک ساتھی نے آ کر خبر دی۔

جگت اور بچن ایک دوسرے کو دیکھنے لگے۔ "ہنومان کو ریڑھے میں لٹا دو۔ بچن! تم میری لاٹھی اور رائفل موقع ملنے پر گھر پہنچا دینا۔" جگت نے کہا۔

"بہتر......!" بچن نے کہا۔ اُس نے آگے بڑھ کر ہنومان کے رُخسار چوم لئے۔ ہنومان دل کو قابو میں رکھنا چاہتا تھا اس لئے بار بار ہونٹ چبا رہا تھا۔ دو آدمیوں نے اُسے اُٹھا کر ریڑھے میں بچھائے ہوئے بستر پر لٹا دیا۔

"دو میل کے بعد اس ریڑھے کو چلانے والا کھڑا ہوگا۔ وہاں تک ہمارا ساتھی ریڑھے کے ساتھ جائے گا۔" ایک ساتھی نے بتایا۔

"پھر بھی بچن! تم یہ جگہ بدل دینا۔ ممکن ہے اس کی اطلاع پولیس کو مل جائے۔" جگت نے ہدایت دی۔

"تم ہماری فکر نہ کرو...... خود کو سنبھالو! تم نے میرا کہنا نہیں مانا۔ دو آدمی پولیس چوکی تک ریڑھے کا تعاقب کریں گے۔ بغیر اسلحہ کے جانا ٹھیک معلوم نہیں ہوتا۔" بچن کے لہجے میں ہچکچاہٹ تھی۔ جگت مسکرا دیا۔

"نہیں...... اس کی کوئی ضرورت نہیں۔ ضرورت پڑنے پر پولیس سے پنجہ لڑانے کا ان بانہوں میں پورا زور ہے۔" پھر بچن کے قریب جا کر کان میں سرگوشی کی۔ "دیرو کا تمہیں خیال رکھنا ہوگا۔ نانا اُسے عدالت میں پیش کریں گے اس کے بعد دشمن اُسے پریشان نہ کریں۔ یہ دیکھنا تمہارا کام ہے۔" جگت نے کہا، بچن نے سر ہلایا۔

پھر دونوں آخری بار گلے ملے اور جگت ریڑھے میں بیٹھ گیا۔ بیلوں کے گلوں میں جھولتی چھوٹی گھنٹیاں بجنے لگیں اور ریڑھا روانہ ہوا۔ نئی منزل کی جانب بڑھتی ہوئی جگت کی سواری کو بچن اور اُس کے ساتھیوں نے آنسو بھری آنکھوں سے وداع کیا۔ ریڑھے کے نشان مٹاتا ہوا ایک ساتھی ایک فرلانگ سے واپس لوٹ آیا مگر زندگی کے راستے پر پڑے ہوئے نشان اتنی جلدی نہیں مٹائے جا سکتے......!

O

منزل پر آ کر ریڑھا کھڑا ہو گیا۔ اُس وقت آسمان کے درمیان سورج پوری آب و تاب سے چمک رہا تھا۔ جگت ریڑھے سے باہر کود گیا۔ سامنے کوارٹر نما مکان پر بورڈ لگا ہوا تھا "خان ڈوگرا پولیس چوکی" پگڑی کے کونے سے چہرے کا پسینہ پونچھتے ہوئے جگت نے پگڑی ٹھیک کی۔

"ہنومان! میں اندر جا رہا ہوں۔ وہ لوگ تجھے آ کر لے جائیں گے۔ نانا اور سول سرجن صاحب اندر بیٹھے ملیں گے۔" اُس نے ہنومان سے کہا۔ ہنومان نے کوئی جواب نہیں دیا۔

ایک خطرناک ڈاکو اپنے آپ کو پولیس کے حوالے کرنے جا رہا تھا۔ جگت نے پولیس چوکی کی جانب قدم بڑھائے۔ اس وقت اُس کے دل کی دھڑکن تیز ہو رہی تھی۔ دل کو مضبوط کر کے وہ آگے بڑھا، پھر داخلی دروازے کے قریب آ کر رُک گیا۔ اُس کی نظر درخت کی چھاؤں میں کھڑے سنتری پر جم گئی۔ مگر وہ اس طرح لاتعلقی سے کھڑا تھا جیسے آنے والے سے ناواقف ہو۔ دھڑکتے دل کو قابو میں کر کے جگت آگے بڑھا۔ سنتری اب بھی اُسی طرح کھڑا رہا۔ جگت کو تعجب ہوا۔ "میری تلاش میں زمین آسمان ایک کرنے والی پولیس مجھے نہیں جانتی؟" وہ بڑبڑایا۔ جگت نے راستے پر کھڑے ریڑھے کی جانب دیکھا۔ شاید اُس کی چھٹی حس اُسے لوٹنے کا اشارہ کر رہی تھی۔ "ابھی دیر نہیں ہوئی...... لوٹ جا!" جیسے کوئی اُس کے اندر سے کہہ رہا تھا۔ اُسی وقت سنتری نے اُس سے پوچھا۔



"کیوں...... کیا کسی زخمی کو ریڑھے میں لایا ہے؟" جگت کو اُس کی گفتگو ناگوار گزری۔ دانت پیس کر وہ غصہ پی گیا۔

"تیرے صاحب اندر ہیں؟" جگت نے پوچھا۔ سنتری کو بات کرنے کا انداز کھٹک گیا۔

"اس طرح گفتگو کر رہا ہے مجھ سے؟ کون ہے تو؟" سنتری نے بھڑک کر کہا۔ جگت چند لمحے اُسے گھورتا رہا، پھر اُس کی زبان بے قابو ہو گئی۔

"جگت سنگھ" جگت نے اپنا نام بتایا۔ مگر وہ پھر بھی نہیں سمجھا تو اُس نے کہا۔ "جگا ڈاکو......!"

"ہیں......؟" پہریدار نے گھبرا کر کہا اور اُس کے ہاتھ سے رائفل چھوٹ گئی۔ جگت زور سے ہنس دیا۔ شرمندہ سنتری نے رائفل اُٹھالی، پھر چہرے پر سختی لا کر کہا۔ "پولیس تھانے میں مذاق نہیں ہوتا۔ سمجھے؟ تمہارا چہرہ جگا ڈاکو جیسا نہیں ہے۔" پھر آہستہ سے بولا۔ "اگر اس وقت صاحب سے ملنا ہے تو چونی دینی پڑے گی۔"

جگت نے جیکٹ کی جیب میں دایاں ہاتھ ڈالا۔ سنتری کی لالچی نظریں چمکنے لگیں۔ مگر وہ شاید یہ نہیں جانتا تھا کہ گھونسہ مارنے کی خواہش دبانے کے لئے اُس نے جیکٹ کی جیب میں ہاتھ ڈالا تھا۔ خاکی لباس میں سامنے کھڑے چور جیسے سنتری سے اُسے نفرت ہو گئی اور اُسے گولی مار کر واپس جانے کو جی چاہا۔ اسی لمحے آواز آئی۔

"سنتری...... کون ہے؟ اسے کیا کام ہے؟" صوبیدار کو دیکھ کر سنتری اٹین شین ہو گیا۔ جگت صوبیدار کے قریب پہنچ گیا۔ صوبیدار اُس کے چہرے کو غور سے دیکھ رہا تھا جیسے یقین کر رہا ہو کہ یہ وہی ہے؟ ٹھگنے قد، لانبے سر اور سخت جبڑے والے صوبیدار کے چہرے کی جانب دیکھتا ہوا جگت سمجھ گیا کہ وہ اُسے پہچاننے کی کوشش کر رہا ہے۔ ارجن سنگھ نے اس علاقے کی پانچ چوکیوں کو تاکید کی تھی کہ جگا کسی بھی جگہ حاضر ہو سکتا ہے۔ لہٰذا تیار رہو۔

"تمہارے ساتھ ریڑھے میں کون آیا ہے؟" صوبیدار کی آواز نے جگت کو چونکا دیا۔

"پہلے یہ بتائیں کہ نارائن سنگھ اور سول سرجن یہاں آئے ہیں؟" جگت کے سوال کی بے چینی سے صوبیدار سمجھ گیا۔ ارجن سنگھ کی ہدایت تھی کہ جگا جب پولیس چوکی پر آئے گا، اُس کے نانا اور سول سرجن صاحب بھی وہاں آئیں گے۔ صوبیدار کو یقین ہو گیا کہ جگا اسی جگہ حاضر ہوگا۔ مگر وہ یہ سوچ رہا تھا کہ کیا یہی شخص جگا ہے؟ یہ جوان کتنا چاق و چوبند نظر آ رہا ہے؟ شاید جگا کا ساتھی ہوگا۔ جگا ریڑھے میں بیٹھا ہوگا۔ اُسے بڑی چالاکی اور صفائی سے کام لینا تھا۔

"وہ لوگ آ جائیں گے۔ اگر آپ اُن سے ملنے آئے ہیں تو اندر بیٹھیں۔" صوبیدار نے اچھے انداز سے بات کی۔

جگت صوبیدار کے عقب میں چلتا آفس میں داخل ہو گیا۔ دو تین کمروں کے بعد وہ ایک چھوٹی کوٹھڑی میں داخل ہوئے۔ صوبیدار کرسی پر بیٹھ گیا۔ اُس نے میز کی مخالف سمت بچھے ہوئے بنچ پر

جگت کو بیٹھنے کے لئے کہا۔

"تمہارے ساتھ ریڑھے میں جو بھی ہیں، اندر بلالو!" صوبیدار نے کہا۔

جگت مسکرا دیا۔ وہ سمجھ گیا کہ صوبیدار اب بھی اُلجھن میں ہے۔ "ریڑھے میں میرا اپاہج ساتھی ہے۔ دو آدمی بھیج کر اُسے اُٹھا کر لانا پڑے گا۔"

صوبیدار ایک جھٹکے سے کھڑا ہو گیا۔ اب اُسے یقین ہو گیا کہ سامنے بیٹھا ہوا شخص جگا ہے۔ اور ریڑھے میں اُس کا ساتھی ہنومان ہے۔

"میں ابھی آدمی بھیج کر اُسے اندر بلانے کا انتظام کرتا ہوں۔" صوبیدار نے کہا۔ اُس کے چہرے پر جوش جھلک رہا تھا۔ آنکھوں میں عجیب سی چمک تھی۔ اس وقت تھانے میں چار پولیس والے نظر آ رہے تھے۔ شاید دوسرے کھانے کے لئے گئے ہوں گے۔ جگت نے سوچا۔ صوبیدار جب واپس لوٹا اُس کے قدموں میں تیزی تھی۔ چپڑاسی کو بلا کر دو گلاس پانی منگوایا۔ جگت نے پانی پینے سے انکار کر دیا۔ صوبیدار دونوں گلاس پی گیا۔ نتیجے میں اُس کے ہونٹوں کے کناروں سے پانی بہہ کر اُس کی یونیفارم پر گرا۔ اسی لمحے ایک کانسٹیبل داخل ہوا۔ صوبیدار کے کان کے قریب منہ لے جا کر اُس نے سرگوشی کی۔ صوبیدار کے چہرے کا رنگ بدل گیا، پھر پولیس والے کو باہر بھیج دیا۔ وہ بدحواس انداز میں جگت کو دیکھتے ہوئے بولا۔

"نارائن سنگھ اور سرجن صاحب مسٹر بھلوج پولیس تھانے پر ہیں۔ اس لئے ہمیں جلدی وہاں چلنا ہے۔" پھر وہ کھڑا ہو گیا۔ جگا کو شک ہو گیا لہٰذا وہ اسی طرح بیٹھا رہا۔

"مگر میرے ساتھی کا کیا ہو گا؟ ہم نے یہیں پیش ہونے کا فیصلہ کیا ہے۔"

"جگا ڈاکو! یہ بات پولیس چیف کی مرضی پر ہے۔" صوبیدار نے سخت لہجے میں کہا اور جگا جھپٹ کر کھڑا ہو گیا۔ اُس کی آنکھیں سرخ ہو گئیں اور بھنویں تن گئیں۔

"زبان سنبھال کر بات کرو! مجھے جگت سنگھ جگا کہتے ہیں۔" مگر اس سے پہلے کہ وہ کچھ حرکت کرے، صوبیدار کے اشارے پر دو پولیس والے اندر جھپٹ پڑے اور جگت کے سر پر لاٹھی کی پہلی ضرب لگائی۔ پلک جھپکتے ہی یہ سب ہو گیا۔ جگت کا سر چکرا گیا۔ سر پر سے پگڑی اُڑ کر دور جا گری۔ پھر بھی گرنے سے پہلے اُس نے صوبیدار کے پہلو میں گھونسہ جڑ دیا۔

"بے ایمان..." اُس نے چیخ کر کہا۔ مگر اسی لمحے پشت پر لاٹھی کی ضرب لگی۔ وہ فرش پر گرا۔ نیچے گر کر زور آزمایا، لاٹھی مارنے والے پولیس مین کا پیر مروڑ دیا اور پولیس مین منہ کے بل فرش پر گرا۔ مگر لاٹھی کی تیسری شدید ضرب نے جگت کے ہوش غائب کر دیئے۔ اُسے بیہوشی میں ہلکا سا محسوس ہوا جیسے کچھ آدمیوں نے اُسے اُٹھا کر جیپ میں ڈالا اور انجن کی آواز گونجنے لگی۔

○

آنکھوں پر پانی چھڑک کر جگت کو ہوش میں لایا گیا۔ آنکھ کھولنے پر اُسے سب کچھ چکراتا ہوا محسوس ہونے لگا۔ چار پولیس والے رائفلیں تانے کھڑے تھے۔ جگت کو ایک آواز سنائی دی۔

"صوبیدار! اسے اس قدر زخمی کرنے کی کس نے ہدایت دی تھی؟"

"صاحب! یہ پھر فرار ہو جاتا۔" صوبیدار نے بچاؤ کیا۔



جگت کا ذہن صاف ہو گیا۔ اُسے بٹھایا گیا تو اُسے پتہ چلا اُس کے سامنے بڑا آفیسر کھڑا تھا۔

"جگا! تمہارا استقبال کرنے میں کچھ جلدی ہو گئی۔ زیادہ چوٹ تو نہیں لگی؟" اُس نے مسکرا کر پوچھا۔ دو پولیس والوں نے سہارا دے کر اُسے کھڑا کیا۔

"تم کون ہو؟" جگت نے پوچھا۔

"میں مسٹر بھلوج تھانے کا انچارج کھنہ ہوں۔" وہ مونچھ پر تاؤ دیتا ہوا بولا۔

"پہلے اس بات کو نوٹ کیا جائے کہ میں اپنے ساتھی کے ساتھ پیش ہوا ہوں۔ پھر آپ میرے نانا اور سرجن صاحب کو بلائیں! اُن کے بغیر میں کوئی بات نہیں کروں گا۔"

کھنہ کی ہنسی گونج گئی۔ اُس کی ہنسی میں عجیب سا تاثر تھا۔ "بہت جلدی ہے تمہیں۔ سب کچھ آہستگی سے ہو جائے گا۔ پہلے تمہارا استقبال کر لیں اور خان ڈوگرا کے صوبیدار کی غلطی کا سدباب کر لیں، پھر سب ہو جائے گا۔"

جگت کو اب خیال آیا کہ اُس کے ہاتھ پشت پر بندھے ہوئے ہیں۔ اُس نے کھنہ کی جانب دیکھا۔ "مجھے کیوں باندھا گیا ہے؟" اُس نے پوچھا۔

"یہ تو صوبیدار کی گستاخی ہے۔" جگت کی سمجھ میں کچھ نہیں آیا۔ کھنہ نے حکم دیا۔ "اسے پیچھے لے جاؤ! میں آ رہا ہوں۔" جگت صوبیدار کو گھورتا ہوا کمرے سے نکل گیا۔

وہاں تین پولیس والے اور موجود تھے۔ سامنے میز نظر آ رہی تھی۔ اس میز پر اُسے بٹھا دیا گیا۔ جگا متجسس نظروں سے سب کچھ دیکھ رہا تھا۔ "یہ لوگ کیا کرنا چاہتے ہیں؟" جگا نے سوچا۔

"میز پر دونوں پاؤں پھیلا کر بیٹھ جاؤ!" ایک سپاہی نے سخت لہجے میں کہا۔

جگا کو غصہ آ گیا۔ "میرے ساتھ سیدھی طرح بات کرو! ورنہ لات مار دوں گا۔" جگا نے سخت لہجے میں کہا۔ مگر جواب میں اُس کے پیٹ پر مُکا پڑا...... وہ جھک گیا۔ فوراً ہی پشت اور پہلو میں دو آدمیوں نے گھونسے مارے۔ ہاتھ بندھے ہوئے تھے لہٰذا اُس نے پیر اُٹھانے چاہے مگر پیر پہلے سے جکڑ لئے گئے تھے اور رسّی کے دو طرفہ سروں میں باندھ دیئے گئے۔

"حرام خور تم لوگ یہ کیا کر رہے ہو؟" جگت چیخا۔ "ایک ایک کو فنا کر دوں گا۔"

اُس کی آواز سن کر کھنہ اندر دوڑ آیا۔ "کسے ختم کرنے کی بات کی ہے؟"

"میں نے یقین دہانی پر اپنے آپ کو پیش کیا ہے۔" جگا نے کہا۔

کھنہ قہقہہ مار کر ہنس دیا۔ "پولیس تھانے کا یہی رواج ہے۔ تمہیں خبر نہیں؟"

"دغا باز......!" جگت نے ہاتھ چھڑانے کے لئے زور لگایا۔ کھنہ گھبرا گیا، شاید رسّی نہ ٹوٹ جائے۔ اُس نے حکم دیا۔

"پیر کو بل دو!"

جگت سمجھ گیا کہ پولیس اُسے ایسی سزا دینا چاہتی ہے جس کے نشان نہ ملیں، زخم تک نہ ہوں اور آدمی کے جوڑ الگ ہو جائیں۔ پولیس کی یہ ڈگری سب سے زیادہ خطرناک ہے۔ میز پر پھیلائے گئے پیروں کی پنڈلیوں پر بندھے ہوئے رسّی کے کنارے میز کے عقب میں بیٹھے ہوئے آدمی کے ہاتھ میں تھے۔ اُس نے ایک فٹ لمبی لکڑی سے رسّی کو بل دینا شروع کیا۔ بل چڑھنے کے ساتھ گھٹنے اور

جوڑ میں سخت درد شروع ہوگیا۔ دونوں پیر مخالف سمتوں سے کھینچے جا رہے تھے جس کے ساتھ گھٹنے کے جوڑوں پر پورا زور پڑ رہا تھا۔ میز کے کنارے پر پیر دینے لگے۔ رانوں کی نسیں کھنچنے لگیں۔ جگت کے چہرے پر درد کی گھٹا چھا گئی۔ تکلیف ناقابل برداشت ہوتی جا رہی تھی۔ اُس نے سر اُٹھا لیا مگر نہ چیخنے کا فیصلہ اپنی جگہ اٹل تھا۔ مگر درد کی لہریں اُس کے سارے وجود کو ہلائے دے رہی تھیں۔ پیر کی نسیں کھنچ کر ٹوٹتی محسوس ہونے لگیں۔ یہ شیطان اسے یہیں ختم کر دیں گے۔ وہ کیوں سچائی کی راہ پر چلنے کو تیار ہوگیا؟ نانا، کرپچین ڈاکٹر اور سرجن بڑی بڑی باتیں کر کے کہاں غائب ہو گئے؟ تکلیف کی شدت سے اُس کی آنکھیں باہر نکلی پڑ رہی تھیں۔ اُسے پیاس محسوس ہونے لگی اور دل گھبرانے لگا۔ جگت ضبط نہ کر سکا اور گالیاں بکنے لگا۔ اُس کے ذہن پر اندھیرے کی چادر چھا رہی تھی۔ اُس کے نام سے لرزنے والے آج اس کی یہ حالت کر رہے ہیں۔ اُسے محسوس ہوا جیسے وہ بیہوش ہو جائے گا۔ اُس نے کھنہ کے منہ پر تھوکا۔ "سالے...... کتے......!" اور عقب میں کھڑے ہوئے پولیس مین نے ڈنڈا اُٹھا کر ضربیں لگائیں۔ ایک، دو، تین...... کھنہ کا قہقہہ اُس کے کانوں میں گونج گیا۔

"تیری گندی زبان کا بھی میرے پاس علاج موجود ہے بیوقوف!" کھنہ نے سرخ ہو کر کہا۔

"اس کے چہرے پر پٹی باندھ دو!"

جگت لرز گیا۔ خاکی وردی پہننے والے اس قدر نیچ اور بدمعاش ہو سکتے ہیں؟ پاخانے کے ڈبے سے ایک شخص گندا کپڑا لے آیا۔ اسے دیکھ کر جگت کو اُلٹیاں سی آنے لگیں۔

"باندھ دو اس کے منہ پر......!" دوسرا حکم ہوا۔ بندھے ہوئے شیر کے سامنے مچھر جیسا آدمی بھی بہادر بن جاتا ہے۔ دو آدمیوں نے جگت کے شانے تھام لئے اور ایک آدمی نے گندا کپڑا اُس کے منہ پر باندھ دیا...... ناک بدبو سے سڑنے لگی۔ اُسے اُبکائیاں آنے لگیں۔ ساتھ ہی اُس کے جوڑ ڈھیلے پڑتے جا رہے تھے۔ ہڈیوں کی کڑیاں ٹوٹنے لگیں اور ایک جھٹکے سے سر شانے پر گرا۔ اُسی لمحے ایک پولیس والا دوڑتا ہوا آیا۔

"کھنہ صاحب! خان ڈوگرا سے اطلاع آئی ہے کہ نارائن سنگھ اور سول سرجن اسی طرف آ رہے ہیں۔" کھنہ کے ماتھے پر لکیریں اُبھر آئیں، پھر وہ بولا۔

"جلدی کرو...... اسے جیپ میں ڈال کر یہاں سے لے جاؤ!"

اس طرح وہ تین چار تھانے گھوما۔ اور اب وہ لب دم ہو چکا تھا۔ دور بیٹھا ارجن سنگھ ہدایات بھیج رہا تھا جن پر پوری طرح عمل ہو رہا تھا۔ گاؤں کے چوکیدار علی بخش کے گھر میں چار پولیس والے ہانپتے ہوئے داخل ہوئے۔ سفید کپڑے میں لپٹی ہوئی کوئی لمبی سی چیز انہوں نے زمین پر رکھی۔ علی بخش اُن کی پراسرار حرکت سے متعجب ہو گیا۔ "یہ کیا لائے ہو؟"

"ایک لاش۔" پولیس والے نے دھیمے لہجے میں کہا۔ "ایک رات اسے چھپانا ہے۔ یہ بڑے صاحب کا حکم ہے۔" پھر چاروں غائب ہو گئے۔ علی بخش لرز گیا۔ پولیس کو جب کسی کی لاش غائب کرنی ہوتی ہے تو ایسا کیا جاتا ہے۔ اُس نے صدر دروازہ بند کر دیا۔

"کون کم نصیب ہے؟" علی بخش تجسس کو نہ دبا سکا۔ لرزتے ہوئے ہاتھوں سے اُس نے لاش پر سے کپڑا ہٹایا۔ دل کو سخت جھٹکا لگا...... "جگا......؟" اُس کے سارے جسم سے پسینہ چھوٹ گیا۔ "یہ تو



نارائن سنگھ کا نواسہ جگا ہے۔" وہ بڑبڑایا۔ پھر اُس نے لاش کی ناک پر ہاتھ رکھا۔ سانس بہت دھیمی دھیمی اب بھی باقی تھی۔ نارائن سنگھ نے اُس پر بھی کوئی احسان کیا تھا۔ وہ احسان اُسے یاد آ گیا۔ اُس کے جبڑے کھنچ گئے۔ وہ جست لگا کر باہر آ گیا۔ عقب کے باڑے میں سے گھوڑے پر سوار ہو کر برق رفتاری سے روانہ ہو گیا۔ گھوڑا دوڑانے میں اُس نے اپنا تمام زور صرف کر دیا تھا۔ دو میل دور جانے کے بعد ایک کار گرد اُڑاتی اسی طرف آتی نظر آئی۔ علی بخش کو اس پر غصہ آ گیا۔ اُس نے گھوڑے کی رفتار کم کر کے راستہ دے دیا۔ کار تیزی کے ساتھ اُس کے قریب سے گزر گئی۔ مگر اندر بیٹھے ہوئے شخص پر اُس کی نظر جم گئی۔ وہ چیخا۔

"نارائن سنگھ! ٹھہر جاؤ...... ٹھہر و جاؤ!"

بریک کی طویل چیخ کے ساتھ کار رُک گئی۔ علی بخش کار کی طرف جھپٹا۔ "نارائن سنگھ! جلدی کرو۔ تمہارا جگت میرے گھر میں ہے۔ وہ دم توڑ رہا ہے۔ شاید اس کی لاش ملے گی۔ جلدی کرو! خدا کے لئے جلدی کرو۔" علی بخش نے ہانپتے ہوئے اُنہیں جگا کے بارے میں بتایا۔ نانا کا چہرہ آگ ہو گیا۔ برابر بیٹھے ہوئے سول سرجن کا چہرہ اُتر گیا۔ علی بخش گرد اُڑاتی برق رفتاری سے دوڑتی ہوئی کار کو گھوڑے پر بیٹھا ساکت انداز میں دیکھنے لگا۔ اُسے محسوس ہو رہا تھا جیسے زمین کی گردش رُک گئی ہے...... جگت کے ساکت جسم کی طرح۔

علی بخش کے مکان کے صدر دروازے کی کنڈی کھول کر نانا اور سول سرجن اندر داخل ہو گئے۔ اس وقت دونوں کے پیر کانپ رہے تھے۔ اُن کے چہرے مٹی اور پسینے سے بگڑ گئے تھے۔ نسوں میں گرم خون جوش مارتا ہوا گردش کرنے لگا۔ دل دھڑکنے لگے۔ بھیانک صدمے سے نانا کی کمر ٹوٹ گئی تھی۔ وہ جگت کی لاش دیکھ کر چندن کور اور مایا کور کا سامنا کس طرح کر سکیں گے؟ ذہن سے خیالات طوفان کی طرح ٹکرا رہے تھے۔ سرجن نے سختی سے ہونٹ بھینچ کر جگت کے جسم پر سے چادر ہٹا دی۔ اُن کے چہرے پر سختی آ گئی۔ جگت کی گردن ایک جانب ڈھلک گئی تھی۔ چہرہ سیاہ پڑ گیا تھا اور ہونٹوں پر خون جم گیا تھا، آنکھوں کی پلکیں بند تھیں۔ منہ آدھا کھلا ہوا۔ ایسا محسوس ہو رہا تھا جیسے موت اُس کے جسم میں داخل ہو چکی ہے۔ نانا چیخے۔

"میرا جگت......" اور عاجزی بھری نظروں سے سرجن کو دیکھنے لگے۔ مگر سرجن نانا کی موجودگی بھلا کر اپنے کام میں لگ گیا۔ اُس نے جگت کی نبض دیکھی۔ اُن کی پیشانی پر لکیریں اُبھر آئیں۔ نبض کی رفتار ہچکیاں سی لے رہی تھی۔ دل پر ہاتھ رکھا، سانس بھی شاید رُک گیا تھا۔ جب اُس کے ہاتھ جگت کے پیروں پر گردش کرنے لگے تو اُس کے دل کو چوٹ سی لگی۔ پیروں میں جان نہیں تھی۔

"سرجن صاحب! آپ خاموش کیوں ہیں؟ کچھ تو بولیں۔ میرا دل بیٹھا جا رہا ہے۔" نانا سسکتے ہوئے بولے۔

"نارائن! جلدی کرو۔ تم سر کے پاس سے اسے اُٹھا لو میں پیر سے تھامتا ہوں۔" سرجن کی آواز بدلی ہوئی تھی۔ "اسے کار تک لے جانا ہے۔ جلدی کرو!"

شانے کے پاس سے جگت کو اُٹھاتے ہوئے نانا کے ہاتھ کپکپانے لگے۔ اُن کی آنکھوں سے آنسو بہہ نکلے۔ اُنہیں صبح کے وقت روتا ہوا کتا یاد آ گیا۔ اُن کے ہاتھوں میں طاقت نہیں رہی۔

"نارائن سنگھ! خود کو سنبھالو۔ اگر اس کا سر نیچے ٹکرا گیا تو کھیل ختم ہو جائے گا۔" گورے سرجن نے اُنہیں ہوشیار کیا۔

محلے کے لوگ کسی زخمی کو لے جاتے ہوئے دو آدمیوں کو تعجب سے دیکھنے لگے۔ اُن میں سے کوئی نہیں جان سکا کہ پنجاب میں جس کے نام کا ڈنکا بج رہا ہے اُس جگا ڈاکو کو وہ لوگ اُٹھا کر لے جا رہے ہیں۔ وہ آپس میں سرگوشیاں کرنے لگے۔ "کیا ہوا؟ کس کو قتل کیا گیا؟ کیا علی بخش نے خون کیا ہے؟ اُسے گھوڑے پر فرار ہوتے میں نے دیکھا ہے۔" اُنہیں سرگوشیاں کرتے چھوڑ کر سرجن نے کار دوڑا دی۔ پچھلی نشست پر نانا جگت کے سر کو اپنی گود میں رکھ کر سرجن صاحب کی جانب دیکھتے ہوئے بیٹھے رہے۔ ڈاکٹر کی خاموشی اُن کا دل چیرے دے رہی تھی۔ اُن کے بھنچے ہوئے جبڑے اور پسے ہوئے دانتوں کے درمیان سے آواز سنائی دی۔

"میرے جگت کو کچھ ہو گیا تو میں پنجاب کے ایک ایک پولیس والے کو چن چن کر قتل کر دُوں گا..... ان کے خون سے دھرتی کا رنگ بدل دُوں گا۔" نانا کی آواز میں طوفان کی گرج تھی۔ وہ کبھی کبھی جگت کے سر پر ہاتھ پھیر کر بڑبڑاتے۔ "نواسے! تم نے میرا کہنا کیوں مانا؟ مجھ سے بغاوت کا راستہ چھڑانے کی بجائے میں تیرے ساتھ شامل کیوں نہ ہو گیا؟" پھر وہ خود کو کوسنے لگے۔

"بزدل..... جاٹ ذاتی کا نام ڈبویا۔"

کار گرد والے راستے پر تیزی سے دوڑ رہی تھی۔ "سرجن صاحب! آپ کچھ تو بولیں۔ یہ خاموشی اب مجھ سے سہی نہیں جاتی۔" نانا کے لہجے میں التجا تھی۔

"پہلے مجھے جگت کو بلوانا ہے۔" سامنے سے آتے ہوئے ریڑھے کو بچا کر کار نکالتے ہوئے سرجن نے کہا۔ "پھر اس کے بعد زبان دے کر قلابازی کھانے والی تمام ہندوستانی پولیس کی خبر لوں گا۔ ان کی رگوں میں خون نہیں، زہر بھرا ہوا ہے۔"

سول ہسپتال میں بھاگ دوڑ شروع ہو گئی۔ ہسپتال کے انچارج کو آج تک کسی نے اتنا سنجیدہ نہیں دیکھا تھا۔ خطرناک ترین کیس کے دوران بھی وہ اطمینان سے کام کرتے تھے۔ اُن کے چہرے کے تاثرات میں کبھی فرق نہیں آتا۔ وہ کافی سخت اعصاب واقع ہوئے تھے۔ سارے پنجاب میں اُن کی ڈاکٹری، تعلیم اور تجربے کی دھاک تھی۔ گورنر تک اُن کی عزت کرتے تھے۔ سرجن صاحب ایک سکھ کے علاج کے لئے کتنے پریشان نظر آ رہے تھے؟ یہ دیکھ کر ہسپتال کے ڈاکٹر اور نرسوں کو بڑا تعجب تھا۔ علاج کے لئے فوراً کام شروع کر دیا گیا۔ موت کا جال جگت کے جسم کے گرد تنگ ہوتا جا رہا تھا۔ اُسے اس جال سے نکالنا مشکل تھا۔ اگر وہ آدھا گھنٹہ بھی لیٹ ہو جاتے تو اس صورت میں رُوح اس کے جسم کا ساتھ چھوڑ دیتی۔ ڈاکٹر اب بھی مشکوک تھے کہ اسے بچایا جا سکے گا یا نہیں؟ ابھی اُنہیں یقین نہیں تھا کہ جگت بچ جائے گا۔ اگر جگت کو چوبیس گھنٹے کے اندر اندر ہوش نہ آ سکا تو اس صورت میں کھیل ختم تھا۔ دوسرے دن شام کا سورج غروب ہونے سے پیشتر اُس کی زندگی ختم ہو جانی تھی.....!

O

شام ہو گئی مگر نانا کی واپسی نہ ہوئی۔ یہ دیکھ کر ماں جی اور چندن کی جان آدھی ہو گئی۔

"چندن! باپو کو آنے میں دیر کیوں ہو گئی؟ وہ تو کہہ کر گئے تھے کہ شام سے پہلے تمام کام نمٹ



جائے گا۔ کیا جگت آیا نہیں ہوگا؟" ماں کی آواز میں شک جھلک رہا تھا۔

چندن، ماں جی کی صورت دیکھنے لگی۔ "وہ زبان دے کر پلٹنے والے شخص نہیں ماں جی!" چندن نے پُراعتماد لہجے میں کہا۔ پھر آہ بھر کر بولی۔ "ممکن ہے پولیس نے قلابازی کھائی ہو۔"

"نہیں، نہیں چندن بیٹی! ایسی بات منہ سے نہ نکالو۔" ماں جی نے اُسے مزید بولنے سے روک کر کہا۔ "اتنے بڑے سرجن صاحب درمیان میں ہیں، اس صورت میں پولیس اپنی زبان سے ہٹ نہیں سکتی۔" ماں جی نے فانوس جلاتے ہوئے کہا۔ حقیقتاً ماں جی کو بھی یہی خیالات ستا رہے تھے۔ مگر وہ چندن کو دلاسہ دے رہی تھیں۔ اسی لمحے دستک ہوئی۔ ساس بہو کے چہرے دمک اُٹھے۔ "دیکھو بہو! باپو آ گئے ہیں شاید۔"

مگر کھلی کھڑکی میں کوئی انجانا شخص کھڑا نظر آیا۔ اُسے گھر دکھانے کے لئے لانے والے شخص نے کہا۔ "یہ شیخوپورہ سے آئے ہیں۔ نارائن چاچا کا گھر تلاش کر رہے تھے۔"

"آیئے..... اندر تشریف لایئے!" چندن نے استقبالیہ لہجے میں کہا۔ "مگر نانا گھر میں نہیں ہیں۔" وہ اندر آ گیا۔

"اُنہوں نے مجھے یہاں بھیجا ہے۔ آپ دونوں کو فوراً بلایا ہے۔" اُس نے کہا۔ اُس کی جلدی سے ساس بہو چونک گئیں۔

"کہاں بلایا ہے؟" ماں جی نے پوچھا۔

"شیخوپورہ ہسپتال میں۔" وہ ہچکچاتا ہوا بولا۔ "کار کا ایکسیڈنٹ ہو گیا ہے۔"

"کس کا؟" چندن کی آواز پھٹ گئی۔

"ایک شخص کا۔ آپ لوگ جلدی کریں۔ میں ریڑھا لے آیا ہوں۔" جوان آدمی کے حادثے کی خبر سن کر ساس بہو لرز گئیں۔ وہ انجانا شخص جس کو حادثہ پیش آیا، اُس شخص نے اُس کا نام نہیں بتایا۔ اِن کے ساتھ اکیلے کیسے جائیں؟ دونوں سوچ میں ڈوب گئیں۔

"تم لوگ ایک دوسرے کا چہرہ کیا دیکھ رہی ہو؟" آنے والے نے پُرجوش لہجے میں کہا۔ "یہاں سے شیخوپورہ پہنچنے میں دو گھنٹے صرف ہوں گے وہاں تک۔" وہ رُک گیا۔ پھر بات بدل کر بولا۔ "کسی مرد کو ساتھ لینا ہو تو کوئی حرج نہیں۔" مگر چندن نے فیصلہ کر لیا۔

"چلو ماں جی..... نصیب میں ابھی کیا کیا دیکھنا باقی ہے یہ بھگوان جانے۔" اُس نے آنسو روک کر ماں جی کا بازو تھامتے ہوئے کہا۔ پھر وہ روانہ ہو گئیں۔ شک و شبہ میں گھری دونوں شیخوپورہ کے ہسپتال میں پہنچ گئیں۔ رات کے نو بج چکے تھے۔ کسی آشنا چہرے کی تلاش میں اُن کی نظریں گردش کرنے لگیں۔ اُن کے دل لرز رہے تھے۔ پھر ایک بنچ پر سر جھکا کر بیٹھے نانا اُنہیں نظر آ گئے۔ مگر وہاں تک پہنچنے میں ماں جی کے پیر بھاری ہو گئے۔ دونوں قریب جا کر کھڑی ہو گئیں مگر نانا نے سر نہیں اٹھایا۔ "کیا نانا رو رہے ہیں؟" چندن نے ماں جی کے شانے پر ہاتھ رکھا۔ یہ ہمت نہ ہارنے کا اشارہ تھا۔

"باپو!" جگت کی ماں کی روتی ہوئی آواز سنائی دی۔ نانا چونک پڑے۔ اُنہوں نے ہلکی سی ہچکی کے ساتھ سر اُٹھایا۔ اُن کی پھیلی ہوئی آنکھیں بھیگی ہوئی نہیں بلکہ جلتے ہوئے صحرا کی طرح ویران اور

اُجاڑ تھیں۔ اُنہوں نے اپنے آپ کو سنبھالتے ہوئے لمبی سانس لی۔

''آ گئیں تم لوگ؟ میں تم لوگوں کا ہی انتظار کر رہا تھا۔'' اُن کی آواز بھاری ہو گئی۔ وہ کھنکارتے ہوئے کھڑے ہو گئے۔

ماں جی نے پوچھا۔ ''کون زخمی ہو گیا؟''

''تم پہلے بیٹھو...... سب کچھ اچانک ہو گیا۔ سرجن صاحب کو ایک ضروری آپریشن کرنا تھا لہٰذا پولیس چوکی جانے میں لیٹ ہو گئے۔'' وہ رُک گئے۔ ماں جی اور چندن اُن کے ہلتے ہوئے ہونٹوں کو گھور رہی تھیں۔ چندن کا دایاں ہاتھ سینے پر تھا جیسے اُس کے دل میں درد ہو رہا ہو۔ ''مگر پھر عین وقت پر پہنچ گئے۔'' نانا نے اِردگرد نظر گھما کر دھیمے لہجے میں کہا۔ ''ظالم پولیس والوں نے اُسے بہت مارا ہے۔'' ماں جی زیادہ ضبط نہ کر سکیں۔ اُن کا جسم کپکپانے لگا۔

''مایا بیٹی! دھیرج رکھو۔ جگت کو کچھ نہیں ہو گا۔ سرجن صاحب اُس کا علاج کر رہے ہیں۔'' نانا نے اُسے دلاسا دیا۔ ماں جی چندن کی گود میں گر گئیں۔ بہو نے ٹوٹتے ہوئے دل کو مضبوط کیا مگر آنکھوں پر قابو نہ رہا۔ نانا اُس کے آنسو دیکھ نہیں سکے۔ نظر جھکا کر بولے۔

''بہو بیٹی! میں تمہارا مجرم ہوں۔ مگر ہمت نہ ہارنا۔ اُوپر والا میری بات ضرور سنے گا۔ میری باقی زندگی لے لے مگر اُسے زندگی بخش دے۔''

''مگر وہ کہاں ہیں؟'' چندن بمشکل بول سکی۔

نانا نے عقب کی جانب اشارہ کیا۔ ''آپریشن تھیٹر میں۔ ڈاکٹر ہمیں بلائے گا۔'' نانا بولے۔ چندن سر جھکا کر ماں جی کے چہرے کو دیکھنے لگی۔

O

رات گیارہ بجے پولیس انسپکٹر ارجن سنگھ جھپٹنے والے انداز میں سول ہسپتال میں داخل ہوا۔ جگت کے نانا، ماں اور چندن کور کو سخت نظروں سے گھورتا ہوا سرجن صاحب کے کیبن کی جانب بڑھ گیا۔ جگت کے نانا نے دانت پیس لئے اور دل میں دو چار گالیاں بکیں مگر خاموشی بہتر سمجھ کر چپ ہو رہے۔ ارجن کی چال میں پولیس کا رُعب دکھائی دے رہا تھا۔ اردلی نے سلام کر کے کیبن کا دروازہ کھول دیا مگر سرجن کی کرسی خالی تھی۔ ''بڑے صاحب نہیں ہیں؟'' کیبن میں داخل ہو کر اُس نے اردلی سے پوچھا۔ ''کہاں گئے ہیں؟''

''مریض کو دیکھنے۔ کیس سیریس معلوم ہوتا ہے۔'' اردلی نے بتایا۔

''کیا آج شام آیا ہے؟'' ارجن نے جلدی سے پوچھا۔ ''کتنے گھنٹے لگا لے گا؟''

اردلی کے لب بولنے کے لئے کھلے مگر سرجن کی آواز سن کر وہ چپ ہو گیا۔ ''کیوں...... مریض کی بہت فکر ہے؟'' سرجن نے طنزیہ لہجے میں کہا۔ ارجن سنگھ سمجھ گیا۔ اُس نے کھڑے ہو کر مصافحے کے لئے ہاتھ بڑھایا مگر سرجن نے اُس کی جانب توجہ نہیں دی۔ وہ کرسی پر بیٹھ گئے۔ شرمندہ سا ارجن سنگھ تھوک نگلتا ہوا یہ بتنگ سہہ گیا۔ ''مجھے معلوم تھا کہ تم آؤ گے۔'' سگار کا پیکٹ کھولتے ہوئے سرجن بولے۔ ارجن کو سگار پیش کرنے کا تکلف کئے بغیر اُنہوں نے پیکٹ بند کر کے رکھ دیا۔ سناٹے میں آیا ہوا ارجن سنگھ خاموش رہا۔ وہ سگار جلاتے ہوئے سرجن کے غصے کا اندازہ لگا رہا تھا۔



''میں آپ سے ملاقات کے لئے گھر گیا تھا۔ مگر مجھے پتہ چلا کہ ایک خاص کیس کے سلسلے میں آپ ہسپتال میں رُک گئے ہیں۔'' ارجن سنگھ نے خاموشی کی مہر توڑی۔

''یہ تمہارے پولیس ڈیپارٹمنٹ کا کارنامہ ہے۔'' سرجن نے ارجن سنگھ کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے کہا۔ ''مگر پولیس انسپکٹر! تم نے یہاں تک آنے کے سلسلے میں تکلیف کیوں اُٹھائی؟''

''میں جگا کا قبضہ لینے آیا ہوں۔'' ارجن سنگھ کو کہنا پڑا۔

اب سرجن غصے سے بے قابو ہو گئے۔ ''زندہ کہ مرے ہوئے جگا کا قبضہ؟''

''میں سمجھا نہیں سرجن صاحب؟''

''تم سب سمجھتے ہو۔ باقی جگا کے ہوش میں آنے کے بعد سمجھ جاؤ گے۔ اُس وقت تک میں تم سے بحث نہیں کروں گا۔'' سرجن نے سگار کا دُھواں ارجن سنگھ کی طرف اُچھال دیا اور ارجن سنگھ دُھواں ہٹانے کے لئے ہاتھ ہلانے لگا۔

''مگر صاحب! وہ خطرناک شخص ہے۔ ہوش میں آتے ہی فرار ہو جائے گا۔''

سرجن قہقہہ مار کر ہنس دیئے۔ ''تمہارا تجربہ ہونے کے بعد اُسے یہی کرنا چاہیئے۔'' ارجن سنگھ کچھ کہنا چاہتا تھا مگر سرجن نے اُسے موقع نہیں دیا۔ ''ابھی وہ میرا مریض ہے۔ ٹھیک ہونے کے بعد سپرد کروں گا۔ مگر تمہارے ہاتھوں میں نہیں۔''

''پھر کس کے سپرد کریں گے؟'' ارجن سنگھ آنکھیں پھیلا کر بولا۔

''پولیس کمشنر کے سپرد کروں گا۔ اُنہیں میں نے فوراً بلایا ہے۔ کل دوپہر تک وہ آ جائیں گے۔''

پولیس کمشنر کا نام سن کر ارجن سنگھ کا چہرہ اُتر گیا۔ سرجن اُس کے چہرے کو دیکھ رہے تھے، پھر وہ دھیمے لہجے میں بولے۔ ''اُس وقت تک تم شیخوپورہ پولیس کے انسپکٹر ہو۔''

ارجن سنگھ کو کرسی ڈولتی دکھائی دینے لگی۔ اچھے اچھوں کو لرزا دینے والا ارجن سنگھ خود لرزنے لگا۔

''صاحب! یہ میری لاعلمی میں ہوا ہے۔ میرا کوئی قصور نہیں۔''

سرجن صاحب کا دل چاہا کہ جلتا ہوا سگار اُس کی جھوٹی زبان پر رکھ دیں، مگر اُن کی شرافت نفس آڑے آ گئی۔ وہ اُٹھ کھڑے ہوئے، جیسے وہ اُس کا چہرہ زیادہ دیر تک نہ دیکھنا چاہتے ہوں۔

''میں راؤنڈ پر جا رہا ہوں۔ تمہارا کام ہو گیا؟'' سرجن نے کہا۔ ارجن سنگھ بادلِ نخواستہ کھڑا ہو گیا۔

''صاحب! اگر آپ کو اعتراض نہ ہو تو دو مسلح پولیس مین نگرانی کے لئے بھیج دوں؟'' ارجن سنگھ کے لہجے میں عاجزی تھی۔ سرجن نے اُس کی جانب دیکھا، لہٰذا وہ سر جھکا کر بولا۔ ''اُس کی نگرانی کرنا میری ذمہ داری ہے۔''

سول سرجن کچھ نہیں بولے مگر ذمہ داری کے لفظ پر طنزیہ انداز میں مسکرا دیئے۔ رُعب سے آیا ہوا ارجن سنگھ مایوس قدموں سے لوٹ گیا۔ سیڑھیاں اُترتے ہوئے اُس نے محسوس کیا کہ وہ پولیس چیف کے عہدے سے ہٹایا جا رہا ہے۔ ''لیکن...... اگر بے ہوش جگا کی زبان پر تالا لگ جائے تو......؟'' اُس نے سوچا۔

O

دوسرے دن دوپہر کے بعد جگت کے جسم میں حرکت شروع ہوگئی۔ چندن، ماں جی، نانا، سوہن سنگھ سب اُس کے چہرے پر نظریں جمائے بیٹھے تھے۔ "یہ ہوش میں آ رہے ہیں۔" کہتی ہوئی نرس ڈاکٹر کو خبر کرنے دوڑی۔ چاروں کی مایوس آنکھوں میں چمک لوٹ آئی۔ بزرگوں کی موجودگی کی شرم کئے بغیر چندن نے شوہر کے سر پر ہاتھ رکھا۔ جگت کے بند ہونٹ کپکپائے۔ ہنکارہ سنائی دیا۔ اسی لمحے سرجن صاحب آ گئے۔ چندن دُور ہٹ گئی۔ ڈاکٹر نے جگت کے پیروں پر ہاتھ رکھ کر ذرا سا دبایا۔

"ہوہ......اوہ!" مریض کی چیخ نکل گئی اور کمرے میں موجود لوگوں کے دلوں میں اُتر گئی۔ ڈاکٹر کے چہرے پر اطمینان اُبھر آیا۔

"تھینکس گاڈ! اس کے پیر بچ گئے۔" پھر نرس کو دوا لانے کی ہدایت کی اور مریض کی نبض دیکھنے لگے۔ دل کی دھڑکن دیکھ کر وہ بولے۔ "نارائن سنگھ! تمہارا نواسہ بچ گیا۔ زندہ ہو گیا۔"

چاروں دلوں میں اطمینان دوڑ گیا۔

"تمہارا بہت بڑا احسان ہے ڈاکٹر صاحب! تم نے اسے نئی زندگی بخشی ہے۔" رندھی ہوئی آواز میں نانا نے شکریہ ادا کیا۔ ماں جی کے ہونٹ کچھ کہنے کے لئے ہلے مگر آواز نہیں نکل سکی۔ اُن کی آنکھیں برسنے لگیں۔ چندن کورا آنکھیں بند کر کے بھگوان کا شکر ادا کر رہی تھی۔

دس منٹ کی خاموشی کے بعد کراہتے ہوئے جگا نے آنکھیں کھول دیں۔ دُھندلی نظر پہلے تو کسی کو نہ پہچان سکی۔ مگر پھر آہستہ آہستہ روشنی صاف ہو گئی اور سب سے پہلے اُسے چندن کا حسین چہرہ نظر آیا۔ اُس کے ہونٹ مسکرانے کے لئے حرکت کرنے لگے مگر شدتِ درد سے اُس نے "اوہ" کہا اور اُس کا سر تکیے پر تڑپ کر رہ گیا۔ کچھ دیر بعد وہ بکنے لگا۔ "سالے......سور! میں تیری کھال ادھیڑ دوں گا۔ دغاباز......بے ایمان!" اُس کے چہرے پر خون سوار ہو گیا۔ دانت بری طرح ایک دوسرے پر جم گئے۔ جبڑے سخت ہو گئے۔ پھر وہ ہانپنے لگا۔ سرجن صاحب اُسے ٹھنڈا کرنے کے لئے پشت پر ہاتھ پھیرنے لگے۔

"جگت! خاموش رہو بیٹے۔ دیکھو تو تمہارے سامنے کون کون بیٹھا ہے۔" سرجن نے نرم لہجے میں کہا۔ جگت نے آہستہ سے آنکھیں کھول دیں۔ اب ماں جی کھڑی ہو گئیں۔ نزدیک جا کر اپنا لرزتا ہوا ہاتھ جگت کے رُخسار پر پھیرا۔

"بیٹے! اب کیسی طبیعت ہے؟" اُن کے آنسو بہنے لگے۔

"ماں......تم رو رہی ہو؟" جگت ماں کا روتا ہوا چہرہ دیکھ کر تڑپ گیا۔

"بیٹا! بہت دنوں بعد تمہیں دیکھ کر دل بھر آیا۔"

اسی لمحے اردلی کمرے میں داخل ہوا۔ "صاحب! پولیس کمشنر صاحب آئے ہیں۔"

"اچھی بات ہے۔ میں آ رہا ہوں۔" ڈاکٹر نے اردلی سے کہا۔ پھر نانا سے بولے۔ "آپ لوگ کچھ دیر باہر بیٹھیں۔ جگا کا بیان لینا ہے۔" پھر وہ باہر چلا گیا۔

پولیس کمشنر ولیم کی پنجاب میں دھاک بیٹھی ہوئی تھی۔ اُس کی ہمت اور بہادری کا جواب نہیں تھا۔ انقلابیوں کو دبانے کے سلسلے میں اُس نے جس طرح کام لیا تھا اس کی وجہ سے انگریز سرکار اُس سے خوش تھی مگر محبِ وطن عوام اُس سے ناراض رہتے تھے۔ پھر بھی اُس کے متعلق کہا جاتا تھا کہ بڑے



دل گردے والا افسر ہے۔ قانون کو ہاتھ میں لینے والوں کو وہ جاہل سمجھتا تھا۔

"تم لوگوں کے ہاتھوں میں حکومت آ گئی تو اس صورت میں تم لوگ قانون کی پابندی نہیں کرا سکو گے، حکومت سنبھالنا تو بڑی بات ہے۔ جو قوم قانون کی پابندی نہیں کر سکتی وہ حکومت زیادہ دن نہیں چلا سکتی۔" وہ اکثر کہتا۔ اس لئے جگت نے جب قانون کے ہاتھ میں اپنے آپ کو سپرد کرنے کا فیصلہ کیا تو وہ خوش ہو گیا۔ "اب میں اسے بہادر کہوں گا۔" سرجن نے کمشنر سے کچھ گفتگو کی۔ ارجن سنگھ کو باہر بیٹھنا پڑا۔ وہ بہت زیادہ بے چین اور گھبرایا ہوا تھا۔

"میں آپ سے کچھ کہوں، اس سے بہتر ہے کہ آپ خود اسی سے سب واقعات سن لیں۔" سرجن نے کھڑے ہو کر کہا۔ پھر دونوں جگت کے بستر کے قریب آ گئے۔ ارجن سنگھ کو بھی بلایا گیا۔ پہلی بار جگت اور ارجن سنگھ کی نظریں ٹکرائیں۔ ارجن سنگھ افسردہ تھا۔ وہ رنجیدہ اس بات پر نہیں تھا کہ جگت پر اتنا ظلم ہوا بلکہ اُسے جگا کے زندہ بچ جانے کا ملال تھا۔ ولیم صاحب جگت کا بغور جائزہ لے رہے تھے۔

"ہی اِز سوئنگ۔" اُنہوں نے سرجن صاحب سے کہا۔ ارجن سنگھ کو یہ بات کھٹک گئی۔

"جگت! صاحب تمہارا بیان لینا چاہتے ہیں۔ میں نے ان سے درخواست کی تھی۔" سرجن صاحب نے ارجن سنگھ کو ایک نظر دیکھ کر کہا۔ "جو کچھ تم پر بیتی ہے انہیں سناؤ!"

جگت ولیم صاحب کی جانب دیکھنے لگا، پھر ارجن سنگھ کی جانب نظریں گھما کر بولا۔ "کیوں؟" ارجن نے کچھ نہیں بتایا۔ اُس کی آواز میں نفرت تھی۔ سرجن صاحب نے سوچا جگت بپھر کر کوئی غلط بات نہ کر دے اس لئے اُنہوں نے جلدی سے کہا۔

"صاحب تمہاری زبان سے سننا چاہتے ہیں۔ جلدی کہو! انہیں دیر ہو رہی ہے۔"

جگت واقعات کی کڑیاں ذہن میں ترتیب دینے لگا۔ جوں جوں وہ کہتا تھا، یہ بات اُس کے ذہن سے نکل گئی کہ وہ بیان دے رہا ہے۔ کبھی جوش میں آ کر مٹھیاں کس لیتا، کبھی ہونٹ چبانے لگتا۔ کچھ دیر رُک جاتا۔ اُس کی آواز کے جوش میں ولیم کو سچائی نظر آ رہی تھی۔ اُسے یقین ہو گیا کہ اس شخص نے سب کچھ سچ کہا ہے۔ جگت نے جب مسٹر بھلوج تھانے میں کھنہ کی حیوانیت بیان کی اور جب اُس کے منہ پر پٹی باندھی گئی تھی تو پولیس کمشنر ولیم کے ہاتھ کی مٹھیاں سخت ہو گئیں۔ ارجن سنگھ کو اُنہوں نے سخت نظروں سے گھورا اور ارجن سنگھ نے سر جھکا لیا۔ بیان ختم ہونے کے بعد جگت کا جوش ٹھنڈا پڑنے میں کچھ دیر لگ گئی۔ سرجن نے اُسے پانی پلایا۔

"جگت! تمہیں اور کچھ کہنا ہے؟" سرجن نے پوچھا۔

"صاحب! کہنا تو نہیں، پوچھنا ہے۔" جگت نے کہا۔ ارجن سنگھ چونک گیا۔ "میرے ساتھ آنے والا ہنومان کہاں ہے؟" سرجن اور کمشنر نے ارجن کی جانب دیکھا۔

اُس کے ہونٹ ہلے۔ "خان ڈوگرا میں رکھا گیا ہے۔"

"زندہ یا مُردہ؟" سرجن نے طنزیہ لہجے میں پوچھا۔

"جیسی حالت میں لایا گیا تھا، ویسا ہی ہے۔"

"کیا مطلب؟" پولیس کمشنر کو غصہ آ گیا۔ "کس حالت میں آیا تھا؟"

"اپاہج اور ادھ موا۔"

''غلط......'' جگت گرجا۔ ''وہ اپاہج تھا مگر ادھ موا نہیں۔''

''تم زیادہ تکلیف مت اُٹھاؤ جگت!'' سرجن صاحب نے اُسے ٹوکا۔

''صاحب! آپ میری فکر نہ کریں۔ جلدی جا کر ہنومان کو دیکھیں۔'' پھر دانت پیس کر بولا۔ ''اس کا اعتماد نہ کرنا۔ میں اعتماد کر کے پچھتا رہا ہوں۔''

پولیس کمشنر کھڑے ہو گئے۔ ''چلو خان ڈوگرا پولیس تھانہ۔'' اور ارجن سنگھ کے چہرے کی روشنی بجھ گئی۔

OOO



جب نانا نے ارجن سنگھ کو اس بات سے آگاہ کیا تھا کہ جگت اپنے ایک ساتھی کے ہمراہ پیش ہو گا تو اُسی وقت اُس کے عیار ذہن نے پورا منصوبہ تیار کر لیا تھا۔ مشکل صرف ایک تھی کہ جگت کس پولیس تھانے میں حاضر ہو گا؟ یہ نانا نے نہیں بتایا۔ گھما پھرا کر تین چار بار اُس نے پوچھا مگر نانا کے ذہن سے بات نہ نکال سکا۔ نانا نے بڑی عمدگی سے بات ٹال دی۔ ''مجھے بھی جگت یہ بات آخری وقت میں بتائے گا۔ میں سرجن صاحب کو لے کر وہاں حاضر ہوں گا۔''

ارجن سنگھ کو یہی کانٹا کھٹک رہا تھا۔ وہ جو کچھ کرنا چاہتا تھا اس کے درمیان سرجن صاحب کی حاضری اُسے بری لگ رہی تھی۔ جگت جہاں پیش ہو وہاں نانا اور سرجن صاحب کو دیر سے پہنچنا چاہئے، اُسے ایسی ترکیب کرنی تھی۔ وہ سوچنے لگا۔ اُس نے شیخوپورہ علاقے کی پانچ بڑی چوکیوں کے انچارج بلائے اور کہا۔ ''جگا کا ایسا استقبال کرو کہ اُسے زندگی بھر یاد رہے۔ ایک چوکی میں اُسے آدھے گھنٹے سے زیادہ نہیں رہنا چاہئے۔ اور چار چھ گھنٹے میں معاملہ ختم ہو جانا چاہئے۔'' اُس نے اُنہیں ہدایات دیں۔

نانا اور سرجن ایک چوکی سے دوسری چوکی تک دوڑ لگاتے رہیں گے مگر جگا اُنہیں زندہ نہیں ملے گا۔ دوسرے دن صبح جگا ڈاکو کی لاش کہیں سے مل جائے گی اور پولیس مرے ہوئے ڈاکو کا قبضہ لے گی۔ کسے خبر کس نے اُسے قتل کر دیا؟ ارجن سنگھ نے سوچا، وہ کہہ دے گا کہ پیش ہی نہیں ہوا۔ اُس کے ساتھی کا کیا کرنا تھا؟ اُس نے یہ بھی سوچ رکھا تھا۔ اُس سے تڑپا تڑپا کر معلومات حاصل کرنا تھیں کہ جگا کی ٹولی کہاں چھپی ہوئی ہے؟ پولیس کا ظلم وہ زیادہ دیر سہہ نہیں سکے گا۔ بس پھر پوری ٹولی پکڑی جائے گی۔ دو سال سے پولیس جس کی تلاش کے لئے بھٹک رہی تھی، وہ کام ایک ہفتے میں ختم ہو جائے گا اور اس کی تمام شہرت ارجن سنگھ کو ملے گی۔ پھر خود ہز ایکسی لینسی گورنر صاحب اُسے اعزاز دینے کے لئے بلائیں گے۔ ایسا موقع زندگی میں کبھی کبھی آتا ہے، اسے کیوں جانے دیا جائے؟ مگر یہ سب اُسی وقت ہو سکتا تھا کہ سرجن صاحب اُس جگہ دیر سے پہنچتے۔ اُنہیں روکنے کے لئے ارجن سنگھ نے ایک خطرناک داؤ کھیلا۔ اُس نے شیخوپورہ کے ایک بدمعاش کے سپرد وہ خاص کام کیا۔ ٹھیک گیارہ بجے اُسے دوسرے بدمعاش کو خون میں نہلانے کی حد تک جھگڑا کرنا تھا۔ رامپوری چاقو کے پانچ سات وار کرنے تھے۔ اتنا خیال رکھنا ضروری تھا کہ وہ مرے نہیں مگر شدید زخمی ہو جائے۔ پیٹ کی انتڑیاں بھی باہر نکل آئیں تو پرواہ نہیں۔ یہ سب ہونے کے بعد پولیس جائے وقوع پر پہنچ جائے۔ زخمی کو سرکاری ہسپتال میں بھیجا جائے۔ اس طرح سرجن کو مصروف رکھا جائے۔ فرض اور انسانی ہمدردی کے مطابق انگریز سرجن اس خطرناک کیس سے منہ نہیں موڑ سکتا تھا۔ کم از کم ایک گھنٹہ خراب ہونا تھا۔ اور ایک گھنٹے میں وہ بہت کچھ اُوپر نیچے کر سکتا تھا۔

شام تک سب کچھ اُس کی توقع کے مطابق ہوتا رہا۔ جب اُسے یہ اطلاع ملی کہ جگا آخری سانسیں لے رہا ہے اور صرف گھنٹے دو گھنٹے کا مہمان ہے اور اُسے کہاں چھپایا گیا ہے تو ارجن کو اپنی خاکی قمیض پر اعزاز کا تمغہ نظر آنے لگا۔ اُسے گورنر صاحب نظر آئے۔ اُن کی آنکھوں میں ارجن سنگھ کے لئے محبت تھی۔ وہ کہہ رہے تھے۔ ''ارجن سنگھ! تم جیسے پولیس افسر پولیس کے لئے صرف پنجاب نہیں بلکہ پورا ہندوستان فخر کر سکتا ہے۔'' وہ کہہ رہے تھے۔ ''تمہاری بہادری اور چالاکی پورے ملک کے پولیس افسران کے لئے مثال ہے۔'' مگر گاؤں کے دو ٹکے کے چوکیدار نے ساری بازی اُلٹ دی۔ گورنر کا تمغہ، تعریف اور ترقی سب کچھ ریت کے محل کی طرح ہوا میں اُڑ گیا۔ اس کی وجہ علی بخش کی حماقت تھی۔ وہ بیوقوف جگا کے نانا کا شناسا کیسے نکلا؟ علی بخش کا سرجن صاحب کی کار سے سامنا کیسے ہوا؟ اگر گھنٹے دو گھنٹے اور یہ نہ ہوتا پھر سالے علی بخش کو ہی جگا کے قتل میں گرفتار کیا جاتا یا پانچ ہزار کا انعام اُس کی زبان بند کر دیتا۔ یہ سب ہو جاتا۔ مگر ہائے نصیب، جگا ہسپتال پہنچ گیا اور ساری بازی بگڑ کر اُلٹ گئی۔ پھر بھی ہنومان ہاتھ میں تھا۔ جگا کا جو کچھ ہونا ہے اس کی پرواہ کئے بغیر ہنومان کے ذریعے بازی جیتی جا سکتی تھی۔ ارجن سنگھ نے دوسرا داؤ لگا دیا۔

اس سے پہلے کہ پولیس کمشنر صاحب امرتسر سے پہنچیں، ہنومان کا منہ کھل جانا چاہئے۔

''اسے کسی طرح راضی کرو...... جرم معاف کر دینے کا لالچ دو اگر معلومات حاصل کرو۔ اگر اس طرح کامیابی نہ ہو تو مارو پیٹو۔ ظلم کرو۔ ہر طریقہ آزماؤ......!'' اُس کا حکم تھا۔

○

''مان جا ہنومان! تیرے تمام جرائم معاف کر دیئے جائیں گے۔'' خان ڈوگرا کا صوبیدار اُسے سمجھانے لگا۔

''معاف کرنے والا اُوپر موجود ہے۔ اس کے انصاف پر مجھے اعتماد ہے۔ باقی تم لوگ زبان دے کر پھر جانے والے ہو۔'' ہنومان بولا۔

''تم کہو تو میں ابھی لکھ دیتا ہوں، تم نے کوئی جرم نہیں کیا۔ نئی زندگی شروع کرنے کے لئے ہم تمہاری روپے پیسے سے مدد کریں گے۔'' پولیس افسر کہہ رہا تھا۔

ہنومان نے زور سے قہقہہ لگایا۔ ''صوبیدار صاحب! تم اپنا وقت ضائع کر رہے ہو۔ تم بھول گئے ہو کہ میں جگا ڈاکو کا دایاں ہاتھ ہنومان ہوں۔ چمڑی گرا دو گے پھر بھی تمہارے جال میں نہیں پھنسوں گا۔''...... پھر ہنومان کے منہ پر ایک چانٹا پڑا۔ صوبیدار گرم ہو گیا۔

''مجھے پتہ تھا جب تمہاری زبان تھک جائے گی تو ہاتھ اُٹھاؤ گے۔ اور ہاتھ تھکنے کے بعد......''

مگر اسی لمحے ہنومان کے پیٹ میں گھونسہ لگا۔ اُس کے منہ سے بھیانک چیخ نکل گئی۔ گھونسہ کسی نازک جگہ پر لگا تھا۔

''بس...... ایک گھونسے میں جھک گیا؟'' صوبیدار نے اُسے غصہ دلایا۔ ''جگا کے دائیں ہاتھ میں اتنی ہی طاقت ہے؟''

مگر ہنومان درد کم ہونے تک خاموش رہا۔ پھر تیز نظروں سے صوبیدار کو دیکھتا ہوا بولا۔

''طاقت آزمائی تھی تو مقابلے پر آنا تھا۔ تمہارے سنہا کا پیر چھیدنے والا میں ہوں اسی لئے



ار پائی پر پڑا ہوں۔''

سلگتی ہوئی انگیٹھی لے کر ایک شخص اندر داخل ہوا۔ اُس کے عقب میں لوہے کی سلاخ لئے ب اور آدمی داخل ہوا۔ انگیٹھی میں سلگتے ہوئے انگارے پر ہنومان کی نظر جم گئی۔ صوبیدار نے بان چلائی۔ ''ابھی تو یہ شروعات ہے ہنومان! دہکتی ہوئی سلاخیں لگیں گی تو اس وقت تم خود بول ہو گے۔''

''فکر نہ کرو صوبیدار صاحب! میں اپنی ماں کے دُودھ کی لاج رکھوں گا۔'' ہنومان بولا۔

لوہے کی سلاخیں انگیٹھی کے انگارے پر رکھی تھیں۔ اُنہیں سرخ ہوتے ہنومان دیکھنے لگا۔ پھر ں مضبوط کرنے کے لئے آنکھیں بند کر لیں۔

''آنکھیں کھول کر دیکھو ہنومان! ابھی وقت ہے۔ سرخ سلاخ تیری رشتے دار ثابت نہیں ہو ں۔'' ہنومان کی آنکھیں کھل گئیں۔ چہرے پر پھیکی سی مسکراہٹ دوڑنے لگی۔

''یہ کہنا پڑے گا کہ انسان کو تڑپا تڑپا کر مارنے کا طریقہ تم لوگ اچھی طرح جانتے ہو۔ تم سے م ڈاکو اچھے ہیں۔ جس کو مارنا ہو، ایک گولی اور کھیل ختم۔''

دہکتی ہوئی سلاخ قریب لائی گئی مگر ہنومان چٹان کی طرح اٹل تھا۔ کھلے ہوئے سینے کے قریب لاخ دیکھ کر اُس نے سلاخ تھامنے والے شخص کو دیکھا۔ اُس کی نظریں کہہ رہی تھیں۔

''دیکھ کیا رہا ہے؟ لگا دے......!''

''لگاؤ......!'' صوبیدار گرجا۔ اس گرج کے ساتھ ہی کمرے میں ایک طویل چیخ گونج کر رہ ئی۔ ابھی چیخ ختم نہیں ہوئی تھی کہ اُوپر تلے تین چیخیں گونج گئیں۔ ہنومان کی آنکھوں کے کونے لک گئے۔ جسم کے بال کھڑے ہو گئے۔ منہ سے رال ٹپکنے لگی۔ صوبیدار کے ماتھے کی لکیریں تن ئیں۔ کپڑے کے ٹکڑے سے چہرے پر پھیلا ہوا پسینہ خشک کیا۔ اُسے اپنے چیف کے حکم کے لابق دو پہر سے پہلے تمام معلومات حاصل کرنا تھیں اور یہ کمبخت ایک انچ نہیں ہلا تھا۔

''اسے اُلٹے سر پانی میں لٹکا دو اور ڈبکیاں لگاؤ۔'' صوبیدار نے حکم دیا۔ اور باہر کھلی ہوا لینے کی ظر کمرے سے چلا گیا۔ اسی لمحے اُس کے کان میں آواز سنائی دی۔

''جو آگ سے نہیں ہوا وہ پانی سے کیا ہو گا؟'' ہنومان کی آواز میں پہاڑوں کی سی مضبوطی تھی۔

ہنومان کے پیر باندھ کر اُلٹا لٹکا دیا گیا۔ صوبیدار پھر کمرے میں داخل ہوا۔ ہنومان کو اُلٹا لٹکنے ے جو تکلیف ہو رہی تھی، وہ اُس کے چہرے پر صاف نظر آنے لگی۔ زخمی ہونے کے بعد وہ کبھی لٹا نہیں ہو سکا تھا اُس کے لئے یہ تکلیف ناقابل برداشت تھی۔ پیروں سے بندھی ہوئی رسّی کا برا سرا چھت کے کنڈل سے گزار کر لکڑی کے چکر میں اُلجھا دیا گیا تھا۔ چکر گھمانے کے فولادی ۂ کے پاس ایک سیاہ رنگ کا پہلوان نما آدمی کھڑا ہوا تھا۔ اُس کے چہرے پر وحشت ناک کراہت تھی۔ اُس کی بڑی بڑی خوفناک آنکھوں میں چیلنج تھا۔

''بچہ! دو ڈبکی لگاتے ہی تجھے نانی یاد آ جائے گی۔''

پھیلی ہوئی آنکھوں سے ہنومان نے نیچے پڑے ہوئے ڈرم کو دیکھا۔ پانی سے بدبو آ رہی تھی۔ ے اُبکائیاں آنے لگیں۔ ''پولیس کے لباس میں شیطان جمع ہوئے ہیں۔'' وہ بڑبڑایا۔

"ہنومان......!" صوبیدار نے تحکمانہ لہجے میں کہا۔ "اگر معلومات فراہم کرنے کی تمہاری خواہش ہو تو اپنی خواہش کا اظہار کردو۔"

ہنومان نے دانت پیس لئے۔ "آخری خواہش تو یہ ہو رہی ہے کہ تمہارا پولیس کا لباس اُتار کر تمہیں اس ڈرم میں ڈبو دوں۔ مگر تم یہ خواہش پوری نہیں کرو گے۔" ہنومان نے کہا۔

صوبیدار کا غصہ بھڑک اُٹھا۔ اُس نے لٹکتے ہوئے ہنومان کو زور سے لات ماری اور ہنومان کا سر سخت آواز کے ساتھ دیوار سے ٹکرایا۔ اُسے چکر آ گئے۔ کچھ دیر خاموشی رہی۔ ہنومان کو دُکھتے ہوئے سر پر ہاتھ پھیرنے کی خواہش ہوئی مگر وہ اپنے دونوں ہاتھ بندھے ہونے کی وجہ سے بے بس تھا۔ اچانک اُسے کچھ یاد آیا۔ "ایک خواہش ہے۔" ہنومان نے کہا۔

"بول......!"

"بتانے کی نہیں، بلکہ کچھ جاننے کی...... جگت کہاں ہے؟" صوبیدار پہلے غصے ہو گیا، پھر قہقہہ مار کر ہنس دیا۔ ہنومان کو اُس کا قہقہہ برا لگا۔ "کیا تم نے اُس کی بھی میرے جیسی حالت کی ہے؟" وہ گرجا۔

"تیری جیسی نہیں، تجھ سے بدتر......" صوبیدار بڑ ہانکنے لگا۔ پھر اُس نے داؤ پھینکا۔ "مگر وہ تیرے جیسا ضدی نہیں ہے۔ اُس نے سرکاری ہسپتال میں کمشنر کے پاس تمام معلومات لکھوا دی ہیں۔ اُس نے ساری قتل و غارت گری کا تمہیں ذمہ دار ٹھہرایا ہے۔"

"کتے! جھوٹ بول کر مجھے غلط راہ پر ڈال رہا ہے۔" ہنومان نے صوبیدار پر تھوک دیا۔ "مگر مجھے جو کچھ معلوم کرنا تھا معلوم کر لیا۔ جگت زندہ ہے۔ اب تم سے جو کچھ ہوتا ہے، کر گزرو۔"

ایک سپاہی نے صوبیدار کے لباس سے تھوک صاف کیا۔ صوبیدار کے جبڑے سخت ہو گئے۔

"سالے کو ڈبکی لگاؤ!" صوبیدار نے حکم دیا۔

سیاہ موٹے آدمی نے فوراً رسّی ڈھیلی کی اور لٹکتے ہوئے ہنومان کا سر پانی میں ڈوب گیا۔ رسّی پھر کھینچ گئی اور ڈھیل کے ساتھ ہنومان نے پھر ڈبکی کھائی۔ اس طرح ہنومان کا سر بار بار پانی کے ڈرم میں ڈبویا جا رہا تھا۔ ایک طرف سر پانی میں جاتا، سانس اٹکنے لگتی، گھبراہٹ ہوتی اور دوسری جانب دونوں پیروں کے جوڑ بری طرح کھنچ رہے تھے۔ وہ درد سے بری طرح کراہنے لگا۔ اُسے لگا جیسے پسلیاں اور کمر کی ہڈی ٹوٹ جائیں گی۔ تین چار بار اُسے ڈبویا گیا، پھر ہنومان اُلٹیاں کرنے لگا۔ ناک اور منہ سے سڑاند مارتا ہوا پانی اندر جانے لگا جس سے اُس کا جی متلا گیا، حلق کی نسیں کھنچنے لگیں اور آنکھیں سرخ ہو گئیں۔

"روکو!" صوبیدار نے حکم دیا۔ "اسے تھوڑی دیر نیچے اُتار لو۔ اسے بیہوش نہیں ہونا چاہئے۔"

دوزخ کی بو سے چھٹکارا ملا تو ہنومان کا سینہ پھولنے پچکنے لگا۔ اُس نے سکون کی سانس لی۔ اسی لمحے صوبیدار نیچے جھکا، آنکھیں بند کر کے اُس نے ہنومان کے بڑے بڑے بالوں کو بری طرح بل دیئے اور ہنومان کی چیخ نکل گئی۔ وہ کمر کے بل اُٹھتا چلا گیا۔

"کیا ارادہ ہے تمہارا ہنومان؟" صوبیدار نے آنکھیں پھیلا کر پوچھا۔ ہنومان خاموش رہا۔ سانس اتنی تیزی سے چل رہی تھی کہ آواز نہیں نکل سکتی تھی۔ صوبیدار کی آس بندھی شاید کچھ ڈھیلا ہوا



ہے۔ "بول! نہیں تو پھر ڈوبنے اُبھرنے والا کھیل شروع ہو جائے گا۔" صوبیدار نے اُسے دھمکی دی۔ "مگر اس بار تیری لاش ہی نیچے اُترے گی۔ آخری موقع ہے۔"

ہنومان بمشکل بولا۔ "تم سے جیل والے اچھے جو پھانسی پر لٹکا دیتے ہیں۔" وہ کچھ دیر کے لئے رُکا۔ "جان لینی ہے تو دیر کس بات کی؟ جلدی ختم کرو!"

صوبیدار نے دانت پیس لئے۔ "حرامی! تم رحم کے لائق نہیں۔" صوبیدار فرش پر پیر پٹختا ہوا بولا۔ "پھر لٹکاؤ اور اسے اسی طرح ختم کر دو۔" پہلوان نما شخص نے ڈور کھینچی اور ہنومان لٹک گیا۔

"ماں......!" وہ تقریباً روہانسے لہجے میں کراہا۔ "اب کچھ دیر بعد تیرے پاس آ رہا ہوں میری ماں!"

ہر ڈبکی اُسے موت سے قریب کر رہی تھی۔ ایک...... دو...... تین......!

O

پولیس کمشنر اور ارجن سنگھ کو لئے جیپ خان ڈگرا کی جانب پوری رفتار سے دوڑ رہی تھی۔ راستے میں ارجن سنگھ کو بچاؤ کرنے کا موقع مل گیا۔ "صاحب! جگا کے پیش ہونے سے ہمارا کام ختم نہیں ہو جاتا۔ اُس کی باقی ٹولی ہمیں تنگ کرتی رہے گی۔ ہمیں اُسے بھی ختم کرنا پڑے گا۔" کمشنر خاموش رہے۔ "سر! جگا کے ساتھی سے معلومات حاصل کرنے کے لئے تھوڑا زور ظلم کرنے کی ہدایت دی ہے۔"

"کوئی نتیجہ نکلا؟" کمشنر نے پوچھا۔

"شاید جب تک ہم پہنچیں گے اُس وقت تک صوبیدار نے معلومات حاصل کر لی ہوں گی۔" ارجن سنگھ نے کہا۔ اسی لمحے راستے کی گرد کمشنر صاحب کی ناک میں پڑ گئی۔ اُنہیں چھینک آئی اور ارجن سنگھ کا منہ بگڑ گیا۔

"کیا تم یہ سمجھتے ہو مسٹر ارجن! کہ جگا نے اپنے ساتھ ایسے کمزور شخص کو پیش کیا ہوگا جو تمہارے ظلم سے گھبرا کر زبان کھول دے؟" کمشنر نے کہا۔ اسی لمحے جیپ خان ڈگرا پولیس چوکی کے قریب رُکی۔ پہلے کمشنر صاحب، پھر ارجن سنگھ نیچے اُتر آئے۔ دروازے پر سلیوٹ کرنے کے لئے ایک پولیس والا بھی نظر نہ آیا۔ ارجن سنگھ نے دانت پیس لئے۔ "بڑے صاحب آئے ہیں اور اسی وقت وہ کہیں گپ لگانے چلے گئے گدھے۔" ارجن سنگھ جیسے خود پر غصہ اُتار رہا تھا۔ کمشنر صاحب نے اُسے تیز نظروں سے گھورا۔ وہ اُس کا مطلب سمجھ گئے۔

"سر...... شاید اس کا استقبال کرنے کے سلسلے میں سب لوگ اندر ہوں گے۔" ارجن نے پھر بچاؤ کیا۔ اندر داخل ہونے پر بھی کوئی نظر نہیں آیا۔ تب ارجن سنگھ کا غصہ طوفانی بن گیا۔ "کوئی موجود ہے یا سب مر گئے؟"

اندر دروازے پر آہٹ ہوئی۔ دونوں آگے بڑھے۔ دیکھا تو دروازہ باہر سے بند تھا۔ سنسان چوکی دیکھ کر ولیم صاحب کی پیشانی پر لکیریں اُبھر آئی تھیں۔ ارجن سنگھ نے دروازہ باہر سے کھولا مگر اندر کا منظر دیکھ کر وہ لرز گیا...... صوبیدار اُلٹا لٹک رہا تھا۔ رسّی کے دوسرے سرے پر موٹے آدمی کے پیر بندھے ہوئے تھے۔ اُس کے سر پر خالی ڈرم اُلٹا کر کمر میں ایسا فٹ کر دیا گیا تھا کہ وہ بے

ہوش ہو گیا تھا۔ لٹکتے ہوئے صوبیدار نے اُلٹے سر سے صاحب کو سلیوٹ کیا۔ یہ دیکھ کر ایسی حالت میں بھی کمشنر صاحب ہنسی نہ روک سکے۔ صوبیدار کے منہ پر کپڑا باندھ دیا گیا تھا۔ ارجن سنگھ نے اُسے آزاد کیا۔ تب وہ ہانپتا ہوا روتے ہوئے لہجے میں بولا۔

''ڈاکوؤں نے چھاپہ مارا اور اپنے ساتھی کو اُٹھا لے گئے۔'' ارجن سنگھ کے پیر فرش سے چپک گئے۔ کمشنر کا غصہ بھڑک اُٹھا۔

''اور تمہیں یوں نمائش کے طور پر لٹکا گئے۔ شرم...... شرم......!''

برابر کے کمرے سے پانچ پولیس والے بے ہوش نکالے گئے۔ صوبیدار نے بھرائے ہوئے لہجے میں تفصیل بتائی۔ ''اُن لوگوں کے پاس بے ہوش کر دینے والی دوا تھی۔ سونگھتے ہی ہوش غائب ہو گئے۔''

''پانی چھڑک کر انہیں ہوش میں لاؤ! ورنہ یہ مر جائیں گے۔'' کمشنر نے نفرت بھرے لہجے میں کہا اور پھر طنزیہ لہجے میں بولے۔ ''اور یہ اپنے پہلوان کا سر ڈرم سے باہر نکالو!'' صوبیدار اپنے افسروں کو تفصیلات سے آگاہ کر رہا تھا۔ اچانک اُسے کچھ یاد آ گیا۔ وہ چونک کر بولا۔

''صاحب! وہ مجھے بے ہوش کر کے لٹکا رہے تھے تو میں نے اُن کی گفتگو سنی تھی۔''

''اپنی یہ بہادری بھی سنا دو......!'' کمشنر صاحب جل کر بولے۔

''ہنومان کسی سے کہہ رہا تھا کہ جگت کو سرکاری ہسپتال میں رکھا گیا ہے، اس کی تمہیں خبر ہے؟ تو دوسرے نے کہا تھا کہ ہاں! بچن کچھ ساتھیوں کے ساتھ اُسے چھڑانے کے لئے وہاں پہنچ چکا ہے۔''

ارجن سنگھ نے فرش پر پیر پٹخا۔ ''تم اتنی دیر بعد یہ بات بتا رہے ہو؟'' اُس نے صوبیدار سے کہا، پھر کمشنر صاحب سے بولا۔ ''صاحب! جلدی ہسپتال چلیں۔ ورنہ جگا کے ساتھی اُسے اُٹھا کر لے جائیں گے۔'' پھر جیپ گرد اُڑاتی واپس دوڑنے لگی۔ کمشنر صاحب ارجن سنگھ کو ڈانٹ رہے تھے۔ ''تمہارے پاس اتنا اندھیر ہے۔ حراست میں رکھے گئے شخص کو ڈاکو چھڑا لے گئے، وہ بھی پولیس چوکی سے؟'' پھر بڑبڑائے۔ ''تو پھر ہسپتال سے جگا کو لے جانے سے انہیں کون روکے گا؟''

ارجن سنگھ بمشکل بولا۔ ''میں نے بیس مسلح سپاہی ہسپتال کے گرد پہرے پر مقرر کر دیئے تھے۔''

''تمہیں اب بھی اپنے آدمیوں پر اعتماد ہے؟'' کمشنر صاحب طنزیہ لہجے میں بولے۔ کچھ دم بعد افسردہ لہجے میں بولے۔ ''ارجن! تم اپنی چال میں خود پھنس رہے ہو۔ اور ساتھ ہی مجھے بھی اپنی بے عزتی میں حصے دار بنا رہے ہو۔'' سول ہسپتال تک جیپ پہنچنے تک ارجن سنگھ کو منہ بند رکھنا تھا۔ اُس کی پوری بازی اُلٹ چکی تھی۔

O

شیخوپورہ کے سول ہسپتال میں جگت کا بیان لینے کے بعد پولیس کمشنر اور ارجن سنگھ خان ڈوگرا تھانے پر ہنومان کی تلاش میں گئے۔ پھر سرجن اور جگت اکیلے رہ گئے۔ ''جگت! پولیس نے تمہاری جو حالت کی ہے اس کے لئے مجھے افسوس ہے۔ میں سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ یہ لوگ اس طرح



میرے اعتماد کو ٹھیس پہنچائیں گے۔'' سرجن کی آواز بھرائی ہوئی تھی۔

''صاحب! اس میں آپ کا کیا قصور؟'' جگت سرجن کے گلے میں جھولتے ہوئے اسٹیتھو سکوپ کی جانب دیکھتا ہوا بولا۔ ''میں آپ کا احسان زندگی بھر نہیں بھول سکتا۔ آپ نے مجھے نئی زندگی دی ہے۔'' کچھ دیر تک دونوں خاموش رہے۔ سرجن صاحب کو جو کہنا تھا وہ دل ہی دل میں سوچ رہے تھے۔ جگت اُن کی اُلجھن سمجھ گیا۔

''کس خیال میں گم ہو گئے سرجن صاحب؟'' جگت نے مسکرا کر پوچھا۔ سرجن صاحب نے اُس کی جانب دیکھا۔

''تم کو صحت مند ہونے میں تین مہینے لگیں گے۔ اس وقت تک تمہیں یہاں رہنا ہے۔ میری دیکھ بھال رہے گی۔'' سرجن صاحب نے سنجیدہ لہجے میں کہا۔

''کیا آپ یہ سمجھ رہے ہیں کہ مجھے جیل جانے کی جلدی ہے؟'' جگت نے مسکرا کر کہا۔

''یہ بات نہیں جگت! بلکہ مجھے ڈر ہے کہ......'' سرجن کچھ کہتے کہتے رُک گئے۔

اُنہیں دیکھ کر جگت کی آنکھیں چمکنے لگیں۔ ''آپ کو ڈر ہے کہ میں فرار ہو جاؤں گا۔ آپ یہی سوچ رہے ہیں نا؟''

سرجن مسکرا دیئے۔ ''تمہارے ساتھ بدسلوکی، بدعہدی اور زیادتی کی گئی ہے اس لئے میرا یہ سوچنا کسی حد تک صحیح بھی ہو سکتا ہے۔'' سرجن نے کھنکار کر کہا۔ ''مگر تم جب تک یہاں ہو تمہاری ذمہ داری مجھ پر ہے۔ تم اگر واقعی یہی سوچ رہے ہو تو اس خیال کو دل سے نکال دو۔ تمہیں اگر نئی زندگی ملی ہے تو اس سے فائدہ اُٹھاؤ! بدلہ لینے کی خواہش کو کچل دو۔''

جگت کچھ دیر تک خاموش رہا۔ کیونکہ واقعی وہ یہی سوچ رہا تھا کہ اگر اُسے فرار ہونے کا موقع مل جائے تو وہ اس موقع سے ضرور فائدہ اُٹھائے گا۔ سرجن نے اُس کے دل کی بات جان لی تھی۔ یہ سوچ کر اُسے حیرت تھی۔ کچھ سوچ کر بولا۔ ''اگر مجھے فرار ہی ہونا ہوگا تو میں یہاں سے فرار نہیں ہوں گا۔ آپ بے فکر رہیں سرجن صاحب! اگر فرار ہی ہونا ہے تو جیل بھی توڑی جا سکتی ہے۔ مگر یہ بعد کی بات ہے۔ اس وقت تو مجھے ہنومان کی فکر ستا رہی ہے۔ پولیس نے اُسے بھی نہیں بخشا ہوگا۔ اور اگر اُسے کچھ ہو گیا تو......'' اتنا کہہ کر جگت کی مٹھیاں کس گئیں۔

اسی لمحے ایک میٹرن دوڑتی ہوئی آئی۔ ''صاحب! زنانہ وارڈ کی ایک مریضہ کی حالت خاصی نازک ہے۔ جلدی چلیں!'' میٹرن نے کہا اور سرجن باہر چلے گئے۔

چندن اندر آ گئی۔ وہ کبھی سے تنہائی کی منتظر تھی۔ وہ سٹول کو بستر کے قریب گھسیٹ کر بیٹھ گئی۔ پھر شوہر کے سر پر ہاتھ پھیرتی ہوئی بولی۔ ''اب کیسی طبیعت ہے؟''

جگت اُس کے چہرے کو پیار بھری نظروں سے دیکھ رہا تھا۔ وہ ہنس دیا۔ ''تمہارے ہاتھ کے لمس سے ٹھیک ہو گیا۔'' اُس کے لہجے میں محبت کی مٹھاس تھی۔

چندن سے رہا نہ گیا۔ وہ بلک بلک کر رونے لگی۔ لمبی جدائی کے بعد پہلا ملن دن کی روشنی میں ہوا تھا۔ اُس کے آنسو مسلسل بہہ رہے تھے۔

''میں نے تمہیں بہت دُکھی کیا چندن!'' جگت نے اُس کے ہاتھ پر ہاتھ رکھ کر کہا۔ ''مجھ سے

بیاہ کر کے تم نے سکھ دیکھا تک نہیں۔"

چندن نے اپنا نازک ہاتھ جگت کے ہونٹوں پر رکھ دیا۔ "اس وقت یہ بات نہ کریں۔ میں سب کچھ جانتی ہوں کہ آپ نے جان خطرے میں ڈال کر خود کو کیوں پولیس کے حوالے کیا۔ صرف ہم سب کے سکھ کی خاطر۔" ہونٹوں پر رکھے ہوئے ہاتھ کو چوم کر جگت مسکرا دیا۔

"سکھ تو نہ جانے کب آئے گا۔ ابھی تو لمبی جیل کاٹنی ہے۔ باغی تھا تو جب جی چاہتا تھا گھر آ جاتا تھا۔ مگر اب جیل کی دیواریں ہمارے درمیان رہیں گی۔" جگت نے سرد آہ بھر کر کہا۔ "نہ جانے کتنے سالوں کی جدائی ہوگی۔"

"ایک دن آپ ہنستے کھیلتے گھر آ جائیں گے۔ اس اُمید پر ہم کئی سال کاٹ لیں گے۔" چندن نے جواب دیا۔ "جیل میں آپ صحیح سلامت ہوں گے یہ اطمینان تو رہے گا۔ باہر تھے تو ہر رات خوف کی پرچھائیاں گھیرے رہتی تھیں۔" چندن کچھ دیر خاموشی سے جگت کا سر دباتی رہی۔ ویرو کے متعلق پوچھنے کو بھی اُس کا جی چاہتا مگر کس طرح پوچھا جائے؟ کیا پوچھا جائے؟ اسی دوران ایک نرس کمرے میں داخل ہوئی۔ وہ جگت کے جسم کو گرم پانی سے بھیگے ہوئے تولیے سے صاف کرنے آئی تھی۔ چندن نے خود یہ خدمت انجام دینے کے لئے کہا مگر نرس نے کہا کہ یہ اس کا فرض ہے۔ نرس جگت کے جسم پر کپڑا پھیرنے لگی تو چندن کھڑی ہو کر بولی۔ "آپ یہ کام نمٹائیں۔ اُس وقت تک میں پھل لے کر آتی ہوں۔"

آدھے گھنٹے بعد چندن پھل کی ٹوکری لے کر اندر داخل ہوئی۔ نرس جا چکی تھی۔ کمرے میں کوئی نہیں تھا۔ پھر بھی آس پاس دیکھ کر اُس نے جگت کے کان میں کچھ کہا۔ جگت کی آنکھیں چمکنے لگیں۔ وہ پھرتی سے اُٹھ کر بیٹھ گیا۔ "وہ کہاں ہے؟" جگت نے بے چینی سے پوچھا۔

"دروازے کے پاس پھلوں کی ٹوکری اُٹھا کر آیا ہے۔ میں نے اُسے اس بہانے کھڑا کر رکھا ہے کہ مزدوری کے پیسے لے کر ابھی آتی ہوں۔" یہ کہتے ہوئے چندن کی آواز بھرا گئی۔ وہ جگت کے شانے کو دبا کر بولی۔ "تمہیں میری قسم! واپسی کی بات نہ کرنا۔"

جگت نے لمبی سانس لی اور آنکھوں کی پتلیوں کو گردش دینے لگا پھر تکیے کے سہارے ٹک کر بولا۔ "ٹھیک ہے۔ اُسے میری خوشخبری دینا۔ کہنا تم نے آخر تک دوستی نبھائی، مگر میں ساتھ نہ دے سکا۔"

چہرے کا پسینہ خشک کرتی ہوئی چندن تیز قدموں سے باہر چلی گئی۔ جگت آنکھیں بند کر کے سوچ میں ڈوب گیا۔ اچانک کچھ یاد کر کے اُس نے پھلوں کی ٹوکری کھولی، دو چار پھل نکالے۔ اسی لمحے اُس کے ہاتھ کسی سخت چیز سے ٹکرائے۔ اُس نے تیزی سے وہ چیز تکیے کے نیچے چھپالی اور ٹوکری چارپائی کے نیچے سرکا دی۔ چھت پر آنکھیں گاڑ کر وہ گہری سوچ میں گم ہو گیا۔ اُس کے کان چندن کے قدموں کی آہٹ پر لگے ہوئے تھے۔

○

کمشنر ولیم اور ارجن سنگھ پورے زور سے کمرے کا دروازہ دھکیلتے ہوئے اندر داخل ہو گئے۔ بستر پر لیٹے سنگترے کی پھانک کھاتے جگت کو دیکھ کر اُن کے چہرے پر روشنی آ گئی۔ کمشنر نے سکون



کی سانس لی۔ چندن کھڑی ہو کر تیزی سے باہر چلی گئی۔ سرجن نے جگت کے قریب جا کر کہا۔ "صاحب ہنومان کی خبر لائے ہیں۔"

"ہنومان کیسا ہے؟" جگت نے کہنی کے بل بیٹھ کر کہا۔ مگر دونوں میں سے کوئی کچھ نہیں بولا۔ اُس نے پھر دُہرایا۔ "ہنومان کی طبیعت کیسی ہے؟"

"اُس کے بارے میں تمہیں کچھ نہیں بتایا جا سکتا۔" سرجن نے کہا اور اس سے پہلے کہ وہ کچھ اور کہتے جگت گرجا۔

"اس کا مطلب ہے ان لوگوں نے اُسے ختم کر دیا؟"

"نہیں جگت! ہنومان پولیس چوکی سے فرار ہو گیا۔ اُس کے ساتھی اُسے اُٹھا لے گئے۔" اُسے خبر دی گئی۔

"اوہ......!" جگت نے کہا اور اُس کے چہرے کی کرختگی دور ہو گئی۔ اُس کے چہرے پر خوشی کی چمک آ گئی۔

"جگت! صاحب کو ڈر تھا کہ وہ لوگ تمہیں بھی یہاں سے فرار کرا چکے ہوں گے۔" سرجن نے طنزیہ لہجے میں کہا۔ مگر مجھے یقین تھا کہ ایسا نہیں ہو سکے گا۔" اب ارجن سنگھ خاموش نہ رہ سکا۔

"جگت فرار نہ ہو سکے اسی غرض سے میں نے ہسپتال کے گرد پولیس کا جال بچھا دیا تھا۔

جگت کے چہرے پر نفرت انگیز مسکراہٹ دوڑ گئی۔ "اب بھی تمہارا غرور کم نہیں ہوا ارجن؟ اپنے انتظام پر تمہیں بڑا اعتماد ہے۔" جگا کے چہرے پر نفرت بھری مسکراہٹ دوڑتی دیکھ کر ارجن سنگھ بھڑک گیا۔

"جگا! تم ابھی تک یہاں موجود ہو، یہ اس بات کا ثبوت ہے۔" اپنے چیف کی موجودگی فراموش کر کے ارجن سنگھ قہقہہ لگا کر ہنس دیا۔ اُس کی اس حرکت سے جگت کا ذہن جل اُٹھا۔ اُس کی پیشانی پر لکیریں اُبھر آئیں۔ نچلا ہونٹ دانتوں تلے دبا کر اُس نے تکیے کے نیچے سے پستول نکال لیا۔ ولیم دو قدم پیچھے ہٹ گیا۔ قہقہہ لگاتے ہوئے ارجن سنگھ کا منہ کھلا رہ گیا۔ جگت کے ہاتھ میں تھامے ہوئے پستول کا نشانہ اُن کی جانب تھا۔ جگت کی اُنگلی لبلبی پر تھی۔ سرجن بھڑک اُٹھے۔ وہ کچھ کہنا چاہتے تھے مگر اس سے پہلے جگت دانت پیس کر بولا۔

"یہ پستول کس بات کا ثبوت ہے ارجن؟"

سرجن بے چین ہو کر بولے۔ "بھئی! یہ کیا پاگل پن ہے جگت؟"

جگت نے ایک ہاتھ بلند کیا۔ "سرجن صاحب! پانچ منٹ صبر کریں۔ آپ سے اپنا کیا ہوا عہد مجھے یاد ہے۔" پھر جگت نے پستول والا ہاتھ بلند کیا۔ "ولیم صاحب! آپ قطعی جلد بازی نہ کریں اور اپنا پستول نکالنے کی کوشش نہ کریں۔ مجھے ارجن سنگھ سے حساب چکانا ہے۔"

ارجن سنگھ سر تا پا لرز کر رہ گیا۔ پھر بھی چہرے پر لاپرواہی کے آثار پیدا کر کے اُس نے اپنے دائیں پیر کو حرکت دی۔ اُس کی اس حرکت پر جگت نے پستول کی نالی سے اُس کے سینے کا نشانہ لیتے ہوئے سختی سے کہا۔ "چالاکی رہنے دے...... ورنہ جان سے ہاتھ دھونے پڑ جائیں گے۔" جگت کی گرجتی آواز سن کر ارجن سنگھ سیدھا کھڑا ہو گیا۔ ولیم صاحب اُسے تیز نظروں سے دیکھنے لگے۔

جگت کا یہ رُوپ دیکھ کر وہ سمجھ چکے تھے کہ ذرا سی غلطی اس ڈاکو کو طیش دلا سکتی ہے۔ سرجن بھی اس صورتِ حال سے خوفزدہ نظر آ رہے تھے۔ اُنہیں خدشہ تھا کہ اگر جگا کو مزید غصہ آ گیا تو کمرے میں لاشیں نظر آئیں گی۔

"ارجن سنگھ! تو سکھ کا بچہ ہو کر اتنا بزدل نکلا۔ تو اپنا سر اور داڑھی منڈا دے۔ سکھ کو بہادری سیکھنی چاہئے، بے ایمانی نہیں۔" جگت کی آواز میں جوش جھلک رہا تھا۔ "میں تجھے تیری چالبازیوں کے اقرار کے لئے صرف پانچ منٹ کا وقت دیتا ہوں۔ اگر تو جھوٹ بولا تو اس صورت میں میرا پستول بھی خاموش نہیں رہے گا۔" جگت کا لہجہ سرد تھا۔

ارجن سنگھ ڈھیلا پڑ گیا۔ "کس قسم کی چالبازی؟" اُس نے مُردہ سی آواز میں کہا۔

"مجھے ختم کرنے اور ہنومان پر ظلم کر کے اُس کی زبان کھلوانے کی چالبازی......"

"مجھے کچھ خبر......" ارجن سنگھ کے کپکپاتے ہوئے ہونٹ رُک گئے۔ کیونکہ جگت کی سرخ آنکھیں اُسے گھور رہی تھیں۔ "مجھے ایک گلاس پانی چاہئے۔" اُس نے کمشنر کی جانب ملتجیانہ نظروں سے دیکھ کر کہا۔

"ارجن!" جگت گرج اُٹھا۔ "پانچ منٹ پورے ہونے کے بعد تو کسی کو اپنی آواز سنانے کے لئے زندہ نہیں رہے گا۔ جلدی بتا! پولیس چوکی میں حاضر ہونے کی صورت میں مار پیٹ کرنے کا تو نے حکم دیا تھا؟" ارجن سنگھ نے سر جھکا لیا۔ "مجھے تیری زبان سے سننا ہے۔ کمشنر صاحب کو بھی سننا ہے...... جلدی زبان کھول!" جوش میں آ کر جگت نے گالی بک دی۔ جگت نے دانتوں کے درمیان زبان دبا کر سرجن صاحب سے کہا۔ "گستاخی معاف کرنا! اگر وہ نہیں بولا تو اس صورت میں مجبوراً میرے پستول کو بولنا پڑے گا۔"

"ارجن سنگھ! تمہیں جو کچھ کہنا ہے جلدی سے کہہ ڈالو۔" کمشنر نے غصیلے لہجے میں کہا۔

"صاحب......" ارجن سنگھ نے روہانسے لہجے میں کہا۔ "مجھے اپنی غلطی تسلیم ہے۔ میں قصوروار ہوں۔ جو کچھ ہوا وہ میرے ہی حکم پر ہوا ہے۔"

"لیکن اے بزدل شخص! تو نے تو مجھ سے راستے میں کچھ اور کہا تھا کہ اس میں تیرا کوئی ہاتھ نہیں۔" کمشنر ولیم نے دانت پیس کر کہا۔

"جگت! اب پستول رکھ دو۔ سرجن نے جگا کا شانہ تھپتھپاتے ہوئے کہا۔ جگا نے پلٹ کر ایک لمحے کے لئے سرجن کی طرف دیکھا اور بولا۔

"نہیں صاحب! ابھی دیر ہے۔ آپ کو اس شخص کی خباثت کا اندازہ نہیں۔ ابھی کچھ دیر صبر کریں۔" جگت کے ہونٹوں پر خشک سی مسکراہٹ دوڑ گئی۔ پھر اُس نے کمشنر کو مخاطب کر کے کہا۔ "آپ صرف اتنا ہی سن کر اپنے پولیس ڈیپارٹمنٹ کی کم ظرفی سے گھبرا گئے، ابھی تو آپ کو بہت کچھ سننا ہے۔" ارجن سنگھ گھبرا گیا۔ وہ رحم طلب نظروں سے جگا کی طرف دیکھنے لگا جیسے کہہ رہا ہو خدا کے لئے اسے مزید بے آبرو نہ کیا جائے۔

"سرجن صاحب! آپ پولیس چوکی پر دیر سے پہنچے اور اس کا سبب ایک خطرناک کیس تھا۔ ہے نا یہی بات؟" جگت نے دوبارہ سلسلہ کلام جاری رکھتے ہوئے سرجن کی طرف دیکھا۔ سرجن



کی آنکھیں جگت کی بات سن کر حیرت سے پھیل گئیں۔ جگت اُن کے جواب کا انتظار کئے بغیر پھر بولا۔ "یقیناً میری بات سن کر آپ کو تعجب ہوا ہوگا۔ مگر یہ شخص جس کو آپ لوگوں نے چیف کا عہدہ دیا ہے کس حد تک نیچ ہے اس کا اگر ثبوت چاہئے تو خود اسی سے پوچھ لیں کہ ایک غنڈے نے اُس کے حکم پر اپنے دوسرے ساتھی کو چاقو سے حملہ کر کے شدید زخمی کر دیا تھا۔ پھر پروگرام کے مطابق اسے ہسپتال بھیج دیا گیا تاکہ آپ کو عین وقت پر مصروف رکھا جا سکے۔ اگر میں جھوٹ بول رہا ہوں تو آپ خود اس کتے سے پوچھ لیں!" جگت کے الفاظ میں حقارت تھی۔

جگت کی بات سن کر سرجن کا چہرہ غصے سے سرخ ہو گیا اور کمشنر کے ہاتھوں کی مٹھیاں بھنچ گئیں۔ مگر کسی کے کچھ کہنے سے پہلے جگت کی آواز ایک بار پھر کمرے میں گونجی۔

"مجھے تسلیم ہے میں مجرم ہوں۔ آپ مجھے میرے جرائم کی فہرست بھی سنا سکتے ہیں مگر پولیس کی خاکی وردی پہن کر طاقت کے نشے میں قانون کے ساتھ غداری کرنے والے اپنے ان ظالموں کے ظلم اور جرائم کی کوئی سزا ہے آپ کے پاس؟" ارجن سنگھ کی خاموشی اس بات کا کھلا ثبوت تھی کہ واقعی وہ مجرم ہے۔ جگت کے الفاظ نے اُس پر جیسے سکتہ سا کر دیا تھا۔ اچانک اُس کے رُخساروں پر موٹے موٹے آنسو ڈھلک آئے۔

"ارجن! رونے سے کچھ نہیں ہوگا۔" کمشنر نے تحکمانہ لہجے میں کہا۔ "میں تمہیں ابھی اور اسی وقت ملازمت سے سبکدوش کرتا ہوں۔ اپنی کمر سے بیلٹ اور پستول کھول کر مجھے دے دو۔"

جگت نے اطمینان کی سانس لی۔ اب اُس کی اُنگلی ریوالور کے ٹرائیگر سے ہٹ چکی تھی۔ اُس نے کمشنر کو مخاطب کیا۔

"صاحب! میرا پستول بھی اپنے پاس رکھ لیں۔" کمشنر ولیم نے ایک ہاتھ سے ارجن اور دوسرے ہاتھ سے جگت کا پستول لے لیا۔ "معاف کیجئے گا مجھے زبردستی کرنی پڑی۔" جگت نے ہنس کر کہا۔ "حالانکہ میرے پستول میں ایک بھی گولی نہیں تھی۔ آپ خود کھول کر دیکھ لیں!" جگت کی بات سن کر کمرے میں موجود تینوں افراد چونک پڑے۔ جگت نے اپنے لباس سے چھ گولیاں نکال کر سرجن کے ہاتھ پر رکھ دیں۔ "لیجئے! میں نے آپ سے عہد کیا تھا اس لئے پستول خالی کر دی۔" جگت نے مسکرا کر کہا، پھر ارجن سنگھ کی طرف نفرت بھری نظروں سے دیکھ کر بولا۔ "ایسے بزدل دشمن کے لئے بھرے ہوئے پستول کی ضرورت نہیں پڑتی۔"

ارجن سنگھ کا چہرہ سفید پڑ گیا تھا جیسے اُس کے جسم میں خون نہ ہو۔ سرجن جگت کو تحسین آمیز نظروں سے دیکھ رہے تھے۔

"جگا! اب مجھے یہ بتاؤ کہ یہ پستول تم تک کیسے پہنچا؟" کمشنر نے سوال کیا۔ اُن کے ذہن میں کافی دیر سے یہ سوال گردش کر رہا تھا۔

"صاحب! آپ پھر قانون کا جال پھیلا رہے ہیں۔" جگت نے مسکرا کر جواب دیا۔ پھر نیم دراز ہوتے ہوئے بولا۔ "جو لوگ ہنومان کو آزاد کرا سکتے ہیں کیا وہ مجھ تک پستول نہیں پہنچا سکتے؟"

جگت کی بات سن کر کمشنر کے چہرے پر اُلجھن کے آثار نمودار ہوئے جنہیں دیکھ کر جگت نے کہا۔ "آپ یہی بات جاننا چاہتے ہیں کہ پستول کہاں سے آیا؟"

کمشنر نے اثبات میں سر ہلایا۔ جگت نے بستر پر بیٹھ کر عقب والی کھڑکی کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔ "یہ بات بہت آسان تھی۔ جگت کی بات سن کر وہ تینوں کھڑکی کی طرف دیکھنے لگے۔ "آنے والا مجھے فرار کرانا چاہتا تھا مگر میں سرجن صاحب سے عہد کر چکا تھا۔" جگت مسکرا کر بولا۔

"پھر پستول اپنے پاس رکھنے کا جرم تم نے کیوں کیا؟" کمشنر نے پوچھا۔

"آپ مجھے پھر میرے جرائم گنوانے لگے ہیں صاحب! میں فرار ہونا نہیں چاہتا تھا تو میں نے اپنے پاس پستول کیوں رکھ لیا؟ آپ مجھ سے یہی پوچھنا چاہتے ہیں تو میں آپ کو صاف صاف بتا دوں کہ اس کی وجہ کیا تھی۔ مجھے اندازہ تھا کہ پولیس نے ہنومان کو بھی نہ بخشا ہوگا اور اس پر ظلم و ستم کی انتہا کر دی ہوگی۔ اگر آپ اُس کی موت کی خبر لاتے تو اس صورت میں ارجن سنگھ یہاں سے زندہ نہ لوٹتا۔" جگت نے کہا۔

"مگر تمہارا پستول تو خالی تھا۔" کمشنر نے برجستہ نہایت ذہانت سے سوال کیا۔

"یہ صحیح ہے۔" جگت نے مسکرا کر جواب دیا۔ "اس کا سبب یہ تھا کہ مجھے آپ کے اس قدر جلد لوٹنے کی توقع ہرگز نہیں تھی۔ مگر اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا۔ ممکن ہے عارضی طور پر اس شخص کی زندگی بچ جاتی لیکن دوسری بار جب یہ میرے پاس آتا تو میں اسے زندہ نہ چھوڑتا۔"

ایسی بے لاگ اور سچی گفتگو سن کر ولیم جگا سے متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکے۔ وہ جگا کو تحسین آمیز نظروں سے دیکھ رہے تھے۔ یہ راز آج اُن کی سمجھ میں آ گیا تھا کہ جگا ڈاکو لوگوں میں کیوں مقبول ہے؟ کیونکہ وہ عہد کر کے کبھی اس سے منحرف نہیں ہوتا چاہے اس طرح اس کی زندگی ہی کیوں نہ خطرے میں پڑ جائے۔ چند لمحے کے لئے کمشنر اپنے عہدے کو بھول گئے۔ اُنہوں نے آگے بڑھ کر جگا سے ہاتھ ملایا اور اُس کا شانہ تھپتھپاتے ہوئے کہا۔

"میں تمہاری سچائی کی قدر کرتا ہوں نوجوان!"

"شکریہ......!" جگا نے سر جھکا کر مسکراتے ہوئے کہا۔

کمشنر باہر جانے کے لئے دروازے کی جانب بڑھے، پھر دروازے کے قریب پہنچ کر وہ اچانک رُک کے جیسے اُنہیں کچھ یاد آ گیا ہو۔ وہ مُڑ کر دوبارہ جگا کے بستر کے قریب آ گئے۔

"مگر ویرو کا کیا ہوا؟ وہ کہاں ہے؟"

جگا سوچ میں ڈوب گیا۔ اُس کے چہرے پر فکر کی پرچھائیں سی نظر آئیں۔ "میں سمجھتا ہوں وہ عدالت میں پیش ہو گی۔" اُس نے جواب دیا پھر اپنے گلے کے تعویذ پر ہاتھ پھیر کر بولا۔ "دیکھئے کہیں آپ کے پولیس چیف نے اُس کے خلاف بھی کوئی سازش نہ کی ہو اور آپ اُس کی سلامتی کا یقین دلائیں تو اس صورت میں......"

"میں اُس کی سلامتی کا یقین دلاتا ہوں۔ میں خود اُسے لے کر آؤں گا۔" کمشنر نے جگا کی بات کاٹ کر اُسے یقین دلایا۔ جگا کمشنر کے چہرے کے تاثرات پڑھنے لگا۔

"نہیں صاحب! آپ کو زحمت اُٹھانے کی ضرورت نہیں۔ مجھے آپ پر مکمل یقین اور بھروسہ ہے۔"

کمشنر ہنس دیا۔ اور پھر وہ کچھ بولے بغیر کمرے سے نکل گیا۔ اُس کے پیچھے ارجن سنگھ بھی



گردن جھکائے باہر نکل گیا۔ مگر جاتے جاتے اُس نے گردن گھما کر جگت کی طرف دیکھا۔ اُس کی آنکھوں میں توہین کے انتقام کی چنگاری سلگ رہی تھی۔

○

بچن سنگھ ساتھیوں کے ساتھ رات کو جنگل والے اڈے پر واپس لوٹ آیا۔ اس وقت ہنومان نیم بے ہوشی میں درد سے کراہ رہا تھا۔ اُس کی گرم پیشانی پر بھیگا ہوا کپڑا بار بار رکھا جا رہا تھا۔ کرپال سنگھ کے ہاتھ بچن سنگھ کو دیکھ کر تھم گئے۔ ہوشیار سنگھ ہنومان کے چہرے پر کوئی دوا لگا رہا تھا۔

"کیوں بچن! خالی ہاتھ؟" کرپال سنگھ کی آواز سن کر ہوشیار چونکا اور ہنومان کی آنکھیں تھوڑی سی کھل گئیں۔ وہ بخار میں ہذیان بک رہا تھا۔ "جگت آ گیا؟ بچن اُسے لے کر آیا؟"

مگر بچن کا چہرہ کہہ رہا تھا کہ جگت نہیں آیا، یا پھر وہ لا نہیں سکا۔ بچن نے جواب دینے کی بجائے سوال کیا۔ "ہنومان کی حالت کیسی ہے؟ مجھے راستے میں اطلاع ملی کہ تم لوگ بڑی صفائی سے اسے چھڑا لائے ہو۔" بچن نے ہنومان کی پیشانی پر ہاتھ رکھا اور چونک گیا۔ "ارے اس کی پیشانی تو جل رہی ہے۔"

ہنومان بے ہوشی میں بڑبڑایا۔ "جگت! تم آ گئے؟ مجھے یقین تھا کہ تم ضرور آؤ گے۔ کتے، سالے! نالائق!" یہ کہتے ہوئے اُس کی زبان لڑکھڑا رہی تھی۔ اُس نے بچن کا ہاتھ تھام لیا۔ "جگت! تم بولتے کیوں نہیں؟ کیا ناراض ہو؟"

"میں بچن ہوں ہنومان!" بچن نے کپکپاتے ہوئے لہجے میں کہا۔ "جگت نہیں آیا۔ شاید وہ کبھی نہیں آئے گا۔"

کرپال اور ہوشیار سن ہو گئے۔ بے ہوشی میں بھی ہنومان جیسے لرز کر رہ گیا۔ اُس کی بند آنکھوں سے آنسو بہنے لگے۔ اُس کے کپکپاتے ہاتھ کی مٹھیاں کس گئیں۔

"کیا اُن کتوں نے اُسے ختم......"

"نہیں نہیں ہنومان! جگت اچھا خاصا ہے۔ مگر میں اُسے لا نہیں سکا۔"

"کیا پولیس کا انتظام بہت سخت تھا جس کے سبب تم ناکام رہے؟" کرپال نے پوچھا۔

بچن کو اس سوال سے ہتک محسوس ہوئی مگر وہ کچھ نہیں بولا۔ وہ شیخوپورہ سے چلتے ہی تمام راستے پیچ و تاب کھاتا رہا تھا۔ جگت کو ہسپتال سے فرار کرانا مشکل اور خطرناک تھا۔ یہی وجہ تھی کہ یہ کام اُس نے اپنے ذمے لیا تھا۔ کرپال اور ہوشیار نے اپنی طرف سے ہنومان اور جگت کو پولیس کے قبضے سے چھڑانے کے لئے بچن سے ہاتھ ملائے تھے تو بچن کو بہت زیادہ خوشی ہوئی تھی۔ ممکن ہے اس کے پرانے ساتھی پھر آپس میں ایک ہو جائیں۔ یہ ایسا ہی موقع تھا۔ اُس نے خان ڈوگرا پولیس اسٹیشن سے ہنومان کو چھڑانے کے لئے ہوشیار اور کرپال کو مقرر کیا تھا اور خود اُس نے جگت کو چھڑانے کی ذمہ داری اپنے سر لی تھی۔ دونوں گروہوں کو تقریباً ایک ہی وقت میں چھاپہ مارنے کا کام کرنا تھا چاہے دو چار آدمی زخمی ہو جائیں یا جان سے چلے جائیں، اُنہیں بہرحال پولیس کو ایک سبق دینا تھا کہ ڈاکوؤں سے بے ایمانی کرنے کا انجام کیا ہوتا ہے؟ مگر بچن کو قوت آزمانے کا موقع نہیں مل سکا۔ کرپال نے سوال کر کے اُس کی مایوسی کو چھیڑ دیا۔ وہ کچھ دیر تک خاموش رہ کر

غصیلے لہجے میں بولا۔

''میں پولیس کے انتظامات کو خاک میں ملانے کے لئے اپنی جان تک کی پرواہ نہ کرتا۔ مگر اس سے پہلے میرے دل کو ایک عورت کے آنسوؤں نے پگھلا دیا۔

''عورت؟'' کرپال چونک کر بولا۔ ''ہمیں جدا کرنے کا سبب بھی ایک عورت تھی۔ اب یہاں پھر عورت؟'' کرپال، ویرو کے متعلق کہہ رہا تھا۔ بچن سمجھ گیا۔ اُسے کرپال کی اس بات سے اختلاف تھا کیونکہ وہ بات سننے سے پہلے مداخلت کر دیتا تھا۔

''کرپال! میں چندن کور کی بات کر رہا ہوں۔ بھابھی کو پہلی بار دیکھا، کیسے حالات میں ملاقات ہوئی؟'' بچن دوپہر کے واقعات کو ذہن میں ترتیب دیتا ہوا بولا۔ ''ہمارے پچیس آدمی بھیس بدل کر سرکاری ہسپتال کے اِردگرد چکر لگا رہے تھے۔ میں ہسپتال کے دروازے کی نگرانی کرتا ہوا ہوٹل میں بیٹھا ہوا تھا اور موقع ملنے پر اندر داخل ہونے کے چکر میں تھا۔ چاروں جانب مسلح پولیس گھوم رہی تھی۔ کچھ سادہ لباس والے ہر صورت کا جائزہ لے رہے تھے۔ ہسپتال کے پیچھے اپنا ایک ساتھی گھوڑا لئے تیار کھڑا تھا۔ پولیس کمشنر اور انسپکٹر اندر گئے ہوئے تھے اُن سب کے باہر نکل جانے کے بعد میرا اِرادہ آگے قدم بڑھانے کا تھا۔ اپنا ساتھی لکھن سنگھ کسی مریض کی عیادت کے بہانے اندر چکر لگا آیا تھا۔ اُس نے آ کر مجھے اندر کی تفصیل سے آگاہ کیا۔ اس کے بعد میں نے جگت کے فرار کی ترکیب سوچ لی۔'' بچن سنگھ چپ ہو گیا۔ کیونکہ ہنومان بے ہوشی میں بڑبڑا رہا تھا۔ تھوڑی دیر خاموش رہنے کے بعد وہ پھر بولا۔

''پولیس کمشنر اور انسپکٹر جیپ میں بیٹھ کر چلے گئے تو میں کھڑا ہونے کے متعلق سوچ رہا تھا۔ اسی لمحے دو پولیس والے ہوٹل میں داخل ہوئے۔ کسی کو شک نہ گزرے اسی لئے میں نے چائے منگوالی اور اخبار کے پیچھے منہ چھپا کر اُن کی باتیں سننے لگا۔ ابتدا میں کوئی مطلب کی بات نہیں ہوئی۔ مجھے محسوس ہوا کہ وقت ضائع کر رہا ہوں۔ چائے کی رکابی ہونٹوں پر رکھ کر پہلا گھونٹ گلے سے اُتارا تو مطلب کی بات سنائی دی۔

''میں سمجھتا ہوں کہ اُسے پھانسی ہوگی۔'' ایک سپاہی نے زور دے کر کہا۔

دوسرا اُسے ڈانٹ کر بولا۔ ''اُسے ہسپتال میں رکھا گیا ہے۔ یہ بات ہم لوگوں کے علاوہ کوئی نہیں جانتا۔ مگر اُسے پھانسی نہیں ہوگی۔ ورنہ وہ خود پولیس کے سپرد کیوں ہوتا؟''

''تم ابھی بچے ہو یار! پولیس کا کام شکاری جیسا ہوتا ہے۔ چالاک جانور گولی سے نہیں مرتا تو اس صورت میں جال پھیلا کر قابو میں کیا جاتا ہے۔''

''ہاں یہ صحیح ہے۔ وہ زندہ رہا ہے یہ اُس کی عورت کا نصیب ہے۔ نہیں تو ہسپتال کی بجائے شمشان میں ہوتا۔'' درمیان میں چائے کے گھونٹ لیتے ہوئے کچھ الفاظ دب جاتے تھے۔ میں اُس وقت چونک پڑا جب ایک سپاہی نے کہا۔

''اُس کی عورت کو تم نے دیکھا ہے کیسی جوان ہے۔ میری تو حالت خراب ہونے لگی۔'' پھر وہ آگے بولا۔ ''اس عمر میں بیچاری بیوہ ہو جائے گی۔'' اُسی لمحے دوسرے نے کہا۔

''دیکھو...... وہ باہر آ رہی ہے۔''



میں چونک پڑا۔ ہسپتال کے دروازے سے ایک عورت باہر نکل رہی تھی۔ چائے تھوڑی باقی تھی اُسے چھوڑ کر میں نے کاؤنٹر پر پیسے چکائے اور خاموشی سے باہر آ گیا۔ بھابھی کے موڑ پر جانے کے بعد میں نے تیزی سے قدم بڑھا دیئے۔ دل دھڑک رہا تھا۔ جگت کی بیوی سے ملنے کی جلدی کے ساتھ دل میں یہ ڈر بھی تھا کیا وہ مجھے پہچان لیں گی؟ میری بات سنیں گی؟ انجانے آدمی سے بات کریں گی؟ دوسری جانب پولیس کا خطرہ تھا۔ چندن کور پر خفیہ پولیس کی نظر رہے گی۔ کوئی ضرور ان کی حرکات نوٹ کر رہا ہوگا۔ پھر میں انجانا شخص اُن سے بات کروں تو اس صورت میں پولیس کی نظروں میں آ جانا لازمی تھا۔ پولیس کو یہ شک ضرور ہوگا کہ جگت کو فرار کیا جائے گا یا جگت خود فرار ہونے کی کوشش کرے گا ورنہ اتنے سخت انتظام کی ضرورت نہیں تھی۔ میری قمیض کے نیچے چھ بور کا پستول تھا۔ پولیس کو شک نہ ہو اس لئے ایک چونی دے کر ایک دُکان سے ٹوکرا خریدا تا کہ بغل میں ٹوکرا دبا دیکھ کر لوگ مجھے مزدور سمجھیں۔ چندن بھابھی نے سبزی مارکیٹ کے قریب چال سست کر لی۔ میں سوچ رہا تھا وہ خریداری کے لئے جا رہی ہیں، لہٰذا میرے بھی قدم سست پڑنے لگے۔ اُسی لمحے کسی کی آواز سنائی دی۔ ''اے ٹوکرے والے!'' میں بھڑک گیا۔ گردن گھما کر دیکھا، آواز دینے والا سپاہی نہیں تھا بلکہ وہ کوئی بیوپاری دکھائی دیتا تھا کیونکہ اُس کے پاس زمین پر کپڑے کا چھوٹا سا بنڈل رکھا ہوا تھا۔ وہ بنڈل کی جانب اشارہ کر کے بولا۔ ''اسے اُٹھا کر ساتھ چلو! دو پیسے ملیں گے۔'' یہ عجیب سی کشمکش والی بات تھی۔ مزدور کی اداکاری ضروری تھی۔ نفرت بھری نظروں سے دیکھ کر میں نے کہا۔ ''دو پیسے میں اتنا وزن؟ سیٹھ! تم خود ہی اُٹھا لو، پیسے بچیں گے۔''

اُسے غصہ آ گیا۔ ''میرے بیٹے! کرتے ہیں مزدوری اور مزاج نوابوں کا ہے۔'' جی چاہا اُسے چانٹا مار دوں مگر ایسا کرنا مناسب نہیں تھا۔ میں سنی ان سنی کر کے آگے بڑھ گیا۔ چندن بھابھی فروٹ والے کی دُکان پر کھڑی ہو کر پھلوں کے بھاؤ پوچھنے لگیں۔ اُن سے کچھ دُور شانے پر ٹوکرا رکھ کر میں کھڑا ہو گیا مارکیٹ کے دو مزدور میری جانب کینہ توز نظروں سے دیکھ رہے تھے۔ اُن کی نظریں کہہ رہی تھیں یہ باہر کا آدمی اپنی روزی چھیننے کے لئے کہاں سے آ گیا؟ آنکھیں پھیلا کر مجھے ڈرانے والے انداز میں ایک مزدور میری جانب بڑھا۔ جھگڑا ہونے کا امکان تھا مگر اس نازک موقع پر قوت آزمانا درست نہیں تھا۔ چندن کور کی جانب اشارہ کر کے میں نے نرم لہجے میں کہا۔ ''اُن کے ساتھ ہوں۔'' دُکاندار پھل تول رہا تھا۔ میں نے ٹوکرا اُس کے سامنے رکھتے ہوئے کہا۔

''اس میں ڈال دو!'' چندن کور چونک پڑیں۔ ''مجھے مزدور کی ضرورت نہیں ہے۔'' اُنہوں نے کہا۔ بڑی نازک صورت تھی۔ میں نے ہمت کر کے کہا۔ ''میں مزدور نہیں ہوں۔ مجھے نہیں پہچانا بھابھی؟'' وہ غور سے میری صورت دیکھنے لگیں۔ اُلجھن بڑھ رہی تھی۔ میں نے مزید کہا۔ ''مجھے بھول گئیں؟ میں ہنومان کا بھائی بچن ہوں۔'' آخری الفاظ میں نے سرگوشی میں ادا کئے تھے۔ شاید بچن کے نام سے وہ مجھے پہچان نہ سکیں لہٰذا ہنومان کا نام استعمال کیا۔ ان الفاظ کا فوری اثر ہوا۔ وہ مجھے پہچان گئیں مگر میں اُنہیں اُلجھن میں دیکھ رہا تھا کیونکہ اُن کے چہرے پر گھبراہٹ کے اثرات اُبھر آئے تھے۔ دُکاندار سے اپنی گھبراہٹ چھپانے کے لئے اُنہوں نے جلدی سے پھل تلوائے، مجھے بھی اپنا کام جلدی نمٹانا تھا۔ میں نے کہا۔ ''ہسپتال تک پھل پہنچا دوں گا۔'' پھر مزید کہا۔

"میرے بھائی کی طبیعت کیسی ہے؟" اُنہوں نے جواب دیا۔ "ٹھیک ہیں۔" مجھے اطمینان ہو گیا۔ "ڈاکٹر نے خوراک کے لئے منع کیا ہے اس لئے پھل لینے آئی ہوں۔" اتنا کہہ کر وہ دوسرے پھل دیکھتے ہوئے بولیں۔ "مگر آپ......؟" جواب دینے سے پیشتر میں نے دُکاندار کی جانب دیکھا۔ "ارے بھائی! اتنے بہت سارے پھل لئے، پھر کیا ٹوکری نہیں دو گے؟" میں نے کہا۔ وہ منہ بگاڑ کر ٹوکری تلاش کرنے لگا۔ اتنی دیر میں چندن بھابھی سے میں نے کہا۔ "میں تین گھنٹے سے چکر لگا رہا ہوں۔ میرے ساتھ بیس آدمی ہیں۔" چندن بھابھی کچھ بوکھلا گئیں۔ اُن کے چہرے پر خوف جھلکنے لگا۔ کچھ دیر تک وہ خاموش رہیں۔ اس دوران ٹوکری میں پھل رکھ کر اپنے سر پر اُٹھاتے ہوئے میں نے چندن بھابھی کی جانب دیکھا۔ "چلئے......اب ہم چلیں۔"

ہجوم سے باہر نکلتے ہی ہم ہسپتال کی جانب بڑھنے لگے۔ "یہ ٹوکری رکھنے کے بہانے میں اندر آتا ہوں۔ سب تیاری مکمل ہے۔ کسی کو اطلاع ہونے سے پیشتر ہم اُنہیں نکال لے جائیں گے۔" میں نے بھابھی سے کہا۔ اُن کے قدم رُک گئے۔ میرے سامنے اُنہوں نے درد بھری نظروں سے دیکھا۔ اُن کی لرزتی ہوئی پلکوں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ ابھی رو دیں گی۔ "کیوں لے جا رہے ہو اُنہیں؟" وہ دھیمے لہجے میں بولیں۔ "وہ لوگ اُنہیں زندہ نہیں رہنے دیں گے۔" میں نے جواب دیا۔ ہم لوگ اس طرح سرگوشیاں کر رہے تھے کہ کسی کو شک نہ گزرے۔ "ظلم سے وہ بچ گئے مگر قانون کے ہاتھ اُنہیں پھانسی کے پھندے تک دھکیل دیں گے بھابھی! اُنہیں پھنسانے کے لئے یہ جال بچھایا گیا ہے۔" مگر اُن کا جواب سن کر میں سن ہو گیا۔ میری جانب دیکھے بغیر وہ بولیں۔ "وہ زندہ رہے، یہی اس بات کا ثبوت ہے کہ انسان کے بچھائے ہوئے جال کو اُوپر والا آسانی سے کاٹ دیتا ہے۔ یہ سوال انسان کے تجربے یا بہادری کا نہیں بلکہ قدرت کی دی ہوئی زندگی کا ہے بچن بھائی!" بھابھی کی آواز بھاری تھی۔ راستہ کٹ چکا تھا۔ بحث کرنے کا موقع نہیں تھا پھر بھی مجھے کہنا پڑا۔ "بھابھی! ایسی زندگی سے کیا فائدہ؟ آدمی زندہ تو رہے مگر ساری زندگی جیل میں گزارنی پڑے۔" وہ کچھ خاموش رہیں، پھر ایک گلی میں مُڑتے ہوئے میری جانب دیکھا۔ "زندگی کا کیا کرنا چاہئے اس کا فیصلہ زندگی دینے والے پر چھوڑ دیں۔" بھابھی نے کہا۔ اُن کے لہجے میں التجا تھی۔ "کیا ہم خالی ہاتھ واپس لوٹ جائیں؟" میں نے پُرجوش لہجے میں پوچھا۔ میرے اس سوال پر اُن کی آنکھیں برسنے لگیں۔ وہ دوپٹے کے پلو سے آنکھیں خشک کرنے لگیں۔ "آج پہلی بار ہم گھر کے لوگوں کو سکھ کی اُمید بندھی ہے۔ پانچ سات سال بعد وہ گھر آئیں گے، اس خیال سے ہمارے دل ٹھنڈے ہو گئے ہیں۔ یہ سب کچھ چھین لینا چاہتے ہیں تو آپ اُنہیں لے جا سکتے ہیں۔" بھابھی کی آواز میں عاجزی تھی۔ ایسا معلوم ہوا جیسے میرے جسم سے کسی نے ساری طاقت چھین لی ہو۔ جگت میری خاطر اُچلا کو اُس کے شوہر سے چھین کر اغوا کرنے گیا تھا تو اُس نے بھی جگت کو خالی ہاتھ لوٹا دیا تھا۔ اب میرے پاس صرف ایک راستہ تھا اس سے پہلے کہ ختم ہو جائے اور ہسپتال نظر آنے لگے مجھے وہ کام کرنا تھا۔ "آپ آگے بڑھیں! میں ٹوکرے کی ڈوری مضبوط باندھ کر آتا ہوں۔" میں نے کہا۔ وہ آگے بڑھنے لگیں۔ میں نے ایک کونے میں جا کر ٹوکرا کھولا، لباس کے نیچے چھپا ہوا پستول پھلوں کے درمیان رکھ دیا، پھر اُوپر کچھ پھل رکھ کر ڈوری مضبوط کرنے



کے بعد جلدی سے ٹوکرا سر پر اُٹھا کر اُن کے ساتھ ہو گیا۔ "اب آخری بات......آپ ایک بار اُنہیں اطلاع دے دیں کہ ہم یہاں آ چکے ہیں۔ اس کا جواب ملنے کے بعد میں چپ چاپ لوٹ جاؤں گا۔" پھر مزید کہا۔ "ان پھلوں میں ایک چیز میں نے رکھ دی ہے۔ اُن سے کہنا سنبھال لیں۔" میں نے بھابھی کو سمجھایا۔ بھابھی نے انکار کرنا چاہا مگر میں نے اُنہیں روک دیا۔ "اب، زیادہ گفتگو کریں گی تو سادہ لباس والوں کو شک ہو جائے گا اور میں گھیر لیا جاؤں گا۔ میرے پاس حفاظت کے لئے بھی اب کچھ نہیں ہے۔" میں نے ملتجیانہ لہجے میں کہا۔ ہسپتال کے دروازے پر بھابھی نے ٹوکرا میرے ہاتھ سے لے لیا۔ "تم ٹھہرو! میں کھلے پیسے لے کر آتی ہوں۔" اُنہوں نے کہا اور تیز قدموں سے اندر چلی گئیں۔ گیٹ پر موجود دو سادہ لباس والے مجھے کن انکھیوں سے دیکھ رہے تھے۔ میں بڑبڑایا۔ "یہاں تک بوجھ لانے کے صرف اتنے پیسے اور اس کے لئے وقت ضائع کرنا۔" ان چند لمحوں میں بہت سی نظریں مجھے گھیرنے لگیں۔ پولیس کے درمیان میں اکیلا اور غیر مسلح تھا۔ دو تین ساتھی دُور کھڑے ہوئے دیکھ رہے تھے شاید وہ میرے اشارے کے انتظار میں چوکنے کھڑے ہوئے تھے۔ کسی بھی لمحے صورتِ حال بگڑ سکتی تھی۔ مگر چندن بھابھی ہانپتی ہوئی میرے پاس آئیں اور میری ہتھیلی پر دو بڑے پیسے رکھ کر بولیں۔ "جا خوش ہو جا! ایک کی بجائے دو پیسے دیئے ہیں۔" "جا" لفظ کہتے ہوئے اُن کے چہرے پر مسرت جھلک رہی تھی اور وہی لفظ میرے دل میں کھٹک رہا تھا۔ پھر بھی میں نے مسکرا کر اور ہاتھ پیشانی تک لے جا کر دُعا دی۔ "بھگوان تمہارے مریض کو جلد اچھا کر دے بہن!" بس پھر میں چلا آیا۔ پیچھے مُڑ کر دیکھے بغیر بوجھل قدموں سے چلتا ہوا۔"...... بچن سے پوری تفصیل سن کر سب پر خاموشی مسلط ہو گئی۔ کرپال اور ہوشیار بچن کی صورت دیکھ رہے تھے۔ ہنومان اب سو چکا تھا۔ کرپال خیالات سے چونک کر بولا۔

"مگر یہ بھی ممکن ہے کہ جگت پستول کا استعمال کر کے فرار ہو جائے۔"

بچن نے سرد آہ بھری۔ "وہ فرار نہیں ہو سکتا۔ کیونکہ اُس کے پیر حرکت نہیں کر سکتے۔" بچن نے جواب دیا۔

"پھر پستول کا کیا استعمال ہو گا؟" ہوشیار نے پوچھا۔

"کچھ نہیں۔" کرپال نے جواب دیا۔

بچن نے محسوس کیا کہ وہ دونوں مغرور ہو گئے ہیں۔ ان کے ساتھ میل ممکن نہیں۔ اُس نے فوراً بات گھمائی۔ "کرپال، ہوشیار! عین موقع پر آپ لوگوں نے ہمارا ساتھ دیا اس کے لئے اگر آپ لوگ برا نہ مانیں تو میں احسان مند ہوں۔ ہنومان بچ گیا، اس کے لئے ہم تمہارے شکر گزار ہیں۔"

"مگر اب بھی اس کی جان کو خطرہ ہے۔" کرپال نے کہا۔

"اسے میں دیکھ لوں گا۔ صبح تک کسی ڈاکٹر کو پکڑ لاؤں گا۔ دوا لگوا لوں گا۔" بچن نے نرم لہجے میں کہا۔ کرپال اور ہوشیار کے جانے کے بعد بچن سوچنے لگا، جگت واپس لوٹ آتا تو ممکن تھا سب ایک ہو جاتے۔

○

دوسرے دن شیخوپورہ کی عدالت میں ناتا نے ویرو کو پیش کیا تو پورے ہال میں سناٹا چھا گیا۔

مجسٹریٹ نے ویرو کی درخواست کو غور سے پڑھنے کے بعد مجرم کے کٹہرے میں کھڑی ہوئی ویرو کی جانب دیکھا۔ ویرو نے سر جھکا لیا۔

"بہن! کیا یہ درخواست تم نے پڑھی ہے؟"

"نہیں صاحب! میں نے لکھائی ہے۔"

"انگریزی میں لکھوائی ہے؟"

"جی ہاں حضور...... آپ جلدی سمجھ سکیں اس لئے۔"

مجسٹریٹ کو عورت چالاک نظر آئی۔ پھر بھی اُنہوں نے یقین کرنے کی خاطر سوال کیا۔ "یہ درخواست تم نے اپنی خوشی سے لکھوائی ہے؟ یا پھر کسی نے تمہارے ساتھ زبردستی کی ہے اور تم سے دستخط کرائے ہیں؟"

"حضور! جو کچھ لکھا ہے، میری مرضی کے مطابق ہے۔" ویرو کو کرچین ڈاکٹر نے سمجھا دیا تھا کہ عدالت میں مختصر جواب دینے چاہئیں۔ مجسٹریٹ نے پنجابی میں درخواست پڑھ کر سنانے کا حکم دیا۔ کارکن فوراً درخواست کو ترجمے کے ساتھ پڑھنے لگا۔

شوہر کے ظلم سے تنگ آ کر گھر چھوڑ گئی تھی۔ اگر ایسا نہ ہوتا تو یقیناً خودکشی کر لیتی۔" عدالت میں موجود لوگ گہری نظروں سے ویرو کو دیکھنے لگے۔ مگر اُن کے لئے مزید حیرت آگے موجود تھی۔

"حضور والا کے گرد مزید یہ عرض کرتی ہوں کہ میں اپنی مرضی سے ڈاکوؤں کے ساتھ رہی ہوں۔ اُنہوں نے میرے ساتھ شریفانہ برتاؤ کیا مگر میرے گھر میں شریف کہے جانے والے میرے رشتے داروں نے مجھ پر ظلم کیا۔"

اس لمحے ویرو نے اپنا نچلا ہونٹ دانتوں تلے دبا لیا۔ عدالت میں ہلکا سا شور بلند ہوا۔ مجسٹریٹ نے لکڑی کا ہتھوڑا میز پر مار کر آرڈر، آرڈر کہا اور ہال میں سناٹا پھیل گیا۔

"مجھے حضور والا سے کہنا ہے کہ گھر چھوڑ کر جانے اور ڈاکوؤں کے ساتھ رہنے کی سزا دینا چاہیں تو مجھے اختلاف نہیں مگر اس وقت تک پولیس اور میرے شوہر کی دخل اندازی سے میری حفاظت کی جائے۔"

مجسٹریٹ اُلجھن میں پڑ گئے۔ ایسا عجیب کیس اُن کے پاس پہلے کبھی نہیں آیا تھا۔ اُنہوں نے شام تک کسی فیصلے پر پہنچنے کی خاطر ویرو کے شوہر اور پولیس ڈیپارٹمنٹ کے نمائندے کو عدالت میں حاضر ہونے کا حکم دیا۔ ویرو کے باپ کو بھی بلایا گیا۔ ویرو شام تک عدالت کی بنچ پر بیٹھی رہی۔

پولیس ڈیپارٹمنٹ کی جانب سے مقدمہ تیار کرنے کے لئے مہلت مانگی گئی۔ لہٰذا مجسٹریٹ نے ویرو کو ایک مہر زر کی ضمانت پر چھوڑنے کا فیصلہ کیا۔ موہن سنگھ اور ویرو کے باپ کے سر جھک گئے۔ ایک وکیل نے کھڑے ہو کر کہا۔ "ویرو کا شوہر ضمانت دینا چاہتا ہے۔" ویرو چونکی۔ اُس نے کن انکھیوں سے اپنے شوہر کی جانب دیکھا، پھر بولی۔

"حضور والا! میں اپنے شوہر کے ساتھ جانا نہیں چاہتی۔"

"ضمانت پر چھوٹنے کے بعد تم جہاں جی چاہے جا سکتی ہو۔ مگر جب کیس شروع ہو، عدالت میں حاضر کرنے کی ذمہ داری ضمانت دینے والے پر ہوگی۔"



ویرو سوچ میں ڈوب گئی۔ موہن سنگھ نے اپنے وکیل کے کان میں کچھ کہا۔

"صاحب! خاتون اپنے والد کے گھر جا سکتی ہیں۔" مجسٹریٹ نے ویرو کی سمت دیکھا۔ ویرو اپنے باپ کی جانب دیکھ رہی تھی۔ مگر وہ اپنے باپ کی آنکھوں سے اُس کے ذہن کو پڑھنے میں کامیاب نہیں ہوئی۔ کچھ دیر سوچ کر بولی۔

"حضور! مجھے منظور ہے۔ میں اپنے والد کے گھر جانے کو راضی ہوں۔"

بیس دن بعد عدالت میں ویرو حاضر ہوئی۔ اُس کے خلاف کوئی مقدمہ تیار نہیں کیا گیا تھا۔ پولیس ڈیپارٹمنٹ نے کہا کہ ویرو کا ڈاکوؤں کے ساتھ جرم میں شراکت کے متعلق ہمارے پاس کوئی ثبوت نہیں ہے۔ موہن سنگھ نے عدالت سے کہا۔ "جو عورت ڈاکوؤں کے ساتھ رہ کر خراب ہو چکی ہے اُس کی پرچھائیں بھی میں اپنے گھر میں پسند نہیں کرتا۔"

مجسٹریٹ کو موہن سنگھ کی بات پر تعجب ہوا، پھر اُس نے اپنی بیوی کو ضمانت پر رہا کیوں کرایا؟ ویرو بھی شوہر کی اس عجیب سی بات پر اُلجھن میں پڑ گئی۔ عدالت نے فیصلہ سنا دیا۔

"ویرو پر کسی قسم کا جرم نہیں ہے۔ لہٰذا وہ آزاد ہے اور جہاں چاہے جا سکتی ہے۔"

ویرو کے ہونٹوں پر پھیکی سی مسکراہٹ دوڑ گئی، جہاں مجھے جانا ہے وہاں کون جانے دے گا؟ باپ نے ان بیس دنوں کے درمیان طعنے دے دے کر اُس کا ذہن اُلٹ دیا تھا۔ اس کے لئے دو ہی راستے تھے۔ ایک جیل، دوسرا گھر۔ مگر جیل کے دروازے نہیں کھلے اور جگت کے گھر کے دروازے؟ فی الحال تو وہ بھی بند تھے جب تک کہ جگت آزاد نہ کر دیا جائے۔

○

پولیس چیف ارجن سنگھ کو برطرف کرنے سے پیشتر چھٹی پر بھیج دیا گیا۔ اُس کی جگہ مضبوط ہاتھ پیر والے پٹھان دلاور خان کا تقرر کیا گیا۔ لمبا قد، بھرا ہوا جسم اور بڑی بڑی آنکھوں والا دلاور خان پولیس کمشنر کا خاص آدمی تھا۔ توڑ پھوڑ کر کے انڈر گراؤنڈ چلے جانے والے انقلابیوں کو کچلنے کے سلسلے میں دلاور خان نے اہم کردار ادا کیا گیا۔ بھگت سنگھ کو پھانسی دینے کے بعد انقلابیوں کی مہم سرد ہو گئی تھی۔ اسی لئے کمشنر صاحب کی مہربانی سے دلاور خان کو شیخوپورہ کے پولیس چیف کا عہدہ ملا۔ جس جس پولیس چوکی میں جگت پر ظلم کئے گئے اُن چوکیوں کے صوبیداروں کے عہدے کم کر دیئے گئے۔ اُن کا تبادلہ چھوٹے دیہاتوں میں کر دیا گیا۔ ایک دن کے قیام کے دوران یہ سب کام نمٹانے کے بعد لاہور واپس لوٹتے ہوئے کمشنر ولیم، سرجن صاحب کے ساتھ رات گئے تک بیٹھے رہے۔ جگت کے ماضی سے واقف ہونے کے بعد اس علاقے سے کمشنر کی دلچسپی بڑھ گئی تھی۔

"پھر بھی سرجن! اُس کے نام پر جو قتل و غارت، ڈاکے اور لوٹ مار ہوئی ہے وہ کچھ کم نہیں ہے۔" وہسکی کا گھونٹ حلق سے اُتارتے ہوئے پولیس کمشنر نے کہا۔ "چار چھ دن میں عدالت میں کیس داخل کرنا ضروری ہے۔"

سرجن صاحب تشدد کو کبھی برداشت نہیں کرتے تھے۔ اُن کا خیال تھا تشدد کے ذریعے کسی شخص کو راہِ راست پر نہیں لایا جا سکتا۔ غیر قانونی تشدد کرنے والے مجرموں پر انصاف کے نام پر تشدد کرنے کا طریقہ اُنہیں اچھا محسوس نہیں ہوا۔ سگار کے دھوئیں کو ہوا میں منتشر کرتے ہوئے وہ کمشنر

کی جانب دیکھنے لگے۔

"قانون ہاتھ میں لینے والا مجرم جب قانون کے جال میں پھنس جاتا ہے تو اُس سے انتقام لیا جاتا ہے یہ بات ہم بہت عرصے سے محسوس کر رہے ہیں۔" سرجن نے کہا۔

"مگر مجرم کو سزا نہ ملے تو ہر شخص جرم کی جانب راغب ہو جائے گا۔ یہ آپ کیوں بھول رہے ہیں سرجن؟" کمشنر نے مسکرا کر کہا۔

"سزا پر مجھے کوئی اعتراض نہیں۔" سرجن نے بڑے ٹھہرے ہوئے لہجے میں کہا۔ "مگر سزا ملنے سے انسان کو راہِ راست پر آ جانا چاہئے۔ تشدد پر کمر باندھنے والے انسان کو اچھا شہری بنانا انصاف دینے والوں کا فرض ہوتا ہے۔ اس بات کو آپ بھی تسلیم کریں گے کمشنر صاحب!"

"صرف میرے قبول کرنے سے سب کچھ بدل نہیں سکتا۔ یہ میں سمجھ رہا ہوں۔ اگر آپ بیچ میں نہ پڑتے تو اس صورت میں خطرناک جگا ڈاکو زندہ پولیس کے ہاتھ کبھی نہ آتا۔ پولیس نے اُس کے ساتھ جو برتاؤ کیا ہے، وہ غلط تھا لیکن......" سرجن، کمشنر کی بات غور سے سن رہے تھے۔ "لیکن" کے لفظ پر کمشنر رُک گئے۔ سرجن نے کمشنر کو تیز نظروں سے گھورا مگر کچھ نہیں بولے۔

"ہمیں تو اب اُسے انصاف کے حوالے کرنا ہوگا۔ اُس کے خلاف قتل کے چار مقدمات درج ہیں اُنہیں نہیں بھلایا جا سکتا۔"

سرجن کی بھنویں تن گئیں۔ ہونٹوں کے درمیان دبا ہوا سگار گرنے کی حد تک لٹکنے لگا۔ اس کی راکھ سرجن نے جلدی سے ایش ٹرے میں جھاڑی۔ "پھر پولیس ڈیپارٹمنٹ کی جانب سے دلائی گئی یقین دہانی؟ کیس کمزور کر کے سزا دلانے کی ضمانت کا کیا ہوگا؟ میرے درمیان میں آنے کا مطلب کیا ہوا؟" سرجن صاحب نے کہا۔

"بس یہی غلط ہو گیا ہے۔" اپنے گلاس میں وہسکی اُنڈیلتے ہوئے کمشنر کہنے لگا۔ "ارجن سنگھ دراصل ایسا نہیں چاہتا تھا۔ اُسے تو کسی بہانے اپنے راستے کا کانٹا دور کرنا تھا۔"

"ارجن سنگھ کا ذکر کر کے ہمیں آج کی شام کا لطف غارت نہیں کرنا چاہئے۔" سرجن نے برا سا منہ بنا کر کہا۔

"پھر مجھے عدالت کی کارروائی میں دخل دینا ہوگا۔" ولیم بڑبڑایا۔

"میرا مقصد ہرگز یہ نہیں ہے۔ مگر میں آپ سے انصاف کا طالب ہوں۔" اب سرجن خاص نکتے پر آ گیا۔ "مجھے یہ انصاف قانون کی کتابوں سے نہیں چاہئے، ایک انسان کے دل سے چاہئے۔" کمشنر اُس انسانیت دوست ڈاکٹر کی باتیں سننے لگا۔ "آپ کی پولیس نے بہادری کا مظاہرہ کر کے جگا کو گرفتار کیا ہوتا تو رحم کا سوال ہی نہیں تھا۔ مگر وہ خود آپ کے پاس آیا۔ اگر ایسا نہ ہوتا تو نہ جانے ابھی اُس کے ہاتھوں کتنے لوگ مرتے اور اُسے گرفتار کرنے کے چکر میں آپ کے کتنے آدمی اپنی جانیں گنواتے؟ ان سب خطروں سے ہم بچ گئے۔ اس کے بدلے میں اسے بچا لینا ہی صحیح انصاف ہوگا۔"

ولیم صاحب نے اُوپر تلے تین گھونٹ حلق کے نیچے اُتار لئے۔ "تمہاری بات میرے دل کو لگتی ہے۔ کل ہسپتال میں ہاتھ میں پستول ہونے کے باوجود اس نے کمال ضبط کا مظاہرہ کیا۔ یہ بات



ثابت کرتی ہے کہ وہ دلیر جوان ہے۔" کمشنر نے جواب دیا۔ پھر سر ہلا کر بولا۔ "نہیں نہیں...... قانون کو اس طرح جامد نہیں ہونا چاہئے۔" سرجن کی آنکھیں چمکنے لگیں۔ "عدالت میں کیس چلنے دو۔ میں گورنر صاحب کو اس سلسلے میں سمجھاؤں گا۔ اگلے ماہ اُن سے ملاقات ہوگی۔" کمشنر نے مضبوط لہجے میں اپنا فیصلہ سنا دیا اور کھڑا ہو گیا۔

"ویری کائنڈ آف یو کمشنر......!" سرجن نے ولیم سے مصافحہ کرتے ہوئے کہا۔ "حضور والا! گورنر کی خدمت میں میری طرف سے بھی عرض کیجئے گا۔ مجھے اُمید ہے کہ وہ آپ کی بات ٹھکرائیں گے نہیں۔" کمشنر مسکرا دیا۔

اس کے بعد کمشنر باہر کی جانب بڑھا۔ سرجن اُسے گیٹ تک چھوڑنے گئے۔ دونوں نے ایک بار پھر گرمجوشی سے مصافحہ کیا۔ انجن کے شور کے ساتھ جیپ سٹارٹ ہوئی اور پھر دوڑنے لگی۔ سرجن جاتی ہوئی جیپ کی سرخ بتی کو دیکھنے لگے۔ مگر شاید دونوں کو یہ پتہ نہیں تھا کہ قدرت کے کھیل نیارے ہوتے ہیں اور یہ ان کی آخری ملاقات ہے......!

OOO

عدالت میں اچھی خاصی بھیڑ تھی۔ باہر بھی اژدہام تھا۔ مسلح پولیس کا سخت پہرہ لگا ہوا تھا۔ صرف شیخوپورہ کے ہی نہیں بلکہ اطراف کے دیہاتوں سے بھی لوگ جگا ڈاکو کو دیکھنے آئے تھے۔
''جگا ڈاکو پولیس کے حوالے ہوا ہے۔'' یہ خبر اخبارات میں شہ سرخیوں میں چھپی تھی۔ اس خبر سے پورے پنجاب میں ہلچل مچ گئی۔ بہت سے لوگ یہ بات ماننے کو تیار نہیں تھے۔ زمینداروں، ساہوکاروں اور سرمایہ داروں نے اطمینان کی سانس لی مگر انہیں بھی پورا یقین نہیں تھا۔ انہیں یقین تھا کہ ضرور اس میں ڈاکوؤں کی کوئی چال ہے کیونکہ اُس کی پارٹی اب بھی ڈاکے ڈال رہی تھی۔ جگا کسی وجہ کے بغیر اکیلا اپنے آپ کو پولیس کے سپرد کرنے سے رہا۔ جگا ڈاکو کا نام احترام سے لینے والے لوگ بھی اس واقعے کو پُراسرار سمجھ رہے تھے۔ طرح طرح کی قیاس آرائیاں ہونے لگیں۔
بہت سے لوگ یہ بھی کہہ رہے تھے کہ ویرو نے اُس کا ذہن پلٹ دیا ہے۔ کوئی یہ بھی کہہ رہا تھا جگا اپنے شاگردوں سے لڑ کر پولیس کے حوالے ہوا ہے۔ پولیس اُس سے تنگ ہو گئی تھی لہٰذا اُسے معافی کا بہانہ کر کے اپنے جال میں پھنسا لیا۔ باقی کیس وغیرہ سب دکھاوا ہے۔
عدالت کے ہال میں داخلے کے لئے خاص اجازت لینی ضروری تھی۔ جن لوگوں کا کیس سے کوئی تعلق نہ تھا وہ بھی اس ہال میں نظر آ رہے تھے۔ بہت ساری عورتیں بھی ہال میں موجود تھیں۔ عدالت میں عورتوں کی اتنی بڑی حاضری کا یہ پہلا موقع تھا۔ ہر آنکھ میں تجسس جھلک رہا تھا، دیکھتے جگا کیسا دکھائی دیتا ہے؟ ہر دل میں جگا کو دیکھنے کی خواہش تھی۔ سینکڑوں آنکھیں پھیل گئیں جب پولیس وین میں سے ایک جوان پیروں میں بیڑیاں ہونے کے باوجود کودا۔ بیڑیوں کی کھنکھناہٹ سے ماحول میں سناٹا چھا گیا۔ ہر زبان پر ایک ہی لفظ تھا..... ''جگا۔''
سب کے ذہنوں میں ڈاکو کی جو تصویر تھی اُس کے مطابق جگا کو بھرے ہوئے قد اور خوفناک چہرے، سرخ آنکھوں اور بڑی بڑی مونچھوں والا خوفناک انسان ہونا چاہئے تھا۔ مگر یہ تو اس سے مختلف حسین اور خوبرو لڑکا تھا۔ کیا اس نے سارے پنجاب کو دہلایا تھا؟ پولیس کو جس نے دو سال تک ناکوں چنے چبوائے تھے، یہ وہی جگا ڈاکو ہے؟ ہر ذہن یہی سوچ رہا تھا۔ مگر اس کے متعلق جو کچھ سنا تھا، اسے دیکھ کر سچ دکھائی دینے لگا۔ کتنی شرافت ہے اس کی رفتار میں۔ معصوم سی مسکراہٹ کے ساتھ وہ سب کو کیسا دیکھ رہا ہے؟ اسے مسلح پولیس کی پرواہ نہیں۔ نہ عدالت میں ہونے والی سزا کا خوف ہے۔
نیا پولیس چیف دلاور خان وین کے اگلے دروازے سے باہر آیا۔ جگت اُن کے عقب میں عدالت کی سیڑھیاں طے کرنے لگا۔ بیڑیاں ایک مخصوص آہنگ کے ساتھ بجنے لگیں۔
جگت کو جاتے دیکھ کر بچن کی آنکھیں بھر آئیں۔ اُس کے منہ سے آہ نکلی۔ ہتھکڑی اور بیڑی کی زنجیر میں جکڑے ہوئے جگت کو دیکھ کر اُس کا خون گرم ہوگیا۔ ''اُس دن اگر چندن بھابھی درمیان میں نہ آ جاتیں تو اپنے دوست کا یہ حال نہ ہونے دیتا۔ کسے پتہ اب وہ کب ان زنجیروں سے چھٹکارا پائے گا؟ نہیں نہیں یہ برداشت نہیں کیا جائے گا۔'' وہ سر ہلا کر بڑبڑایا۔ ''میں موقع ملنے پر اسے ہتھکڑی اور بیڑی سمیت اُٹھا لے جاؤں گا۔ اگر نہیں مانے گا تو بے ہوش کر کے لے جاؤں گا۔ چاہے کوئی مداخلت کرے، مجھے اس کی پرواہ نہیں۔'' بچن کی آنکھیں شعلے اُگل رہی تھیں۔
عدالت ہال میں ہلکا سا شور بلند ہوا اور خاموشی چھا گئی۔ بڑے گھر کی عورتیں جگا کو دیکھ کر ایک دوسرے سے دُکھ بھرے لہجے میں کہہ رہی تھیں۔ ''ارے یہ تو بالکل نوجوان ہے۔ کیا اس نے قتل کئے ہوں گے؟ دن دیہاڑے ڈاکے ڈال کر ساہوکاروں کی تجوریاں خالی کرنے والا یہی جگا ہے؟''
مجسٹریٹ، ہال میں داخل ہوا۔ سب نے کھڑے ہو کر اُس کا احترام کیا۔ بھری ہوئی عدالت میں ایک نظر ڈال کر اُس کی نظریں مجرم پر جم گئیں۔ وہ بھی آج صبح سے ایسے خطرناک مجرم کو دیکھنے کے لئے بے چین تھا۔ جگت اُس کی جانب دیکھ کر صرف مسکرا دیا۔ اُس نے نہ تو سلام کیا، نہ ہی اپنا سر جھکایا۔ مجرموں کے کٹہرے میں کھڑے ہوئے جگت نے پہلی بار عدالت میں موجود لوگوں کو دیکھا۔ پہلی بنچ پر نانا، باپو، ماما ہزارہ کو دیکھ کر وہ مسکرایا۔ مگر دوسری جانب ویرو کے شوہر موہن سنگھ کو دیکھ کر اُس کی آنکھیں سرخ ہو گئیں۔ موہن سنگھ نے سر جھکا لیا۔ کارروائی شروع ہو گئی۔ الزامات پڑھ کر سنائے جانے لگے۔
''جگت سنگھ عرف جگا ڈاکو ولد سوہن سنگھ قوم جاٹ رہائش رتیا گاؤں عمر اکیس سال۔ تین سال پہلے پڑوس میں رہائش پذیر موہن کے بھائی کو قتل کر کے فرار ہو گیا اور زور آور سنگھ کا نقلی نام اختیار کر کے فوج میں شامل ہوا۔ رائفل کی ٹریننگ حاصل کر کے تین فوجی ساتھیوں کے ساتھ فوجی جیپ میں فرار ہوا۔ اپنے گاؤں آ کر آدھی رات کو گھپ اندھیرے میں چھت پر سوئے ہوئے موہن سنگھ کے دو بھائیوں اور بھتیجے کو گولی مار دی۔ اس کے بعد باقاعدہ قانون شکنی کی راہ اختیار کر لی۔''
سب لوگ غور سے ایک ایک لفظ سن رہے تھے۔ ہر ایک کی آنکھیں جگت کے چہرے پر اُبھرنے والے تاثرات تلاش کر رہی تھیں مگر انہیں جگت کے چہرے پر لاپرواہی کے سوا کچھ نظر نہیں آیا۔ ایسا محسوس ہوتا تھا جیسے وہ ان سب باتوں کے لئے تیار ہو کر کٹہرے میں کھڑا ہوا تھا۔ پُرسکون اور لاپرواہ۔ پھر سرکاری وکیل نے اُس کے ڈاکوں کا حوالہ دینا شروع کیا۔ اُس کے ڈالے ہوئے ڈاکوں کی تفصیل بتانی شروع کی اور لٹے ہوئے مال کی رقم بتائی جانے لگی۔ پولیس کے ساتھ جھڑپوں کی تفصیل بتائی گئی۔ اور پولیس کے مطابق اُس کے ہاتھوں کئے گئے قتل کی تفصیل بتائی گئی تو اُس وقت جگت کا چہرہ سرخ ہو گیا۔ جگا کے چہرے پر غصے کے آثار نظر آنے لگے۔ اُس کے ہونٹ بھنچ گئے اور آنکھیں سرخ ہو گئیں۔ کٹہرے پر اُس کے ہاتھوں کی گرفت مضبوط ہو گئی۔ سوالیہ نظروں سے اُس نے وکیل صفائی کی جانب دیکھا۔ اُسے نظر سے ہی جواب دیا گیا۔ ''مشتعل ہونے کی ضرورت نہیں ہے۔'' اس کے بعد جگت نے پہلے کی طرح چہرے پر لاپرواہی طاری کر لی۔

اس کے بعد ثبوت پیش کرنے کے لئے مہلت مانگی گئی۔ وکیل صفائی نے کوئی اعتراض نہیں کیا۔ مجسٹریٹ نے ایک ہفتے کی تاریخ دی۔ کٹہرے سے ہٹ کر باہر جانے سے پہلے جگت نے نانا کی جانب ایک بار دیکھا۔ اُن کا چہرہ پھیکا پڑ گیا۔ نانا جگت سے آنکھیں چار نہ کر سکے۔

عدالت سے نانا سیدھے سرکاری اسپتال پہنچے۔ سرجن سے ملاقات کے لئے اُنہیں تھوڑا انتظار کرنا پڑا۔ جگت کو تو جیل میں رکھا جا رہا تھا۔

''مجھے یقین تھا کہ آپ آئیں گے۔ کیا عدالت میں کیس شروع ہو گیا؟'' سرجن نے ٹھہرے ہوئے لہجے میں پوچھا۔ اُنہوں نے نانا کا سرخ چہرہ دیکھ لیا تھا۔ پھر بھی لاپرواہی کے اظہار کے طور پر سگار جلانے لگے۔

''صاحب! اُنہوں نے سب الزامات جگت کے سر رکھے ہیں۔'' نانا ضبط کا مظاہرہ کرتے ہوئے بولے۔ مگر وہ زیادہ دیر ضبط نہ کر سکے۔ ''مجھے محسوس ہو رہا ہے کہ پولیس ڈبل چال چل رہی ہے۔ ہمیں اندھیرے میں رکھ کر وہ اپنا کام کر گزریں گے۔''

''آپ جگت پر لگائے ہوئے الزامات سن کر مشتعل ہو گئے ہیں شاید۔'' سرجن سگار کا دھواں فضا میں بکھیرتے ہوئے بولے۔ ''مگر اس میں کوئی خاص بات نہیں ہے۔''

''کیا مطلب؟'' نانا نے سوالیہ نظروں سے دیکھ کر کہا۔

''مطلب یہ کہ تمہارے نواسے کے کارنامے چھپے ہوئے نہیں ہیں۔ پولیس آفس میں اور اخبارات کے صفحوں پر اس کے علاوہ لوگوں کی زبان پر چڑھے ہوئے جرائم کو اس طرح چھپانا ممکن نہیں ہو سکتا۔'' سرجن نے اُنہیں سمجھایا۔

''میں سمجھا نہیں صاحب..... جب پولیس یہ الزامات لگا چکی ہے تو سزا کیسے کم ہو گی؟''

''الزام لگانا تو آسان ہے مگر انہیں ثابت کرنا بڑا کٹھن ہوتا ہے۔ پھر گواہوں کی موجودگی بھی ضروری ہوتی ہے۔ قانون اندازوں کو نہیں مانتا بلکہ اُسے ثبوت چاہئیں۔''

پھر بھی نانا خاموش رہے۔ اُنہیں اس بات سے تسلی نہیں ہوئی۔ سرجن نے مزید کہا۔ ''ہمارے وکیل کو مخالف پارٹی کے کمزور پوائنٹ حاصل کر کے صفائی پیش کرنا ضروری ہے۔''

''اس کے باوجود پولیس کے پاس طاقت، دولت اور اثر سب کچھ ہے۔ شاید فیصلہ ہمارے خلاف ہو جائے......'' نانا جملہ پورا نہیں کر سکے اور اُن کا جسم انجانے خوف سے لرز گیا۔

''اس کے لئے انتظام کیا جا چکا ہے۔'' سرجن نے کہا۔ پھر اِرد گرد نظریں گھما کر بولے۔ ''بات دل میں رکھنا..... پولیس کمشنر بذاتِ خود گورنر صاحب کو اس سلسلے میں سمجھائیں گے۔ پھر کیس اتنی حد تک آگے نہیں بڑھے گا۔'' سرجن کے آخری الفاظ پر نانا کی تسکین ہو گئی۔

''پھر تو ٹھیک ہے۔ ورنہ میری تو جان نکل گئی تھی۔'' نانا کے بوڑھے ہونٹوں پر مسکراہٹ پھیل گئی۔

''ایسی سنجیدہ بات میں اس طرح کی جلد بازی ٹھیک نہیں۔ ہفتہ باقی ہے۔ میری یہ آخری کوشش ہو گی۔ چاہے مجھے اس کے لئے اپنی جان کی بازی ہی کیوں نہ لگا دینی پڑے۔''

O



دوسری بار جگت عدالت کے کٹہرے میں حاضر ہوا۔ آج بھی ہجوم تھا۔ ہر طرف سنسنی پھیلی ہوئی تھی۔ نا معلوم آج کیا ہو گا؟ جگت کے نانا اور باپو بھی آئے تھے۔ ویرو کا شوہر بھی حاضر تھا۔ وہی اس کیس کا اہم گواہ تھا۔ مجسٹریٹ کے ہال میں داخل ہونے سے پیشتر دلاور خان سرکاری وکیل سے گفتگو کر رہا تھا۔ پھر کچھ دیر بعد مجسٹریٹ آ گیا۔ اُس نے اپنی کرسی پر بیٹھ کر فائل کھولی، پھر اُس کی نظریں عدالت کے ہال کا جائزہ لینے لگیں۔ اُس نے مجرم کی جانب دیکھا مگر جگت کے چہرے پر کسی قسم کا تاثر دکھائی نہ دیا۔ کارروائی شروع ہو گئی۔ سرکاری وکیل نے گواہوں کے نام لئے۔ موہن سنگھ، سابق پولیس چیف سنہا، ارجن سنگھ، رتیا گاؤں کا صوبیدار اس کے علاوہ کچھ انجانے نام لئے گئے۔ ''پندرہ بیس منٹ بعد جگت کو سمجھا دینا وہ کوئی ایسا قدم نہ اُٹھائے جس سے پولیس ڈیپارٹمنٹ کھٹک جائے۔ جو ہو رہا ہے اسے خاموشی سے دیکھتا رہے۔'' سرجن نے نانا سے کہا۔ نانا سر ہلانے لگے۔

O

''نہیں ہنومان..... یہ مجھ سے برداشت نہیں ہوتا۔ میری جگہ تم ہوتے اور جگت کو اس حالت میں دیکھتے تو وہاں لاشیں بچھا دیتے۔'' بچن انتہائی غصے میں کہہ رہا تھا۔

ہنومان نے اُسے جگت کو دیکھنے بھیجا تھا۔ اُس نے کہا تھا۔ ''ایک بار تم جگت کو دیکھ آؤ! میں تمہاری آنکھوں سے اُسے دیکھنے کی تسکین حاصل کر لوں گا۔ کون جانے قسمت میں اُسے دیکھنا لکھا بھی ہے یا نہیں؟''

بچن بپھرا ہوا واپس لوٹا اور ضد کرنے لگا۔ ''میں اُسے پولیس کے پنجے سے چھڑا کر ہی دم لوں گا۔''

''اس طرح جلد بازی نہ کرو بچن!'' ہنومان نے بھرائے ہوئے لہجے میں کہا۔ ''ایسی کوئی حرکت نہ کرو جس کی وجہ سے ہم سب مشکل میں پھنس جائیں۔ پولیس یہ سمجھ رہی ہو گی کہ جگت کے ساتھی اُسے آزاد کرانے کی بھرپور کوشش کریں گے اس لئے ظاہر ہے اُنہوں نے تمام انتظامات کئے ہوں گے۔ اور جگت کو اس صورت میں چھڑا کر لانا بچوں کا کھیل نہیں۔''

''تم مجھے اشتعال دلانا چھوڑ دو ہنومان! ایک بار میں بھی اپنی غلطی کا خمیازہ بھگت چکا ہوں۔ چندن بھابھی نے درمیان ہی سے مجھے واپس کر دیا۔ اب جگت دوسری بار عدالت سے سیدھا یہاں آئے گا۔

O

ایک سپاہی ہانپتا ہوا ہال میں داخل ہوا۔ اُس نے دلاور کے کان میں کچھ کہا۔ پولیس چیف فوراً چونک کر سیدھا ہو گیا۔ سرکاری وکیل کو قریب بلا کر اُس سے بھی دلاور نے کچھ کہا۔ اُس کا چہرہ اُتر گیا۔ وہاں سے بات مجسٹریٹ کے کانوں تک جا پہنچی۔ وہ بھی چونک گیا۔

عدالت میں سناٹا چھا گیا۔ کچھ انہونی بات ہو گئی ہے شاید۔ وکیل اور عدالت میں موجود لوگ ایک دوسرے کی صورتیں دیکھنے لگے۔ ''کیا ہوا؟ کیا ہوا؟'' اندر اندر سرگوشیاں ہونے لگیں۔ مجسٹریٹ نے میز پر لکڑی کا ہتھوڑا بجا کر ''خاموش خاموش'' کی آواز لگائی۔ سب چپ ہو گئے۔

پھر مجسٹریٹ کی آواز سنائی دی۔

"آج عدالت کی کارروائی جاری نہ رہ سکے گی۔" پھر کچھ دیر رُک کر بولا۔ "پنجاب کے پولیس کمشنر پر کسی نے بم پھینک کر اُن کی جان لے لی۔"

"اوہ......اوہ......!" کی آوازیں ہال میں سنائی دیں۔ نانا کو اس اطلاع سے سخت دھچکا لگا۔ وکیل سے اُنہیں مزید معلومات ملیں۔

"کمشنر صاحب گورنر صاحب سے ملاقات کے لئے جا رہے تھے کہ کسی انقلابی جوان نے اُن پر گرنیڈ پھینکا اور وہ وہیں ڈھیر ہو گئے۔ وہ جوان فرار نہ ہو سکا۔ اُسے گرفتار کر لیا گیا ہے۔" وکیل نے بتایا۔ یہ سن کر نانا کے چہرے کا رنگ اُڑ گیا۔ اُنہیں محسوس ہوا جیسے کشتی ڈوب گئی ہے۔ جگت کو بچانے کے سلسلے میں جس کا سہارا تھا اب وہ سہارا ہی ختم ہو چکا تھا۔

جگت کو فوراً عدالت سے باہر لے جایا گیا۔ پولیس جیل لوٹنے سے پہلے اُس نے ایک نام سنا۔ وہ یہ سن کر چونک پڑا۔ "پولیس کمشنر کو ہلاک کرنیوالا شخص گروبخش سنگھ تھا۔" جگت پر لرزہ سا طاری ہو گیا اور پھر جگت کی آنکھوں میں گروبخش کا چہرہ گھوم گیا۔ گروبخش سنگھ سے جگت کی ملاقات فوج میں تربیت کے دوران ہوئی تھی۔ گروبخش سنگھ سکھ رجمنٹ میں تھا۔ بھگت سنگھ کے شاگرد نے آزادی کی جنگ جاری رکھی تھی۔ انقلابیوں کو کچلنے والے پولیس کمشنر سے اُس نے انتقام لے لیا تھا۔ اچانک جگت کے ہونٹ ہلے۔

"شاباش گروبخش!" مگر اسی کے ساتھ اُسے اپنے تصور میں منہ پر سیاہ کپڑا بندھا ہوا اور پھانسی کے پھندے سے لٹکتا ہوا گروبخش نظر آیا تو اُس کے ہونٹوں سے سرد آہ نکل گئی۔ "بے چارہ گروبخش......" وہ بڑبڑایا۔

لاہور کی شارع عام پر کار میں بیٹھ کر گورنر سے ملاقات کے لئے جانے والے پولیس کمشنر پر پھینکے گئے گرنیڈ نے صرف پنجاب میں ہی نہیں پورے ہندوستان میں ہلچل مچا دی۔ اس دھماکے نے بہت سے غلام ذہنوں کو چونکا دیا، وہیں کچھ ذہنوں میں گڑبڑ پیدا کر دی۔ جگت پر چلنے والا مقدمہ، بچن کا جگت کو چھڑانے کا پلان، جگت چھوٹ کر جلدی گھر آ جائے گا۔ اُس کے گھر والوں کی یہ اُمیدیں اور ویرو کے دل میں مچلنے والے ارمان سب کچھ اس بم کے دھماکے سے لرز اُٹھے۔ سب کچھ گڈمڈ ہو گیا۔

پولیس کمشنر ولیم کے قتل کی خبر نے سول سرجن کو کچھ گھنٹوں کے لئے ساکت کر دیا۔ دل کو مضبوط کرنے کے لئے اُنہوں نے ایک اہم آپریشن ہاتھ میں لیا مگر مریض کے پیٹ کو چاک کر کے جیسے ہی اُنہوں نے دوسرے ہتھیاروں کی جانب ہاتھ بڑھائے اُن کے ہاتھ کپکپانے لگے۔ نرس اور ڈاکٹروں نے سرجن کو آپریشن ٹیبل پر کبھی اتنا نروس نہیں دیکھا تھا۔ اسسٹنٹ سرجن کے سپرد کیس کر کے وہ آپریشن روم سے باہر نکل گئے۔ بے چین دل سے وہ گھر لوٹ گئے۔ میز پر پڑی ہوئی ڈاک پر نظر گئی۔ تین چار لفافوں کے ساتھ ایئر میل والا لفافہ الگ نظر آ رہا تھا۔ آسٹریلیا میں تعلیم حاصل کرنے والے پوتے کا خط پڑھنے کی خوشی دل میں جاگی، مگر پھر دل بھر آیا۔ وہ جس کرسی پر بیٹھے تھے اسی جگہ ایک ماہ پہلے ولیم نے اُن کے ساتھ بیٹھ کر شام گزاری تھی۔ آخری ملاقات کی یاد



تازہ ہو گئی۔ بحث اور دلیلیں یاد آ گئیں۔ دل اور بے چین ہو گیا۔ غم بھلانے کے لئے وسکی لینے کی خواہش ہوئی مگر کمشنر کی موت کے احترام کے خیال سے اُنہوں نے اپنی خواہش دبا دی۔ دل بہلانے کے لئے آخر اُنہوں نے ڈاک پر توجہ مرکوز کی۔ لفافوں پر بھیجنے والوں کے نام پڑھ کر وہ کھڑے ہونا چاہتے تھے کہ اسی لمحے ذہن میں روشنی سی ہو گئی۔ اُنہوں نے جلدی سے آخری والا لفافہ اُٹھا کر غور سے دیکھا۔ آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں۔ ہاتھ لرزنے لگے۔ بائیں طرف کے کونے پر لکھا تھا۔ "فرام جیک ولیم پولیس کمشنر پنجاب (لاہور) ایک جھٹکے کے ساتھ سرجن کرسی پر بیٹھ گئے۔ کچھ دیر الفاظ کی جانب دیکھتے رہے، پھر آہستہ سے لفافے کا کنارہ پھاڑ دیا۔ جلدی سے اندر کا خط نکالا، تہہ کھول کر اُوپر کے حصے پر تاریخ دیکھی جو اگلے دن کی تھی۔ خط پڑھتے ہوئے اُن کا دل دھڑکنے لگا۔

"پیارے اینڈرسن......" صاحب نہیں لکھتا کیونکہ یہ میرا خاص خط ہے۔ آخری ملاقات میں ہمارے تمہارے درمیان سے "صاحب" کا لفظ ہٹ گیا تھا وہ تو یاد ہو گا...... جدا ہونے کے بعد خط لکھنے کی کئی بار خواہش اُبھری۔ دل میں خیالات کا طوفان زور کر رہا تھا اُسے ٹھنڈا ہونے کا مجھے انتظار کرنا تھا۔ خیالات کا دھارا تھم جائے اور ذہن پُرسکون ہو جائے تو خط لکھنا بہتر تھا۔

پندرہ سال کی کارکردگی کے بعد پیچھے مُڑ کر ماضی میں جھانکنے کی خواہش ہوئی۔ اسکاٹ لینڈ یارڈ میں پولیس کی تعلیم حاصل کر کے حکومت برطانیہ کی خدمت کے سلسلے میں ہندوستان آیا۔ تب میں جوشیلا نوجوان تھا۔ ہندوستان میں بڑھتے ہوئے جرائم کو ختم کر کے لوگوں کا دل جیت لینے کی آرزو دل میں تھی۔ میرے خیال میں اُنہی دنوں ایک ادھیڑ عمر کا شخص موہن داس کرم چند گاندھی مشرقی افریقہ سے وطن کی خدمت کرنے کے لئے ہندوستان آیا تو مجھے اُس کے اصولوں پر ہنسی آئی تھی۔ لیکن پندرہ سال بعد مجھے اپنے آپ پر ہنسی آتی ہے۔ اتنے کم عرصے میں وہ اپنے ملک کا مہاتما گاندھی بن گیا اور میں اس ملک کے ایک صوبے کا معمولی سا پولیس کمشنر بن سکا۔ اُسے اس کے ملک کے کروڑہا انسانوں کا پیار ملا۔ مگر مجھے کیا ملا؟ حکومت برطانیہ کے خطابات، لوگوں کی ظاہری خوشامد اور باطن میں نفرت۔ شاید یہ پڑھ کر تمہیں ہنسی آئے گی کہ وہسکی پی کر یہ خط تحریر کر رہا ہوں۔ مگر یہ اس کا اثر نہیں۔ تمہارے ساتھ کی اُس شام کی بحث کے بعد میرے اصول جیسے انگڑائیاں لے کر میرے سامنے آ گئے ہیں۔ مگر افسوس! گئی ہوئی جوانی انگڑائی لے کر واپس نہیں آئے گی اس لئے جو کچھ باقی رہ گیا ہے اسے سنبھالنے کی خواہش جاگ اُٹھی ہے۔ آخری پانچ سالوں کی کارکردگی نے مجھے بڑے انعامات دلائے ہیں۔ اب وہ پانچ سال مجھ سے جواب طلب کر رہے ہیں۔ ملک میں حکومت برطانیہ کا تختہ اُلٹنے کی جدوجہد کرنے والے ہر باغی کو میں نے اپنا دشمن مان لیا۔ میں اُنہیں کچلنے کے کام میں لگ گیا۔ اس میں کچھ ایسے نوجوان بھی تھے جن کی مسیں بھی ابھی نہیں بھیگی تھیں۔ ایک باغی آج بھی میرے ذہن کے دریچے میں موجود ہے جو سخت تشدد کے باوجود بھی نہیں مانا اس لئے اُس کے لمبے بالوں کو باندھ کر اُسے چھت سے لٹکا دیا گیا۔ اُس کے جسم کا سارا بوجھ اُس کے بالوں پر تھا۔ پھر نیچے آگ جلائی گئی، اُس کی پشت پر ہنٹر مارے گئے مگر وہ آخر تک کہتا رہا۔ "انقلاب زندہ باد...... آزاد وطن زندہ باد۔" نہ اُس نے اپنے ساتھیوں کے

نام بتائے نہ ہی اُس کا پتہ بتایا۔ اُس بلکتے اور سسکتے ہوئے نوجوان کا آخری نعرہ بھی آزادی تھا۔

پولیس چیف ارجن سنگھ کی ہدایت پر جگا ڈاکو اور اُس کے ساتھی پر جو مظالم ہوئے یہ سن کر میں نے اُسے جنگلی کہا تھا۔ مگر یہ خط پڑھ کر تمہارے ذہن میں بھی میرے لئے یہی لفظ آئے گا۔ میرا ضمیر مجھ سے کہہ رہا ہے کہ یہ سب لوگ اپنے ملک کی آزادی کے لئے قربانیاں دے رہے ہیں۔ وطن کی آزادی حاصل کرنے کے لئے موت کو گلے سے لگا رہے ہیں مگر انہیں کچل کر تو کیا حاصل کرنا چاہتا ہے؟ کچھ نئے القابات، اُونچی کرسی یا اور کچھ؟ اپنے ضمیر کے سوال کا میرے پاس کوئی جواب نہیں ہے۔ کئی بار گورنر صاحب کے نام استعفیٰ لکھ کر میں پھاڑ چکا ہوں۔ پتہ نہیں کل جب میں اُن سے ملنے جاؤں گا تو میرے کوٹ کی جیب میں استعفیٰ ہوگا بھی یا نہیں؟ اگر استعفیٰ نہ دوں تو سمجھ لینا کہ میں نے یہ سب کچھ جذبات میں ڈوب کر لکھا تھا۔ ہاں، تمہارا سپرد کیا ہوا کام ضرور کروں گا۔ جگا نے اب تک درحقیقت کتنے قتل کئے ہیں؟ یہ میں نہیں جانتا۔ مگر فرض کے نام پر میں نے جو قتل کئے ہیں اُن کا حساب شاید جگا سے بھی بڑھ جاتا ہے۔ جگا کی سزا میں کمی کے وعدے کے بعد ہی میں گورنر صاحب کو اپنا استعفیٰ پیش کروں گا۔ آپ قطعی فکر نہ کریں۔ اگر استعفیٰ منظور ہو گیا تو کچھ دن کے لئے تمہارے ہاں آرام کی غرض سے آؤں گا، پھر میں اپنے وطن لوٹ جاؤں گا۔ مجھے وطن کی یاد بہت ستا رہی ہے۔ تمہارا ولیم۔"

خط پورا کرتے ہی سرجن کی آنکھیں برسنے لگیں۔ دوپہر سے روکا ہوا آنسوؤں کا سیلاب بہہ نکلا۔ ایک موڑ پر آ کر پولیس کمشنر کی زندگی کا چراغ گل ہو گیا۔ کمشنر کی موت سے سرجن کے دل پر بہت اثر ہوا تھا۔ اُس نے بڑی احتیاط سے خط تہہ کر کے میز کی دراز میں رکھ دیا۔ پھر کچھ دیر بعد وہ ولیم کی بیوہ سے تعزیت کے سلسلے میں لاہور روانہ ہو گیا۔

O

دوسرے دن نانا وکیل کو لے کر پولیس جیل میں جگت سے ملاقات کے لئے گئے۔ وکیل صفائی کو کیس کی تیاری کے سلسلے میں جگت سے ملنے کی اجازت مل گئی تھی۔ دونوں کو ملاقات کے کمرے میں لے جایا گیا۔ چھوٹے سے کمرے کے درمیان دونوں دیواروں کے حصے کرتی ہوئی لوہے کی جالی تنی ہوئی تھی۔ لوہے کی جالی اس طرح لگی ہوئی تھی کہ ملاقاتی اور قیدی کے درمیان چھ فٹ کا فاصلہ رہے۔ نانا کی نظریں جالی کے پار دروازے پر لگی ہوئی تھیں۔ جگت کچھ دیر بعد آ گیا۔

ہاتھ پیروں میں بھاری زنجیریں پڑی ہوئی تھیں۔ دونوں بازوؤں پر رسی کس کر باندھی گئی تھی جس کا سرا تھام کر ایک سنتری دروازے میں کھڑا ہو گیا۔ لوہے کی جالی پر دونوں ہاتھ رکھ کر جگت مسکراتا ہوا کھڑا رہا۔

"گھر پر سب ٹھیک تو ہیں؟" اُس نے گھر کے حالات پوچھے، پھر گلے میں بندھے ہوئے تعویذ پر ہاتھ پھیرتا ہوا بولا۔ "ماں کو ہمت دلانا۔ کہنا تمہارے بیٹے کو کچھ نہیں ہوگا۔"

"یہی سوچ کر ہم نے ہمت کر لی ہے۔" نانا بولے۔ "مگر کمبخت گردبخش کو عین موقع پر بم پھینکنا سوجھا۔" جگت کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں۔ پھر اُن میں غصہ جھلکنے لگا۔

"نانا! اُس کے خلاف بات کرنے کے لئے آپ کی زبان نے کیوں حرکت کی؟ سارا دیش



اُس کے نام پر فخر کر رہا ہے۔"

"جگت! تمہیں پتہ ہے؟ کمشنر صاحب گورنر صاحب سے مل کر تمہارے لئے سفارش کرنے جا رہے تھے۔ اس وقت......"

"مجھے کچھ نہیں سننا نانا!" جگت نے منہ بنا کر کہا۔ "گردبخش کے متعلق اگر کچھ کہنے آئے ہیں تو میں لوٹ جاتا ہوں۔" نانا حیرت سے جگت کو دیکھے جا رہے تھے۔

"مطلب یہ کہ تم ہمیں بولنے بھی نہیں دو گے؟" نانا غصے میں بولے۔ "ہم تمہارے بچاؤ کے لئے خون کا پانی کر رہے ہیں اور تم ذرا ذرا سی بات پر بھڑک اُٹھتے ہو۔"

"آپ کو یہ بات ذرا سی لگتی ہوگی۔" جگت نے لمبی سانس لے کر کہا۔ "مگر نانا! گردبخش کے بھی آپ کی طرح ایک نانا ہیں۔ میری طرح اُس کے بھی ماں باپ ہیں۔ مجھ سے صرف دو یا تین سال بڑا ہوگا۔" جگت رُک گیا۔ پھر بلند آواز میں بولا۔ "مگر میری طرح باپ دادا کی دشمنی کا انتقام لینے کے لئے وہ باغی نہیں ہوا بلکہ اپنے وطن کی آزادی کی خاطر برطانیہ جیسی عظیم حکومت سے ٹکر لی ہے۔ آپ یہ بات کیوں بھول رہے ہیں؟"

ایک خطرناک ڈاکو کی زبان سے ایسے الفاظ سن کر پولیس والا چونک گیا۔ اُس نے رسی کے کنارے کو کھینچ کر کہا۔ "جگا! آہستہ بول۔"

"اب دوسری باتیں چھوڑ کر ہم کام کی باتیں کریں۔" وکیل نے مداخلت کرتے ہوئے کہا۔ "صفائی کے لئے ہماری جانب دو مضبوط گواہ ہوں تو کام آسان ہو جائے گا۔"

جگت سوچ میں ڈوب گیا۔ وکیل نے اُسے سمجھایا۔ "موہن سنگھ کے تین بھائیوں اور بھتیجے کے قتل کا کیس خطرناک ہے۔ ان کی دشمنی مشہور ہو رہی ہے۔ پہلے بھی مار دھاڑ ہو چکی تھی۔ چاہے تمہارے ہاتھوں اُنہیں قتل ہوتے کسی نے دیکھا نہ ہو مگر حالات اور واقعات ہمارے خلاف جاتے ہیں۔"

"اس سلسلے میں آپ ہی کوئی راہ نکالیں۔ قانون کی گتھیوں کے متعلق ہم بالکل انجان ہیں۔" جگت نے کہا۔

وکیل کو تعجب ہوا یہ شخص اتنا لاپرواہ اور پُرسکون کیوں ہے؟ اُس نے پھر دھیمے لہجے میں سمجھایا۔ "مثال کے طور پر پہلے قتل کے وقت تم گاؤں میں موجود نہیں تھے، تم اپنے نانا کے گھر تھے قتل ہوا اس لئے موہن سنگھ نے تمہاری عداوت کا فائدہ اُٹھاتے ہوئے تم پر الزام تراشا۔ تمہیں پتہ چلا، تم ڈر کے نانا کے گھر سے فرار ہو کر فوج میں بھرتی ہو گئے۔ نانا بھی گواہی میں یہی کہیں گے۔" وکیل کہہ رہا تھا۔

جگت ہنس دیا۔ "واقعی بڑی اچھا پوائنٹ تلاش کیا ہے۔"

وکیل نے ہونٹوں پر اُنگلی رکھ کر کہا۔ "آہستہ بولو!" پھر وکیل نے کہا۔ "اب رہی دوسرے تین قتلوں کی بات۔ اس میں تم اکیلے نہیں تھے۔" وکیل آنکھ مار کر بولا۔ "تمہارے تین ساتھیوں نے قتل کیا تھا۔ اُن کے نام بتلا دو۔ اس طرح صفائی مکمل ہو جائے گی۔"

"یہ نہیں ہو سکتا۔" جگت نے انکار میں سر ہلا کر کہا۔

"مگر وہ تینوں تمہارے ساتھ تھے یہ بات سب جانتے ہیں۔ پولیس بھی جانتی ہے۔ پھر نام لینے میں کیا اعتراض ہے؟"

"اعتراض ہے وکیل صاحب!" جگت نے مضبوط لہجے میں کہا۔ "جن لوگوں نے ساتھ دیا، میں اُن پر الزام رکھ کر کس طرح فرار حاصل کر سکتا ہوں؟"

"مگر جگت! اُنہیں اُن کے جرائم کی سزا ملنے کا فی الحال سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔" نانا نے اُسے سمجھانا چاہا۔

"پھر بھی میں اُن سے غداری نہیں کر سکتا۔" جگت نے ضد کرتے ہوئے کہا۔

وکیل پریشان ہو گیا۔ "ایسا کرو گے تو تمہارا دفاع کس طرح ہو سکے گا؟ مجھے محسوس ہوتا ہے کہ تمہیں عمر قید یا پھانسی کا ڈر نہیں۔" وکیل نے سخت لہجے میں کہا۔

"ایسا کہہ کر آپ مجھے پگھلا نہیں سکیں گے وکیل صاحب! میں جانتا ہوں کہ آپ لوگ میرے لئے کتنی محبت کر رہے ہیں۔ پھر بھی زندہ رہنے کی خاطر بے ایمانی نہیں کروں گا۔"

"تو پھر ہم کیا کریں؟" نانا نے پوچھا۔

"آپ پولیس سے کہیں کہ انہوں نے جو وعدہ کیا ہے اُسے پورا کریں۔"

ملاقات کا وقت ختم ہو گیا۔ وکیل نے جاتے ہوئے کہا۔ "پھر بھی جگت سنگھ! تم سوچنا۔ شاید میری بات تمہاری سمجھ میں آ جائے۔" وہ لوگ چلے گئے۔

گھر جا کر نانا نے داماد اور بیٹی پر اپنا غصہ اُتارا۔ "اُس لڑکے کا دماغ گھوم گیا ہے۔ اپنے مفاد کو نہیں سمجھتا اور ہر بات پر ضد کرنے لگتا ہے۔" چندن دھڑکتے ہوئے دل سے اندر والے کمرے میں باتیں سن رہی تھی۔ ان حالات میں گھر کے لوگ دھڑکتے دل سے دن گزار رہے تھے۔ سب کے سر پر فیصلے کی تلوار لٹک رہی تھی۔ نانا کو سب سے زیادہ بے چینی تھی کیونکہ اُن کے ہی ایماء پر جگت نے اپنے آپ کو پولیس کے حوالے کیا تھا۔

"کس بات کی ضد کر رہا ہے میرا جگت؟" ماں جی نے اپنے باپو سے پوچھا۔ نانا نے پوری تفصیل بتائی۔ کرو بخش کی بات بھی بتائی۔

"کرو بخش کا نام لیا تو وہ تقریر کرنے لگا۔" کچھ دیر تک مٹھیاں کستے ہوئے نانا ٹہلتے رہے۔ "صفائی کے لئے گواہ کھڑے کرنے ہیں۔ ابھی تک تو میں ایک ہی ہوں۔ اور وکیل کہتا ہے کہ میں اس کا رشتے دار ہوں لہٰذا عدالت میری گواہی کو اتنا وزن نہیں دے گی۔ گواہی کے لئے رشتے دار نہیں تو کیا دشمن آئیں گے؟" نانا بڑبڑاتے ہوئے اچانک کھڑے ہو گئے۔ اُن کے چہرے پر اچانک مسرت جھلکنے لگی۔ کچھ دیر سوچتے رہے، پھر دھیمے لہجے میں بولے۔ "بابا کو ہماری ایک ایسی دشمن بھی ہے جو ہماری طرف سے گواہی دینے آئے گی۔"

"کون؟" ماں جی اور سوہن سنگھ نے ایک ساتھ پوچھا۔

"ویرو......!" نانا نے جواب دیا۔ ویرو...... جس کا نام لیتے ہوئے ہمیشہ نانا کو غصہ آ جاتا تھا اب وہ نام اُنہیں اچھا لگ رہا تھا۔ اُن کی بات سن کر سب چونک گئے۔

"ویرو؟" سوہن سنگھ نے کہا۔ "وہ کیا گواہی دے گی؟"



"گواہی کے متعلق تو اُسے وکیل صاحب سمجھائیں گے۔" نانا پُرمسرت لہجے میں کہہ رہے تھے۔ "پہلے اُس سے معلوم کر لو، وہ عدالت میں گواہی دے گی؟"

نانا، ماں جی اور سوہن سنگھ کی نظریں چندن کور پر جم گئیں۔ اُن کی بات کا اشارہ وہ سمجھ گئی۔ ابھی دو دن پہلے چندن نے ویرو سے ملنے کی خواہش ظاہر کی تھی تو اُس کی ساس نے کہا تھا۔ "تمہارے سسر اور میرے باپو یہ پسند نہیں کریں گے۔ اس کا نام سنتے ہی وہ گرم ہو جائیں گے۔ اور اس وقت وہ تینوں ویرو کے پاس جا کر گواہی دینے کے لئے سمجھانے کے سلسلے میں عاجزی کر رہے تھے۔

"بہو! تم ویرو کو سمجھا سکو گی...... ایک چکر لگا آؤ!" ماں جی نے کہا۔

"اُن کے بھلے کے لئے مجھے جہاں بھی جانا پڑے ضرور جاؤں گی۔ اُسے سمجھاؤں گی ماں جی!" چندن نے نظریں جھکا کر کہا۔ "کل صبح ہو آؤں گی۔"

"کل کیوں...... آج ہی چلی جاؤ! ابھی دوپہر ہے۔ شام سے پہلے لوٹ آؤ گی۔" نانا جلد باز ہو رہے تھے۔ "ویسے بھی میں دھرم پور جا رہا ہوں۔ تمہیں چھوڑتا جاؤں گا۔"

"بہتر......" کہتی ہوئی چندن باورچی خانے میں چلی گئی۔

O

"ویرو بہن! آپ کے یہاں کوئی مہمان آئی ہیں۔" پڑوسی کی لڑکی نے باڑے میں آ کر کہا۔

اس وقت ویرو باڑے میں برتن صاف کر رہی تھی۔ فوراً ہاتھ دھو کر گھر میں آ گئی۔ چندن کور کو دیکھ کر اُس کے چہرے پر مسرت رقص کرنے لگی۔

"آؤ چندن! آؤ بیٹھو" چندن نے اُسے اپنا نام لیتے سن کر ہونٹوں پر اُنگلی رکھتے ہوئے اُس لڑکی کی جانب اشارہ کیا۔ ویرو سمجھ گئی۔ یہ جان کر کہ کون آیا ہے، سارا گاؤں چونک اُٹھے گا۔ "اری لڑکی! تو اب جا۔ میرے سسر کی رشتہ دار آئی ہے۔ آرام سے گپ لگائیں گے۔"

ویرو کی ذہانت پر چندن خوش ہو گئی۔ اتنی دیر میں اُس کے لئے چارپائی پر رضائی پھیلاتے ہوئے ویرو نے کہا۔ "یہاں بیٹھ جاؤ! بہت دن سے تمہارا انتظار کر رہی تھی۔ میں تو سمجھی تھی کہ تم ناراض ہو گی۔ نہیں تو صورت دکھانے ضرور آتیں۔"

"ویرو بہن! تم سے میں ناراض نہیں ہو سکتی۔" چندن نے ویرو کی طرف دیکھتے ہوئے کہا۔ ویرو پہلے سے زیادہ کمزور نظر آ رہی تھی۔ اُس نے پانی پی کر کہا۔ "سردار جی کو میں ڈانٹ پلاؤں گی۔ اتنا عرصہ ساتھ رکھا اور پیٹ بھر کر کھانا نہیں کھلایا۔ دیکھو تو تم کتنی کمزور ہو رہی ہو۔" چندن نے ویرو کی طرف دیکھتے ہوئے کہا۔

ویرو نے محسوس کیا کہ چندن یہ الفاظ ایسے ہی ادا کر رہی تھی کیونکہ اُس کی آواز میں طنز نہیں تھا۔ وہ ہنس دی۔ "ڈاکوؤں کے ساتھ کھانے کی کیا کمی؟ کمزور تو باپ کے گھر آ کر ہو گئی ہوں۔" ویرو کی مسکراہٹ کے پیچھے چندن کو اُس کا دُکھ جھلکتا نظر آیا۔

"میں تمہارا دُکھ سمجھتی ہوں بہن! ہم عورتوں کا یہی مقدر ہے کہ دُکھ جھیل کر سکھ پانے کے لئے [illegible]

"میں تو اپنی کہانی سنانے بیٹھ گئی۔ پہلے مجھے یہ بتاؤ کہ جگت سنگھ کے کیا حال ہیں؟"
جواب دینے سے پیشتر چندن نے گھر میں چاروں طرف دیکھا۔ "کیا اور کوئی گھر میں نہیں ہے؟"
"نہیں...... باپو کھیت پر گئے ہیں۔ چھوٹی بہن ماموں کے پاس رہتی ہے۔ کیونکہ میری بدنامی کی وجہ سے کوئی اُس کا ہاتھ نہیں تھامتا۔ اس لئے ماموں نے رشتہ تلاش کرنے کا کام اپنے ذمے لے لیا ہے۔" یہ کہہ کر وہ رُک گئی، پھر بولی۔ "مگر اُن کے کیا حال ہیں؟"
چندن نے دیکھا ویرو کو جگت کے متعلق بڑی فکر تھی۔ "وہ ٹھیک ہیں۔ میں ہسپتال میں اُن کے ساتھ رہی۔ مگر اب وہ جیل میں ہیں۔" چندن نے پہلو بدلتے ہوئے کہا۔
"مگر یہ تو کچھ دن کی بات ہے چندن!" ویرو نے اُس کی ہمت بندھائی۔ "فیصلہ ہونے کے بعد وہ گھر آ ہی جائیں گے۔"
"کسے معلوم؟" چندن نے سرد آہ بھرتے ہوئے کہا۔ "تم اُن کے متعلق بے چین ہو اسی طرح انہیں تمہاری فکر ہے۔ مجھے یقین تھا کہ تم ہسپتال آؤ گی......" چندن آگے کچھ کہتے ہوئے رُک گئی۔
ویرو نے یہ سن کر سر جھکا لیا۔ مگر اُس نے جب نظریں اُٹھائیں تو اُسے چندن کی آنکھوں میں یہی سوال نظر آیا۔ اُس نے کہا۔
"عدالت نے مجھے رہا کیا۔ وہاں سے سیدھی خیریت معلوم کرنے کے لئے آنا چاہتی تھی مگر..."
"مگر کیا؟" وہ چپ ہو گئی تو چندن نے سوال کیا۔
"تمہارے نانا نے انکار کر دیا۔ کہنے لگے تمہارا اُس سے کیا رشتہ ہے؟" یہ کہتے ہوئے ویرو رونے لگی۔
"نانا نے ایسا کہا؟" چندن بڑبڑائی۔ پھر دل میں سوچا۔ "اب میں اس سے کس منہ سے گواہی دینے کے لئے کہوں؟"
"کیا سوچ رہی ہو چندن؟" ویرو نے اُس کے ذہن کو بیدار کیا۔ "نانا کی بات کا میں نے برا نہیں مانا۔ میری وجہ سے تمہارے گھر میں کافی جھگڑا ہوا۔ اب اس جھگڑے کو بڑھانا ٹھیک نہیں تھا۔" چندن کافی دیر تک خاموش رہی۔ ویرو اُس کے لئے لسی لے آئی۔ "رات کا کھانا کھا کر ہی جاؤ گی۔" ویرو نے پُرخلوص لہجے میں کہا۔
"نہیں ویرو بہن!" لسی کے دو چار گھونٹ لے کر چندن نے کہا۔ "تمہارے باپو کے آنے سے پہلے ہی میں چلی جاؤں تو بہتر ہے۔ میں تم سے کچھ چھپانا نہیں چاہتی۔ میں تمہارے پاس ایک کام کے سلسلے میں آئی ہوں۔"
"میں پرائی ضرور ہوں مگر دشمن نہیں۔ جو کچھ کہنا ہے بلا کھٹکے کہو چندن! کہیں غلطی ہو گئی ہو گی تو معافی مانگ لوں گی۔"
"نہیں بھئی! معافی کی کوئی بات نہیں۔" چندن نے جلدی سے کہا۔ "میں تمہارے پاس کچھ مانگنے آئی ہوں۔"
"میرے پاس مانگنے والی بات نہیں، بلکہ مجھ سے تو بغیر پوچھے لے لینے کا تمہیں حق ہے۔"
اب چندن کو اطمینان ہوا۔ "ویرو بہن! تم جانتی ہی ہو کہ عدالت میں اُن پر تمہارے ویروں



کے قتل کا مقدمہ چل رہا ہے۔ اُن کی صفائی کے لئے گواہوں کی ضرورت پڑے گی۔" چندن رُک گئی۔ ویرو دھڑکتے دل سے سن رہی تھی۔ "نانا اور باپو کی گواہی کا وزن نہیں پڑے گا۔ تمہارے جیسی کوئی باہر کی......"
"کیوں ہچکچا رہی ہو چندن؟" ویرو نے کہا۔ "میں گواہی دینے ضرور آؤں گی۔"
"مگر تمہارے شوہر اور باپو وغیرہ......"
"مجھے کسی کی پرواہ نہیں۔ شوہر کا گھر چھوڑ چکی ہوں۔ ضرورت پڑنے پر باپ کا گھر بھی چھوڑ دوں گی۔" ویرو پُرجوش لہجے میں بولی۔ "انہوں نے پہلا قتل میری وجہ سے کیا ہے۔" ویرو سسکیاں لے کر رونے لگی۔
چندن اُس کی پشت پر ہاتھ پھیرنے لگی۔ "بہن! میں سب کچھ جانتی ہوں۔" ویرو چونک پڑی۔ وہ آنکھیں خشک کرتی ہوئی چندن کو غور سے دیکھنے لگی۔ چندن نے پھر کہا۔ "ہاں ویرو بہن! میں سب کچھ جانتی ہوں۔ تم دونوں کے درمیان کتنی محبت ہے وہ بھی میں جانتی ہوں۔" چندن کے الفاظ میں ٹھہراؤ تھا۔
ویرو لرز گئی۔ کیسی محبت ہے یہ جاننے کے باوجود چندن کے لہجے میں کسی قسم کی کڑواہٹ نہیں تھی۔ جو بات اُس کے دل میں مچل رہی تھی وہ ہونٹوں پر آ گئی۔ "چندن! اپنے شوہر کے ساتھ کوئی پرائی عورت بھاگے، اُس کے ساتھ طویل عرصے رہے پھر بھی......" ویرو کی زبان رُک گئی۔
"پھر بھی مجھے کوئی اثر نہیں ہوا۔ یہ کہنا چاہتی ہو تم ویرو؟" چندن نے ہنس کر کہا۔
"اثر ہوا بھی ہو گا تو بھی تم غالباً اُسے برداشت کر گئی ہو گی۔"
"تم بھول رہی ہو ویرو بہن! تمہارا پیغام میں نے ہی پہنچایا تھا اُنہیں۔" چندن نے کہا۔ پھر جلدی سے بولی۔ "مگر یہ سب باتیں فرصت میں ہوں گی۔ آج تو صرف اتنا پوچھنے آئی ہوں کہ ضرورت پڑنے پر گواہی دینے آؤ گی؟"
"چندن! تم گواہی دینے کی بات کرتی ہو؟" ویرو نے پُرجوش لہجے میں کہا۔ "ضرورت پڑے پر میں اُن کے لئے جان دینے سے بھی نہیں ہچکچاؤں گی۔"
"بہن! ایسا وقت بھگوان کرے نہ آئے۔" چندن کھڑی ہوتی ہوئی بولی۔ "فی الحال یہ خیال رہے کہ بات باہر نہ جائے۔ کسی کو پتہ چلا کہ تم گواہی دینے جا رہی ہو تو پریشانی بڑھ جائے گی۔"
"تم بے فکر رہو! میں سب مصیبتوں کا مقابلہ کر کے عدالت میں آؤں گی۔" ویرو نے مضبوط لہجے میں کہا۔ چندن جانے سے پہلے اُس سے لپٹ گئی۔
"بھگوان ہم سب کی مصیبتوں کا جلدی خاتمہ کرے۔"
چندن کور کے جانے کے بعد ویرو بہت دیر تک بیتی ہوئی یادوں کے سیلاب میں بہتی رہی۔

O

تین ماہ کے طویل انتظار کے بعد فیصلے کا دن آ پہنچا۔ بار بار پڑتی ہوئی تاریخیں جیسے فیصلے کے دن کو دُور کرتی محسوس ہو رہی تھیں۔ مگر یقیناً ہر تاریخ فیصلے کے قریب تر ہو رہی تھی۔ گواہیاں، دلیلیں، قانونی گتھیاں، ثبوت ان سب نے جگا کی قسمت کو ڈانواں ڈول کر دیا تھا۔ گاؤں گاؤں، گھر

گھر اُس کی باتیں ہو رہی تھیں۔ کچھ لوگوں کا یہی اندازہ تھا کہ پھانسی یا عمر قید ہوگی۔ کچھ پُر اُمید نظر آ رہے تھے۔ عدالت میں پہلی بار قدم رکھنے والی ماں جی اور چندن کور عورتوں کی علیحدہ بنچ پر جسم سکیڑ کر بیٹھی ہوئی تھیں جیسے پتھر کی دو تراشی ہوئی مورتیاں ہوں۔ جگت کو بڑی سزا ہوئی پھر؟ اس خوف کے زیرِ اثر اُنہوں نے تین ماہ تڑپ کر گزارے تھے۔ وہ عرصہ عمر قید سے زیادہ تکلیف دہ تھا۔ دن رات اُٹھتے بیٹھتے یہی بھیانک خیال اُن کے ذہن کو ڈس رہا تھا۔ بڑی منتیں مانیں، لاکھ کوشش کرنے کے باوجود دل انہی خیالات میں غلطاں رہتا تھا۔ دونوں کو عدالت میں نہ آنے کے لئے نانا نے بہت سمجھایا۔ ”وہاں عورتوں کا کام نہیں۔ اگر غلط فیصلہ ہوا تو برداشت نہیں ہوگا۔“ نانا نے دونوں سے کہا تھا۔

”باپو! اگر غلط فیصلہ ہوا تو گھر بیٹھے بھی دل ڈوب جائے گا۔ آنکھیں بند ہو جائیں گی۔“ ماں جی نے بھرائی ہوئی آواز میں دلیل دی۔ ”اس سے بہتر ہے کہ جگت کی صورت دیکھ کر مر جاؤں تو رُوح کو ٹھنڈک ہوگی۔“

چندن نے دوسرے طریقے سے دلیل دی۔ ”نانا جی! شاید وہ رہا ہو جائیں گے۔ اس صورت میں ہمیں دیر سے خبر ہوگی اور ہماری جان آدھی رہ جائے گی۔ لہٰذا ہمارا وہاں جانا ضروری ہے۔“

”بہتر ہے۔ تم لوگ آ جاؤ!“ نانا نے تنگ آ کر کہا۔ ”مگر دل کو مضبوط رکھنا ہوگا۔“

یہی وجہ تھی کہ دونوں پتھر کی مورتیوں کی طرح بیٹھی ہوئی نظر آ رہی تھیں۔ گیارہ بجے سے پہلے عدالت پوری طرح بھر گئی۔ نانا کے برابر سوہن سنگھ اور ہزارہ بیٹھے ہوئے تھے۔ کرپین ڈاکٹر جگت کے وکیل سے کوئی مشورہ کر رہے تھے۔ پولیس چیف ارجن سنگھ اور ویرو کا شوہر آپس میں سرگوشیاں کر رہے تھے۔ درمیان میں ہنس دیتے۔ پولیس کی جانب سے سب سے مضبوط گواہی اُنہی دونوں کی تھی۔ ارجن سنگھ اپنی ذلت کا بدلہ لینے کے لئے کوئی موقع ہاتھ سے نہیں جانے دینا چاہتا تھا۔ کمشنر ولیم کے قتل کے بعد وہ جوش میں آ گیا۔ عدالت کے کٹہرے میں کھڑے ہوئے جگا کو اُس نے خونی، حیوان، ڈاکو ٹھہرایا۔ اُس کے ہاتھوں لوگوں پر کئے گئے ظلم اور تشدد کے علاوہ پولیس کے افسروں پر کئے گئے ظلم کا بیان اُس نے ڈرامائی انداز میں کیا کہ سننے والوں کے رونگٹے کھڑے ہو گئے۔ بغیر پوچھے جب اُس نے کہا کہ پولیس کی گولی سے بچ جانے والے اس راکشش کو قانون کے شکنجے سے نہیں بچنا چاہئے تب مجسٹریٹ نے اُس کو ڈانٹ دیا۔ ”ارجن سنگھ! تم گواہ ہو، وکیل نہیں۔ پولیس چیف کی حیثیت سے تم جو نہ کر سکے اس کا جلاپہ مت کرو۔“

مجسٹریٹ کے ان الفاظ سے عدالت میں موجود لوگ ہنسنے لگے۔ اس طرح ارجن سنگھ کی زوردار گواہی کا اثر آدھا رہ گیا...... ویرو کے شوہر نے رونی صورت بنا کر بیان دیا۔ ”میرے تین بھائی اور بھتیجے کا قتل جگا کے سوا کسی نے نہیں کیا۔ اس کا مجھے یقین ہے۔ میری بیوی پر بھی اس کی بری نظر تھی۔ میری غیر حاضری میں میرے گھر آ کر وہ اسے بہکاتا تھا، جھوٹا لالچ دے کر وہ میری بیوی کو گھر سے اغواء کر کے لے گیا۔ اب بھی اس کی دھمکیوں کی وجہ سے ویرو سچی بات کسی سے نہیں کہہ سکتی۔ مجھے عدالت میں گواہی دینے سے روکنے کے لئے اس کے ڈاکو ساتھیوں نے موت کی دھمکی دی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ میں نے پولیس کی حفاظت مانگی ہے۔ ویرو کو اس شخص نے یہی سکھایا



تھا کہ میرے کھانے میں زہر دے۔ مجھے اس کا پتہ چلا، لہٰذا میں نے ویرو کو سزا دی اور اس پر گہری نظر رکھتا تھا۔“ شوہر کی ایسی جھوٹی گواہی سن کر ویرو شیرنی کی طرح بپھر گئی۔ اُس نے دل میں فیصلہ کر لیا کہ گرنتھ صاحب پر ہاتھ رکھ کر سچ بولنے کی قسم کھا کر بھی تھوڑا جھوٹ بولوں گی۔ ویرو کی گواہی عدالت کے ہال کی بجائے مجسٹریٹ کے چیمبر میں لی گئی۔ جگت کے گھر سے اپنے اچھے تعلقات کا ذکر کرتے ہوئے وہ بولی۔ ”جگت کی ماں نے میرے ساتھ جس محبت کا اظہار کیا تھا ایسی محبت مجھے میرے گھر والوں سے نہیں ملی۔ جگت نے دھرم پور سے واپس آنے کے بعد بھی کبھی ہم سے دشمنی نہیں رکھی۔ میرا شوہر مجھ پر ظلم کرتا تب وہ مداخلت کرتے، اس کی وجہ سے میرے شوہر کو اس پر غصہ تھا۔ میرا شوہر اس حد تک شکی مزاج تھا کہ مجھے میرے دیوروں کے ساتھ بھی گھر میں اکیلا نہیں رہنے دیتا تھا۔ میرے گھر میں شرابی دوست جوا کھیلنے آتے۔ اُن کی مجھ پر بری نظر تھی۔ اس کی میں جب شکایت کرتی، وہ مجھے جانوروں کی طرح مارتا۔ گروی رکھے گئے مکان اور کھیت چھڑانے کی خاطر میری عصمت کا سودا کرتے ہوئے بھی میرا شوہر نہیں ہچکچایا۔ وہ اور اُس کی چاچی مجھے برباد کرنے پر تیار ہو گئے۔ تب مجھے گھر چھوڑنا پڑا۔“

”مگر برسات کی رات کو تمہارے دیور کا قتل جگت سنگھ ہی نے کیا تھا؟“ سرکاری وکیل نے سوال کیا تو ویرو چند لمحے کو خاموش ہو گئی۔ پھر گہرا سانس لے کر بولی۔

”نہیں...... وہ قتل میرے شوہر کے ہاتھوں ہوا تھا۔“

سننے والے چونک گئے۔ مجسٹریٹ اور دوسرے حاضر لوگوں کے علاوہ خود جگت لرز گیا۔ وہ کچھ کہنا چاہتا تھا مگر مجسٹریٹ نے اُسے روک دیا۔ ویرو نے جان بوجھ کر جگت کی طرف نہیں دیکھا۔

”ایک ڈاکو کو بچانے کی خاطر تم اپنے شوہر پر اُس کے سگے بھائی کے قتل کا الزام لگا رہی ہو۔“ سرکاری وکیل نے سخت لہجے میں کہا۔ پھر مجسٹریٹ سے مخاطب ہوا۔ ”حضورِ والا! عدالت کو غلط راہ پر ڈالنے کے لئے یہ عورت جھوٹ بول رہی ہے۔ لہٰذا اس کی بات کا نوٹس نہ لیا جائے۔“

”نہیں حضورِ والا!“ جگت کا وکیل فوراً بولا۔ ”اس کی پوری بات سنے بغیر ایسا اندازہ قائم نہیں کرنا چاہئے۔ میں کچھ اور سوالات کرنے کی اجازت چاہتا ہوں۔“

مجسٹریٹ نے منظوری دے دی۔ پہلے قتل کی صفائی کے لئے ملنے والے اتنے مضبوط پوائنٹ کے متعلق وکیل صفائی نے سوچا بھی نہیں تھا۔ وہ جوش میں آ گیا۔ اُس نے ویرو سے سوال کیا۔

”ہم...... تو اُس رات تمہارے دیور کا قتل تمہارے شوہر نے کس طرح کیا تھا؟“

سرکاری وکیل نے پھر قانونی پوائنٹ آف آرڈر اُٹھایا۔ ”جناب والا! ویرو کے شوہر نے کس طرح قتل کیا تھا اس طرح کا سوال نہیں کرنا چاہئے۔“ مجسٹریٹ نے یہ پوائنٹ منظور کر لیا۔ تب جگت کے وکیل نے سوال دوسری طرح کیا۔

”اُس رات تمہارے دیور لکھن کا قتل کن حالات میں ہوا تھا؟“

سرکاری وکیل ہتھیلیاں مسلنے لگا۔ ویرو نے کسی جانب دیکھے بغیر کہا۔ ”لکھن اُس شام پیٹ دُکھنے کا بہانہ کر کے کھیت سے گھر آ گیا تھا۔ میرا شوہر موسم کی پہلی بارش کا نشہ کرنے گیا ہوا تھا۔ جب میرے دو دیور جیل میں تھے، لکھن نے مجھے برسات میں نہانے کی غرض سے چھت پر بھیج دیا۔

اتنی دیر میں صدر دروازہ اندر سے مضبوطی سے بند کر دیا، پیچھے آ کر کمرے میں کپڑے تبدیل کر رہی تھی، تب عقب سے آ کر اُس نے میرے منہ پر دوپٹہ باندھ دیا اور ہاتھ میں جلتی ہوئی لکڑی لے کر مجھے اپنا جسم اُس نے اپنے سپرد کر دینے کا مطالبہ کیا تھا۔"

دیرو رُک گئی۔ سب بڑے غور سے اُس کا بیان سن رہے تھے۔ سب لوگ چونک گئے۔ جگت کے ادھیڑ عمر کے وکیل نے پُر تجسس انداز میں پوچھا۔ "پھر کیا ہوا بہن؟ ہچکچائے بغیر جو کچھ کہنا ہے کہہ دو! سچائی جاننے کے لئے ہم سب بے چین ہیں۔"

دیرو نے سرد آہ بھری۔ "لکھن کی آنکھوں میں ہوس کی آگ بھڑک رہی تھی۔ میں لرز گئی۔ اُس سے بچنے کے لئے میں نے بھرپور کوشش کی اور اُس کے پیٹ پر زور سے لات ماری۔ وہ اُلٹ گیا۔ اتنی دیر میں جلدی سے میں نے دوپٹہ کھول لیا اور مدد کے لئے چلانا چاہتی تھی کہ اسی لمحے صدر دروازے کی زنجیر کھڑکائی گئی۔ دوڑ کر میں نے دروازہ کھول دیا۔ میں نے انہیں باہر کھڑے دیکھا۔ لکھن کے ساتھ مجھے اکیلی پا کر وہ غصہ ہو گئے۔ پھر میں نے سچی بات بتائی تو اس لئے دونوں بھائیوں کے درمیان گرم باتیں ہوئیں۔" دیرو پھر رُک گئی۔

سرکاری وکیل پُرجوش انداز میں کھڑا ہو گیا۔ "جناب والا! یہ جھوٹی کہانی اسی جگہ روک دی جائے۔ یہ عورت کسی کہانی کا پڑھا ہوا باب دُہرا کر عدالت کا وقت برباد کر رہی ہے۔" مگر مجسٹریٹ نے اُس کی بات پر توجہ نہیں دی۔ جگت کے وکیل نے دیرو سے سوال کیا۔

"اور سوہن سنگھ نے اپنے بھائی کا قتل کر کے اُسے سزا دی؟"

دیرو نے ایک بار پھر جگت کی جانب دیکھ کر نظر پھیر لی۔ "جی ہاں..... پیٹ میں لاتیں پڑنے سے لکھن کے پیٹ میں گڑبڑ ہو رہی تھی۔ رات دو تین بار وہ ضروریات سے فراغت پانے گیا۔ چوتھی بار آدھی رات کے وقت میرا شوہر ہتھیار لے کر اُس کے پیچھے جانے کو تیار ہو گیا۔ میں نے اُسے بہت روکا۔ ایسا کر کے پکڑے جاؤ گے۔ تمہارے بغیر میں کس کے سہارے زندہ رہوں گی؟"

دیرو کا بیان جاری تھا۔

"پھر بھی موہن سنگھ لکھن کے پیچھے گیا؟" وکیل صفائی نے پوچھا۔

"جی ہاں..... مجھ سے کہا کہ وہ قتل کا الزام جگت کے سر ڈال دے گا۔ پرانی دشمنی کی وجہ سے سب مان لیں گے۔ اس بہانے دشمن بھی کیفر کردار تک پہنچ جائے گا۔ یہ سن کر میں لرز گئی۔ میں انہیں روک نہیں سکی۔ کچھ دیر بعد کام ختم کر کے وہ واپس لوٹا تب اُس کے ہاتھ میں ہتھیار نہیں تھا البتہ اُس کے کپڑوں پر خون کے داغ تھے۔ تیزی سے لباس تبدیل کر کے کچھ دیر وہ ستانے لگا، پھر پڑوسیوں کو بیدار کر کے ساتھ لیا اور لکھن کی تلاش میں نکل گیا۔" دیرو سسکیاں لے کر رونے لگی۔ سب یہ سمجھنے لگے کہ عرصے تک دل میں چھپائی ہوئی بات اور اس کے شوہر کے ہاتھوں کئے گئے قتل کی بات ظاہر کرتے ہوئے اسے دُکھ ہو رہا ہے۔ مگر جگت سمجھ گیا کہ دیرو کیوں رو رہی ہے۔ اس کی صفائی کی خاطر گرنتھ صاحب کی قسم کھا کر جھوٹ بولتے ہوئے اس کی رُوح کو صدمہ پہنچا تھا۔ جگت کا جی چاہا کہ وہ ظاہر کر دے کہ دیرو جھوٹ بول رہی ہے۔ لکھن کو میں نے قتل کیا ہے مگر ایسا کہہ کر دیرو کو جھوٹی ثابت کرنے کے علاوہ کچھ نہیں ہو سکتا تھا۔ لہٰذا وہ خاموش رہا۔ احسان مند



نظروں سے اُس نے دیرو کی جانب دیکھا۔

اس کے بعد سابق پولیس چیف سنہا کی گواہی تھی۔ بیساکھیوں کے سہارے چلتے ہوئے وہ گواہ کے کٹہرے میں آ کر رُک گیا۔ بیٹھنے کے لئے اُسے سٹول دیا گیا۔ مجرم کے کٹہرے میں کھڑے ہوئے جگت کی جانب ہمدردی سے پُر مسکراہٹ پھینک کر وہ بیٹھ گیا۔

"میں شیخوپورہ کا پولیس چیف تھا۔ اُس وقت جگت لکھن سنگھ کو قتل کر کے رات ہی فرار ہو گیا تھا۔ ہم نے اسے بہت تلاش کیا مگر اس کا پتہ نہیں ملا کیونکہ وہ نقلی نام سے فوج میں بھرتی ہو گیا تھا۔ گاؤں میں آنے والی ڈاک پر ہماری گہری نظریں تھیں جس کی وجہ سے ہمیں اس کا پتہ مل گیا۔ فوج میں اس نے اپنا نام زورآور سنگھ رکھا تھا۔ اس نام سے اس کے دوست ہنومان کے پاس ایک خط آیا۔ یہ خط امرتسر کی سکھ رجمنٹ کی چھاؤنی سے لکھا گیا تھا۔ میں نے فوراً ہی گرفتاری کا منصوبہ بنایا مگر بدقسمتی سے جب تک میں اسے گرفتار کرنے کے لئے امرتسر پہنچا اس عرصے میں وہ اپنے تین فوجی ساتھیوں کے ساتھ وہاں سے جیپ میں فرار ہو گیا۔ میں شیخوپورہ واپس لوٹا۔ اُس وقت اطلاع ملی کہ موہن سنگھ کے دو بھائیوں اور بھتیجے کو چھت پر سوتے ہوئے گولی مار دی گئی ہے۔ رائفلوں کے دھماکے سن کر گاؤں کے لوگ جاگ گئے۔ افسروں کے لباس میں شکار کے لئے جیپ میں بیٹھ کر آئے ہوئے چار افراد کو لوگوں نے دیکھا مگر....."

"اس کا مطلب ہے فوج سے فرار ہو کر جگت سنگھ ساتھیوں کے ساتھ گاؤں آیا اور چھت پر سوئے ہوئے تینوں افراد کو قتل کر کے بھاگ گیا۔ یہی کہنا چاہتے ہیں آپ؟" سرکاری وکیل نے پُر مسرت انداز میں سوال کیا۔ مگر اُس نے جس طرح سوچا تھا سنہا صاحب کی جانب سے اس کے برخلاف جواب ملا۔

"جگت سنگھ فوج سے فرار ہو کر اپنے گاؤں دشمنوں کو قتل کرنے آیا تھا یا ماں باپ کو ملنے یہ یقینی طور پر نہیں کہا جا سکتا۔ کیونکہ موہن سنگھ کے دونوں بھائیوں کو سوا برس کی قید کی سزا ہوئی تھی لہٰذا وہ جیل سے رہا ہو چکے ہوں گے اس کا پتہ شاید جگت سنگھ کو بھی نہیں ہو گا۔ پھر بھی جب یہ تین ساتھیوں کے ساتھ گاؤں میں آیا، اسی دوران موہن سنگھ کے بھائی اور بھتیجا شوٹ ہوئے تھے۔ یہی بات ثابت کرتی ہے کہ قتل اس کے ہاتھوں ہوا تھا۔ مگر....." سنہا رُک گئے۔

"مگر کیا.....؟" مجسٹریٹ نے پوچھا۔

"رائفلوں کے جو دھماکے ہوئے تھے....." سنہا نے بات جاری رکھی۔ "انہیں ایک ساتھ سنا گیا۔ یہ گاؤں کے لوگوں نے میری تحقیقات کے دوران بیان میں لکھوایا تھا جس کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ تین آدمیوں کے ہاتھوں تین قتل ہوئے ہیں۔"

"تم بھول رہے ہو سنہا!" سرکاری وکیل نے غصیلے لہجے میں کہا۔ "یہ جگت سنگھ کے ساتھیوں کو موہن سنگھ کے بھائیوں سے عداوت نہیں تھی بلکہ وہ انہیں پہچانتے بھی نہیں تھے۔ پھر ان کے ہاتھوں قتل ہونے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔"

"میں یہ نہیں کہتا کہ قتل اس کے ساتھیوں کے ہاتھوں ہوا ہے۔" سنہا نے کہا۔ "مجھے تو صرف اتنا کہنا تھا کہ تین قتل ایک وقت میں ہوئے ہیں جن کی وجہ سے رائفل کا دھماکہ سن کر دوسرے دو کو

بیدار ہونے کا موقع نہ مل سکا۔" اس پوائنٹ کے وزن پر جگت کے وکیل نے سوال کیا۔

"سنہا جی! پولیس چیف کی حیثیت سے آپ کا تجربہ کیا کہتا ہے کہ بغاوت شروع کرنے سے پہلے عام طور پر ایک شخص کے لئے ایک خطرناک جرم کرنا ضروری ہوتا ہے؟ کیا یہ ڈاکوؤں کا اصول ہے؟"

"اصول تو نہیں کہہ سکتے۔ البتہ سلامتی کی خاطر وہ لوگ ایسی شرط ضرور رکھتے ہیں جس کا مقصد یہی ہوتا ہے کہ ساتھی پھوٹ نہ جائے یا پولیس سے مل کر اطلاع دینے کی ہمت نہ کر سکے۔" سنہا نے بتایا۔

"جناب والا! اس پوائنٹ کو نوٹ کیا جائے۔" کہہ کر وکیل صفائی اپنی کرسی پر بیٹھ گیا۔

لوٹ اور ڈاکے کے کیس میں گواہی دینے والے منکر ہو گئے تھے۔ جن لوگوں کے نام دیئے گئے تھے اُن سب کو بچن کی جانب سے دھمکی ملی تھی کہ اگر جگا کے خلاف گواہی دی تو تم لوگوں کی خیر نہیں۔ نئے پولیس چیف دلاور خان نے سب کو ہمت دلائی۔ "تمہارا بال بیکا نہیں ہونے دوں گا۔" پھر بھی بات آگے نہیں بڑھی۔ لہٰذا پولیس ڈیپارٹمنٹ کو اپنے آدمیوں کو گواہی پر آگے بڑھانا پڑا۔ آخری دن دونوں جانب کے وکیلوں نے اپنے اپنے پوائنٹ پر زوردار دلیلیں دیں۔ سرکاری وکیل نے آخر میں عدالت سے عرض کرتے ہوئے کہا۔ "جگت سنگھ عرف جگا کے جرائم ناقابل معافی ہیں۔ ان کے ہاتھوں ہونے والے قتل اور ڈاکے انسانیت کے قانون کی نظر میں قابل نفرت ہیں۔"

جگت کے وکیل نے لمبی دلیلوں کے آخر میں اس بات پر زور دیا کہ "ملزم پر جن چار قتل کا الزام ہے، یہ ثابت نہیں ہو سکا۔ پہلے قتل کے متعلق ویرو کی گواہی دوسری بات بتا رہی ہے جبکہ دوسرے قتل اکیلے آدمی نے نہیں کئے۔ لہٰذا میرے مؤکل کو شک کا فائدہ ملنا چاہئے۔ انسانیت کی نظر میں بھی جگت اپنے طور پر پولیس کے حوالے ہوا ہے۔ غلط راہ پر چلنے والا شخص اگر صحیح راستے پر آنے کی کوشش کرے تو اُسے اس کا فائدہ ضرور ملنا چاہئے۔ اس پر رحم کیا جائے۔"

آخر میں مجسٹریٹ نے جگت سے پوچھا۔ "تمہیں اپنی صفائی میں کچھ کہنا ہے؟"

سب کی نظریں اُس پر جم گئیں۔ اُس نے کچھ دیر سوچ کر کہا۔ "نہیں جناب والا! مجھے کچھ نہیں کہنا۔" اُس کے وکیل کو جگت پر غصہ آ گیا۔ کم از کم اُسے رحم کے لئے درخواست کرنی چاہئے تھی۔

"مقدمے کی کارروائی یہاں ختم ہوتی ہے......" مجسٹریٹ نے اعلان کیا۔ "آج سے گیارہویں دن فیصلہ سنا دیا جائے گا۔"

اور گیارہواں دن آ پہنچا...... گیارہ بجتے ہی مجسٹریٹ عدالت کے ہال میں داخل ہوا۔ عدالت میں موجود لوگ احترام میں کھڑے ہو گئے۔ یہاں کی رسم سے انجان چندن کور چونکی۔ اُس نے آس پاس گھبرائی ہوئی نظروں سے دیکھا۔ ماماہزارہ نے آنکھیں دکھائیں، ماں جی کی جانب اشارہ کیا، وہ اب تک سر جھکائے بت بنی بیٹھی تھیں۔ چندن نے شانے ہلا کر اُنہیں بیدار کیا۔ ماں جی خوفزدہ ہو گئیں۔ سر اُٹھا کر اُنہوں نے دیکھا کہ سب کھڑے ہو کر پھر بیٹھ رہے تھے۔ مجرم کا کٹہرہ خالی تھا۔ ماں جی نے پھر سر جھکا لیا۔

جگت سنگھ عرف جگا کا نام پکارا گیا تب ماں جی اور چندن کور کے جسموں میں حرکت ہوئی۔



بیڑیاں کھنکنائیں...... سب چونک گئے۔ ماں جی کا دل دھڑکنے لگا۔ تین ماہ سے بیٹے کی صورت دیکھنے کے لئے ترستی ہوئی آنکھوں میں چمک آ گئی۔ جگت ہلکے قدموں سے چلتا ہوا کٹہرے میں داخل ہوا۔ ماں جی کو دیکھ کر اُس کے لب مسکرائے۔ پلکیں جھپکنے لگیں۔ ماں جی تڑپ گئیں۔ اُن کے لب کپکپائے اور آنکھیں برسنے لگیں۔ جگت نے سر ہلا کر اشارتاً کہا۔

"ماں! رو نہیں۔ تم جگا کی ماں ہو۔"

مجسٹریٹ، وکیل اور دوسرے لوگوں کی نظریں محسوس کرتے ہوئے ماں جی نے سر جھکا لیا۔

"یہ لوگ اس کے جگر کے ٹکڑے کو جی بھر کر دیکھنے بھی نہیں دیتے۔" ماں جی کا دل رو رہا تھا۔

مجسٹریٹ نے فیصلے کے کاغذات میز پر پھیلائے۔ سب لوگ ہمہ تن گوش ہو گئے...... ماں جی بھیگی آنکھوں سے بار بار جگت کی جانب دیکھ رہی تھی۔ چندن نے دھڑکتے دل سے مجسٹریٹ کیا پڑھ رہے ہیں یہ سمجھنے کی کوشش کی تھی۔ مگر یہ اُس کی سمجھ سے باہر کی بات تھی کیونکہ وہ انگریزی زبان میں فیصلہ پڑھ رہے تھے۔ درمیان میں کبھی کبھی جگا کا نام بھی آتا رہا۔ سننے والے چونک اُٹھتے۔ قانونی پیچیدگیاں شروع ہونے پر وہ پھر اس طرح بیٹھ جاتے۔

کرپچین ڈاکٹر غور سے ٹھہرے ہوئے انداز میں فیصلے کا ایک ایک لفظ سن رہے تھے مگر وہ بھی اندازہ نہیں کر سکے کہ آخر میں مجسٹریٹ اپنے طور پر کیا فیصلہ دیں گے؟ ایک کے بعد ایک ورق اُلٹا جا رہا تھا۔ ویرو کی گواہی کا جب ذکر آیا تو موہن سنگھ لرز گیا۔ مگر مجسٹریٹ نے اُس کی گواہی کو زیادہ اہمیت نہ دینے کے متعلق کہا، لہٰذا اُسے اطمینان ہو گیا۔ ویرو کی گواہی کے مطابق لکھن کا قتل موہن سنگھ نے کیا ہے یہ بات مانی نہیں جا سکتی۔ گواہ کے اِس کے شوہر سے تعلقات اب بگڑ چکے ہیں یہ صورت حال عدالت کے درمیان میں ہے۔ لکھن کا قتل تین سال پہلے ہوا تھا پھر ویرو نے اب تک اس بات کو پوشیدہ کیوں رکھا؟ اس سوال کا اس کے پاس کوئی جواب نہیں۔

سنہا کی گواہی کی تعریف کرنے کے بعد اُنہوں نے یہ خیال بھی ظاہر کیا کہ ممکن ہے ایک وقت میں مختلف رائفلوں سے قتل کئے گئے ہوں۔ لیکن اس کے لئے بھی جگا ذمہ دار ہے۔ کیونکہ مرنے والوں کے ساتھ اُسے عداوت تھی۔ فیصلے کا آخری صفحہ آ گیا۔ تب عدالت میں سناٹا چھا گیا۔ مجسٹریٹ نے گہرا سانس لے کر پڑھنا شروع کیا۔

"جگت سنگھ جگا کے جرائم خطرناک ہیں۔ اسے شک کا فائدہ دے کر رہا کرنا ممکن نہیں۔ قانون میں ایسے مجرموں کے لئے سزا کی گنجائش ہے۔ ایک ساتھ اتنے قتل اور ڈاکے ڈالنے والے کے لئے موت یا عمر قید کی سزا ہونی چاہئے مگر......" مجسٹریٹ لمحے بھر رُک گئے۔ سننے والوں کے دل حلق میں آ گئے۔ "مگر یہ سب ہونے کے باوجود ثبوت مکمل نہ ہوں تو انصاف کرنا کافی مشکل ہو جاتا ہے۔ پھر بھی جو گواہیاں دی گئی ہیں ان کو غور سے دیکھتے ہوئے پینل کوڈ کی کالم 302 کی رو سے مجرم جگت سنگھ عرف جگا کو میں چاروں قتل کا مجرم ٹھہراتا ہوں اور انہیں چار قتل کے جرم میں ہر قتل کے پانچ سال کے حساب سے کل بیس سال سخت قید کی سزا کا حکم کرتا ہوں۔"

عدالت کا ہال کانپ اُٹھا۔ "اوہ...... اوہ......" کی آوازیں اُبھریں۔ ماں جی چیخ مار کر چندن سے لپٹ گئیں۔ بہو ساس کے شانے پر سر رکھ کر بلک بلک کر رونے لگی۔ دوات پر سے قلم اُٹھا کر

مجسٹریٹ نے فیصلے کے کاغذات پر دستخط کرنے کے بعد زور دے کر پن توڑ دی۔ یہ دیکھ کر چندن کا دل بیٹھنے لگا۔ مجسٹریٹ نے مجرم کی جانب دیکھا۔ سزا سن کر جگت کا چہرہ سرخ ہو گیا تھا جو آہستہ آہستہ اصلی حالت پر لوٹ آیا۔ پھر وہ مجسٹریٹ کی جانب دیکھ کر پُر نفرت انداز میں مسکرایا۔ کٹہرے سے اُس کا ہاتھ بلند ہوا۔ تب سب نے سمجھا کہ وہ مجسٹریٹ کو سلام کرے گا، مگر وہ اپنی پتلی مونچھ کے کنارے کو بل دیتے ہوئے دانت پیس کر مجسٹریٹ کو گھورنے لگا۔ کرچین ڈاکٹر جلدی سے کھڑے ہو گئے اور جگت کے وکیل کو لے کر مجرم کے کٹہرے کے پاس گئے۔

''افسوس جگت! ہمارا اندازہ جھوٹا ثابت ہوا۔'' وہ بھرائے ہوئے لہجے میں کہہ رہے تھے۔ ''مگر تم ہمت نہ ہارنا۔ ہم ہائی کورٹ میں اپیل دائر کریں گے۔''

جگت پھیکے انداز میں مسکرایا، مگر کچھ بولا نہیں۔ دلاور خان تیز قدموں سے چلتا ہوا وہاں پہنچ گیا۔ باہر عدالت کے میدان میں شور مچ گیا تھا لہٰذا اُسے فکر ہو رہی تھی۔ جگت لکڑی کے کٹہرے سے باہر آ کر مسلح سپاہیوں کے درمیان چلتا ہوا وہاں سے باہر جا رہا تھا۔ یہ دیکھ کر ماں جی بے تاب ہو کر کھڑی ہو گئیں اور ہاتھ پھیلا کر روتی ہوئی اُس کی جانب جھپٹیں۔ کرچین ڈاکٹر اور چندن نے اُنہیں بازوؤں سے تھام لیا تب وہ زمین پر گر پڑیں۔ موہن سنگھ کے علاوہ سب کی آنکھیں ماں کی تڑپ دیکھ کر بھیگ گئیں۔

دوسرے دن لاہور کی جیل کا دیوہیکل دروازہ کھلا، بیڑیوں سے جکڑے ہوئے جگت ڈاکو کو دیکھنے کے لئے جیل کے لوگ اکٹھے ہو گئے تھے۔ دروازہ بند ہو گیا۔ تب سب کو یقین تھا کہ بیس سال سے پہلے جگت یہ دروازہ کھلتا نہیں دیکھ سکے گا۔

جگت کو پتہ نہیں تھا کہ کچھ دن پیشتر کمشنر کے قتل کے مجرم گروبخش کو پھانسی کی سزا سنا کر اسی جیل میں رکھا گیا ہے۔

''جگت سنگھ جگا'' کی یہ سچی داستان
ابھی جاری ہے، بقیہ واقعات کے لئے
جلد دوئم کا مطالعہ کریں......

دوستوں کو جگت سنگھ جگا کی دوستی پہ ناز تھا
اور ویروا اس کے پیار پہ قربان تھی!

# جگت سنگھ جگا

شمیم نوید

2


ناشر:۔
مکتبہ القریش ◎ سرکلر روڈ
اردو بازار۔ لاہور۲۔ فون:۷۶۶۸۹۵۸

# 5

بیس سال..... مجسٹریٹ کے یہ الفاظ چندن کور کا پیچھا نہیں چھوڑتے تھے۔ فیصلہ سنے دو دن بیت گئے تھے پھر بھی اُسے معلوم ہوتا جیسے کچھ لمحات پہلے سنا ہو۔ عدالت ایک فرد کو سزا دیتی ہے مگر اس فرد کے ساتھ بندھے ہوئے دوسرے افراد کو بھی ایک یا دوسری طرح وہ سزا بھگتنی ہوتی ہے، اس کا کوئی خیال کرتا ہے؟ دو دن سے گھر میں چولہا نہیں جلا تھا۔ ماں جی کی آنکھوں سے آنسو خشک نہیں ہوئے۔ ہر بات میں سرد آہ بھر کر کہتی ہیں۔ "بھگوان! اب تم مجھے کب تک زندہ رکھنا چاہتے ہو؟ ابھی مجھے کیا کیا دیکھنا باقی ہے؟" جیسے جوان بیٹا مر گیا ہو اس طرح گاؤں کی عورتیں ماں جی کے پاس تعزیت کرنے آ رہی تھیں۔ چندن کور جھنجھلا گئی۔ وہ سب اُس کی جانب ہمدردانہ نظروں سے دیکھتی ہیں۔ وہ نظریں جیسے اس سے کہہ رہی ہیں۔ "بہن! تیری زندگی خراب ہو گئی۔ تیرا جوبن ویران ہو گیا۔ خالی گود اب کبھی نہیں بھرے گی۔ بیس سال کے بعد تم ماں بننے کے قابل نہیں رہو گی۔"

دن کو آنسو پی کر چندن رات کی خاموشی میں کھلے دل سے رو دیتی۔ کبھی مکان کے باہر نظریں جمائے گھنٹوں کھڑی رہتی۔ کھڑکی کی سلاخیں اُسے جیل کی یاد دلاتی تھیں۔ اُس نے کبھی جیل دیکھی نہیں تھی پھر بھی سنی ہوئی باتوں کے انداز سے پر جیل اُس کی نظروں کے سامنے آ جاتی۔ سیاہ پتھر کی بلند دیواریں، بڑے بڑے دیو ہیکل دروازے، چھوٹی کوٹھڑیاں، لوہے کی سلاخوں کے دروازے، اندر بند کیا ہوا قیدی لوہے کی زنجیروں میں جکڑا ہوا، بندھے ہوئے ہاتھوں سے سلاخیں تھامے کھڑا ہو گا۔ جیل کے گھبرا دینے والے اندھیرے میں گھر والوں کو یاد کر رہا ہو گا۔ مگر نہیں...... کہتے ہیں جیل میں سخت مزدوری کرائی جاتی ہے۔ سارا دن چکی پیس کر، پتھر توڑ کر تھکا ہوا شخص کسی کی یاد میں کس طرح جاگ سکتا ہے؟......

سردی میں بھی چندن کی پیشانی پر پسینے کی بوندیں تیرنے لگیں۔ کھڑکی کی سلاخوں میں سے اُس نے اپنا سر اُٹھا کر آسمان کی جانب دیکھا، بے شمار ستارے لرزتے ہوئے نظر آئے۔ چندن محسوس کرنے لگی جیسے آسمان ایک بڑی جیل ہے اور ستارے اس میں بند کئے ہوئے قیدی۔ چاند

ان سب کی چوکیداری کرتا ہوا آسمان میں چکر لگا رہا ہے۔ بے چارے ستاروں سے وہ سخت مزدوری کرا رہا ہے۔ دور ایک تارا ٹوٹا اور چندن لرز گئی۔ ٹوٹتا ستارا تڑپا، پھر اچانک بجھ گیا۔ آسمان کی جیل والوں نے اسے پھانسی دی ہو گی۔ چندن یہ خیال برداشت نہیں کر سکی۔ گھبرا کر اُس نے کھڑکی بند کر دی۔ سر تا پا چادر اوڑھ کر لیٹ گئی۔ تب اُس کے کانوں میں کسی کے بگڑے ہوئے الفاظ سنائی دیئے۔ موہن سنگھ کی جھگڑالو چاچی چھت پر کھڑی بلند آواز میں کسی سے کہہ رہی تھی۔

"ہائی کورٹ میں جانے سے اُس کی سزا کم ہو جائے یہ کس نے کہا؟ ہمارے گاؤں کا ایک آدمی سزا کم کرانے کی لالچ میں ہائی کورٹ میں گیا، وہ بیچارہ مارا گیا۔ سزا بڑھ گئی اور پھانسی پر چڑھ گیا۔"

ایسے زہریلے الفاظ چندن کے دل میں زخم کر گئے۔ اُس نے اپنی دونوں ہتھیلیاں اکنوں پر دبا لیں۔ مگر اس وقت اُس کے ذہن سے وہ الفاظ ہتھوڑے کی طرح ٹکرا رہے تھے۔ کان دبانے سے کیا فرق پڑتا ہے؟ اسے یہ سب برداشت کرنا پڑے گا ورنہ بیس سال بعد گھر کا آدمی چھوٹ کر جب واپس لوٹے گا تب تک گھر کے افراد زندہ لاشیں بن چکے ہوں گے۔ جس گھر کا سکھ پانے کی خاطر وہ اپنے آپ پولیس کے سپرد ہوئے اور سزا بھگت رہے ہیں وہ گھر شمشان جیسا بن جائے گا۔ اس صورت میں اسے سکھ کیسے ملے گا؟...... کرسچین ڈاکٹر فیصلے کے دن گھر آئے تھے۔ تب ماں جی سے اُنہوں نے کہا تھا۔

"جگت کی ماں! تم سب بھگوان پر اعتماد کرو۔ سب اس پر چھوڑ دو۔ اس کی سزا کم کرانے کے لئے ہم جو کچھ ہو سکتا ہے کریں گے۔ انسان جرم کرے تو اس کا بدلہ ملنا چاہئے۔ یہاں کی عدالت میں نہیں تو آسمان کی عدالت میں یہ بدلہ ضرور ملتا ہے۔" پھر جاتے ہوئے اُنہوں نے کہا۔ "جگت سنگھ جب رہا ہو کر آئے گا تو اس کے سارے جرم ڈھل چکے ہوں گے۔ وہ ایک صحت مند انسان بن کر گھر لوٹے گا۔ کیا یہ کم مسرت کی بات ہے؟"

یہ سن کر ماں جی بڑبڑا اُٹھیں۔ "مگر یہ دیکھنے کے لئے میں زندہ نہیں رہوں گی ڈاکٹر صاحب!"

"نہیں نہیں مایا کور......!" کرسچین ڈاکٹر اپنی جھریوں دار ہتھیلیاں ماں جی کے سر پر رکھتے ہوئے بولا۔ "یہ بھی بھگوان کے ہاتھ کی بات ہے۔ انسان نہیں، بلکہ اعتماد مضبوط ہے۔"

صبح جب بیدار ہوئی تو چندن کور کا جسم تھکا ہوا تھا مگر دل میں نامعلوم پھرتی محسوس ہونے لگی۔

رات کو جیل جیسا دکھائی دینے والا آسمان صبح حسین نظر آنے لگا۔ طلوع ہوتے ہوئے سورج کی سنہری کرنیں ایسے کہہ رہی تھیں کہ انسان نہیں، یقین مضبوط ہے۔ جسم کی سستی اور دل کی مایوسی جھٹک کر وہ نیچے آ گئی۔

لسی کے مٹکے میں گولا گھومنے کی آواز سن کر ماں جی چونک گئیں۔ مگر خاموشی سے بستر میں پڑی رہیں۔ کچھ دیر بعد باورچی خانے میں برتن کھڑکنے لگے۔ چولہا جلایا گیا تو اُپلے کے دھوئیں کی بدبو آنے لگی۔ آنکھیں بند کیے لیٹے ہوئے ماں جی سوچ رہی تھیں۔ "اچانک گھر میں زندگی کہاں سے آ گئی؟" اُسی لمحے چندن کور پیالہ لے کر آ گئی۔ "ماں جی! اُٹھئے۔ راب پی لیجئے۔" چندن کی آواز میں انوکھی بات تھی۔ ماں جی انکار نہیں کر سکیں۔



شانے تھام کر چندن نے ماں جی کو بٹھایا اور جلدی سے پانی کا لوٹا اور بڑی سی پلیٹ لائی۔

"لیجئے! منہ صاف کر لیجئے۔" جیسے ماں بچے کو پیار سے ڈانٹ رہی ہو، اس طرح چندن کہہ رہی تھی۔ ماں جی مگر...... مگر...... کہتی رہیں مگر چندن نے زبردستی اُنہیں راب پلا دی۔

سوہن سنگھ کو لسی کا پیالہ دھر کر اسی طرح سے کہا۔ "میں پراٹھے بنا لاتی ہوں۔ بغیر کھائے آپ باہر نہیں جائیں گے۔"

گردوارے سے واپس لوٹ کر چندن نے ساس سسر کو ناشتہ کرایا، تب ماں جی بول اُٹھیں۔

"بہو بیٹی! تم بھی ساتھ کھا لو!"

"نہیں ماں جی! میرے لئے الگ ناشتہ بنا ہے۔"

سوہن سنگھ اور ماں جی ایک دوسرے کو دیکھنے لگے۔ بہو کی حرکت اُنہیں آج پراسرار نظر آنے لگی۔ مگر بیچاری بہو کا دل نہ دُکھے اس لئے وہ کچھ بولے نہیں۔ چندن ناشتہ کرنے بیٹھی تب ماں جی باورچی خانے میں جا کر دیکھنے کا تجسس روک نہیں سکیں۔ بہو کی تھالی میں دو پراٹھے، پیاز کے دو ٹکڑے اور تھوڑا سا نمک دیکھ کر وہ بوکھلا گئیں۔ "چندن! سبزی اور دال کم پکائی تھی جو اس طرح رُوکھے پراٹھے کھانے لگی ہو؟" پھر ڈانٹ کر بولیں۔ "اور لسی صبح ہی بنائی ہے۔ پراٹھے پر مکھن لگانا بھول گئی کیا......؟"

جیسے چوری پکڑی گئی ہو اس طرح چندن نے گردن جھکا لی۔ مگر خاموش رہنا مناسب نہیں تھا۔

"ماں جی! سبزی اور دال بہت ہے۔ مکھن بھی ہے۔" چندن نے کہا۔

"پھر......؟" ماں جی نے متعجب لہجے میں کہا۔

"آپ ناراض نہ ہوں!" چندن دھیمے لہجے میں بولی۔ "آج سے میری یہی خوراک رہے گی۔"

"مگر کیوں......؟" ماں جی نے بلند لہجے میں پوچھا۔ "ہم بوڑھوں کو اچھا کھلا کر تم رُوکھا کھانا چاہتی ہو تو یہ نہیں چلے گا۔ سمجھیں؟ ہاں ایک آدھ چیز کی منت لینے کی ممانعت نہیں ہے۔"

چندن رُوکھا پراٹھا چباتی ہوئی بولی۔ "اس میں منت کی بات نہیں ماں جی! جیل میں آپ کے بیٹے کو ایسا ہی کھانا ملتا ہے۔"

اب ماں جی کو خیال آیا کہ اپنی خوراک الگ پکانے کا چندن نے کیوں کہا تھا۔ پانی کے گھونٹ سے نوالہ حلق میں اُتارتی ہوئی چندن سے اُنہوں نے پوچھا۔ "تمہیں کس نے کہا جیل میں ایسا کھانا ملتا ہے؟"

"میں پوچھ آئی ہوں۔" چندن نے سر جھکا کر کہا۔ ماں جی دیوار کا سہارا لے کر بیٹھ گئیں۔

"کس سے پوچھ کر آئی ہو؟"

"گردوارے سے واپس لوٹتے ہوئے سکینہ چاچی کے گھر گئی تھی۔"

"سکینہ...... مگر اُسے کیا خبر؟"

"اُن کا بیٹا محمود سات سال کی جیل کاٹ کر آیا ہے۔ جیل والے روٹی اور پیاز کے دو ٹکڑے

کھانے میں دیتے ہیں۔ کہتا تھا کہ آٹے میں سیمنٹ ملا کر روٹی پکائی جاتی ہے۔" چندن کی آنکھیں بھیگ گئیں۔ پھر اُس نے مزید کہا۔ "ماں جی! آپ کے ڈر کی وجہ سے میں نے اس میں سیمنٹ نہیں ملائی۔"

"اچھی بات ہے۔ پھر مجھے بھی ایسا ہی کھانا دینا۔" ماں جی کھڑی ہو کر بولیں۔ "وہ تمہارا شوہر ہے۔ مگر میرا بیٹا بھی ہے۔" چندن کیا بولتی؟

لاہور کی جیل میں کھانے کی گھنٹی بجنے لگی اور بھوکے قیدیوں کے چہروں پر روشنی پھیل گئی۔ جگت کان تیز رکھ کر کوٹھڑی کے دروازے کے قریب بیٹھا ہوا تھا۔ پہلے دو دن تو اُس نے کھانے کی پرواہ نہیں کی۔ دس بائی بارہ کی کوٹھڑی میں اُس کا دل گھبراتا تھا۔ ایک کونے میں پتھر کی بڑی چکی تھی۔ گھنٹوں کھڑے رہ کر اس وزن دار چکی کو گھماتے ہوئے اُس کے پیر ٹوٹنے لگتے۔ بازو شل ہو جاتے۔ رائفل تھامنے والے ہاتھوں میں چکی کا ڈنڈا تھامنا اچھا نہیں لگتا تھا۔ دوڑنے والے پیر کھڑے کھڑے سن ہو جاتے تھے۔ پتھر کی دیوار پر ہاتھ مار کر وہ چیخ اُٹھتا۔ "بیس سال تو کیا میں بیس دن بھی یہ برداشت نہیں کر سکوں گا۔" کرچین ڈاکٹر نے نصیحت کی تھی۔ "جگت! دھیرج دھرنا۔ ہمت نہ ہارنا..... مگر بیس سال اس جہنم میں رہنے کی ہمت کیسے رہ سکے گی؟ اس بات کا یقین دو دنوں میں اُسے ہو گیا۔ پہلے دن اُس نے "میٹ" سے کہا۔ "مجھے حاجت ہو رہی ہے۔ دروازہ کھولو!"

تب وہ "میٹ" اُسے غور سے دیکھنے لگا۔ جگا ڈاکو کی جگہ دوسرا قیدی ہوتا تو وہ قہقہہ مار کر ہنس دیتا۔ پھر بھی وہ مسکرایا۔ "نمبر نو سو ساٹھ! حاجت کے لئے اندر ہی انتظام ہے۔ کونے میں ڈبہ پڑا ہوا ہے۔ وہ اسی کے لئے ہے۔"

جگت کو ابکائی سی آنے لگی۔ کونے میں پڑے ہوئے ڈبے کو زور سے لات ماری۔ دیوار سے ٹکرا کر ڈبہ مڑ گیا۔ دانت پیستا ہوا وہ بڑبڑایا۔ "سالا..... یہ کیسا انتظام ہے۔ جہاں کھانا سونا، وہیں حاجت....." ڈپٹی جیلر نے شام کو آ کر اُسے سمجھایا۔ "نو سو ساٹھ! اس قدر جلد باز مت بنو۔ کچھ دن برداشت کر لو۔ شیخوپورہ سول ہسپتال کے سرجن صاحب نے سپر صاحب سے تمہارے لئے خاص سفارش کی ہے۔ لہٰذا تمہارے لئے علیحدہ انتظام کیا جائے گا۔" پھر اُسے وارننگ بھی دی۔ "تب تک تم کسی قسم کی گڑبڑ نہیں کرو گے۔ جیل کے رجسٹر میں تمہارے نام کے نیچے سرخ روشنائی سے لکیر ڈالی گئی ہے وہ خطرناک قیدی کی نشانی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ تمہیں پھانسی والی کوٹھڑی میں رکھا گیا ہے۔"

تب جگت سمجھ گیا۔ اس کے اندر آنے کے بعد بھی باہر والے ہاتھ باندھ کر بیٹھے نہیں رہے۔ اُس کے انتظام کے متعلق سفارش چل رہی ہے۔ یہ جان کر اُسے اطمینان ہوا۔ ویسے تو ڈاکو کی زندگی میں کہاں دُکھ نہیں اُٹھایا؟ کئی بار بھوکا رہنا پڑا۔ ایک بار مُردے کی چتا پر بکرا پکا کر کھایا۔ کوئی سنے تو اُسے اُلٹی آ جائے۔ اُسے جیل کی زندگی برداشت کرنی پڑے گی۔ نہیں تو فرار کا راستہ تلاش کرنا پڑے گا.....!

باہر کے دروازے کا تالا کھڑکا۔ کھانا دینے والا میٹ بغل میں روٹی کا ڈبہ دبائے سامنے کھڑا تھا۔ سنتری نے تالا کھولا۔ ہر کوٹھڑی کے باہر کھلا چوک جیسا حصہ ہوتا ہے جس کے اُوپر مضبوط سلاخوں کی چھت ہوتی ہے۔ چوبیس گھنٹے بند قیدی کو صبح و شام آدھا آدھا گھنٹہ اس چوک میں ٹہلنے کی



چھوٹ دی جاتی ہے۔ اس کے علاوہ کوٹھڑی کا تالا کبھی نہیں کھلتا۔ روٹی، پانی وغیرہ بھی چوک میں کھڑے رہ کر اندر کی کوٹھڑی کی سلاخوں میں دی جاتی ہے۔ جگت نے سلاخوں سے ہاتھ باہر نکال کر دونوں ہاتھوں کی ہتھیلیاں پھیلا دیں۔ پسند کی چیز چھین لینے کی قوت رکھنے والا جگا ڈاکو روٹی کے ٹکڑے کے لئے ہاتھ پھیلا کر کھڑا ہوا تھا یہ دیکھ کر اُس میٹ کو اپنی ذات پر جہاں فخر محسوس ہوا، وہاں شرم بھی آئی۔ بھوک بڑے بڑے طاقتوروں کو بزدل بنا دیتی ہے۔ یہ اُس نے کئی بار دیکھا تھا مگر ایسا حسرت ناک منظر بھی اُسے آج دیکھنے کو ملا تھا۔ چوک کا فولادی دروازہ بند ہوا، تالا لگایا گیا اور سنتری کے عقب میں چلتا ہوا میٹ دوسری کوٹھڑی کی جانب بڑھ گیا۔ جگت نے پراٹھے کا پہلا ٹکڑا منہ میں رکھا۔ اُسی لمحے کسی کی گرج سنائی دی۔

"نہیں چاہئے تمہارا یہ کھانا۔ جا کر کتے کو کھلا دو! اور اپنے صاحب کو کہہ دو کہ میں چور ڈاکو نہیں ہوں!"

جگت فوراً کھڑا ہو گیا۔ ان دو دنوں کے دوران اُس نے سوچا تک نہیں تھا کہ برابر والی کوٹھڑی میں کون ہے؟ دروازے کی سلاخوں پر زنجیر مار کر وہ بھی گرجا۔ "ارے میٹ! یہ کون بکتا ہے؟ روٹی نہیں کھاتا ہے تو بھوکا مر جا۔ لیکن کمبخت چور، ڈاکو کو کیوں گالیاں دیتا ہے؟"

برابر والی کوٹھڑی سے وہی آواز سنائی دی۔ "تو کون ہے درمیان میں دخل دینے والا؟ سالا! جیل والوں کو مسکہ لگاتا ہے؟"

جگا کی مٹھیاں کس گئیں۔ "زبان سنبھال بیوقوف!" جگا غصے میں گرجا۔ "میں ہوں تیرا باپ جگا ڈاکو۔"

اور اس کے بعد دوسری جانب خاموشی چھا گئی۔ سنتری اور میٹ چکرا گئے۔ جگا ڈاکو کا نام سنتے ہی جیسے اُس قیدی کے لبوں پر تالا لگ گیا۔ جگت کو بھی حیرت ہوئی۔ وہ شخص اچانک چپ کیوں ہو گیا؟ وہ کون ہے؟ پھانسی کی کوٹھڑی کا قیدی ایسا بزدل نہیں ہوتا۔ کیا وہ اُسے پہچانتا ہوگا؟ پندرہ منٹ میں جیل میں بات پھیل گئی۔ قیدی نمبر 958 بھوک ہڑتال پر ہے۔ جیلر صاحب دوڑتے ہوئے آئے۔ جگت کو یہ ہنگامہ دیکھنے کا لطف آیا۔ جیلر سے وہ قیدی کہہ رہا تھا۔ "میں سیاسی قیدی ہوں۔ مجھے اچھا کھانا ملنا چاہئے۔ رہنے کے لئے اچھی جگہ ملنی چاہئے۔ میں بھوکا مر جاؤں گا مگر یہ ظلم برداشت نہیں کروں گا۔"

جیلر اُسے سمجھانے لگا۔ دونوں کے درمیان انگریزی میں دلیلیں ہونے لگیں۔ اُس وقت جگت چونکا۔ وہ کوئی تعلیم یافتہ قیدی تھا۔ جیلر نے بہت کوشش کی مگر وہ نہ مانا۔ جگت سے رہا نہ گیا لہٰذا اُس نے پوچھا۔ "جیلر صاحب! یہ کون نواب کا بچہ جیل میں آیا ہے؟"

"ارے بھائی مصیبت ہے۔ پھانسی پر لٹکنے سے پہلے ہماری ناک میں دم کر دے گا۔" جیلر نے مایوس لہجے میں کہا۔ "پولیس کمشنر کو قتل کرنے والا انقلابی ہمارے نصیب میں کہاں لکھا تھا۔"

یہ سن کر جگت حیرت زدہ رہ گیا۔ برابر والی کوٹھڑی میں گروبخش بند ہے؟ جیلر کو جگت کی طرف دیکھنے کی فرصت نہیں تھی۔ یہ اچھا ہوا۔ ورنہ ایک دوسرے کی جان پہچاننے والے خطرناک قیدیوں کو برابر میں رکھنے کا خطرہ وہ کبھی مول نہ لیتا۔ جگت کو اب خیال آیا کہ اُس کا نام سن کر برابر والا کیوں

چپ ہو گیا تھا۔ دو دن سے پرانے دوست پڑوسی ہونے کے باوجود دونوں میں سے کسی کو اس کا خیال نہیں آیا تھا۔ گرو بخش کی صورت دیکھنے کی اُسے خواہش ہوئی۔ مگر وہ کیوں بھوک ہڑتال کر رہا ہے؟ اسے پھانسی دینے کا دن مقرر ہو گیا ہے۔ یہ سب جاننا پڑے گا۔ اس کے باوجود کسی کو یہ پتہ نہیں چلنا چاہئے کہ گرو بخش سے اس کی گہری دوستی ہے۔ اب یہ کوٹھڑی چھوڑ کر اس سے دُور بھی نہیں جانا...... کچھ دیر بعد ماحول پُرسکون ہو گیا۔ لہٰذا جگت اپنی اور گرو بخش کی کوٹھڑی کی درمیانی دیوار سے لگ کر کھڑا ہو گیا۔ اُس نے اس طرح دیوار کو تھپتھپایا جیسے وطن کی محبت میں اُس کی پیش کی ہوئی قربانی کی داد دے رہا ہو، ساتھ ہی ہتھکڑی کی زنجیر کھنکھنائی۔ اُسے فوراً دوسری جانب سے اسی طرح کا جواب ملا۔ جگت کی آنکھیں خوشی سے چمکنے لگیں۔ اُس نے پھر دیوار پر زوردار ہاتھ مارا۔ پڑوس سے جواب ملا۔ وہ اس طرح دیوار سے سینہ ٹکا کر کھڑا ہو گیا جیسے لمبے عرصے کے بعد اپنے پیارے دوست سے مل رہا ہو۔ پُرمسرت انداز میں اُس کا دل دھڑکنے لگا۔ شام کو جیل سپرنٹنڈنٹ میکلین صاحب آئے۔ انہوں نے گرو بخش کو بہت سمجھایا۔ سیاسی قیدی کی حیثیت سے انتظام کے مطالبے کے لئے درخواست لکھنے کی تجویز بتائی۔ چار چھ دن میں اُوپر سے جواب آئے، اس صورت میں ممکن حد تک چھوٹ چھاٹ دینے کی تیاری بتائی۔ مگر گرو بخش اپنی ضد پر اٹل رہا۔ "میں درخواست نہیں لکھنا چاہتا۔ تم گورے ہمارے دیش کے مالک بن بیٹھے ہو مگر میں تمہارے سامنے سر نہیں جھکاؤں گا۔ جب تک میرا مطالبہ منظور نہیں ہو گا اُس وقت تک بھوک ہڑتال جاری رہے گی۔"

سپرنٹنڈنٹ صاحب سر جھکائے ہوئے چلے گئے۔ جیل کا معمولی قیدی ہنگر اسٹرائیک کا ہتھیار اُٹھا لے تو جیل والے بوکھلا جاتے ہیں جبکہ وہ تو انقلابی قیدی تھا۔ پھر وہ بھی پھانسی والا۔ موپر صاحب کی نیند حرام ہو گئی۔ اُنہوں نے وارننگ دے دی۔ "بات باہر نہیں جانی چاہئے ورنہ اخبار والے رائی کا پربت کر دیں گے۔" روٹی کے وقت جیل کا ڈاکٹر عجیب قسم کے ہتھیار لے کر آ پہنچا۔ کمپاؤنڈر کے ہاتھ میں دُودھ کی بوتل تھی۔ دوسرے ہاتھ میں جالی دار کٹوری تھی۔ ان کے ساتھ ڈپٹی جیلر اور ایک میٹ تھا۔ گرو بخش کی کوٹھڑی کا دروازہ کھلا۔ اُسے باہر چوک میں لایا گیا۔ فرش پر اُسے لٹایا، شانے کے نیچے ٹیک کے لئے باردانے کا تھیلا تہہ کر کے لگایا۔ میٹ نے اُس کے پیر تھام لئے۔ گرو بخش نے پیر اُچھال کر اُسے دُور دھکیلنے کی کوشش کی مگر اُس کے دونوں ہاتھ بھی بری طرح جکڑے ہوئے تھے۔ جیل کے ڈاکٹر نے اپنا ایک گھٹنا اُس کے ایک شانے پر رکھ کر اُسے دبایا۔ گرو بخش شور کرنے لگا۔

"نہیں نہیں...... میں ایک قطرہ بھی منہ میں نہیں جانے دُوں گا۔" یہ کہہ کر اُس نے دانت بند کر لئے۔ جگت اپنی کوٹھڑی کی سلاخیں تھام کر دھڑکتے دل سے سن رہا تھا۔ وہ کچھ دیکھ نہیں سکتا تھا، نہ ہی کچھ کر سکتا تھا۔ اُسے افسوس ہونے لگا۔ گرو بخش نے دانت بند کر لئے مگر جیل کے ڈاکٹر کو اس سے ذرا تکلیف نہیں ہوئی۔ اُنہیں تو ناک کے راستے خوراک پیٹ میں روانہ کرنا تھی۔ جالی دار کٹوری کے ساتھ جڑی ہوئی ربڑ کی نلکی دوسرے کنارے پر دو حصوں میں بٹی ہوئی تھی۔ گرو بخش کے ناک پر اُنہیں جما کر اُس نے ڈپٹی جیلر کو کہا۔ "اب کٹوری میں آبجیکٹ ڈالنا شروع کریں۔" انڈے اور مسمی کے رس والا دُودھ نلکی میں بہنے لگا۔ ناک میں آبجیکٹ گیا تو گرو بخش بوکھلا اُٹھا۔ اُس نے زور



کر کے ناک پر سے نلکی ہٹانے کی کوشش کی مگر کامیابی نہیں ہوئی۔ اس طرح کی حرکت کرنے سے دُودھ کی دھار اُس کے رُخسار پر بہنے لگی۔ جگت سنگھ جیسی اُس کی مونچھ بھیگ گئی۔ داڑھی تو اُس نے بم پھینکنے سے پہلے ہی صاف کرا دی تھی۔

آدھا پیالہ دُودھ اُس کے پیٹ میں گیا ہو گا کہ گرو بخش بری طرح مشتعل ہو گیا۔ اُس نے ہاتھ پیروں کا ایک ساتھ زور لگا کر ڈاکٹر کو دُور دھکیل دیا۔ اُس کے دھکے سے ڈپٹی جیلر کے برابر پڑی ہوئی بالٹی اُلٹ گئی۔ سارا دُودھ فرش پر پھیل گیا۔ گرو بخش کے چہرے پر فتح مندانہ مسکراہٹ رقص کرنے لگی۔ ڈاکٹر نے پیشانی کا پسینہ خشک کیا۔

"جوان! اگر تم ہنگامہ کرو گے تو ہمیں ہاتھ پیر باندھ کر تمہیں خوراک دینا پڑے گی۔" ڈاکٹر نے سخت لہجے میں کہا۔

"اگر ایسی زبردستی کرو گے تو میں زبان دانتوں میں کچل کر مر جاؤں گا۔" گرو بخش نے جوابی دھمکی دی۔ ڈاکٹر اور ڈپٹی اُترے ہوئے چہروں سے ایک دوسرے کی جانب دیکھنے لگے۔ اُن کی آنکھوں میں سوال تھا "اب کیا کریں؟......"

شام کے وقت جگت کو اُس کے سیل سے ٹہلنے کی خاطر باہر نکالا گیا۔ سلاخوں کی چھت سے اُس نے آسمان پر پھیلی ہوئی شفق کی سرخی دیکھی جیسے آسمان پر گلابی رنگ بکھیر دیا گیا ہو۔ دن میں دو بار اُسے آسمان دیکھنا نصیب ہوتا تھا۔ پنجرے میں بند شیر کی طرح وہ اس چھوٹے سے بارہ فٹ کے چوک میں ٹہلتا ہوا نظر آ رہا تھا۔ برابر والی کوٹھڑی کا دروازہ کھلا اور جگت کے کان چمک گئے۔ سنتری دوسری کوٹھڑیاں کھولنے لگے۔ اتنی دیر میں اُس نے دھیمے لہجے میں کہا۔

"گرو بخش......!"

"بول جگت......!" اُس نے دیوار کے قریب آ کر کہا۔

"یہ بھوک ہڑتال کا کیا ڈرامہ ہے؟" جگت نے بے چینی سے مگر دھیمے لہجے میں پوچھا۔ کچھ دیر تک جواب نہیں ملا۔ سنتری اب آخری کوٹھڑی کھول رہے تھے۔ جگت نے پھر سوال کیا۔ "جلدی بتا! یہ کیا ڈرامہ ہے؟"

"جگت! یہ ڈرامہ نہیں، ترکیب ہے۔ فرار ہونے کی ترکیب۔ تم خاموشی سے دیکھتے رہو! تمہارے بھی کام آئے گی۔" گرو بخش نے کہا۔ اُسی لمحے سنتری کے قدموں کی آہٹ سنائی دی۔

"کمبخت! بھوکا مر جائے گا۔ چھوڑ دے یہ بھوک ہڑتال۔" جگت، گرو بخش کو ڈانٹنے والے لہجے میں بولا۔ گرو بخش بغیر جواب دیئے خاموشی سے ٹہلنے لگا۔

گرو بخش کی ہڑتال نے جیل میں ہلچل پیدا کر دی۔ چوری، لوٹ، خون جیسے جرائم کی سزا بھگتنے والے جیل کے قیدی انقلابی کی بہادری سے پگھل گئے۔ اندر ہی اندر سرگوشیاں ہونے لگیں۔ "اپنا دیس بند ہو، اس طرح بھوک سے تڑپے، اس حالت میں ہم کو کھانا کس طرح بھاتا ہے؟ ایسا کہنے والوں کے جواب میں کچھ لوگ نکتہ چینی بھی کرتے کہ "اسے پھانسی کی سزا مل چکی ہے۔ مہینے دو مہینے میں پھانسی لگ جائے گی۔ پھر اتنے تھوڑے عرصے کے لئے کھانے پینے کی یہ لڑکا کیوں شکایت کر رہا ہے؟"

''گروبخش کی ہمدردی میں ہم بھی بھوک ہڑتال شروع کر دیں۔'' اس پر اشارہ بھی ہوا، اس پر اختلاف بھی ہوا۔ سارا دن سخت محنت مزدوری کر رہے ہیں اور بھوکے کس طرح رہ سکتے ہیں؟ آدھا گھنٹہ روٹی لیٹ ہو جائے اس صورت میں جمعدار کے نام سے گالیوں کا طوفان مچانے والے بھوک ہڑتال کس طرح کر سکتے ہیں؟

سب سے بڑا ڈر تھا انجام کا۔ جیل کے قانون کے مطابق ہڑتال کوئی معمولی جرم نہیں تھا۔ جن قیدیوں کے اچھے چال چلن سے ان کی سزا میں تھوڑی بہت راحت ملی ہو اُن پر کراس کا نشان لگ جاتا ہے۔ دو مہینے رشتہ داروں کا منہ دیکھنے اور ان سے دو باتیں کرنے کا راستہ بھی بند ہو جاتا ہے۔ جیلر کی آنکھوں میں آ جاتے ہیں۔ اس صورت میں چوری چھپے بیڑی یا دوسرے نشے کی عادت ہونے پر پکڑے جانے پر سخت سزا بھگتنے کی باری آ جاتی ہے۔ گروبخش جیسے پھانسی کے قیدیوں کو چاہے نقصان نہ ہو مگر جو جیل کے دن کسی گڑبڑ کے بغیر کاٹ رہے تھے اور واپس لوٹنے کی خواہش میں زندہ تھے ان کے لئے یہ ناقابل برداشت بات تھی جیسے راستہ چلتے ہوئے سانپ کو ہاتھ میں پکڑ لیا جائے۔

اس طرح قیدیوں کی متحدہ بھوک ہڑتال کی بات ہوا میں رہ گئی۔ مگر اس سے ایک فائدہ ہوا۔ ایسی ہلچل نے جیل کی فضا میں سنسنی پھیلا دی۔ جیل افسران کی ناک قیدیوں میں بغاوت کی بو پا کر پھولنے پچکنے لگی۔ ''گروبخش کی ضد کے سامنے کچھ نرمی اختیار کرنے میں ہمارا کیا بگڑتا ہے؟'' ایسی دلیلیں دی جانے لگیں۔ انگریز سوپر صاحب کی نیند اور بھوک حرام ہو گئی تھی۔ کیونکہ اخبار اُن کے پیچھے پڑ چکے تھے۔ ''لاہور جیل میں محب وطن گروبخش پر تشدد ہو رہا ہے۔'' ...... ''ڈیڑھ آنکھ والے جیل سپرنٹنڈنٹ میکلین کی حاکیت......'' ایسی خبریں صبح شام سوپر صاحب کے دل پر چرکے لگانے لگیں۔ اس کے باوجود گورنر نرمی اختیار کرنے کو راضی نہیں تھا۔ پولیس کمشنر ولیم کے قاتل سے نرم برتاؤ کیسا؟ گروبخش کی ضد کے جواب میں اُس نے پھانسی کا دن جلدی مقرر کر دیا اور حکم نامہ شائع کر دیا۔ ''آج سے بارہویں دن اسے پھانسی دی جائے۔''

جیل کے سپرنٹنڈنٹ صاحب کے لئے اس حکم سے مشکلات بڑھ گئیں نیم جان قیدی کو پھانسی کس طرح دی جائے؟ ممکن ہے پھانسی کے دن سے پہلے ہی گروبخش کا دم ٹوٹ جائے؟ اس صورت میں سخت آفت آ جائے۔ جیل کوڈ کا اصول ہے کہ جسے گلے میں رسّی ڈال کر پھانسی دی جانی ہو اُسے کسی اور طریقے سے نہیں مرنا چاہئے۔ اسی لئے تو اس پر خاص توجہ دی جاتی ہے۔ پھانسی کا قیدی قدرتی یا غیر قدرتی موت سے پہلے مر جائے اس صورت میں قانون کا شکار چھن جاتا۔ دو سال پہلے قتل کے جرم میں پھانسی کی سزا پائے ہوئے ایک قیدی نے نہ جانے کس طرح رسّی کا انتظام کر لیا۔ وہ جیل میں ہی لٹک گیا تھا۔ مگر سوپر صاحب کے نصیب اچھے تھے کہ اُس کی جان بچ گئی۔ سنتری نے اسے دیکھ لیا۔ فوراً ہی اُس کا میڈیکل ٹریٹمنٹ کیا گیا۔ اُسے صحت یاب کرنے کے لئے میکلین صاحب بوکھلا گئے تھے جیسے وہ اپنے سگے بیٹے کو موت کے منہ سے بچانا چاہتے ہوں۔ ایک ہفتے بعد اُسے پھانسی دے کر اُن کی فرض ادا کرنے والی روح نے فتح کا فخر محسوس کیا۔

یہی وجہ تھی سپرنٹنڈنٹ صاحب کو گروبخش کی فکر ستا رہی تھی۔ بارہویں دن پھانسی دینے کا حکم



سنانے کے لئے وہ تیز قدموں سے چلتا ہوا گروبخش کی کوٹھڑی پر پہنچ گیا۔ پہرے پر موجود دو سنتریوں نے زوردار سلیوٹ دے کر سوپر صاحب کا استقبال کیا۔ اپنی کوٹھڑی میں چکی پیستے ہوئے جگت کے ہاتھ رُک گئے۔ جوتوں کی آہٹ سے اُسے پتہ چل گیا کہ بڑے صاحب آ رہے ہیں۔ گروبخش کی کوٹھڑی کی جانب چھوٹے بڑے صاحبوں کی بار بار آمد ہو رہی تھی۔ وہ لوگوں کی بات چیت اور چہروں کے تاثرات سے حالات کا اندازہ لگا رہا تھا۔ آج سپرنٹنڈنٹ صاحب کے ہاتھوں میں سرکاری کاغذات دیکھ کر اُس کا تجسس بڑھ گیا۔ پھر سپرنٹنڈنٹ صاحب نے اشارہ کیا۔ اُسی لمحے ایک سنتری نے آگے بڑھ کر گروبخش کے سیل کا دروازہ کھول دیا۔ سپرنٹنڈنٹ صاحب کے جوتے کی آہٹ چوک کے فرش پر ہوئی مگر کمبل اوڑھے سوئے ہوئے گروبخش کے جسم میں کوئی حرکت نہیں ہوئی۔ سپرنٹنڈنٹ نے آواز دی۔ ''قیدی نمبر نو سو اٹھاون! آرڈر آ گیا ہے۔''

مگر اُس کی بات کا کوئی جواب نہیں ملا۔ تب اُسے خوف محسوس ہوا۔ اشارہ کر کے اُس نے سنتری کو دروازہ کھولنے کا حکم دیا۔ سیل میں داخل ہو کر سپرنٹنڈنٹ صاحب نے گروبخش کے چہرے پر سے کمبل اُتار دیا۔ ''شکر ہے سانس چل رہی ہے۔'' سوپر بڑبڑایا۔ پیشانی پر ہاتھ رکھا، وہ بری طرح جل رہی تھی۔ پانچ دن کی بھوک ہڑتال سے اُس کے چہرے کی ہڈیاں نکل آئی تھیں۔ اُسے ہلایا جلایا۔ جب وہ ہلکی آواز میں کراہا، سوپر صاحب کہنے لگا۔

''تمہاری پھانسی کا حکم آ چکا ہے۔ آج سے بارہویں دن..... سمجھے؟ میں پڑھ کر سناتا ہوں۔'' ...... مگر کوئی جواب نہیں ملا۔ ''بارہویں دن اس کی لاش کو ہی پھانسی دینی پڑے گی۔'' وہ بڑبڑاتا ہوا باہر نکل گیا۔ آگے پیچھے چلتے ہوئے جمعدار کو اُس نے حکم دیا۔ ''جاؤ! جلدی سے ڈاکٹر سین کو بلاؤ......'' جگت چونک گیا۔ سپرنٹنڈنٹ صاحب کا چہرہ بتا رہا تھا کہ معاملہ کافی سنجیدہ ہے۔

''صاحب! اُس کی حالت کیسی ہے؟'' یہ الفاظ اُس کے لبوں پر آ کر واپس لوٹ گئے۔ اُسے گروبخش کی فکر ہے اس بات کا سوپر صاحب کو پتہ نہیں چلنا چاہئے۔ لہٰذا اُس نے دوسرے طریقے سے کہا۔ ''بس صاحب...... پانچویں دن انقلابی ٹھنڈا پڑ گیا۔ سالا پھانسی سے ڈر گیا۔ لہٰذا بھوک ہڑتال کا فراڈ کرنے لگا۔'' سوپر کو اُس کی بات سننے یا جواب دینے سے دلچسپی نہیں تھی۔ وہ دل ہی دل میں بڑبڑایا...... پھانسی کا اُسے ڈر تھا تو پھر اس نے تاج کو رحم کی اپیل کیوں نہیں کی؟ عمر قید مل جاتی۔ اس صورت میں زندہ تو رہتا...... ڈاکٹر سین کو آنے میں زیادہ دیر نہیں لگی۔ اُسے دھوتی کرتے میں دیکھ کر سوپر سمجھ گیا کہ دوپہر کی نیند چھوڑ کر دوڑا آیا ہے۔ دوسری صورت میں ڈاکٹر کا یہ دیسی لباس میکلین صاحب کو کھٹکتا۔ سین کے ''گڈ آفٹرنون'' کے جواب میں سوپر نے کہا۔

''اچھا ہوا آپ نے کپڑے تبدیل کرنے میں وقت ضائع نہیں کیا۔'' پھر ہاتھ میں تھامے ہوئے کاغذات دکھاتے ہوئے بولا۔ ''قیدی کو پھانسی کا حکم نامہ سنانے آیا تھا مگر......''

ڈاکٹر سین زیادہ بات سننے کی بجائے سیل میں داخل ہو گیا۔ جمعدار کے ہاتھ سے بیگ لے کر اُس میں سے اسٹیتھو اسکوپ نکال کر جلدی سے مریض کو دیکھنے لگا۔ گروبخش کا جسم گرم ہو رہا تھا۔ سانس کی رفتار بڑھ رہی تھی۔ نبض کی رفتار کم ہو چکی تھی۔ سوپر بے چین نظروں سے ڈاکٹر کی جانب دیکھ رہا تھا۔

''سر! میں سمجھتا ہوں اسے فوری طور پر ہسپتال میں ٹرانسفر کرنا پڑے گا۔ کیس سیریس ہونے سے پیشتر اسے طبّی امداد دینی ضروری ہے۔'' ڈاکٹر سین بیگ کو بند کرنے لگا۔

سوپر کا چہرہ اُتر گیا۔ پھانسی کا حکم سنانے کے سلسلے میں ہونے والی دیر اُسے کھٹک رہی تھی۔

''آل رائٹ ڈاکٹر...... اپنی رپورٹ اور اسٹریچر بھیج دیں۔''

''اوکے سر!'' کہہ کر ڈاکٹر جانے لگا۔ میکلین صاحب کی ہدایت اُس کی پشت سے ٹکرائی۔ ''ڈاکٹر! میں قیدی کی چوکیداری کا سخت انتظام کرتا ہوں۔ مگر آپ بھی چوکنے رہیں۔ کوئی ایسی دوا اس کے ہاتھ نہ لگے جس سے......''

ڈاکٹر نے سر گھما کر اثبات میں گردن ہلائی۔ ''ڈونٹ وری سر......!''

جگت کام کرنے کے بہانے کوٹھڑی میں سے سب کچھ دیکھ اور سن رہا تھا۔ سوپر اور ڈاکٹر کی انگریزی بات چیت سے وہ صرف اتنا سمجھ سکا تھا کہ گروبخش کو پھانسی دیئے جانے کا دن مقرر ہو چکا ہے۔ مگر اس وقت کی بھاگ دوڑ کسی نئے موقع کی طرف اشارہ کر رہی تھی۔ جگت کو گروبخش پر غصہ آ رہا تھا۔ فرار ہونے کی ترکیب کے سلسلے میں بھوک ہڑتال شروع کر دی۔ اور اب وہ خود اپنے جال میں پھنس گیا۔

جیل کا اسٹریچر لے کر دو سفید پوش وارڈر آئے۔ جگت کو خوف سا محسوس ہوا۔ کیا گروبخش کو یہاں سے لے جا رہے ہیں؟ گھبرا دینے والی اس کالی کوٹھڑی میں چند دنوں کا ساتھ ملا تھا وہ بھی چھن گیا۔ مگر وہ لوگ اسے کہاں لے جا رہے ہیں؟

''ذرا سنبھل کے۔'' سوپر وارڈروں سے کہہ رہا تھا۔ اب جگت سے رہا نہیں گیا۔ چکی پیسنا بند کر کے دروازے کی سلاخیں دونوں ہاتھوں سے تھام کر فکرمندانہ نظروں سے باہر کی جانب دیکھنے لگا۔ اسٹریچر کا وزن اُٹھا کر ایک وارڈر باہر نکلتا نظر آیا۔ جگت کی ہتھیلی پسینے سے بھیگ گئی۔ اُس نے آنکھیں پھیلا کر دیکھا۔ گروبخش کو کمبل اوڑھایا ہوا تھا۔

''کیا ایک بار اس کا چہرہ دیکھنے کو نہیں ملے گا؟'' جگت کا دل ایک بار بھڑک اُٹھا۔ اسٹریچر میں پڑا ہوا جسم شانے تک کمبل میں لپٹا ہوا تھا۔ اُسی لمحے گروبخش کا چہرہ نظر آیا۔ اُسے دیکھ کر جگت کے دل میں درد ہونے لگا۔ پچکے ہوئے جبڑے، اندر دھنسی ہوئی آنکھیں، لبوں سے ٹپکتی ہوئی چکناہٹ...... جگت کو چیخنے کی خواہش ہوئی مگر اسی لمحے اسٹریچر کو لئے ہوئے وارڈر آگے بڑھ گئے اور اس ایک پل میں گروبخش نے ایک آنکھ کھول کر جگت کی جانب دیکھا، پھر آنکھ بند کر لی۔ جگت نے یہ بھی دیکھا کہ گروبخش کے لبوں پر ہلکی سی مسکراہٹ تھی۔ اسٹریچر کے پیچھے چلتے ہوئے سوپر کے جوتوں کی آواز بند ہوئی۔ اُسی لمحے اُس کے ذہن میں چمک سی پیدا ہوئی۔ کیا گروبخش بیہوش بن گیا تھا؟ اُس کی ترکیب کا پہلا حصہ پورا ہونے پر اُس کے لبوں پر نظر آنے والی مسکراہٹ فتح کی خوشی تھی......؟ جگت کے ذہن پر اُلجھن سوار ہو گئی۔ گروبخش کو یہاں سے لے گئے۔ اس کا غم کیا جائے یا خوشی منائی جائے......؟

O

جیل کی تیس فٹ بلند دیوار کے پیچھے ہی ہسپتال تھا۔ ویسے تو جیل کے صدر دروازے سے



ہسپتال میں آنے جانے کا راستہ تھا مگر ایمرجنسی کے لئے دیوار میں ایک دروازہ رکھا گیا تھا۔ گروبخش کو اُس دروازے سے لے جایا گیا۔ سوپر میکلین، گروبخش کی بگڑی ہوئی حالت کو ممکن حد تک پوشیدہ رکھنا چاہتا تھا حالانکہ بھوک ہڑتال پر اُترے ہوئے قیدی کو ہسپتال میں لے جانے کا یہ نیا واقعہ نہیں تھا۔ پھر بھی سوپر صاحب اتنی رازداری برت رہا تھا۔ کیا کچھ اچانک ہونے والا ہے؟ یہ سوال اُس کے ذہن میں کھٹک رہا تھا۔ ڈاکٹر سین نے اس خاص مریض کے لئے ہسپتال میں کونے والا کمرہ خالی کرا لیا تھا۔ ہوا اور روشنی کے لئے ایک سلاخوں والی کھڑکی بھی اسی کمرے میں تھی اور اس پر نظر رکھنے کے لئے شیشے کا دروازہ تھا۔ ڈاکٹر سین نے فوراً مریض کا علاج شروع کر دیا۔

گلوکوز چڑھانے کے لئے گروبخش کی ہتھکڑی نکال دی گئی۔ حرکت نہ کر سکے، اس لئے انجکشن دیا گیا۔ مریض کے بیڈ کے برابر ایک نرس بٹھائی گئی اور دروازے کے باہر دو مسلح سپاہیوں کا پہرہ لگا دیا گیا۔ گلوکوز کے پانی کی دوسری بوتل خالی ہونے تک شام ہو چکی تھی۔ ڈاکٹر سین نے نرس کو ہدایت دی تھی کہ دو بوتلیں خالی ہونے کے بعد مجھے مطلع کرنا۔ نرس نے رسٹ واچ میں دیکھا، ساڑھے چھ بج چکے تھے۔ نصف گھنٹے بعد اُس کی ڈیوٹی ختم ہونی تھی۔ کلائی کی نبض سے سوئی نکال لی گئی۔ اُس وقت مریض کے لبوں سے کراہ نکل گئی۔ نرس کی پشت دروازے کی سمت تھی۔ نرس مریض کے سر کی جانب کھڑی ہو کر اُس کے بالوں میں اُنگلیاں پھیرنے لگی۔ پھر نرم لہجے میں بولی۔ ''گرو......!''

مریض کی پلکیں حرکت کرنے لگیں۔ لہٰذا وہ سر جھکا کر اُس کے کان میں بولی۔ ''طوفان۔''

جادوئی اثر ہوا۔ گروبخش کی آنکھیں فوراً کھل گئیں۔ دو چار بار اُس نے آنکھیں جھپک کر دیکھا۔ نرس کا دُھندلا چہرہ اب صاف نظر آنے لگا۔ پھولوں کی پتیوں کی طرح گروبخش کے لب کھلے۔ ''سونیا!'' چار آنکھیں ملیں۔ نظروں کے تار بن گئے۔ دل کی ٹک ٹک زور کرنے لگی۔ پانچ سات لمحوں کی خاموشی نے بہت کچھ کہہ دیا۔ تب گروبخش نے سونیا کی زلفوں کی طرف دیکھا اور اُس کی نظریں سونیا کے اُبھرے ہوئے سینے پر لٹکتے ہوئے کراس پر جم گئیں۔ سونیا، گروبخش کا مطلب سمجھ کر مسکرائی۔ ''میں ماریا بن گئی ہوں۔ یہاں تک پہنچنا ضروری تھا۔'' نرس ایک لمحہ کے لئے رُک گئی۔ پھر عقب میں دیکھ کر اُس نے مزید کہا۔ ''تم ہوش میں آ گئے، اس کی اطلاع کرنے جا رہی ہوں۔ پھر میری ڈیوٹی ختم ہو جائے گی۔''

ہلکے ہاتھوں سے گروبخش کی پلکیں بند کر کے نرس باہر چلی گئی۔ پھر پہرہ دیتے ہوئے سپاہیوں کو سنانے کے لئے بڑبڑائی۔ ''مریض ہوش میں آ رہا ہے۔ میں ڈاکٹر کو اطلاع دینے جا رہی ہوں۔''

سپاہی اٹینشن ہو گئے۔ ڈاکٹر سین کے آنے کے بعد گروبخش نے آنکھیں کھول دیں۔ ''میں کہاں ہوں؟ مجھے یہاں کیوں لایا گیا؟'' وہ بڑبڑایا۔

ڈاکٹر نے اُس کے سینے پر ہاتھ رکھا، پھر اسٹیتھو اسکوپ سے اُس کو جانچنے لگا۔ ''جوان! یہ جیل کا ہسپتال ہے۔ اب تم ہماری نگرانی میں ہو۔'' پھر نبض پر ہاتھ رکھ کر بولا۔ ''مجھے اُمید ہے کہ یہاں تم اپنی ضد جاری نہیں رکھ سکو گے۔''

گروبخش نے ڈاکٹر کے برابر کھڑی ہوئی نرس کی جانب دیکھا مگر وہ نظر بنا کر کام میں لگ گئی۔ گروبخش نے کمزور آواز میں کہا۔ ''ڈاکٹر! اگر دوبارہ مجھے اُس کوٹھڑی میں لے جاؤ گے تو اس

صورت میں میری ضد جاری رہے گی۔" ڈاکٹر کے پاس اُس کی بات کا جواب نہیں تھا۔ یہ اُس کے بس سے باہر کی بات تھی۔ اسی لمحے سوپر کے قدموں کی آہٹ سنائی دی۔ اُس کے ہاتھ میں کاغذات نظر آرہے تھے۔ گروبخش کو ہوش میں دیکھ کر اُسے اطمینان ہوا۔

"ویل..... میں اپنا فرض پورا کرنے آیا ہوں۔" اُس نے کہا۔ مگر گروبخش کو اس کی پرواہ نہ تھی۔ سوپر نے کاغذ پھیلا کر پھانسی کا آرڈر سنایا۔ ڈاکٹر کے چہرے پر سنجیدگی چھاگئی۔ نرس کے پیر لرزنے لگے۔ اُس کے دل کی دھڑکن بڑھ گئی۔ مگر اُس نے چہرے پر لاپرواہی کا نقاب ڈالے رکھا۔ سوپر نے سوچا تھا کہ پھانسی کا حکم سنتے ہی قیدی چیخ مارے گا، ہاتھ پیر اُچھالے گا۔ کم از کم آہ ضرور بھرے گا۔ مگر اس کی بجائے گروبخش کے لبوں پر مسکراہٹ دوڑ گئی۔ تب سوپر کو سخت دھچکا لگا۔ حب الوطنی کے مضبوط جذبے نے اس جوان کو موت کے مقابلے میں کتنا بے خوف بنا دیا تھا۔

سات بج گئے۔ رات کی ڈیوٹی والی نرس کمرے میں داخل ہوئی، تب ڈاکٹر سین نے سونیا سے کہا۔ "مس ماریا! تم اب جا سکتی ہو۔"

تھینک یو ڈاکٹر!" کہہ کر ماریا نے قدم بڑھائے۔ جاتے وقت ایک نظر گروبخش پر ڈالی۔ گروبخش نے آنکھیں بند کرلیں اور سونیا کے سینڈلوں کی دُور ہوتی ہوئی آواز سننے لگا۔ پھانسی کی خبر سے سونیا کے معصوم دل میں محسوس کیے گئے صدمے کی لرزتی ہوئی آواز وہ سینڈل کی آہٹ میں محسوس کر رہا تھا۔ محبت انسان کو کیسی کیسی قربانیاں دینے کا عزم بخشتی ہے؟ چار سال پہلے سونیا لاہور کے کالج میں انٹر سائنس کی طالبہ تھی۔ اُس وقت اُس نے پہلی بار گروبخش کو دیکھا۔ دُبلا سا، اُونچا قد، آنکھوں میں بے چینی، آواز میں درد بھری مٹھاس۔ سونیا کے دل میں گروبخش نے مقام حاصل کرلیا۔

گروبخش نے پوچھا۔ "سونی! میں سکھ تم ہندو۔ بزرگ ہمارے پیار کو نہیں مانیں گے۔"

تب سونیا کے چہرے پر عزم جھلکنے لگا۔ "مجھے اس کی پرواہ نہیں۔ میری ڈاکٹر بننے کی خواہش ہے۔ تب تک ہمیں صبر کرنا پڑے گا۔" اُس نے مضبوط لہجے میں کہا۔

چھ ماہ کے دوران ہی اچانک ایک نیا موڑ آگیا۔ گرو نے کالج آنا بند کر دیا۔ وہ انقلابیوں کی ٹولی میں شامل ہوگیا۔ "سونی! میری راہ بدل گئی ہے۔ اب دیش کی آزادی تک ہمیں ملن کا انتظار کرنا پڑے گا۔"

چار سال بیت گئے۔ سونیا میڈیکل کالج کے تیسرے سال میں پہنچ گئی۔ سرمایہ دار باپ نے اُسے دہلی سے لاہور تعلیم کی غرض سے بھیجا تھا اور وہ ہاسٹل میں رہتی تھی۔ لہٰذا گروبخش کی انڈرگراؤنڈ سرگرمیوں میں ساتھ دینے لگی۔ انقلابی زخمی ہوتے یا بیمار ہوتے اُن کا علاج کرتی۔ اس کی وجہ سے دوسری چار لڑکیاں بھی اسی خطرناک مہم میں شامل ہوگئی تھیں۔ مگر پولیس کمشنر پر بم پھینکتے ہوئے گروبخش گرفتار ہوگیا۔ تب سونیا نے محسوس کیا کہ اُس کے پیار کے سپنے چور چور ہوگئے۔ اُس نے فیصلہ کرلیا کہ گرو کو دی جانے والی پھانسی دیکھنے کے لئے وہ زندہ نہیں رہے گی۔ جب مرنا ہی ہے تو ایک بار آخری کوشش کیوں نہ کرلی جائے؟ جس دن گروبخش جیل میں داخل کیا گیا سونیا بھی اُسی دن مس ماریا بن کر جیل کے ہسپتال میں داخل ہوگئی۔ کرسچین نرس بننے کی غرض سے گروبخش کے من پسند لمبے سیاہ ریشمی بالوں کو کاٹ دیا۔ گلے میں کراس پہن لیا۔ گروبخش کے ساتھیوں نے لاہور کے



کرسچین چرچ کے بڑے پادری کا سفارشی خط جعلی دستخطوں کے ذریعے بنایا۔ چرچ کی جانب سے جیل کے ہسپتال میں خدمت کی غرض سے اکثر لڑکیاں بھیجی جاتی تھیں۔ سازش پر عمل کرنے کا پیغام گروبخش تک اُس کے سیل میں کس طرح پہنچایا گیا یہ بات اب تک راز میں رہی ہے مگر تیسرے دن گروبخش نے منصوبے کے تحت بھوک ہڑتال شروع کر دی۔ اُس وقت سے سونیا جیل کے ہسپتال میں اُس کی آمد کی منتظر تھی۔ چار پانچ دن سے اُس کے کام کو دیکھ کر ڈاکٹر سین خوش ہوگیا۔ "مس ماریا! تم نرس سے زیادہ ڈاکٹر بننے کے لائق ہو۔" سین نے کہا۔ سونیا کو ڈر لگا کہ کہیں یہ ادھیڑ عمر ڈاکٹر اُس سے محبت شروع نہ کر دے۔

O

سمجھ میں نہ آنے والی بے چینی نے جگت کو گھیر لیا۔ گروبخش کے متعلق معلوم کرنے کی غرض سے اُس نے دوپہر سے شام تک تین چار بار مختلف طریقوں سے کوشش کی۔ اُسے گردو پیش کی فکر ستا رہی تھی، یہ کسی کو محسوس نہیں ہونے دینا چاہتا تھا۔ "وہ انقلابی بچہ ابھی زندہ ہے؟" اُس نے سنتری سے پوچھا مگر سنتری نے لاپرواہی سے کہا۔ "بھوک ہڑتال پر اُترے ہوئے قیدیوں کی بیس پچیس دن تک زندہ رہنے کی مثالیں موجود ہیں۔ تو سوا ٹھاون کو تو ابھی پانچواں دن ہے۔" روٹی دینے کے لئے آئے ہوئے میٹ سے جگت نے طنزیہ لہجے میں کہا۔ "اب تو باورچی کو ایک قیدی کے لئے کم پکانا پڑتا ہوگا اُس کی بھوک ہڑتال کی وجہ سے۔" جیل میں بیٹھا ہوا یہ ڈاکو کیسے عجیب خیالات رکھتا ہے یہ سوچ کر میٹ مسکرایا۔ "ارے بھائی! یہاں تو روز پانچ دس بھرتی ہو کر آتے ہیں۔ ایک قیدی کی بھوک ہڑتال سے کھانا کم نہیں ہو جاتا۔"

"مگر تمہارا کیا خیال ہے وہ زندہ رہے گا؟" جگت سے پوچھے بغیر نہ رہا گیا۔ اُسے عجیب سا جواب ملا۔ "زندہ کتنے دن رہے گا؟ بارہویں دن اُسے مرنا ہے۔ کھا پی کر پھانسی چڑھا ہوتا تو رُوح کو تسکین ملتی۔" یہ سن کر جگت کا دل بیٹھنے لگا۔ کھانے کی روٹی اُس نے ایک کونے میں رکھ دی۔ گروبخش کا ایک جملہ اندھیری کوٹھڑی میں گونجنے لگا..... "یہ تو فرار ہونے کی ترکیب ہے۔ تمہارے بھی کام آئے گی....." "نہیں نہیں..... گروبخش! تم نے جلدی کر دی۔ مجھے اشارہ کرتے تو میں تمہیں راستہ بتاتا۔ دوست! تم اکیلے جیل کے سخت انتظام سے کیسے فرار ہوسکو گے.....؟

جیل کے برابر ہی آفیسروں کے کوارٹر تھے۔ ڈاکٹر سین برآمدے میں آرام کرسی پر لیٹا ہوا تھا۔ مس ماریا اُس کے ذہن سے محو نہیں ہو رہی تھی۔ پانچ چھ دن کے ساتھ نے اس خوبصورت لڑکی کی تصویر بیس سال سے خالی پڑے ہوئے دل پر نقش کر دی تھی۔ اُس پر محبت کی بارش کرنے کو ڈاکٹر کا دل چاہنے لگا۔ حسین ہونے کے باوجود غرور نہ ہو، الفاظ میں امرت ٹپک رہا ہو، کرسچین ہونے کے باوجود حرکات ہندوستانی ہونے کی وجہ سے ڈاکٹر کے دل میں اُس نے گھر کرلیا تھا۔ ڈاکٹر سوچ رہا تھا۔ "شاید اُس کی ماں ہندوستانی ہوگی اور وہ یتیم ہونے کے باعث کرسچین بنائی گئی ہوگی۔" ڈاکٹر کا تجسس بڑھ گیا..... اس لڑکی کے ماں باپ کے متعلق معلومات حاصل کرنی چاہئیں۔ چرچ کے پادری سے مل کر اس کے متعلق اطلاعات فراہم کی جائیں۔ پھر..... پھر..... ماریا کے رشتے کی بات۔"

ماریا کے متعلق خواب دیکھتے ہوئے ڈاکٹر سین آرام کرسی ہی پر سو گئے۔

جیل سے تین میل کے فاصلے پر لاہور کی گھنی آبادی والی گلی میں چار منزلہ ایک بلڈنگ۔ کمرے میں شمع کے اُجالے میں انقلابیوں کی میٹنگ ہو رہی تھی۔ سونیا کی رپورٹ سن کر سب چہروں پر اُمید کا اُجالا پھیل گیا۔ گروبخش کا سب سے قریبی ساتھی مہرا بول اُٹھا۔

"پھانسی کو بارہ دن باقی ہیں۔ ہم اُسے چار دن میں فرار کرا دیں۔ کیوں بشن؟"

بشن کچھ دیر سوچتا رہا، پھر بولا۔ "آج چوتھ ہے۔ ساتم آٹھم کے بعد آسمان کا اندھیرا منہ ثابت ہوگا۔"

"مگر سونیا کی نائٹ ڈیوٹی اتوار کو ہوگی۔" گوپال نے یاد دلایا۔ "اتوار کی صبح کرسچنوں چرچ جانا ہوتا ہے۔ لہٰذا نائٹ مل نہ سکے تو......"

"یہ اچھا ہے۔ ہم ایک ساتھ دو دھماکے کریں گے۔" مہرا پُرمسرت لہجے میں بولا۔ "مجھے اطلاع ملی ہے کہ پیر کو سحر کے وقت گورنر ٹرین میں دہلی جائیں گے۔"

سب کی آنکھیں جوش سے چمکنے لگیں۔ مہرا نے پلان سمجھایا۔ "گروبخش کو ایک اور دو کے درمیان ہسپتال سے فرار کرا کر جیپ میں لے جانا ہے۔ لاہور سٹیشن سے چار میل دُور ایک بڑا نالہ ہے۔ وہاں گورنر کی ٹرین کو اُلٹ دینا ہے۔"

دو چار لمحوں کے لئے سب کے سانس رُک گئے۔ مہرا بولا۔ "سونیا! کل صبح گروبخش کو پلان سمجھا دینا...... چار دن میں اُسے کھا پی کر طاقت جمع کرنی ہوگی۔ اتوار کو رات ایک بجے......"

اُسی لمحے ہوا کا جھونکا کمرے میں داخل ہوگیا اور شمع بجھ گئی۔ اس تیرہ اندھیرے نے سب خاموش کر دیا۔ سونیا کا دل دھڑکنے لگا۔ کیا وہ کسی اچانک انجام کا اشارہ تھا......؟

تیز قدموں سے چلتی ہوئی سونیا ہسپتال کے گیٹ میں داخل ہوئی۔ چوکیدار اب اُسے پہچاننے لگا تھا، لہٰذا پاس دکھانے کی ضرورت نہیں تھی۔ شب بیداری اور تڑپ کے باعث تھکی ہوئی آنکھیں گروبخش کا جائزہ لینے کے لئے ترس رہی تھیں۔ یہی وجہ تھی کہ وہ سات کی ڈیوٹی ہونے کے باوجود پونے سات بجے آگئی تھی۔ بلند دیوار والے بڑے گیٹ میں داخلے کے بعد لان والا میدان آتا تھا۔ میدان کے درمیان گول چھوٹا سا باغیچہ بنا ہوا تھا۔ قیدیوں کے اُگائے ہوئے پھولوں کی نرم پتیوں پر ابھی شبنم کے قطرے جھلک رہے تھے۔ صبح کی بادِ نسیم کے جھونکے سے پھولوں کو جھومتے دیکھ کر وہ رُک گئی۔ جھک کر اُس نے موگرے کے پھولوں کا ایک گچھا توڑ لیا۔ موگرے کی تازہ کنواری خوشبو اپنے سانس میں سموتی ہوئی وہ آگے بڑھنے لگی۔ برسوں کی عادت کے مطابق اُس کا ہاتھ موگرے کے پھولوں کو بالوں میں لہرانے کے لئے بڑھا مگر اُنگلیاں کٹی ہوئی لٹوں کو چھو گئیں۔ اس وقت دل کو دھچکا سا محسوس ہوا۔ وہ سونیا کی جگہ ماریا بن گئی ہے یہ حقیقت وہ لمحہ بھر کے لئے بھول گئی تھی۔ اب اُسے خیال آیا کہ اندر جلدی پہنچ جانے میں اُس کی جلد بازی ظاہر ہو جائے گی۔ اُس نے جلدی سے رسٹ واچ کے کانٹے کو پندرہ منٹ آگے بڑھا دیا۔ دوسرا دروازہ طے کر کے وہ ہسپتال کی سیڑھیاں طے کرنے لگی۔ اسی لمحے ڈاکٹر کی استقبالیہ آواز سنائی دی۔ "گڈ مارننگ ماریا......!" اور ماریا سناٹے میں آگئی۔ روز آٹھ بجے آنے والا ڈاکٹر سین آج جلدی آگیا تھا اور مس ماریا کے نام سے پکارنے کی بجائے آج صرف ماریا کہا تھا۔



اُس نے اپنی حیرت کو جلدی سے سمیٹ کر مسکرا کر جواب دیا۔ "گڈ مارننگ ڈاکٹر!" وہ پھولوں کے گچھے کو پشت پر چھپاتی ہوئی بولی۔ "آج آپ جلدی آگئے ہیں؟" ڈاکٹر کی نظریں سونیا کے سراپے کا جائزہ لے رہی تھیں۔ اُس کے ہاتھ میں تھامے ہوئے پھول پر نظریں ٹھہر گئیں۔ نرم مسکراہٹ کے ساتھ وہ بولا۔

"ماریا! آج کچھ زیادہ خوش نظر آرہی ہو۔ پھول لے آئیں۔"

"اوہ......!" سونیا نے بے نیازی سے کہا۔ "میں تو بھول گئی تھی۔ آپ کے لئے یہاں کے باغیچے سے توڑ کر لا رہی تھی۔" یہ کہہ کر اُس نے پھولوں والا ہاتھ بڑھایا۔

ڈاکٹر نے تھینکس کہہ کر سونیا کی مرمریں اُنگلیاں دباتے ہوئے پھولوں کا گچھا لے لیا۔ شباب کی تازگی اور جوش بھرے لمس سے ڈاکٹر کی نسوں کا ٹھنڈا خون تیزی سے گردش کرنے لگا۔ سونیا نے خفت سے ہاتھ کھینچ کر نظریں جھکا لیں۔ ڈاکٹر کو اس حرکت میں کنواری شرم دکھائی دی۔ اُس نے لمبی سانس لے کر پھولوں کو سونگھا۔ "آہاہا...... کیسی میٹھی خوشبو ہے۔ جیسے تیرا دل سونگھ رہا ہوں، ایسا محسوس ہو رہا ہے۔" وہ کسی اناڑی شاعر کی طرح بڑبڑایا۔ سونیا نے کھسکنے کے لئے رسٹ واچ کی طرف دیکھا۔

"اچھا سر! میں جا رہی ہوں۔ وقت ہوگیا۔ مس گارائی کو فارغ کروں۔" اور وہ تیزی سے اندر جانے لگی۔

"ڈونٹ بی فارمل ماریا!" اُس کے کانوں سے ڈاکٹر کا جملہ ٹکرایا۔ "سر نہیں، سین کہو مجھے۔"

ڈاکٹر کی بات کو سنی ان سنی کرتی ہوئی وہ جلدی سے غائب ہوگئی۔ گروبخش کے کمرے کا دروازہ ادھ کھلا تھا۔ باہر بیٹھے ہوئے پہریدار جمائیاں لے رہے تھے۔ سونیا کو دیکھ کر ان کی آنکھوں کی چمک تیز ہوگئی۔ فراک پہنے ہوئے لڑکی کے ڈھلے ہوئے پیروں کی گول اور حسین پنڈلیاں دیکھتے ہوئے دونوں نے ایک دوسرے کی جانب دیکھا۔ سونیا سر سراتی ہوئی اندر چلی گئی۔

گروبخش کے بیڈ سے کچھ دُور دیوار کے سہارے سٹول پر بیٹھی ہوئی مس گارائی نے سونیا کے قدموں کی آہٹ سن کر سر اُٹھایا۔ "اوہ...... آگئیں؟" کتاب بند کرتی ہوئی وہ کھڑی ہوگئی۔ سونیا کی بے چین نظریں گروبخش پر جم گئیں مگر فوراً ہی گارائی کے خیال سے وہ ہوشیار ہوگئی۔

"مریض کیسا ہے؟" اُس نے عام انداز میں پوچھا۔

"ذرا بھی تکلیف نہیں دی۔ ساری رات سوتا رہا ہے۔" یہ کہہ کر گارائی نے کتاب دکھائی۔ "لہٰذا یہ جاسوسی کہانی پڑھ کر وقت پاس کر رہی تھی۔ بدمعاشوں کی قید میں پھنسا ہوا جاسوس فرار کے لئے پلان بنا رہا تھا۔ یہ پڑھ رہی تھی کہ تم آگئیں۔" کتاب کو بغل میں دباتی ہوئی وہ بولی۔ "اب گھر جا کر پڑھوں گی تب تسلی ہوگی۔ دیکھیں جاسوس کس طرح فرار ہوتا ہے؟" یہ سن کر سونیا کا چہرہ اُتر گیا۔

"اچھی بات ہے پڑھ کر کل بتانا کہ آخر میں کیا ہوا؟" اُس نے ایسے ہی کہا۔

"نہیں بھئی......! جاسوسی کہانی کا انجام کہہ دینا اچھا نہیں۔ تمہیں دلچسپی ہو تو کل کتاب لا دوں گی۔ تم پڑھ لینا۔"

"ارے باپ رے......" سونیا خوفزدہ انداز میں بولی۔ "مجھے ایسی کہانیاں پڑھتے ہوئے خوف

محسوس ہوتا ہے۔"

"ڈرپوک لڑکی۔" کا خطاب دے کر گارائی روانہ ہو گئی۔ سونیا نے اطمینان کی سانس لی۔ دروازے پر بیٹھے ہوئے پہریداروں کو دیکھا، پھر گردبخش کے بیڈ کے قریب سرک آئی۔ موگرے کے پھولوں سے گردبخش کے رُخسار تھپتھپا کر اُسے جگانے کا منصوبہ بنایا تھا وہ تو ڈاکٹر مین نے خراب کر دیا لہٰذا یہ کام اُنگلیوں کے سپرد کیا۔ نرم لمس سے گردبخش کے لب مسکرا دیئے۔ پھولوں کی پتیوں پر چمکتی ہوئی شبنم کی طرح اُس کے پتلے لب روشن تھے۔ سونیا کو وہ لب چوم لینے کی خواہش ہوئی مگر ماریا کے تجسس نے اُسے روک لیا۔ ایک غلط قدم سارا پلان ختم کر دے گا۔ اُس کو خوف محسوس ہوا۔

"ڈرپوک لڑکی آ گئی؟" گردبخش نے پلکیں جھپکاتے ہوئے کہا۔ سونیا چہک اُٹھی۔ وہ لاڈ کرتی ہوئی بولی۔

"اچھا..... سونے کی اداکاری کرتے ہوئے جاسوس کی طرح مس گارائی کے ساتھ میری بات چیت سن رہے تھے؟"

"گارائی نے تم سے غلط کہا کہ میں ساری رات گہری نیند سویا تھا۔"

"پھر.....؟" اُس نے اطراف میں نظریں گھماتے ہوئے پوچھا۔

"نصف شب سوچ کر اور باقی نصف شب پیار کرتے ہوئے گزار دی۔" گردبخش نے ہنستے ہوئے کہا۔ "گارائی کے ساتھ نہیں، بلکہ خواب میں تمہارے ساتھ رات بسر کر دی۔"

یوں تو سونیا نے بھی اسی حالت میں رات گزاری تھی، پھر بھی گردبخش کی بات نے اُسے کپکپا دیا۔ حالات آخری چار سالوں سے اُن کے درمیان دیوار بنا رہے تھے۔ دن بدن فرض کی دیوار بلند تر ہو رہی تھی۔ جیل کی دیواروں سے بھی زیادہ بلند اور مضبوط۔

"چپ کیوں ہو گئیں سونیا.....؟" گردبخش نے اُسے خیالات سے بیدار کر دیا۔ سونیا نے چونک کر گھڑی دیکھی۔ ڈاکٹر کے راؤنڈ کا وقت ہو گیا تھا۔ "وہ اچانک آ جائے گا۔ لہٰذا ہم اشارے سے بات کریں گے۔ میرا دل دھڑک رہا ہے۔" اُس نے کہا، پھر کام کرنے کی اداکاری کرتے ہوئے کہا۔ "اتوار تک سب ٹھیک کر لینا ہے۔"

"پلان مکمل ہو گیا ہے؟" گردبخش کی آواز بدل گئی۔ نرمی کی جگہ سختی آ گئی۔ "مجھے مختصر بتا دے۔ تاکہ میں سوچ سکوں۔"

"ابھی نہیں....." سونیا نے ہاتھ اُٹھا کر کہا۔ "پہریداروں کی ڈیوٹی بدلنے کے بعد پھر بات کریں گے۔ اُنہیں شک ہو جائے گا۔" اور سونیا مریض کو چیک کرنے کے لئے سامان لینے کمرے سے باہر چلی گئی۔ ڈاکٹر مین اُسی کا انتظار کر رہے تھے۔ صبح سے ایک سنجیدہ بات پوچھنے کے متعلق اُن کے ذہن میں کشمکش سی ہو رہی تھی۔ دل مضبوط کر کے وہ کہنا چاہتا تھا اسی لمحے جیل سپرنٹنڈنٹ میکلین اپنے خاص قیدی گردبخش کی حالت معلوم کرنے آ گیا اور ڈاکٹر کے ذہن میں گھومتی ہوئی بات ذہن میں رہ گئی۔

"ڈاکٹر اس کا پروگریس کیسا ہے؟" سوپر نے سوال کیا۔



"ویری فائن.....!" ڈاکٹر مین اپنے علاج کی تعریف کرتا ہوا بولا۔ "چوبیس گھنٹے میں تمہارا قیدی بیٹھنے لگے گا۔"

"اسے کب خوراک دیا جائے گا؟" سوپر نے دوسرا سوال کیا۔

"فی الحال تو اسے انجیکٹ دیا جا رہا ہے۔" ڈاکٹر لمحہ بھر رُک کر بولا۔ "ہاں صاحب! یہ بار بار کہہ رہا ہے کہ اگر مجھے پھر اُسی کوٹھڑی میں بند کیا گیا تو اس صورت میں خوراک نہیں لوں گا۔ اس کا یقین ہو جانے پر وہ خوراک لے گا، ضد کر رہا ہے۔" ڈاکٹر نے بتایا۔

"اسے صحت مند ہونے میں کتنا وقت لگے گا؟"

"اگر اسے خوراک ملے تو چار پانچ دن میں چلنے لگے گا۔" پھر بغیر پوچھے پُرمسرت لہجہ میں ڈاکٹر نے کہا۔ "سر آپ فکر نہ کریں۔ پھانسی کے دن سے پہلے میں اسے "میڈیکل فٹ" کا سرٹیفکیٹ دے سکوں گا۔"

ڈاکٹر کی یہ ہوشیاری میکلین کو کھٹکی مگر انگریزوں کی تہذیب کے زیرِ اثر مسکرا کر اُس نے کہا۔ "ڈاکٹر! تم میری طرف سے اسے یقین دلاؤ کہ اسے آخر تک ہسپتال میں رکھا جائے گا۔ تمام سہولتیں دیں گے۔" اتنا کہہ کر وہ واپس لوٹ گیا۔

سوپر کی پُراسرار بات اور حرکت نے ڈاکٹر کے ذہن کو سوچ اور اُلجھن میں گرفتار کر لیا۔ ایسا سخت آدمی اچانک اتنی نرمی اختیار کرے ضرور اس میں کوئی اسرار ہے۔

اُسی لمحے میکلین اپنے جیل کے آفس میں بیٹھا اس معمہ کو حل کرنے کی کوشش کر رہا تھا۔ "وہ انقلابی ہسپتال میں رہنے کی ضد کیوں کر رہا ہے؟ ضرور اس کی کوئی چال ہو گی۔" وہ سوچنے لگا۔ پھر اپنی عقلمندی پر خوش ہوتا ہوا بڑبڑایا۔ "مگر کوئی فکر نہیں۔ ڈاکٹر کے یقین دلانے پر وہ جلد اچھا ہو جائے گا۔ اس کے فوراً بعد اچانک ہی اسے جیل میں ٹرانسفر کر دوں گا۔ پھانسی کا قیدی زیادہ تر آخری دن نروس ہوتا ہے۔ اس کی ہمت ٹوٹ جاتی ہے اور وہ انہی لمحات میں خودکشی کی کوشش کرتا ہے۔ مگر میں اس انقلابی بچے کو ایسا موقع ہی نہیں دوں گا۔ بیٹے! ہم انگریز ایسے احمق نہیں۔ ورنہ تم لوگوں پر اتنا عرصہ حکومت کس طرح کر سکتے تھے؟

○

جگت بھی چکی پیستا ہوا گردبخش کے خیالات میں گم تھا۔ آج صبح گیہوں لانے والے جمعدار نے کہا تھا۔ "اب تمہارا کام آدھا کر دیا گیا ہے۔ صاحب تم سے بہت خوش نظر آ رہے ہیں۔ وہ کہہ رہے تھے اس انقلابی سے ڈاکو اچھا جو ذرا بھی گڑبڑ نہیں کرتا۔" مگر جگت کو سوپر صاحب کی بات سن کر خوشی نہیں ہوئی۔ وقت آنے پر وہ بھی اپنا چمتکار بتانا نہیں بھولے گا۔ تب اُس کی سمجھ میں آئے گا کہ ڈاکو کی گڑبڑ تمہارے جیسے انگریز کو پسینہ لا سکتی ہے۔ فی الحال اُسے گردبخش کی فکر ستا رہی تھی۔ جیل ہسپتال کے متعلق کچھ معلومات فراہم ہونے پر وہ گردبخش کے فرار کی ترکیب سمجھ سکتا تھا۔ مگر کس سے پوچھا جائے؟ کس طرح پوچھا جائے؟ بہت زیادہ تجسس کی صورت میں مشکوک ہو جانے کا اندیشہ تھا کہ گردبخش نے ہسپتال سے فرار ہونے کے لئے یہ داؤ لگایا ہے۔ گردبخش کی فکر اُس کے ذہن کو سکون نہیں دے رہی تھی۔ چکی پیسنے میں دل نہیں لگ رہا تھا۔

سنتری اودھم سنگھ باہر کھڑا قیدی کی بے چینی دیکھ رہا تھا۔ "ارے تو ہو سا ٹھ! چکی میں دانے ڈالے بغیر چلا رہے ہو۔ ذہن کہاں لگا ہوا ہے؟" جگت چونک گیا۔ سر گھما کر دیکھا۔ اودھم سنگھ کے بزرگ چہرے کی جھریاں مسکرا رہی تھیں۔ "کیوں...... گھر یاد آ رہا ہے جگا؟" قیدی کو نام سے پکارنے پر پابندی کے باوجود سنتری کے لہجے میں اپنائیت تھی۔ پیشانی کا پسینہ خشک کرتا ہوا جگا سیل کے دروازے پر آ گیا۔

"چاچا! تمہارے جیل خانے نے پیسنے کی ایسی عادت ڈال دی ہے کہ دانے ختم ہونے کے باوجود ہوش نہیں رہا۔"

"ارے ہاں...... مجھے پتہ چلا کہ تمہارا کام نصف کر دیا گیا ہے جو تم نے فوراً ختم کر لیا۔"

"یہی تو مصیبت ہے چاچا......" جگت نے سنتری کو اعتماد میں لیتے ہوئے کہا۔ "اب وقت کس طرح کٹے گا؟ البتہ تم دو گھڑی باتیں کرنے میں میرا ساتھ دو تو وقت بھی کٹ جائے گا۔"

اودھم سنگھ بھی جیسے اس وقت کا منتظر تھا۔ بولا۔ "جگا! سچ بات تو یہ ہے کہ دو تین دن سے میں تم سے کچھ پوچھنا چاہتا تھا۔" جگت کا دل دھڑکنے لگا...... وہ کیا پوچھے گا؟......

"گھر پر لڑکا روز کہتا ہے کہ بابو! آپ جگا ڈاکو کا پہرہ دیتے ہیں پھر مجھے اُس کی بہادری کی کہانی کیوں نہیں سناتے؟ لڑکا اپنے سکول کے بچوں سے فخریہ کہتا ہے کہ میرے باپو جیل میں جگا کا پہرا دیتے ہیں۔"

جگت خوش ہو گیا۔ جیل کے سنتری کا لڑکا اُس کے نام پر فخر کرتا ہے کیسا عجیب لیکن اچھا محسوس ہو رہا تھا۔ اودھم سنگھ جگا کی کہانی سننے کے لئے متجسس تھا۔ اُسے یقین ہو گیا تھا۔ لہٰذا جگا بولا۔ "چاچا! میں اکیلا بولتا رہوں اس میں لطف نہیں۔ آپ نے بھی بیس سال جیل میں چوکیداری کی ہے۔ آپ کے پاس بھی بہت کہانیاں ہوں گی۔"

"مگر بھائی! میری باتوں میں مار دھاڑ کی گرمی نہیں ہو گی۔"

"کیوں نہ ہو گی؟ یہاں ہر قسم کے قیدی آتے ہیں۔" جگا نے کہا۔ پھر کچھ دیر رُک کر بولا۔ "سب لوگوں نے جیل پوری نہیں کاٹی ہو گی۔ کوئی ضرور جیل توڑ کر بھاگنے کی کوشش کر چکا ہو گا۔"

دوسری سچویشن میں قیدی کا یہ تجسس اودھم سنگھ کو چونکا دیتا مگر جگا کے کارنامے سننے کی ہوس میں اُسے شک محسوس نہیں ہوا۔ وہ یاد کرتا ہوا بولا۔ "ہاں...... کچھ ایسے واقعے ہوئے ہیں۔ ابھی چھ ماہ پہلے کی بات ہے۔ چار سال کی قید پر آیا ہوا جوان جیل کے باغیچے میں کام کرتا ہوا فرار ہو گیا، ساتھ ہی بیچارے ہسپتال کے چوکیدار کی ملازمت بھی لیتا گیا۔"

"مگر ایسا کیسے ہو گیا؟" جگا کا تجسس بڑھ گیا۔ "ہسپتال میں بھی جیل جیسا سخت انتظام ہو گا۔ وہاں سے کس طرح فرار ہو سکا؟" پھر جگت نے محسوس کیا کہ اُس نے جلد بازی کی ہے کیونکہ اودھم سنگھ ہچکچایا تھا۔ جواب کے لئے جگت کو انتظار کرنا پڑا۔

"ہسپتال سے فرار اس وقت آسان تھا اور قیدی نے بہترین ترکیب آزمائی۔ باغیچے کی گھاس لے جانے والی گاڑی میں چھپ گیا۔" سنتری کہہ رہا تھا۔ "مگر اب وہاں انتظام سخت کر دیا گیا ہے۔ دیواریں بلند کر دی ہیں۔ چھٹکارے کا ایک راستہ ہے جو ابھی آزمایا جا سکتا ہے۔"



"ہو نہیں سکتا؟" جگت کی آنکھیں چمکنے لگیں۔

"اگلے ماہ ایسا ہوا تھا۔" سنتری زیرِ لب مسکراتا ہوا بولا۔ "جیل کی طرح اُس نے دنیا سے بھی چھٹکارا پا لیا۔ بے چارے نے زہر پی لیا۔"

"اوہ......!" جگت نے آہ بھری۔ چھٹکارے کا اُس نے کیا مطلب لیا تھا؟ اُسی لمحے جیل کا ڈپٹی جیلر راؤنڈ پر آ گیا لہٰذا سنتری اٹین شن ہو کر دروازے پر ٹہلنے لگا۔

O

"جوان! تمہارا مطالبہ سپر صاحب نے منظور کر لیا ہے۔" ڈاکٹر سین نے راؤنڈ لگاتے ہوئے گروبخش کے بیڈ کے قریب جا کر کہا۔ "تمہیں آخر وقت تک اسی جگہ رکھا جائے گا۔ اب تو تم بھوک ہڑتال چھوڑ دو گے؟"

گروبخش سوچ میں ڈوب گیا۔ مگر ڈاکٹر کے عقب میں مریض کا چارٹ لے کر کھڑی ہوئی سونیا نے اشارہ کیا، لہٰذا گروبخش نے کہا۔ "اچھی بات ہے۔ میں بھوک ہڑتال ختم کر دوں گا۔"

وہ اتنی آسانی سے مان جائے گا اس کی ڈاکٹر کو اُمید نہیں تھی۔ "گڈ بوائے!" اُس نے گروبخش کا شانہ تھپتھپاتے ہوئے مسرت کا اظہار کیا۔ "ماریا! مریض کے لئے فروٹ جوس بنانے کا آرڈر دے دو۔ شام چاول دیئے جائیں۔" فتح کی مسکراہٹ لبوں پر پھیلاتا ہوا سین چلا گیا۔ پھر اُس کے الفاظ دُہراتی ہوئی سونیا بولی۔ "گڈ بوائے! ڈاکٹر صاحب تم پر بہت خوش ہے۔ جنوائی کی طرح مہمان نوازی کر رہا ہے۔" پھر آنکھیں نچاتی ہوئی بولی۔ "کیا خیال ہے، جنوائی ہو گے؟"

"سونی...... یہ قصائی کی مہمان نوازی ہے۔" پھر دانت پیس کر بولا۔ "قتل کرنے سے پہلے بکرے کو کھلا پلا کر تازہ کیا جاتا ہے۔"

"مگر اتوار کو بکرا قصائی خانے سے فرار ہو جائے گا۔ پھر بیچارے سر پکڑ کر رو دیں گے۔"

پھر دونوں خاموش ہو گئے۔ کچھ دیر بعد سونیا کو یاد آیا، اسپنج کرنے کا پانی ٹھنڈا ہو رہا تھا۔ بیڈ کی آڑ میں پارٹیشن رکھ کر پانی میں ٹیسکپن بھگو کر اسپنج کرنے میں مشغول ہو گئی۔ بھیگا ہوا کپڑا گروبخش کے جسم پر گردش کر رہا تھا مگر اس لمس سے سونیا کے دل میں گدگدی ہونے لگی۔ اپنے محبوب کی خدمت کرنے کا پہلی بار موقع ملا تھا۔ انقلابی گروپ میں شامل ہونے کے بعد گروبخش سے بہت کم ملاقاتیں ہوئی تھیں۔ کبھی کبھی سونیا مایوس ہو جاتی۔ انگریز دیش چھوڑ کر نہیں جائیں گے اور وہ اس جنم میں گروبخش سے نہیں مل سکے گی۔ پھر دل ہی دل میں بھگوان سے کہتی۔ "بھگوان! اگر ایسا ہو تو دوسرے جنم میں ادھورے ارمان پورے کرنا۔" چار سال کے بعد گروبخش کے ساتھ رہ کر چار دن کے لئے اُس کی خدمت کرنے کا موقع ملا۔ اس سے پورا فائدہ اُٹھانا چاہتی تھی۔ یہاں سے فرار کے بعد نہ جانے کب گروبخش سے ملاقات ہو گی؟ پنجاب پولیس اُس کی گرفتاری کے لئے زمین آسمان ایک کر دے گی۔ پہلے کمشنر کا قتل اور اب گورنر کے قتل کے لئے۔ سونیا کے ہاتھ رُک گئے۔ گروبخش اُسے نظر بھر کر دیکھ رہا تھا۔

"کیا سوچ رہی ہو سونی؟" پوچھنے کے باوجود وہ خاموش رہی تو کھلے سینے پر گردش کرتے ہوئے سونیا کے ہاتھ کو دبا کر کہا۔ "تمہیں محسوس نہیں ہو رہا کہ تم بہت زیادہ خطرے میں ہو؟ فرض

کرو اگر تمہاری اصلیت کا پتہ چل جائے پھر کیا ہوگا؟''

''گرو! مجھے اپنی فکر نہیں۔ میں نے مہرا سے کہہ کر خود یہ کام اپنے سر لیا ہے۔ شاید اس میں بھی قسمت کا کوئی اشارہ ہو۔ دیکھو! تمہاری خدمت کا اسی بہانے موقع مل گیا۔'' سونیا کے الفاظ میں محبت کی چاشنی تھی۔ گرو بخش محبت کے جوش کو نہیں روک سکا۔ اُس نے سونیا کا ہاتھ لبوں پر رکھ کر اُس کی اُنگلیاں چوم لیں۔ سونیا کا دل دفورِ جذبات سے دھڑکنے لگا۔ پیار کی بے خودی میں ڈوب جانے کا اُسے ڈر محسوس ہوا۔ اُس نے پھرتی سے اپنے ہاتھ ہٹا کر انجکشن شروع کر دیا۔ پارٹیشن کی آڑ میں اُسے اس سے زیادہ کام کرنا تھا۔ گرو بخش کو اتوار کی رات کا پلان سمجھا دینا تھا۔

''غور سے سننا.....'' سونیا نے کہا۔ ''میں مس ماریا کرسچین ہونے کی وجہ سے اتوار کو چرچ جاتی ہوں۔ مجھے نائٹ ڈیوٹی ملے گی۔ سردی کی اندھیری رات ہوگی۔ رات کو بارہ بجے جیلر راؤنڈ پر نکلے گا۔ چوکیدار اُس وقت تک اٹین شن رہیں گے۔ ایک بجے ہسپتال کے پہریداروں کا چائے کا وقفہ ہوتا ہے۔ تب وہ باری باری سرے والے باورچی خانے میں چائے پینے جائیں گے۔ ہم نائٹ ڈیوٹی والوں کو بھی وہیں چائے پینی ہوتی ہے۔ اتوار کی رات کی چائے روز کی طرح نہیں ہوگی۔'' سونیا سانس لینے کے لئے رُکی۔ گرو بخش غور سے سن رہا تھا۔ ''بارہ بجتے ہی میں تمہارے کمرے سے چلی جاؤں گی۔ اُس رات چائے بنانے میں تھوڑی دلچسپی لوں گی۔ مجھے چائے میں نیند لانے والا پاؤڈر ملانا ہے۔ پینے والوں پر اس کا اثر آدھے گھنٹے میں ہوگا۔ لہٰذا ڈیڑھ بجے تمہارا کام شروع ہوگا۔''

''بہت اچھے.....'' گرو بخش تحسین آمیز نظروں سے سونیا کو دیکھنے لگا۔ وہ انقلابیوں کے ساتھ رہ کر مضبوط دل والی بن چکی تھی۔ یہ سب کہتے ہوئے اُس کی آواز میں لرزش نہیں تھی۔ ''مگر سونی! کمرے سے باہر جانے کا راستہ اس کھڑکی کے ذریعے ہوگا؟ اس کی سلاخیں مجھے کھٹک رہی ہیں۔''

''یہ کام آسان ہوگا۔ کمرے میں کھلی ہوا دینے کے لئے روز صبح شام آدھا گھنٹہ کھڑکی کھولی جاتی ہے۔ کل سے میں کھڑکی بند کرتے وقت سلاخوں کے سرے میں تھوڑا تھوڑا ایسڈ چھڑکتی رہوں گی۔ درمیان کی تین سلاخیں ڈھیلی کرنی پڑیں گی۔ اتنی جگہ کافی ہوگی؟''

سونیا سنجیدہ انداز میں پوچھ رہی تھی۔ مگر گرو بخش نے مذاق میں کہا۔ ''بالکل..... میں زیادہ موٹا نہیں ہوں بھئی۔ ویسے میرا خیال ہے یہ ترکیب مہرا کے دماغ کی پیداوار ہوگی۔ اُس نے تم سے سلاخوں کے درمیان فاصلہ بھی پوچھا ہوگا؟''

سونیا نے اثبات میں سر ہلایا لہٰذا گرو بخش نے مزید کہا۔ ''میں بھی یہاں پڑا یہی اندازہ لگا رہا تھا۔ میں نے سوچا تھا دو سلاخیں کافی رہیں گی۔ اب مجھے محسوس ہو رہا ہے کہ سلامتی کی خاطر بڑا سوراخ ہونا چاہئے۔ مگر ایسڈ روز تھوڑا کیوں ڈالنا چاہئے؟''

''مہرا سے میں نے یہی سوال کیا تھا، تب پتہ چلا کہ اُس کا حساب کتنا صحیح تھا۔ اُس نے ٹھیک کہا تھا کہ سلاخیں اتنی ڈھیلی نہیں ہونی چاہئیں کہ جیل کے آدمیوں کو شک ہو جائے۔ پھر جیل کے پہریدار بھی دُور سے کھڑکی کی سلاخیں دیکھتے رہتے ہیں۔ اُنہیں آخر تک سلاخیں بھی نظر آنی چاہئیں۔ مہرا کو اندر کے متعلق اس قدر ایک ایک چپے کی خبر ہے کہ مجھے تعجب ہوتا ہے۔ میں روز یہاں آتی ہوں پھر بھی اندر کیا ہو رہا ہے اس کی اُسے مجھ سے زیادہ خبر ہے۔'' سونیا نے بتایا۔



''ہم.....'' گرو بخش پُر خیال لہجے میں بولا۔ ''باہر نکلنے کے بعد مجھے کسی پہریدار کی رائفل چھین لینی پڑے گی۔ جس کے سہارے سیدھا باہر جا سکوں گا۔''

''نہیں..... صبح ہونے تک کسی کو پتہ نہیں چلنا چاہئے کہ تم فرار ہو چکے ہو۔'' سونیا نے مضبوط لہجے میں کہا۔ گرو بخش تعجب سے اُسے دیکھنے لگا۔ سونیا کام کے بہانے پارٹیشن کے پیچھے دیکھ آئی۔ باہر پہریدار گپیں ہانک رہے تھے۔ پھر گرو بخش کے قریب آ کر سرگوشیانہ لہجے میں بولی۔

''پیر کو سحر کے وقت گورنر سپیشل ٹرین سے دہلی جا رہا ہے۔ وہاں دھماکہ کر کے ہمیں پورے ہندوستان کو نیند سے بیدار کرنا ہے۔''

گرو بخش بیٹھ گیا۔ اُس کی آنکھوں میں شعلے دہکنے لگے۔ گورنر کو ختم کرنے کی خواہش اُسے پوری ہوتی نظر آئی۔ ''شاباش مہرا! تم نے غضب کا پلان بنایا ہے۔''

مگر سونیا کو بنیادی بات کہنی باقی تھی۔ ''یہی وجہ ہے کہ تمہارے لئے جیل کی دیوار پھاندنے کا انتظام کیا گیا ہے۔ اس کا پورا نقشہ تمہیں سنیچر کی صبح ایک لفافے میں میرے پاس سے مل جائے گا۔ اسے ذہن میں بٹھا کر کاغذ پانی میں ڈبو کر اسے صاف کر دو گے۔''

''اس کی فکر نہ کرو..... ضرورت پڑنے پر میں کاغذ کھا بھی سکتا ہوں۔'' گرو بخش کے جسم میں پھرتی آ گئی۔ مگر سونیا نے اُس کا شانہ دبا کر لٹا دیا۔ ''اور گرو بخش! تمہیں اتوار تک جسم میں کمزوری کی اداکاری جاری رکھنی چاہئے۔''

''دوسرا کوئی حکم.....؟'' گرو بخش نے مزاحاً پوچھا۔

''ہاں..... جیل کی دیوار کے اُوپر پہنچ کر تم نیچے اُترنے سے پہلے شمالی سمت میں ساتھیوں کے سگنل پر نظر رکھنا نہ بھولنا۔'' سونیا نے کہا۔

''سگنل؟ کس بات کا سگنل؟''

''نصف شب میں روشنی کی چمک..... نصف فرلانگ کے فاصلے پر گھنے درخت پر سے سبز روشنی چمکے گی۔ یہ سلامتی کا اشارہ ہوگا۔ وہ لوگ وہاں جیپ میں تمہارا انتظار کریں گے۔ جیپ وہاں سے ریلوے لائن کی سڑک پر غائب ہو جائے گی۔'' سونیا ایک ہی سانس میں بولی۔

''اور پھر بم کا دھماکہ.....!'' گرو بخش بولا۔ ''اب میں اتوار کی نصف شب کا انتظار کروں گا۔''

سونیا پھیکے انداز میں مسکرا کر وہاں سے چلی گئی۔

○

بدھ کو ڈاکٹر سین نے سونیا سے کچھ کہنے کی ہمت پیدا کر لی۔ ''ماریا! اتوار کو تم کیا کرو گی؟'' تب سونیا لرز گئی۔ کیا اُسے اتوار کے پلان کا پتہ چل گیا ہے؟ ڈاکٹر نے تفصیل سے کہا۔ ''میں یہ کہہ رہا تھا کہ اتوار کو اگر تم فری ہو تو میرے ہاں کھانے کا پروگرام رکھا جائے۔ چھٹی کا دن اکیلے بور کرتا ہے۔ تم مجھے کمپنی دو گی؟''

سونیا کو فرار حاصل کرنے کے لئے کہنا پڑا۔ ''تھینکس ڈاکٹر! مگر اتوار کا پورا دن مجھے چرچ میں گزارنا پڑے گا۔ بائبل پڑھتی ہوں۔'' یہ سن کر ڈاکٹر کی مسرت بجھ گئی۔ لہٰذا سونیا نے جلدی سے کہا۔ ''مگر صاحب! پیر کو شام اگر کہیں تو ضرور آؤں گی۔ ہسپتال سے فارغ ہو کر فری رہتی ہوں۔''

"شام۔۔۔" ڈاکٹر پھر خوش ہو گیا۔ شام کا وقت ہی ایسی گفتگو کے لئے مناسب ہوتا ہے۔ اس کی اُس نے کیوں خیال نہیں کیا؟ یہ لڑکی کافی سمجھدار ہے۔ وہ بولا۔ "عمدہ...... پھر پیر کی شام کی بات پکی......"

"اوکے......" سونیا نے لہک کر کہا اور ڈاکٹر کا ذہن چار دن پہلے پیر کی شام کا متلاشی ہو گیا۔

جمعرات کو ستار ہسپتال کے کھڑکی دروازے چیک کرنے آ پہنچا۔ کمرے کی کھڑکی پر اُس نے ہتھوڑے سے دو ضربیں لگائیں، تب گروبخش کے دل پر چوٹ لگی۔ مگر ستار کے لئے یہ روز کا معمول تھا۔ اُسے کوئی غلط بات محسوس نہیں ہوئی۔

جمعہ کو کوئی خاص بات نہیں ہوئی۔ مگر سنیچر کو صبح سونیا نے آ کر گروبخش کے تکیے کے نیچے نقشے کا کاغذ سرکا دیا۔ تب فرار ہونے کے پلان کا پہلا حصہ مکمل ہو گیا۔ سونیا کا دل دھڑکنے لگا مگر اُس نے گروبخش کو محسوس نہیں ہونے دیا۔ شام جدا ہونے سے پیشتر آنکھوں کے اشاروں میں دونوں نے بات کر لی۔ "اب کل شام ہماری آخری ملاقات ہوگی۔"

اتوار کا دن گروبخش کو کافی لمبا محسوس ہونے لگا۔ بار بار وہ نقشے کو ذہن میں دُہرانے لگا۔ اب اُسے بیڈ کاٹ رہا تھا۔ کھڑکی کی سلاخیں کھٹک رہی تھیں۔ پیر کو سحر کے وقت گورنر کی ٹرین کو اُلٹ دینے کا دھماکہ ذہن میں گونجنے لگا۔

اتوار کی رات آ گئی...... سونیا نے سارا دن اُلجھن میں گزارا تھا۔ یہ بات اُس کے چہرے سے نظر آ رہی تھی۔

"سب ٹھیک ٹھاک ہے؟" گروبخش نے جلدی سے پوچھا۔

سونیا آج کم بولنے کا فیصلہ کر کے آئی تھی۔ ممکن ہے آخری لمحے کسی کو شک ہو جائے اس صورت میں بازی پلٹ جانے کا ڈر تھا۔ اکثر آخری لمحے گڑبڑ ہو جاتی ہے۔ لہٰذا مسکرا کر اشارہ کیا۔ "بالکل ٹھیک ہے۔" آدھے گھنٹے بعد گروبخش کے پاس اُسے چکر لگا جانا تھا کیونکہ اب مریض اچھا ہو چکا تھا۔

نو۔۔۔ دس...... گیارہ...... بارہ...... جیل کا گھنٹہ سردی کی رات میں گرج اُٹھا۔ سونیا آخری بار گروبخش سے ملنے کے لئے آ گئی۔ تھرمامیٹر کا پارہ گرا کر وہ گروبخش کے منہ میں رکھنے کے لئے قدرے جھکی۔ گروبخش نے ہاتھ بڑھا کر اُس کی گردن تھام لی۔ پھر آہستہ سے نیچے کھینچ لیا۔ سونیا نے گروبخش کی پیشانی پر تپتے ہوئے لب رکھ دیئے۔ آنکھ پر سے سرکتا ہوا آنسو گروبخش کے رُخسار پر گرا۔ پھولی ہوئی سانس کے ساتھ وہ بولی...... "گروبخش! سنبھلنا۔"

"تم بھی سنبھلنا سونی......!" گروبخش بھرائے ہوئے لہجے میں بولا۔ جدا ہونے کے لمحات دونوں کو جلانے لگے۔

"میں جا رہی ہوں۔" کہتی ہوئی سونیا دُور ہٹ گئی...... گروبخش کے کانوں میں اُس کے الفاظ گونجنے لگے۔

"مریض سو گیا ہے...... دروازہ بند کر دینا۔" سونیا نے جاتے ہوئے پہریداروں سے کہا۔ تھوڑی دُور جانے پر اُسے دروازہ بند ہونے کی آواز سنائی دی۔ اُس نے اطمینان کی سانس لی۔



ایک کا گھنٹہ بجنے پر باہر پہریداروں کی ہلچل سنائی دی۔ لہٰذا گروبخش بستر میں بیٹھ گیا۔ کمرے میں اندھیرا تھا۔ اُسے اپنا سانس سنائی دے رہا تھا ایسی خاموشی تھی۔ وہ آہستہ سے کھڑا ہو گیا۔ کھڑکی آہستہ سے کھول دی اور سلاخوں کے باہر دیکھنے لگا۔ گہرا اندھیرا، ٹھنڈی ہوا اور سناٹا دیکھ کر گروبخش کپکپا کر رہ گیا۔ درمیان کی سلاخ پکڑ کر زور لگایا۔ ہلکی سی آواز کے ساتھ سلاخ الگ ہو گئی۔ گروبخش کچھ دیر سانس لینے کے لئے رُکا، پھر پہریدار کے قدموں کی آہٹ سنائی دی۔ وہ چائے پی کر آ چکے تھے۔ پندرہ منٹ کے بعد گروبخش نے سلاخیں نکال دیں۔ پھر باہر سے آہٹ سنائی دی۔ اُسی لمحے ہوا سے مٹی اندر آ گئی اور اُس نے اچانک آتی ہوئی چھینک کو روکا۔ ڈیڑھ بجے وہ کھڑکی سے باہر کود گیا...... کھڑکی زمین سے دس فٹ بلند تھی۔ پیر زمین سے لگتے ہی اُس کی قمیض عقب سے کھنچ گئی۔ کپڑا اٹک گیا جس سے ہلکی آواز ہوئی۔ اُس نے زور سے جھٹکا مارا اور کپڑا کھڑکی سے الگ ہو گیا۔ اُس نے اطمینان کی سانس لی۔ خوف انسان کو کتنا نروس بنا دیتا ہے؟ پیر کی زنجیر ہلکی آواز میں کھڑکی۔ وہ سانس روک کر کھڑا رہا، پھر نیچے لیٹ کر گھاس میں پیٹ کے بل سرکنے لگا۔

سب کچھ پلان کے مطابق ہو رہا تھا۔ لہٰذا گروبخش کی ہمت بڑھ گئی۔ دُور ایک دیوار کے ساتھ گٹھڑی بن کر بیٹھے ہوئے چوکیدار کا سایہ نظر آیا۔ وہ سمجھ گیا کہ چائے کا نشہ چڑھ رہا تھا۔ درمیان کی ایک دیوار چڑھ کر پار کرنے میں تکلیف ہوئی۔ زنجیر کی ہلکی سی آواز ہوئی، پھر بھی کچھ نہ ہوا۔ اب صرف بیس فٹ کے فاصلے پر دیوار نظر آ رہی تھی۔ گھاس پر سرکتا ہوا وہ اُس کے قریب پہنچنا چاہتا تھا۔ ٹھنڈی گھاس کے لمس سے جسم کے بال کھڑے ہو جاتے تھے۔ دس فٹ کا فاصلہ ایک میل کے برابر محسوس ہونے لگا۔ دو قدم سرک کر وہ رُک جاتا تھا۔ اطراف میں نظریں گھما کر دیکھ لیتا تھا۔ اندھیرے آسمان میں چمکتے ہوئے ستارے جیسے اُس کی چالاکی پر مسکرا رہے تھے۔ پندرہ فٹ کا فاصلہ طے کیا، اسی لمحے گھاس میں سرسراہٹ سی محسوس ہوئی۔ ساتھ ہی زوردار پھنکار سنائی دی۔ گروبخش کا جسم پسینے میں بھیگ گیا۔ آنکھوں کے سامنے چمکتی ہوئی سیاہ آنکھوں والا ناگ پھنکار رہا تھا جیسے گورا میکلین راستہ روکے کھڑا ہو۔ ناگ پر جھپٹ کر اُس کا منہ کچل دینے کی خواہش ہوئی مگر یہ آسان کام نہیں تھا۔ وہ سانس روکے، گھاس میں سر رکھ کر آنکھیں بند کئے لیٹ گیا جیسے وہ ناگ دیوتا کو پرنام کر کے راستہ چھوڑ دینے کی التجا کر رہا ہو۔ کچھ دیر بعد گھاس میں پھر سرسراہٹ ہوئی۔ اُس نے آہستگی سے سر اُٹھایا۔ راستہ صاف تھا۔ اب یقین ہو گیا کہ اُسے کوئی روک نہیں سکے گا۔ اس یقین کے بل پر وہ مزید پانچ فٹ پار کر گیا۔ سردی میں ٹھنڈی دیوار کو چھوتے ہی اُسے قدرے سکون ملا۔ پھر وہ سانس لینے کے لئے رُکا۔ اطراف میں نظریں گھمائیں، پھر پتھر کی دیوار پر ہاتھ پھیرنے لگا۔ کچھ دیر ہاتھ میں کچھ نہیں آیا۔ اُسے خوف محسوس ہونے لگا۔ کیا میرا ڈور لٹکا نہیں سکا ہوگا؟ اگر ایسا ہے تو اُسے پہریدار کی رائفل چھین کر جان پر کھیلنا پڑے گا۔ مگر اُسی لمحے ہوا کے جھونکے سے دیوار سے لگی ہوئی کوئی چیز حرکت کرنے لگی۔ مسرت سے اُس کا دل دھڑکنے لگا۔ آہستہ سے سرک کر وہ اُس جگہ پہنچ گیا۔ ڈور کو چھوتے ہوئے اُسے محسوس ہوا جیسے وہ جنت کی سیڑھی ہو۔ اب اسے خیال آیا کہ اُس نے ڈور سیاہ رنگ سے رنگی ہوئی تھی لہٰذا اندھیرے میں نظر نہیں آئی۔ گروبخش کی ناک سے تارکول کی بو ٹکرائی۔ مہرا کی چالاکی پر وہ خوش ہو گیا۔ اُس کی آسانی کے لئے رسّی میں

ہر دو فٹ پر ایک گانٹھ لگائی گئی تھی۔ جگت سنگھ کا نام لے کر گروبخش گانٹھ میں پیر کا انگوٹھا لگا کر بڑی ہوشیاری سے تیس فٹ بلند دیوار چڑھنے لگا۔

اُدھر جیل سپرنٹنڈنٹ میکلین کو نیند نہیں آ رہی تھی۔ اچانک کچھ ہونے کے خطرے کے پیش نظر شام سے اُس کا ذہن گھوم رہا تھا۔ وہ بستر سے اُٹھ گیا۔ کئی بار وہ بستر چھوڑ کر باہر نکل جاتا۔ یہی وجہ تھی کہ جیل کے پہریدار نیند چرانے کی ہمت نہیں کر سکتے تھے۔

ایک ہاتھ میں اپنا پستول اور دوسرے ہاتھ میں ٹارچ تھام کر وہ باہر آ گیا۔ دُور ایک پہریدار کو اونگھتا دیکھ کر اُسے غصہ آ گیا۔ ٹارچ جلانے کے لئے اُس نے ٹارچ کے سوئچ پر اُنگلی رکھی۔ اُسی لمحے پتھر سے ٹکرا کر زنجیر کی کھنکتی آواز سنائی دی۔ وہ چونک گیا۔ دیوار کی بلندی پر سفید لباس کا ہیولا نظر آیا۔ گروبخش نے بلندی پر پہنچ کر دیکھا اُسے باہر شمال کی جانب نصف فرلانگ کے فاصلے پر سبز روشنی نظر آئی۔ ساتھی اُسے سگنل دینے کے لئے حاضر تھے۔ اب اُسے ڈور کھینچ کر دوسری جانب لٹکانی تھی۔ پھر وہ نیچے جا سکتا تھا۔ ڈور کھینچنے کے لئے وہ قدرے جھکا مگر......

اُسی لمحے رات کی سیاہ چادر کو چیرتی ہوئی سفید روشنی کی لکیر اُس پر چھا گئی...... گروبخش لڑکھڑا گیا۔ نیچے کودنے کے لئے وہ تیار ہو گیا۔ اُسی لمحے میکلین کے پستول سے سنسناتی ہوئی گولی نکلی...... گروبخش کے پیر لڑکھڑائے مگر مضبوطی سے اُس نے سنبھالا لیا اور جیل کے اندر گرتے ہوئے جسم کو زور کر کے باہر کی جانب پھینک دیا۔ میکلین کی پستول سے نکلی ہوئی دوسری گولی خالی گئی۔ زمین پر وزن دار چیز گرنے کا دھماکہ سنائی دیا...... سنسان جیل پہلے دھماکے سے، پھر الارم سے گونجنے لگی۔ جیسے زلزلہ آیا ہو اسی طرح دوڑ بھاگ اور شور مچ گیا۔ پہریداروں نے صدر دروازہ سنبھال لیا۔ قیدی آنکھیں ملتے ہوئے "کیا ہوا؟ کون فرار ہوا؟" کی پوچھ گچھ کرنے لگے۔ جاگتے ہوئے جگت کے منہ سے اچانک نکل گیا۔ "گروبخش......"

گروبخش کو گرتا دیکھ کر میکلین نے کچھ سوچے بغیر باہر کی جانب دوڑ لگائی۔ فرار ہوتے ہوئے قیدی کو گولی مارنے کے لئے پستول اُس کے ہاتھ میں تیار تھا۔ ٹارچ اسی طرح جل رہی تھی۔ مگر دیوار کے عقب میں پہنچتے ہی اُس کے پیر تھم گئے۔ ٹارچ کی روشنی میں اُس نے گروبخش کو پہچان لیا۔ خون میں لت پت تڑپتے ہوئے جوان کو دیکھ کر انگریز میکلین کا کلیجہ ہل گیا۔ سر پتھر سے ٹکرانے کی وجہ سے نصف کھوپڑی ٹوٹ چکی تھی۔ نیچے جھک کر میکلین نے اُس کی نبض دیکھی۔ گروبخش کی مٹھی میں دبی ہوئی ڈھول آہستہ آہستہ نکل رہی تھی۔ اُس کا منہ کھلا ہوا تھا۔ سینہ دھونکنی کی طرح چل رہا تھا۔ زبان لڑکھڑا رہی تھی۔ "انقلاب......" اتنا لفظ اُس انقلابی کے منہ سے باہر آ رہا تھا مگر زندہ باد کہنے تک وہ زندہ نہیں رہا۔ ایک ہچکی آئی، جسم سکڑ گیا اور گردن ڈھلک گئی اور رُوح نکل گئی......

میکلین نے اُس کا بے جان ہاتھ چھوڑ دیا۔ وہ صرف اتنا بولا۔

"فرار ہو گیا۔"

دوڑ کر آتے ہوئے چوکیداروں نے لاش کو قبضہ میں لے لیا تو میکلین دروازے کے اندر داخل ہو گیا۔ ہسپتال میں سنسنی پھیل گئی۔ ڈاکٹر سین دوڑا ہوا آ گیا۔

"ہر ایک کی تلاشی لو! کوئی باہر نہ جائے۔" سوپر گرجا۔ سب لرز گئے۔ میکلین، گروبخش والے



کمرے میں داخل ہوا۔ پہریداروں کو انگریزی میں گالی دے کر بولا۔ "آخر میں اس کمرے سے کون باہر گیا تھا......؟"

"نرس...... کرسچین نرس۔" ایک پہریدار کپکپاتا ہوا بولا۔

"کہاں ہے وہ......؟" سوپر نے حکم دیا۔ "اُسے پکڑو!"

سارا ہسپتال کھنگال ڈالا گیا مگر سونیا نظر نہیں آئی۔ ڈاکٹر سین کا چہرہ اُتر گیا۔ اُسی لمحے ایک پہریدار دوڑتا ہوا آیا۔ "صاحب! باتھ رُوم کا دروازہ اندر سے بند ہے۔ کھڑکایا، مگر کوئی جواب نہیں دے رہا۔ نہ ہی دروازہ کھولتا ہے۔"

"دروازہ توڑ دو......!" میکلین کا چہرہ سرخ ہو گیا۔ "جلدی۔"

دروازہ توڑ کر دیکھا۔ سنگ مرمر کی سفید زمین پر سفید لباس والی نرس گھٹنوں میں سر دیئے پڑی ہوئی تھی۔ ڈاکٹر نے اُس کی ناک کے پاس اُنگلی رکھی۔ سانس ابھی کچھ باقی تھی۔ چہرے پر موت کے سائے منڈلا رہے تھے۔ برابر میں ایک بوتل پڑی ہوئی تھی۔ اُس پر "زہر" کا لیبل لگا ہوا تھا۔ ڈاکٹر سین کا دل بھر آیا۔ بھرائے ہوئے لہجے میں وہ بمشکل بولا۔

"اسے اُٹھا کر اندر لے آؤ۔ جلدی۔"

میکلین کے جبڑے اُبھر آئے۔ دوسرا شکار بھی ہاتھ سے نکل رہا تھا۔ نرس کے بے حس جسم سے نظریں ہٹا کر وہ بولا۔ "ڈاکٹر! اسے مرنے نہ دینا۔ ہر طریقے سے اسے بچا لو!" اُس کے آخری جملے میں ایسی عاجزی تھی جیسے ایک باپ اپنی اکلوتی بچی کی زندگی بچانے کی التجا کر رہا ہو۔ مگر ڈاکٹر اس کا مطلب سمجھ گیا۔ ماریا کے پاس سے انقلابی گروپ کی اطلاع حاصل کرنی تھی۔ اس سازش میں اور کون شامل ہے؟ اس کی کڑی ملانا تھی۔ ڈاکٹر سین خاموش رہا۔ ماریا کے اس اقدام سے اُسے سخت صدمہ پہنچا تھا۔ بار بار ماریا کے ماضی کو جاننے کی خواہش اگر اُس نے دبا نہ رکھی ہوتی تو یہ وقت نہ آتا۔ پھر بھی اسے بچایا جا سکے تو...... اُس نے زہر کی پوری شیشی حلق میں انڈیل لی تھی۔ یہی وجہ تھی کہ جلدی اثر ہوا تھا۔ اُس کے گلابی چہرے پر موت کی سیاہی چھاتی جا رہی تھی۔ ہاتھ پیر ٹھنڈے ہو رہے تھے۔ چہرے پر زندگی کی جھلک نہیں تھی۔ اُس کے چہرے پر درد کی لکیر تک نہیں تھی۔ کیا زہر کی تکلیف کا اسے احساس نہیں ہو رہا تھا؟ کتنے مضبوط دل والی لڑکی...... کیسا بھیانک اقدام کر بیٹھی تھی۔ مگر اس نے خودکشی کیوں کی؟ گرفتاری کے ڈر سے......؟ ماریا کو موت کے پنجے سے چھڑانے کے لئے ڈاکٹر تیزی سے علاج کرنے لگا۔ پیٹ میں سے زہر نکالنے کے لئے اُلٹیاں کرائیں۔ انجکشن لگایا جس کے لمس نے ڈاکٹر کے جسم میں مسرت بھر دی۔ اسی ماریا کے ٹھنڈے جسم پر اچانک ہاتھ چھو جاتا تو ڈاکٹر کا جسم کپکپانے لگتا تھا۔ سونیا نے کچھ حرکت کی۔ برابر میں مٹھیاں کس کر کھڑے ہوئے میکلین کی آنکھیں چمک اُٹھیں۔

اُسی لمحے گروبخش کا مُردہ جسم خون سے لت پت اسٹریچر پر ڈال کر لایا گیا۔ ڈاکٹر کی توجہ ادھر ہو گئی۔ ابھی شام ہی جاتے ہوئے اُس نے مسکرا کر گروبخش سے کہا تھا۔ "ینگ مین! یو آر پروگریسنگ ویری ویل۔" (نوجوان! تم تیزی سے صحت یاب ہو رہے ہو) تب مریض کس طرح نرمی سے مسکرایا تھا۔

ڈاکٹر! دِس کریڈٹ گوز ٹو یو۔" (جی ہاں ڈاکٹر! اس کا سب آپ کا علاج ہے)

مگر اس گروبخش کا مُردہ جسم، خون سے لت پت چہرے کو دیکھ کر ڈاکٹر لرز گیا۔ انگریز سوپر کی موجودگی کے باوجود وہ بڑبڑایا۔

"شہید ہو گیا۔"

"ڈاکٹر دیکھو! وہ ہوش میں آ رہی ہے۔" سوپر نے اُس کی توجہ نرس کی جانب مرکوز کی۔ سونیا کی پلکیں حرکت کر کے کچھ اُوپر اُٹھیں۔ سوپر اور ڈاکٹر بے چین ہو گئے۔ آنکھیں کسی کو تلاش کرنے والے انداز میں گردش کرنے لگیں۔ شاید اُسے دُھندلا نظر آ رہا تھا۔

مگر زمین پر رکھے ہوئے اسٹریچر پر پڑے ہوئے گروبخش پر نظریں ٹھہر گئیں۔ اُس کی آنکھوں میں زندگی کی چمک آ گئی۔ زور کر کے اُس نے گردن اُٹھائی۔ ڈاکٹر کہنا چاہتا تھا "مار یا! بار یا!" مگر اُس کی گردن کی رگیں کھنچ گئیں اور وہ بستر پر گر پڑی۔ جسم میں جھٹکا سا لگا۔ دھڑکتے ہوئے سینے پر رکھا ہوا کر اس لرز کر ٹھہر گیا...... سونیا کی رُوح چلی گئی۔ مگر آنکھیں کھلی رہ گئیں۔ آنکھ کے کونے سے سرکتے ہوئے دو آنسو رُخسار پر بہتے ہوئے بستر پر گرے۔

"اوہ گاڈ......!" میکلین ہاتھ ملتا ہوا بولا۔ "ہم نے اسے بھی کھو دیا۔"

ڈاکٹر سینے میں زور کر کے اُٹھتے ہوئے درد کو دبانے کے لئے ہونٹ بند کئے کھڑا رہا۔ اُس کی نظر سونیا کی بند مٹھی پر جم گئی۔ وہ چونک گیا۔ دائیں ہاتھ کی مٹھی میں سے کوئی سفید چیز نظر آ رہی تھی۔ میکانکی طور پر اُس نے مٹھی کھول دی۔ اندر سے تہہ کیا ہوا اور مرجھایا ہوا کاغذ باہر نکل آیا۔ میکلین بھی چونک گیا۔ لرزتے ہوئے ہاتھ سے ڈاکٹر نے تہہ کھول کر پڑھنا شروع کیا۔

"اگر انگریز کے دل میں انسان کی آخری خواہش کا احترام ہو تو میرے آخری سنسکار ہند طریقے سے کرنا۔" نیچے دستخط تھے۔ "گروبخش کی سونیا۔"

ہندو طریقہ...... گروبخش...... سونیا......" ڈاکٹر بڑبڑایا۔ دل میں بٹھائی ہوئی ماریا جیسے ابھی لے دم توڑ گئی ہو۔ ڈاکٹر کے دل میں سناٹا چھا گیا۔ میکلین نے دیکھا پہریدار اور ہسپتال کے لوگ اپنے چہروں پر پھیلا ہوا سوگ چھپانے کی کوشش کر رہے تھے۔ وہ وہاں کھڑا نہ رہ سکا۔ گورنر کو اس بچویشن سے آگاہ کرنے کے لئے جانا ضروری تھا۔ اُس کے قدم تیزی سے اُٹھنے لگے۔ گورنر صاحب کو سحر کے وقت دہلی جانا تھا اس سے پیشتر اُنہیں اطلاع کرنی چاہئے۔ گروبخش کے شوٹ ہونے کی خبر عوام میں گڑبڑ مچا دے گی۔ طوفان ہوں گے۔ مگر اس وقت میکلین کو گروبخش کے پھانسی کے پھندے سے نکل جانے کا افسوس تھا۔ پھر اُسے دوسرا بھیانک خیال آیا۔ تب وہ گھبرا گیا۔ گروبخش کو گولی مارنے والے کا انتقام لینے کی خاطر کوئی انقلابی حلف لے گا لہٰذا اسے ہوشیار رہنا چاہئے۔ مگر گورنر صاحب اُس کے کام سے خوش ہوں گے یا پھر اس سازش کی اُسے آخر تک یونہیں آئی اس کے لئے اُسے ڈانٹیں گے۔ جاتے ہوئے میکلین مختلف قسم کے خیالات میں غرق تھا۔ کرسچین نرس کا اسرار اُسے زیادہ بے چین بنا رہا تھا......!

○○○



جس طرح اچانک آیا ہوا طوفان تباہی لانے کے بعد گزر جائے، اسی طرح جیل کا شور ختم گیا۔ جیلر، ڈپٹی جیلر، سنتری، جمعدار، میٹ سب اچانک آئی ہوئی آفت کی وجہ سے ہوشیار ہو گئے۔ وہ اب سب سلامتی کا سانس لیتے ہوئے گزرے ہوئے حالات کے تانے بانے ملا رہے تھے۔ ہر ایک کو ہسپتال کے پہریداروں پر رحم آ رہا تھا۔ فرض سے غافل رہنے پر اُنہیں سزا ہوتی تھی۔ قیدی اپنے میٹ کے پاس سے اطلاع حاصل کرنے کے لئے بے چین تھے۔ "انقلابی قیدی فرار ہوتے ہوئے شوٹ کر دیا گیا۔" اس خبر نے سب کے دل دہلا دیئے۔ تب اندھیرے میں ایک چیخ سنائی دی۔

"کس نے مارا گروبخش کو؟ میں اُسے ختم کر دوں گا۔" سناٹا چھا گیا۔ ساری جیل خاموش ہو گئی۔ "یہ دھمکی کس نے دی تھی؟ سوپر صاحب اُس کی کھال اُتار دیں گے۔" خطرناک قیدیوں کے سیل کی جانب سے آنے والی آواز "جگا ڈاکو" کی تھی۔ سنتری اودھم سنگھ دوڑتا ہوا آیا۔ جگت کے سیل میں ٹارچ کی روشنی پھینکی۔ ہاتھ کی مٹھیوں میں سلاخیں تھامے کھڑے ہوئے جگت کا چہرہ دیکھ کر وہ ڈر گیا۔ روشنی نے جگت کی آنکھیں بند کر دیں۔ اودھم سنگھ کی آواز سنائی دی۔

"جگا! یہ کیا پاگل پن ہے؟ ایسی دھمکی دی جاتی ہے؟"

دوسرا سنتری بھی آ گیا۔ "کمال ہے...... یہ روز اُس انقلابی کو گالیاں دیتا تھا۔ اب اُس کی موت سے بپھر اُٹھا ہے۔"

"تم سب غدار ہو۔ دیش کے دشمن ہو۔" جگت کا خون شعلے برسا رہا تھا۔ "ایک جوان دیش کی خاطر قربانی دے کر شہید ہو گیا اور تمہارے خون میں گرمی نہیں آئی؟ چوڑیاں پہن لو تم لوگ۔"

"جوان نے ہی نہیں، لڑکی نے بھی قربانی دی ہے۔" سنتری بول اُٹھا۔ "کہتے ہیں انقلابی کو چھڑانے کے لئے وہ لڑکی کرسچین نرس بن کر ہسپتال میں داخل ہو گئی تھی۔" کچھ دیر رُک کر بولا۔ "اُس بے چاری نے زہر پی کر خودکشی کر لی۔" اودھم سنگھ نے دیکھا یہ سن کر جگت سکتے میں آ گیا۔ اُس کے چہرے کا کھنچاؤ آہستہ آہستہ کم ہونے لگا۔ سلاخوں پر سر رکھ کر وہ چپ چاپ کھڑا رہا۔ اچانک ایک سسکی سنائی دی۔ پھر ٹارچ کی روشنی میں دیکھا۔ جگت کی آنکھوں سے آنسو بہہ رہے تھے۔ وہ متعجب ہو کر اُسے دیکھنے لگے۔ یہ ڈاکو، انقلابی کی موت پر چھوٹے بچے کی طرح بلک بلک کر رو رہا تھا۔

ڈپٹی جیلر آ گیا۔ "کون چیخ رہا ہے......؟" اُس نے سخت لہجے میں کہا۔ سنتری اودھم سنگھ نے اٹین شن ہو کر اُسے سلیوٹ کیا۔ ڈپٹی کچھ کہے، اس سے پیشتر اُس نے اشارے سے نو سو ساٹھ نمبر کے قیدی کے سیل کی جانب اسے متوجہ کیا۔ کسی کے رونے کی مدھم آواز آ رہی تھی۔ اُسے بھی حیرت ہوئی۔ پھر جیسے یہ عام بات ہو اس طرح بولا۔ "ایسے پتھر دل کے لوگ رو سکتے ہیں۔ جبکہ ہم

جو پیٹ کی خاطر یہاں ملازمت کر رہے ہیں، شہید کی موت پر دو آنسو بھی نہیں بہا سکتے۔"

انقلاب ادھورا رہا۔ سحر کے وقت گورنر دہلی نہیں جا سکا۔ دھماکہ نہیں ہوا۔ گروبخش کو سبز روشنی سگنل دے کر مہرا گروبخش کا انتظار کر رہا تھا۔ اُسی لمحے فائر ہوا۔ ساتھیوں نے گروبخش کو نیچے گرتے دیکھا۔ مہرا جیل کی دیوار کی جانب جھپٹنا چاہتا تھا مگر ساتھیوں نے اُسے تھام لیا۔ پتھر پر جیسے ناریل ٹوٹے اس طرح گروبخش کی کھوپڑی ٹوٹنے کی آواز سنائی دی۔ بشن نے مہرا کو تھامتے ہوئے کہا "مہرا! کھیل ختم ہو گیا ہے۔ اب گروبخش کی لاش ہی ملے گی۔" مگر مہرا نکلنے کے لئے زور کرنے لگا اُسی لمحے میکلین جیل سے باہر نکلتا ہوا دکھائی دیا۔ بشن کے پاس اور کوئی راستہ نہیں تھا لہٰذا اُس نے مہرا کے سر پر ٹارچ کی ضرب لگائی۔ مہرا بے ہوش ہو گیا۔ گوپال اور بشن نے اُسے اُٹھا کر جیپ میں ڈالا اور انقلابی اندھیرے کی چادر میں غائب ہو گئے۔ انہیں سونیا کی فکر تھی۔ اتوار کی شام ہسپتال سے جانے سے پیشتر سونیا صرف اتنا بولی تھی۔ "گروبخش زندہ باہر آئے گا تب ہی ہم ملیں گے۔" پیر کی صبح پتہ چلا کہ سونیا نے موت کے سفر میں بھی گروبخش کا ساتھ دیا تھا۔ بھگت کی روشن کی ہوئی انقلاب کی مشعل گروبخش کے آخری سانس کے ساتھ جیسے بجھ کر رہ گئی۔

جگت نے باقی رات بیٹھے بیٹھے گزار دی۔ رو رو کر اُس کی آنکھیں سوج گئی تھیں۔ کرچین ز کی قربانی نے اُس کا دل دہلا دیا تھا۔ بار بار اُسے ویرو یاد آ رہی تھی۔ "نہیں نہیں...... بیس سال تک اس جیل میں نہیں رہا جائے گا۔ کچھ کرنا پڑے گا۔" پچھلے پہر کی رات کی بیداری میں اپنے جسم میں چھپے ہوئے ڈاکو کو وہ جھنجھوڑ کر بیدار کرتا رہا۔ "جاگ جگا! پولیس کے ہاتھ لگنے کی اچھائی دکھا کر تجھے کیا ملا؟ لوہے کی زنجیریں...... یہ بلند دیواریں...... دانے پیسنے کی چکی اور بیس سال کی قید مصیبت۔ گھر آباد کرنے کی بجائے جیل آباد کی۔ ویرو کے ساتھ کے بجائے لمبی جدائی ملی۔ اب موقع ہے۔ اچھے کام کر کے جیل کے افسران کا اعتماد حاصل کر لے۔ پھر......"

جیل کا دروازہ کھلنے کے باوجود جگت کھڑا نہیں ہوا تب سنتری اودھم سنگھ نے پوچھا۔ "کیوں بے جگا؟ تمہیں آج عدالت میں جانا ہے۔ تمہاری اپیل کے فیصلے کا دن ہے۔" پھر بھی جگت خاموش رہا۔ "صاحب تمہیں دس بجے لینے آئیں گے۔ تیار رہنا۔"

جیسے کچھ سنا ہی نہ ہو اس طرح جگت سوجی ہوئی آنکھوں سے اودھم سنگھ کو دیکھنے لگا۔ دانے کے ڈبے اندر رکھ کر میٹ چلا گیا۔ پھر سنتری دروازہ بند کر رہا تھا اُس وقت جگت کو خواہش ہوئی کہ سلاخوں سے ہاتھ نکال کر اس کی گردن دبا دے۔ اُس کی رائفل چھین لے۔ مگر اودھم سنگھ کے چہرے پر پھیلی ہوئی ہمدردی نے اُسے روکا۔ تالا بند کر کے جاتے ہوئے وہ بولا۔ "جگا! اپیل میں بری ہو جاؤ اس کے لئے گھر کے افراد نے منت مانی ہے۔"

اودھم سنگھ کے لہجے کی اپنائیت اور محبت نے جگت کو بے خود کر دیا۔ ایسے نیک شخص کی ملازمت چھین کر فرار ہونا شرافت اور انسانیت نہیں۔ دوسرا کوئی طریقہ سوچنا پڑے گا۔

جگت دس بجے کا انتظار کرنے لگا۔

○

پیر کی رات کسی تھکے ہوئے بوڑھے بیل کی طرح گھسٹ رہی تھی۔ چندن کور محسوس کر رہی تھی



یہ لمبی رات کبھی ختم نہیں ہوگی۔ بڑے بار دانے کے بچھونے پر پہلو بدلتی ہوئی وہ رات کو طعنے دے رہی تھی۔ "اے تم اتنی دھیمی کیوں بیت رہی ہو؟ آج ذرا جلدی سے صبح کر دے۔ ورنہ میں مر جاؤں گی۔" اور رات جیسے چندن کی بات پر مسکرا دی ہو۔

کھلی کھڑکی سے ہوا کا تیز جھونکا کمرے میں داخل ہو کر چندن کی گھنیری زلفوں کو بکھیر گیا۔ انتہائی قاتل سردی ہونے کے باوجود چندن مشرقی سمت کی کھڑکی کھول کر لیٹی ہوئی تھی۔ کیونکہ لاہور اُسی جانب تھا اور لاہور کی جانب سے آتی ہوئی ہوا کے جھونکے اُسے جگت سنگھ کے لمس کا لطف دے رہے تھے۔ ٹھنڈی ہونے کے باوجود اس میں پریت کی گرمی تھی۔ ہوا کے جھونکے سے لٹکتا ہوا فانوس ہلنے لگا جس کی وجہ سے دیوار پر پڑنے والا سایہ لرز کر رہ گیا۔ چندن کور کی نظر سفید دیوار پر پڑی ہوئی سیاہ لکیروں پر جم گئی۔ اُس نے اُن کی گنتی کی۔ گیارہ لکیریں تھیں۔ بس......؟ انہیں جیل گئے ہوئے صرف گیارہ دن ہوئے ہیں؟ سال کے تین سو پینسٹھ دن کے اس سال میں کتنے بہت سارے دن ہوئے؟ اتنی لکیریں بنانے کے لئے پورے مکان کی دیواریں بھی شاید کم پڑ جائیں گی۔ کل ہی ماں جی نے انہیں دیکھ کر کہا تھا۔ "ارے بہو! دیوار پر کوئلے سے لکیریں کس نے ڈالی ہیں؟ لاؤ! میں گیلے کپڑے سے صاف کر دوں۔"

تب چندن کا دل دھڑک اُٹھا۔ "نہیں ماں جی...... میں نے دنوں کا حساب لگانے کے لئے دیوار خراب کی ہے۔" یہ کہہ کر اُس نے سر جھکا لیا تھا۔ اُس کے چہرے کو غور سے دیکھ کر ماں جی نے سرد آہ بھری۔

"مگر بیٹی! دن گننے سے کم نہیں ہوتے بلکہ کافی لمبے ہو جاتے ہیں۔" انہوں نے بھرائی ہوئی آواز میں کہا۔ "مجھے دیکھو! ایک سورج غروب ہوتے ہی دل پر لکیر پڑ جاتی ہے۔ پھر دیوار کو سیاہ کرنے کی کیا ضرورت ہے؟"

"ماں جی! آپ ہمت نہ ہاریں۔" چندن ساس کو دلاسا دیتی ہوئی بولی۔ "اُوپر والے کے بھروسے پر برے دن بھی گزر ہی جائیں گے۔ سسر جی کہہ رہے تھے کہ اپیل میں ضرور ہماری طرف فیصلہ ہوگا۔ سرجن صاحب کی سفارش پر بڑے وکیل کو روکا گیا ہے۔ روزانہ گن گن کر روپے دے رہے ہیں۔ وہ بیکار نہیں جائیں گے۔"

ایسا دلاسا بھی ماں کے دل میں ٹھنڈک نہیں پہنچا سکتا تھا۔ اب تو اُوپر والے مالک پر سے بھی اُن کا اعتماد ڈگمگا رہا تھا۔ وہ بڑبڑائیں۔ "مجھے محسوس ہو رہا ہے کہ اتنے بہت سارے نیچے والے اکیلے اُوپر والے کو کچھ نہیں کرنے دیں گے۔"

یہی وجہ تھی کہ چندن کو منگل کی صبح کا انتظار بے چین بنا رہا تھا۔ سسر جی صبح کی پہلی گاڑی میں لاہور سے واپس لوٹنے والے تھے۔ عدالت میں کیا ہوا؟ یہ جاننے کا تجسس زور کر رہا تھا۔ لاہور جانے کے لئے گھر سے نکلتے ہوئے سسر سے اُس نے کہا تھا۔ "باپو! آپ انہیں غور سے دیکھیں۔ وہ دُبلے تو نہیں ہو گئے؟ جیل والے اُن سے سخت مزدوری کراتے ہوں گے۔ اُن کو کھانا برابر ملتا بھی ہے یا نہیں؟ یہ پوچھ لینا۔ ہماری فکر نہ کرنے کے متعلق انہیں کہنا۔"

چندن نے بہت کچھ کہہ ڈالا اور سوہن سنگھ "ہاں ہاں" کر رہے تھے۔ وہ جانتے تھے کہ عدالت

میں جگت سے بات نہیں کر سکیں گے۔ مگر یہ کہہ کر بہو کا دل کیوں دُکھایا جائے؟ جاتے ہوئے اُنہوں نے دل سے فیصلہ کر لیا کہ واپس لوٹنے کے بعد جگت کے متعلق صرف اچھی باتیں بتائیں گے۔ البتہ اُنہوں نے اتنا کہا۔ ''بہو! اپیل کا فیصلہ ایک دن میں نہیں ہو جاتا۔ مدتیں لگیں گی۔ اور اس بہانے بار بار جگت کا چہرہ دیکھنے کو ملے گا۔''

دیوار کی لکیریں نظر نہ آئیں اس کے لئے چندن نے سر پر سیاہ کمبل اوڑھ لیا۔ آنکھیں بند کر کے سونے کی کوشش کی۔ شاید آدھے گھنٹے میں سو جاتی مگر اچانک راستے پر کسی کی آہٹ سنائی دی۔ وہ کمبل چہرے سے ہٹا کر سننے کی کوشش کرنے لگی۔ ''نہیں..... یہ گاؤں کا چوکیدار نہیں تھا۔ اگر وہ ہوتا تو بار بار زمین پر لاٹھی مارتا چلتا۔ پھر کون ہوگا؟'' پھر بھی اطمینان کرنے کے لئے اُٹھ گئی۔ فانوس کی روشنی بڑھانے کے لئے ہاتھ بلند کیا مگر پھر رُک گئی۔ کھڑکی کے پاس کھڑی ہو کر اُس نے راستے پر نظر کی۔ ہلکے اُجالے میں ایک سایہ حرکت کرتا ہوا نظر آیا۔ وہ چونکی ہوگئی۔ ضرور کوئی ہے۔ اُس نے ذہن میں سوچا۔ کیا وہ تو نہیں ہوں گے؟ نہیں اب وہ فرار ہو کر گھر نہیں آئیں گے۔ کوئی چور ہوگا..... مگر ایسا نہیں ہو سکتا۔ اس گھر میں چوری کرنے کی کوئی ہمت نہیں کر سکتا۔ پھر.....؟ عجیب طرح کی بے چینی دل میں ہلچل مچانے لگی۔ اچانک اُسے خیال آیا کہ سسر گھر پر نہیں ہیں۔ ہم ساس بہو دو عورتیں ہیں۔ اس پچویشن کا فائدہ اُٹھا کر کوئی دشمن گھر کو بدنام کرنے کی چال تو نہیں کھیل رہا؟ چندن کا سینہ دھڑکنے لگا۔ نیچے جا کر ساس کو جگانے کا خیال آیا۔ مگر ایسا کرنا مناسب نہیں سمجھا۔ پہلے یقین کر لینا چاہئے۔ ممکن ہے بجن بھائی چھپ کر ملنے آئے ہوں۔ چھت کے دروازے کی زنجیر کھول کر وہ باہر نکل آئی۔ پیر میں لڑکھڑاہٹ کے ساتھ عجیب سی حالت میں وہ چھت کی گگر کے قریب پہنچ گئی۔ آس پاس نظر ڈالی مگر کچھ سمجھ نہ سکی۔ شکی من کو سمجھاتی ہوئی وہ واپس لوٹنے لگی۔ اسی لمحے ایک سایہ نظر آیا۔ باڑے کی دیوار سے چپکا ہوا کوئی کھڑا تھا۔ مگر اُس کا سایہ چھپ نہیں سکا۔ مگر وہ حرکت نہیں کر رہا تھا۔ چندن نے دھیمے لہجے میں پکارا۔ ''کون ہے؟'' پھر بھی جواب نہیں ملا۔ سایہ وہیں جما رہا۔ چندن نے سامنے والے گھر کے دروازے کی جانب دیکھا۔ وہاں تالا تھا۔ ان کے گھر کا اکیلا دشمن موہن سنگھ چاچی کے ساتھ کچھ دن پیشتر یاترا کے لئے امرتسر گیا ہوا تھا۔

چندن اُلجھن میں پڑ گئی۔ کیا کرنا چاہئے؟ شور کر کے سب کو جگائے؟ مگر نہیں۔ اس سے فائدے سے زیادہ نقصان کی توقع تھی۔ ''کوئی بھی ہو.....'' چندن بڑبڑاتی کمرے میں واپس لوٹ گئی۔ چھت کے دروازے کی زنجیر مضبوطی سے بند کر دی۔ فانوس کی روشنی کچھ تیز کر دی اور بستر پر کروٹ کے بل لیٹ گئی۔ ''جاگتے ہوئے صبح کر دوں گی۔'' اسی ارادہ سے وہ آنکھیں کھلی اور کان تیز رکھ کر پڑی رہی۔ کچھ دیر گزرنے کے بعد باڑے کی گھاس پر کسی کے گرنے کی آواز سنائی دی۔ چندن چونک کر بیٹھ گئی۔ کسی کے چھلانگ لگانے کا دھماکہ تھا۔ اُسی لمحے چھت کے برابر کھڑے ہوئے درخت کے پتے کھڑکھڑائے۔ اب اُسے یقین ہو گیا کہ ضرور کوئی گھر میں گھس رہا ہے۔ اُٹھ کر وہ کھڑکی بند کرنے کے لئے تیزی سے جھپٹی۔ اسی لمحے کوئی چھت پر چڑھ آیا..... کھڑکی بند کر کے پوچھا۔ ''کون ہے.....؟'' مگر جواب میں کوئی دبے قدموں سے دروازے کی چھت کی طرف بڑھتا ہوا محسوس ہوا۔ چندن کا جسم پسینے سے بھیگ گیا۔ اُس نے پھر پوچھا۔ ''کون ہے؟'' دروازے کے



قریب آ کر باہر والے نے جواب دیا۔

''میں... میں... میں ہوں...'' زبان لڑکھڑا رہی تھی۔ باہر سے دروازہ کھینچنے کی کوشش کی گئی۔

چندن لرز گئی۔ اُس نے ہمت مجتمع کر کے پوچھا۔ ''تم کون ہو؟''

''میں جگا ہوں۔ جلدی کھول!'' اُس نے جلدی سے کہا۔ پھر پوری قوت سے دروازہ کھینچا گیا۔

چندن نے آواز پہچان لی۔ لمحہ بھر کے لئے اُسے نیچے جا کر ماں جی کو جگانے کا خیال آیا مگر اس میں خطرہ تھا۔ سوچنے کا وقت بھی نہیں تھا۔ زنجیر پر تالا مارنے کا خیال پیدا ہوا مگر اُسی لمحے دروازے کے اوپر سلاخوں اور انٹی لیٹر میں سے کسی کا ہاتھ اندر آتا ہوا نظر آیا۔ وہ ہاتھ زنجیر کی جانب بڑھ رہا تھا۔ چندن پھرتی سے برابر والے کمرے میں دوڑ گئی۔ بڑا صندوق کھول کر اندر سے تلوار اُٹھا لائی۔ میان میں سے چمکتی ہوئی تلوار باہر نکالی۔ اس دوران اُس شخص کا انگوٹھا زنجیر کو چھو رہا تھا۔ چندن کا ہاتھ لرزنے لگا۔ تلوار ہاتھ سے گر تو نہیں جائے گی۔ مگر لمحے بھر میں اُس کا روپ بدل گیا۔ ہونٹ مضبوطی سے بند کر کے اُس نے تلوار بلند کی۔ زنجیر گرانے کے لئے زور کرتے ہوئے انگوٹھے پر زور سے تلوار مارتے ہوئے آنکھیں بند کر لیں۔ ''کھڑانگ......'' کی آواز ہوئی اور ایک ہلکی سی چیخ سنائی دی۔ اس کے ساتھ ہی فرار ہوتے ہوئے شخص کے قدموں کی آہٹیں، درخت کی شاخوں کی کھڑکھڑاہٹ اور باڑے کی دیوار سے نیچے کودتے ہوئے ہونے والا دھماکہ سب کچھ چندن نے بند آنکھوں سے سنا۔ جب ہمت کر کے آنکھیں کھولیں تو تلوار پر خون کے دھبے دیکھ کر خوفزدہ ہوگئی۔ پیشانی پر پھیلے ہوئے پسینے کو صاف کرنے کے لئے ہاتھ پھیرا مگر ہتھیلی میں خون کی سرخی مل گئی۔ زنجیر پر نظر ڈالی وہاں بھی خون نظر آ رہا تھا۔ فرش میں سرخ چھینٹے پڑے ہوئے تھے مگر کچھ دُور کیا پڑا ہوا تھا؟ قریب جا کر دیکھا وہ کسی کے ہاتھ کا کٹا ہوا انگوٹھا تھا..... اُس کی آنکھوں تلے اندھیرا چھانے لگا۔ دماغ گھومنے لگا۔ پاگل کی طرح دوڑتی ہوئی اُوپری منزل کی سیڑھیاں طے کر کے نیچے پہنچ گئی۔

''ماں..... ماں جی......!'' اُس نے ماں جی کو پکارا۔ اُس کی گھبرائی ہوئی آواز سن کر ماں جی جلدی سے اُٹھ کر بیٹھ گئیں۔ ہاتھ پر جمی ہوئی تلوار تھامے کھڑی ہوئی چندن کو دیکھ کر ڈر سی گئیں۔

''کیا ہوا چندن..... کیا ہوا؟'' اُن کی نظر تلوار پر جمی ہوئی تھی۔ اب چندن کو خیال آیا۔ تلوار کو فرش پر پھینک کر وہ ماں جی سے چمٹ گئی اور اُن کے سینے میں منہ چھپا کر بلک بلک کر رونے لگی۔ ماں جی کا دل دہل گیا۔ ''کیا ہوا؟ بتا تو سہی مجھے......!'' ماں جی نے کہا۔ مگر کچھ دیر تک چندن بول نہ سکی۔ آنسوؤں سے ماں جی کا دوپٹہ بھیگ گیا۔ وہ ضبط نہ کر سکیں۔ ''ارے پگلی! مجھے بھی تو بتا۔ میری جان آدھی ہو رہی ہے۔'' ان الفاظ کا فوری اثر ہوا۔

چندن نے سر اُٹھا کر بمشکل کہا۔ ''ماں جی! کوئی ہمارے مکان میں گھس آیا تھا۔''

ماں جی کی آنکھیں پھیل گئیں۔ وہ جلدی سے کھڑی ہو گئیں۔ ''ہمارے مکان میں......؟''

''جی ہاں... چھت پر آ کر کوئی دروازہ کھولنا چاہتا تھا۔'' چندن کی گھبراہٹ ابھی باقی تھی۔

ماں جی نے دانت پیس لئے۔ پھرتی سے نیچے پڑی ہوئی تلوار اُٹھا کر گرجیں۔ ''اس مکان میں داخل ہونے کی ہمت کرنے والا کون ہے؟'' یہ کہہ کر وہ اوپری منزل کے زینے چڑھنے لگیں۔ اُن کی

بیماری اور بڑھاپا جیسے غائب ہوگیا تھا۔ چندن ابھی کچھ کہنا چاہتی تھی اسی لیے وہ اُوپر پہنچ گئیں۔ چندن بھی پیچھے دوڑ گئی۔ وہ ساس کی بہادری دیکھ کر حیرت زدہ تھی۔ ذرا بھی ہچکچاہٹ کے بغیر ماں جی نے چھت کے دروازے کھول دیئے۔ اُن کی آنکھوں میں خون اُترا ہوا تھا۔ تلوار تھامے ہوئے بوڑھی کلائیوں کی نسیں تن گئی تھیں۔ وہ کسی کو چیلنج کرنا چاہتی تھیں کہ چندن اُن کے پاس پہنچ گئی۔

''نہیں ماں جی..... وہ فرار ہوگیا۔'' چندن نے جلدی سے کہا۔ پھر ماں جی کے ہاتھ سے تلوار لے کر کہا۔ ''وہ اپنی نشانی چھوڑ گیا ہے۔ دیکھئے!'' چندن نے فرش پر پڑے ہوئے انگوٹھے پر تلوار کی نوک رکھتے ہوئے کہا۔

ماں جی کبھی خون بھرے انگوٹھے اور کبھی چندن کو متعجب نظروں سے دیکھنے لگیں۔ اب اُن کی نظر زمین پر خون کے چھینٹوں پر پڑی۔ آہستہ آہستہ اُن کی سمجھ میں بات آ گئی۔ بہو نے تلوار کا وار کرد تھا۔ چندن کی ہمت اور پھرتی پر وہ واری گئیں۔ ''عجیب بات ہے..... اتنا کچھ ہوگیا پھر بھی میں سوتی رہی۔ چندن! تم نے مجھے بیدار کیوں نہیں کر دیا؟''

''مجھے بھی محسوس ہو رہا ہے کہ آپ کو جگاتی تو بہتر تھا۔ مگر اتنا وقت نہیں تھا۔ وہ شخص زنجیر کھول کر اندر گھسنے کی کوشش کر رہا تھا۔'' چندن نے جواب دیا۔

ماں جی چھت پر چکر لگا کر لوٹ آئیں۔ ''مگر وہ کون تھا؟ کس لئے آیا تھا؟''

چندن کو اس سوال نے اُلجھن میں ڈال دیا۔ ''کون تھا یہ تو پتہ نہیں چلا۔ کیوں آیا تھا؟ یہ اندازہ لگانا باقی تھا۔''

''ممکن ہے چوری کرنے آیا ہو۔'' ماں جی نے اندازہ لگایا۔

''نہیں..... چوری کی نیت سے نہیں آیا تھا۔'' چندن نے یقینی لہجے میں کہا۔ ''چوری کی نیت سے آنے والا شخص گھر کے لوگوں کو دیکھ کر فرار ہو جاتا ہے۔ مگر میں نے اُسے آواز دی تھی۔''

''اُسے آواز دی تھی؟'' ماں جی نے حیرت زدہ لہجے میں پوچھا۔

''جی ہاں..... میں نے پوچھا کہ کون ہے؟ اُس نے جواب دیا، میں ہوں۔ میں نے پھر پوچھا تم کون ہو؟ اُس نے جواب میں کہا میں جگا ہوں۔ جلدی کھول!''

یہ سن کر ماں جی لرز گئیں۔ ''ارے دیکھے بغیر تلوار مار دی۔ ممکن ہے جگت جیل سے فرار ہو کر.....'' ماں جی کچھ اور کہنا چاہتی تھیں مگر چندن نے اُنہیں روک دیا۔

''نہیں..... ماں..... نہیں۔'' چندن پُر جوش لہجے میں بولی۔ ''وہ نہیں تھے۔ میں اُن کی آواز بھی نہیں پہچانتی کیا؟ اور وہ کبھی بھی گھر کے لوگوں سے اپنے آپ کو جگا کہہ کر بتاتے نہیں تھے۔ آواز اور بولنے میں صاف بناوٹ جھلک رہی تھی۔'' چندن کچھ دیر رُک کر بولی۔ ''وہ سمجھ رہا ہوگا کہ میں احمق بن جاؤں گی مگر جس مرد کا جسم چھو چکی ہو اُس مرد کا سانس تک عورت پہچان لیتی ہے۔'' چندن سر جھکا کر بول رہی تھی۔

ماں جی کو اب بھی یقین نہیں آ رہا تھا۔ وہ سمجھ رہی تھیں کہیں کوئی غلطی ہوگئی ہے۔ وہ اُلجھن میں پڑ گئیں۔ ''جگت نہ ہو اور ممکن ہے اُس کا کوئی ساتھی ہو۔ کسی کام کے سلسلے میں چھپ کر آ گیا ہو۔ پھر تو بیچارے کی حالت بری ہوگی۔''



''نہیں..... وہ بیچارہ نہیں تھا ماں جی! میں نے سب سوچ لیا تھا۔ وہ شخص ہر صورت میرے کمرے میں گھسنے آیا تھا۔ وہ جاننے والا ہوگا۔ یقیناً اُسے پتہ ہوگا کہ گھر میں سسر موجود نہیں ہیں۔'' وہ نظریں جھکا کر بولی۔ ''اور اُوپری منزل پر میں اکیلی ہوتی ہوں۔''

''کیا مطلب؟'' کہتے ہوئے ماں جی کی آنکھیں پھیل گئیں۔ ''دشمن اس گھر کی عورت پر ہاتھ ڈالنے آیا تھا؟'' غصے میں اُن کے لب کپکپانے لگا۔ ''بہو! اگر میں بیدار ہوتی تو انگوٹھے سے اُسے چھٹکارا نہ ملتا۔ گردن اُتار لیتی اُس حرام زادے کی۔'' پھر کچھ دیر میں پُر سکون ہو کر چندن کے سر پر ہاتھ پھیرنے لگیں۔ ''تم نے جو کچھ کیا اچھا کیا۔ اب وہ سمجھ گیا ہوگا کہ جاٹ کے گھر کی عورتیں بھی ہتھیار اُٹھانا جانتی ہیں۔ تمہارے سسر سنیں گے تو اُس کی جان نہیں چھوڑیں گے۔ بغیر انگوٹھے کے مجرم کو کہیں سے تلاش کر لیں گے۔''

''نہیں ماں جی..... سسر جی یہ بات نہیں سنیں گے۔'' چندن نے مضبوط لہجے میں کہا۔ ''ان کا بیٹا قتل کی سزا بھگت رہا ہے۔ اب باپو کو کیسے مجرم بنائیں؟ بہتر ہے کہ یہ بات ہم دونوں کے علاوہ تیسرا نہ جانے۔''

''مگر.....'' ماں جی کچھ کہنا چاہتی تھیں مگر اُنہیں الفاظ نہیں سوجھ رہے تھے۔ پھر بھی کہہ ڈالا۔ ''ایسی بات گھر کے آدمی سے پوشیدہ کس طرح رکھی جا سکتی ہے؟''

''یہ میں جانتی ہوں۔ پوشیدہ رکھ کر پاپ میں پڑ جاؤں گی ماں جی! مگر یہ بھی کرنے کو تیار ہوں۔ ایسی بات سن کر مردوں کا خون جوش مارنے لگتا ہے۔ پھر وہ ضبط نہیں کر سکتے۔'' چندن کچھ دیر رُک گئی۔ اُسے جو کچھ کہنا تھا وہ کہنے کا موقع تھا۔ ''تمہارے بیٹے کو پتہ چل گیا تو وہ جیل توڑ کر انتقام لینے آ جائیں گے اور.....'' پھر وہ بول نہیں سکی۔ ماں جی سب کچھ سمجھ گئیں۔ چندن بہت دُور کی سوچ سکتی تھی اس سے اُنہیں مسرت ہوئی۔ اس واقعے کو دبا دینا بہتر تھا۔ رائی کا پربت ہو گیا تو اس کے وزن سے پورا خاندان کچل جائے گا۔

چندن نے فرش پر پڑا ہوا انگوٹھا اُٹھایا۔ تب اُس کی آنکھوں سے نفرت برس رہی تھی۔ ایک اِنچ جتنا مُردہ ٹکڑا ہونے کے باوجود چندن کے جسم میں خوف کی لہریں دوڑنے لگیں۔ اُسے ابکائی ہونے لگی۔

''بہو! اسے کیا دیکھ رہی ہو بھئی؟ لاؤ میں اسے باہر پھینک دوں۔'' ماں جی نے کہا۔

چندن غور سے انگوٹھا دیکھ رہی تھی۔ ''دیکھا ماں جی! ناخن پر مہندی لگی ہوئی ہے۔ سکھ یا ہندو ناخن نہیں رنگتے..... کیا آنے والا مسلمان ہوگا؟'' چندن نے کہا۔

''ایسا کیسے ہو سکتا ہے؟'' ماں جی بھی اب دلچسپی لینے لگیں۔ ''ہمارا ایک ہی دشمن ہے وہ سامنے رہتا ہے۔'' وہ خاموش ہوگئیں۔ پھر اندازہ لگاتی ہوئی بولیں۔ ''ممکن ہے ہمیں گاؤں میں بدنام کرنے کے لئے کوئی کرائے کا آدمی بھیجا ہو۔ اس کی بیوی ویرو جگت کے ساتھ فرار ہوگئی تھی اس کا انتقام لینے کے لئے ایسی اوچھی حرکت کی ہو۔''

''کچھ بھی ہو..... میں کٹا ہوا انگوٹھا سنبھال کر رکھوں گی۔ ڈبیہ میں رکھ دوں گی۔'' چندن نے فیصلہ کن لہجے میں کہا۔ ماں جی چندن کو حیرت سے دیکھنے لگیں۔ مگر وہ کہہ رہی تھی۔ ''ممکن ہے کبھی یہ

بات اُنہیں بتانی پڑے۔ تب یہ نشانی دکھاؤں گی۔" ماں جی کے جواب کا انتظار کیے بغیر چندن نے کٹا ہوا انگوٹھا ڈبیہ میں رکھ کر ڈبیہ صندوق کی تہہ میں چھپا کر رکھ دی پھر اطمینان کا سانس لے کر کہا۔ "اب میں جلدی جلدی خون کے داغ دھو دیتی ہوں۔ آپ فانوس تھام رکھیں۔ چھت پر بھی اور نیچے باڑے میں بھی دیکھ لیں۔"

ماں جی چندن کی بے چینی سمجھ گئیں۔ جب جگت کے باپو آئیں اس وقت جیسے کچھ ہوا ہی نہ ہو اس طرح کرنا ضروری تھا۔ ساس اور بہو کام پر لگ گئیں۔ باڑے میں گھاس کے ڈھیر پر خون کے چھینٹے پڑے ہوئے تھے۔ دونوں نے مل کر گھاس کو اُوپر نیچے کر دیا۔ انجانے میں کوئی جرم ہو گیا ہو جسے چھپانے کی کوشش کر رہی ہوں ایسی پراسرار حرکتیں کرتی نظر آتی تھیں۔ ماں جی نے ایک بار کہا بھی۔ "چندن! میں کہہ رہی ہوں کہ یہ سب کچھ کرنے سے جگت کے باپو کو بتا دینا بہتر رہے گا۔ ہم عورتیں لمبا عرصہ بات کو پیٹ میں نہیں رکھ سکیں گی۔"

"نہیں ماں جی...... میں آپ کے پیر پکڑتی ہوں۔" چندن گڑگڑائی۔ "اس کام کا انجام ایسا برا ہوگا کہ ہمیں زندگی بھر پچھتانا پڑے گا۔"

ساس اور بہو صبح تک جاگتی رہیں۔ دونوں کے ذہنوں میں ایک ہی سوال گونج رہا تھا۔

"وہ انجانا شخص کون تھا......؟"

O

گلی کے مرغے نے بانگ دی جس کے کافی دیر بعد دروازے پر دستک ہوئی۔ جگت کی ماں کھڑکی کھولنے کے لئے اُٹھ رہی تھیں تب چندن کور نے اُنہیں روکا۔ "ماں جی! آپ رہنے دیں۔ میں کھڑکی کھولتی ہوں۔" سر اور سینے پر دوپٹہ ڈال کر چندن کھڑکی کھول رہی تھی۔ اُس وقت سسر سے بہت کچھ جان لینے کا تجسس زور کر رہا تھا مگر اُس کو ضبط کرنا پڑا۔ کھڑکی کی زنجیر کھولتے ہوئے اُسے اپنا انگوٹھا ساکت محسوس ہونے لگا۔ چندن ایک جانب ہٹ گئی۔ سسر کے اندر داخل ہوتے ہی اُس نے کھڑکی بند کر کے زنجیر چڑھا دی۔ ماں جی برآمدے میں کھڑی تھیں۔ سوہن سنگھ کو تعجب ہوا۔

"ساس بہو اس وقت جاگ رہی ہیں؟"

اسی لمحے چندن پھرتی سے پانی کا لوٹا بھر کر لے آئی۔ اُس نے ساس کا جواب غور سے سنا۔

"آپ آنے کو تھے۔ لہٰذا نیند اُڑ گئی۔" پھر مزید بولیں۔ "بہو تو ساری رات نہیں سوئی۔"

چندن کو ڈر محسوس ہوا ماں جی شاید رات کی بات کر دیں گی۔ مگر سوہن سنگھ نے اس کا دوسرا مطلب نکالا۔ "میں جانتا ہوں۔ بہو کو خبر سننے کا انتظار ہے۔" تب چندن کو اطمینان ہوا۔

ہاتھ منہ دھو کر پگڑی کھونٹی پر رکھ کر جگت کے باپو چارپائی پر لیٹ گئے۔ ایک بڑی جماہی لی۔ ساری رات ٹرین میں جاگ کر کاٹی تھی۔ چندن کور دروازے میں کھڑی اور ماں جی چارپائی کے برابر بیٹھی تھیں۔ سوہن سنگھ نے راستے بھر ذہن میں بات جما لی تھی پھر بھی شروعات کرتے دیر ہو گئی۔ ماں جی کا ضبط چھوٹ گیا۔ وہ بولیں۔ "جگت اچھا تو ہے؟"

"بالکل......" سوہن سنگھ نے شروع کیا۔ "ہم نے اُسے جیسا چھوڑا تھا ویسا ہی ہے۔ بلکہ مجھے کچھ اور صحت مند نظر آیا۔ سرجن صاحب کی سفارش سے اُسے جیل میں زیادہ کام نہیں کرنا پڑتا۔



ارے اُس کا پہریدار بھی اُس کی فکر رکھتا ہے۔"

"اور کیا بات ہوئی؟" چندن کے دل کی بات ماں جی کے لبوں سے نکل آئی۔

"کورٹ میں ہم اُس سے بات نہیں کر سکتے۔" سوہن سنگھ نے افسوس بھرے لہجے میں کہا۔ "بہو مجھ سے پوچھنے کے متعلق کہہ رہی تھی تب بھی مجھے معلوم تھا۔ مگر پیٹ میں پاپ رکھ کر میں ہاں کرتا رہا۔ یہ اچھا ہوا کہ اس کی جیل کا پہریدار بھی کیس سننے آیا تھا اُس سے بہت کچھ معلومات حاصل ہوئیں۔ نہیں تو مجھے جھوٹ بولنا پڑتا۔"

چندن کی آہ نکل گئی۔ دوسرے کا دل رکھنے کے لئے انسان کو اکثر جھوٹ بولنا پڑتا ہے۔ رات والے انجانے شخص کی بات دل میں رکھنے کے لئے اُس کا ذہن کھٹکنے لگا۔ ماں جی نے دوسرا سوال کیا۔ "جیل کے پہریدار نے جگت کی کیا بات بتائی؟"

"وہ کہہ رہا تھا آپ کسی بات کی فکر نہ کریں۔ میں بیٹے کی طرح اُس کا خیال رکھتا ہوں۔ کھانے کو زیادہ دیتا ہوں۔ کچھ دن بعد کوٹھڑی کی بجائے بیرک میں دوسرے قیدیوں کے ساتھ رہنے لگے گا۔ وہ بیچارہ یہ بھی کہہ گیا کہ جگت کی رہائی کے لئے اُس نے منت مانی ہے۔ وہ ضرور رہا ہو جائے گا۔"

کورٹ والے کیا کہتے ہیں؟" چندن نے سوال کیا۔

"ابھی کچھ نہیں کہا جا سکتا بہو بیٹی!" سوہن سنگھ کی آواز نرم ہو گئی۔ پھر فوراً ہی پُرجوش لہجے میں بولے۔ "ہمارے وکیل نے زوردار دلیلیں کی ہیں۔ ہمیں تو سمجھ میں نہیں آیا مگر کرسچین ڈاکٹر ساتھ تھے اُنہوں نے بتایا کہ شروعات اچھی ہوئی ہے فیصلہ ہماری فیور میں آنا چاہئے۔" پھر درمیان میں جماہی لے کر بولے۔ "کرسچین ڈاکٹر نے جگت کو ہمت بھی دلائی تھی کہ بیٹا! میں تجھے رہا کرا کر دم لوں گا۔"

تینوں خاموش ہو گئے۔ چندن کور سوچنے لگی۔ "صرف اتنی بات؟ سسر سے بہت کچھ پوچھ لینے کا جی چاہا مگر کس طرح پوچھتی؟ ابھی وہ تھکے ہارے آئے تھے زیادہ پریشان کرنا بہتر نہ تھا۔ پھر بھی اُس نے ایک بات پوچھ لی۔

"باپو! جیل میں رشتے داروں کو ملاقات کی اجازت دی جاتی ہے۔ یہ سنا ہے؟"

سوال ادھورا تھا مگر سوہن سنگھ اس کا مطلب سمجھ گئے۔ جگت سے ملنے کی خواہش نے یہ بات اُگل دی تھی۔ "ہاں...... میں نے معلوم کیا تھا۔ دو ماہ میں ایک بار ملاقات کی اجازت دی جاتی ہے۔" سوہن سنگھ نے کہا۔ چندن کی آہ نکل گئی مگر سوہن سنگھ کی جماہیوں کے درمیان دب کر رہ گئی۔ "نو دن کے بعد تاریخ ملی ہے۔" بات کو ختم کرنے والے انداز میں بڑبڑا کر آنکھیں بند کر کے سوہن سنگھ لیٹ گئے۔ جگت کی ماں اور بہو سے اُنہوں نے بہت کچھ چھپایا تھا۔ یہ بات اُن کی بند پلکوں میں کنکر کی طرح چبھ رہی تھی۔

جگت جب عدالت کے کٹہرے میں کھڑا ہوا اُس کی سرخ آنکھیں دیکھ کر وہ اور نانا بھڑک اُٹھے تھے۔ جگت اُن کی جانب دیکھ کر مسکرایا تھا مگر اُن کی مسکراہٹ میں غمگینی تھی۔ عدالت کی کارروائی کے دوران وہ پہلے کی نسبت زیادہ لاپرواہ نظر آ رہا تھا جیسے اُسے فیصلے کی بالکل پرواہ نہ ہو۔

سوہن سنگھ کو تھوڑا سا غصہ آ گیا۔ اپیل لڑنے کے لئے اتنے پیسے خرچ ہو رہے تھے۔ فیصلہ آئے گا اُس وقت وہ قرض دار بن چکے ہوں گے۔ مگر جگت کی آنکھیں اتنی سرخ کیوں تھیں؟ اُنہوں نے عدالت میں نظریں گھمائیں اور ایک شخص کو دیکھا جو ان کی جانب غور سے دیکھ رہا تھا۔ پھر تو جب وہ اُس جانب دیکھتے اُس شخص سے نگاہیں ٹکراتی تھیں۔ اُس کی سفید داڑھی مونچھ اور جھریوں والا چہرہ، سر پر راجستھانی پگڑی۔ اس شخص کو کبھی دیکھا ہے؟ ایسا اُنہیں یاد نہیں آ رہا تھا۔ دوپہر کو لنچ ٹائم کے دوران کورٹ کے میدان میں درخت کے نیچے بیٹھ کر وہ نانا کے ساتھ کھانا کھا رہے تھے تب وہ شخص شرماتا ہوا اُن کے قریب آ گیا۔ سوہن سنگھ نے اُس کی جانب دیکھا تب وہ ہلکا سا مسکرایا۔ کچھ دیر تک وہ خاموش رہا پھر بولا۔

''کیا آپ جگت کے باپو ہیں؟'' نانا بھی یہ سن کر بھڑک گئے۔ دونوں کو اس سوال میں اُلجھن نظر آئی۔ اُس انجانے شخص نے کہا۔ ''میں جیل کا پہریدار ہوں۔ جگا کی کوٹھڑی پر میرا پہرہ ہوتا ہے۔''

سوہن سنگھ کی دلچسپی بڑھ گئی۔ ''یہاں آیئے...... ہم ساتھ کھانا کھائیں گے۔'' سوہن سنگھ نے کہا۔ نانا کو جنوائی کی بات کھٹکی مگر وہ شخص اُن کے پاس بیٹھ گیا۔

''میرا نام اودھم سنگھ ہے۔ تمہارے بیٹے نے بڑا نام پیدا کیا ہے۔'' اُس شخص نے کہا۔ مگر دونوں نے اُس کی بات کا نوٹس نہیں لیا۔ تب اودھم سنگھ قدرے جھینپ گیا۔ ''یہ بزرگ بھی جگا کے رشتے دار ہوں گے۔''

''ہاں...... میں جگت کا نانا ہوں۔'' نانا نے اپنی پہچان خشک لہجے میں کرائی۔ سوہن سنگھ کی زبان کچھ کہنا چاہتی تھی۔

''بھائی! آپ عدالت میں کس سلسلے میں آئے ہیں؟''

اودھم سنگھ نے پراٹھا چباتے ہوئے کہا۔ ''جگا کا کیس سننے آیا تھا۔'' پھر اُس نے محسوس کیا کہ اُنہیں تعجب ہوا ہے۔ لہٰذا بولا۔ ''اُس کی رہائی کے لئے میں نے منت مانی ہے۔'' جیل کے پہریدار کے منہ سے یہ بات سن کر دونوں سناٹے میں آ گئے۔ یہ شخص انہیں احمق تو نہیں بنا رہا؟ مگر اودھم سنگھ پوچھے بغیر کہہ رہا تھا۔ ''ابھی میری رات کی شفٹ چل رہی ہے لہٰذا یہاں آنا ممکن ہوا۔ کچھ دن جگا کو تکلیف کا احساس رہا مگر اب سب ٹھیک ہے۔ کام بھی آدھا کر دیا گیا ہے۔''

سوہن سنگھ نے دیکھا کہ وہ شخص خود سب باتیں بتا رہا تھا تو اسی سے کیوں نہ کچھ معلوم کیا جائے؟ سسر پسند نہیں کریں گے پھر بھی پوچھا۔ ''بھائی! اُس کی آنکھیں اتنی سرخ کیوں ہو رہی ہیں؟'' پوچھتے ہوئے باپو کی آواز بھرا گئی۔

''کل رات وہ بہت روئے۔'' اودھم سنگھ نے کہا۔ اسی لمحے نانا کے ہاتھ سے نوالہ گر گیا۔ سوہن سنگھ آنکھیں پھیلا کر اُسے دیکھنے لگے۔

''روئے تھے؟ مگر کیوں؟'' اُن کی سمجھ میں یہ بات نہیں آ رہی تھی۔ جگت جیسا شخص رو نہیں سکتا تھا۔ ''اُسے کیا دُکھ ہوگا؟''

''وہ انقلابی قیدی شوٹ کر دیا گیا اس کی وجہ سے جگا کو دُکھ پہنچا۔'' اودھم سنگھ نے بتایا۔



''اس میں اُس کے باپ کا کیا گیا؟'' نانا گرجے مگر انجانے آدمی کے سامنے بولنے کی غلطی اُنہیں محسوس ہو گئی۔ ''جیل سے فرار ہونے کی صورت میں جیل والے اُس کی آرتی تو نہیں اُتاریں گے۔''

''میں بھی آپ سے یہی کہنا چاہتا تھا۔'' وہ اِردگرد دیکھ کر بولا۔ ''جگا کے ذہن میں فرار ہونے کے خیالات گردش کر رہے ہیں۔ اُس نے مجھے نہیں بتایا۔ مگر اتنے سالوں سے جیل میں کام کرتا ہوں۔ لہٰذا......''

''لہٰذا تمہیں شک ہو گیا ہے۔'' نانا گرم ہو گئے۔

اودھم سنگھ کو یہ بات کھٹکی مگر سوہن سنگھ کا اُترا ہوا چہرہ دیکھ کر اُس نے برا نہیں مانا۔ ''بھگوان کرے میرا شک ہی ہو۔ یہ تو آپ کو خبردار کر دیا۔ مجھے اُس سے بیٹے جیسی محبت ہے۔'' کہتے ہوئے اودھم سنگھ کی آواز بھیگ گئی۔

نانا ٹھنڈے پڑ گئے۔ سوہن سنگھ کو کھانا نہیں بھایا۔ نانا پانی پینے کی خاطر کنویں پر گئے تب موقع غنیمت جان کر جگت کے باپو نے اودھم سنگھ سے کہا۔ ''میرے سسر کا مزاج ذرا تیز ہے۔ ان کے بولنے کا برا نہ ماننا۔'' پھر جیب سے ایک روپیہ نکال کر اُس کے ہاتھ میں دیتے ہوئے کہا۔ ''بچوں کی مٹھائی کے لئے دے رہا ہوں۔ جیل میں بھی میرے بیٹے کا خیال رکھنے والا کوئی ہے یہ جان کر مجھے راحت ہوئی۔''

اودھم سنگھ نے روپیہ لینے سے انکار کیا۔ ''مجھے بخشش نہیں چاہئے بزرگ!'' مگر سوہن سنگھ کے بہت زیادہ اصرار کرنے پر وہ انکار نہیں کر سکا۔ ''بہتر ہے...... میں آپ کا احترام کرتے ہوئے لے رہا ہوں۔ مگر میں نے آپ کو ہوشیار کر دیا ہے۔ یہ بات کسی کو نہ بتائیں کیونکہ میری ملازمت چلی جائے گی۔ کچھ برسوں بعد پنشن پر جانا ہے۔ وہ بھی گنوا دوں گا۔''

''تم فکر نہ کرو۔'' سوہن سنگھ اُس سے گھر کے آدمی کی طرح بات کر رہے تھے۔ ''جگت کو ایسا کچھ سوچنے کا موقع نہیں آئے گا۔ اپیل کا فیصلہ ہماری فیور میں آئے گا۔''

عدالت برخواست ہونے کے بعد اودھم سنگھ رخصتی سلام کرنے کے لئے اُن کے پاس آ گیا۔ سوہن سنگھ کو وہ شخص بھلا آدمی دکھائی دیا مگر اُس کی بات سننے کے بعد اُن کے دل میں فکر پیدا ہو گئی۔ مگر وہ کسی سے کہہ نہیں سکتے تھے۔ پھر بھی کرچین ڈاکٹر کو اشارہ کرنا پڑا تھا۔ ''آپ جگت کے کان میں کہہ دیں کہ فیصلہ ہماری فیور میں آئے گا۔ ہمت نہ ہارے۔''

اگر یہ باتیں جگت کی ماں اور چندن کور کو معلوم ہوئیں تو وہ تڑپ اُٹھیں گی۔ یہی وجہ تھی کہ اُنہوں نے سفر کی تھکن کے بہانے عدالت کی بات مختصر کر کے ساس بہو کے مزید سوالات سے نجات حاصل کر لی تھی ناشتہ کر کے اُنہوں نے کہا۔ ''میں اُوپر کی منزل پر سونے جا رہا ہوں۔ مجھے دوپہر ڈھلے اُٹھا دینا۔''

چندن بجھ کر رہ گئی۔ رات والے واقعے کی کوئی نشانی اُن کے ہاتھ تو نہیں لگ جائے گی؟

چندن کور دل بہلانے کی خاطر گھر کے کام میں لگ گئی۔ صبح کی دھوپ ہر طرف پھیل چکی تھی۔ اچانک دروازے کی زنجیر کھڑکی۔ ماں جی پوجا میں بیٹھی ہوئی تھیں لہٰذا چندن دروازہ کھولنے گئی

لئے باورچی خانے سے باہر آ گئی۔ اُس نے سوچا شاید تاؤ سسر ملنے آئے ہوں گے۔ دروازہ کھولتے ہی وہ ججھک گئی۔ ایک سیاہ برقعے والے عورت کھڑی تھی۔ چندن سے کچھ پوچھنے سے پیشتر ہی وہ سیدھی مکان میں داخل ہو گئی۔ دروازہ بند کرتے ہوئے چندن کور کے ذہن میں ایک خیال گزرا اور وہ لرز کر رہ گئی۔ رات گھر میں گھسنے والا شخص مسلمان تھا۔ وہی تو برقعے میں نہیں آیا ہوگا؟ چیخنے کو دل چاہا مگر دن دہاڑے ایسا کرنا بیہودگی تھی۔ اب تو سسر بھی گھر میں تھے۔ ہمت کر کے برقعہ پوش عورت کے پیچھے برآمدے کی طرف جھپٹی۔ ماں جی نے آہٹ سنی لہٰذا مالا پھیرتا ہوا اُن کا ہاتھ تھم گیا۔ بیٹھے بیٹھے انہوں نے آواز دی۔ ''کون ہے؟''

آنے والی نے تیزی سے چہرے سے نقاب ہٹا لیا۔ ماں جی سن ہو گئیں۔ ''ارے ویرو تم......؟'' ماں جی کے حیرت سے کھلے ہوئے منہ سے نکل گیا۔

چندن کا خوف خوشی میں بدل گیا۔ وہ ویرو سے لپٹ گئی۔ ''تم نے تو ڈرا ہی دیا تھا۔ اچھا ہوا چیخی نہیں۔''

''بہت اچھا ہوا......'' برقعہ اُتارتی ہوئی ویرو بولی۔ ''لوگ جمع ہو جاتے اور میری پول کھل جاتی۔'' ویرو ماں جی کی جانب متوجہ ہوئی۔ اُس کے پیر نہیں اُٹھ رہے تھے کیونکہ ماں جی کے چہرے پر پہلے جیسی مسرت نظر نہیں آ رہی تھی۔ وہ برقعہ پہن کر خاموشی سے آئی اس وجہ سے ناراض ہوں گی۔ ویرو نے سوچا اور ماں جی کے پیر میں جھک گئی۔

ماں جی نے لرزتی ہوئی آواز میں دُعا دی۔ ''تمہارا سوبھاگیہ......!'' ماں جی لمحہ بھر رُک گئیں۔ ''سلامت رہے۔'' انہوں نے اپنا جملہ مکمل کیا۔

چویشن ایسی نازک تھی اس میں سوبھاگیہ کی سلامتی کی دُعا کچھ عجیب سی معلوم ہو رہی تھی۔ پھر ماں جی کی آواز میں وہ گرمجوشی نہیں تھی جو ویرو چاہتی تھی۔ ماں جی نے پہلے اُسے ماں کی محبت دی تھی۔ اُسی ماں جی کی جانب سے ایسے خشک برتاؤ سے اُس کا دل ٹوٹ گیا۔ وہ سوچنے لگی۔ ''شاید جوان بیٹے کی بیس سال کی قید کے صدمے کی وجہ سے ایسا ہو رہا ہے؟''

''کیا سوچ رہی ہو ویرو بہن؟'' کہہ کر چندن نے اُسے سوچ سے چونکا دیا۔ وہ کچھ شرمندہ سی ہوئی پھر پھیکی سی مسکراہٹ لبوں پر لا کر بولی۔

''بیتے ہوئے دن یاد آ گئے تھے۔'' پھر مکان میں چاروں جانب دیکھتی ہوئی بولی۔ ''تب یہاں صرف ماں جی اور باپو تھے۔ تم دونوں نہیں تھے۔ میں روز گھر کا کام ختم کر کے یہاں آ جاتی۔ کچھ کام کر جاتی، کچھ دل کا بوجھ ہلکا کرتی، کچھ دلاسا لے جاتی۔'' ویرو کے لب حرکت کر رہے تھے۔ مگر اُس کی آنکھیں ماضی کی یاد کو ذہن کے پردے پر اُبھرتے دیکھ رہی تھیں۔ ''اب ایسا محسوس ہوتا ہے جیسے سب کچھ بدل گیا ہے۔ سامنے والا مکان ہمیشہ کے لئے بند ہو گیا بلکہ میں نے خود بند کر دیا۔ اب صرف یہی میرا گھر کھلا ہے۔ اگر استقبال ملے گا تو آؤں گی۔''

ماں جی چونک گئیں۔ کیا ویرو آسرا حاصل کرنے آئی تھی؟ چندن کو ویرو کی بات میں کوئی اسرار نظر نہیں آیا۔

''یہ تمہارا گھر ہے ویرو بہن! یہاں آپ کو ہمیشہ عزت ملے گی۔'' چندن نے کہا۔ ماں جی ویرو کو



تکتی رہیں۔ چندن نے اٹھلاتے ہوئے کہا۔ ''مگر آج کی طرح برقعہ اوڑھ کر نہ آنا۔ کیونکہ چہرہ دیکھے بغیر استقبال نہیں ہوگا۔'' چندن ہنسنے لگی مگر ماں جی کے چہرے پر سنجیدگی چھائی رہی۔

ویرو بھی سنجیدہ ہو گئی۔ ''اور کوئی طریقہ نہیں تھا۔ کھلے عام آتی تو اس صورت میں سارے گاؤں کی آنکھیں پھیل جاتیں۔ زبان دراز ہو جاتی۔ میرا نام تو بدنام ہو ہی چکا ہے۔ میں اس مکان کی طرف نکتہ چینی کرنے کا کسی کو موقع دینا نہیں چاہتی۔'' ویرو گھبرائے ہوئے لہجے میں بولی۔ ''خالہ کے گھر کا باپو سے بہانہ کر کے آئی ہوں۔ پڑوسی مسلمان خاتون سے برقعہ مانگ لیا۔''

''ویرو بہن! یہ سب کرنے سے بہتر تھا کہ مجھے بلا لیتیں۔ میں فوراً آ جاتی۔'' چندن کہہ رہی تھی۔ اسی لمحے ماں جی پوجا پاٹ کر کے اُن کے قریب آ گئیں۔ ویرو اُن کی جانب دیکھنے لگی۔ اُن کی آنکھوں کے کونوں میں اُسے ناخوشی نظر آئی۔

''سب لوگ ٹھیک تو ہو؟ باپو جی گھر میں نہیں ہیں؟'' ویرو نے پوچھا۔

چندن پانی کا لوٹا بھر کر لائی۔ ماں جی، ویرو کی آنکھوں سے اُس کے دل کا حال معلوم کرنے کی کوشش کر رہی تھیں۔

''سسر جی ہیں۔ وہ اُوپر کے کمرے میں سوئے ہیں۔ سفر کی تھکن اور بیداری کی وجہ سے اُنہیں نیند آ گئی ہے۔'' لوٹا رکھ کر چندن نے جواب دیا۔

''ارے ہاں...... میں پوچھنا ہی بھول گئی۔'' ویرو نے آواز میں تجسس کا اظہار کرتے ہوئے کہا۔ ''کل عدالت میں کیا ہوا؟'' اُس کے سوال نے دونوں کو حیرت میں ڈال دیا۔ چندن کی آنکھیں پھیل گئیں۔ ماں جی کے لب بند ہو گئے۔ عدالت میں کیس کی تاریخ کے متعلق بھی ویرو کو معلومات تھیں۔ ویرو نے نظریں جھکا لیں مگر اس سے پیشتر ماں جی اُس کا ارادہ سمجھ گئیں۔ وہ یہ خبر معلوم کرنے کے لئے دوڑی آئی تھی۔ باپ سے بھی پوشیدہ رکھ کر۔

''تم باتیں ہی کرو گی یا پکانے میں میری مدد بھی کرو گی؟'' چندن ویرو کا ہاتھ تھام کر باورچی خانے میں لے گئی۔

ماں جی چارپائی پر لیٹ گئیں۔ اُن کی نظریں دروازے پر لٹکتے ہوئے ویرو کے برقعے پر جم گئیں جبکہ کان باورچی خانے کی جانب لگے تھے۔ اب اُنہیں ویرو پہلے کی طرح بھولی نظر نہیں آئی اور چندن میں چالاکی کی کمی نظر آ رہی تھی۔ وہ سالوں سے بچھڑی ہوئی دو سہیلیوں کی طرح پیار محبت سے باتیں کر رہی تھیں۔ گھر کی دو بہوؤں کی طرح مل جل کر کام کر رہی تھیں۔ دو بہوئیں؟ ماں جی نے دل کو ڈانٹ دیا۔ نہیں نہیں...... وہ خواہ مخواہ ویرو پر شک کر رہی تھیں۔ وہ ایسا نہیں کرے گی نہ ہی ایسا ہونے دے گی۔ کسی بھی طرح نہیں......

کافی دیر بعد ویرو کمرے میں آ گئی۔ دروازے پر سے برقعہ اُتار کر ماں جی کی چارپائی کی کنارے پر بیٹھ گئی۔ ''آج آپ بالکل خاموش ہیں ماں جی! مجھے دیکھ کر فکرمند ہو گئیں؟'' ویرو نے مسکرا کر کہا۔

ماں جی کچھ جھینپ گئیں۔ وہ ویرو کی اس عادت سے واقف تھیں کہ وہ جو کچھ محسوس کرتی ہے کہہ ڈالتی ہے مگر دل اس کا صاف ہوتا ہے۔

مجھے تو تیری فکر ہو رہی ہے لڑکی! ماں جی نے سوچا۔ "جو کچھ کہنا ہے کہہ ڈوں۔" "تم اس طرح بے آسرا کب تک رہو گی؟"

ویرو کے چہرے پر درد جھلکنے لگا۔ ماں جی کی محبت سے اُس کا دل بھر آیا مگر جگت کی ماں کچھ اور ہی کہنا چاہتی تھی۔ "عورت کو سسرال کے بغیر کہیں سکون نہیں ملتا ویرو! ضد چھوڑ کر سامنے والے مکان میں واپس لوٹ جا۔" ویرو کے چہرے کے تاثرات بدل گئے۔ سب کچھ جانتے ہوئے ماں جی یہ کہہ رہی تھیں۔

وہ کڑوے گھونٹ کی طرح تھوک نگل کر بولی۔ "یہ اب کس طرح ہو ماں جی؟ میرا اب اس دنیا میں کوئی نہیں ..... " پھر آواز میں مضبوطی پیدا کرتی ہوئی بولی۔ "میں نے طلاق حاصل کرنے کا فیصلہ کر لیا ہے۔"

"طلاق.....؟" ماں جی کا جسم لرز اُٹھا۔ طلاق کو کیا کرے گی؟ یہ پوچھنا چاہتی تھیں۔ اس گھر میں آنے کی خواہش ہے تو وہ خواہش مار دو! یہ کہنا چاہتی تھیں مگر ماں جی اتنی سنگدل نہ ہو سکیں۔ افسوس کے ساتھ صرف اتنا بولیں۔ "ویرو! بغیر سوچے بڑھایا ہوا قدم اکثر بہت سے لوگوں کی بربادی کی وجہ بن جاتا ہے اتنا یاد رکھنا!"

پھر ویرو کی واپسی تک ماں جی خاموش رہیں۔ چندن ویرو کو وداع کرنے دروازے تک آئی۔ کھڑکی کھلنے سے پیشتر برقعے کے پردے کے عقب سے ویرو بولی۔

"اُن کو جیل میں ملنے سے پیشتر مجھ سے ضرور ملاقات کرنا چندن!"

چندن نے اُس کے شانے پر ہاتھ رکھ کر کہا۔ "تم نہ کہتیں تب بھی میں آنے والی تھی۔ وہ مجھ سے تمہارے متعلق دریافت کریں گے۔" برقعے کی نقاب سے ویرو نے دیکھا چندن کے چہرے پر خلوص جھلک رہا تھا۔

"بہتر....." کہتی ہوئی ویرو باہر چلی گئی۔ گلی کے کونے پر مڑنے تک چندن اُس کی پشت کی جانب دیکھتی رہی۔ ویرو کے لئے ہمدردی سے اُس کا دل بھر گیا۔

O

پولیس چیف ولاور خان کو ساڑھے تین مہینے کی محنت کا پھل قریب نظر آنے لگا۔ بچن اور ہوشیار سنگھ کی پارٹیاں اُسے تنگ کر رہی تھیں۔ اُس نے چھ ماہ کے اندر اندر اُن پر قابو پانے کا فیصلہ کر لیا تھا لیکن پچھلے ایک مہینے سے ہوشیار کی پارٹی کی سرگرمیوں میں کافی اضافہ ہو گیا تھا۔ وہ سرِعام ڈاکہ ڈالتے اور اس کے بعد نزدیک ہی کسی جگہ اپنی کامیابی کا جشن برپا کرتے۔ کرپال غرور سے کہتا۔

"پولیس جھک مارتی ہے۔ یہاں موت کی پرواہ ہی کون کرتا ہے؟"

علاقے کے لوگ بھی کرپال کا نام سن کر کانپ اُٹھتے تھے۔ وہ بہت خطرناک بنتا جا رہا تھا۔ اخبارات میں پولیس کے خلاف آوازیں اُٹھنے لگیں تھیں۔ پھر بھی ولاور خان نے لاپرواہی کا مظاہرہ جاری رکھا۔ لوگوں کی تنقید یا اُوپر والوں کی ڈانٹ کا اُس کے پاس ہمیشہ ایک ہی جواب ہوتا......

"سب ٹھیک ہو جائے گا۔" اُسے یقین تھا کہ کرپال کا غرور اُسے یقیناً لاپرواہ بنا دے گا۔ تب وہ اُس پر بھرپور وار کر سکے گا اور وہ دن قریب آ گیا۔



کرپال نے ایک طوائف کے کوٹھے پر آنا جانا شروع کر دیا تھا۔ دو چار دن میں جب تک وہ وہاں کا ایک چکر نہ لگا لیتا اُسے چین نہ آتا۔ آخر پولیس طوائف مینکا کو اپنے ساتھ ملانے میں کامیاب ہو گئی۔ ایک دن جب اُسے اطلاع ملی کہ آج رات کرپال ضرور آئے گا تو اُس نے پولیس کو مطلع کر دیا اور ولاور خان چھاپہ مارنے کی تیاری کرنے لگا۔ اُس نے سارنگی نواز اور طبلچی کی جگہ اپنے آدمیوں کا انتظام کر لیا......!

O

شام کی سرخی سمیٹ کر سورج مغرب میں غروب ہو چکا تھا۔ طوائف مینکا کے مکان کا جھومر روشنی سے جگمگانے لگا۔ مکان مینکا کا تھا مگر اُس میں جانکی کی جوانی رقص کرتی تھی۔ ادھیڑ عمر کی مینکا بائی کوٹھے کا کاروبار سنبھالتی تھی۔ کوئی کہتا جانکی کو مینکا نے گود لیا ہے۔ کسی کا خیال تھا کہ اسے خریدا گیا ہے۔ ممکن ہے دونوں باتیں سچی ہوں۔ مالک کی طرح مینکا حکم دیتی اور جانکی کے پیر تھرکنے لگتے۔ آواز کے سُر جاگ اُٹھتے۔ مینکا اُسے ماں کی طرح سبق دیتی۔ "جانکی! گا بجا کر دوسرے مرد کو بہلانے کا ہمارا کاروبار ہے۔ غلطی سے بھی کسی کو قریب نہ آنے دینا۔" جانکی اس سبق کا مطلب سمجھتی تھی۔ طوائف کے لئے ماں بننا بہتر نہیں۔ جس قدر جوبن کی حفاظت کی جائے اسی قدر زیادہ ملتا ہے۔

آخری دو ماہ سے کرپال نے اس در پر آنا شروع کیا تھا۔ گاؤں کے سرے پر الگ جگہ چھوٹی سی کوٹھری میں آنے جانے کی اُسے سہولت تھی۔ مینکا کو پہلے کرپال سے خوف محسوس ہوتا تھا۔ مگر لمبی رقم خرچ کرنے والا یہ ڈاکو اُسے سودمند نظر آیا۔ البتہ اُس کی ایک ضد کا خیال رکھا جاتا۔ "میں محفل میں آؤں اُس وقت دوسرا گاہک نہیں ہونا چاہئے۔" وہ اس حد تک کہتا کہ "دوسرے گاہک کی ضرورت بھی کیا ہے۔ تم ماں بیٹی کا خرچ میں پورا کروں گا۔ مجھے تو ایک ہاتھ سے چھین کر دوسرے ہاتھ سے دینا ہے۔" ڈاکو کی زندگی کا بھروسہ کیا؟ مینکا سوچتی۔ پولیس کی نظر میں آ جائیں تو کاروبار خراب ہو جائے۔ بہرحال اُس نے کرپال کو سنبھال لیا۔

"جوان! تم اپنی آمد کی پہلے سے اطلاع بھجوایا کرو تو دوسرا کوئی اس مکان میں نظر نہیں آئے گا۔"

پھر جانکی کرپال کی جانب جھکنے لگی۔ ایک دن بھی وہ نہ آتا تو وہ بے چین ہو جاتی۔ دوسروں کے سامنے رقص کرنے اور گانے میں اُسے پہلے کی طرح دلچسپی نہیں رہی تھی۔ ایک دو بار ٹوکنے پر بھی مینکا کی بات کا اُس پر کوئی اثر نہیں ہوا۔ تب مینکا بائی کو فکر ہونے لگی۔ لڑکی ہاتھ سے گئی تو کمائی کا وسیلہ بھی ختم ہو جائے گا۔

گزشتہ شام جانکی نے ایک اور جھٹکا دیا۔ اُس نے چپ چاپ دو ایک اُلٹیاں کر لیں۔ مینکا دہل گئی۔ کیا وہ کرپال سے اس قدر قریب ہو گئی تھی؟ اس سے پوشیدہ رکھ کر..... " جانکی سے پوچھا۔

اُس نے بڑی صفائی سے بہانہ بنایا۔ "ماں! مجھے کچھ نہیں۔ تم خوامخواہ شک کر رہی ہو۔ پیٹ میں گڑبڑ ہو رہی ہے اس لئے ایسا ہوا۔"

مینکا نے ذہن پر بہت زور دیا۔ اُس نے کرپال کے ساتھ جانکی کو تنہائی میں رہنے نہیں دیا تھا۔ پھر.....؟ اور وہ لرز گئی۔ ہاں ایک ماہ پہلے۔ اُس کا سر درد کر رہا تھا لہٰذا محفل ادھوری چھوڑ کر وہ سو گئی

تھی۔ یقیناً کرپال اور جانکی نے اس وقفے سے فائدہ اُٹھایا ہوگا۔ تو کیا جانکی کی کوکھ میں ڈاکو کا بیج بویا جاچکا ہے؟ اُس نے یقین کرنے کی غرض سے کہا۔

"جانکی! اب کرپال کا آنا جانا بند کرنا پڑے گا۔"

"کیوں ماں......؟" وہ بھڑک کر بولی۔

"خوامخواہ پولیس کے چکر میں کیوں پڑا جائے؟ انسپکٹر صاحب کو بول چکی ہے کہ کرپال کبھی کبھو ہمارے ہاں آتا ہے۔" مینکا، جانکی کے چہرے کے تاثرات دیکھنے لگی۔ "کل وہ آئے گا۔ مگر میں اُسے نیچے سے لوٹا دوں گی۔"

"نہیں، نہیں ماں...... اُسے کل آنے دو۔" جانکی عاجزانہ لہجے میں بولی۔ "آخری بار اُسے آنے دو۔ میں اُسے سمجھا دوں گی۔"

مگر مینکا سمجھ گئی کہ جانکی کے پیٹ میں پاپ ہے۔ وہ یقیناً کرپال کو بتائے گی کہ اس کی کوکھ میں کرپال کا بچہ ہے اور یہ جاننے کے بعد کرپال اُسے ختم کردے گا یا اغوا کرلے گا، ہمیشہ کے لئے۔ مینکا کو دونوں میں سے کوئی انجام منظور نہیں تھا۔

اُس نے درمیان والا راستہ سوچا۔ کرپال ضرور آئے مگر اُسے زندہ واپس نہیں لوٹنا چاہئے۔ اس طرح وہ پولیس کو خوش کرسکے گی اور کرپال کا کانٹا نکل جائے گا۔

جانکی شام ڈھلنے کا انتظار کرنے لگی۔ آج اُس نے معمول سے کچھ زیادہ سنگھار کیا تھا آج کی محفل آخری تھی۔ کرپال نے اُس رات سے فائدہ اُٹھانے کی جب ضد کی تھی تب اُس نے پوچھا تھا۔ "اس کا غلط نتیجہ نکلا تب......؟"

مگر مرد کی لاپرواہی سے اُس نے جانکی کو بانہوں میں سمیٹ کر کہا تھا۔ "اس میں گھبرانے کی کیا بات ہے؟ کیا میرا بچہ طوائف کے کوٹھے پر پیدا ہوگا؟ تم جس دن ایسی خوشخبری سناؤ گی اُسی دن تمہیں یہاں سے اغوا کرلوں گا۔" پھر جانکی کے جسم کو زور سے دبا کر بولا۔ "مگر دیکھنا! کسی اور کا بچہ میرے گلے مت لگانا۔ اگر ایسا کیا تو......"

جانکی نے کرپال کے لبوں پر احمریں ہاتھ رکھ دیا۔ "نہیں، نہیں کرپال سنگھ! تم پہلے شخص ہو۔"

"پھر میں ہی آخری مرد ہوں گا میری جانکی!" کرپال نے کہا اور جانکی اُس کی ہوگئی۔ یہی وجہ تھی کہ آج وہ سہاگ کا سنگھار سجا کر بیٹھی ہوئی تھی۔

دلاور خان کو آخری لمحے چال بدلنی پڑی۔ صوبیدار صاحب کے گھر مینکا خود خبر کرنے آئی تھی۔ "آپ لوگ ایسی حرکت نہیں کریں گے کہ جانکی کو خبر ہوجائے۔ وہ بھولی ہے۔ گھبرا گئی تو ڈاکو چونک جائے گا۔" پھر بولی۔ "سارنگی، طبلے والوں کو اسی طرح رہنے دیں۔ آپ لوگ محفل کا رنگ جم جانے کے بعد ہی چھاپہ ماریں گے۔"

"اُس کے ساتھ کتنے لوگ آتے ہیں؟" دلاور خان نے مینکا سے پوچھا۔

"چار یا پانچ۔ مگر وہ لوگ نیچے شراب پیتے یا تاش کھیلتے رہتے ہیں۔" مینکا نے آنکھیں ادھ کھلی رکھ کر کہا۔ "رائفلیں ساتھ رکھتے ہیں، یہ خیال رہے۔"

"اچھی بات ہے...... تم جاؤ! ہم دیکھ لیں گے۔"



"مگر صاحب! ایک بات کا خیال رکھیں!" مینکا نے ہلکی گھبراہٹ سے کہا۔ "ہم اس میں ملوث ہیں اس کی کسی کو خبر نہیں ہونی چاہئے۔ نہیں تو اس کے ساتھی ہم ماں بیٹی کو مار دیں گے۔"

○

کرپال! میں اب بھی کہہ رہا ہوں کہ ساتھ چلو۔ تم ہوگے تو کام جلدی نبٹ جائے گا۔" ہوشیار نے پشت پر کارتوس کا پٹہ ٹائٹ کرتے ہوئے کہا۔

"نہیں یار...... آج تم اکیلے کام کرو! میرا دل بے چین ہے۔"

"مگر تم اپنی بے چینی مٹانے کہاں جارہے ہو یہ میں جانتا ہوں کرپال!" ہوشیار مسکرا کر بولا۔ مگر اس میں ہلکی سی ناراضگی بھی تھی۔ "اُس کوٹھے کی کشش تمہیں اب بہت ستاتی ہے۔ مگر دوست! ایک جگہ بار بار جانے میں خطرہ ہے۔"

"تم فکر نہ کرو ہوشیار! تھوڑے عرصے میں اس چکر کا خاتمہ ہوجائے گا۔ میں جانکی کو یہاں اُٹھا لاؤں گا۔ آہستہ آہستہ اس کا دل میری جانب رجوع کررہا ہے۔"

ہوشیار کی آنکھیں پھیل گئیں۔ "کیا وہ ڈاکو سے شادی کرنے پر راضی ہوگی؟"

کرپال قہقہہ مار کر ہنس دیا۔ "طوائف اور ڈاکو...... کیسا میل ہے؟ دونوں سماج کے دشمن۔"

ہوشیار نے زیادہ بحث نہیں کی۔ اسی نقطے پر دونوں حجت کی پارٹی سے الگ ہوئے تھے۔ اب اس جھگڑے کو وجہ بنا کر پھوٹ ڈالنا بہتر نہیں تھا۔ ہوشیار بیس ساتھیوں کے ساتھ سادھو پور کے زمیندار کے گھر ڈاکہ ڈالنے روانہ ہوا۔ بادلوں بھرے آسمان کا اندھیرا۔ کرپال کو جنسی دیوانہ بنا رہا تھا۔ چار با اعتماد ساتھی اور اپنے وفادار کتے شیر کو ساتھ لے کر روانہ ہوا۔ جانکی کے جوبن کا رس چوسنے کی خواہش اُس کے جسم میں آگ بھڑکا رہی تھی......!

طبلے پر تھاپ پڑی...... سارنگی کے سُر کمرے میں میٹھی آواز پیدا کرنے لگے۔ تکیے سے ٹیک کر بیٹھے ہوئے کرپال کی نظریں اندر والے کمرے کے دروازے پر بھٹک رہی تھیں۔ جانکی کی آمد کی گواہی دیتی ہوئی چھم چھم پائل چھلکنے لگی۔ کرپال اکڑ کر بیٹھ گیا۔ برابر پڑے ہوئے شیشے سے شراب انڈیل رہا تھا۔ اسی لمحے جانکی نظر آئی۔ سولہ سنگھار اور ستر ہویں حیا کا وزن اُٹھا کر ٹھمک ٹھمک کر چلتی ہوئی جانکی اُسے بے حد خوبصورت نظر آرہی تھی۔ کرپال کی آنکھوں میں شعلے بھڑک اُٹھے۔ اُسی لمحے اُس نے دل میں فیصلہ کرلیا کہ آج وہ اسے اغوا کرلے گا۔

سلام کرنے کے بعد جانکی قالین پر بیٹھ گئی۔ گھور کر دیکھتا ہوا کرپال ہنس دیا۔ آنکھ کے اشارے پر کرپال نے چونک کر دیکھا جام چھلک اُٹھا تھا۔ مگر وہ برابر شراب بہا رہا تھا۔ شراب کا ریلا قالین پر بہنے لگا۔ جانکی کے حلق سے تیر چلنے لگے۔ "پیا بن نا ہی آوے چین......"

ٹھمری کے ساتھ غزل کی آواز نے کرپال کو تڑپا دیا۔ جانکی آج دل سے گا رہی تھی۔ جیسے اُسے بھی پیا بن چین نہیں آرہا تھا۔ مینکا بائی پان بناتے ہوئے ترچھی نظروں سے کرپال کو دیکھ رہی تھی۔ وہ نشے میں چور ہوتا جارہا تھا۔ رائفل شانے سے اُتار کر دیوار سے ٹکا دی۔ ٹھمری ختم ہوتے ہی مکان میں لمحہ بھر کو سناٹا چھا گیا۔

پھر جانکی کی پائل کی جھنکار کے ساتھ محفل کا رنگ جمنے لگا۔ دلاور خان اسی لمحے کا انتظار کررہا

تھا۔ پائل کی جھنکار میں آسانی سے کام انجام دیا جا سکے گا۔ ایسا اُس کا حساب تھا۔ آٹھ سپاہی ساتھ لے کر مخالف سمت والی جھاڑی سے باہر آ گیا۔ ”خبردار! میرے حکم کے بغیر کوئی وار نہیں کرے گا میں اُسے زندہ گرفتار کروں گا۔“ اُس نے اپنے آدمیوں سے کہا۔

کرپال کے چار ساتھی آمنے سامنے بیٹھے ہوئے فانوس کے اُجالے میں چارپائی پر تاش کھیل رہے تھے۔ شیر چارپائی کے نیچے چھپ کر بیٹھا ہوا تھا۔ کرپال کو اس کتے پر فخر تھا۔ اسی وجہ سے اُس نے کتے کا نام شیر رکھا تھا۔ وہ جب بپھرتا تو شیر کی طرح مقابلے پر جم جاتا تھا۔

دلاور خان کے عقب میں سیر کرتے ہوئے سپاہی مکان کی عقبی سمت میں آ گئے۔ مکان کی پچھلی کھڑکی کی طرف دلاور خان دیکھنے لگا۔ وہاں سے مکان میں داخل ہو کر سیدھا اُوپری منزل پر چھاپہ مارنے کو جی چاہا مگر جلد بازی بہتر نہیں تھی۔ پہلے نیچے بیٹھے ہوئے لوگوں پر قابو پانا ضروری تھا۔ کرپال کے چاروں ساتھیوں کے شانوں پر ایک ساتھ رائفلوں کا دباؤ دیا گیا۔ وہ بھڑک گئے۔ اُن کے منہ کھل گئے مگر رائفل اُٹھا کر مقابلہ کرنے کا موقع نہیں تھا۔ دلاور خان پستول کا نشانہ لے سامنے کھڑا تھا۔ اُس کی پٹھانی آنکھوں سے خون چھلک رہا تھا۔ ”خبردار! اگر آواز کی۔ اس صورت میں......“ دلاور خان نے آہستہ مگر سخت لہجے میں کہا۔ ”چاروں کو پھونک ڈوں گا۔“

آٹھ سپاہیوں میں گھرے ہوئے چاروں کے ہوش گم ہو گئے۔ رائفلیں چھن جانے کے بعد مجبور ہو گئے۔ مگر اُسی لمحے چارپائی کے نیچے سے اچانک کتے کے بھونکنے کی آواز سنائی دی۔ جھپٹ کر باہر آتے ہوئے کتے کو دیکھ کر دلاور خان دو قدم پیچھے ہٹ گیا۔ ایک سپاہی نے موقع کی نزاکت سمجھ کر کتے کے سر پر رائفل کا کندہ مارا اور کتا لڑکھڑا کر گرا۔ اُس کی درد میں ڈوبی ہوئی چیخ نکل گئی۔ کرپال کے ہاتھ سے شراب کا شیشہ چھلک گیا۔ نشے میں ڈوبی آنکھوں میں غصہ بھڑک اُٹھا۔ جھپٹ کر رائفل اُٹھالی۔ اسی لمحے گیت سنگیت تھم گیا۔ جانکی کے پیروں کے گھنگھرو اچانک تھم گئے۔ کرپال مکان کے بند دروازے کی جانب دیکھنے لگا۔ اسی لمحے دھماکے سے دروازے کھل گئے اور شیر جھپٹ کر اندر آ گیا۔ اُس کے عقب میں کوئی اُوپری منزل کی سیڑھیاں تیزی سے طے کر رہا تھا۔ کرپال ہوشیار ہو گیا۔ جانکی اور مینکا کی جانب دیکھ کر دانت پیستا ہوا وہ کھلی کھڑکی کی جانب جھپٹا۔ مینکا ہلکی سی مسکرائی مگر جانکی لرز گئی۔ اُس کے پیروں کی پائل اُس کی کپکپاہٹ کی چغلی کھانے لگی۔ کرپال نے کھڑکی سے جست لگانے کے لئے جیسے ہی جسم کو بلند کیا، اُسی لمحے دلاور خان دروازے میں نظر آیا۔ اُس نے فرار ہوتے ہوئے شکار کو روکنے کے لئے پستول کا ٹرائیگر دبایا۔ سن کی آواز کرتی ہوئی گولی کرپال کی ران میں گھس گئی۔ کرپال کے عقب میں جاتا ہوا کتا پستول کی آواز سے پلٹا۔ کتے کا ایسا خوفناک تڑپ دلاور خان نے کبھی نہیں دیکھا تھا۔ سر میں سے خون بہہ رہا تھا پھر بھی اُس نے خونخوار بن کر دلاور پر جست لگائی۔ پولیس چیف نے کھڑکی سے جست لگاتے ہوئے کرپال پر ایک اور فائر جھونک دیا مگر کتے کی جھپٹ نے نشانہ خطا کر دیا۔ پٹھان کا غصہ بھڑک گیا۔ تیسری گولی اُس نے کتے کے کھلے ہوئے منہ میں اُتار دی۔ شیر اُچھل کر کمرے کی دیوار سے ٹکرایا۔ سارنگی اور طبلہ بجانے والے پسینے سے بھیگ گئے اور کپکپانے لگے۔ جانکی، مینکا کے سینے سے لگ گئی۔ دلاور خان نے کرپال کے گرنے کا دھماکہ سنا۔ اُس نے سوچا نیچے گرتے ہی وہ ڈھیر ہو جا



ئے۔ مگر جب کھڑکی میں جا کر دیکھا تو کرپال تیزی سے اندھیرے میں دوڑ رہا تھا۔ دُور ایک درخت کے نیچے پانچ گھوڑے کھڑے نظر آئے۔ تب دلاور خان آگ بگولا ہو گیا۔ انہیں پہلے سے گھوڑوں کا خیال کیوں نہیں آیا؟ اندھیرے میں گھوڑے پر سوار ہوتے ہوئے کرپال پر اُس نے فائر کیا مگر گولی خطا ہو گئی۔ پستول میں اب صرف ایک گولی باقی تھی۔ نشانہ لے کر وہ فائر کرنا چاہتا تھا مگر جانکی اچانک عقب سے جھپٹی اور اُس سے لپٹ گئی۔

”صاحب! اُسے نہ مارنا......وہ ہانپتی ہوئی بولی۔ ”میرے پیٹ میں اُس کا بچہ ہے۔“

دلاور خان اُس کی مداخلت پر بپھر گیا۔ مُڑے بغیر اُسے دھکا دیا اور جانکی دُور جا گری۔ دلاور خان نے فائر کیا تب تک کرپال دُور نکل چکا تھا۔ اُس کا تعاقب کرتے ہوئے پولیس چیف تیزی سے دوڑا۔ ایک ہاتھ میں رائفل اور دوسرے میں لگام تھامے کرپال گھوڑا بھگا رہا تھا۔ سامنے نظر آنے والی جھاڑی میں داخل ہونے کے لئے زور لگاتا تھا۔ پھر اُسے کوئی پریشان نہیں کر سکتا تھا۔ مگر جھاڑی کے قریب پہنچنے سے پہلے ہی اندھیرے میں چار مشعلیں جلتی نظر آنے لگیں۔ اُس نے گھوڑے کو روک لیا۔ ”کیا پولیس جھاڑی میں بھی چھپ کر بیٹھی ہوئی ہے؟“ ہوا میں معلق مشعلیں اُس کی جانب بڑھ رہی تھیں۔ کرپال نے دانت پیس لئے۔ ”رنڈی بے وفا نکلی۔“ گھوڑے کو پلٹا کر وہ دوسری سمت دوڑانے لگا۔ لمحہ بھر تو اُس نے سوچا کہ مکان پر واپس جا کر مینکا اور جانکی کو پھونک دے مگر اس وقت حساب وصول کرنے کا موقع نہیں تھا۔ عقب سے فائرنگ ہوئی اور کرپال نے جھڑپ بڑھائی۔ گھوڑا دیوانہ وار دوڑ رہا تھا۔ اُس کی پشت کرپال کے خون سے بھیگ گئی تھی۔ مگر نصف فرلانگ طے کرتے ہی مخالف سمت سے مشعلیں نظر آئیں۔ تیسری سمت جھپٹنے لگا مگر اچانک سن کرتی ہوئی گولی آئی اور کرپال سمجھ گیا کہ پولیس نے چاروں اطراف سے اُسے گھیر لیا ہے۔ کرپال دُور جا گرا۔ مزید دو فائر نے گھوڑے کو ڈھیر کر دیا۔ زمین پر گرتے ہوئے کرپال نے آڑ لینے کے لئے اطراف میں نظر دوڑائی۔ چاروں جانب جلتی ہوئی مشعلوں کا گھیرا دیکھ کر اُس نے محسوس کیا کہ موت کا فرشتہ اُس کے قریب ہو رہا ہے۔ بایاں پیر سن ہو گیا تھا۔ زمین پر گھسٹتا ہوا وہ دس گز دُور والے درخت کی جانب بڑھا۔ مشعلیں نزدیک آ رہی تھیں۔ اُس نے سوچا اگر وہ ان کی نظروں سے باہر نکل جائے تو بچ سکتا ہے۔ پولیس شاید یہی مان رہی ہو گی کہ میں گھوڑے کے قریب پڑا ہوا ہوں۔ یہی ایک اُمید تھی جس کے بل پر کرپال نے پھر ہمت کی۔

بڑی مشکل سے درخت پر چڑھ سکا۔ زخمی پیر تیزی سے فرار ہونے میں مدد نہیں دے سکتا تھا لہٰذا پولیس کی نظروں سے بچنے کے لئے ایسا کیا۔ پھر اُسے یہ بھی خیال ہوا کہ وہ اُوپر رہ کر آسانی سے نشانے پر فائر کر سکتا ہے حالانکہ اس ارادے میں وہ زیادہ دیر جم نہیں سکتا تھا۔ وہ اکیلا تھا اور مقابلے پر بہت ساری پولیس تھی۔ درخت پر چڑھتے ہوئے شاخیں کھڑکھڑائیں اور سنسنی کرتی ہوئی گولی چھوٹی۔ اب مقابلہ ضروری تھا۔ اُس نے فوراً فائرنگ شروع کر دی۔ مگر اچانک پولیس کی رائفلیں خاموش ہو گئیں۔ کرپال کو حیرت ہوئی مگر اُسی لمحے دلاور خان کی گرج سنائی دی۔ ”کرپال! اب ضد بیکار ہے۔ تم زندہ نہیں بچ سکو گے۔ لہٰذا اپنے آپ کو ہمارے سپرد کر دو۔“

مگر وہ خاموش رہا۔ پھر دلاور خان نے کہا۔ ”تابع ہو جاؤ! ورنہ فائرنگ کرتا ہوں۔“

''ایک شرط سے تابع ہوتا ہوں۔ مجھے ایک قتل کی اجازت دی جائے۔ میں اُس رنڈی کی جان لینا چاہتا ہوں۔''

دلاور خان کو ایسی اُمید نہیں تھی۔ وہ ہر قیمت پر کرپال کو زندہ پکڑنا چاہتا تھا۔ فوراً جواب دیا:

''پاگل نہ بن! اُس کی کوکھ میں تیرا بچہ ہے۔''

کرپال کے سر پر برق گری۔ جانکی اُس کے بچے کی ماں بننے والی ہے اس خیال سے اُس کا دل دہل گیا۔ قدرت نے اس سے بڑا غلط مذاق کیا تھا۔ موت کے سائے میں اُسے یہ خبر ملی تھی۔

''بول کرپال! دو منٹ کا وقت دے رہا ہوں۔'' دلاور خان کی چیخ سے کرپال کپکپا کر رہ گیا۔ اُسے پہلی بار موت کا ڈر محسوس ہوا۔

''اگر زندہ رہے تو کبھی بچے کی صورت دیکھنے کو ملے گی۔'' پولیس چیف نے لالچ دیا۔ مگر کرپال کا دل نہیں مانتا تھا۔ ممکن ہے اُسے پھنسانے کے لئے یہ جال ہو۔ زندہ پکڑ کر چیف تمغہ لینا چاہتا ہے۔ دلاور خان کی آواز کی سمت اُس نے فائر کیا مگر بہت سے فائر سے جواب ملا۔ آخری چیخ کے ساتھ اُس کا جسم گرا۔ مگر روح قبض ہونے سے پیشتر اُس کی زبان نے کہا۔

''دوست جگت! تم سچ کہتے تھے۔ مگر میں طوائف کے کوٹھے پر نہیں مرا۔ یہ سن کر تمہیں اطمینان ہوگا۔ تمہاری طرح پولیس کے تابع نہیں ہوا.....'' اور اُس کی پلکیں ہمیشہ کے لئے بند ہو گئیں۔

O

ہائی کورٹ کا فیصلہ سن کر لاہور سے شام کے پانچ بجے سوہن سنگھ روانہ ہوئے اور صبح کے پانچ بجے رتیا گاؤں پہنچے۔ اس وقت تک وہ یہ فیصلہ نہیں کر سکے تھے کہ کورٹ کا جو فیصلہ لے کر گھر رہے تھے وہ خوشی کا پیغام تھا یا مایوسی کی خبر؟ راستہ چلتے ہوئے شخص کو اچانک اگر کوئی چیز مل جائے اور اُس کا ذہن اُلجھن میں پڑ جائے کہ یہ کانچ کا ٹکڑا ہے یا ہیرے کا پتھر؟ بالکل یہی حالت اُن کی تھی۔ کھڑکی کے دروازے پر دستک دی۔ اس وقت وہ فیصلہ نہیں کر سکے تھے کہ اُنہیں چہرے پر مسکراہٹ رکھنی چاہئے یا اُداسی؟

جگت کی ماں اور چندن کور بے چینی سے برآمدے میں بیٹھی اُن کا انتظار کر رہی تھیں۔ جس گھڑی کا انتظار ہو وہ گھڑی سامنے آ جائے اُس وقت انسان جس طرح گڑبڑا جاتا ہے اسی طرح دروازہ کھولنے کے لئے ساس اور بہو ایک ساتھ جھپٹیں۔ مگر کھڑکی کے قریب پہنچتے ہی اُن کے پیر تھم گئے۔ ہاتھ لرزنے لگے۔ دونوں کو محسوس ہوتا تھا جیسے گھر کا نہیں اُن کی قسمت کا دروازہ کھل رہا ہے۔ ماں جی کی ممتا اس قدر پُر اُمید تھی کہ وہ سمجھ رہی تھی گھر کے آنگن میں دو نہیں تین افراد داخل ہوں گے۔ جگت کے باپو، نانا اور جگت خود۔

چندن نے دروازہ کھولا۔ سامنے سوہن سنگھ اکیلے کھڑے تھے۔ بڑائی کی شرم کا خیال رکھے بغیر چندن اُن کے چہرے کو غور سے دیکھنے لگی۔ سسر کے لب مسکرا رہے تھے۔ مگر ان پر مسرت کی جھلک مفقود تھی۔ آنکھیں چمک رہی تھیں مگر ان میں بیداری کا وزن لدا ہوا تھا۔ چندن ہچکچا کر دو قدم پیچھے ہٹ گئی۔ ماں جی کی بوڑھی آنکھیں جگت کے باپو کے چہرے پر فیصلہ پڑھنے کی غرض سے گھورنے لگیں مگر وہ اندھیرے میں کچھ سمجھ نہ سکیں۔ ماں جی پوچھنا چاہتی تھیں کہ فیصلہ آ گیا؟ اس کی بجائے



پوچھا: ''آپ آ گئے؟'' پھر اُنہیں خیال آیا کہ یہ سوال بیکار تھا۔

ساری رات ساس اور بہو نے اُمید و بیم کے درمیان ہچکولے کھا کر گزار دی تھی۔ اُمید زور کر رہی تھی کہ فیصلہ ضرور حق میں ہوگا۔ جبکہ خوف جھپٹ پڑتا تھا ممکن ہے سزا کم نہ ہو۔ پھر؟ چوہے کو پکڑنے کے لئے بلی جھپٹا مارے اور اُسے دبا لے اسی طرح خوف دونوں عورتوں کے دل کا شکار رہا تھا۔ مگر اب جگت کا فیصلہ سن کر آنے والے باپو کو دیکھ کر ساس اور بہو کی ایک آنکھ میں اُمید کا دیا جل رہا تھا تو دوسری آنکھ میں خوف کے سائے منڈلا رہے تھے۔ اُن دونوں کی بے چینی کا مقابلہ کرتے ہوئے سوہن سنگھ مکان میں خاموشی سے داخل ہوئے، ہاتھ منہ دھو کر پانی پیا اور چارپائی پر بیٹھ گئے۔ ماں جی اور چندن کور کی آنکھیں اُنہی پر لگی ہوئی تھیں۔ دونوں ایک ہی انداز میں سوچ رہی تھیں کہ تلوار کی تیز دھار کی طرح خاموشی جب ٹوٹے گی اُس وقت کہیں دل کے ٹکڑے تو نہیں ہو جائیں گے؟ سوہن سنگھ کھنکارے پھر ہلکے سے انداز میں مسکرا کر کہا: ''فیصلہ آ گیا۔''

ماں جی کے حلق سے بمشکل آواز نکلی۔ ''کیا......؟''

''سزا کم ہو گئی۔'' سوہن سنگھ نے زبردستی مسرت کا اظہار کیا۔ ''آدھی ہو گئی۔ بیس میں سے دس سال کم ہو گئی۔'' اتنا کہہ کر جگت کے باپو دونوں کو دیکھنے لگے۔ اُنہوں نے دیکھا کہ ساس بہو اُلجھن میں پڑ گئی ہیں۔

پھر چندن نے پہل کی۔ ''بھگوان نے اتنی تو مہربانی کی.....'' یہ کہہ کر وہ ماں جی کے تاثرات جاننے کے لئے اُن کے قریب گئی۔

جگت کی ماں نے سسکی لی۔ خود بخود آنکھوں میں آنسو بھر آئے۔ دونوں میں سے کسی کی جانب دیکھے بغیر بولیں۔ ''بھگوان! تم نے رحم کیا مگر آدھا۔ خیرات دی مگر ایک ہاتھ سے۔''

اب سوہن سنگھ کو دلاسہ دینے جتنی ہمت آ گئی۔ ''جگت کی ماں! بھگوان دوسری مٹھی اب کھولیں گے۔ ہم سپریم کورٹ میں درخواست دے رہے ہیں۔''

ماں جی کچھ دیر خاموش رہ کر بڑبڑا اُٹھیں۔ ''یعنی ہمیں دوسرے فیصلے کا انتظار کرنا پڑے گا؟''

چندن کو ڈر محسوس ہونے لگا کہ کہیں ساس کی ہمت نہ ٹوٹ جائے۔ وہ بولی۔ ''ماں جی! بھگوان جس قدر چاہے امتحان لے۔ دیکھیں تو سہی کہ وہ ہم سے کتنا ضبط چاہتا ہے؟''

''شاباش بہو بیٹی!'' سوہن سنگھ جیسے اسی ہمت کے منتظر تھے۔ ''سپریم کورٹ میں کیس لڑنے کے لئے مکان اور کھیت فروخت کرنے پڑے، تب بھی میں نہیں ہچکچاؤں گا۔''

ماں جی کو اس بات سے اطمینان نہیں ہوا۔ وہ دل کھول کر رونا چاہتی تھیں۔ ابھی جگت کے نانا آئے ہوتے تو اُن سے لپٹ کر دل کا بوجھ ہلکا کر لیتیں۔ اس خیال سے اُنہیں پوچھنا یاد آیا: ''باپو ساتھ کیوں نہیں آئے؟''

''وہ شیخوپورہ گئے ہیں۔ سرجن صاحب کو فیصلے کی خبر کرنے۔'' سوہن سنگھ چارپائی پر لیٹ گئے۔ ''سپریم کورٹ کے لئے کسی بڑے وکیل کو روکنا پڑے گا۔ یہ سب کام نمٹا کر جگت کے نانا یہاں آئیں گے۔''

''جگت پر اس فیصلے کا کیا اثر ہوا؟'' ماں جی نے پوچھا۔

جگت نے آخری زور آزمایا۔ موہن سنگھ کا پورا جسم اکڑ گیا اور دوسرے لمحے موہن سنگھ کی روح ساتھ چھوڑ گئی...... جگت نے آنکھیں کھول کر دیکھا، موہن سنگھ کا بگڑا ہوا چہرہ کھونٹی پر ڈھلک گیا۔ اُس کے دونوں ہاتھ دوسری دو کھونٹیوں پر جم گئے تھے۔ کھلے ہوئے منہ میں زبان بل کھا گئی۔ دیوار سے لگ کر کھڑی ہوئی موہن سنگھ کی لاش دیکھ کر جگت پیچھے ہٹ گیا پھر اپنے ہاتھوں، ہتھیلیوں، اُنگلیوں اور انگوٹھوں کو حیرت سے دیکھنے لگا۔ جیسے خون سے بھر گئے ہوں اس طرح جھٹک دیے۔ موہن سنگھ کے مُردہ چہرے کی جانب نظر ڈالی تب اُسے لگا جیسے ابھی تک وہ قہقہہ کہہ رہا ہو...... میں اکیلا جانتا ہوں۔ لہٰذا تم مجھے نہیں مار سکو گے...... اُس کے قہقہے اب بھی گو محسوس ہو رہے تھے۔ جگت اُلجھن میں پڑ گیا۔

شراب کی نصف بھری ہوئی بوتل پر اُس کی توجہ گئی۔ بوتل اُس نے ہاتھ میں اُٹھالی۔ مگر مو سنگھ کی شراب کو منہ سے چھوتے کے لئے اُسے نفرت جاگی۔ دانت پیس کر بوتل کی شراب موہن کے چہرے پر انڈیل دی۔ پھر زور سے دیوار پر بوتل پھینک کر لاٹھی اُٹھائی اور باہر نکل گیا۔

گھوڑی پر سوار ہونے کے بعد اُسے پوری طرح ہوش آیا کہ اُس کے ہاتھوں ایک قتل ہو ہے...... اب سوائے ڈاکوگری کے تمام راستے بند ہو چکے ہیں۔ مگر ویرو کی تلاش کا کیا ہوگا؟

اس کا اُس کے پاس کوئی جواب نہیں تھا۔

○

جنون میں آ کر اُس نے موہن سنگھ کی گردن دبا کر اُسے مار ڈالا۔ مگر اس حرکت سے وی تلاش کا کام مشکل بن گیا۔ یہ بعد میں جگت کی سمجھ میں آیا۔ ویرو کے متعلق میں اکیلا جانتا ہوں۔ موہن سنگھ بک رہا تھا۔ تب کیوں اُس نے حلق کا دباؤ کم نہ کیا؟ کیا وہ جان بچانے کے لئے اُ رہا تھا؟ تو پھر اُس نے یہ کیوں کہا کہ "جگت! میں کہہ دوں گا تو تم مجھے زندہ نہیں رہنے دو گے" شاید موہن سنگھ نے ویرو سے انتقام لینے کے لئے اُس کی دُرگت بنا دی ہوگی۔

غروب ہوتے ہوئے سورج کی سمت گھوڑی دوڑی جا رہی تھی۔ پھر بھی شفق اُس سے دُور ہوتی معلوم ہو رہی تھی۔ کیا ویرو بھی اس سے اتنی ہی دُور نکل گئی ہوگی جہاں وہ کبھی نہیں پہنچ سکے اور ممکن ہے وہ پہنچ جائے۔ اس صورت میں ویرو اُس سے منہ نہیں پھیرے گی؟ ویرو تو اُسے راستے پر لانا چاہتی تھی۔ مگر وہ مجرم بن گیا۔ کون جانے قسمت اُسے کس طرف لے جا رہی تھی؟

چھ میل دُور پہنچنے کے بعد درمیان میں روپا دریا آتا تھا۔ جگت نے گھوڑی روک دی۔ سو مغرب میں ڈوب چکا تھا۔ بہتا ہوا پانی دیکھ کر جگت کو پیاس ستانے لگی۔ دریا پار کر کے وہ نیچے اُ گھوڑی اُس نے چرنے کے لئے چھوڑ دی اور خود کنارے پر پانی میں پیر رکھ کر کھڑا ہو گیا۔ ٹھنڈ پانی کے پیروں کو چھونے سے دماغ کو تھوڑی ٹھنڈک ملی اور تازگی محسوس ہونے لگی۔ اب اُسے سکون انداز میں سوچتا تھا۔ دریا کا پاٹ ختم ہو جانے کے بعد دو راستے نکلتے تھے۔ ایک راستہ نانا گاؤں کی جانب جبکہ دوسرا ٹانک نگر کی جانب جا رہا تھا جہاں بچپن کا مقام تھا۔ اسے کہاں چاہئے؟ موہن سنگھ کو قتل کرنے والے ہاتھ کہنی تک اُس نے پانی میں دھوئے مگر ہاتھ دھونے سے کئے گئے کرم نہیں ڈھلتے یہ جانتے ہوئے بھی اُسے تھوڑا اطمینان ہوا۔ پھر پانی کے چھینٹے



ے چہرہ بھگویا۔ چہرہ صاف کرتے ہوئے اُس کا ہاتھ گردن میں پہنے ہوئے تعویز پر گیا۔ تب ویرو کی نے اُسے بے چین کر دیا۔ اُس نے پیٹ بھر کر پانی پیا، پھر وہ بہتے ہوئے پانی کو دیکھتا ہوا زندگی ے گزرے ہوئے لمحات کے خیال میں گم ہونے لگا۔

اندھیرا گہرا ہو رہا تھا مگر اُسے ہوش نہیں تھا۔ چھوڑی ہوئی گھوڑی دریا کے کنارے زمین پر لوٹ ٹ کر جسم کی ریت کرا رہی تھی۔ اچانک دوڑتی ہوئی جیپ کے انجن کی آواز پر گھوڑی کے کان ڑے ہو گئے...... مگر جگت کے خیالات کا سلسلہ نہیں ٹوٹا۔ جیپ کنارے پر آ کر رُکی، تب اُس ے بریک نے جگت کو چونکا دیا۔ گردن گھما کر عقب میں دیکھنے لگا۔ اُسی لمحے اُس کے چہرے سے ج کی روشنی ٹکرائی۔ تیز روشنی میں وہ آنکھیں ملتا ہوا دیکھنے لگا۔ پھر دو قدم آگے بڑھ کر لاٹھی انے جھکا، اسی لمحے آواز سنائی دی۔ "کون...... جگا......؟" آواز جانی پہچانی تھی۔ مگر کس کی تھی؟ لدی سمجھ میں نہیں آئی۔ دماغ پر چھائے ہوئے خیالات کے ہجوم کو ہٹانے کے لئے اُس نے سر کو ٹکا دیا، تب آواز والی شخصیت سامنے آ گئی اور جگت چونک گیا...... ارجن سنگھ...... پولیس چیف جن سنگھ...... اُس کے دماغ کی رگیں تن گئیں۔ خون پوری تیزی سے دوڑنے لگا۔

"ارے! تم اندھیرے میں اکیلے بیٹھے کیا کر رہے ہو؟" ار ن سنگھ اُس کے چہرے کے اثرات جانچتا ہوا بولا۔ جگت نے تیزی سے جیپ کی جانب نظر گھمائی۔ دو پولیس والے جیپ سے تر رہے تھے۔ دو پل کے لئے جگت کا دل جیسے دھڑکنا بھول گیا۔ بیوقوف موہن سنگھ کی گردن دبا کر ندھیرے میں غائب ہونے کی بجائے دریا کنارے بیٹھا رہا...... جگت نے ہونٹ چبا کر اپنے آپ سے کہا...... شیر ہو کر ارجن کے ہاتھ میں خرگوش کی طرح پھنس گیا۔ جگت کانپ گیا۔ لاٹھی لانے کا موقع تھا، مگر اُس میں چھپی ہوئی برچھی کا خول اُتا وقت نہیں تھا۔ گھوڑی نظر کے امنے تھی مگر ارجن سنگھ درمیان میں کھڑا ہوا تھا۔ ختم...... اب ہاتھ اٹھا، اپنے آپ کو سپرد کرنے یا ار کی کوشش کر کے شوٹ ہونے کے علاوہ کوئی چارہ نہیں تھا۔

"کیوں جگا! کیا سوچ رہا ہے؟ پرانا حساب صاف کرنا ہے؟" ارجن سنگھ گھبرائے بغیر بولا۔ ت نے پھر ہونٹ کاٹے۔ لاٹھی پر گرفت مضبوط کی۔ دماغ نے ہاتھ کو حکم دیا۔ "وار کر!" ی لمحے جن سنگھ قریب آیا، اُس کے شانے پر ہاتھ رکھ کر بولا۔ "ابھی جیل سے رہا ہو کر آئے ہو۔ ب ال کرنے کی جلدی کیا ہے؟" پھر کچھ رُک کر بولا۔ "مگر بتا تو سہی! کس کا انتظار کر رہا تھا؟"

جگت کے ذہن میں روشنی ہو گئی۔ ارے احمق! موقع سنبھال لے۔ اس شخص کو تمہارے جرم ی پتہ نہیں ہے۔ دماغ کو قابو کرتے ہوئے دو چار منٹ لگے۔ پھر لبوں پر مسکراہٹ پھیل گئی۔ "میں نے سمجھا تمہیں حساب صاف کرنے کی جلدی ہے۔" پھر ارجن سنگھ کے چہرے کے تاثرات ہ کر بولا۔ "مجھے ابھی دھرم پور پہنچنے کی جلدی ہے۔ نانا کی طبیعت اچانک بگڑ گئی ہے۔ لہٰذا گھوڑی لا سے دوڑاتا ہوا آ رہا تھا۔ جانور کو کچھ آرام کرنے کے لئے چھوڑ دیا اور خود یہاں بیٹھ گیا۔" پھر ول پر جمے ہوئے ارجن سنگھ کے ہاتھ پر نظر کرتے ہوئے اُس نے سیٹی بجا کر گھوڑی کو قریب یا۔ وہ قریب آئی تو اُس کی لگام تھام لی، پھر اُس کی پشت پر ہاتھ پھیرتا ہوا بولا۔ "دیکھو! جلدی ں اس پر زین رکھنا بھی بھول گیا۔"

اب اُس کے اور ارجن سنگھ کے درمیان گھوڑی کی آڑ تھی۔ اب ارجن سنگھ کیا کرتا ہے؟ ا مدار تھا۔ ارجن سنگھ نے ٹارچ اُس کی چانپ میں دبائی، گھوڑی سرہلاتی ہوئی پیچھے ہٹ گئی۔ جگت اُس کے ساتھ ہی ذور ہٹ گیا۔ "ٹھیک ہے...... نانا کو کچھ ہو، اس سے پیشتر اُن سے ملاپ کر، ہم تو جلدی یا بدیر پھر ملیں گے۔" آخر الفاظ میں چھپا ہوا ڈنک جگت کو کھٹک گیا مگر اُس کے خیال کئے بغیر اُس نے گھوڑی کی پیٹھ پر جست لگائی۔ لگام کھینچنے سے پہلے ایک بار پھر اُس نے ارجن سنگھ کے چہرے کی جانب دیکھا۔ نہیں...... ابھی موہن سنگھ کے قتل کے متعلق اسے معلوم نہیں ہے...... اُس کو یقین ہو گیا اور اُس نے گھوڑی کے پہلو میں ایڑ لگائی۔ گھوڑی دھرم راہ پر روانہ ہو گئی۔

آٹھ دس قدم آگے بڑھ کر اُس نے چونکنے انداز میں سر گھما کر دیکھا، ارجن سنگھ ابھی وہیں کھڑا ہوا تھا۔ لگام کو زور سے جھٹکا دیا اور گھوڑی دوڑنے لگی۔ ایک فرلانگ کا فاصلہ اُس نے سانس روک کر طے کیا۔ پیٹھ پر سے پسینے کا ریلا اُترنے لگا۔ ارجن سنگھ کے پستول کی گولی بروقت اُس کی پیٹھ میں سوراخ کر سکتی تھی۔ دریا کو پار کرنے کے بعد اُس نے نظر گھما کر دیکھا، ارجن سنگھ جیپ میں بیٹھ رہا تھا۔ اب بھی جگت کی سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ کیا معجزہ ہوا ہے؟ پہلی بار اُسے محسوس ہوا کہ کوئی طاقت اُس کی مدد کر رہی ہے۔ ویرو کے دیئے ہوئے تعویذ کا یہ کارنامہ ہو گا؟ پھر نظر گھما کر پولیس جیپ دریا پار کر کے مخالف سمت میں دوڑ رہی تھی۔ وہ جب تک نظر آتی رہی، جگت گھوڑی روک کر کھڑا رہا۔ پھر اطمینان کی سانس لی۔ اُس نے نانا کے گھر کا راستہ تو دلاور خان کی توجہ ہٹانے کے لئے پکڑا تھا۔ ارجن سنگھ کو قتل کے متعلق ابھی پتہ چلے گا، وہ اُس کا تعاقب کرے گا اس سے پہلے اُسے فرار ہو جانا چاہئے۔ آج کی رات اس کے لئے امتحان کی رات تھی۔ اُس نے گھوڑی لوٹا کر دوسرے راستے پر تانک نگر کی جانب دوڑا دی۔ ہوا کی طرح دوڑتی ہوئی گھوڑی پر بیٹھے ہوئے جگت کے ذہن میں پولیس سے نفرت زور کرنے لگی۔ ارجن سنگھ کے الفاظ اُس کے کان میں ہتھوڑے کی طرح ضرب لگا رہے تھے۔ "جلدی یا بدیر ہماری ملاقات ہو گی۔" جگت نے دانت پیس لئے۔

"اچھا بیٹے...... ملاقات ہو گی تو چھٹی کا دودھ یاد کرا دوں گا......!"

ارجن سنگھ کو جگت کی حرکت عجیب سی لگی۔ ممکن ہے اپنے نانا کی بیماری کی وجہ سے وہ اتنا گھبرایا ہوا ہو۔ مگر اُس نے جگت کو صحیح سلامت واپس کیوں جانے دیا؟ ایک آدھ چانٹا ہی مار دیتا تو ہاتھ کی کھجلی کم ہو جاتی۔ ایسا محسوس کرتا ہوا ارجن سنگھ کافی دیر بعد شیخ پور کے پولیس تھانے پر پہنچ گیا۔ موہن سنگھ کے قتل کی خبر نے اُس کا استقبال کیا۔

"صاحب! وڑیا کے ایک شخص کا قتل ہو گیا۔ کسی نے اُس کی گردن دبا دی۔" ارجن سنگھ نے کسی قسم کی بے چینی نہیں دکھائی۔ پولیس تھانے میں قتل، چوری اور ڈاکے کے کیس نہ آئیں تو تعجب کی بات تھی۔ ارجن سنگھ کرسی پر بیٹھ گیا۔ اُس کا ماتحت قتل کی تفصیل بتانے لگا۔ "پرانی دشمنی کا بدلہ لیا گیا ہے شاید۔ قاتل فرار ہو گیا۔"

"مگر تم نے کسی کو وہاں بھیجا ہے؟" ارجن سنگھ میز پر پڑی ہوئی رپورٹ کو ایک نظر دیکھتا ہوا بولا۔

"ہاں صاحب! دو آدمی بھیجے ہیں۔ مگر صوبیدار صاحب نے آپ کو بلایا ہے۔" ماتحت نے



اٹھاتے ہوئے کہا۔ "اُنہیں جگا پر شک ہے۔"

"جگا......؟" نام سن کر ارجن سنگھ کھڑا ہو گیا۔ اُس کے پیر میں جھٹکا سا محسوس ہوا۔ "پہلے بھونکنا لڑ موہن سنگھ کا قتل ہوا ہے۔" کرسی زور سے ہٹا کر وہ باہر آ گیا۔ ماتحت اُس کے پیچھے دوڑا۔

"قتل ہوتے کسی نے دیکھا ہے؟" ارجن سنگھ نے پوچھا۔

"نہیں صاحب! مقتول کی چاچی گردوارے گئی تھی، تب کسی نے مکان میں داخل ہو کر جلدی سے کام ختم کر لیا۔"

"پھر صوبیدار کو جگا پر کیوں شک ہے؟"

"جگا جیسا کوئی شخص گاؤں میں آیا تھا اس کی خبر ملی۔ پھر اُسے گھوڑی پر تیزی سے جاتے ہوئے دو تین آدمیوں نے دیکھا۔" جیپ اسٹارٹ ہو گئی۔ لہٰذا ماتحت نے ڈرائیور سے کہا۔ "وڑیا کی جانب چلاؤ!"

"نہیں...... دھرم پور کی جانب چلو!" ارجن سنگھ چیخا۔ وہ اپنے آپ کو کوسنے لگا۔ ہاتھ سے کیسا موقع سرک گیا۔ اُسے دیکھ کر جگا اسی وجہ سے گھبرا گیا ہو گیا۔ میں نے اُسے جانے دیا...... اُسے رخسار پر چانٹے مارنے کو جی چاہا مگر دوسروں کی موجودگی حائل تھی۔ ماتحت اپنے چیف کی بے چینی کا اسرار سمجھ نہیں سکا۔ مگر ڈرائیور کے ساتھ والے دونوں پولیس مین سمجھ گئے کہ صاحب سوتے میں بک گئے۔

دھرم پور پہنچنے تک ارجن سنگھ نے بمشکل مایوسی کو دبائے رکھا۔ مگر جگت کے نانا کی کھڑکی کو تالا لگا دیکھ کر ایسا غصہ آیا کہ دروازے پر زور سے لات ماری۔ "نصیب کو تالا لگ گیا......" وہ بڑبڑایا۔

پڑوسی سے معلوم ہوا۔ "نارائن سنگھ دو دن سے بیٹی کے پاس رتیا میں ہیں۔"

ایک غلیظ گالی اُس کی زبان سے نکل گئی۔ "حرام خور کہہ رہا تھا کہ نانا بیمار ہو گئے ہیں۔ پہنچنے کی جلدی ہے۔" بند کھڑکی کی جانب دو چار گالیاں اُچھال کر وہ جیپ میں جا بیٹھا۔ "اب رتیا کی جانب چلو!" ارجن سنگھ کو یقین تھا کہ جگت وہاں نہیں ہو گا۔ مگر بھٹکنے کے علاوہ کیا علاج تھا؟

جگت کی وجہ سے اُس کی ملازمت جانے والی تھی۔ یہ تو اچھا ہوا کہ پولیس کمشنر پر بم گرا اور اُس کے گلے پر چلتی ہوئی چھری رُک گئی۔ چار سال کی سفارش کے بعد بمشکل شیخو پورہ کے پولیس چیف کو ملازمت واپس ملی تھی۔ اب اُسے اپنا پرانا حساب چکانا تھا۔ بچن کی ٹولی کو پھنسانے کا جال بچھایا ہوا ہے، اس میں جگت بھی پھنس جائے تو اُس کی کارکردگی کو چار چاند لگ جائیں گے۔ تباہ کئے ہوئے پانچ سال سود سمیت واپس مل جائیں گے۔

○

"جگت! تم نے ارجن کو خوب چکر دیا۔" بچن اُس کی پیٹھ تھپتھپاتا ہوا بولا۔ جگت ہمیشہ کے لئے واپس لوٹا ہے یہ سن کر سب خوش ہو گئے تھے۔

"اب پھر پہلے جیسا کھیل شروع کریں گے۔" ہوشیار نے کہا۔

"سنو ساتھیو!" بچن نے ہاتھ بلند کر کے کہا۔ "ابھی اور اسی وقت سے جگت ہمارا سردار ہے۔"

مگر جگت نے اُسے روک لیا۔ "بچن! نہیں، اس کی کیا جلدی ہے؟ مجھے کچھ کہنا ہے۔" پھر جگت

سب کی جانب دیکھتا ہوا بولا۔ ''موہن سنگھ کو قتل میں نے پرانی دشمنی کی وجہ سے نہیں کیا۔ اگر ویرو کے متعلق مجھے بتا دیا ہوتا تو میں شاید اُس کی گردن دبانے کے لئے وہاں نہ ٹھہرتا۔ گھریلو زندگی بسر کرنے کے لئے میں نے ڈاکوگری چھوڑ دی تھی۔ ویرو مل جاتی تو موہن سنگھ زندہ ہے یا مر گیا! مجھے پرواہ نہیں تھی۔'' وہ کچھ دیر رُک گیا، پھر بولا۔ ''ابھی ویرو کی تلاش باقی ہے۔'' آخری جملہ لہجے میں کہا۔

''اس میں ہم تمہارے ساتھ ہیں۔'' بچن اور ہوشیار نے ایک آواز میں کہا۔

''مگر ہوشیار! تم بھول رہے ہو۔'' جگت نے اُس کی جانب دیکھ کر کہا۔ ''ویرو کی وجہ سے بار ہماری ٹولی میں پھوٹ پڑ گئی تھی۔ پھر اس بار......''

''اس کا انجام ہم نے دیکھ لیا۔'' ہوشیار نظر اُٹھائے بغیر بولا۔ ''اسی پھوٹ نے کرپال کی جان لی۔ اب ایسی غلطی نہیں ہوگی جگت!''

''تمہارے دل میں یقین ہوگیا۔'' کہتے ہوئے بچن نے بلند آواز میں کہا۔ ''پھر آج سے ہمارا سردار...... منظور......؟''

سب نے منظور کی صدا لگائی۔ مگر یہ آوازیں بند ہوں، اس سے پیشتر ایک آواز آئی۔

''مجھے منظور نہیں......!''

سب ہنومان کی جانب کڑی نظروں سے دیکھنے لگے۔ اب تک وہ خاموش رہا تھا۔

''تمہیں کیا اعتراض ہے ہنومان؟'' بچن نے تیکھے لہجے میں کہا۔ ''جگت نہیں تھا تب دن اُس کا نام جپتا تھا۔ اب واپس لوٹا تو نا منظور کہتا ہے؟''

ہنومان نے بچن کو جواب دینا تھا، مگر وہ جگت کی جانب دیکھ کر بولا۔ ''جگت پر ہمارا اکیلے کا حق نہیں۔ اس کے ماں، باپو، چندن، بھابھی، نانا اُن سب کی منظوری ضروری ہے بچن!'' درمیان میں نہ بولے اس وجہ سے ہاتھ بلند کرتے ہوئے کہا۔ ''جگت کو واپس حاصل کرنے کے لئے گھر والوں نے کیا کم دُکھ جھیلے ہیں؟ اُن کے پاس سے جگت کو چھین لینے میں کون سی بہادری سب لوگ کر رہے ہو؟'' ہنومان اگر بھرائے ہوئے لہجے میں نہ بولتا تو بچن اُس کی بات جس کر دیتا۔ ایسی سنجیدہ بات کہنے کی اُس کی عادت نہیں تھی۔ جگت کو بھی محسوس ہوا کہ اپاہج ہونے سے اُس کا دل نرم ہوگیا ہے۔

''ہنومان! اس میں چھین لینے کی بات کہاں ہے؟ میں نے خود اس سے کہا تھا کہ جوش میں ہتھیار مت اُٹھانا۔ اب قتل کر کے آیا تو گھر جانے کی بات ہی کہاں رہتی ہے؟''

''موہن سنگھ کو جگت نے قتل کیا ہے اس کا ثبوت کیا ہے؟'' ہنومان نے پراسرار انداز میں دی۔ ''اسے کسی نے دیکھا نہیں۔ ہو سکتا ہے قتل کا الزام کسی اور شخص پر آئے۔ تو پھر جگت کو کیوں چھوڑنا چاہئے؟'' بچن کے حلق سے یہ بات نہیں اُتری۔ وہ جواب دینا چاہتا تھا مگر جگت بول اُٹھا۔

''ہنومان! بچن! تم لوگ خوامخواہ بحث کر رہے ہو۔ موہن سنگھ کو قتل کرنے سے پہلے میں ہمیشہ کے لئے گھر چھوڑ دیا ہے۔'' ...... سب کے منہ کھل گئے۔ جگت نے یہ بات کیوں چھپائی ایک کی آنکھیں سوال کر رہی تھیں۔ ''کیوں گھر چھوڑا جگت؟''



اب بات نکلی لہٰذا کہے بغیر چارہ نہ تھا۔ ''ماں نے ویرو کی بات مجھ سے چھپائی یہ جانتے ہی مجھے غصہ آ گیا۔ مجھے نہ جانے دینے کے لئے اُنہوں نے زبردستی کی۔ یہ بھی کہا کہ چوکھٹ پار کر جاؤ پھر گھر واپس نہ لوٹنا۔'' جگت رُک گیا، پھر آہ بھر کر بولا۔ ''پھر بھی میں چوکھٹ پار کر کے گھر سے باہر نکل آیا اور کہتا آیا کہ پھر کبھی واپس نہیں آؤں گا۔''

سب سے زیادہ صدمہ ہنومان کو ہوا۔ ''تم کیا کر بیٹھے جگت؟ ماں کا دل دُکھایا......؟'' اُس کی آواز میں لرزش تھی۔ ''مجھے رہ رہ کر اب ممتا کی قیمت سمجھ آئی ہے۔ میں نے بھی بے چاری کا دل دُکھایا اور آج میں تڑپ رہا ہوں۔ لاش کی طرح جی رہا ہوں۔'' ہنومان کی آنکھوں میں کبھی اتنے آنسو نظر نہیں آئے تھے۔ سب کے درمیان سناٹا مسلط ہوگیا۔ جگت کو بہت بے چینی ہونے لگی۔ گھر کی یاد تازہ ہوگئی۔ اُسے روکنے کی کوشش کرتی ہوئی ماں کی غمگین صورت نظر میں گھومنے لگی۔ سسکیاں لیتی ہوئی چندن کا بجھا ہوا چہرہ جیسے اُس سے پوچھ رہا تھا، ابھی جی بھر کے ملے بھی نہ تھے ہم چھوڑ کر چلے گئے......؟

''بچن! میں پھر ڈاکو بن چکا ہوں۔'' جگت نے سب کو چونکا دیا۔ ''ڈاکہ ڈالنے کا کوئی نیا ٹھکانہ ہے؟'' ہنومان کے علاوہ سب خوش ہو گئے۔ بچن بولا۔

''سب انتظام کر لیا ہے۔ تیسرے دن گوندگڑھ کے زمیندار کی تجوری صاف کرنی ہے۔ بہت دنوں سے اتنا لمبا ہاتھ نہیں مارا۔''

''خطرہ کتنا ہے......؟'' جگت اپنے اصلی مزاج میں آ گیا۔ ''جگہ کے متعلق پہلے سے چیکنگ کر لی ہے؟''

''خطرہ معمولی سا ہے۔ ایک قابل شخص ہمیں مل گیا ہے۔ وہ زمیندار کا باورچی تھا۔ ملازمت سے نکال دیا لہٰذا انتقام لینے کے لئے تیار ہوگیا۔ زمیندار کی حویلی سے پوری واقفیت رکھتا ہے۔'' بچن پُرمسرت لہجے میں کہہ رہا تھا۔

''کہاں ہے وہ قابل شخص......؟''

''ہم نے اُسے ڈاکہ ڈالنے والے دن ملنے کو کہا ہے، پولیس کو شک نہ ہو جائے اس لئے۔''

''اُس کا نام کیا ہے؟''

''قادر میاں۔ ہم نے اُس کو چیک کر لیا ہے۔ بہت اچھا نشانہ باز ہے۔ ضرورت پڑنے پر ایک دو کو شوٹ کرنے کی ذمہ داری بھی اپنے سر لی ہے۔''

''بہتر ہے...... تیاری کرو!'' جگت نے سبز جھنڈی لہرا دی......!

شام سات بجے روانہ ہونا تھا۔ جگت مسرت سے جھوم رہا تھا۔ وہ ڈاکو بن گیا ہے اس بات کا اعلان زمیندار کے اس ڈاکے سے ہونے والا تھا۔ ارجن سنگھ کی نیند حرام کرنے کی یہ اچھی شروعات ہے۔ پانچ سال سے رائفل چھوٹ گئی تھی اس پر دو دن میں اُس کا ہاتھ جما۔ کسے پتہ پہلی گولی کا کون نشانہ بنے گا......؟؟

جگت، ہنومان سے باتیں کر رہا تھا اسی لمحے بچن اور ہوشیار آ گئے۔ ''قادر میاں آ گیا ہے جگت! تمہارا نام سن کر خوش ہوگیا۔ کہتا ہے ایسے اُستاد کا ساتھ ملے پھر مداخلت کرنے کی کس کی طاقت

ہے۔"

"السلام علیکم۔" کہتا ہوا گیم شحیم قادر باادب انداز میں سامنے آ گیا۔ "وعلیکم السلام" جگت غور سے اُسے دیکھنے لگا۔ انسان کو سمجھ لینے کی جگت کو قدرتی بخشش تھی۔ بہت دیر تک وہ غور سے دیکھتا رہا۔ اُس پر قادر مہندی لگی داڑھی کھجانے لگا۔ اُس کے بائیں شانے پر بندوق دائیں پہلو میں تلوار لٹک رہی تھی۔ سرخ لنگی، سفید کرتہ اور سر پر ترکی ٹوپی اُس کے رنگیلے مزاج کی چغلی کھا رہی تھی۔ پان کھانے کی عادت کی وجہ سے اُس کے دانت سیاہ پڑ گئے تھے۔ تیز نظروں سے وہ جگت کے دل کا جائزہ لے رہا تھا۔

"سب تیار ہے؟" جگت نے اُسے چونکا دیا۔ "پولیس کو اس کی خبر تو نہیں لگے گی؟"

"ارے اس طرف پولیس کا سایہ بھی نہیں آئے گا۔" قادر میاں نے دونوں ہاتھ سے بجائی۔ اور جگت کی نظر اُس کے بائیں ہاتھ پر جم گئی مگر چہرے سے ظاہر نہیں ہونے دیا۔

"میاں! آپ دائیں ہاتھ سے نشانہ لیتے ہیں یا بائیں ہاتھ سے؟" جیسے اُس کے مطلب نہ سمجھا ہو اس طرح قادر اُلجھن میں پڑ گیا۔ جگت نے صاف بات کی۔ "بایاں انگوٹھا ہے، اس لئے پوچھا۔"

بچن درمیان میں بولا۔ "ہاں...... یہ کہنا بھول گیا۔ باورچی کی ملازمت کے دوران ایک سبزی کاٹتے ہوئے اس کا انگوٹھا کٹ گیا تھا۔ مگر یہ دائیں ہاتھ کا استعمال کرتا ہے لہٰذا اسے تکلیف نہیں ہوتی۔" جگت کی نظر قادر کے دائیں انگوٹھے کی طرف گئی۔ ناخن پر مہندی لگی ہوئی تھی۔ دیر تک وہ دیکھتا رہا، تب قادر کا دایاں انگوٹھا کپکپایا۔

"کس سوچ میں ڈوب گئے جگت؟" بچن نے جلدی سے کہا۔ "اب ہماری روانگی کا وقت ہے۔" مگر جگت نے پرواہ نہیں کی۔ "میاں! سبزی کاٹنے کی چھری بہت تیز تھی؟ انگوٹھا ٹھیک ہو ایسا نہیں لگتا؟"

"اس کی پرواہ کون کرے......؟" قادر نے لاپرواہی سے کہا۔ "میں نے کٹا ہوا انگوٹھا سے باہر پھینک دیا۔" جگت کی پیشانی پر لکیریں تن گئیں۔ اُس نے چوغے کی جیب میں ہاتھ ڈال کر ڈبیہ نکالی، تیزی سے کھول کر اندر سے انگوٹھے کا ناخن نکال کر قادر کے سامنے کر دیا۔

"یہ ناخن دیکھو...... شاید تمہارا ہے۔" دانت پیس کر جگت بولا۔ "چار سال سے میری بیوی سنبھال کر رکھا ہے۔"

بچن، ہنومان یا ہوشیار کچھ سمجھ نہیں سکے ایسے وقت میں جگت بے مطلب کی بات کیوں کر رہا تھا؟ مگر قادر میاں دو قدم پیچھے ہٹ گیا۔ جگت کے جبڑے تن گئے۔ "کیوں! پہچان گئے قادر؟"

جواب میں قادر کا دایاں ہاتھ تلوار کے ہتھے پر گیا، پلک جھپکتے میں میان سے تلوار نکال کر جگت پر جھپٹا۔ ہنومان اسی تیزی سے ہوشیار ہو گیا اُس نے لکڑی کی گھوڑی بلند کر کے درمیان میں رکھ دی۔ اس سے قادر کی تلوار ٹکرائی اور دُور جا گری۔ قادر کو پل بھر کے لئے رائفل استعمال کرنے کی خواہش ہوئی مگر ہوشیار اور بچن دونوں اُس کی جانب جھپٹے۔ وہ جست لگا کر کمرے سے باہر جانے لگا مگر چوکھٹ تک پہنچا تھا کہ بچن نے رائفل کی لبلبی دبا دی۔ گولی پسلی توڑتی ہوئی باہر نکل گئی۔ "آہ" کہتا ہوا



قلابازیاں کھاتا ہوا قادر دُور جا گرا۔ جگت، بچن اور ہوشیار وہاں دوڑ گئے۔ اُلٹے پڑے ہوئے قادر کو جگت نے ٹھوکر مار کر سیدھا کیا۔ اُس کی پسلی سے خون کی دھار نکل رہی اور آنکھیں پھیلی ہوئی تھیں۔ اُس کے ہانپتے ہوئے سینے پر جگت نے پیر رکھا۔ "بول! تجھے گھر میں داخل ہونے کے لئے کس نے بھیجا تھا؟" جواب نہ ملا تو سینے پر زور سے پیر پٹکا۔ قادر چیخا مگر زبان نہیں چلائی۔ جگت جوش میں آ گیا۔ "کہہ دے...... ورنہ تیری آنکھیں نکال لوں گا۔ تجھے مرنے نہیں دوں گا بلکہ تڑپاؤں گا۔ بول! ارجن سنگھ نے بھیجا تھا؟" قادر کی زبان باہر لٹک گئی۔ مگر اُس میں بات کرنے کی طاقت نہیں رہی تھی۔ آنکھیں اور گردن سے اقرار کیا۔ جگت اور بپھر گیا۔ "کیوں آیا تھا؟...... میری بیوی کو چھیڑنے......؟" قادر نے پھر اقرار کیا۔ بچن سے یہ برداشت نہ ہوا۔ جگت کچھ کہے اس سے پیشتر رائفل کی نال اس کی پیشانی پر رکھ کر اس نے لبلبی دبا دی۔ دھماکے سے اُس کی کھوپڑی کے چیتھڑے اُڑ گئے۔

"یہ تم نے کیا کر دیا بچن......؟" جگت دانت پیس کر بولا۔ "اس سے اور معلومات اُگلوانی تھیں۔ کچھ دیر اور رُک جانا تھا۔"

بچن کا غصہ ابھی سرد نہیں ہوا تھا۔ "جگت! یہ چندن بھابھی کی عزت لینے گھر میں گھسا تھا یہ سن کر ہمارے ہاتھ کس طرح رُک سکتے تھے؟ اس ذلیل کے ذرّے ذرّے کرنے کو جی چاہتا ہے۔" اس نے قادر میاں کی لاش پر تھوکا۔

"جگت! تم نے عین موقع پر اسے پکڑ لیا۔" ہوشیار کہنے لگا۔ "نہیں تو آج ہم سب پھنس گئے تھے۔"

"یہ تو سب ٹھیک ہے۔ مگر اس انگوٹھے کی بات تم نے ہم سے نہیں کہی؟" ہنومان نے پوچھا۔

"ایسا موقع ہی کہاں ملا تھا؟" جگت نے ہاتھ میں تھامی ہوئی ڈبیہ بند کرتے ہوئے کہا۔ "ساڑھے چار سال پہلے یہ بدتمیز نصف شب کو میرے گھر کی چھت پر آ کر دروازے کی زنجیر اندر سے کھول رہا تھا، تب چندن نے تلوار سے اس کا انگوٹھا کاٹ لیا تھا۔"

"واہ...... کیسی بہادر ہے ہماری بھابھی......" ہنومان نے مسرت کا اظہار کیا۔

مگر جگت فوراً بولا۔ "بچن! اس شخص نے ہمارے مقام کا پتہ ارجن سنگھ کو بتا دیا ہوگا۔"

"نہیں... آج پہلی بار اسے یہ مقام بتایا جگت! ہم نے اس سلسلے میں کافی ہوشیاری برتی ہے۔ ہم اسے آنکھوں پر پٹی باندھ کر یہاں لایا تھا۔ ابھی تک ہم اسے باہر ہی ملتے رہے ہیں۔"

"پھر تو بچن! ہم ارجن سنگھ کو اس کی لاش پہنچائیں۔ اسے پتہ چلے کہ سیر پر سوا سیر بھی موجود ہے۔"

"یہ کام میں کروں گا۔" ہوشیار نے کہا۔ "قادر کی لاش کو اس کے گھوڑے پر باندھ کر زمیندار کے گھر تک پہنچا دوں گا۔"

"ایسا کرتے ہوئے پھنس نہ جانا، یہ خیال رہے...... اور لاش کے ساتھ ایک پرچی بھی بھیج دینا، اس پر لکھنا۔ "ارجن سنگھ! جگا پھرڈاکو بن گیا۔ اس خوشی میں یہ تحفہ حاضر ہے......!"

OOO

چندن سسر کے لئے بستر بچھا رہی تھی، اسی لمحے دروازے پر دستک ہوئی۔ چندن کے ہاتھ رک گئے۔ ''کون آیا ہوگا؟'' اُس نے کمرے میں بیٹھے ہوئے ساس سسر کی جانب دیکھا، وہ بھی چونک گئے تھے۔ زنجیر پھر کھڑکی۔ چندن دروازے کی طرف بڑھ گئی۔ اُسے یقین تھا کہ جگت نہیں ہوگا۔ پھر بھی اُس کے دل کی دھڑکنیں بڑھ گئیں۔ دروازہ کھولا تو سامنے نانا کھڑے ہوئے تھے۔ کبھی آس نہیں ٹوٹی۔ اُس نے نانا کے عقب میں نظر دوڑائی، نانا سمجھ گئے۔

''بہو! میں اکیلا ہوں۔'' یہ کہہ کر وہ اندر آ گئے۔

ماں جی اور سوہن سنگھ برآمدے میں کھڑے تھے۔ چندن دروازہ بند کر کے ساس کے پاس کھڑی ہوگئی۔ نانا کا بجھا ہوا چہرہ چغلی کھا رہا تھا کہ کچھ کام نہیں ہوا۔ پھر بھی ماں جی نے پوچھا:

''کیا ہوا......؟''

نانا خاموش رہے۔ چندن نے پانی کا لوٹا دیا۔ پانی پی کر وہ چارپائی پر لیٹ گئے۔ پھر بولے۔

''کچھ نہیں ہوا۔'' وہ زیادہ نہیں بولے۔

''مجھے یقین تھا کہ وہ آپ کی بات نہیں مانے گا۔ کسی حالت میں بھی وہ گھر واپس نہیں آئے گا۔'' ماں جی بڑبڑائیں۔

نانا نے آہ بھری۔ ''اب آنا ہوگا تو بھی نہیں آ سکے گا۔''

یہ سن کر سوہن سنگھ بے چین ہوگئے۔ ''کیا مطلب؟''

ماں جی تڑپ اُٹھیں۔ ''کیا اُس نے ویرو کو اغواء کرلیا؟'' ......صرف ایک چندن خاموش تھی، وہ خود میں نانا کی بات سننے کی ہمت پیدا کر رہی تھی۔

''صبح یہاں سے گیا تو مجھے پتہ چلا کہ ویرو کے باپ نے گلے میں پھانسی لگا کر خودکشی کر لی ہے۔ پھر ایک جگہ اور جانا تھا، اپنے واحد دشمن کے گھر......'' نانا کچھ رُکے، پھر لڑکھڑاتی زبان میں بولے۔ ''شام اُس کے گاؤں گیا مگر وہاں سے بھی ناکام واپس آنا پڑا۔ مجھ سے پہلے جگت وہاں جا چکا تھا۔'' نانا نے باری باری تینوں کی جانب دیکھا۔ بیٹی کی حالت پر اُس کا دل دہل گیا۔ کیا یہ اس بات کا صدمہ جھیل سکے گی جو وہ کہنے جا رہے ہیں؟ مگر نہ کہنے سے بات چھپ نہیں سکے گی۔ کل تک پورا گاؤں جان لے گا۔ یہی کہنے کے لئے اپنے گھر کی بجائے سیدھے یہاں آئے تھے۔ ممکن تھا پانچ سال پہلے ایسا ہوا ہوتا تو وہ گاؤں بھر میں شکر تقسیم کرتے۔ جگت کی پیٹھ ٹھونکتے۔ مگر آج خبر دیتے ہوئے وہ گھبرا رہے تھے۔ ''شام کو دشمن کا قتل ہوگیا...... اب جگت واپس نہیں لوٹ سکے گا۔''

یہ سن کر ماں جی سناٹے میں آ گئیں...... چندن کا منہ کھل گیا اور سوہن سنگھ نے سر جھکا لیا۔ کوئی کچھ نہ بولا۔ پورا ماحول ٹھہر گیا......!



O

سب کی آنکھوں سے نیند جیسے کوسوں دور تھی۔ آدھی رات گزر چکی تھی اور اب تک چاروں اپنے اپنے بستر پر پڑے کروٹیں بدل رہے تھے کہ اچانک دروازہ پر کھٹکا ہوا۔ آہنی دھڑکے باز ہوئی۔ چاروں یہ سوچ کر اُٹھ بیٹھے کہ جگت آیا ہوگا۔ چندن تیزی سے اوپری منزل کی سیڑھیاں اُتر کر برآمدے میں جلتے ہوئے فانوس کی روشنی بلند کرتی ہوئی آگے بڑھ رہی تھی، اسی لمحے سوہن سنگھ بولے۔ ''تم رہنے دو...... میں دروازہ کھولتا ہوں۔''

دروازے میں ارجن سنگھ کھڑا تھا۔ وہ استقبال کا انتظار کئے بغیر اندر گھس آیا۔ ''سب جاگ رہے ہو؟'' وہ ہنس کر بولا۔ پھر آس پاس نظر ڈالی۔ ''کیوں آیا ہوں یہ تو سمجھ چکے ہوگے۔'' پھر نانا کی جانب حیرت سے دیکھ کر بولا۔ ''ارے تمہاری طبیعت پوچھنا بھول گیا۔ اب کیسی طبیعت ہے؟''

نانا کو اُس کا ڈرامائی انداز پسند نہیں آیا مگر ضبط کر گئے۔ ''میری طبیعت خراب کب ہوئی تھی؟ تم سے کس نے کہا؟''

''تمہارے جگت نے۔'' پولیس چیف طنزیہ لہجے میں بولا۔ اور چاروں پر خوف چھا گیا...... کیا جگت گرفتار ہوگیا؟...... مگر نانا نے سوچا اگر ایسا ہے تو ارجن سنگھ یہاں کیوں آیا؟

''مجھے بیوقوف بنا گیا......'' ارجن سنگھ دانت پیس کر بولا۔ ''مگر اس وقت یہ خبر نہیں تھی کہ وہ موہن سنگھ کا قتل کر کے ہی آ رہا ہے۔ مجھ سے کہنے لگا کہ اچانک نانا کی طبیعت خراب ہوگئی ہے اس لئے جلدی پہنچنا ہے۔''

چاروں کے چہرے کھل اُٹھے۔ ارجن سنگھ نے دروازے پر کھڑے ہوئے سپاہیوں کو آواز دی۔ ''جلدی چلو...... گھر کی تلاشی لو!'' پھر نانا سے بولا۔ ''میں جانتا ہوں وہ یہاں نہیں آیا ہوگا۔ مگر تلاشی لینے میں کیا حرج ہے؟''

اعتراض کی کوئی وجہ نہیں تھی۔ پھر بھی نانا نے انجان بنتے ہوئے پوچھا۔ ''موہن سنگھ کا قتل ہونے کے بعد جگت پر شک جانا عین ممکن ہے۔'' نانا کی بات سن کر ارجن سنگھ خاموش رہا۔ موہن سنگھ کے قتل کی خبر سن کر کوئی نہیں چونکا تھا اسی وقت وہ سمجھ گیا تھا کہ یہ خبر پہلے ہی یہاں پہنچ چکی ہے۔ ممکن ہے کوئی کام کی بات معلوم ہو جائے اس لئے ٹھہرے ہوئے لہجے میں بولا۔

''اس میں شک کا سوال نہیں۔ جگت کو گاؤں میں آتے اور پھر فرار ہوتے ہوئے بہت سوں نے دیکھا ہے۔ اگر وہ مجرم نہ ہوتا تو مجھ سے جھوٹ بول کر فرار نہ ہوتا۔'' پھر لہجے میں ہمدردی شامل کر کے بولا۔ ''مجھے تم لوگوں پر رحم آتا ہے۔ تم لوگوں نے کتنا برداشت کیا مگر وہ صحیح راستے پر نہیں آیا۔ پانچ سال کی قید بھگتنے کے باوجود پرانی دشمنی کا جنون کم نہیں ہوا۔''

پانچ سال پہلے کی بات یاد دلا کر ارجن سنگھ نے نانا کے دل میں سوئی ہوئی نفرت جگا دی۔ اُن کا جی چاہا کہ کہہ دیں۔ ''دشمنی تو تجھ سے ہونی چاہئے تھی۔ قتل تو تیرا کرنا تھا۔ تو نے ہم نے دھوکہ کیا۔ اس کا بدلہ لیتا تو میں سمجھتا۔ دھوکہ دے کر پولیس کے حوالے کیا اور پھر قلابازی کھا گیا۔ بدمعاش نے مار مار کر اُسے ختم کرنے کی ذلیل حرکت کی۔ اور آج رحم دکھانے کا ڈرامہ کرتا ہے؟'' مگر پولیس چیف کو چھیڑنا آفت سر لینے کے برابر تھا لہٰذا وہ خاموش ہی رہے۔ تلاشی لے کر ہاتھ جھٹکتے

ہوئے سپاہی باہر آ گئے۔ ارجن سنگھ اُلجھن میں پڑ گیا آخر سب کیوں خاموش ہیں؟ اُس نے ماں کی جانب غور سے دیکھا تو اُن کے لرزتے ہوئے لب کپکپا اُٹھے۔

"بھائی! وہ ہمارا دشمن تو تھا۔ مگر اُس کی بیوہ سے ہماری طرف سے تعزیت کرنا۔"

نانا چونک گئے۔ پھر سمجھ گئے کہ لڑکی نے بالکل ٹھیک بات کی تھی۔ ارجن سنگھ نے متعجب ہو کر کہا۔ "موہن سنگھ کی بیوہ کیسی؟ وہ تو کب کی طلاق لے کر الگ ہو گئی ہے۔" پھر جیسے اُسے یاد آ گیا، وہ بولا۔ "اچھا ہوا تم نے یاد دلا دیا۔ مجھے اُس عورت کو تلاش کرنا پڑے گا۔" پھر دروازے کی جانب تیزی کے قدم بڑھائے، پھر جاتے ہوئے طنزیہ لہجے میں بولا۔ "جگت اُس سے ملے بغیر نہیں رہے گا۔ پرانا رشتہ جو ہے!" اُس کی بیہودہ بات نے چندن کے دل میں چٹکی بھر لی۔

O

رات کے گیارہ کا گھنٹہ بجا اور ارجن سنگھ چونک پڑا۔ وہ گوند گڑھ کے زمیندار کی حویلی کی گیلری میں چھپا ہوا تھا۔ اس خیال سے اُس کا ذہن ہوا میں تیر رہا تھا کہ بچن کی ساری پارٹی آج پکڑی جائے گی۔ پچھتر مسلح پولیس والے اُس نے آس پاس اس طرح چھپا دیئے تھے کہ کسی کو شک نہیں ہو سکتا تھا۔ قادر میاں اندازے سے زیادہ چالاک نکلا۔ تھوڑے دنوں میں اُس نے بچن جیسے ڈاکو کا اعتماد حاصل کر لیا تھا۔ ارجن سنگھ نے محسوس کیا کہ قادر کی کامیابی کا سہرا اُس کی میٹھی زبان کے سر ہے۔ یہی وجہ ہے کہ میرا بیٹا عورتوں پر جادو کر جاتا ہے۔ جب وہ جگت کے گھر سے انگوٹھا کٹوا کر واپس لوٹا تھا تو اُسے چانٹا مار دیا تھا۔ ارجن کو اس بات کا افسوس ہوا۔ کوئی پرواہ نہیں۔ آج وہ اُس سے وہ بدلہ چکا دے گا۔ ایک گھنٹہ گزر گیا مگر گھوڑوں کی ٹاپیں نہیں سنائی دیں تو ارجن پہلو بدلنے لگا۔ نصف شب پہلے آنے کی بات تھی، پھر اتنی دیر کیوں؟ بچن اتنا پکا تھا کہ اُس نے مقام کے متعلق قادر میاں کو ہوا نہیں دی تھی۔ "کچھ آواز سنائی دے رہی ہے غالباً...... یہ آواز گاؤں کی جانب سے آ رہی ہے۔ گھوڑوں کی ٹاپوں کی آواز۔" ارجن سنگھ نے بیلٹ میں سے پستول نکالتے ہوئے کہا۔ پھر پولیس والوں کو تاکید کر دی کہ کوئی جلد بازی نہیں کرے گا۔ ممکن ہے بچن گروہ ساتھ نہ آئے دو تین آدمی پہلے چیک کر جائیں، اس کے بعد باقی لوگ آئیں۔ سب کے آنے کے بعد اُنہیں چاروں سمت سے گھیرنا تھا۔ اس گھیرے سے نکلنے کی کوشش کرنے والوں کو ارجن سنگھ نے شوٹ کرنے کا حکم دے دیا تھا۔ گھوڑوں کی ٹاپوں کی آواز قریب آ گئی۔ اُس کا اندازہ درست تھا۔ وہ دو سے زیادہ آدمی نہیں تھے۔ اُس نے گیلری سے جھانک کر دیکھا، قادر کا سفید گھوڑا دور سے صاف نظر آ رہا تھا۔ مگر وہ اُس کی پیٹھ پر سوار کیوں نہیں تھا؟ دو منٹ خاموشی رہی۔ گیلری کے نیچے سے گھوڑا گزر گیا تو اُس کی آنکھیں پھیل گئیں۔ گھوڑے کے پیچھے کوئی آدمی گھسٹتا ہوا آ رہا تھا..... گھوڑا حویلی کے پاس آ کر رُک گیا۔

ارجن سنگھ اُلجھن زدہ انداز میں کچھ دیر بے حس و حرکت بیٹھا رہا، مگر عقب میں کوئی آتا نظر نہ آیا تو اُس نے ٹارچ روشن کر دی۔ روشنی کا دائرہ گھومتا ہوا گھوڑے سے بندھے ہوئے شخص کے چہرے پر مرکوز ہو گیا اور پولیس چیف کے کپکپاتے ہوئے ہاتھ سے ٹارچ چھوٹ گئی۔ "قادر میاں..؟" وہ بڑبڑایا اور دوڑ کر اُس کے قریب پہنچا۔ دوسرے سپاہی بھی ساتھ تھے۔ قادر میاں کے سر میں گولی کا سوراخ نظر آ رہا تھا جس پر خون جم گیا تھا۔ اُسے چت کر کے دیکھا تو راستے پر گھسٹنے کی وجہ سے اُس کی ناک، ہونٹ، شانے، سینہ اور گھٹنے سب جگہ سے گوشت اُدھڑا ہوا تھا۔



"صاحب! اس کی گردن میں کچھ بندھا ہوا ہے۔" ایک سپاہی نے چیف کی توجہ مبذول کرائی۔ پرچہ کھول کر پڑھتے ہی ارجن سنگھ کے جسم میں آگ لگ گئی۔ "کمبخت جگا وہاں پہنچ گیا۔ عین وقت پر ٹپک پڑا۔ مگر وہ قادر کو کس طرح پہچان گیا؟" وہ بڑبڑایا۔ تین چار بار پرچہ پڑھ کر اُس کی نظر قادر کے دائیں ہاتھ پر گئی، دوسرا انگوٹھا کٹا ہوا دکھائی دیا۔ "پھر تو جگا سب کچھ جان گیا۔ اس نے قادر میاں سے دوسری اطلاع بھی اُگلوالی ہو گی۔ وہ ڈاکو بن گیا ہے۔ اسی خوشی میں مجھے لاش کا تحفہ بھیجا ہے۔"

ارجن سنگھ نے محسوس کیا کہ جگا نے قادر کا انگوٹھا نہیں بلکہ اُس کی ناک کاٹ دی تھی۔

"اُسے بڑھنے سے پہلے ہی دبا دینا پڑے گا۔" اُس نے دانت پیسے۔ "جگا! تمہاری موت میرے ہاتھ سے ہو گی۔ تم پھر بازی کھیلنے کو تیار رہو! مگر یاد رکھنا حکم کا یکہ میرے ہاتھ میں ہے۔ اب مجھے ویرو کو استعمال کرنا پڑے گا۔" ارجن سنگھ بڑبڑایا تھا۔

O

ویرو کی تلاش سے دن بدن جگت مایوس ہو رہا تھا۔ موہن سنگھ کو قتل کرنے کی حماقت اب اُس کی سمجھ میں آئی تھی۔ ممکن ہے وہ سچ کہتا ہو۔ ویرو کے متعلق صرف وہی جانتا ہو۔ جرم سرزد ہو جانے کے بعد وہ کھلے عام نہیں گھوم سکتا تھا۔ ویرو کے باپ کے علاوہ دوسرے رشتے داروں کا اُسے پتہ نہیں تھا۔ کہاں جا کر...... کس سے پوچھا جائے؟ گھر ہوتا تو چندن اُس کی مدد کرتی۔ خیالات کے ہجوم میں اچانک ایک خیال سے جگت دہل گیا۔

"ممکن ہے ویرو کو کچھ ہو گیا ہو؟ وہ زندہ ہی نہ ہو......؟" اس خیال کے تحت جگت کا جسم پسینے سے تر ہو گیا جیسے اُس کی ساری طاقت سلب ہو گئی ہو۔ اُس کا جسم ڈھیلا پڑ گیا۔ بچن، ہنومان اور ہوشیار جگت کی اس حالت پر پریشان ہو گئے۔ جگت جیسا بہادر انسان ویرو کے لئے کیسا پاگل بن گیا ہے؟ رات کو سکون سے نہیں سو پاتا، سوتے ہوئے چونک کر بیدار ہو جاتا، پھر دُکھ بھلانے کے لئے شراب میں ڈوب جاتا ہے۔ ایک بار پشت پھیر کر راستے میں کھڑی ہوئی عورت کو دیکھ کر کس طرح مسرت میں ڈوب کر دوڑا تھا مگر ویرو کی جگہ دوسری عورت کو دیکھ کر شرمندہ ہو گیا تھا اور بجھے ہوئے چہرے سے واپس لوٹ آیا تھا۔ یا تو ویرو کا پتہ چلنا چاہئے یا پھر اُسے دل سے نکال دینا چاہئے۔ اگر ان دو باتوں میں سے کوئی بات نہ ہوئی تو وہ پاگل ہو جائے گا۔ بچن کو ایک مرتبہ خیال آیا کہ وہ کہہ دے۔ "جگت! تم جس ویرو کو دن رات تلاش کر رہے ہو وہ اس دنیا میں نہیں ہے۔ اُسے بھول جاؤ!" مگر یہ جھوٹ بولنے کی اُس میں ہمت نہ ہوئی۔ کیونکہ وہ کئی بار کہہ چکا تھا۔ "جس نے ویرو کو ہاتھ لگایا ہو گا اُس کی میں چمڑی گرا دوں گا۔" ایسے کہتے وقت اُس کا چہرہ کتنا ہیبت ناک ہو جاتا تھا۔

"بچن! ہم ایک ٹھکانہ بھول گئے۔" ایک دن کھانا کھاتے ہوئے اچانک جگت بولا۔ "کرچین ڈاکٹر کے ہاں تلاش نہیں کیا۔ ہم دونوں آخری بار وہیں سے الگ ہوئے تھے۔ ممکن ہے وہاں اُس

نے پناہ لی ہو۔" سب جگت کی جانب دیکھنے لگے۔ کسی نے جواب نہیں دیا۔ جگت کو کبھی کبھی وقت ایسی دھن سوار ہو جاتی تھی۔ "یہاں تلاش باقی رہ گئی ہے۔ لہٰذا چکر لگا لیں؟" اُس کا دل، کی خاطر بچن یا ہوشیار اُس کے ساتھ جاتے اور دھکے کھا کر واپس آ جاتے۔ اس وقت کسی جواب نہیں دیا تو جگت جھینپ گیا۔ سر جھکا کر بولا۔ "میں جانتا ہوں میری وجہ سے تم لوگو پریشان ہونا پڑتا ہے۔ مگر میں کیا کروں؟" اُس کی آواز بھرا گئی۔ پھر کھنکار کر بولا۔ "ویسے بھی ہنومان کے پیر کے علاج کے سلسلے میں ڈاکٹر صاحب سے ملنا ہے۔ بچن! چلو ہم ابھی چلیں۔" میں لیا ہوا نوالہ اُس نے تھالی میں واپس رکھ دیا اور ہاتھ دھونے لگا۔ بچن کو بھی اسی طرح اُٹھنا جگت کے دل کا شک دُور کرنا ضروری تھا۔

تین گھنٹے بعد وہ گاؤں میں داخل ہو گئے۔ جنگل سے گزرنے کے بعد اُنہیں چرچ نظر آیا۔ کا دل زور زور سے دھڑکنے لگا۔ اس چرچ میں دونوں نے یسوع مسیح کی تصویر کے سامنے شمع کرا کے اپنے دل کی مراد مانگی تھی کہ ویرو کا پیار ہمیشہ اُس کی زندگی میں سائے کی طرح ساتھ گا۔ اور ویرو کی یاد سائے کی طرح اُس کے ساتھ رہے گی۔ ڈاکٹر کا گھر آ گیا۔ گھوڑے پر دونوں نیچے اُتر گئے۔

"بچن! تم باہر رہنا۔" یہ کہہ کر جگت آگے بڑھا۔ دروازہ کھٹکھٹایا۔ فوراً ہی اندر سے آواز آئی

"کون ہے......؟" ڈاکٹر صاحب کی آواز پہچان کر جگت نے زنجیر کھٹکھٹائی۔ اندر سے لاٹھی کھٹ کھٹ سنائی دی۔ دو چار لمحے جگت کو بہت طویل محسوس ہوئے۔ دروازہ کھولتے ہی بڑبڑائے۔ "بھائی! اس وقت کون ہے؟"

"مجھے نہیں پہچانا ڈاکٹر صاحب؟" جگت اندر چلا گیا۔

"آواز پہچانی ہوئی ہے۔ مگر یادداشت ساتھ نہیں دے رہی۔" ڈاکٹر کی آواز سے بڑھاپا جھلک رہا تھا۔ جگت نے فانوس کی روشنی بڑھائی، پھر ڈاکٹر کے سامنے کھڑا ہو کر بولا۔

"اب روشنی میں دیکھیں!"

"اندھیرا یا اُجالا سب برابر ہے بھائی!" ڈاکٹر ہنسا۔ اُس کی آواز میں درد کی جھلک تھی۔ جگت کا دل رو دیا۔ "آنکھیں ہیں مگر روشنی گنوا دی ہے بیٹا!"

جگت پیچھے ہٹ گیا۔ "ڈاکٹر صاحب...... آپ...... آپ......"

"ہاں بیٹا! اندھا ہو گیا ہوں۔" یہ کہہ کر وہ جگت کی جانب ہاتھ بڑھاتے ہوئے بولا۔ "تمہیں پہچان لیا۔ جگت یاد آیا ہے۔ مجھے یقین تھا کہ جیل سے رہا ہو کر تم مجھ سے ملنے آؤ گے۔ ابھی تمہارا نام دُہرا رہی تھی۔" ڈاکٹر کا ہاتھ جگت کے شانے پر پڑا تو وہ پیار سے ہاتھ پھیرتے ہوئے بولے۔ "تم تو بہت بڑے ہو گئے۔"

"مگر ماں کہاں ہے ڈاکٹر صاحب؟" گھر میں نظریں گھما کر جگت نے پوچھا۔ اس سوال پر ڈاکٹر کے چہرے پر پھیلتا ہوا غم دیکھ کر جگت کانپ گیا۔

"وہ مجھے چھوڑ کر چلی گئی...... اپنے بیٹے کے پاس......!" اتنا کہہ کر گلے میں لٹکتے ہوئے کراس کو اُنہوں نے بوسہ دیا۔ شدت جذبات سے جگت، ڈاکٹر سے لپٹ گیا۔ ڈاکٹر کے بوڑھے شانے



گرم آنسو گرنے لگے۔ "تین ہفتے پہلے وہ ہم سے بچھڑ گئی۔ ورنہ آج تجھے دیکھ کر اُس کی آنکھیں ٹھنڈی ہوتیں۔"

آنسوؤں اور ہچکیوں سے دل کا غبار دھونے کے بعد جگت ڈاکٹر سے جدا ہوا۔ ہاتھ تھام کر ڈاکٹر کو کرسی پر بٹھایا۔ "میری ماں چل بسیں، آپ کو نظر نہیں آتا۔ پھر دیکھ بھال کون کرتا ہے؟"

"اس کا انتظام یسوع مسیح نے کر دیا ہے۔ ایک جوان عورت بیٹی کی طرح میرا خیال رکھتی ہے۔ وہ چرچ میں پڑی رہتی ہے، بیچاری دُکھیاری ہے۔"

"عورت؟" جگت بڑبڑایا۔ "کہیں وہ ویرو تو نہیں؟" اُس نے سوچا۔

"مگر بیٹے! تم اس وقت کیوں آئے ہو؟" ڈاکٹر نے پھر اُس کی پشت پر ہاتھ پھیرتے ہوئے پوچھا۔ "گھر میں سب لوگ ٹھیک تو ہیں؟ یا پھر رات کو بھٹکنے کی عادت نہیں گئی؟"

"ڈاکٹر صاحب! آپ جس عورت کی بات کر رہے ہیں وہ ویرو تو نہیں؟"

"ویرو......؟" ڈاکٹر گہری سوچ میں ڈوب گئے۔ "ہاں...... وہ تمہارے ساتھ آئی تھی۔ وہ ہو؟ نہیں نہیں...... وہ تو برابر والے گاؤں کی ہے۔ شوہر نے بدچلن کہہ کر گھر سے نکال دیا تو بیچاری نے چرچ میں پناہ لے لی۔" جگت نے آہ بھری۔ مگر ڈاکٹر نے سن لی۔ "ویرو یہاں کہاں سے آئے گی؟"

"میں اُس کی تلاش میں آیا ہوں۔ وہ چار ماہ سے لاپتہ ہے۔" جگت نے آہ بھر کر ساری بات ڈاکٹر کو بتا دی۔ مگر اس کی اتنی ہمت نہیں ہوئی کہ ڈاکٹر کو یہ بتا دیتا کہ وہ گھر چھوڑ آیا ہے اور موہن کو قتل کر کے ڈاکو بن گیا ہے۔

پھر کراس آنکھوں سے لگا کر ڈاکٹر بولے۔ "جہاں ہوں گی وہاں بھگوان اُس کی حفاظت کریں گے۔ مگر تمہارے گھر سب کیسے ہیں؟ تم یہاں اکیلے آئے ہو؟"

پہلا سوال نظر انداز کرتے ہوئے جگت نے کہا۔ "میرے ساتھ میرا دوست ہے۔ اُسے باہر کھڑا کیا ہے۔"

"مطلب یہ کہ تم پھر ڈاکو بن گئے؟" ڈاکٹر کی آواز میں لرزش تھی۔ جگت خاموش رہا۔ ڈاکٹر کے چہرے کی جھریوں میں حرکت پیدا ہوئی۔ اُن کا سر ہلنے لگا۔ "تم...... تم......" الفاظ زبان سے چپک گئے۔

"جی ہاں...... میں پہلے جیسے ہو گیا......!"

جگت کے بولنے سے پہلے ڈاکٹر چیخے۔ "نہیں...... نہیں......" بہت دیر تک اُن کا جسم کپکپاتا رہا۔ جگت اُن کی حالت دیکھ کر گھبرا گیا۔ اُسے ڈر محسوس ہوا کہ ڈاکٹر یہ صدمہ نہیں جھیل سکیں گے۔ کچھ دیر بعد ڈاکٹر پُرسکون ہو گئے تو اُسے حیرت ہوئی۔ "بھگوان معاف کرے...... میں غصے پر قابو نہیں رکھ سکا۔" تیسری بار اُنہوں نے کراس کو آنکھوں سے لگایا۔ پھر جو کچھ کہا وہ جگت کے دل پر نقش ہو گیا...... "اچھا ہوا کہ تم میری کے مرنے سے پہلے نہیں آئے۔ اُس کو پتہ چلتا تو وہ کبھی تمہیں معاف نہ کرتی۔"

اس نیک انسان کی رُوح کا صدمہ دیکھ کر جگت کو پہلی بار محسوس ہوا کہ اُس نے ایسا جرم کیا ہے

جسے معاف نہیں کیا جا سکتا۔ یہاں آ کر اُس نے ڈاکٹر کے دل پر ضرب نہ لگائی ہوتی تو اچھا زیادہ دیر رُکنے میں اُسے شرم محسوس ہوئی۔ میری کی قبر پر جانے کی خواہش کا بھی اُس نے اظہار کیا۔ اُس نے اُس عورت کو دیکھنے کی بھی ضرورت نہ سمجھی جو چرچ میں پڑی تھی۔ خاموشی سے کے پاؤں چھو کر کچھ کہے بغیر جگت بھاری قدموں سے باہر نکل گیا۔

بچن نے دیکھا کہ جگت کے چہرے پر مایوسی کی جگہ پچھتاوا تھا۔ ڈاکٹر سے ملنے کے بعد جگا دماغ سن ہو گیا تھا۔ بچن اور ہوشیار نے اُسے مایوسی سے بچانے کی خاطر ویرو کی تلاش اپنے لے لی۔ جگت کی اُمید ٹوٹ جانے پر تھی تو پانچویں دن ہوشیار ہانپتا ہوا آیا۔

''جگت...... جگت!'' وہ پُرجوش انداز میں کہہ رہا تھا۔ ''ویرو کا پتہ مل گیا۔'' یہ سن کر جگت کھڑا ہو گیا۔ اُس کی رگوں میں تیزی سے خون گردش کرنے لگا۔ آنکھیں جوش سے چمکنے لگیں۔

''ہوشیار! تم سچ کہہ رہے ہو؟'' جگت نے یہ سوچ کر پھر پوچھا کہ کہیں اُس کے سننے میں غلطی تو نہیں ہوئی؟

''بالکل سچ کہہ رہا ہوں جگت!'' ہوشیار ہانپتے ہوئے سینے پر ہاتھ رکھ کر بولا۔ ''وہ اپنی خالہ کے گھر رہتی ہے۔''

''دیکھا...... ہمیں یہی ٹھکانہ یاد نہیں آیا۔'' جگت خوشی کا اظہار کرتا ہوا بولا۔ ''میں کہہ رہا تھا کہ وہ کسی کے ساتھ بھاگ نہیں سکتی۔ میرا انتظار کر رہی ہوگی۔ مگر ہوشیار! تم نے اپنی آنکھوں سے دیکھا ہے؟ تم اُس سے ملے؟''

''نہیں جگت......!'' ہوشیار ٹھنڈا پڑ گیا۔ ''مگر تین چار جگہوں سے پکی اطلاع لینے کے بعد یہ خوشخبری سنانے آیا ہوں۔ میں دیکھنے جاتا تو شاید رشتے دار ہوشیار ہو جاتے۔''

''ارے رشتے داروں کی ایسی تیسی...... چل میرے ساتھ۔ میں ابھی اُسے بھی اُٹھا لاتا ہوں۔'' جگت کی مسرت اور جوش قابو میں نہیں تھا۔

''مگر جگت! میں نے دوسری بات سنی ہے۔'' ہوشیار بجھ گیا۔ ''آج سے پانچویں دن ویرو کی شادی ہو رہی ہے۔''

جگت پر بجلی گر گئی۔ صورت بدل گئی۔ چہرہ سرخ ہونے لگا۔ ''نہیں، نہیں... ہوشیار! یہ غلط ویرو کبھی شادی کرنے کو تیار نہیں ہوگی۔'' اُس کا ہیبت ناک رُوپ دیکھ کر ہوشیار اور ہنومان خوفزدہ ہو گئے۔ شانے پر بندوق رکھ کر جگت نے ہوشیار کا بازو تھام لیا۔ ''چلو! ہم ابھی وہاں چلیں گے۔''

ہوشیار اُلجھن میں پڑ گیا۔ مگر ہنومان درمیان میں آ گیا۔ ''جگت! اس طرح پاگل ہونے کی ضرورت نہیں۔ بچن بھی اُس کی اطلاع حاصل کرنے گیا ہے۔ اُسے آنے دو! شاید کچھ اور پتہ مل جائے۔'' جگت کا دل مچل رہا تھا مگر اُسے رُک جانا پڑا۔ ''ویرو...... شادی'' یہ دو الفاظ اُس کے ذہن میں بار بار گردش کر رہے تھے۔ ارجن سنگھ حکم کا یکہ چل چکا تھا......!

○

''بچن! ہم تمہارا انتظار کر رہے تھے۔'' جگت نے مسرت بھرے لہجے میں کہا۔ ''ہوشیار نے پتہ حاصل کر لیا ہے۔'' مگر بچن پر اُس کی بات کا کوئی اثر نہیں ہوا۔ تاثرات سے عاری انداز میں ہلکی سی ہنسی ہنس دیا۔ ویرو کے پاس پہنچ جانے کی جلدی میں جگت نے اس طرف دھیان نہیں دیا۔



''وہ خالہ کے گھر رہتی ہے...... میں ہوشیار کو لے کر ابھی روانہ ہوتا ہوں۔'' وہ ایک ہی سانس میں کہہ گیا۔

''اب جا کر کیا کرو گے؟'' بچن نے مایوس لہجے میں کہا۔ ''ہوشیار نے تمہیں یہ بتایا ہوگا کہ ویرو کی شادی ہونے والی ہے۔''

''ہاں...... یہی وجہ ہے کہ میں اُس کے پاس پہنچ جانا چاہتا ہوں۔'' جگت کا لہجہ سخت تھا۔ ''میں اسے بھگا لاؤں گا۔''

بچن آنکھیں پھیلا کر اُسے دیکھنے لگا۔ اُسے سخت حیرت تھی۔ اس کا تجربہ ہونے کے باوجود کہ عورت کا پیار انسان کو کیسا پاگل بنا دیتا ہے بچن کو جگت کی حرکت بیہودہ معلوم ہوئی۔ ''کسی کو بیاہنے والی عورت کو اُٹھانے کی بات کر رہا ہے؟'' بچن سختی سے بولا۔

ہنومان اور ہوشیار چونک گئے۔ اس طرح بات بڑھنے کا سب کو ڈر محسوس ہوا۔ مگر جگت اپنی بات پر قائم رہا۔ ''میں یہ بات ماننے کو تیار نہیں۔ ویرو کسی سے شادی نہیں کرے گی۔ اُس کی شادی زبردستی کی جا رہی ہے۔ اور میں یہ جاننے کے بعد ہاتھ پر ہاتھ رکھ کر نہیں بیٹھ سکتا۔''

''اور اگر ویرو راضی خوشی شادی کرنا چاہتی ہو پھر؟'' بچن سر جھکا کر بولا۔ مگر یہ سن کر جگت کے دل پر چوٹ لگی۔ وہ اُلجھن میں پڑ گیا۔

''یہ نہیں ہو سکتا بچن! تم خوامخواہ بحث کر رہے ہو۔ میں ویرو کو جانتا ہوں۔''

''میں بھی اُچلا کو جانتا تھا جگت!'' بچن نے جگت سے نظر ملا کر کہا۔ ''عورت کی مجبوری اکثر اُس سے ناممکن کام کرا دیتی ہے۔''

''ویرو سے زبردستی کرنے والے کو میں شوٹ کر دوں گا بچن! مجھے تجھ سے بحث نہیں کرنی۔ میں جا رہا ہوں۔'' جگت نے ہوشیار کو بھی کھینچا۔ ہنومان ٹھنڈی سانس بھر کر بچن کو دیکھنے لگا۔ بچن نے ہونٹ کاٹے، پھر بلند آواز میں بولا۔

''کھڑے رہو جگت! تم اس طرح نہیں جا سکتے۔'' پھر بھی جگت آگے بڑھا۔ بچن گرجا۔ ''میں کہتا ہوں ٹھہر جاؤ......!'' جگت کے قدم فرش پر جم گئے۔ وہ پیچھے مُڑے بغیر بولا۔

''کیا ہے؟'' اُس کی آنکھوں سے آگ برسنے لگی۔ بچن گھبرا ہو کر اُس کے قریب گیا۔

''پہلے ہمیں یقین کرنا ہے کہ ویرو وہاں ہے بھی یا نہیں؟''

''یہ یقین کرنے کے لئے ہی میں وہاں جا رہا ہوں۔''

''اور فرض کرو! ویرو وہاں ہو اور راضی خوشی سے شادی کر رہی ہو۔ پھر تم کیا کرو گے؟''

جگت کا ہاتھ رائفل پر گیا مگر جواب دینے سے پہلے ہچکچایا۔ بچن نے اُس کے شانے پر ہاتھ رکھ کر کہا۔ ''مجھے یاد ہے جگت! اُچلا کو حاصل کرنے کے لئے میں بھی اسی طرح جوش میں آ گیا تھا۔ تم میرے ساتھ گئے تھے۔ اور مجھے گھر کے باہر کھڑا رکھا تھا، اور تم اُچلا سے مل کر لوٹ آئے تھے۔''

''مگر وہ تو میں اُس کی مرضی معلوم کرنے گیا تھا۔ ایک بیاہی ہوئی عورت اپنا گھر چھوڑ کر نہ آنا چاہتی تو مجھے اُسے زبردستی نہیں لانا تھا۔''

''یہ بھی بات ہے جگت! اگر میں ساتھ گیا ہوتا تو اُچلا کا انکار سن کر پاگل ہو جاتا اور نہ جانے کر بیٹھتا۔'' پھر اُس کا لہجہ بھیگ گیا۔ ''جسے بہت زیادہ چاہتے ہو وہ ہمارا ہاتھ جھٹک دے تو مر۔ کی خواہش ہوتی ہے۔''

''جو بھی ہو، مگر آج ہمیشہ کے لئے فیصلہ ہو جائے گا۔''

''جگت! تمہیں میری بات ماننی پڑے گی۔ مجھے ابھی شک ہے کہ اس میں کوئی چال ہے۔ اتنے عرصے سے تلاش کر رہے تھے، پھر بھی ویرو کا نام ونشان نہیں ملتا تھا، وہ اس طرح اچانک کیے ظاہر ہو گئی؟''

''مجھے بچن کی بات میں وزن نظر آتا ہے۔'' ہنومان بیساکھی کے سہارے اُچھلتا ہوا اُس کے قریب آ گیا۔ ''تم ویرو کی تلاش میں ہو۔ ممکن ہے ارجن سنگھ بھی یہ بات جانتا ہو۔ تمہیں پھنسانے کے لئے اُس نے یہ جال پھیلایا ہو، اس بات کا بھی امکان ہے۔''

اب جگت اُلجھن میں گرفتار ہو گیا۔ ''تم سب لوگ بات کا بتنگڑ کیوں بنا رہے ہو؟ میں جان خطرے میں ڈال کر بھی وہاں جاؤں گا۔ ویرو سے زیادہ پیاری مجھے زندگی بھی نہیں ہے۔''

کچھ دیر تک کوئی بھی نہ بولا۔ جگت سچ مچ پاگل ہو رہا تھا۔ پھر بھی بچن اُسے جانے نہیں دینا چاہتا تھا۔ ''ایک کام کریں...... پہلے ہم یقین کر لیں کہ ویرو وہاں ہے یا نہیں؟ پھر سب ساتھ جا کر اُسے اُٹھا لائیں گے۔''

''ہاں... یہ ٹھیک ہے۔'' ہنومان اور ہوشیار ایک ساتھ بولے۔ مگر جگت کی ضد جاری رہی۔

''مگر جو شخص چیک کرنے جائے گا اُس کے لئے بھی تو خطرہ ہے، پھر میں ہی کیوں نہ جاؤں؟''

''مجھے ایک ترکیب سوجھی ہے۔'' بچن بولا۔ ''ہم میں سے کوئی نہ جائے، بلکہ یہ کام اُچلا کے سپرد کر دیا جائے۔'' پھر اُس نے جگت کو ایک نظر دیکھ کر کہا۔ ''اُچلا، ویرو کو پہچانتی ہے۔ ویرو اُس سے سچ بات کہتے ہوئے نہیں ہچکچائے گی۔ اُچلا عورت ہے لہٰذا وہاں جانے میں رُکاوٹ بھی نہیں ہو گی۔ وہ اُس کی سہیلی بن کر وہاں جا سکتی ہے۔''

اب جگت کچھ ڈھیلا پڑ گیا۔ بچن نے اچھی ترکیب بتائی تھی۔ مگر ذہن پر سوار ہونے والی ''جلدی'' نے پھر بہانہ ڈھونڈا۔ ''اس میں وقت ضائع ہو جائے گا۔ اور وہ لوگ زبردستی اُس کی شادی کر دیں گے۔''

''وقت ضائع نہیں ہونے دیا جائے گا۔'' بچن پُرمسرت لہجے میں بولا۔ ''میں بھی اُچلا کے ساتھ جا رہا ہوں جگت! میں اُس کے گھر دو چار مرتبہ ہو آیا ہوں۔ لہٰذا تم کوئی فکر نہ کرو۔ کل صبح اُچلا، ویرو سے ملنے اُس کی خالہ کے گھر روانہ ہو جائے گی اور شام تک جواب لے آئے گی۔''

جگت کی اجازت کا انتظار کئے بغیر بچن روانہ ہو گیا۔ ہوشیار اور ہنومان کو بھی یہ ترکیب پسند آئی۔ جگت جوش کو دبانے کی کوشش کرنے لگا۔ ایک دن اُسے بہت طویل دکھائی دیا۔ کسی سے کچھ کہے بغیر وہ اندر جا کر چارپائی پر لیٹ گیا۔ ویرو کا خیال جگت کو سونے نہیں دے رہا تھا۔ اُسے یقین تھا کہ ویرو کسی سے شادی پر تیار نہیں ہو گی۔ اُس نے طلاق اس لئے حاصل کی تھی کہ جیل سے رہا ہونے کے بعد میرے ساتھ زندگی گزار سکے۔ وہ زبردستی پر خودکشی کو ترجیح دے گی۔ پھر بھی ایک غم



لف اُسے ستا رہا تھا۔ وہ موہن سنگھ کو قتل کر کے پھر ڈاکو بن گیا یہ جاننے کے بعد ممکن ہے کہ ویرو اُس سے ناراض ہو گئی ہو اور شادی کے لئے تیار ہو گئی ہو۔ پھر اُچلا اُسے منا نہیں سکے گی۔ میں ہی اسے سمجھاؤں گا۔ موہن سنگھ کا قتل کس حالت میں اچانک ہوا؟ یہ جاننے کے بعد اُسے مجھ سے نفرت نہیں رہے گی۔ میں اس کی تلاش میں کتنا بے چین رہا ہوں یہ جان کر اور یہ معلوم ہونے کے بعد کہ اس کی خاطر میں نے گھر چھوڑ دیا، ویرو شادی کا ارادہ ترک کر دے گی اور میرے ساتھ آنے کو تیار ہو جائے گی۔ سوچتے سوچتے جگت کے سر میں سخت درد ہونے لگا۔ بچن خواہ مخواہ درمیان میں کود پڑا۔ مجھے اُس کی بات نہیں سننی چاہئے تھی۔ ایک دن میں تو سب کچھ اُلٹ پھیر ہو جائے گا...... جگت فوراً اُٹھ گیا۔ ہنومان اور ہوشیار گہری نیند سو رہے تھے۔ چارپائی پر سے کھڑے ہو کر اس نے لٹکتی ہوئی رائفل اُٹھا لی، پھر خیال آیا کہ رائفل کسی کی نظر میں آ جائے گی۔ ہوشیار کے بیلٹ میں پستول تھی اُس پر نظر گئی، مگر اُسے بیدار نہیں کرنا تھا۔ وہ کسی سے کچھ کہے بغیر جانا چاہتا تھا۔ صبح تک وہ واپس لوٹ آئے گا ویرو کو ساتھ لے کر۔ گھر سے باہر جھانک کر اُس نے دیکھا، کوئی بھی نہیں جاگ رہا تھا۔ مگر باہر پہرہ دیتے ہوئے ساتھی کا کیا ہو گا؟ اُسے کسی طرح سمجھا لوں گا۔ کہوں گا نیند نہیں آ رہی، اس لئے شراب پینے جا رہا ہوں۔ اُس نے آہستگی سے سوئے ہوئے ہوشیار کے بیلٹ سے پستول سرکا لی۔ ہوشیار نے حرکت کی، جگت کچھ ہچکچایا۔ مگر سارے دن کی دوڑ دھوپ کی وجہ سے تھکا ہوا ہوشیار پھر نیند کی آغوش میں پہنچ گیا۔ پستول اندر کی بیلٹ میں چھپا کر جگت بڑھ گیا۔

''نیند نہیں آ رہی۔ لہٰذا نشہ کر کے آتا ہوں۔ گھنٹے بھر میں لوٹ آؤں گا۔'' باہر پہرہ دیتے ہوئے ساتھی سے یہ کہہ کر اُس نے گھوڑی دوڑا دی......!

پوری رفتار سے گھوڑی دوڑانے کے باوجود اسمٰعیل آباد پہنچتے ہوئے پورے تین گھنٹے صرف ہو گئے۔ ستائے بغیر یا کوئی دیکھ نہ لے اس کی پرواہ کئے بغیر جگت گھوڑی دوڑا رہا تھا۔ وہ ویرو کی خالہ کے گھر سے لاعلم تھا۔ اس گاؤں میں دو انفارمر رہتے تھے۔ ''اُن سے معلوم کر لوں گا'' اس یقین کے ساتھ وہ روانہ ہوا تھا۔

''مجھے یقین تھا کہ آپ آئیں گے۔'' انفارمر نے آنکھوں سے نیند بھگانے کی خاطر جماہی لیتے ہوئے کہا۔ ''مگر شادی کے دن آنے کا امکان نہیں تھا۔''

''میں ابھی پہنچنا چاہتا ہوں۔ تمہیں مجھے گھر بتانا پڑے گا۔'' اُس کے چہرے پر گھبراہٹ دیکھ کر جگت نے کہا۔ ''ساتھ نہیں آنا، صرف نقشہ سمجھا دو! میں خود سمجھ لوں گا۔''

''ایسے چھوٹے گاؤں میں مکان تلاش کرنے میں کون سی دیر لگے گی؟'' انفارمر نے اپنا بچاؤ کیا۔ ''گاؤں کے اس کنارے میرا مکان اور دوسرے کنارے اُس تیلی کا گھر ہے۔ ویرو کا خالو تیل کا کولہو چلاتا ہے۔ لہٰذا لوگ اُسے تیلی کہتے ہیں۔ دروازے کے قریب کولہو کا بیل بندھا ہوا ہو گا۔ ایک لائن میں مکان آتے ہیں۔ گردوارے کا جھنڈا ابھی دکھائی دے گا۔ اس سے کچھ آگے جاؤ گے تو ساتھ والا مکان اُس کا ہے۔''

''مکان میں داخلے کا عقبی راستہ تو ہو گا؟''

''ہاں...... راستہ ہے۔ مکان کے پیچھے چھوٹا سا میدان ہے۔ وہی تیلی کا باڑہ ہے۔ گھوڑی پر

کھڑے ہوکر آسانی سے دیوار پر چڑھ سکتے ہیں۔"

"گھر میں کتنے آدمی رہتے ہیں؟"

"خالہ، خالو کے بچے نہیں ہیں۔ دو بھانجیوں کے ساتھ رہتے ہیں۔"

"دو بھانجیاں ہیں؟"

"ہاں...... ویرو کی چھوٹی بہن بھی بہت دنوں سے خالہ کے گھر میں رہتی تھی۔ اب ویرو بھی آ گ
ہے۔"

"ابھی یعنی کتنے عرصے سے؟" جانے کی جلدی کے باوجود جگت معلومات حاصل کرنے کے تجسس کو روک نہیں سکا۔

"یہ کوئی نہیں جانتا۔ اچانک اُن کی شادی کی بات آئی۔ کہتے ہیں اس طرح وہ لوگ اُس کی شادی کرا دیں گے۔ مگر بات کھل گئی۔"

"کس سے شادی ہو رہی ہے؟"

"یہ بھی کوئی نہیں جانتا کہ کسی کو پتہ نہ چلے۔" انقارمر کچھ دیر رُک گیا، پھر مسکرا کر بولا۔ "بیاہ
والا اس گاؤں کا نہیں۔ اور پھر وہ بیچارہ تمہارے نام سے ڈرتا ہوگا۔ لوگ کہتے ہیں کہ اُس نے دم
سے شادی کی شرط یہ رکھی ہے کہ شادی سے پہلے اُس کا نام ظاہر نہیں کیا جائے گا۔ نہیں تو جگا اُ
زندہ نہیں چھوڑے گا۔"

"بے وقوف......" جگت کے جبڑے سخت ہو گئے۔ "برات سے پہلے اُس کا جنازہ اُٹھے گا۔"

سارا گاؤں پچھلے پہر کی نیند میں ڈوبا ہوا تھا۔ چوک میں پہرہ دیتا ہوا چوکیدار بھی جھونکے ل
رہا تھا۔ جگت کو راستہ صاف نظر آیا۔ گردوارے کے جھنڈے پر نظریں جمائے ہوئے اُس نے
گھوڑی کو آگے بڑھا دیا۔ ایک مکان کے دروازے کے قریب کھڑا ہوا بیل اونگھ رہا تھا۔ وہیں جگت
نے گھوڑی روک لی۔ سامنے والے کسی گھر میں بچہ رو رہا تھا۔ جگت پھرتی سے تیلی کے مکان ک
عقب میں روپوش ہو گیا۔ سنسان رات میں ذرا سی آہٹ بھی کافی بلند سنائی دے رہی تھی۔ جگت
نے آہستہ سے باڑے کے دروازے کو دھکیلا مگر وہ کھلا نہیں۔ تقریباً سات فٹ اُونچی دیوار پر نظ
گئی۔ جگت گھوڑی کی پشت پر کھڑا ہو گیا۔ دونوں ہاتھ دیوار پر جما کر اُس نے جست لگائی۔ دیوا
کے کنارے پر ہاتھ پڑتے ہی ایک چھوٹا سا پتھر آواز کے ساتھ باڑے میں گرا اور چارپائی پر سویا
جسم حرکت کرنے لگا۔ جگت ہچکچایا نہیں۔ وہ باڑے میں کود گیا۔ وہ شخص چارپائی سے اُٹھ کر بیٹھ گیا

"کون...... کون ہے......؟"

جگت نے تیزی دکھائی۔ اس سے پہلے کہ وہ شخص چیخ مارنے کے لئے منہ کھولے، جگت جھپ
کر اُس کے قریب پہنچ گیا۔ جگا اُس کے کھلے ہوئے منہ پر ہاتھ رکھ کر خوفناک آواز میں بولا
"خبردار اگر شور کیا۔" پھر دوسرے ہاتھ سے پستول نکال کر اُس کے چہرے سے ہاتھ ہٹا لیا۔ جگت
نے اندازہ لگایا کہ وہ ویرو کا خالو ہی ہوگا۔ اُس کے چہرے پر فانوس کی روشنی پڑ رہی تھی۔ اُوپر
ہونٹ درمیان سے کٹا ہوا تھا۔ اُس کی آنکھیں کبھی پستول کو اور کبھی جگت کی جانب دیکھ رہی تھیں جن
میں خوف دکھائی دے رہا تھا۔ جگت کو یقین تھا کہ اُس میں مقابلہ کرنے کی طاقت نہیں۔



"بول...... ویرو کہاں ہے؟" یہ سن کر اُس کے شانے جھٹکے سے حرکت کرنے لگے۔ پیشانی پر
پسینے کے قطرے اُبھر آئے۔ بولنے کے لئے ہونٹ پھڑپھڑائے مگر آواز نہیں نکل سکی تو اُس نے
اُوپری منزل کی جانب اشارہ کیا۔ پھر بھی جگت نے آنکھیں دکھاتے ہوئے پوچھا۔ "اُوپر ہے؟"
اُس نے اثبات میں سر ہلا دیا۔

جگت نے اُوپری منزل کی جانب بڑھنے کے لئے قدم اُٹھائے، مگر جھٹکے سے کھڑا ہو گیا۔ اگر وہ
اُوپر جائے گا تو اس صورت میں تیلی شور مچا دے گا۔ اُس کی نظر کھونٹی پر لٹکتے ہوئے صافے پر گئی۔

"چارپائی پر لیٹ جاؤ!" جگت نے حکم دیا۔ ویرو کا خالو خوف سے کپکپانے لگا۔ جگت نے
دھکا مار کر اُسے لٹا دیا۔ تیزی سے سینے پر صافے کا کپڑا لپیٹ کر چارپائی کے نیچے گانٹھ لگا دی۔
ایک ٹکڑا اُس کے منہ میں ٹھونس دیا۔ "ذرا بھی شور کیا تو زندہ نہیں چھوڑوں گا۔" یہ کہتا ہوا وہ اُوپری
منزل کی طرف بڑھا۔ ویرو سے ملاقات کے خیال سے اُس کی رگوں میں خون تیزی سے گردش کر
رہا تھا۔ سینہ جذبات سے دھڑک رہا تھا۔ اُوپر ایک ہی کمرہ تھا جو باہر سے بند کیا ہوا تھا۔ زنجیر چڑھی
دیکھ کر پہلے تو وہ گھبرا گیا۔ نیچے جا کر بوڑھے کا جبڑا توڑ دینے کی خواہش ہوئی۔ مگر ایک بار کمرہ کھول
کر دیکھ لیا جائے...... یہ تجسس زور کر گیا اور اُس نے زنجیر گرا دی۔ جلدی میں اُس نے دروازے کو
زور سے دھکیلا۔ اندر کسی عورت کی ہلکی سی چیخ سنائی دی۔ ایک کونے میں جلتے ہوئے چراغ کے ہلکے
اُجالے میں جگت نے غور سے دیکھا، ایک عورت بستر سے اُٹھ کر دیوار کی جانب دوڑی۔ جگت نے
اُس روک کر آہستہ سے کہا۔

"ویرو......!" اچانک وہ رُک گئی۔ وہ دوپٹے کی بجائے سینے پر ہاتھ باندھ کر جگت کی جانب
پشت پھیرے کھڑی تھی۔ جگت دبے قدموں سے آگے بڑھا۔ "ویرو...... ویرو......!" اُس کی آواز میں
لرزش تھی۔ مگر اُسے قریب آتا دیکھ کر وہ دیوار کے قریب سرک گئی۔ وہ سرتاپا لرز رہی تھی۔

"آپ یہاں کیوں آئے؟" وہ لڑکھڑاتی آواز میں بولی۔ جگت کا دل خوشی سے دھڑک اُٹھا مگر
اس سوال کی اُسے توقع نہیں تھی جیسے اُس کے کان میں سیسہ پگھلا کر ڈال دیا گیا ہو۔ دل میں چبھن
سی ہوئی۔

"ویرو! میں تمہیں لینے آیا ہوں۔" بڑی مشکل سے اپنے جذبات کو دبا کر جگت بولا۔
دوسری جانب سے سسکیاں سنائی دیں۔ دیوار سے سر لگا کر وہ رو رہی تھی۔ جگت کا دل رونے
لگا۔ دونوں کے درمیان ایک قدم کا فاصلہ تھا۔ جگت نے قریب جا کر اُس کے شانے پر ہاتھ رکھا،
اُس نے کو جھٹکا دے کر وہ ہٹ گئی۔

"میں ویرو نہیں......" اور جگت کا بڑھا ہوا ہاتھ سن ہو گیا۔ جیسے کسی نے اُس کا دل مٹھی میں لے
لیا ہو۔ "ویرو نہیں......" یہ لفظ اُس کی زبان پر جم گئے۔ دو چار لمحے اُس کا ذہن ساکت رہا۔
دروازے سے گھسنے والی ہوا کے جھونکے سے تھرتھرانے والی چراغ کی لو پر اُس کی نظر گئی۔ وہ دوڑا
اور تیزی سے دروازہ بند کر دیا۔ پھر اطمینان کی سانس لے کر وہ اُس کے قریب گیا۔ ایک ہاتھ سے
چراغ اُٹھایا۔ اُسے قریب آتا دیکھ کر وہ دیوار سے پشت لگا کر نیچے بیٹھ گئی اور دونوں گھٹنوں میں سر
دے کر سسکیاں بھرتی ہوئی رونے لگی۔

"تم ویرو نہیں تو کون ہو......؟" اُس کی آواز پھٹ گئی۔ جواب نہ ملا تو وہ اُس کے قریب غصے سے بولا۔ "تم کون ہو......؟" دھیرے دھیرے سر اُٹھا۔ ویرو کو دیکھنے کے لئے ترستی آنکھیں متجسس انداز میں اُسے دیکھنے لگیں۔ اُسے آنسوؤں سے بھرا ہوا چہرہ دکھائی دیا۔ وہ با ویرو جیسی تھی مگر ویرو نہیں تھی...... جگت کے ہاتھ سے چراغ چھوٹ گیا اور کمرہ تاریک ہو گیا...... کا خون جوش مارنے لگا۔ بیلٹ میں لگی ہوئی پستول کی جانب ہاتھ بڑھا تو وہ بولی۔

"میں ویرو کی بہن دھنو ہوں۔" ابھی اُس کا رونا جاری تھا۔

"پھر ویرو کہاں ہے؟"

"کسے معلوم؟" وہ بولی۔ اور یہ سن کر جگت کی مٹھیاں کھنچنے لگیں۔ اُس کے ذہن پر شیطان ہو گیا تھا۔ "مجھے نہیں معلوم......" اندھیرے میں اُس کا چہرہ نظر نہیں آ رہا تھا۔ "میں کچھ نہیں جانتی"

"کسے ویرو کا پتہ ہے؟ کون جانتا ہے؟" جگت غصے میں کپکپا رہا تھا۔ اگر اُس کے سا عورت کی بجائے مرد ہوتا تو اُس کے ہاتھ نہ رُک سکتے۔"

"میرے باپو کو پتہ تھا۔ مگر انہوں نے کسی کو نہیں بتایا۔" یہ کہہ کر دھنو پھر رونے لگی۔

"اب رونا بند بھی کرو گی؟" جگت غصے میں بولا۔ "ویرو کی شادی کی بات غلط ہے؟"

اُس کا رونا ختم گیا۔ "بناوٹ ہے...... سب غلط ہے۔ تم یہاں کیوں آئے؟" اس سے پہلے پوری بات کرتا، گھوڑی ہنہنائی۔ جگت چونک گیا۔ نیچے یقیناً کوئی تھا۔ کوئی اُوپری منزل چڑھ رہا جگت نے پستول ہاتھ میں تھام لیا۔ دھنو گھبراہٹ میں بولی۔ "پولیس...... تم بھاگ جاؤ......"

جگت بپھر گیا۔ "ویرو کے نام سے مجھے پھنسایا گیا ہے۔" وہ دروازے کی جانب جھپٹنا چاہ مگر دھنو نے اُس کا بازو پکڑ لیا۔

"وہاں سے نہیں...... یہ کھڑکی کھول کر چھت پر......"

کمرے کا بند دروازہ کسی نے دھکیلا، مگر کھلا نہیں۔ جگت پل بھر خاموش رہا۔ پستول میں راؤنڈ تھے۔ مقابلہ کرنے میں جان کا خطرہ تھا۔ ممکن ہے جس طرح دھنو کہتی ہے اس طرح فر موقع مل جائے۔ دروازے پر ضربیں پڑنے لگیں۔ دھنو نے جواب دیا۔ "کھولتی ہوں......" کھ کھول کر جگت چھت پر چڑھ گیا۔ سن کرتی ہوئی گولی اُس کے قریب سے گزر کر دیوار سے ٹکرا جگت کا دل دھڑک اُٹھا۔ باہر راستے پر پولیس اُس کا انتظار کر رہی تھی۔ پھر......؟ نیچے جانا خطر سے خالی نہیں تھا۔ وہ گھٹنوں کے بل سرکتا ہوا چھت کے سرے کے قریب گیا۔ رائفل کے دھ سے پورا محلّہ جاگ اُٹھا تھا۔ شور ہونے لگا۔ جگت نے دیکھا برابر والے مکان کی چھت قریب وہاں ایک دو آدمی بھاگتے نظر آئے۔ یہ اچھا موقع ہے...... پولیس کو فائر کا موقع نہ دینا ہو تو لو میں شامل ہو جانا چاہئے۔ بجلی کی سی تیزی سے اُس نے دوسری چھت پر جست لگائی۔ اس با پولیس کا فائر خالی گیا۔ شور اور بڑھ گیا۔ اب ارجن سنگھ برابر والی چھت پر آ گیا تھا۔ اُس نے جگ تیسرے مکان کی چھت پر جست لگاتے دیکھا۔ اندھیرے میں نشانہ لیا، گولی جگت کی بائیں ٹانگ ران کو چھوتی ہوئی نکل گئی۔ جگت لڑکھڑا کر چھت پر گرا۔ ران سے گرم گرم خون اُبل پڑا۔ مگر وہ کے بغیر اُٹھ کر دوڑا۔ یہ اچھا تھا کہ مکان برابر برابر تھے۔ جگت پانچویں مکان کی چھت تک پہنچ



اتنی دیر میں سارا محلّہ شور سے گونج اُٹھا۔ "جگا ڈاکو...... جگا ڈاکو......" کی آوازیں سنائی دینے لگیں۔ پولیس وارننگ دے رہی تھی۔ "کوئی راستے یا چھت پر نظر نہیں آئے گا۔ ورنہ گولی مار دی جائے گی۔" سامنے گردوارے کا جھنڈا نظر آ رہا تھا۔ درمیان میں ایک مکان کی آڑ تھی۔ مگر پیر میں شدید درد تھا۔ سر پر بندھا ہوا کپڑا اُس نے زخم پر مضبوطی سے کس دیا۔ اس عرصے میں دو فضائی فائر ہوئے۔ جگت سمجھ گیا کہ پولیس اُلجھ گئی ہے۔ اندھیرا اُس کی موافقت میں تھا۔ اب اگر ہمت کر کے نکل جائے تو فرار کا موقع تھا۔ وہ پھر ایک چھت پر کودا۔ گردوارہ سامنے نظر آ رہا تھا۔ وہاں کود جانے کے بعد راستہ ملنے کی اُمید تھی۔ اُس نے آس پاس دیکھا، پولیس نظر نہیں آئی۔ "کہاں گیا...... کہاں گیا؟" کا شور سنائی دے رہا تھا۔ چھت کے کنارے کھڑے ہو کر اُس نے جست لگائی مگر گردوارے کی چھت کو پیروں نے چھوا ہی تھا کہ نیچے پھسل گیا۔ وہ کس پر گرا تھا؟ یہ سمجھ میں نہیں آیا۔ مگر اُس کے گرنے کی آواز نہیں ہوئی۔ پھر کوئی اُس پر گرا...... اُس کی آنکھوں میں اندھیرا چھا گیا۔ وہ بےچینی محسوس کرنے لگا اور بیہوش ہو گیا......!

O

"جگا فرار ہو گیا......"

"نہیں وہ گاؤں میں چھپ گیا ہے۔ جائے گا کہاں؟"

"ہاں بھئی...... فرار ہونے کا اُسے موقع ہی نہیں ملا تھا۔ سارا محلّہ پولیس نے گھیر لیا تھا۔ اور سارا گاؤں جاگ اُٹھا تھا۔ کسی نے اُسے فرار ہوتے نہیں دیکھا......"

"مگر چھپنے کی جگہ تو ہو؟ پولیس محلّے کے ایک ایک مکان کی تلاشی لے رہی ہے۔ کہتے ہیں اُس کے پیر میں گولی لگی اور گھوڑی بھاگ گئی۔"

"بھئی جو بھی ہو، بہر حال ہم لوگوں کی جان بچ گئی۔ گولیاں ایسے چل رہی تھیں کہ ان کی جھپٹ میں آنے والا ڈھیر ہو جاتا۔"

"ڈاکو کو پکڑنے کے لئے پولیس بستیوں میں کیوں مورچے جماتی ہے؟ وہ سردار جی کی عورت پیٹ سے تھی۔ بیچاری فوراً بیہوش ہو گئی۔ آٹھویں ماہ بچہ ہو گیا۔"

"جگا یہاں کیوں آیا تھا؟ کیا ویرو کا اغواء کرنے کے لئے؟ ہم بیوقوف بن گئے۔ شادی کی بات صرف دھوکہ تھا۔"

اسمٰعیل آباد میں صبح ہونے تک یہی باتیں ہوتی رہیں۔ ارجن سنگھ پیچ و تاب کھا رہا تھا۔ کہاں غائب ہو گیا؟ اُسے کس نے چھپایا؟ اُس کے دماغ کی عجیب حالت تھی۔ اتنی احتیاط کے باوجود اُس کے ہاتھ سے ترپ کا پتہ نکل گیا تھا۔ یہ اُس کی برداشت سے باہر تھا۔ محلے محلے پولیس تلاشی لے رہی تھی۔ وہ خود بار بار اُن چار پانچ مکانوں کے گرد چکر لگا رہا تھا۔ جس جس چھت سے جگا کودا تھا اُن چھتوں کو چیک کیا گیا۔ خون کے نشان بھی درمیان میں رُک گئے تھے۔ گردوارے میں جگا کا داخلہ ممکن نہیں تھا۔ وہاں پولیس کی چھاؤنی بنی ہوئی تھی۔ کہیں گاؤں کے لوگوں کو شک نہ ہو اس لئے پولیس پجاریوں کے قافلے کی شکل میں وہاں ٹھہری تھی۔ گردوارے میں چھپنے کی کوشش کرنے کا مطلب پھنس جانا تھا۔ طلوع ہوتے ہوئے سورج کی روشنی میں ارجن سنگھ نے گردوارے کی چھت

کے کنارے پر کسی کے پیر کا نشان دیکھا۔ کچھ دور خون کا ایک قطرہ بھی نظر آیا۔ رات فانوس یا
کی روشنی میں اُنہیں یہ کیوں نظر نہ آیا؟ وہ ضرور گردوارے تک آیا تھا۔ مگر آگے کوئی نشان نہیں
وہ پھر مایوس ہو گیا۔ "کمال ہے...... کمبخت نہ جانے کہاں غائب ہو گیا؟" وہ بڑبڑایا۔ گردوار
پشت پر دو مکانوں کے آنگن تھے۔ ایک گاؤں کے ہندو جج کا مکان تھا اور دوسرے مکان میں
سکھ گرنکھ سنگھ رہتا تھا۔ دونوں کی ایک چھت تھی۔ دونوں مکانوں کے درمیان دیوار بھی ایک
دونوں سرکاری ملازم تھے۔ ایک قانون کا، دوسرا فوجی ڈیپارٹمنٹ کا ملازم تھا۔ ان مکانوں میں
کو چھپنے کا موقع مل ہی نہیں سکتا تھا۔ جج ڈسٹرکٹ کورٹ میں حاضری کی غرض سے ہفتے میں پانچ
گاؤں سے باہر رہتا تھا۔ گرنکھ سنگھ فوج سے چھٹی ملتی تو چھ ماہ میں ایک ہفتہ یا پندرہ دن کے لئے
آتا۔ جج کے گھر میں اُس کی بیوی کے علاوہ تین بچے تھے۔ گرنکھ سنگھ کی بیوی اکیلی تھی۔

"بھائی جان! وہاں کھڑے کیا سوچ رہے ہیں؟" دائیں جانب کے برآمدے میں سے
سنگھ کی بیوی نے پکارا۔ "نصف شب سے دوڑ بھاگ اور خون پانی کر رہے ہیں۔ تھوڑا آرام کر
تازی لسی تیار ہے۔ دو پیالے پی لیں! کچھ تازگی محسوس ہوگی۔"

اُوپر کھڑا ہوا ارجن سنگھ اُس جوان صورت کو متجسس نظروں سے دیکھنے لگا۔ گاؤں کے ا
پولیس کو بدنام کر رہے تھے اور یہ عورت ہمدردی دکھا رہی تھی۔ کچھ دیر بعد اُسے خیال آیا کہ وہ
کے سامنے احمقوں کی طرح کھڑا ہوا ہے۔

"بھابھی جی! لسی نہیں، مگر چائے پینی ہے۔ آپ چولہا جلائیں، میں ابھی آتا ہوں۔"

ارجن سنگھ گیا تو دروازہ کھلا ہوا تھا اور آنگن میں چارپائی بچھی ہوئی تھی۔ وہ سمجھ گیا کہ عورت
ہے۔ اپنے شوہر کی غیر حاضری میں پرایا مرد گھر میں ہو، اس صورت میں دروازے بند نہیں ہو
چاہئیں۔ اور اُسے ممکن حد تک آنگن سے آگے بڑھنے نہیں دینا چاہئے۔

وہ چارپائی پر بیٹھا اسی لمحے وہ اندر سے چائے لے کر آ گئی۔ "لیں بھائی جان! چینی کم
کہنا۔ اُن کے فوج میں داخلے کے بعد اب چائے بنانا سیکھی ہوں۔"

"گرنکھ سنگھ کی کیا خبر ہے بھابھی؟" ارجن سنگھ نے کپ لبوں سے لگاتے ہوئے پوچھا۔ مگر
چائے سے زبان جل گئی اس لئے جھٹکے سے کپ کھینچ لیا۔ اُس نے آنگن کا جائزہ لیا۔ ایک کونے
گھاس کے ڈھیر پر اُس کی نظریں جم گئیں۔

"کیا دیکھ رہے ہو بھائی جان؟" گرنکھ کی بیوی نے اُسے چونکایا۔ "کیا آپ یہ سوچ رہے
کہ گھاس کے ڈھیر میں آپ کا ڈاکو چھپا ہوگا؟"

"ارے ایسا کیسے ہو سکتا ہے؟" ارجن سنگھ نے چائے کا گھونٹ پیتے ہوئے اُس کو کن انکھیو
سے دیکھا۔ "ایسا سمجھتا تو آپ کے گھر کی بھی تلاشی لیتا۔"

"آپ تلاشی لینے نہیں آئے۔ مگر میں نے تو بلا لیا۔" یہ کہہ کر وہ مسکرائی۔ "محلے کی عورتیں کنو
پر بحث کر رہی تھیں کہ پولیس نے سب کے گھر کی تلاشیاں لیں مگر کلدیپ یا چھمی کے گھر
دروازے تک نہیں ہلائے۔"

"یہ تو عورتوں کی عادت ہے۔" پھر وہ کپ نیچے رکھتا ہوا بولا۔ "سرکاری ملازمین کے مکان



ا لینے سے خود ہماری سبکی ہوتی ہے۔" یہ کہتے ہوئے ارجن سنگھ کی نظر پھر گھاس پر گئی۔ "میں
ل، ہاتھا گھر میں ایک بھینس ہے پھر اتنا بڑا گھاس کا ڈھیر کیوں؟"

"یہ بھی کوئی بات ہوئی؟" کلدیپ نے ایک ادا سے کہا۔ "جنگ ہو رہی ہے اس لئے سال بھر
اکو گھر میں رکھا ہے۔ ہر ماہ قیمتیں بڑھ جاتی ہیں۔" پھر کونے کی کوٹھڑی کی جانب اشارہ کر کے
لی۔ "اُس میں اناج اور لکڑی بھی بھر رکھی ہے۔"

ارجن سنگھ نے محسوس کیا کہ ایسی فالتو باتوں کی بجائے کوئی میٹھی بات سننے کو ملے تو مزہ آ
ئے۔ "آپ گھر میں تنہائی محسوس کرتی ہوں گی؟ مگر گرنکھ تو جنگ ختم ہونے سے پہلے واپس نہیں
ئیں گے۔"

کلدیپ نے محسوس کیا کہ اب وہ اُٹھ جائے تو بہتر ہے۔ گرنکھ کی یاد آتے ہی اُسے خوف کی
سا محسوس ہوئی مگر اُسے جواب دینے کی ضرورت محسوس نہیں ہوئی۔ دروازے پر گاؤں کا
چیدار نظر آیا۔ وہ جلدی سے اندر داخل ہو گیا۔ "صاحب! جگا کی گھوڑی مل گئی ہے۔"

ارجن سنگھ "اچھا؟" کہتا ہوا اُٹھ کھڑا ہو گیا۔

"برابر والے گاؤں میں پکڑی گئی ہے۔"

"پھر تو زخمی جگا وہیں چھپا ہوا ہے۔" یہ کہتا ہوا ارجن سنگھ باہر نکل گیا۔ پیر کی ٹھوکر سے چائے کا
کپ دور گر کر ٹوٹ گیا۔

"صاحب! برابر والی چھمی بہن کے گھر بھی چکر لگا آنا! تاکہ ہمیں گاؤں کی عورتوں کے طعنے نہ
نے پڑیں۔" کلدیپ نے بلند آواز میں کہا جس سے پڑوسنوں کے کان تک اُس کی آواز پہنچ
ئے۔ ارجن سنگھ کے جانے کے بعد اُس نے بلند آواز میں دروازہ بند کر دیا۔

O

درد کی شدت سے ہنکارہ بھرتے ہوئے جگت نے پہلو بدلنے کے لئے سر اُٹھایا مگر سخت تکلیف
وجہ سے ہلکی سی چیخ مار کر پڑا رہا۔ آنکھیں کھولنے کی کوشش کی مگر پلکیں جیسے من من بھر کی محسوس
ئیں۔ ذہن میں کچھ حرکت ہوئی، جسم کو جھٹکا سا لگا۔ نیم بے ہوشی میں اُسے محسوس ہوا کہ وہ کودتے
ئے گرا اور آنکھوں میں اندھیرا چھا گیا۔ یہ سب یاد آنے کے بعد آنکھیں کھولنے کی خواہش زور کر
لی۔ پھر بھی ہمت نہ ہوئی۔ آنکھوں کے سامنے جیل کی کوٹھڑی یا پولیس چوکی نظر آئے گی۔ اس بات
اُسے یقین ہو چکا تھا۔ آخر ارجن سنگھ کا منحوس چہرہ دیکھنے کی جلدی کیا ہے؟...... اسی لمحے سر پر کسی
تو گھومنے لگا۔ بڑا نرم ہاتھ تھا۔ ہلکی سی کھنکھار بھی سنائی دی۔ اگر یہ تو کسی عورت کے کنگن کی آواز
لی۔ جلدی سے پلکیں کھل گئیں۔ پہلے سب دھندلا نظر آیا۔

"تم کون ہو......؟" وہ بمشکل بولا۔

"شکر ہے......" عورت کی اطمینان بھری آواز سنائی دی۔ "ہوش آنے میں کتنی دیر ہو گئی۔ میں
گھبرا گئی تھی۔" پھر شانے پر ہاتھ پھیرتی ہوئی بولی۔ "میرے ویر کیسے ہیں؟"

جگت اب بھی اُسے پہچان نہیں سکا تھا۔ اُسے کہاں دیکھا تھا؟ یہ یاد نہیں آ رہا تھا۔

"آپ...... آپ کون ہیں؟"

"چھوٹی بہن کو "آپ، آپ" کہہ رہے ہیں؟" کلدیپ نے لاڈ سے کہا۔ "پہچانے تم
ہے میری شادی میں آپ نے جہیز بھیجا تھا۔ جب آپ ہمارے گھر ڈاکہ ڈالنے آئے تھے تو
آپ کو بھائی بنایا تھا۔" جگت کی آنکھیں خوشی سے چمکنے لگیں۔ وہ کچھ کہنا چاہتا تھا مگر کلدیپ
گئی۔ دروازے پر دستک ہوئی۔ اُس کے چہرے پر خوف پھیلا ہوا تھا۔ خوف جگت سے
سکا۔ وہ بیٹھ گیا۔ مگر کلدیپ نے اُسے روکا۔ "آپ چپ چاپ لیٹے رہیں۔ میں خود ہی سنبھا
گی۔"

وہ کھڑی ہو گئی۔ کوٹھڑی کا دروازہ اُس نے باہر سے بند کر دیا۔ جگت اُس عورت کی
رشک کرنے لگا۔ اتنے سال پہلے کن حالات میں اُس نے کلدیپ کو دیکھا تھا، اُس کے دا
کو دھمکی دے کر اور گھر کی دیوار توڑ کر زیورات نکلوائے مگر واپس لوٹنے سے پہلے اس لڑکی
بھائی بنا کر مٹھائی کا تھال آگے کیا اور مہندی لگے ہاتھ دیکھ کر اُسے خیال آیا کہ لڑکی کی شادی
والی ہے۔ اگر زیورات لے گیا تو بارات منڈپ سے واپس لوٹ جائے گی۔ پھر کوئی اس کا ہا
تھامے گا۔ اُس نے زیورات لوٹا دیئے تھے اور چار دن بعد بھائی کی طرح شادی میں جہیز
تھا۔ چھ سات سال بعد اُسی کے گھر میں سہارا ملا۔ قدرت کے بھی عجیب کھیل ہیں۔

جگت کا ذہن ماضی کے ورق اُلٹ رہا تھا اور کان کھلتے ہوئے دروازے پر لگے ہوئے
کلدیپ سے کوئی عورت بات کر رہی تھی۔ پھر وہ بولتی ہوئی اندر آنے لگی۔

کلدیپ نے اسے کس طرح چھپایا ہوگا؟ گھر میں کوئی نہیں، پولیس کو اس کی بو کیوں
اگر پولیس کو پتہ چل گیا تو اس مظلوم عورت کا کیا حال ہوگا؟ اس خیال سے جگا بے چین ہو گیا
کی نظر کوٹھڑی کے بند دروازے پر جمی ہوئی تھی۔ کمر پر ہاتھ پھیرا تو پستول نہیں تھا۔ پیر اُونچا
کی کوشش کی تو سارے جسم میں درد کی لہر دوڑ گئی اور وہ بمشکل چیخ کو دبا سکا۔ کچھ دیر بعد دروا
ہونے کی آواز سنائی دی۔ اُس نے اطمینان کا سانس لیا۔ کوٹھڑی کھول کر کلدیپ اندر آئی۔ جگ
سے اُسے دیکھنے لگا۔ کلدیپ کو حیرت ہوئی۔ "غور سے کیا دیکھ رہے ہیں؟"

پھر بھی جگت کچھ نہ بولا، نہ ہی اُس نے نظر گھمائی۔ کلدیپ اُس کے سر کے قریب بیٹھ گئی۔
پڑوسن تھی...... آٹا مانگنے آئی تھی۔" جگت اب بھی غور سے اُسے دیکھ رہا تھا۔

"کلدیپ! میں تمہارے گھر میں ہوں۔" وہ ہنس دی۔

"کیوں...... بہن کے گھر بن بلائے مہمان ہونا پڑا، اس کا افسوس ہو رہا ہے؟"

"مہمان نہیں آفت بن کر آیا ہوں۔" جگت پُر جوش لہجے میں بولا۔ "میں یہاں کس طرح
گھر میں کون کون ہے؟ میں یہاں چھپا ہوا ہوں یہ کون کون جانتا ہے؟"

"جگا بھائی! آپ بے چین نہ ہوں۔" کلدیپ نے اُس کے سینے پر ہاتھ رکھ کر کہا۔ "گھر
میں اکیلی ہوں۔ میرے سوا کوئی آپ کے بارے میں نہیں جانتا۔" جگت کچھ پوچھنا چاہتا
کلدیپ بولی۔ "پہلے آپ کچھ پیٹ میں ڈالیں۔ میں نے آپ کے لئے راب تیار کی ہے۔"

جگت کو راب پلاتی ہوئی کلدیپ کہنے لگی۔ "بندوق کا دھماکہ ہوا اور میں جاگ گئی۔ پہلے
کر کمرے کے دروازے بند کر لئے، مگر پھر 'جگا ڈاکو، جگا ڈاکو' کی آواز سنی ... اوا لرز



آنگن میں لرزتی ہوئی کھڑی رہی۔ ہر فائر میرے دل پر زخم لگا رہا تھا۔ بڑا شور ہو رہا تھا۔ میں
کانوں پر ہاتھ رکھ کر آنکھیں بند کئے کھڑی رہی۔ پھر زبردست دھماکہ سا ہوا۔ گھاس کا ڈھیر
گیا۔ میں چند لمحے آنکھیں پھاڑے کھڑی رہی، گھاس کے نیچے سے آپ کا تڑپتا ہوا ہاتھ بلند
بھی میں بے حس و حرکت کھڑی دیکھتی رہی۔ مگر جب خون کی دھار پر نظر گئی تو نہ جانے کس
مجھ میں ہمت پیدا ہوئی۔ میں پولیس کی پرواہ کئے بغیر آپ کو بچانے کے لئے دوڑی۔"
سانس لینے کے لئے رُکی، پھر بولی۔ "باہر دوڑ دھوپ اور شور ہو رہا تھا۔ پھر اس کے بعد جو
وہ کس طرح ہوا یہ اب بھی سوچ کر اُلجھن میں پڑ جاتی ہوں۔"

"کیا ہوا......؟" جگت نے پوچھا۔

"میں نے فانوس کی روشنی کم کر کے اندھیرے میں گھاس کو آپ کے اُوپر سے ہٹا دیا۔ آپ کو
بار بار ہلایا مگر کامیابی نہیں ہوئی۔ تب میری اُلجھن بڑھ گئی۔ پولیس کی آمد سے پیشتر مجھے آپ کو
کے اندر کر لینا چاہئے تھا۔ مگر میں اکیلی تھی۔ آپ کو کس طرح اُٹھا سکتی تھی؟"

"میں بھی اُلجھن میں ہوں۔" جگت نے مسکرا کر کہا۔ "مجھے اُٹھانے کے لئے تمہارے جیسی دو
عورتیں چاہئیں۔"

"میں نے بمشکل آپ کو چارپائی تک لے جا کر لٹا دیا۔ مگر چارپائی کو ہلانے میں مجھے پسینے
چھوٹ گئے۔ بہت زور آزمایا، پھر بھی نہ کھسکی۔ میں پریشان ہو گئی۔ درمیان میں ٹارچ کی روشنیاں
رہی تھیں۔ چھتوں پر دوڑ دھوپ ہو رہی تھی۔ اسی لمحے مجھے بھینس کا خیال آیا۔ فوراً ہی چارپائی
پائنتی سے رسّی باندھی اور دوسرا سرا بھینس کے گلے میں ڈال دیا۔ پھر آنگن سے برآمدے میں
برآمدے سے کوٹھڑی میں بھینس چارپائی کھینچ لائی۔ تب میں نے اطمینان کی سانس لی۔ پھر
بھی آ گئی۔ بھینس کو دوبارہ باندھ کر کمرے کے دروازے بند کر کے آپ کو بمشکل کوٹھڑی میں لٹا
میرا ناک میں دم آ گیا۔" کلدیپ کی ہنسی میں پیار تھا۔

جگت کی آنکھیں بھیگ گئیں۔ پیشانی پر پھرتا ہوا کلدیپ کا ہاتھ پیار سے دبایا اور آنسو روکنے
لئے پلکیں بند کر لیں۔ "بہن! تمہارا احسان میں اس دنیا میں ادا نہیں کر سکوں گا۔" جگت کی
بھیگ گئی۔ "پتہ نہیں ہر آفت سے بچانے میں قدرت کی کیا مرضی ہے؟"

"جب تک آپ صحت مند نہ ہو جائیں تب تک آپ کو اس قید سے رہائی نہیں ملے گی۔ سمجھے؟"
کھڑی ہو کر بولی۔ "میں نے آپ کے زخم پر جڑی بوٹی لگائی ہے۔ بہت گہرا زخم ہے۔"

"مگر کلدیپ! تم اپنے گھر میں اکیلی کس طرح رہتی ہو؟ تمہارا شوہر کہاں ہے؟"

"وہ فوج میں ہیں۔ آپ نے تو کبھی اُنہیں دیکھا نہیں۔ ٹھہریں...... میں اُن کی تصویر لاتی ہوں۔"
فوجی لباس میں شانے پر رائفل رکھ کر کھڑے ہوئے جوان کی تصویر دیکھ کر جگت کی آنکھوں میں
ک ہوئی۔ "کیسے رعب سے کھڑا ہوا ہے...... کلدیپ! اس کا نام کیا ہے؟"

کلدیپ شرما گئی۔ "فوٹو کے پیچھے پڑھ لیں۔"
گرمکھی زبان میں بگڑے ہوئے الفاظ سے لکھا ہوا تھا۔ "گرمکھ سنگھ۔ میجر سکھ بٹالین۔" جگت
فوٹو اُٹھا کر مذاق میں کہا۔ "سلام میجر صاحب......" کلدیپ کی مسرت پھولی پڑ رہی تھی۔ فوٹو

لوٹاتے ہوئے جگت اچانک غمگین ہوگیا۔

"مگر کلدیپ! تم نے یہ کیا، کیا؟ گرمکھ فوج کا میجر ہے۔ اور اس کے گھر میں ڈاکو کو آسرا د
تم نے کتنا بڑا جرم کیا ہے...... اس کا تمہیں احساس نہیں۔ بھائی کی جان بچانے کی خاطر تم نے
شوہر کی ملازمت بھی داؤ پر لگا دی۔ تمہارا یہ جرم جب اُسے پتہ چلے گا تو وہ تمہیں کبھی معاف
کرے گا۔"

"تو کیا میں اپنی نظر کے سامنے آپ کو گرفتار ہونے دوں؟ آپ کو کچھ ہو جاتا تو بھگوان
کبھی معاف نہ کرتے۔" کلدیپ پُرجوش لہجے میں بولی۔ "پھر آپ کو یہاں چھپایا ہے یہ کیسے
ہوگا؟"

"کلدیپ! تم ارجن سنگھ کو نہیں جانتیں۔ وہ زہریلا شخص مجھے گرفتار کرنے کے لئے زمین آ
ایک کردے گا۔ تم کتنے دن چھپائے رکھو گی؟"

"میں نے ارجن سنگھ کی آنکھوں میں دھول جھونک دی ہے۔ صبح ہی اُسے آنگن میں بلا کر چ
پلا چکی ہوں۔ یہ جاننے کے باوجود کہ سرکاری ملازم اور پھر فوج کے عہدے دار کے گھر کی تلاشی
وہ نہیں آئے گا، اُس کے دل سے شک دُور کرنے کی غرض سے میں نے خود اُسے گھر کی تلاشی
کے لئے کہا۔ اُس وقت تک آپ ہوش میں نہیں آئے تھے۔"

جگت نے اُسے بہت سمجھایا کہ آج رات وہ یہاں سے چلا جائے گا۔ مگر اُس نے قسم د
اُسے مجبور کردیا۔ "جب تک آپ ٹھیک نہ ہو جائیں میں آپ کو یہیں رکھوں گی۔ باہر نکل کر آپ
فاصلے تک بھاگ سکیں گے؟ پولیس کی دسترس سے بچ نہیں سکیں گے۔"

کلدیپ کی بات بھی سچ تھی۔ اس حالت میں وہ بیٹھ بھی نہیں سکتا تھا پھر بھاگنے کا سوال
کہاں رہ جاتا تھا؟ پولیس کو چکر دینے کے لئے جسم کا ساتھ چاہئے۔ پھر بھی اُس نے دل میں ف
کرلیا کہ وہ یہاں زیادہ دیر نہیں رُکے گا اور موقع ملتے ہی بھاگ جائے گا۔

"ارے ہاں...... میرا پستول کہاں گیا؟"

کلدیپ مسکرائی۔ "اب یاد آیا آپ کو؟ مگر آپ بھول گئے، وہ آپ کی بیلٹ میں نہیں تھا۔
نے اناج کے دو تھیلوں کے درمیان ہاتھ ڈال کر پستول نکال لیا۔ یہاں محفوظ کردیا تھا۔"

پستول ہاتھ میں آتے ہی جگت کا خیال اور مضبوط ہوگیا۔ اب فرار ہونے میں خطرہ کم ہوگا۔
اُسے بار بار کلدیپ کے سر پر لٹکتی ہوئی تلوار نظر آ رہی تھی۔ خطرے کی تلوار...... اُسے یقین تھا کہ
کو شک نہیں ہوا۔ "میں نے جہیز میں تحفہ بھجوایا تھا اس کے بارے میں سب جانتے ہیں۔ ممکن
کسی کو پرانی بات یاد آ جائے۔" یہ الفاظ جگت کی زبان پر بھی آ گئے۔

"ایسا ممکن نہیں......" کلدیپ پورے اعتماد سے کہہ رہی تھی۔ "ارے یہاں اس گاؤں میں
سال بھر سے رہنے آئے ہیں۔ یہاں کوئی یہ بات نہیں جانتا۔"

قدرت ہر طرح موافقت کر رہی تھی اس کا یقین ہونے کے بعد جگت فرار ہونے کے را
تلاش کرنے لگا۔ بچن یا دوسرے ساتھی اُسے یہاں بچانے نہیں آ سکتے تھے۔ کلدیپ صبح و شام اُ
کے زخم پر مرہم پٹی کر دیتی۔ تین وقت کھلاتی اور دن کا بڑا عرصہ گھر کے باہر گزارتی۔ برابر وا



،دارے میں جا کر پوجا پاٹھ کرتی۔ پڑوسن کے ہاں بیٹھ کر گپ لگاتی، تاکہ اُس کے گھر میں باہر
اس کی حاضری نہ ہو اور کسی کو شک نہ گزرے۔ اُس کی غیر حاضری میں جگت کمرے میں لاٹھی کے
ارے چلتا۔ چوتھے دن اُس کی نظر قینچی پر گئی۔ اُس کے ذہن میں روشنی ہوگئی۔ حالانکہ وہ اپنے
لے کچھ دیر تک کپکپاتا رہا لیکن اس کے علاوہ کوئی چارہ نہ تھا۔ اگر زندگی کو خطرہ درپیش ہو تو
ان مذہبی حد بندیوں کو فراموش کرسکتا ہے۔ جگت نے دل کو سمجھایا شہید بھگت سنگھ کو بھی ایسا ہی کرنا
تھا...... وہ کھانا کھا کر کلدیپ کے سونے کا انتظار کرتا رہا۔ پھر فانوس کی روشنی بڑھا کر سامنے
ا آئینہ رکھ کر ہاتھ میں قینچی اُٹھائی۔ پہلے ہاتھ لرز گیا۔ قینچی ہرے تک لے جاتے ہوئے وہ پسینے
نہا گیا۔ اُس نے دل میں گرو گوبند سنگھ کا نام لے کر بزرگوں کی معافی چاہی، پھر تیزی سے
ی پر قینچی چلانے لگا...... کچھ دیر میں نیچے بالوں کا ڈھیر ہوگیا۔ پیٹھ پر پہنچتے ہوئے بال اب
ن تک آ گئے تھے۔ اُس کا چہرہ بدلا ہوا نظر آنے لگا۔ کسی کام میں اُس نے اتنی تھکن محسوس نہیں
ی۔ گرے ہوئے بال جمع کر کے اُس نے گٹھڑی باندھ لی۔ پھر نصف گھنٹے تک خاموش رہا۔

○

صبح کے طلوع ہوتے ہوئے سورج کی پہلی کرن نے ابھی زمین کو چوما تھا کہ ارجن سنگھ کے
ت نے اُسے بیدار کردیا۔ اُسے صرف دو گھنٹے پہلے سونا نصیب ہوا تھا پھر یہ کون سی آفت آ گئی؟
نے جھلائے ہوئے لہجے میں کہا۔ "کیا ہے؟ تھوڑی دیر سونے دو کمبخت جگا نے نیند حرام کردی
"

"نہیں صاحب...... اب اُس کی موت قریب ہے۔" اُس کے ماتحت نے کہا۔ "جگا گرمکھ سنگھ
مکان میں چھپا ہوا ہے...... ہمیں شک ہے۔"

ارجن سنگھ کا تجسس کم ہونے لگا۔ "لعنت ہے...... اتنا کہنے کے لئے میری نیند خراب کی تھی؟"
نے لمبی جماہی لی۔ "گاؤں کی عورتیں سرکاری ملازمین کے گھر کی تلاشی لینے کے لئے کہہ رہی
اس لئے تم لوگ سنک گئے ہو۔ گرمکھ کی بیوی نے خود مجھے گھر بلایا تھا۔"

"صاحب! یہ میرا اندازہ نہیں بلکہ گاؤں کے ڈاکٹر نے مجھے اشارہ دیا ہے۔"

اب ارجن سنگھ ہوشیار ہوگیا۔ "ڈاکٹر نے؟ مگر کس طرح شک ہوا؟"

"وہ کہہ رہے تھے کہ کلدیپ اُن کے گھر آئی تھی تو پوچھ رہی تھی کہ ڈاکٹر صاحب! گولی کے زخم
کا علاج کیا جاتا ہے؟" یہ سن کر ارجن سنگھ چارپائی سے کود پڑا۔

"فوراً اُس کے مکان کے گرد گھیرا ڈال دو......!"

کلدیپ جگت کے لئے پراٹھے بنا رہی تھی۔ ارجن سنگھ نے طنزیہ لہجے میں کہا۔ "کیا مہمان کے
ناشتہ تیار ہو رہا ہے؟" کلدیپ کے ہاتھ سے پراٹھا چھوٹ گیا اور چہرہ اُتر گیا۔ ارجن سنگھ تیز
اس سے گھر کے کونوں کا جائزہ لے رہا تھا۔ کلدیپ بمشکل کہہ سکی۔

"آیئے...... آپ مہمان کیسے؟...... میں ابھی پراٹھے لاتی ہوں۔"

"میں دوسرے مہمان کی بات کر رہا ہوں بھابھی!" ارجن سنگھ طنزیہ انداز میں ہنس کر بولا۔ پھر
ی کے دروازے کی جانب بڑھا۔ کلدیپ کا دل بیٹھ گیا وہ اُسے روکنے کھڑی ہوئی مگر عقب

میں دو رائفل بردار پولیس والوں کو آتے دیکھ کر اُس کے پیر فرش سے چپک گئے۔ کوٹھڑی دروازے پر لات مار کر ارجن سنگھ ایک طرف ہٹ گیا۔ "جگا! اگر جان پیاری ہے تو ہتھیار پھینک دے۔"

کلدیپ کی پیشانی کی رگیں اُبھر آئیں۔ "تم کیسی بے ہودہ بات کر رہے ہو؟" کلدیپ کہا۔ مگر ارجن سنگھ نے اُس کی جانب دھیان نہیں دیا۔ اُس نے ایک رائفل بردار پولیس والے آگے بڑھایا۔

"جاؤ...... اندر جا کر اُسے شوٹ کر دو!" وہ پہلے لمحہ بھر تک کھڑا لرزتا رہا۔ مگر جب چیف گرج کر کہا۔ "جا رہے ہو یا نہیں؟" تو پھر وہ لڑکھڑاتے قدموں سے کوٹھڑی کی جانب بڑھا۔ ار سنگھ رائفل یا پستول کے دھماکے کے انتظار میں تھا مگر چند لمحے بعد پولیس والا واپس پلٹا۔

"صاحب...... اندر کوئی نہیں۔"

ارجن سنگھ نے خود کوٹھڑی میں جا کر چیک کر لیا تو کلدیپ کو اطمینان ہوا۔ اُس نے دل بھگوان کا شکر ادا کیا۔ مگر ارجن سنگھ کو دکھانے کی خاطر غصے میں بولی۔

"اب ہو گیا اطمینان؟ تلاشی لے لی؟"

ارجن سنگھ اپنے ماتحت کو گالیاں بکتا ہوا باہر چلا گیا۔ اُس کے جاتے ہی کلدیپ نے کوٹھڑی جھانکا، اندر کوئی نہیں تھا۔ اناج کی بوریوں کے پیچھے دیکھا، وہاں بھی کوئی نہیں تھا۔ کونے میں ہوئی پوٹلی پر نظر گئی۔ وہ تیزی سے وہاں گئی، کھول کر دیکھا تو اندر بال تھے...... وہ سمجھ گئی۔ اُس آنکھوں سے مسرت بھرے آنسو گرنے لگے۔ مگر پھر دل میں خوف محسوس ہوا۔

"کیا وہ صحیح سلامت نکل گیا ہوگا......؟"

O

کلدیپ کے گھر سے جگت باہر تو نکل گیا مگر اُسے پولیس کے جال سے نکلنے کے لئے بہت چ رہنا پڑا۔ لاٹھی کے سہارے ایک پیر سے لنگڑاتا ہوا کمر جھکا کر سر نیچے کئے وہ آگے بڑھ رہا تھا۔ سی بھی آواز کے لئے اُس نے کان چوکنے کر رکھے تھے۔ دایاں ہاتھ کمر پر لگے ہوئے پستول پر تھ وہ باہر نکلنے سے پہلے چونے اور لنگی کو دو چار جگہ سے پھاڑ چکا تھا اور سر پر کپڑے کا چھوٹا سا ٹکڑا لپ لیا تھا جس سے وہ فقیر نظر آئے۔ "اندھے فقیر کو راستہ دکھاؤ!" یہ کہتا ہوا لاٹھی ٹیکتا وہ آگے بڑھ تھا۔ اندھیرے میں خاموشی سے آگے بڑھنے پر کسی کو شک ہو سکتا تھا۔

ارجن سنگھ نے محلے پر سے پولیس کا گھیرا ہٹا کر گاؤں کے گرد لگا دیا تھا۔ جگا گاؤں سے باہر نہ گیا، اس کا اُسے یقین تھا۔ وہ دو تین بجے تک چکر لگاتا رہا تھا تاکہ پولیس مستعد رہے۔ جگت سب سوچ رکھا تھا۔ سالوں سے پولیس کے ساتھ اُس کا واسطہ رہا تھا لہٰذا اُن کی کمزوریوں واقف تھا۔ رات کے آخری حصے میں چوکیدار جھونکے کھانے لگتا ہے۔ پلکوں پر نیند کا بوجھ بڑھ ہے اور جھونکے آنے لگتے ہیں۔ اس انتظار میں جگت نے نصف شب گزار دی۔ شام سے وہ چین ہو رہا تھا۔ اپنے سگے بھائی کی طرح پیار کرنے والی اور جان جوکھوں میں ڈال کر آسرا د والی بہن سے کہے بغیر خاموشی سے جانے میں اُسے جرم نظر آ رہا تھا۔ صبح بیدار ہو کر کلدیپ اُ



لی دیکھے گی اس صورت میں اسے کیسا جھٹکا محسوس ہوگا؟ پھر بھی اُسے دل مضبوط کر کے نکل جانا ۔ اندر سے ایک خیال اُسے چونکا رہا تھا۔ "بھاگ جا... بھاگ جا!"

کوئی غیبی قوت سائے کی طرح اُس کا ساتھ دے رہی تھی۔ اُس کی حفاظت کر رہی تھی۔ جگت کے اشارے کے خلاف کچھ نہیں کرتا تھا۔ البتہ ذہن پر شیطان مسلط ہو جائے اس صورت میں لط فیصلہ کر بیٹھتا تھا۔ ویرو کی تلاش میں ساتھیوں سے پوشیدہ رہ کر یہاں دوڑ آنے پر اُسے پچھتاوا ہ رہا تھا۔

اکیلی عورت کے گھر میں چار دن چھپ کر رہا تھا اگر اس بات کا دنیا کو پتہ چل گیا تو کلدیپ کی گی برباد ہو جائے گی۔ ممکن ہے اس کا شوہر بھی اسے گھر میں نہ رکھے۔ سماج میں بیچاری بدنام ہو ئے گی۔ تین بجنے کے بعد بھاری دل اور بھاری قدموں سے چلتا ہوا وہ گھر سے باہر آ گیا۔ دیپ گہری نیند سو رہی تھی۔ اُس کے حسین چہرے پر پیار بھری نظر ڈالتا ہوا وہ کمرے کے باہر آ ۔ ابھی چوکھٹ پار کی تھی کہ اسی لمحے اُس کے دل سے آواز آئی۔

"نہیں...... نہیں......" اُس کو ڈر لگا۔ وہ دروازے کی آڑ میں چھپ گیا۔ کلدیپ اسے دیکھ لے ، وہ سانس روک کر مجرم کی طرح کھڑا رہا۔ اُس نے آنکھ کے گوشوں سے دیکھا، کلدیپ پہلو ل کر بڑبڑائی۔ "میرے گھر میں کوئی نہیں چھپا۔"

جگت نے گہری سانس لی۔ اس میں آہ بھی شامل تھی۔ باہر سے لاپرواہ نظر آنے والی عورت نیند ں بھی تڑپ رہی تھی۔ اُس نے یہاں رہ کر کلدیپ کے دل پر کیسا ظلم کیا تھا۔ "اب چاہے پولیس ے ہاتھ لگ جاؤں مگر اس پر اب زیادہ ستم نہیں ہوگا۔ بہن! سکھی رہو۔ سلامت رہو۔ زندہ رہوں گا پھر ملنے کا وچن دیتا ہوں۔" وہ بڑبڑایا۔

کلدیپ کے گھر کا عقبی میدان تو وہ آسانی سے پار کر گیا۔ دو چار کتوں نے بھونک کر اُسے نے دیا۔ مگر گاؤں کی حد پار کرنا بہت کٹھن تھا۔ اُسے اس بات کا اندازہ تھا کہ پولیس والے و نگے کھا رہے ہوں گے۔ مگر ایسا نہیں تھا۔ ایک پولیس والا شانے پر رائفل رکھ کر راؤنڈ لے رہا ۔ پندرہ گز دور سے اُسے پولیس والا نظر آیا تو اُسے دوسرا راستہ بدلنے کی خواہش ہوئی۔ مگر پولیس ا اُسے دیکھ چکا تھا لہٰذا اُس کے سامنے جانے میں ہی سلامتی تھی۔ ایک ہلکی کپکپاہٹ ضبط کر کے ا گے بڑھا۔ اُس نے دیکھا پولیس والے نے جھٹکے سے رائفل ہاتھ میں تھام لی ہے۔ کمر کو اور جھکا لاٹھی زور سے زمین پر مار کر اُس نے آواز لگائی۔ "اندھے فقیر کو راستہ دکھاؤ......!"

ایک ایک قدم اُسے موت کی جانب لے جا رہا تھا۔ خطرہ ہونے کے باوجود اُس نے سر اُٹھا کر س والے کو دیکھنے کی جلدی نہیں کی۔ دیکھے بھالے بغیر وہ فائر نہیں کرے گا اس بات کا جگت کو ن تھا۔ اور پستول میں بچی ہوئی دو گولیاں ضرورت پڑنے پر فائر کرنے کے لئے کافی تھیں۔ پانچ ز کا فاصلہ رہ گیا تو جگت جان کر پتھر سے ٹھوکر کھاتا ہوا نیچے گرا۔ "یا خدا......" کی آواز سے ہاتھ کی لی دور جا گری۔ گھٹنا دباتا ہوا وہ بیٹھ گیا۔ پولیس والے کے جوتوں کی آواز قریب آ رہی تھی۔ ہ اک لمحہ قریب آ رہا تھا۔

"ارے بابا! اس اندھیرے میں کہاں جا رہے ہو؟" پولیس والے نے لاٹھی اُٹھا کر اُسے کھڑا

کرنے کے لئے سہارا دیا۔

"خدا تمہیں خوش رکھے بیٹا......" آنکھیں بند رکھ کر جگت بھرائے ہوئے لہجے میں بولا۔ "اندھے کو اندھیرا کیا، اُجالا کیا۔"

اُس کی لاٹھی دیتے ہوئے اُس کا دھیان جھکے ہوئے چہرے کی جانب گیا۔ آنکھوں سے جگت نے محسوس کیا کہ وہ اُسے دیکھ کر دو قدم پیچھے ہٹ گیا تھا۔ لمحہ دو لمحے میں وہ فائر کر دے گا، مارے گا۔ ایک پل کے لئے اُسے پستول نکالنے کی خواہش ہوئی۔ مگر دل مضبوط کر لیا۔ وہ پولیس والے کو سوال کرنے کا موقع دیئے بغیر خوفزدہ لہجے میں بولا۔ "سانپ...... سانپ......" اچانک خطرہ انسان کا ذہن سن کر دیتا ہے۔ اندھا آدمی سانپ کو کیسے دیکھ سکتا ہے؟ یہ سوچے بغیر پولیس والا بھڑک کر عقب میں دیکھنے لگا اور جگت نے چیتے کی سی پھرتی سے زقند بھری۔ فولادی کلائیوں سے پولیس والے کے حلق کے گرد گھیرا ڈال دیا اور دوسرے ہاتھ سے اُس کا منہ دبا کر بند کر دیا۔ پھر اس طرح لٹک گیا کہ جسم کا بوجھ اُس پر آ جائے۔ گردن کا گھیرا پولیس والا ضبط نہ کر سکا اور زمین پر گر پڑا۔ اُس کے ہاتھ سے رائفل گر گئی۔ پھر بھی جگت نے پکڑ ڈھیلی نہیں کی۔ وہ بھی اُس پر گرا۔ یہ سب چند لمحے میں ہو گیا۔ پھر بھی جگت کوئی خطرہ مول نہیں لینا چاہتا تھا۔ برابر پڑی ہوئی رائفل اُٹھا کر اُس کا بٹ اُس نے پولیس والے کے سر پر مارا۔ ضرب زوردار تھی۔ ایک ہلکی چیخ گونجی۔ جگت رائفل اُٹھا کر بھاگنا چاہتا تھا مگر کسی کے دوڑنے کی آواز سنائی دی۔ جگت کو سمجھنے میں غلطی ہو گئی تھی۔ اُس نے ایک ہی پولیس والے کی گنتی کر رکھی تھی مگر وہ دو تھے۔ پہلے والے کو بٹ نہ مارا ہوتا تو دوسرے کی توجہ اس طرف نہ ہوتی۔ وہ تیزی سے ایک درخت کے پیچھے چھپ گیا۔ دوڑتا ہوا پولیس والا کچھ دُور کھڑا رہ کر ٹارچ سے آس پاس کا جائزہ لینے لگا۔ روشنی کا دائرہ زخمی پولیس والے پر پڑ گیا۔ اُس نے تیزی سے روشنی کا دائرہ چاروں سمت گھمایا مگر کچھ نظر نہ آیا۔ جگت جس درخت کے پیچھے چھپ کر کھڑا تھا، وہاں روشنی کا دائرہ رُک گیا۔ جگت ہوشیار ہو گیا۔ اُس نے رائفل کے دھماکے کا انتظار کیا مگر روشنی کا دائرہ ہٹ گیا۔ جگت پولیس والے کے جوتوں کی آواز پر کان لگائے کھڑا رہا کہ شاید وہ قریب آ کر نشانہ لے گا۔

پندرہ منٹ اسی طرح بیت گئے۔ مگر یکایک آہٹ رُک گئی تو جگت اُلجھن میں پڑ گیا۔ "کیا اُسے دیکھ چکا ہوگا؟ کیا کوئی آڑ لے کر فائر کرنا چاہتا ہوگا؟ پھر تو دیر ہو جائے گی۔ اُس نے تنے کے عقب سے رائفل کی نال نکال کر لبلبی پر اُنگلی رکھ دی۔ صرف ایک آنکھ سے اُس نے عقب میں نظر دوڑائی۔ مخالف سمت سے فائر ہونے کی صورت میں خطرہ تھا مگر اُس کا خوف غلط تھا۔ پولیس والا زخمی ساتھی کے جسم پر سر جھکا کر ٹارچ کی روشنی میں اُس کا زخم دیکھ رہا تھا۔ جگت نے موقع سے فائدہ اُٹھایا، جست لگا کر وہ اُس پر جھپٹا۔ اس سے پہلے کہ وہ چونک کر کھڑا ہو اُس نے ضرب لگائی۔ جگت کا نشانہ چوک گیا۔ گرتے ہوئے پولیس والے نے رائفل کی لبلبی دبانے کی کوشش کی۔ جگت چونک گیا۔ اُس کے پاس دو راستے تھے۔ اُس کا نشانہ خالی کر دینے کے لئے ہٹ جاتا یا رائفل کے فائر روکتا۔ موقع نازک دیکھ کر اُس نے دوسرا خطرہ مول لیا۔ اُس نے رائفل تھامے ہوئے ہاتھ کو زور سے جھٹکا دیا۔ وہ اتنا قریب آ گیا تھا کہ لبلبی دبنے کی صورت میں گولی اُس کا سینہ چیر دیتی۔ پولیس والے کی اُنگلی دیر سے لبلبی تک پہنچی اور رائفل اُس کے ہاتھ سے دُور جا گری۔ جگت اُس کے سینے پر چڑھ بیٹھا۔ اندھیرے میں دونوں میں سے کسی کا چہرہ نظر نہیں آ رہا تھا۔ جگت کے ذہن پر شیطان سوار ہو گیا۔ ارجن سنگھ نے ویرو کا لالچ دے کر اُسے پھنسانے کی چال چلی تھی یہ غصہ اُس نے پولیس والے پر اُتارا۔ جگت کے بھاری جسم کا وزن اُس کے سینے پر گرا تو وہ ہاتھ پیر ہلانے کی کوشش کرنے لگا۔ چیخ مارنے کے لئے اُس نے منہ کھولا تو جگت نے فوراً ہی اُس کے جبڑے پر دو مکے جڑ دیئے۔ پھر اُس کے بالوں کو مٹھی میں لے کر بازو کا تمام زور آزما کر اُس کا سر زور سے زمین پر پٹخنے لگا۔ جب وہ اُس کے سینے پر سے اُٹھا تو اُسے پیر کا درد اور فرار ہونے کا خیال آیا۔ اُس نے دونوں پولیس والوں کے جسم گھسیٹ کر برابر والی کھائی میں ڈال دیئے اور اُن کی رائفلیں اُٹھا کر وہاں سے فرار ہو گیا۔ دو گھنٹے میں اُسے بہت دُور نکل جانا چاہئے تھا۔ کسے معلوم آگے کون سی مصیبت اس کا انتظار کر رہی ہوگی......؟



○

جگت جس قدر ویرو کی تلاش میں مایوس ہوتا گیا، اُسی قدر زیادہ بپھرنے لگا۔ باپ دادا کے انتقام کے سلسلے میں اُس کے تمام دشمن بھینٹ چڑھ چکے تھے۔ پھر بھی انتقام کی آگ بجھنے کی بجائے اور بھڑک اُٹھی تھی۔ ویرو کو چھین لینے والا سارا سماج اُسے دشمن دکھائی دیا۔ اپنی آزادی چھین لینے والے پولیس ڈیپارٹمنٹ کے خلاف اُس نے جنگ شروع کر دی تھی۔ اُس کی دھاک پھر بیٹھ گئی۔ انعام کے لئے جگا کے سر کی رقم بڑھ گئی۔ مگر جگا کی عزت ہونے لگی۔ وہ بے لگام ہو چکا تھا......!

ساتھی حیرت زدہ تھے۔ "جگت! تم بہت زیادہ بدل گئے ہو۔ تم نے بال کاٹ کر مذہب کا اپمان ٹھکرایا، اسی کا یہ اثر ہے۔ بال رکھ لو! ورنہ بھگوان کا غضب نازل ہوگا۔" وہ کہتے۔

"غضب......" جگت پھیکی ہنسی میں بولا۔ "میں نے مذہب کو سینے سے لگایا اس کا مجھے کیا انعام ملا؟ بغاوت ختم کرنے کے لئے چار سال جیل کی تکالیف برداشت کیں، گھر واپس لوٹا مگر مجھے گھر کا سکھ نہیں ملا۔ ویرو نہیں ملی۔ کوئی میرے دل کے درد کو نہیں سمجھ سکا۔ کسی نے مجھے سچ بات نہیں بتائی۔" وہ کچھ رُک گیا۔ اُس کی آنکھوں میں سرخی اُبھر آئی۔ "اب ڈاکو ہی رہوں گا تو اچھے بُرے کی تمیز کرنے سے فائدہ بھی کیا ہوگا۔"

"جگت! یہ تم نہیں بلکہ تمہارے اندر کا شیطان بول رہا ہے۔" بچن نے غصے میں کہا۔

جگت بپھر گیا۔ "اچھا...... اب تمہیں مجھ میں شیطان نظر آتا ہے؟ پھر مجھے اکیلا چھوڑ دو! تم سب مجھے چھوڑ جاؤ......!"

بچن کو بہت صدمہ ہوا۔ ویرو کی جدائی میں وہ اس قدر پاگل ہو جائے گا یہ اُس سے برداشت نہیں ہوا۔ پھر بھی جگت کو چھوڑنے کے لئے وہ تیار نہیں تھا۔ جگت کے ذہن کو ٹھنڈا کرنے کا علاج کیا ہے، ویرو؟ مگر اُس کا پتہ نہیں، نہ ہی پتہ چلے گا۔ ہاں...... چندن بھابھی ہے۔ سب کے لئے برا بننے والا جگت، چندن کور کا نام آتے ہی نرم پڑ جاتا تھا۔ اُس کی قربت جگت کو ٹھکانے لے آئے گی۔ نفرت کو ختم کرنے کے لئے پیار سے بڑھ کر کوئی علاج نہیں۔ مگر دونوں کا ملاپ کس طرح کیا جائے؟ گھر کا نام سن کر جگت برہم ہو جاتا تھا۔

''میں اس چوکھٹ پر کبھی قدم نہیں رکھوں گا۔'' وہ کہتا۔

''جگت! میں دو دن پہلے اُچلا سے ملا تھا۔ وہ تمہارے گھر رتیا جانے والی ہے۔ چندن بھابھی کو کچھ بھیجنا ہے؟''

''خیریت بھیج دینا!'' جگت بولا جیسے ٹالنا چاہتا ہو۔ مگر بچن کے لئے اتنا کافی تھا۔ اُچلا، چندن بھابھی سے ملنے جائے گی، اتنی اطلاع دینی کافی تھی۔ باقی وہ خود سنبھال لے گا۔

''آؤ بہن...... کس سے کام ہے؟'' ماں جی نے انجانی عورت کا استقبال کرتے ہوئے کہا اور اُسے چارپائی پر بٹھایا۔ اُچلا، جگت کی ماں کو غور سے دیکھ رہی تھی۔

''چندن بھابھی نہیں ہیں؟''

''اوپر گئی ہوئی ہے۔'' ماں جی اب غور سے اُسے دیکھنے لگیں۔ چندن کور کو بھابھی کہنے والی عورت کون ہو سکتی ہے؟ اسے پہلے بھی کبھی نہیں دیکھا تھا۔ اُچلا کا دل اوپری منزل پر جانے کو چاہا مگر وہ ضبط کر گئی۔

''لڑکی! میں نے تمہیں پہچانا نہیں۔'' ماں جی نے بے چین لہجے میں کہا۔ ''آنکھیں دھندلا ہونے لگی ہیں۔''

''میں...... میں اُچلا ہوں۔'' اپنی پہچان بتاتے ہوئے وہ ذرا ہکلائی۔ صرف نام بتایا۔ ماں جی اور اُلجھن میں پڑ گئیں۔ اسی لمحے چندن نیچے آ گئی۔ اُچلا دو چار لمحے اُسے دیکھتی رہی، پھر مسکرا کر بولی۔ ''آپ ہی چندن بھابھی ہیں؟''

''ارے...... یہ چندن کو بھی نہیں پہچانتی؟'' ماں جی بڑبڑائیں۔

''میں نے آپ کو پہچانا نہیں......'' چندن صرف اتنا بولی۔

''ہم پہلی بار مل رہے ہیں لہٰذا آپ کیسے پہچانیں گی؟'' اُچلا پراسرار لہجے میں بولی۔ ''ویرو میرے ہی ہاں رہتی تھیں...... دودھیا میں......'' ماں جی چونک گئیں۔ چندن بھی سمجھ گئی۔

''اوہ، اب خیال آیا بھئی...... آپ اُچلا بہن ہیں۔'' یہ کہہ کر وہ اُچلا سے لپٹ گئی۔ ماں جی کو اُن کا اس طرح لپٹ جانا کچھ اچھا معلوم نہیں ہوا۔ ویرو کے لئے محبت رکھنے والی ماں جی کو اب اُس کے نام سے بھی نفرت ہو گئی تھی جس کی وجہ سے جگت گھر چھوڑ گیا، قتل کیا، پھر ڈاکو بن گیا۔ ویرو کی پہچان والی عورت کے لئے اُن کی نفرت جاگی۔ چندن اُچلا کو اندر لے گئی۔ دونوں نے بہت سی باتیں کیں۔ جگت کی باتیں سننے میں چندن ایسی گم ہو گئی کہ چولہا جلانے کا ہوش نہ رہا۔

''بچن سنگھ نے مجھے ایک کام سے آپ کے پاس بھیجا ہے۔'' اُچلا اب خاص بات پر آ گئی۔ ''جگت بھائی تم سے ملنے نہیں آئیں گے، تم اُن سے ملنے جاؤ گی۔''

''کہاں؟ کس طرح؟'' چندن کا دل دھڑک اُٹھا۔ جگت سے ملنے کے لئے وہ تڑپ رہی تھی، چھ ماہ میں ایک بار بھی اُس نے خبر نہیں لی تھی۔ چندن کو اس کا افسوس تھا۔

''الور میں...... جہاں تمہاری زمین ہے۔'' بچن کی بتائی ہوئی بات اُچلا کہنے لگی۔ ''پولیس کو شک بھی نہیں جائے گا اور جگت بھائی کے ساتھ تم وہاں کچھ دن اطمینان سے رہ سکو گی۔''

چندن سوچ میں ڈوب گئی۔ ''وہاں جانے کے لئے ساس سسر اجازت دیں گے؟ اُچلا بہن



آپ کو میری وجہ سے تھوڑا جھوٹ بولنا پڑے گا۔''

''کیا......؟'' اُچلا نے حیرت سے پوچھا۔

''ماں جی سے کہنا انہوں نے ملاقات کے لئے مجھے الور بلایا ہے۔ بیساکھی کا تہوار منانے۔''

اُچلا، ماں جی کی جانب بڑھنے کے لئے اٹھی، مگر چندن نے روک لیا۔ ''ابھی نہیں۔ میرے سسر کے آنے کے بعد......''

''بہتر ہے۔'' یہ کہہ کر اُچلا بیٹھ گئی۔ بچن نے اُس سے جو کچھ کہا تھا وہ کہنے کے لئے زبان ساتھ نہیں دے رہی تھی۔ آخر ہمت کی۔ ''چندن بھابھی! جگت بھائی کا آج کل دماغ گھوم گیا ہے۔ بچن کہہ رہے تھے کہ وہ پہلے جیسے نہیں رہے۔ آپ انہیں سنبھالنا۔ آپ جیسی عورت کے ہوتے ہوئے وہ ویرو کے لئے اس طرح کیوں تڑپ رہے ہیں؟''

چندن کی آنکھیں برسنے لگیں۔ کچھ دیر رو لینے کے بعد وہ بولی۔ آواز بھرائی ہوئی سی تھی۔

''ہمارے سب کے نصیب خراب ہیں بہن! انہیں تو میں اپنے ہاتھوں ویرو کو اس گھر میں لے آتی۔''

اُسی لمحے صدر دروازہ کھلا، بات اُدھوری رہی۔ چندن اُٹھ گئی۔ سوہن سنگھ گھر میں آئے۔ اُن کا چہرہ مرجھایا ہوا تھا۔ وجہ پوچھنے کی نہ تھی کیونکہ اُن کے پیچھے ارجن سنگھ دروازے میں داخل ہوا۔ آخری چار ماہ میں چھ بار گھر کی تلاشی لے چکا تھا۔ جب بھی آتا تھا، تمام چیزیں بکھیر دیتا۔ دھمکی دیتا۔ چار چھ دن کے لئے سب کی نیندیں خراب کر کے چلا جاتا۔ اسی وجہ سے اُس کی اچانک آمد نے سب کو دم بخود کر دیا۔

''صاحب! آپ ہمارے پیچھے کیوں پڑ گئے ہیں؟'' جگت کے باپو بے چین لہجے میں بولے۔

ارجن کے پیچھے دو سپاہی کھڑے ہوئے تھے۔ وہ تلاشی کے لئے اندر جانے کا انتظار کر رہے تھے۔ ''کیا کروں بزرگ...... فرض تو پورا کرنا ہی پڑتا ہے۔'' ارجن سنگھ کے لہجے میں ریاکاری تھی۔ ''تمہارا بیٹا ہمیں کتنا پریشان کر رہا ہے؟ اب پولیس پر وار کرنے سے بھی نہیں ہچکچاتا۔''

''مگر اس میں ہمارا کیا قصور؟ وہ یہاں کبھی نہیں آتا۔ لوٹ کا مال ہمارے گھر میں ہونے کی غلط اطلاع پر ہمیں کیوں پریشان کیا جاتا ہے؟'' سوہن سنگھ کے لہجے میں کچھ تلخی تھی۔ ''ہر بار خالی ہاتھ لوٹتے ہو۔''

''اس بار شاید خالی ہاتھ نہیں لوٹوں گا۔'' ارجن سنگھ برآمدے تک آ گیا۔

ماں جی درمیان میں آ گئیں۔ ''چیف صاحب! ہمیں پریشان کرنے کا آپ کو بہانہ چاہئے۔ کیوں ہماری آہ لے رہے ہو؟''

ارجن سنگھ کی آنکھیں پھیل گئیں۔ ''ماں جی! یہ سوال اپنے بیٹے سے پوچھو! روز کتنے لوگوں کی آہ لیتا ہے۔''

''میرا بیٹا...... میرا بیٹا کے طعنے رہنے دو صاحب!'' ماں جی کا مزاج بگڑ گیا۔ ''اب وہ ہمارا بیٹا نہیں رہا۔'' چندن کے دل پر ضرب لگی۔ برابر کھڑی ہوئی اُچلا بھی ماں جی کے غصے سے لرز گئی۔ سوہن سنگھ، جگت کی ماں کو ٹھنڈا کرنا چاہتے تھے اسی لمحے ارجن سنگھ بولا۔

''کیا ایسا کہنے سے جگت تمہارا بیٹا نہیں رہے گا؟''

"میں نے اُسے دل سے بھلا دیا ہے۔" ماں جی چیخ اُٹھیں۔ "کہنے سے نہیں، بلکہ قانون کی رو سے۔" یہ کہہ کر جگت کے باپو کی جانب گھومیں۔ "انہیں عاق کرنے والی دستاویز دکھا دو!"

سب بت کی طرح کھڑے رہ گئے۔ ارجن سنگھ کے لئے یہ حیرت کی بات تھی۔ چندن کور کے لئے یہ صدمہ تھا۔ سوہن سنگھ مکان میں گئے اور ایک بنڈل بنا ہوا کاغذ لے کر آ گئے اور ارجن سنگھ کے ہاتھ پر رکھ دیا۔ "لیجئے صاحب! اس کے علاوہ ہمارے پاس اس کا دوسرا علاج نہیں تھا۔"

ایک سرکاری کاغذ سے ماں باپ اور بیٹے کے خون کا رشتہ کیسے ختم ہو جاتا ہے؟ چندن کور سوچ رہی تھی۔ ارجن سنگھ نے کاغذ واپس لوٹا کر چندن کور کی جانب نظر کی۔ اس کا غصہ اُس نے کڑوے بول کہہ کر اُتارا۔ "وہ آپ کا بیٹا نہیں رہا۔ مگر اس کا شوہر تو رہے گا۔"

چندن کور کا جی چاہا کہ وہ پولیس چیف کا گلا دبا دے۔ ماں جی نے آج اپنے ہاتھوں ممتا کا گھونٹ دیا تھا۔ عاق کرنے کی بات انہوں نے چندن سے پوشیدہ رکھی تھی۔ مجبوراً اُسے اس وقت کھول کر اُس کا دل دُکھایا تھا۔ مگر وہ کیا کرتیں؟

گھر کے تنگ ماحول سے اُچلا گھبرانے لگی۔ اُسے محسوس ہوا کہ اب اُس کی حاضری یہاں غیر ضروری ہے۔ جاتے ہوئے وہ جگت کے باپو سے کہہ گئی۔ "تمہارے بیٹے کا پیغام میں نے چندن بھابھی کو دے دیا ہے۔" سوہن سنگھ اور ماں جی چندن کو گھور رہے تھے۔ مگر اُچلا جا چکی تھی۔

بیساکھی کے چار روز پہلے چندن الور روانہ ہو گئی۔ مگر وہ لاعلم تھی کہ ارجن سنگھ کا آدمی اُس کا تعاقب کر رہا تھا......!!

O

دوپہر کا کھانا کھا کر ہزارہ ایک درخت کی چھاؤں میں لیٹا ہوا تھا۔ جگت کے باپو کی الور میں زمین کو کھیتی کے لائق بنانے کے لئے پانچ سال سے وہ کام کر رہا تھا۔ پنجاب چھوڑ کر راجستھان میں داخل ہونا بھی اُسے پسند نہیں تھا مگر اُسے جگت کے جیل سے رہا ہونے کا انتظار تھا تاکہ وہ اُسے زمین سپرد کر کے چلا جائے۔ اُس نے یہی سوچا تھا۔ بہن بہنوئی نے بھی ہزارہ کو یقین دلایا تھا "تمہارے بھانجے کے جیل سے رہا ہونے کے دو چار ماہ بعد ہم سب وہاں رہنے آ جائیں گے۔" جگت دو ماہ بھی گھر میں نہ ٹک سکا اور ہزارہ کا تمام سوچا بیکار گیا۔ جگت کے ہاتھوں موہن سنگھ کے قتل کے بعد ہزارہ نے پورے سات سال بعد گھر میں قدم رکھا تو نانا کا دل بھر آیا۔ سالوں پہلے جوش کی حالت میں اُنہوں نے بیٹے سے کہہ دیا تھا کہ جب تک جگت کا آخری دشمن ختم نہ ہو اُس وقت تک تم گھر کی چوکھٹ پر قدم نہیں رکھو گے۔ مگر آخری دو سال میں اُنہیں بیٹے کی جدائی بہت زیادہ ستانے لگی۔ بیٹے کو بیاہ کر گھر میں بسانے کے ارمان اُنہیں پریشان کر رہے تھے۔ آنگن میں جھولا بندھے، توتلی زبان میں کوئی اُنہیں دادا، دادا کہہ کر پکارے۔ معصوم بچہ اُن کی پشت پر سوار ہو کر "چل میرے گھوڑے چل" کہہ کر کھیلے۔ وہ دن دیکھنے کے لئے اُن کا بڑھاپا تڑپ رہا تھا۔

"بیٹا! اب جلد سے جلد تمہاری شادی کرنی ہے۔" نانا نے اُس سے مشورہ طلب کیا۔ مگر ہزارہ خاموش رہا۔ "جگت کی بیوی چندن کور کے رشتے داروں میں ایک لڑکی ہے، تم کہو تو بات کروں؟" تب ہزارہ کو بولنا پڑا۔



"باپو! آپ تو جانتے ہی ہیں کہ جگت اب کبھی گھر میں قدم نہیں رکھے گا۔ مجھے چندن کور کی فکر ہو رہی ہے۔ چار چھ ماہ تک شوہر نہ ملے یہ کون سی عورت برداشت کر سکتی ہے۔"

"بیٹا! اس بات کو کیوں درمیان میں لا رہا ہے؟" یہ بات نانا کی سمجھ میں نہیں آئی۔ وہ آخر میں بولے۔ "ہاں ہزارہ! اس میں مایا کور کی غلطی تھی۔ جس طرح گھر میں ایک بار قدم نہ رکھنے کے لئے میں نے تم سے کہا تھا، اُسی طرح غصے میں اُس نے بھی جگت سے یہی بات کہہ دی تھی۔ آخر تھی وہ میری بیٹی......" اُن کی آواز میں جوش نہیں، افسوس تھا۔ پھر اُنہوں نے بنیادی بات کی۔ "مگر ہزارہ! چندن کور کے دُکھ میں تم کنوارے نہیں رہو گے۔"

"یہ بات نہیں باپو! میں بہن اور بھانجے کے درمیان نفرت دُور کرنا چاہتا ہوں۔" وہ بولا۔ "جب جگت گھر میں آنے پر تیار ہو گا تو میں شادی کروں گا۔"

نانا کو اُس کا ارادہ پسند آ گیا۔ مگر پھر سوچنے لگے۔ جگت یہ ضد ضرور پوری کرے گا۔ ایک بار اس ت کہا تو جائے۔ ماموں کے لئے بھانجا اتنا بھی نہیں کرے گا؟

اس بات کو چھ ماہ کا عرصہ گزر گیا۔ جگت ہزارہ کو نہ مل سکا۔ ہزارہ لیٹ کر ہرے بھرے کھیتوں کی جانب دیکھتا ہوا سوچ رہا تھا، اس بار بہن اور بہنوئی کی جانب سے بیساکھی منانے کے لئے خط بھی نہیں آیا۔ وہ دو دن سے ڈاکیے کا انتظار کر رہا تھا۔ شام تک رتیا یا دھرم پور سے کوئی خبر نہ آنے پر اُس نے صبح پنجاب روانہ ہونے کے متعلق فیصلہ کر لیا تھا۔ کھیت کی حد کے قریب ایک ریڑھا نظر آیا۔ ہزارہ اُٹھ کر بیٹھ گیا۔ "کون آیا ہو گا؟" وہ تیزی سے دوڑ گیا۔ چندن کور کو ریڑھے سے اُترتے دیکھا۔ سوچا کہ بہن بہنوئی بھی آئے ہوں گے مگر چندن کو اکیلی دیکھ کر وہ بے چین ہو گیا۔

"سب ٹھیک تو ہیں؟" اُس نے پوچھا۔

دوپٹہ اوڑھتی، شانے پر کپڑوں کا بنڈل رکھتی چندن بولی۔ "سب خیریت سے ہیں۔"

"پھر تم اس طرح اکیلی......؟" ہزارہ اس سے آگے نہ کہہ سکا۔ اسی لمحے چندن کور نے کن انکھیوں سے ریڑھے والے کی جانب دیکھا۔

"تمہارے رشتے کی خبر لائی ہوں۔" اور ہزارہ کو بولنے کا موقع دیئے بغیر وہ مکان کی جانب چل دی۔ ریڑھا آگے بڑھا۔ ہزارہ اُلجھن میں پھنسا رہا۔ چندن کور اس کے لئے رشتے کے متعلق خبر لے کر آئی ہو گی؟

"اس کے لئے تم نے یہاں تک آنے کی تکلیف گوارا کی۔" خبر معلوم کرنے کے لئے ہزارہ نے کہا۔ "تم جانتی ہو کہ جگت جب تک اپنی ضد نہ چھوڑے گا اُس وقت تک رشتہ نہ کرنے کی میری ضد بھی جاری رہے گی۔" چندن کچھ دیر تک خاموش رہی۔ وہ مسکرا رہی تھی۔ سر جھکا کر اُس نے کہا۔ "میں تم دونوں کی ضد چھڑانے آئی ہوں۔" پھر آہستہ سے بولی۔ "تمہارے بھانجے یہاں آ رہے ہیں۔"

"اچھا......؟" ہزارہ کو حیرت ہوئی۔ "جگت اتنی دُور آئے گا؟" خوشی کے جوش میں وہ بلند آواز سے بولا۔ چندن نے آس پاس نظر گھمائی۔

"یہاں کوئی چغلی کھانے والا تو نہیں ہے؟"

"اس کی فکر نہ کرو! بھانجے کا یہاں بال بیکا نہیں ہوگا۔" ہزارہ نے اطمینان دلایا۔ "ایسا بہانے کھیت میں کام کرنے والوں کو چار دن کی چھٹی دے دوں گا۔ لہٰذا ان کی حاضری نہیں گی۔" چندن نے اطمینان کی سانس لی۔

"میں نے بڑی بے چینی سے سفر طے کیا ہے۔ ممکن ہے کوئی مجھے دیکھ لے...... پھر ملاقا بجائے زندگی بھر کی جدائی ہو جائے گی۔" چندن کی آواز بھرا گئی۔ ہر کوئی جانتا تھا کہ اب گرفتاری ہونے کے بعد اُسے کالے پانی سے کم سزا نہیں ملے گی جہاں سے کوئی واپس نہیں چندن کور کی اس بے چینی نے ہزارہ کو ہوشیار کر دیا۔ اُس کی خوشی اب اندیشوں میں گھر چکی تھ

O

اُچلا کا پیغام جب بچن نے جگت کو بتایا تو وہ اُلجھن میں پڑ گیا کہ چندن کور سے ملنے ا چاہئے یا نہیں؟ بچن اُس کی اُلجھن سمجھ گیا۔

"جگت! تم ایک بار بھابھی سے مل لو! اُچلا کہہ رہی تھی کہ وہ بری طرح تڑپ رہی آنکھوں میں آنسوؤں کے ساتھ اُس نے پیغام بھیجا ہے۔"

جگت کو چندن کور کے بارے میں سن کر بے چینی ہونے لگی۔ "اور کیا خبر لائی اُچلا؟"

"وہ جب تمہارے گھر میں تھی تو پولیس چیف تمہارے گھر کی تلاشی لینے آیا تھا۔" پھر دانت کر بولا۔ "مجھے یقین ہے کہ وہ ارجن سنگھ ہی ہوگا۔ مگر تمہارے باپو نے اُسے لوٹا دیا۔"

جگت بچن کی طرف دیکھنے لگا۔ "وہ کس طرح؟"

"تمہیں عاق کر دینے کی دستاویز دکھا کر۔"

"مجھے عاق کر دیا......؟" جگت بھڑک گیا۔ اُس کا چہرہ بدل گیا۔ بچن نے بات بدلنے کی سے کہا۔ "مگر ایسا اُنہوں نے پولیس کی پریشانی سے بچنے کے لئے کیا ہوگا۔ کوئی باپ اپنے اس طرح عاق نہیں کر دیتا۔"

"ممکن ہے ایسا ہی ہو۔" جگت بھاری لہجے میں بولا۔ "اب مجھے بیٹا کہنے میں بھی اُن ہوتی ہوگی۔" ہاتھ اُٹھا کر اُس نے بچن کو کچھ کہنے سے روک دیا۔ "باپ دادا کی دشمنی کی خاط بنا، اُس وقت اُن کو فخر ہوا تھا۔ مگر ویرو کی وجہ سے گھر چھوڑا اس لئے اُنہیں ایسا کرنا کھٹک گیا۔"

"جگت! اپنا ذہن قابو میں رکھو۔ اُنہوں نے کوئی غلط بات نہیں کی۔ تم خواہ مخواہ ذہن پر بن رہے ہو۔"

"جو کچھ بھی ہو، اسی وجہ سے مجھے چندن سے ملاقات کے لئے جانا پڑے گا۔ اُسے اب اس گھر میں نہیں رہنے دوں گا۔ اگر وہ میری عورت ہوگی تو میری بات مانے گی۔" جگ آواز میں جوش تھا۔ بچن اب پچھتا رہا تھا کہ عاق کرنے والی بات اُسے کیوں بتا دی؟ پھر بھی چندن سے ملنے پر تیار تھا یہ سوچ کر اُس کا پچھتاوا دب کر رہ گیا۔

O

کھیت اسٹیشن سے سات میل کے فاصلے پر تھا۔ گاڑی چار گھنٹے لیٹ تھی اس لئے شام ہو گئ جلنے کے وقت وہ کھیت پر پہنچے لہٰذا کسی کی نظر اس پر نہیں پڑے گی۔ چندن جو اس سے پہلے آ گ



ظار کر رہی ہوگی۔ ماما سے بھی لمبے عرصے کے بعد ملاقات ہوگی۔ ریڑھے میں بیٹھا جگت انہی یالات میں غلطاں تھا۔ سامان میں ایک تھیلا تھا جس میں دو جوڑے کپڑے، آٹومیٹک گن اور ارتوس بھرے ہوئے تھے۔ ریڑھے میں دوسری پانچ سواریاں تھیں۔ دو ایک عورتیں اُن میں شامل یں۔ راجستھان کے لوگ اس کے نام سے انجان نہیں ہوں گے یہ بات جگت جانتا تھا۔ سکھوں کی آبادی بھی بڑی تھی۔ دوسروں کی نظر سے بچنے کی خاطر جگت باہر دیکھ رہا تھا۔

"تمہیں کہاں جانا ہے جوان......؟" ادھیڑ عمر کے شخص نے پوچھا۔ جگت چونکا۔

"شنکر کے مندر والے کھیت پر۔" جگت نے آدھا جواب دیا۔ مگر وہ پہچان گیا۔

"ہزارہ سنگھ کے مہمان ہو؟"

"جی ہاں۔ اُس کا دوست ہوں۔" جگت نے سوچا یہ اچھا چپک گیا۔ "دو دن کے لئے آیا ہوں۔"

"پھر تو تم جگا کو پہچانتے ہوگے۔ وہ اُس کا بھانجا ہے۔" اُس نے کہا۔ جگت سناٹے میں آ گیا۔ تنا اُس نے سوچا تھا، اس سے زیادہ لوگ اُس کے متعلق جانتے تھے۔

"جگت کو کون نہیں جانتا؟ ہمارے پنجاب میں ایک چھوٹا سا بچہ بھی اس نام سے واقف ہے۔" پنی زبان سے اپنی تعریف کرتے ہوئے جگت کو ہنسی آ گئی۔ پھر تو راستے بھر لوگوں کی زبانوں سے ں کے متعلق اچھی بری باتیں سننے کو ملیں۔ شنکر کے مندر کے پاس ریڑھا کھڑا ہو گیا۔ لہٰذا آزادی کے ساتھ تھیلا شانے پر لادے وہ ریڑھے سے باہر آ گیا۔ "رام رام" کا جواب بھی پیٹھ پھر کر ہی یا۔

جگت کو دور سے آتا دیکھ کر ہزارہ سامنے آ گیا۔ کھیت کے درمیان ماموں بھانجا ایک دوسرے سے لپٹ گئے۔

"شام ڈھل گئی۔ میرا خیال تھا کہ آج بھی تم نہیں آؤ گے۔" جگت سمجھ گیا کہ چندن اس سے پہلے پہنچ چکی تھی۔

"چندن کور ہی آئی ہے یا اور کوئی بھی ساتھ ہے؟"

"نہیں...... اکیلی آئی ہے۔" یہ کہہ کر ہزارہ نے تھیلا اُٹھا لیا۔ "ارے...... بہت سارا سامان لائے ہو۔" جگت ہنسا اور تھیلا ماموں سے واپس لے لیا۔

دو دن سے انتظار کرتی ہوئی چندن فانوس تھام کر دروازے میں کھڑی تھی۔ اندھیرے میں آتے شوہر کو دیکھ کر اُس کا دل اُچھلنے لگا۔ ماما ساتھ نہ ہوتے تو وہ دوڑ کر اُس سے لپٹ جاتی۔ بھیگتے ہوئے آنکھ کے کونوں کو اُس نے خشک کر لیا۔ جگت قریب آیا۔ آنکھیں ملیں اور پیار کے پھول بکھرنے لگے۔

"آ گئے......" چندن خواہش کے باوجود کہہ نہ سکی۔ "سب کا کیا حال ہے؟" جگت بھی پوچھ نہ سکا۔ خاموشی کے رُوپ میں اُنہوں نے ایک دوسرے سے بہت کچھ پوچھ لیا۔ کھانا کھانے بیٹھے تب ہزارہ نے بات شروع کی۔

"چندن کور میرے رشتے کا مسئلہ کر آئی ہے۔ تمہاری سسرال میں ہی کوئی لڑکی ہے۔"

"پھر تو ہو جائے رشتہ۔" جگت نے خوش ہو کر کہا۔

"میں نے رشتے سے انکار کر دیا ہے۔" ہزارہ نے سنجیدہ لہجے میں کہا۔ "میں نے فیصلہ کیا کہ جب تک تم گھر میں قدم نہیں رکھو گے، میں رشتہ نہیں کروں گا۔"

منہ تک پہنچا ہوا نوالہ جگت کے ہاتھ ہی میں رہ گیا۔ وہ ہزارہ کو کچھ غور سے دیکھنے کے بعد بو "ماما! تم غلط ضد کر رہے ہو۔ ویسے بھی اب میں گھر جانے کے قابل نہیں رہا۔ پولیس کا وہاں پہرہ ہے۔"

"یہ بہانہ نہیں چلے گا بھانجے! ایک بار موقع دیکھ کر دو منٹ کے لئے جا کر چہرہ دکھا آؤ۔ ب دیکھ کر ماں جی کا دل ٹھنڈا ہو جائے گا۔"

"وہ میری ماں ہیں۔ مگر میں اُن کا بیٹا نہیں رہا ماما!" جگت نے تیکھے لہجے میں کہا۔ "تم کو چنا نے عاق کرنے والی بات نہیں بتائی شاید۔"

پراٹھے تلتی ہوئی چندن کی اُنگلیوں کی پوریں جل گئیں۔ وہ اُٹھی اور قریب جا کر بولی۔ "ک کے ایک ٹکڑے سے ماں باپ اور بیٹے کا رشتہ تو نہیں ٹوٹ سکتا۔" ماموں بھانجا خاموش ر چندن کو جھوٹ بولنا پڑا۔ "میں نے باپو سے کہا تھا کہ پولیس کی پریشانی سے بچنے کے لئے اس طر کا غذ بنالیں۔"

جگت سخت نظروں سے چندن کو دیکھنے لگا۔ ماموں کی موجودگی کا خیال کر کے وہ کچھ نہیں بو مگر اس کی تیکھی نظریں چندن کے جگر کے پار ہو گئیں۔ اُچا! سچ کہہ رہی تھی۔ ان کا مزاج پہلے نہیں رہا۔ اُسے ماں جی کی بات یاد آ گئی۔ "بہو! تم اُس سے ملنے ضرور جاؤ۔ مگر میرا کہا ہوا تمہیں کرنا پڑے گا۔ جگت کی گردن میں ایک تعویز ہے۔ وہ ویرو کا دیا ہوا ہے۔ وہ تم اُتار لینا۔ ج تک وہ تعویز ہوگا، ویرو اُس کے ذہن سے نہیں نکلے گی۔" چندن نہ چاہنے کے باوجود یہ کام کر پر راضی ہو گئی تھی۔ اس وقت اُس کی نظریں تعویز پر جمی ہوئی تھیں۔ ممکن ہے ساس کی بات سچ ورنہ وہ اس قدر سخت مزاج نہ ہو جاتے۔ اسی لمحے اُس نے فیصلہ کیا کہ جدا ہونے سے پیشتر وہ ا کی گردن سے تعویز ضرور اُتار لے گی...... تین دن اور چار راتیں وہ ساتھ رہے۔ جی بھر کر با کیں، کچھ رُوٹھے منائے گئے، دو چار نرم گرم دلیلیں بھی ہوئیں۔ جگت بار بار ایک بات کا افسوس رہا تھا کہ جب وہ جیل سے رہا ہو کر آیا تھا اُس وقت ماں نے اُن سے ویرو کی بات کیوں نہیں اگر ایسا ہو جاتا تو وہ دوبارہ ڈاکو نہ بنتا۔

"کون جانے وہ کہاں ہوگی؟ اُس کی کیا حالت ہوگی......؟"

چندن ماضی کو بھلانے میں ناکام رہی تھی۔ "یہ قسمت کی بات ہے۔ اس میں کسی کا کیا قص جب بھی ویرو کے متعلق معلوم ہوگا تو میں ماں جی اور باپو کو سمجھا کر اُسے گھر لے آؤں گی۔ ہمار تمہارے سکھ میں خوشی ہے۔"

جگت کی ایک اور ضد بھی تھی۔ "چندن! اب تمہیں ماں جی اور باپو کے ساتھ نہیں رہنا۔ میں کا بیٹا نہیں رہا، اسی طرح تم اُن کی بہو نہیں رہیں۔ میں تمہیں اپنے ساتھ لے جاؤں گا۔"

"آپ یہ کیا کہہ رہے ہیں؟" چندن یہ بات برداشت نہ کر سکی۔ "میں آپ کے ساتھ ہر جانے کو تیار ہوں۔ مگر ماں جی اور باپو کی اجازت کے بغیر نہیں۔" پھر جگت کے چہرے کا بدلا



ے دیکھ کر نرم لہجے میں بولی۔ "شادی سے پہلے آپ نے ہی مجھ سے وچن لیا تھا کہ مجھے ماں اور کی خدمت کرنی ہے۔ اب اُنہیں چھوڑ آنے کا حکم دے رہے ہیں۔ ایسا کیسے ہو سکتا ہے؟ ہمارے وہ اُن کا اور کون ہے؟" چندن کے آنسوؤں نے جگت کو خاموش کر دیا۔

تھی رات جگت نے اچانک کہا۔ "کل صبح میں روانہ ہو جاؤں گا۔" چندن نے دو دن مزید نے کی گزارش کی، مگر جگت نہ مانا۔ "میرا ذہن مجھے خطرے سے خبردار کر رہا ہے۔ میری چھٹی حس ے یہاں سے نکل جانے پر اُکسا رہی ہے۔" پھر وہ چندن کے چہرے پر ہاتھ پھیرتا ہوا بولا۔ "مگر ں میں فکر کی کوئی بات نہیں۔ میں ہوشیاری سے نکل جاؤں گا۔"

وہ رات چندن نے جاگ کر گزاری۔ لرزتے ہاتھوں سے اُس نے سوتے ہوئے جگت کی ردن سے تعویز اُتار لیا۔ پہلی بار شوہر کے خلاف یہ سازش کرتے ہوئے اُس کا دل بہت زور سے ہڑا۔ مگر صبح جب جگت اُس سے محبت بھرے انداز میں رُخصت ہوا تو چندن نے سکون کی سانس لی تعویز کا اثر اب کم ہونے لگا ہے۔

O

دہلی ریلوے اسٹیشن پر ارجن سنگھ نے پولیس پارٹی کے ساتھ پڑاؤ ڈالا ہوا تھا۔ وہ دو دن سے کا انتظار کر رہا تھا۔ اُس کا انفارمر چندن کور کا تعاقب کرتا ہوا الور تک گیا تھا۔ دوسرے دن اُس جگت کو آتے دیکھ کر فوراً پولیس چیف کو پیغام بھیج دیا۔ "جلدی آجائیں!"

ارجن سنگھ کے لئے جگا کی گرفتاری میں راجستھان کی پولیس کی مدد لینی ضروری تھی۔ ممکن ہے ت پھیل جائے اور جگا فرار ہو جائے۔ اس کے علاوہ جگا کی گرفتاری کے کارنامے میں دوسرے کو یک کرنا اُسے اچھا نہیں لگا۔ اتنے سال سے وہ یہ کارنامہ انجام دینے کے لئے کتنی تکلیف اُٹھا چکا ۔ پہلی بار جگا نے خود کو قانون کے سپرد کیا تو اُسے کیسی عزت ملی تھی؟ وہ یہی سوچ کر پولیس پارٹی ساتھ دہلی پہنچ گیا۔ الور سے دہلی آتی ہوئی اور دہلی سے لاہور جانے والی گاڑیوں پر سوار ہوتے ر اُترتے مسافروں کی سخت نگرانی کی جا رہی تھی۔

"کوئی بھی شخص تمہاری نظروں کے باہر نہیں رہنا چاہیے۔ یہاں تک کہ برقعہ پوش عورتوں پر بھی وری نظر رکھو! ممکن ہے اس طرح وہ فرار ہو جائے۔" یہ ارجن سنگھ کی سخت ہدایت تھی۔

جگا کو گرفتار کرنے کی خواہش جتنی ارجن سنگھ کو تھی، اتنی ہی اُس کی بے چینی بھی بڑھی ہوئی تھی۔ کڑوں مسافروں کے درمیان جگا کو چھیڑنا خطرے سے خالی نہیں تھا۔ فائرنگ ہوا اور بے گناہ لوگ ے جائیں، ایک مجرم کو گرفتار کرنے کے لئے ایسا خطرہ کس طرح مول لیا جا سکتا تھا؟ یہی وجہ تھی ہ اُس نے لاہور تک جگا کا تعاقب کرنے کا منصوبہ تیار کر لیا تھا۔ دوسرے دن دوپہر انفارمر نے طلاع دی۔ "وہ آ گیا۔ لاہور کی گاڑی میں بیٹھا ہے۔" ارجن سنگھ کے جسم کے بال کھڑے ہو ئے۔ جس لمحے کا اُسے شدت سے انتظار تھا وہ آ گیا۔ وہ فوراً ہی ہوشیار ہو گیا۔

"اُس کے پاس ہتھیار کیا ہے......؟"

"کچھ دکھائی نہیں دیا۔ ممکن ہے تھیلے میں ہو۔"

"کچھ سوچ کر ارجن سنگھ نے کہا۔ "تم تین آدمی سادے لباس میں اُس کی بوگی میں سفر کرنا،

بغیر میں تمہیں صورت نہیں دکھاؤں گا۔ میں تمہیں حکم دیتا ہوں...... تم جاؤ!" جگت اس قدر جوش بولا تھا کہ بچن اختلاف نہ کر سکا۔ دل میں اُٹھتے ہوئے درد کو دباتا ہوا وہ اُچلا کے گھر کی جانب روا گیا اور جگت چھ سات ساتھیوں کے ساتھ خانو سے حساب صاف کرنے کے لئے چل پڑا......!

O

نصف شب سے پہلے بچن، اُچلا کے گھر پہنچ گیا۔ گلی میں جنازے کا سامان نظر آیا۔ دو چار سرگوشیاں کر رہے تھے۔ گھوڑے کی لگام تھام کر آتے ہوئے بچن کو دیکھ کر سب خاموش ہو گئے۔ میں آنکھوں سے اشارے کئے، پھر بچن کے چہرے پر اُداسی دیکھ کر غمگین ہو گئے۔ بچن نے چوکھٹ پار کی۔ کمرے کے درمیان چادر اوڑھائی ہوئی شاردول کی لاش پڑی ہوئی تھی۔ محلے کی سات عورتیں اور کچھ مرد گم صم بیٹھے ہوئے تھے۔ بچن کی نظر لاش سے لپٹ کر بیٹھے ہوئے اُچلا کے پر پڑی۔ اُس کی سسکیاں سنائی دیں۔ بچن کا دل رو اُٹھا۔ وہ چند لمحے سناٹے میں کھڑا رہا۔ سب کی طرف دیکھ رہے تھے۔ دو چار آدمیوں نے ہٹ کر اُسے راستہ دیا۔ جوتے اُتار کر بچن آگے بڑ شانے پر سے رائفل اُتار کر الگ رکھ دی پھر اُس نے اُچلا کے بارہ سالہ لڑکے کے سر پر ہاتھ پھ اُس نے اسی طرح محبت بھرے ہاتھوں سے اُس کی پشت تھپتھپائی۔ "بیٹے اُٹھ جا......!"

"بہت سمجھایا مگر ہٹتا نہیں ہے۔" ایک شخص نے کہا۔ "کہتا ہے میں باپو کو نہیں جانے دُوں پہلے میری ماں کو لا دو!"

"زبردستی لاش سے الگ کیا تھا تو اُس وقت بے چارہ کتنا چیخنے لگا تھا۔" دوسرا کہنے لگا۔ "اچھ تم آ گئے۔ اس کا دوسرا تو کوئی رشتے دار نہیں۔" لفظ 'رشتے دار' خاص وزن سے بولا گیا تھا، یہ بچن محسوس کیا۔ ایسے موقع پر بھی لوگ برائی کرتے نہیں چوکتے۔ وہ اکثر اُچلا سے ملنے آتا اور زیا رات کو آتا، لہٰذا محلے والے اور کیا اندازہ لگاتے؟

کوئی پوچھتا۔ "اُچلا! رات کون مہمان آئے تھے؟" تب وہ بچن کا نام بتائے بغیر کہتی۔

"میرے میکے کے رشتے دار ہیں۔" اس جواب سے محلے کی عورتوں کے پیٹ میں گڑبڑ ہو وہ کہتیں۔ "کسی دن رُکتے کیوں نہیں؟ رات ہی میں کیوں آتے ہیں؟" پوچھنے کا مطلب سمجھ کر غ اظہار کئے بغیر اُچلا بڑی صفائی سے جواب دیتی۔

"اُن کی ملازمت ہی ایسی ہے۔ رات ہی کو چھٹی ملتی ہے۔" بچن اور شاردول نے ضد کر اُچلا کو دوسروں کے گھر کام کرنا چھڑا دیا تھا۔ پھر محلے والے پیٹھ پیچھے بولنے لگے۔

"میکے کا رشتے دار پیسے دے جاتا ہے، پھر وہ کیوں ہمارے برتن صاف کرے گی؟" بچن کو باتوں کی بو مل گئی تھی، لہٰذا وہ اب اُچلا کے گھر بہت کم جاتا تھا۔

اسی لمحے اُس کا جی چاہا کہ کہہ دے۔ "تمہاری نظروں کے سامنے غنڈے محلے کی ایک عورت اُٹھا لے گئے اور اس کے شوہر کو قتل کر گئے، پھر بھی تمہارا خون گرم نہیں ہوا؟" مگر یہ سب کہنے کا م نہیں تھا۔ پھر فائدہ بھی کیا؟ یہ سوچ کر اُس نے اُچلا کے بیٹے کی جانب توجہ مبذول کی۔ باپ کی لا سے لپٹے ہوئے لڑکے کو اُس نے پیار سے اپنی طرف کھینچا۔

"بیٹا! سکھ کا بیٹا ہو کر نہ رو۔ تیرے باپ کے قاتل کو ہم زندہ نہیں چھوڑیں گے۔"



ہے وہ بارہ سالہ لڑکا اسی قسم کی ہمدردی کا انتظار کر رہا تھا۔ وہ سسکیاں لیتا ہوا رُک گیا اور "چاچو" ر بچن سے لپٹ گیا۔ دونوں دلوں کا بوجھ ہلکا کرنے لگے۔

"اُچلا بے چاری برابر والی ہندو عورت کو بچانے گئی مگر خود بھی پھنس گئی۔" کسی نے کہا۔ اتری کی چیخیں سن کر دوڑی گئی تھی مگر چار پانچ غنڈوں کے مقابلے میں اس کی وقعت ہی کیا تھی؟ ے بھی اغواء کر کے لے گئے۔ شاردول درمیان میں آیا مگر کٹے ہوئے ہاتھوں سے وہ کیا کر سکتا وہ تین بار دھکے دے کر ہٹایا گیا مگر اُس کی جدوجہد جاری رہی۔ بدمعاشوں نے اس کا پورا جسم ں سے کاٹ دی اور دونوں عورتوں کو اغواء کر لیا۔ وہ تو اچھا ہوا کہ یہ لڑکا گھر پر موجود نہیں تھا۔ نہیں بے چارہ......" دوسرا سر ہلائے جا رہا تھا، مگر بچن اُس کی بات کاٹ کر بولا۔

"چلو! اب مرنے والے کو اس کی آخری منزل تک پہنچا دیں۔ اُچلا یہاں ہو گی تو واپس لوٹ ئے گی۔"

"آجائے گی......؟" تین آدمی اک ساتھ بولے۔ لہجے میں بے پناہ حیرت تھی۔ "کون لائے گا ے؟" ایک صاحب ہوشیاری سے بولے۔

"ہے ایک مرد...... آئے تو دیکھ لینا!" پھر شاردول کی لاش کو باہر نکالا گیا۔ بچن نے جنازے کو ٹھا دیا۔ بارہ سالہ لڑکا باپ کے جنازے کے ساتھ بچن کے برابر چل رہا تھا۔ جیسے وہ جنازے کا ہا اپنے معصوم دل پر اُٹھا رہا ہو۔

O

خانو کو تلاش کرنے کا کام جگت نے جس طرح سوچا تھا اُتنا آسان نہیں تھا۔ تین چار جگہوں کا پتہ ن میں سے دو جگہوں پر آخری چار دن سے خانو دیکھا نہیں گیا تھا۔ ویسے خانو کو تلاش کرنا ہو تو ے کے وقت طوائفوں کے کوٹھوں پر تلاش کرنا پڑتا تھا۔ مگر جگت کو یقین تھا کہ آج وہ اغواء کی گئی وں کے ساتھ کسی محفوظ مقام پر چھپا ہوا ہو گا۔ اُسے کہاں تلاش کیا جائے؟ وقت تیز رفتاری سے ر رہا تھا۔ جگت کا غصہ بڑھنے لگا۔ وہ اُچلا کو برباد کر دے گا۔ نہ جانے کتنے غنڈے اس کے ساتھ ں گے؟ وہ اس کی عزت لوٹ لیں گے۔ اسے فروخت کر دیں گے...... جگت نے دانت پیس ئے۔

"خانو...... تمہاری موت نے مجھے یہ راستہ بتایا ہے۔ میں تجھے نہیں بخشوں گا۔" وہ بڑبڑایا۔ اُس مٹھیاں کسی ہوئی تھیں اور پیشانی کی رگیں تنی ہوئی نظر آ رہی تھیں۔

جگت اور ہوشیار کے سات ساتھیوں میں انور اور عبدل بھی تھے۔ دونوں دوست سال بھر سے ن کے گروہ میں داخل ہوئے تھے۔ اب جگت کو ان پر پکا اعتماد ہو گیا تھا۔ خانو کی تلاش میں یہ مفید ت ہوں گے یہ سوچ کر اُنہیں ساتھ لیا تھا۔

"انور اور عبدل! باقی دو مقامات پر تم لوگ تلاش کرنے جاؤ گے۔ تمہیں مسلمان ہونے کے سبب ہ اطلاع مل جائے۔" یہ کہہ کر جگت رُک گیا۔ "مگر شاید اس طرح خانو کا پتہ نہیں ملے گا۔" اُس ایک ترکیب آزمائی۔ "ایک کام کرو! خانو کے آدمی سے جا کر کہو! تمہیں خانو نے بلایا ہے۔ اغواء ہوئی عورتوں کو ٹھکانے لگانے کا کام ان کے سپرد کرنا ہے اور آج رات ہی یہ کام ختم کرنا ہے۔ لہٰذا

تمہیں جلدی اطلاع مل جائے گی۔ جلدی جاؤ! ہم تمہارا انتظار کررہے ہیں۔“

اس کے بعد پورا ایک گھنٹہ اضطراب میں بیت گیا۔ بار بار اُچلا کا خیال دل کو جھلسا دیتا تھا۔ جانے کی صورت میں خانو کے ٹکڑے کر دینے کی خواہش زور کرنے لگی۔ کوئی مذہب عورت کی لوٹنے کا سبق نہیں دیتا بلکہ عورت کی حرمت کی حفاظت مذہب کی سچائی ہوتی ہے۔ پھر انسانوں پاگل پن کیوں سوار ہوا ہے؟ ایک قوم دوسری قوم کو تباہ کرنے میدان میں نکل آئی ہے..... انو گھنٹے میں لوٹ آیا۔

”سردار! وہاں تو کل ہونے والے ہنگامے کی تیاریاں ہو رہی ہیں۔ ایک شخص کو قتل کرے پچاس روپے، ایک عورت کو اغواء کرنے کے سو روپے کی سودا بازی ہو رہی ہے۔“ یہ سن کر خون گرم ہو گیا مگر اس وقت اُسے خانو پر ہاتھ ڈالنے کی جلدی تھی۔

”خانو کا پتہ کسی نے نہیں بتایا؟“

”نہیں..... وہ لوگ کہہ رہے تھے کہ خانو نے بڑا کارنامہ انجام دیا ہے۔ دو دن میں بہت عورتیں اغواء کر لی ہیں۔ مگر اُس کے پتے کے متعلق کسی کو معلوم نہیں۔“ انور نے افسوس کا اظہا عبدل کے انتظار میں دوسرا نصف گھنٹہ گزر گیا مگر اس مرتبہ کا انتظار رنگ لایا۔ عبدل نے آتے دی۔

”پتہ مل گیا..... خانو حاجی خان کی سرائے میں ٹھہرا ہوا ہے۔“ جگت نے مٹھیاں کس لیں!

”وہ سرائے کس جگہ ہے؟“ گھوڑے پر سوار ہوتے ہوئے جگت نے پوچھا۔

”میں نے دیکھی ہے.....“ اب انور جوش میں آ گیا۔ ”یہاں سے چار میل کا فاصلہ ہے۔ رات کے وقت وہاں قیام کرتے ہیں۔ اُس کا چوکیدار مجھ سے واقف ہے۔“

گھوڑوں کی باگیں ڈھیلی ہو گئیں۔ جگت نے پشت پر ٹی این سی گن چھپائی ہوئی تھی۔ آفیسر کی اس گن کو پہلی بار استعمال کرنے کے لئے وہ بے چین تھا۔ نصف راستے پر پہنچے تو بارش کر برسی۔ جگت خوش ہو گیا۔

”قدرت ہماری موافقت میں ہے۔ سرائے میں ٹھہرے کا بہانہ مل گیا۔“

”سردار! خانو کو ختم کرنے کا کام میں اور عبدل نمٹا لیں گے۔“ انور کہہ رہا تھا۔ ”مذہب کے سے وہ ہمارا بھائی ہے۔ ہم اُس کے ساتھ زیادہ انصاف کر سکیں گے۔“

”نہیں انور! ایسے بدمعاش کو بھائی کہنا بھی گناہ ہے۔ خانو کا حساب میں چکاؤں گا۔ وہ چاقو بازی کا ماہر ہے۔ میں تمہیں یہ خطرہ مول نہیں لینے دوں گا۔“

ساتھی جانتے تھے کہ خطرے کے کام جگت خود کرتا تھا۔ حاجی خان کی سرائے تک پہنچے نصف شب گزر چکی تھی۔ بارش مدھم ہو گئی تھی۔ انور نے چوکیدار کو جگایا۔

”رحیم چاچا! رات کو قیام کرنا ہے۔ ایک کمرہ کھول دو!“ کچی پکی نیند سے جاگے ہوئے چ نے اُسے پہچان لیا۔

”ایسے وقت کیوں آئے ہو..... کتنے مسافر ہو؟“

”نو آدمی ہیں چاچا! آپ تو جانتے ہی ہیں کہ ہمارا کام بے وقت کا ہوتا ہے۔ ایک جگہ ب



۔ مال اچھا ملا ہے۔ سحر کے وقت چلے جائیں گے۔ اچھی بخشش ملے گی۔“

رحیم چاچا جھٹکے سے بیٹھ گیا۔ ”خدا جب دیتا ہے تو چھپر پھاڑ کر دیتا ہے۔ وہ خانو بھی لمبا ہاتھ مار کر ا ہے۔“ پھر جیب سے سونے کی انگوٹھی نکال کر دکھائی۔ ”اُس نے پہلے سے بخشش دے دی ہے۔“ ر کو بھی جوش آ گیا۔

”پھر ہماری بخشش بھی پہلے سے رکھ لو!“ یہ کہہ کر اُس نے گلے سے سونے کی چین کھینچ لی، پھر نبھل کر پوچھا۔ ”خانو کس قسم کا ہاتھ مار کر آیا ہے چاچا؟“ رحیم چاچا نے ادھ کھلی آنکھ سے انور کی ن لے لی مگر جواب گول کر گیا۔

”اُس نے کیسا ہاتھ مارا یہ تو میں نے بھی نہیں پوچھا۔ ہر ایک اپنے مطلب کا کام کرتا ہے۔ جو ری سرائے میں آئے، ہمیں اُسے آسرا دینا ہے۔“ انور نے محسوس کیا اُس نے معلوم کرنے میں ۔ی کی تھی اس لئے اُس نے بات بدل دی۔

”بالکل بھئی..... آپ کو بخشش سے مطلب ہے چاچا!“

کمرہ سپرد کر کے رحیم چاچا سونے کے لئے چلا گیا۔ پھر انور نے کہا۔ ”خانو یہاں ہے، یہ بات ی ہو گئی ہے۔“

”اور عورتیں بھی یہیں رکھی گئی ہیں یہ بات بھی یقینی ہے۔“ جگت نے کہا۔ ”میدان میں ریڑھے ، تم نے دیکھے ہوں گے۔ ان پر پردے پڑے ہوئے تھے۔ ضرور خانو عورتوں کو ریڑھے میں چھپا رلایا ہو گا۔“ سرائے کافی بڑی تھی۔ پچاس ساٹھ کمروں میں خانو کو تلاش کرنا آسان نہیں تھا۔ ”پہلے تو علوم ہو کہ وہ کس کمرے میں ہے اور اس کے ساتھ کتنے افراد ہیں؟“ انور..... عبدل! تم ایک کام رو! آہستہ قدموں سے سرائے میں چکر لگاؤ۔ وہ جس کمرے میں ہو گا وہاں ضرور کچھ نہ کچھ آہٹ ئی دے گی۔ کان لگا کر سن لینا۔ پھر چپ چاپ واپس لوٹ آنا۔ کسی کو معلوم نہیں ہونا چاہئے۔“

”بہتر.....“ کہتے ہوئے انور اور عبدل چلے گئے۔ جگت نے جوش پر قابو پا لیا۔ جب بھی خطرے ے کام میں ہاتھ ڈالنا ہوتا وہ ذہن کو پُرسکون رکھنا سیکھ گیا تھا۔ جوش آدمی سے غلطی سرزد کرا دیتا ہے بات کا اُسے تجربہ تھا۔ دونوں ساتھی کچھ دیر بعد واپس لوٹ آئے۔ ”اُس جانب بند کوٹھڑی میں ن چار آدمی تاش کھیل رہے ہیں۔ وہ بات بات پر گالیاں بک رہے ہیں۔ وہ خانو کے ساتھی بھی ہو ے ہیں۔“

”کسی عورت کی آواز سنائی دی؟“

”نہیں سردار! باقی ہر طرف خاموشی ہے۔“

جگت کچھ دیر تک سوچتا رہا۔ ”ایسا کرو! تم دونوں واپس جاؤ! کمرہ کھلواؤ۔ اگر اندر خانو نہ ہو تو تم ب اُن کے ساتھ تاش کھیلنا۔ وہ جواء کھیلتے ہوں تو کچھ ہار بھی جانا۔ اس ترکیب سے خانو کے متعلق لاع کرنا۔ پھر دونوں میں سے کوئی کسی بہانے وہاں سے اُٹھ آنا۔ ہوشیاری سے کام کرنا ہے۔“ ت نے جیب سے روپے نکال کر انور کے سپرد کئے۔ ”انہیں دیکھ کر وہ لوگ جلدی پگھل جائیں ۔ چوکنے رہنا..... وقت ضائع نہ کرنا سمجھے۔“

عبدل اور انور واپس نہیں ہوئے، لہٰذا جگت نے سمجھ لیا کہ وہ اندر داخل ہو گئے ہیں۔ اُس نے

ہوشیار سے کہا۔ "مار دھاڑ کے دوران اگر مجھے کچھ ہوگیا تو تم اُچلا کو گھر پہنچا دینا۔"
"میں ساتھ ہوں، پھر تمہیں کیا خطرہ ہے جگت؟"
نصف گھنٹے بعد انور آ گیا۔ "سردار! وہ چاروں خانو کے ساتھی ہیں۔ اُن کے برابر والی کو
میں عورتوں پر قبضہ جما کر خانو ٹھہرا ہوا ہے۔ ہم نے ایک دبی ہوئی چیخ سنی تھی تو خانو کے ساتھی۔
تھا کہ برابر میں تو بیاہتا جوڑا آیا ہوا ہے۔ عورت بے چاری گھبرا رہی ہوگی۔ یقیناً خانو کسی پر جبر
ہے۔"
جگت کھڑا ہوگیا۔ "چلو ہوشیار!" پھر اُس نے اپنے ساتھیوں کو ہدایت دی۔ "تم لوگ ک
کے دروازے پر جم جاؤ! پہلے اُن چاروں کو قابو کر لینا۔ ضرور پڑنے پر کرپان گھسیڑ دینا۔ مگر گ
چلانا۔"
جگت اور ہوشیار سرائے کے عقبی حصے کی طرف چلے گئے۔ بارش بند ہو چکی تھی مگر آسمان گ
تھا۔ درمیان میں کبھی کبھی بادلوں کی گرج سنائی دے رہی تھی۔ بجلی چمک رہی تھی۔ کمرے میں وا
راستہ جگت نے سوچ لیا تھا۔ ہوشیار کا سہارا لے کر وہ سرائے کے چھپر پر چڑھ گیا، پھر ہاتھ بڑ
ہوشیار کو بھی کھینچ لیا۔ مکان کے چھپر کی دو چار اینٹیں ٹوٹ گئیں۔
"ہوشیار! میں چھت توڑ کر اندر جا رہا ہوں۔ تم تیار رہنا، ضرورت پڑنے پر نیچے کود سکتے ہو۔"
آٹھ دس اینٹیں ہٹانے کے بعد اندر گھسنے کے لئے سوراخ ہوگیا۔ جگت نے سر اندر کر کے
ایک کمرے میں فانوس جل رہا تھا۔ کھونٹی پر تر کی ٹوپی ٹنگی ہوئی تھی۔ کوئی شخص نظر نہیں آیا۔ کمر
دیکھ کر جگت مایوس ہوگیا۔ سر باہر نکال کر ہوشیار کی جانب دیکھا۔ "اندر کوئی نہیں ہے۔"
برقی رو کی کڑک سے دونوں لرز گئے۔
"انسان کی حیوانیت پر آسمان بھی رُوٹھ گیا ہے۔" ہوشیار بولا۔ اُسی لمحے ایک دبی ہوئی چیخ
دی۔ جگت چونک گیا۔ اُس نے چھت سے چہرہ اندر کیا۔ کمرے کے اندر دوسرے کمرے میں
والا درمیانی دروازہ ہل رہا تھا۔
"ہوشیار! میں اُتر رہا ہوں۔" جگت نے کہا اور اندر کود گیا۔
"بات مان لے! ورنہ کاٹ کر پھینک دوں گا۔" خانو کی آواز سنائی دی۔
"نہیں نہیں......" عورت کی آواز دبی ہوئی تھی۔ پھر سناٹا چھا گیا۔ جگت نے گن سنبھا
کونے میں پڑا ہوا فانوس اُٹھا کر آہستہ قدموں وہ دروازے کی جانب بڑھا، پھر فانوس ایک جگہ
دروازے کو دھکا دیا۔
اندر کا منظر بڑا عبرتناک تھا...... جگت لرز کر رہ گیا۔ ایک عورت فرش پر چت لیٹی ہوئی تھی
کے پیٹ پر گھٹنے رکھ کر خانو نے ایک ہاتھ سے اُس کا گلا دبایا ہوا تھا۔ دوسرے ہاتھ میں تھا
چھری سے وہ عورت کے کھلے ہوئے سینے پر چرکے لگا رہا تھا۔ وہ عورت تکلیف سے تڑپ ر
دبائے ہوئے حلق میں آواز پھنس کر رہ جاتی تھی۔ جگت کی موجودگی کا اب تک خانو کو پتہ نہیں
دانت پیس کر جگت چیخا۔
"خانو......!"



انو کا چھری اُٹھایا ہوا ہاتھ رُک گیا۔ آنکھیں ٹھہر گئیں اور جبڑے جوڑے ہوگئے۔ "جگا تم؟"
جگت کا غضب ناک رُوپ اور ہاتھ میں تھمی ہوئی گن دیکھ کر خانو کا جوش ٹھنڈا پڑ گیا۔ اُس نے
ت کے حلق پر سے ہاتھ ہٹا لیا، پھر گھٹنا ہٹا کر خاموشی سے جگت کو دیکھنے لگا۔ عورت اس خیال سے
ید کوئی بچانے آیا ہے جھٹکے سے اُٹھی اور جگت کی جانب دوڑنے لگی۔ وہ دو قدم پیچھے ہٹ گیا۔
ٹی ہوئی عورت کے سینے پر سے خون بہہ رہا تھا۔ ایک طرف کا سینہ چاقو کے گھاؤ سے لٹک گیا تھا۔
یہ منظر نہ دیکھ سکا اور پل بھر کے لئے اُس نے آنکھیں بند کر لیں۔ مگر آنکھیں کھلیں تو خانو نے
ت پر قابو پا لیا تھا۔ اُس کو اپنے سینے سے چمٹا کر خانو نے چھری والا ہاتھ بلند کیا۔ "جگا! اس
لے میں تم دخل نہیں دو گے۔" وہ غضب ناک الفاظ میں کہہ رہا تھا۔ "اگر گولی چلائی تو اس کے
میں چھری اُتار دوں گا۔" جگت کپکپا کر رہ گیا۔ وہ گن کا ٹرائیگر نہیں دبا سکا مگر وہ عورت لرزتی
آواز میں بولی۔
"تم اس کی دھمکی کی پرواہ نہ کرو! میں تو برباد ہوگئی ہوں۔ مگر دوسری عورتیں سامنے والی کوٹھڑی
بند ہیں۔ تم گولی چلاؤ! میری جان کی فکر نہ کرو۔"
اُس عورت کے سینے سے اب بھی خون ٹپک رہا تھا۔ جگت کو اب اُچلا یاد آئی۔ دماغ کی رگیں تن
یں۔ گن کے ٹرائیگر پر اُنگلی رکھ کر اُس نے خانو کی کھوپڑی کا نشانہ لیا۔ اس سے پہلے کہ خانو اُس پر
ے حملہ کرے، اُس کی کھوپڑی میں سوراخ کر دینے کا جگت ارادہ کر چکا تھا۔ مگر خانو اُس کا ارادہ
گیا۔ اُس نے ہلکی سی سیٹی بجائی اور کوٹھڑی میں سے ایک خونخوار کتا جھپٹ کر آ گیا۔ جگت چونک
۔ وہ کتا خانو کی طرح خطرناک تھا۔ کہتے ہیں ایک بار غلط جگہ پر بھونکا تھا اور خانو خطرے میں گھر
ا تھا۔ اس کے غصے میں خانو نے کتے کی آدھی زبان کاٹ لی تھی۔ تب سے وہ بھونکتا نہیں تھا۔ مگر
وہ اور بھی غضب ناک ہوگیا تھا۔ پہلے کتے کو ہلاک کرنے کے لئے جگت نے نشانہ بدلا مگر اتنے
ئے میں خانو کے اشارے پر کتے نے جست لگائی۔ جگت پیچھے ہٹنے لگا مگر دیر ہو چکی تھی۔ کتے کے
ت اُس کی کلائی میں اُتر گئے۔ زور آزما کر اُس نے جھٹکا دیا۔ کتا دُور گرا مگر اس کے ساتھ ہی جگت
گن بھی دُور جا گری۔ جگت کی کلائی سے خون بہنے لگا۔ خانو کسی شیطان کی طرح قہقہہ مارنے لگا۔
"جگا! اب تمہاری بندوق سے تمہیں شوٹ کروں گا۔"
جگت پھنس گیا تھا۔ گن کافی دُور تھی۔ خانو کے ہاتھ میں کھلا ہوا خنجر تھا۔ سامنے ظالم کتا منہ
ڑے کھڑا تھا۔ خانو اُس عورت کو دھکیلتا ہوا گن کی جانب بڑھنے لگا۔ جگت اچانک حملہ نہ کر دے
غرض سے خانو جگت کی حرکت پر نظریں جمائے ہوئے تھا۔ چاقو چلانے میں خانو ایسا ماہر تھا کہ
ہ کھڑے کھڑے جگت کو زخمی کر سکتا تھا۔ پھر بھی وہ پہلے گن پر قبضہ کرنا چاہتا تھا۔ جگت نے آس
نظر گھمائی مگر آڑ کے لائق جگہ دکھائی نہیں دی۔ مقابلہ کرنے کے لئے کوئی ہتھیار بھی نہیں تھا اور
ہ فاصلے پر تھا۔ وہ بُری طرح پھنس گیا تھا۔ مگر ایک ہی آس تھی کہ خانو گن لینے جھکے گا تو وہ اس پر
لہ کر دے گا۔ مگر اُسے یہ موقع بھی نہیں ملا۔ خانو نے کتے کو گن اُٹھا لانے کا اشارہ کیا۔ جگت کی
لات سے پہلے گن خانو کے ہاتھ میں پہنچ گئی۔ خانو نے دانت پیس لئے۔ اُس عورت کو لات مار کر
ور ہٹایا، پھر گن کا رُخ جگت کی طرف کر دیا۔

''خانو! یہ بندوق نہیں آٹومیٹک گن ہے۔ اس کو چلانا تمہارا کام نہیں۔'' جگت نے اُسے رو کوشش کی مگر خانو کی اُنگلی گن کے ٹرائیگر پر جم چکی تھی۔

''آج تک میں بندوق سے ڈرتا تھا جگا! اب اس کی آزمائش کرلوں۔ خدا نے تمہیں میرے بھیجا ہے۔ تمہاری لاش پر انعام کماؤں گا۔'' جگت کی آنکھوں تلے اندھیرا چھا گیا۔ بندوق کا نشا دیا جاسکتا تھا۔ مگر گن میں سے چھوٹنے والی گولیاں اُسے چھلنی کردیں گی اس میں شک نہیں تھا۔ اُس کے سامنے تھی۔ پھر دھماکہ ہوا..... جگت نے آنکھیں بند کرلیں۔ مگر اسے گولی کیوں نہیں لگ اب بھی اسی طرح کھڑا ہوا تھا۔ اُس نے آنکھیں کھول دیں۔ دیکھا تو خانو کی لاش سامنے پڑی تھی۔ دوسرے لمحے ہوشیار لاش پر کودا۔

''ہوشیار سنبھلنا!'' اُس پر جھپٹتے ہوئے کتے سے جگت نے اُسے خبردار کیا۔ ہوشیار تیار تھا۔ کتا اُچھلا اُس نے دونوں ہاتھوں سے بندوق کا بٹ اُس پر دے مارا۔ کھوپڑی ٹوٹنے کی آوا ساتھ کتا مُردہ ہوکر دُور جا گرا۔

''شاباش دوست! تم چھت پر بیٹھے ہو یہ تو میں بھول گیا تھا۔ تم نے خانو کی کھوپڑی کا خوب لیا۔ ایک لمحہ دیر ہوجاتی تو تمہیں خانو کی جگہ میری لاش نظر آتی۔'' جگت نے ہوشیار کو سینے سے لگ باہر دروازے پر آوازیں آنے لگیں۔ برابر والی کوٹھڑی کے دروازے ہلنے لگے۔ اندر سے عورتو چیخیں سنائی دیں۔ زخمی عورت دھماکے سے بے ہوش ہوگئی تھی۔ خانو کی لاش کو لات مار کر جگت دروازے کھول دیئے۔ درجن بھر عورتیں اندر سناٹے میں ڈوبی ہوئی کھڑی تھیں جن کے چہرے کے مارے سوکھ گئے تھے۔ سب کے پیچھے کھڑی ہوئی اُچلا جگت کو پہچان گئی۔

''بھیا!'' کہہ کر دوڑتی ہوئی آکر وہ جگت کے سینے سے چمٹ گئی۔ اُس کے بلک بلک کرار سے جگت کا دل بھر آیا اور آنکھیں آنسوؤں سے چھلک اُٹھیں۔ عورتیں جگت کو اس طرح دیکھ رہی جیسے کوئی فرشتہ اُن کی مدد کو آیا ہو۔ عورتیں کمرے سے باہر جانے لگیں۔ کمرے میں بے ہوش ہوئی عورت کی عبرت ناک حالت دیکھ کر وہ لرز گئیں۔

''ہوشیار! باہر نکلنے کے دروازے کھول دو۔'' جگت کو اس صورت حال میں باہر نکلنے کی جلد رہی تھی۔ ''پہلے دیکھ لینا کہ باہر ہمارے ساتھی ہیں یا نہیں۔'' باہر سب ٹھیک تھا۔ خانو کے چار ساتھ کو مار کر بے ہوش کرنے کے بعد ایک کوٹھڑی میں بند کردیا گیا تھا۔ سرائے کے چوکیدار کو کھمبے باندھ دیا گیا تھا اور سرائے کی تمام کوٹھڑیوں کے دروازے باہر سے بند کردیئے گئے تھے۔

''اب دونوں ریڑھے تیار کرکے عورتوں کو اندر بیٹھادو! صبح ہونے سے پہلے انہیں گھر پہنچانا۔

''جگت بھیا! غنڈوں نے اُنہیں بری طرح زخمی کردیا تھا۔ وہ کیسے ہیں؟'' اُچلا کی آنکھیں بھی آنسو بہا رہی تھیں۔ اُسے اپنے شوہر کی فکر ستا رہی تھی۔ جگت کو جھٹکا سا لگا مگر اُس نے چہرے تاثرات بدل لئے۔

''اُچلا بہن! میں نے وہاں بچن کو بھیجا ہے۔ ہم وہاں ابھی پہنچ جائیں گے۔'' پھر بات بدل غرض سے بولا۔ ''ان میں تمہارے محلے کی کون عورت ہے؟''

''ہاں..... ساوتری ہے۔'' اُچلا نے دُور کھڑی ہوئی ایک عورت کی جانب اشارہ کیا۔



''تو پھر تم دونوں ہمارے ساتھ چلو! ہم گھوڑے پر نکل چلیں گے۔ بچن وہاں بے چین ہوگا۔ ان کو میرے ساتھی! صحیح سلامت پہنچادیں گے۔''

ریڑھے تیار ہوئے اور بارہ عورتوں کو لے کر جگت کے ساتھی روانہ ہوگئے۔ پھر جگت، ہوشیار، ساوتری روانہ ہوئے۔ بارش پھر شروع ہوگئی تھی۔

○

چلا کے محلے میں گھوڑا داخل ہوا اور جگت کو اپنے دل میں خوف سا محسوس ہونے لگا۔ اُس کے تھام کر پشت کی جانب بیٹھی ہوئی اُچلا نے کئی بار بے چینی کا اظہار کیا تھا۔ غنڈوں کو اُن پر چھریاں چلاتے دیکھ کر میں بے ہوش ہوگئی تھی۔ کسے معلوم بدمعاشوں نے اُن حال کیا ہوگا؟ جگت بھائی! گھوڑے کو اور تیز دوڑائیں میری جان آدھی ہو رہی ہے۔ وہ مجھے زندہ بھی یا نہیں؟'' جگت نے اُسے جھوٹے دلاسے دے دے کر راستہ ختم کیا تھا۔ مگر جو سچ تھا وہ سامنے آنے والا تھا۔ اس خیال سے اُس کا دل دھڑکنے لگا۔ وہ بیوہ ہوچکی ہے کیا وہ یہ صدمہ برداشت کرسکے گی؟ سوگ سے سناٹے میں ڈوبے ہوئے محلے میں گھوڑے کی ٹاپوں کی آواز گونجنے شمشان سے آنے کے بعد ابھی لوگ سوئے ہی تھے۔ بچن برآمدے میں چارپائی پر لیٹا ہوا تھا۔ ں کے پہلو میں سو گیا تھا۔ گھوڑے کی ٹاپوں کا تصور کرکے بچن دو تین بار اُٹھ کر بیٹھ گیا تھا۔ مگر واقعی گھوڑے دکھائی دیئے۔ وہ چارپائی سے اُچھل کر کھڑا ہوگیا۔ ''اُچلا آگئی۔'' جیسے اُسے میں آرہا تھا۔ جگت جست لگا کر نیچے اُتر آیا۔ ہاتھ تھام کر اُچلا کو نیچے اُتارا۔ بچن نے دیکھا کے ساتھ بھی ایک عورت تھی۔ ''جگت!'' کہتا ہوا بچن دوڑا اور جگت سے بری طرح لپٹ گیا۔ میں کھڑی ہوئی اُچلا سے آنکھیں چار ہوئیں۔ مسرت اور لوگوں کے درمیان اُس کا دل بس لیا۔ اسی لمحے لڑکا دوڑتا ہوا آکر ماں سے لپٹ گیا۔

ماں..... ماں..... تم آگئیں؟'' اُچلا نے اُسے سینے سے لگالیا۔

بیٹا.....!'' اُس کا دل بھر آیا اور آنکھیں بہنے لگیں۔

ماں!'' لڑکا اب بلک بلک کر رو رہا تھا۔ ''باپو کو ہم چھوڑ آئے۔'' بچن اور جگت کانپ گئے۔ بیٹے پر پھرتے ہوئے اُچلا کے ہاتھ تھم گئے۔ اچانک آنسو رک گئے۔ ''چھوڑ آئے؟'' ان الفاظ تو اُچلا کی چیخ گونجی۔ اس چیخ سے سناٹے میں آگ سی لگ گئی۔ شاید قدرت بھی لرز گئی ہوگی۔

ارے اُچلا آگئی..... ساوتری آگئی۔'' چیختے ہوئے پڑوسی آگئے۔ ساوتری اور دوسری عورتوں کو سنبھال لیا۔ جگت نے لڑکے کو اپنے قریب کرکے سر پر ہاتھ پھیرا۔

سینہ مضبوط رکھنا بیٹا! ہم سب تمہارے ساتھ ہیں۔''

رام بھگت..... رام بھگت! دیکھو تمہاری ساوتری آگئی۔'' بھیڑ میں داخل ہوتے ہوئے کے شوہر سے کسی نے کہا۔ ''اس مرد نے ہماری عورتوں کی لاج بچالی۔''

شوہر کو سامنے دیکھ کر ساوتری کی آنکھیں بھیگ گئیں۔ وہ شوہر کے قدم چھونے جھکی مگر بھگت رام کھینچ لئے اور جھٹکے سے پشت پھیرلی۔ یہ جھٹکا سب کی آنکھوں میں کھٹک گیا۔

اب کیوں واپس آئی؟ غنڈوں نے تجھے خراب کردیا ہوگا۔'' بھگت رام دانت پیس کر بولا۔

''نہیں نہیں......'' ساوتری گھبرائے ہوئے لہجے میں بولی۔

ہوشیار سے نہ رہا گیا۔ ''ہم موقع پر پہنچ گئے تھے۔ کسی عورت کو آنچ نہیں آئی ہے۔''

بھگت رام نے ترچھی نظروں سے ہوشیار کو دیکھا۔ ''ہمارے نجی معاملے میں دخل اندازی کی ضرورت نہیں۔ غنڈوں کو اسے پہلو میں دبا کر لے جاتے ہوئے میں نے اپنی آنکھوں سے ... ہے۔ میرے لئے اب یہ بیکار ہے۔''

''احسان کا بدلہ بدی سے دے رہا ہے؟'' ایک عورت بولی۔ ''یہ بیچارے راتوں رات عورتوں کو لے آئے......'' مگر بھگت رام درمیان میں ہی بول اُٹھا۔

''میں نے انہیں ملے آنے کو نہیں کہا تھا۔ اسے رکھنا ہو تو اپنے ساتھ لے جائیں۔'' ساوتری کے دل میں آگ لگ گئی۔ بزدل شوہر بیوی پر بہادری جتا رہا تھا۔ مگر اُس کے کچھ کہنے سے پہلے جگت بھگت کو تیز نظروں سے گھورا۔ بھگت رام جگت کی نظروں کی تاب نہ لا کر نیچے دیکھنے لگا۔

''گدھے...... عورت واپس آ گئی۔ بھگوان کا احسان مان! خوامخواہ بات بڑھا رہا ہے۔'' غصے کو قابو میں رکھ کر کہہ رہا تھا۔ ''تیری بیوی پاک ہے۔ اس کی جانب دیکھ! ہاتھ تھام کر گھر لے جا۔''

''نہیں نہیں...... ایسا نہیں ہو سکتا۔ راون سیتا کو لے گیا اور سیتا نے اگنی پرکھا دی۔ پھر رام نے اُسے نکال باہر کیا......'' بھگت رام کے الفاظ ختم ہونے سے پیشتر جگت نے اُس کے جبڑے پر چانٹا جڑ دیا۔

''بیوقوف...... بزدل...... رام کی مثال دے رہا ہے۔ اُس کی بیوی کو راون اُٹھا لے گیا تو اُس وقت وہ تمہاری طرح گھر میں چھپ نہیں گیا تھا۔ مقابلہ کر کے سیتا کو آزاد کرا لایا تھا۔'' یہ کہہ کر جگت نے دوسرے رُخسار پر بھی چانٹا مارنے کے لئے ہاتھ اُٹھایا۔

''نہیں جگت بھیا!'' ساوتری درمیان میں آ گئی۔ ''میرے سوامی کو نہ مارنا۔''

جگا کا نام سنتے ہی سب سناٹے میں آ گئے۔ بھگت رام بھڑک کر دور ہٹ گیا۔

''بھائی صاحب! مجھ سے غلطی ہو گئی...... مجھے خبر نہیں تھی کہ......'' اُس کی زبان لڑکھڑا رہی تھی۔ لہٰذا تفصیل میں جانے کی بجائے اُس نے ساوتری کا ہاتھ تھام لیا۔ ''چل گھر میں۔'' وہ زرم ہو کر چپ چاپ وہاں سے چلا گیا۔ اب سب کی آنکھیں جگت کو دیکھنے لگیں۔ اُن کے سامنے پنجاب کا خطرناک ڈاکو جگا کھڑا ہوا تھا۔ وہ اُچلا کو رہا کرانے کیوں گیا ہوگا؟ اُچلا کے میکے کا وہ رشتے دار کیا جگا کا ہے؟ اس دوران اُچلا کو ہوش آ گیا تھا۔ جگت اُس کا منتظر تھا۔ وہ ظاہر ہونے کے بعد زیادہ دیر نہیں رُک سکتا تھا۔

''بچن! اُچلا کو ساتھ لے کر ہم روانہ ہو جائیں۔'' پھر لڑکے کو چپت مار کر بولا۔ ''کیوں میرے ساتھ گھوڑے پر بیٹھے گا؟'' اس کے بعد ضروری سامان باندھ کر اُچلا نے گھر کی چوکھٹ چھوڑی تو اُس کا دل رو رہا تھا۔ شاردول کے ساتھ گزری ہوئی زندگی کے سکھ اور دُکھ کے لمحات سے اُس کا دل بھر آیا تھا۔ اُس نے محلّہ اس طرح چھوڑا تھا جیسے ایک جنم پورا کر کے دوسرے جنم میں قدم رکھ رہی ہو......!



○

گھر خبر لینے گیا ہوا سورجیت تین دن تک واپس نہیں لوٹا اس لئے جگت کو فکر ہونے لگی۔ دن بدن حالات بگڑتے جا رہے تھے۔ ہجرت شروع ہو چکی تھی۔ جو کچھ لے جا سکتے تھے وہ باندھ کر لوگ وطن چھوڑنے لگے تھے۔ راستوں پر جہاں نظر ڈالو عورت، مرد اور بچوں کے قافلے چلے جا رہے تھے۔ جڑ سے اُکھڑے ہوئے درختوں کی طرح انسان دوسری دھرتی پر جمنے جا رہے تھے۔ کسے پتہ ان میں سے کتنے لوگ اپنے نئے وطن صحیح سلامت پہنچ جائیں گے؟ پشتوں سے ایک جگہ رہتے ہوئے ان لوگوں کی پیشانیوں پر اچانک مہاجرین کی مہر لگ چکی تھی۔ جگت نے سوچا ممکن ہے اس کے گھر کے لوگ ہجرت کر گئے ہوں یا پھر جسے گھر بھیجا تھا وہ سورجیت ہجرت کرنے والوں میں مل کر چلا گیا ہو۔ سورجیت لوٹ آیا۔ زخمی ہو کر ہی...... واپس ہوتے وقت کسی نے اُس کی پیٹھ پر خنجر مارا تھا۔

''یہ تو اچھا ہوا کہ میرے پاس رائفل تھی۔ ورنہ زندہ واپس نہ آتا۔'' اُس نے سرد آہ بھری۔ ''جدھر دیکھو قتل عام ہو رہا ہے۔ معصوم بچوں کو بھی بدمعاش نہیں چھوڑ رہے ہیں۔ بے رحمی سے اُنہیں قتل کیا جاتا ہے۔ میرا خون کھول گیا ہے۔''

جگت کو گھر کی خیریت معلوم کرنے کی جلدی تھی۔ ''گھر پر سب کیسے ہیں؟''

''سب ٹھیک ہیں۔ مگر......''

''رُک کیوں گئے سورجیت؟'' جگت کا دل بیٹھ گیا۔

''تمہاری ماں نے پیغام دیا ہے کہ دو دن میں ہجرت کر جائیں گے۔ اُنہوں نے کہا ہے کہ جگت سے ایک بار چہرہ دکھانے کے لئے کہنا۔ ماں جی کی آنکھیں ساون بھادوں کی طرح بہہ رہی تھیں۔ پھر وہ کہنے لگیں کہ جگت سے کہنا گھر میں قدم نہ رکھنا ہو تو دروازے میں ایک بار اس کی صورت دیکھ لوں۔ کسے پتہ پھر ملاقات ہو گی بھی یا نہیں؟'' یہ کہتے ہوئے سورجیت بھی رو دیا۔ ''میں ماں جی کے آنسو نہیں دیکھ سکا۔ تمہیں خبر دینے کے لئے تیزی سے لوٹا مگر راستے میں دو دن ضائع ہو گئے۔ کیونکہ تم......''

جگت کے تصور میں آنسو بہاتی ہوئی ماں کی تصویر اُبھر آئی۔ دستاویز میں اُنہوں نے بیٹے کی وصیت میں چاہے اُسے عاق کر دیا تھا مگر کوئی ماں اپنے دل سے بیٹے کو عاق نہیں کر سکتی۔

''جگت! ہم فوراً ہی تمہارے گاؤں روانہ ہوں گے۔'' بچن نے کہا۔ ''میں سمجھتا ہوں ہم اُنہیں پا لیں گے۔ گاڑیاں اس قدر بھر کر جا رہی ہیں کہ لوگ دو چار دن اسٹیشن پر پڑے رہتے ہیں۔''

''جی ہاں جگت بھائی! مجھے بھی کسی کے ساتھ کی ضرورت ہے۔ کب تک تم پر بوجھ بن کر پڑی رہوں گی؟'' اب اُچلا بولی۔ ''تم مجھے وہاں چھوڑ آؤ تو میں اُن کے ساتھ چلی جاؤں گی۔''

''اس کی بجائے ہم سب ساتھ روانہ ہوں پھر......؟'' ہوشیار نے مشورہ دیا۔ ''جلد یا بدیر یہاں سے جانا ہی ہے تو جانے والوں کے ساتھ مل کر آسانی سے کیوں نہ نکل جائیں؟'' جگت خاموش رہا۔ گھر کے ٹوٹنے کا خیال اُسے بے چین کر رہا تھا۔ دوسرے ویرو کا خیال اُسے پریشان کر رہا تھا۔ وہ کہاں ہو گی؟ کیا وہ بھی ہجرت کر جائے گی؟

''کیا سوچ رہے ہو جگت؟'' بچن بولا۔ ''تمہارا خیال نہیں تو ہم نہیں جائیں گے۔ مگر ساتھیوں کو

کیوں روکا جائے؟ انہیں بھی گھر والوں کی فکر ہو رہی ہوگی۔"

"بہتر ہے......" جگت بمشکل کہہ سکا۔ "جیسی آپ لوگوں کی مرضی۔" آپس میں مال کی تق
کے سالوں پرانے ساتھیوں سے جدا ہوتے ہوئے اُن کے دل بھاری ہو گئے۔ جگت سب کو
سینے سے لگا رہا تھا۔

"مقدر میں ہوا تو پھر ملیں گے۔"

"کہاں......امرتسر میں؟" ایک نے پوچھا۔

"ہاں......شاید وہیں۔" جگت نے کہا مگر اُسے یقین نہیں تھا۔ کون جانے تقدیر کہاں لے
گی؟ ویر دل جائے تو ممکن ہے سب کچھ سوچا ہوا رائیگاں ہو جائے۔

○

رتیا پہنچتے ہوئے دو راتیں گزر گئیں۔ جگت، بچن اور ہوشیار تینوں کے پاس آٹومیٹک گنیں تھ
تینوں کے حصے کی چار پانچ ہزار کی چیزیں اور نقد رقم اُن کے پاس تھی۔ اُچلا بچن کے ساتھ گھوڑ
بیٹھی ہوئی تھی اور اُس کا بیٹا جگت چاچا سے لپٹ کر سواری کر رہا تھا۔ مال سب ہوشیار کے پاس
پولیس سے بچنے کے لئے وہ رات کے وقت سفر کرتے اور دن میں کسی محفوظ جگہ آرام کرتے۔ را
میں جگہ جگہ لوگوں کے قافلے نظر آ رہے تھے۔ سب کی منزل ایک تھی۔ انسانیت پر سے سب کا بھ
اُٹھ چکا تھا۔ خدا کے بھروسے پر سب چل پڑے تھے۔ کبھی کبھی تو ایسے واقعات ہوتے کہ انسانو
لاشیں ٹھوکروں میں آتیں۔ زخمیوں کی موت کی چیخیں سنائی دیتیں۔ کسی بوڑھی بیمار ماں کو نصیب
حوالے کر کے جوان بیٹے ہجرت کر گئے تھے۔ مذہب کے نعرے لگا کر لوگ مذہب کا جنازہ نکال ر
تھے۔

"آج صبح ہمارے گاؤں میں بڑا عبرتناک واقعہ ہو گیا۔" ایک جگہ کوئی کہہ رہا تھا۔ "پانچ
عورتیں کنوئیں پر پانی بھر رہی تھیں۔ نہ جانے کہاں سے دس بارہ غنڈے جھپٹ کر آ گئے۔ عورتیں
گئیں۔ کہاں جائیں؟ کیا کریں؟ کسی کی سمجھ میں نہ آیا۔ چاروں طرف سے گھر گئی تھیں۔ فرار کا ر
بند تھا۔ کسی قیمت پر عزت کی حفاظت کرنی تھی۔ بے چاریوں کے پاس کوئی راستہ نہ تھا۔ لہٰذا اُنہو
نے ایک کے بعد ایک کنوئیں میں چھلانگیں لگا دیں۔ ایک عورت کی ہمت نہ ہوئی۔ اُس نے فرا
کوشش کی مگر غنڈوں نے اُسے پکڑ لیا۔ دس بارہ غنڈوں نے اُسے پامال کر دیا۔ دوسری پانچو
کنوئیں سے نکالا تو اُن کی لاشیں ہی ملی تھیں۔" ایسا عبرتناک واقعہ بچن اور ہوشیار نے دل پر پتھر رکھ
سنا۔ مگر اُچلا بلک بلک کر رونے لگی۔ اُس کی نظر میں خانو کا غضبناک چہرہ گھومنے لگا۔ جگت اگر نہ
تو اس کا بھی وہی حال ہوتا۔ اُس نے سوچا ہر گاؤں میں ایک جگا ڈاکو ہوتا تو کم از کم عورتوں کی عز
محفوظ رہتیں۔

برسات کی رات میں تین گھوڑے منزل کی جانب بڑھ رہے تھے۔ ایک گاؤں کی حد پار کر
کچھ آگے گئے تو ایک بچے کے رونے کی آواز سنائی دی۔ جگت نے گھوڑے روک لئے۔

"بچن! تم لوگ یہیں رہنا! میں ابھی آ رہا ہوں۔" یہ کہہ کر وہ گھوڑے سے نیچے کودا۔ کھیتوں
پانی بھرا ہوا تھا۔ گن تیار رکھ کر جگت ٹارچ کی روشنی میں آگے بڑھا۔



جگت اکیلا گیا تھا اس لئے بچن کو فکر لگ گئی۔ وہ بے چینی سے انتظار کرنے لگا۔ جگت روتے
ہوئے بچے کو لے کر واپس آیا۔ اُس کی آنکھیں بھیگی ہوئی تھیں۔ وہ اُچلا کے ہاتھوں میں بچے کو تھما کر
بولا۔ "اس کی ماں پر جبر کر کے بدمعاش فرار ہو گئے ہیں۔ وہ بے چاری نیم برہنہ حالت میں مُردہ
پڑی ہے۔ اور......" وہ اس طرح رُک گیا جیسے اُس کے حلق میں کوئی چیز پھنس گئی ہو۔ پھر لمبی آہ بھر کر
بولا۔ "بچہ بے چارہ اپنی ماں کے برہنہ سینے کو چوسنے کی کوشش کرتے ہوئے رو رہا تھا۔"

"اوہ......!" اُچلا کی ممتا تڑپ اُٹھی۔ "ان بدمعاشوں کو ایسے معصوم بچوں پر بھی رحم نہیں آتا ہو
گا۔ اب بے چارے کا کون ہے؟"

"اُچلا! اب تو تم ہی اس کی ماں ہو۔ اس ویرانے میں اس کے کسی رشتے دار کو کہاں تلاش کریں
گے؟" جگت نے گھوڑے پر سوار ہوتے ہوئے کہا۔ اس کی ماں بے چاری تازہ بیوہ ہوئی ہوگی۔"

بچے کو اُچلا نے سینے سے لگا لیا۔ گرم گود پا کر بچہ خاموش ہو گیا۔ پھر بھی اُس کی سسکیوں میں اُچلا کو
ایسے تمام یتیم بچوں کی آہیں سنائی دے رہی تھیں۔

صبح ہونے سے پہلے رتیا کی حد آ گئی۔ اپنے گاؤں کا منظر دیکھ کر جگا نے عجیب سنسنی محسوس کی۔
ماضی کی یادوں کی موجوں سے سفینہ ڈولنے لگا۔ ہنومان کی یاد نے دل کے زخم ہرے کر دیئے۔ ویرو کی
یاد سے دل تڑپ اُٹھا۔ جیسے جیسے گھر قریب آتا گیا، ماں، باپو اور چندن کور سب اُس کے دل پر قبضہ
جمانے لگے۔ گلیاں سونی تھیں۔ چاروں طرف سناٹا چھایا ہوا تھا جیسے انسانی آبادی کے بغیر یہ محلہ سونا
ہو۔ سناٹے میں جگت کا دل گھبرانے لگا۔ اپنے گھر کا دروازہ کھٹکھٹائے گا تو کون کھولنے آئے گا؟ کیا
گھر میں داخل نہ ہونے کی ضد پر وہ قائم رہ سکے گا؟ یا دروازے کے باہر ہی سے سب کو مل کر واپس
لوٹ جائے گا؟ وہ کیسی ضد کر رہا تھا؟ کیا ماں سے ایسا سلوک کیا جاتا ہے؟......خیالات کے گھیرے
سے وہ کچھ آگے نکل گیا۔ اس کا اُسے خیال تک نہیں رہا کہ گھر آ گیا ہے۔ اندازے پر اُس نے
گھوڑے کو روکا، ساتھ ہی خیالات کی لگام بھی کھینچ لی۔ پہلے تو اُس نے محسوس کیا کہ وہ بھول گیا ہے۔
غلط جگہ پر آ گیا ہے۔ اُس کی آنکھیں پھیل گئیں۔ یہ کیا؟ گھر تو جل کر راکھ ہو گیا تھا......جس دروازے
کو کھٹکھٹانے کے لئے اُس کے ہاتھ تڑپ رہے تھے اُس دروازے کا ایک ادھ جلا پٹ ہوا سے ہل رہا
تھا۔ جس چوکھٹ پر پیر نہ رکھنے کی اُس نے قسم کھائی تھی وہ چوکھٹ ہی نہیں رہی تھی......!

"جگت چاچا! رُک کیوں گئے؟" پشت پر بیٹھا جھونکے کھاتا ہوا اُچلا کا بیٹا بولا۔ "آپ تو کہہ
رہے تھے کہ آپ کا گھر آ گیا۔" جگت پھر بھی خاموش رہا۔ بچن، اُچلا اور ہوشیار بھی سکتے میں آ گئے۔
سب سمجھ گئے کہ انہیں آنے میں دیر ہو گئی ہے۔

"جگت! عقب کے دو تین گھر بھی جلے ہوئے نظر آ رہے ہیں۔"

جگت خاموش سا گھوڑے سے نیچے اُتر آیا۔ کیا کرنا چاہئے؟ یہ سمجھ میں نہیں آ رہا تھا۔ آخر نیچے
جھک کر اُس نے دروازے کے پاس پڑی ہوئی راکھ اُٹھائی، کپکپاتے ہوئے ہاتھوں سے پیشانی پر
لگائی اور پھر جھٹکے سے دور ہٹ گیا۔

"گھر کی یہ حالت ہوئی ہے تو گھر والوں کی کیا گت بنی ہوگی؟" وہ گرجا۔ تایا کے گھر جا کر
معلومات حاصل کرنے کے متعلق سوچ کر وہ گھوڑے پر سوار ہو رہا تھا، اسی لمحے بچن نے اُس کی توجہ

ایک جانب مبذول کرائی۔

"جگت! سامنے درخت کے نیچے کوئی سویا ہوا نظر آ رہا ہے۔ دیکھیں کون ہے؟" جگہ ٹارچ کی روشنی میں دیکھا، کوئی پیر سکوڑے سویا تھا۔ "کون ہوگا؟" یہ سوچ کر جگت بڑھائے۔ نزدیک جاکر دیکھا تو کوئی سردی میں کپکپا رہا تھا۔ جگت نے آہستگی سے سر کا کپڑا اٹھا

"آ گیا بیٹے؟" بوڑھی عورت کی آواز سنائی دی۔ وہ جلدی سے اُٹھ کر بیٹھ گئی۔ جگت نے محسوس کیا کہ اُس کی ماں انتظار کر رہی تھی۔ مگر آواز دوسری تھی۔ ٹارچ کی روشنی میں دیکھا۔

"ارے ہری چاچی...... آپ یہاں؟"

بوڑھی نے آہ بھری۔ "تب تم میرے مدن نہیں ہو؟"

"نہیں چاچی! میں جگت ہوں...... مایا کور کا جگت۔"

"جگت...... مایا کا جگت۔" چاچی کچھ دیر تک دیکھتی رہی۔ "تمہاری ماں بھی میری طرح انتظار کر کے چلی گئی۔" جگت نے محسوس کیا اس کا دل بیٹھ جائے گا۔ مگر ہری چاچی نے کہا۔ "ا ب صحیح سلامت چلے گئے۔ حرام خوروں نے مکان تک جلا دیئے۔"

"چاچی! وہ لوگ کب گئے؟"

"تین چار دن ہو گئے تمہارے نانا آ کر لے گئے۔ کہہ رہے تھے وطن چھوڑ کر صحیح سلامت ئیں تو اچھا ہے۔" جگت کو کچھ اطمینان ہوا۔ اُسے چاہے دیر ہو گئی اور کوئی نہ مل سکا مگر گھر ے ت سلامت چلے گئے۔

"چاچی! آپ کیوں رہ گئیں؟"

"بیٹے! میں مدن کے انتظار میں رُک گئی۔" چاچی کی آواز بھیگ گئی۔ "وہ میکے گئی ہوئی لانے گیا ہے۔ ابھی نہیں لوٹا۔" کچھ دیر خاموش ہو گئیں، پھر آہ بھر کر بولیں۔ "مدن بہو کو لے کر اور جلا ہوا مکان دیکھ کر غلط نہ سمجھ بیٹھے، لہٰذا یہاں سامنے لیٹی ہوئی ہوں۔"

جگت کو ایک منحوس خیال آیا، ممکن ہے بیٹا ماں کو لینے ہی نہ آئے۔ اُس نے چاچی کو بہت "تم ہمارے ساتھ چلو! گاڑی میں بٹھا دیں گے۔ جوان بیٹا کسی طرح نکل آئے گا۔" مگر چاچی مانی۔ "مجھے نہ دیکھ کر اُس کا دل بیٹھ جائے گا۔"

آخر جگت کو اُٹھنا پڑا۔ مگر جانے سے پہلے اُس نے بڑھیا کے ہاتھ میں کچھ روپے دیئے۔ رکھیں! کام آئیں گے۔" چاچی نے چپ چاپ لے لئے۔ دُعائیں دیں۔ مگر نہ جانے کیوں محسوس ہو رہا تھا کہ ماں جس بیٹے کے انتظار میں یہاں سردی گرمی برداشت کرتی ہوئی پڑی ہے بہو کو لے کر تنہا ہی چلا جائے گا۔ وہ بھاری دل سے گاؤں چھوڑ کر شیخوپورہ کی جانب روانہ ہوا۔ کا خاموشی کے بعد جگت نے کہا۔

"بچن! اُس چاچی کو چھوٹے بچے پاگل کہہ کر چڑاتے تھے۔ مگر پاگل ہونے کے باوجود اُ ماتا ختم نہیں ہوئی یہ بات آج سمجھ میں آئی۔"

O

اُنہوں نے شیخوپورہ اسٹیشن کے سامنے والے ہوٹل میں قیام کیا۔ بال بچے دار اُچلا ساتھ



وجہ سے ڈاکوؤں کی جانب کسی کی توجہ نہیں ہوئی۔ جگت اور بچن کو بہت زیادہ ہوشیار رہنا تھا۔ وں میں اُلجھی ہوئی پولیس کی نظر میں آ گئے تو تباہ ہو جانے کا اندیشہ تھا۔ اب پکڑے گئے تو فرار شکل تھا۔ حکومت بدل چکی تھی۔ گروہ ٹوٹ چکا تھا۔ پولیس اُنہیں زندہ پکڑ کر کہیں رکھنے کی درد ی ہوا۔ لئے بغیر اُنہیں شوٹ کر دے گی۔ حفاظت خود اختیاری کی وجہ سے وہ باہر نہیں نکلے۔ جگت ہوشیار سے کہا۔

"تم اُچلا کو لے کر اسٹیشن پر چکر لگا آؤ۔ برابر میں دھرم شالا ہے۔ وہاں بھی مہاجر بھرے ہوئے ۔ماں یا چندن کور نظر آ گئیں تو اُچلا انہیں جلدی پہچان لے گی۔"

ان کے جانے کے بعد جگت کافی دیر تک بچن کو دیکھتا رہا۔ وہ کسی خیال میں ڈوبا ہوا تھا۔ آخر اس وچ زبان پر آ گئی۔ "بچن! مجھے تم سے ایک بات معلوم کرنی ہے۔" بچن، جگت کے سنجیدہ چہرے کو س نظروں سے دیکھنے لگا۔ "تم نے اُچلا کے لئے کچھ سوچا؟" اس اچانک سوال نے بچن کو ہلا

"میں سمجھا نہیں جگت! اُچلا کے لئے کیا سوچنا ہے؟"

"اُچلا اور اُس کے بیٹے کو اس حالت میں تمہارے سہارے کی بہت ضرورت ہے۔" بچن سمجھ ہا۔ اُس نے نظریں پھیر لیں۔

"مجھے اُس سے کتنا پیار ہے یہ تو تم جانتے ہو جگت!"

"ہاں...... مگر اُچلا کو پیار کے ساتھ سہارا بھی دینا پڑے گا۔" بچن نے سر اُٹھایا۔ جگت سنجیدگی سے ہ رہا تھا۔ "اس کے لئے تمہیں قربانی دینی پڑے گی۔"

"کیسی قربانی؟"

"مجھے وچن دو! کہ جو میں کہوں وہ کرو گے۔" جگت نے ہاتھ بڑھایا۔ "یقین رکھنا! یہ تمہارے اُچلا دونوں کے فائدے کی بات ہے۔" بچن نے اپنا ہاتھ جگت کے ہاتھ پر رکھ دیا۔

"اس کے لئے وچن کی کیا ضرورت ہے؟ تمہاری بات میں نے کبھی ٹالی ہے؟" اسی وقت اُچلا ہوشیار واپس آ گئے۔ جگت نے جو سوچا تھا، وہی سننے کو ملا۔

"سب جگہ تلاش کیا مگر تمہارے گھر والے نظر نہیں آئے جگت! مجھے یقین ہے کہ وہ سب چلے گئے ہا۔ اس وقت گاڑی بھری ہوئی ہے۔ ممکن ہے اُس میں ہوں۔" جگت نے آہ بھری۔ بچن اور اُچلا کو رے دیکھا اور دل مضبوط کر کے بولا۔

"اُچلا! اب ہم جدا ہوں گے۔ تم بچوں کو لے کر اسی گاڑی میں بیٹھ جاؤ! بچن تمہارے ساتھ ے گا۔" بچن نے جھٹکا محسوس کیا۔

"جگت! تم مجھے اکیلے کو دھکیل دینا چاہتے ہو؟ تم یہاں کیوں رُکنا چاہتے ہو؟" بچن غصے میں آ گیا۔

"بچن! گرم نہ ہو۔ ابھی تم نے مجھے وچن دیا تھا اور اب اس سے انحراف کرو گے؟" جگت نے سختی ے کہا۔ مگر اس کی آواز بھرا گئی۔

"انحراف کی بات نہیں۔ مگر ہم جدا کیوں ہوں؟"

"کیونکہ میں اُچلا کو اس خطرے میں نہیں رکھنا چاہتا۔ میں ابھی نہیں جا سکتا۔" جگت نے سخت

آواز میں کہا۔ ''ویرو کی تلاش ابھی باقی ہے۔'' بچن چپ ہو گیا۔ ویرو ابھی اُس کے ذہن سے نہیں
تھی۔ بچن نے کافی بحث کی۔

''ویرو ابھی تک بیٹھی نہیں رہی ہوگی۔ وہ وطن چھوڑ چکی ہوگی۔ تم اُسے کہاں تلاش کرو گے؟''
جگت نے ضد نہیں چھوڑی۔ ''تم کہو گے تو ہم بھی رُک جائیں گے۔'' مگر یہ بات بھی جگت نے نہ
مانی۔

''تم لوگ ابھی روانہ ہو جاؤ! میں اور ہوشیار بعد میں آجائیں گے۔'' آخر بچن کو جگت کی بات
پڑی۔ جدا ہونے کے خیال نے سب کو گم صم کر دیا۔ جگت مسکرانے کی کوشش کر رہا تھا۔ بچن منہ پھلا
ٹہل رہا تھا۔ ''ہوشیار! تھوڑی رقم رکھ کر باقی سب کچھ بچن کو دے دو!'' پھر بچن سے کہا۔ ''دیکھو
امرتسر پہنچ کر سیدھے الور جانا ہے۔ وہاں کچھ دن رہنا۔ میرے گھر والوں سے کہنا کہ ہم تھوڑے دن
میں آجائیں گے۔ سب کو اطمینان دلانا۔'' بچن کچھ نہ بولا۔ جگت سے جدا ہونے کے بارے میں اُ
نے سوچا بھی نہیں تھا۔ اُسے چھوڑ کر جانے کو دل نہیں مانتا تھا۔ وہ کوئی خطرہ مول لے بیٹھے گا اس وقت
اُس کے ساتھ کوئی نہیں ہوگا۔ بہت سے خیالات بچن کو ستا رہے تھے۔ آخر جدا ہونے کی گھڑی
پہنچی... تب دل میں دبائے ہوئے محبت کے آنسو باہر نکل آئے۔ اُچلا بلک بلک کر رو رہی تھی۔ اُ
کے بیٹے کو بھی جگت سے پیار تھا۔

''جگت چاچا! تمہارے بغیر گھوڑ سواری کا مزہ نہیں آئے گا۔''

ہوشیار اُنہیں گاڑی میں بٹھانے جا رہا تھا۔ جگت اسٹیشن نہیں جائے گا یہ طے ہو گیا تھا۔ اُچلا جانے
سے پہلے جگت کے پیر چھونے کے لئے جھکی۔ جگت نے اُس کے دونوں رُخسار پیار سے تھپتھپا کر اُ
کی پیشانی چوم لی۔ ''سکھی رہو!'' اُچلا بھیگی پلکوں سے آگے بڑھنے لگی تو جگت نے اُسے روک لیا
''ذرا میری بات سنتی جاؤ!'' وہ نزدیک آگئی۔ بچن دُور تھا۔ جگت نے دھیمے لہجے میں اُچلا کے کان میں
کہا۔

''اپنا دوست اب تمہارے سپرد کر رہا ہوں۔ اس کا خیال رکھنا.....'' جگت کچھ دیر رُکا۔ پہلی بار
اُس کی آنکھیں بھیگ گئیں۔ ''میں نے اُس سے نہیں کہا، مگر تم سے کہتا ہوں۔ یہاں سے جانے کے
بعد تم لوگ دُور دُور چلے جانا۔ اُچلا! تم جانتی ہو کہ بچن تمہارے پیار میں مایوس ہو کر گھر سے فرار ہوا
اور ملٹری میں بھرتی ہو گیا تھا۔ ہم وہاں ملے، وہ میرے ساتھ ڈاکو بن گیا۔ اب تمہارا ساتھ اُسے
ہے لہٰذا اُسے اس راستے سے لوٹانا تمہارا کام ہے۔''

''بہتر ہے۔'' یہ کہہ کر اُچلا جگت کے سامنے دیکھنے لگی۔ جگت نے کھنکار کر اُس کی گود میں بیٹھے
ہوئے ڈیڑھ سالہ بچے کے سر پر ہاتھ پھیرا۔

''اور سنو! جیسا تم نے اپنے سگے بیٹے کا نام بچن رکھا ہے اسی طرح اس بچے کا نام جگت رکھنا۔ اس
طرح میں ہمیشہ تمہارے ساتھ رہوں گا۔'' پھر وہ آگے نہ بول سکا۔ اُچلا بھاری دل سے نیچے اُتر گئی
جگت نے باہر راستے پر نظر ڈالی۔ بچن نے بھی کھڑکی کی جانب دیکھا۔ دونوں کی نظر ٹکرائی۔ بچن کا
ہاتھ بلند ہوا۔

''سلام پیارے دوست! سلام پیارے وطن.....''



جگت نے بھیگی آنکھوں سے ہاتھ بلند کر کے اُنہیں وداع کیا۔ ''نئی زندگی مبارک ہو دوست!''
اپنے ہی دل میں بڑبڑایا۔ دوسرے لمحے بچن بھیڑ میں گم ہو گیا مگر ایک اور شخص راستے سے ہوٹل کی
کھڑکی میں کھڑے ہوئے جگت کو دیکھ رہا تھا۔ جگت کو اس کی خبر ہی نہیں تھی.....!



بچن کو وداع کرنے کے بعد جگت کو بہت دیر تک سب کچھ خالی خالی نظر آیا۔ وہ ہوٹل میں کچھ دیر
ٹہلتا رہا مگر چین نہیں آیا تو چارپائی پر لیٹ گیا۔ چھت پر نظر جمائی تو یادوں کی کتاب کے ورق
پھڑپھڑانے لگے۔ ہنومان چلا گیا۔ ویرو کا پتہ نہیں اور بچن جدا ہو گیا......اب صرف ہوشیار رہ گیا
آہستہ آہستہ سب کا ساتھ چھوٹ رہا تھا۔ جلد یا بدیر یہ وطن بھی چھوڑنا پڑے گا۔ تقدیر اُس کی
زندگی کے ساتھ کیسے کیسے کھیل کھیلے گی؟ باہر شور ہو رہا تھا۔ ابھی گاڑی کی سیٹی نہیں ہوئی تھی۔ بچن،
اُچلا، چھوٹا بچن اور چھوٹا جگت اب گاڑی میں بیٹھ چکے ہوں گے۔ ہوشیار نے اُنہیں جگہ دلا دی ہوگی۔
پل بھر کے لئے جگت نے سوچا کہ میں بھی اُن سے جا ملوں۔ وطن کو سلام کر کے چلا جاؤں۔ وہ اُٹھ بیٹھا
تو ویرو کی یاد آگئی۔ ''نہیں......نہیں......ویرو کی تلاش میں ادھوری چھوڑ کر کس طرح جا سکتا ہوں؟
تنہا زندگی بھر دل میں محسوس ہوگا۔ وہ چین سے جی نہیں سکے گا۔ مگر ویرو کو کہاں تلاش کرے گا؟ کس
سے پوچھے گا؟ اور اسی لمحے دروازے پر دستک ہوئی۔ ذہن سے خیالات نکلتے ہوئے کچھ دیر لگی۔ پھر
دستک ہوئی.....اب جگت چونکا۔ ہوشیار اتنی جلدی واپس نہیں آیا ہوگا۔ اُس نے کمرے میں چاروں
طرف نظریں گھمائیں، وہ لوگ کچھ بھول تو نہیں گئے؟ ابھی گاڑی چلی بھی نہیں۔ پھر یہ کون ہوگا؟
ہوشیار نہیں تھا کیونکہ انہوں نے تین بار دستک دینے کی نشانی رکھی تھی۔ اب دروازے کو کسی نے زور
سے ہلایا۔ جگت نے بستر کے نیچے سے گن نکالی۔ کمرے کے دروازے نہ کھولے تو شور ہوگا۔ مضبوط
اور جچے تُلے قدموں سے وہ دروازے کے قریب گیا۔ دائیں ہاتھ میں گن تھام کر بائیں ہاتھ سے زنجیر
ہٹائی۔ سانس روک کر اُس نے ایک پٹ آہستہ سے کھولا۔ آنے والے نے اندر جھانکا۔
''تم.....!'' پہچاننے میں پانچ دس لمحے گزر گئے۔ ''کون؟ علی بخش......؟'' یہ کہہ کر جگت نے گن ہٹا
لی۔ اُس نے علی بخش کو اندر لا کر دروازہ بند کر دیا۔ جگت کئی سالوں سے جس سے ملنے کا مشتاق تھا وہ
اس طرح اچانک آگیا، اس لئے اُسے مسرت کے ساتھ حیرت بھی تھی۔ دونوں پیار سے گلے ملے۔

''تمہیں کیسے پتہ چلا کہ میں یہاں ہوں؟''

''تمہارے جیسا چالاک ڈاکو بھی حماقت کر بیٹھے اس صورت میں مجھ جیسے آدمی کو پتہ چل ہی جاتا
ہے۔'' علی بخش نے مسکرا کر کہا۔ ''افسوس اس بات کا ہے کہ میں پولیس والا نہیں۔ ورنہ پانچ ہزار کا
انعام.....'' جگت اُس کا مذاق سمجھ گیا۔

''اگر تمہیں روپے کی اتنی ضرورت ہے تو ابھی دیر نہیں ہوئی۔ جاؤ! جا کر پولیس کو اطلاع کر دو۔
ایک بار تم نے مجھے موت کے پنجے سے نکالا تھا اس کا قرض بھی صاف ہو جائے گا۔'' پھر سنجیدہ لہجے میں
کہا۔ ''مگر زندہ پولیس کے ہاتھ نہیں آؤں گا۔ اُنہیں میری لاش ہی ملے گی اور تمہیں انعام۔'' علی بخش
کو اُس کا آخری جملہ کھٹک گیا۔

''جگا ڈاکو بڑا مخیر ہے یہ میں جانتا ہوں۔ اور میں اتنا مطلبی نہیں یہ تم جانتے ہو۔ پھر فلم کے

ڈائیلاگ کیوں بول رہے ہو؟"

جگا ہنس دیا۔ "اب بتاؤ! میں نے کیا حماقت کی؟"

"راستے والی کھڑکی میں کھڑا ہو کر ہاتھ بلند کر رہا تھا، یہ میری بجائے پولیس دیکھ لیتی پھر؟"

"پھر جان گنواتا اور کیا؟" جگت نے لاپرواہی سے کہا۔ "علی بخش! تم مجھے پہچان گئے یہ بھی بات ہے۔ وہاں راستے پر کیا کر رہا تھا؟"

"اپنے تانگے پر بیٹھا تھا۔ اب میں تانگے والا ہو گیا ہوں۔" وہ دو ہاتھوں سے گھوڑے کی کھینچنے کی اداکاری کرتا ہوا بولا۔ "تمہیں جلدی پہچان گیا کیونکہ آخری بار میں نے اخبار میں تمہ تصویر دیکھی تھی۔ پھر کچھ دنوں بعد خبر پڑھی کہ ارجن سنگھ کو گولی مار کر تمہارے ساتھی تمہیں رہا کر لے گئے ہیں۔ دوست! اُس وقت میں بہت خوش ہوا تھا۔ سارے گاؤں کے تانگے والوں کو پیڑے کھلائے تھے۔"

"مگر تم چوکیدار سے تانگے والے کیسے بن گئے؟"

"تمہیں پتہ نہیں؟ ارجن سنگھ کے آدمی تمہیں بری طرح مار کر نیم مُردہ حالت میں میرے گھر گئے تھے اور میں نے نانا کو خبر پہنچائی تھی۔ اس کی پول کھل گئی اس لئے ارجن سنگھ کو مجھ سے بیر ہو میری نوکری چھڑا کر مجھے کہیں بھی کام نہ ملے وہ اس کے چکر میں رہنے لگا۔ مگر یہ شکر ہے کہ صاحب نے ہاتھ تھام لیا۔ اُن کی رقم سے تانگہ لیا۔ اب تو قرض بھی ادا کر چکا ہوں اور کچھ رقم جمع کر لی ہے۔"

جگت کو سنہا صاحب یاد آ گئے۔ اور اُن کی خاندانی شرافت بھی یاد آ گئی۔ اُنہوں نے پولیس چ ہونے کے باوجود چندن کور کو اکھنڈ سوبھاگیہ وتی کی دعا دی تھی۔ ہنگامے کے دوران ہنومان کی سے بیر زخمی ہوا اور اپاہج ہونے کے باوجود علی بخش کو قدم جمانے کے لئے مدد کی۔ اس کے مقا میں ارجن سنگھ کی کم ظرفی کا حساب ہو گیا۔ اور ارجن سنگھ کے خیال کے ساتھ جگت کے دل کو جھٹکا لگا

"علی بخش! اچھا ہوا تم مل گئے۔ تمہیں میرا ایک کام کرنا پڑے گا۔"

"بولو کیا؟ بندہ ہر کام کے لئے حاضر ہے۔" علی بخش جھوم کر بولا۔ اُسی لمحے دروازے پر دستک ہوئی اور وہ گھبرا گیا۔ جگت نے اطمینان دلایا۔

"یہ تو اپنا ساتھی آیا ہوگا، ہوشیار۔" دروازہ کھولتے ہوئے جگت نے پوچھا۔ "کیا گاڑی گئی؟" ہوشیار انجانے شخص کے ساتھ جگت کو دیکھ کر کچھ ہچکچایا۔ وہ غور سے علی بخش کو دیکھنے ل

"ہوشیار! یہ ہمارا دوست ہے۔ اسی کی وجہ سے مجھے ایک بار نئی زندگی ملی تھی۔" جگت نے تعارف کرایا۔ "تمہیں یاد ہے جب میں پولیس کے طالع ہوا تھا تب مجھے ختم کر دینے کی ارجن سنگھ کوشش کی تھی اور میری لاش ٹھکانے لگانے کے لئے علی بخش کے گھر چھوڑ دی تھی۔ اُس وقت مو کے پنجے سے بچانے والا یہی علی بخش تھا۔ پھر مزید کہا۔ "اب یہ تانگہ چلاتا ہے۔ مجھے آسانی دریافت کر لیا۔" ہوشیار دوستانہ انداز میں مسکرایا، پھر جگت کو جواب دیا۔

"دلاور خان پھر یہاں کا پولیس چیف بن گیا ہے۔"

جگت سوچ میں ڈوب گیا۔ پولیس کو شبہ ہوگا کہ وطن چھوڑنے کے لئے جگا کے گروہ کو یہاں



ہو گا۔ ممکن ہے اس لئے اسٹیشن پر انتظام رکھا گیا ہو۔

"جگا! پولیس کی فی الحال تم فکر نہ کرنا۔ کیونکہ فی الحال ہنگامے اور بلوے ہو رہے ہیں۔ اس ان میں تمہیں گرفتار کرنے کی کسی کو فرصت نہیں۔" علی بخش نے اطمینان دلایا۔ "مگر تم مجھے کیا کام کرانا چاہتے تھے؟"

ہوشیار سمجھ گیا کہ اُس کے آنے سے پیشتر دونوں کے درمیان بہت سی باتیں ہوئی ہیں۔ جگت کو ات میں غلطاں و خاموش دیکھ کر اُسے کہنا پڑا۔

"جگا! میری غیر حاضری میں بات کر لی ہو تو......"

"ہوشیار! تم نے یہ کیا کہا؟" جگت نے کہا۔ "تمہاری موجودگی ضروری ہے تبھی تمہیں روکا ۔" پھر علی بخش سے بولا۔ "تم ارجن کے گھر جا سکتے ہو؟"

"ارجن کے گھر......؟" علی بخش چونکا۔ "وہاں تمہیں کیا کام ہے؟ اُس کی بیوہ اور جوان بیٹا ہی گھر میں ہیں۔"

"علی بخش! ارجن سنگھ نے ایک بار کہا تھا کہ دیرو اُس کے قبضے میں ہے۔ ممکن ہے اس بیوہ سے طلاع مل جائے۔ اگر تم یہ کام نہ کر سکو تو مجھے ڈانٹ ڈپٹ کر کے اُس عورت سے اطلاع حاصل نی پڑے گی۔"

"نہیں جگا! تمہیں خطرہ مول لینے کی ضرورت نہیں ہے۔" علی بخش نے پُر جوش لہجے میں کہا۔ جن سنگھ کی تعزیت کرنے اُس کی بیوہ کے پاس میں گیا تھا۔ اس کے بعد ضرورت پڑنے پر وہ میرا منگواتی ہے۔ سب پولیس والے میرے تانگے کا استعمال کرتے ہیں۔ مگر دیرو کے متعلق کس ح اطلاع حاصل کی جائے؟"

"کوئی ترکیب کرنی پڑے گی۔" جگت داڑھی کھجاتا ہوا بولا۔ "کسی کو شک نہیں ہونا چاہئے۔ ایسا ، تم رات کو آؤ۔ تمہارے تانگے میں بیٹھ کر ہم تفریح کریں گے۔"

علی بخش کے جانے کے بعد جگت سوچ میں گم ٹہلنے لگا۔ ہوشیار بچی ہوئی رقم گننے لگا۔

○

ارجن سنگھ کی بیوہ اپنے اکلوتے بیٹے کے ساتھ دہلی جانے کے لئے سامان بندھوا رہی تھی۔ پنشن سرکاری افسران کے خاندانوں کے لئے ہندوستان جانے والی ہر گاڑی میں ایک دو بوگیوں کا نام رکھا جاتا تھا۔ نیز اُن کا سامان بحفاظت پہنچ جائے ایسا انتظام بھی تھا۔

"علی...... سامان ٹھیک طرح پہنچا دینا۔ کہتے ہیں کل شام گاڑی چلی جائے گی۔" ارجن سنگھ کی اجنا کور نے علی بخش کے تانگے میں رکھے ہوئے سامان کی گنتی کرتے ہوئے کہا۔ "قوم کے اس ے میں وطن چھوڑنا پڑے گا ایسا کس نے سوچا تھا؟"

"تم فکر نہ کرو بھابھی! سامان ٹھیک طرح پہنچ جائے گا۔ پربھودھن بھائی ساتھ ہیں، ان کی نظر سامنے لگیج وین میں رکھوا دوں گا۔"

"یہ تو بچہ ہے علی! میں تم پر اعتماد کرتی ہوں یہی وجہ ہے کہ کسی سکھ کو نہیں بلایا۔" اجنا نے میٹھے لہجے کہا۔ وہ جانتی تھی کہ سکھ تانگے والے ہجرت کر گئے۔ پھر بولی۔ "جاتے ہوئے تمہیں بخشش دینا

تمہیں بھولوں گی۔ سمجھے؟''

''بخشش تو بھابھی! جانے سے پہلے مانگ لوں گا۔'' علی بخش نے مذاق کرنے والے انداز میں بات بڑھائی۔ ''گاڑی کی روانگی کے وقت کافی چکر لگانے پڑیں گے۔ تمہیں دینے کی فرصت نہیں ہوگی اور مجھے لینے کا وقت نہیں ہوگا۔'' اُس نے گھوڑے کی لگام کھینچی۔ ارجن سنگھ کا بیٹا پربھودھن علی کے برابر بیٹھا تھا۔

اُس نے رات جگت سے کہا تھا کہ کل دوپہر تک میں تمہارا کام کر دوں گا۔ شام تک کام میں مصروف رہوں گا لہٰذا رات کو آ کر تمہیں بتا دوں گا۔ اب ارجن سنگھ کی بیوہ پر بات ہے کہ وہ کس قدر جانتی ہے۔

''نہیں علی بخش! تم اس سے کس قدر معلومات حاصل کر سکتے ہو یہ تم پر منحصر ہے۔'' جگت نے اُسے پانی پر چڑھایا تھا۔

''وہ جس قدر جانتی ہوگی میں معلوم کر لوں گا۔'' علی بخش کے جانے کے بعد جگت ویرو کے ڈیرے میں دوسرے دن کا انتظار کرنے لگا۔

○

''اب بولو علی بخش! کتنی بخشش چاہئے؟'' علی بخش نے لسی کا پیالہ ختم کیا تو اپیتا بولی۔ ''کیا شادی وغیرہ کی تیاری کر رہا ہے؟ آج کل تو تمہاری چاندی ہوگی۔''

''شادی اور کمائی تو الگ بات ہے بھابھی!'' علی بخش نے سنبھل کر بات کی۔ ''ایک شخص کا کام کرنا ہے۔ کام ہو تو اچھا معاوضہ ملے گا۔ بس آپ کی تھوڑی مدد چاہئے۔''

''کیسی مدد؟'' اپیتا کا تجسس بڑھا۔ ''پربھودھن کے باپو زندہ تھے تو بہت سے لوگ سفارش لئے آتے تھے۔ مگر اب میں کیا مدد کر سکتی ہوں؟''

چند لمحے خاموش رہ کر علی بخش نے کہا۔ ''بھابھی! آپ کو ایک بات بتانی ہے۔ چیف صاحب آپ کو تمام باتیں بتاتے تھے اس لئے اس بات سے بھی آپ واقف ہوں گی۔''

''کون سی بات؟'' اپیتا اب فکرمند نظر آنے لگی تھی۔

''ویرو کے متعلق...... '' علی بخش جلدی سے بولا۔ ''اُس کا ئی بدنام عورت کے رشتے دار اسٹیشن پر مل گئے۔ بے چارے ہجرت کر کے جانے سے پہلے ویرو کا پتہ معلوم کرنے کے لئے تڑپ رہے ہیں۔ کہتے تھے چیف صاحب زندہ ہوتے تو ہم خود جا کر پوچھ لیتے۔''

ارجن سنگھ کی بیوی ہوشیار ہوگئی۔ بہت دیر تک وہ غور سے علی بخش کو دیکھتی رہی۔ اُس کے بات کرنے کے انداز سے چالاکی کی بو آ رہی تھی۔ ویرو کا نام آتے ہی اُسے جگا یاد آ گیا۔ شوہر سے دونوں کی محبت کے متعلق اُسے بہت ساری باتیں معلوم ہوئی تھیں۔ جگا ویرو کی تلاش میں ایک بار گرفتار ہونے سے بمشکل بچا تھا، یہ یاد آیا۔ کیا جگا نے ویرو کے متعلق معلومات حاصل کرنے کے لئے علی کو اس کے پاس بھیجا ہے؟ یہ بھی ممکن ہے۔ ایک بار اُس نے جگا کو بچا لیا تھا۔ وہ سوچنے لگی، اپنا سہاگ چھیننے والے ڈاکو سے انتقام لینے کا یہ موقع تھا۔ اپیتا کا خون کھول گیا۔ علی بخش دل کا راز نہ جان سکے اس لئے وہ زبردستی مسکرا کر بولی۔



''علی! جانے سے پہلے بتا دینے میں حرج بھی نہیں ہے۔'' یہ کہہ کر وہ کھڑی ہوگئی۔ ''مگر پربھودھن گھر میں ہے۔ اپنے باپو کی ایسی بات وہ سنے یہ ٹھیک نہیں۔ لہٰذا میں اُسے باہر بھیج کر پھر بتاتی ہوں۔'' علی بخش خوش ہوگیا۔ نصف کام ہو چکا تھا۔ بیٹے کے کان میں کچھ کہہ کر اپیتا واپس لوٹی۔ ''تم کسی سے کہنا نہیں۔''

''اس کی فکر نہ کریں!'' یہ کہہ کر علی بخش نے کان لگا دیئے۔

''ایک دن پربھودھن کے باپو ایک عورت کو گھر میں لے آئے اور کہا ویرو کو سمجھانے لایا ہوں۔ یہ بتائے تو ہم جگا کو پھانسی پر لٹکا دیں گے۔ مگر میں اُن کی عادت سے واقف تھی۔ پھر بھی کچھ نہ کہا۔ میرے اچھے نصیب سے کسی قتل کے کیس میں اُنہیں باہر جانا پڑا۔ مجھے موقع مل گیا۔ میں نے اُس سے کہا تم سچ بتاؤ تو میں تمہیں فرار ہونے کا موقع دوں گی۔ وہ بیچاری بلک بلک کر رونے لگی۔ مجھ سے کہنے لگی تمہارے شوہر مجھے گھر میں داشتہ بنانے کے لئے لائے ہیں۔ میں مر جاؤں گی مگر ایسا نہیں ہوگا۔ زبردستی کرے گا تو خودکشی کر لوں گی۔ مجھے اُس پر رحم آیا اور پربھودھن کے باپ پر غصہ بھی۔ میں نے خاموشی سے پچھلے دروازے سے اُسے فرار کرا دیا۔''

غور سے سنتے ہوئے علی بخش نے پُرمسرت آواز میں پوچھا۔ ''مگر وہ گئی کہاں؟''

اسی لمحے دروازے میں وزن دار جوتوں کی آواز سنائی دی۔ دونوں کی نظریں اُس جانب اٹھیں۔ اپیتا طنزیہ لہجے میں ہنسی۔ ''علی! تمہیں اس کا جواب یہ پولیس چیف صاحب دیں گے۔''

علی بخش نے جھٹکا سا محسوس کیا۔ وہ تیزی سے کھڑا ہوگیا۔ دلاور خان کے پیچھے ارجن سنگھ کے بیٹے کو کھڑے دیکھا تو سب سمجھ گیا۔ اُسے اپیتا بے وقوف بنا گئی تھی۔ دلاور کی تیز نظروں نے علی بخش کو گھور دیا۔ ''کیوں تانگے والے کے بچے! ابھی جگا سے دوستی کم نہیں ہوئی؟'' وہ دانت پیس کر بول رہا تھا۔ ''اُس کی معشوق کی اطلاع حاصل کرنے آیا تھا؟'' علی بخش کے کچھ بولنے سے پہلے اُس کے گال پر چیف کا بھاری ہاتھ پڑا۔

''چل تھانے۔''

علی بخش نے رُخسار سہلاتے ہوئے دُعا کی۔ ''پروردگار! مجھے ہمت دینا اور جگت کو سلامت رکھنا...!''

"سوہن سنگھ! یہ خیال مجھے بھی آیا تھا۔ مگر وہاں بھی خطرہ ہے۔" نانا نے کہا۔ "ہزارہ آیا تھا راز دارانہ انداز میں بتا گیا تھا کہ وہاں رام سنگھ چودھری نام کا پولیس چیف جگا کی تلاش میں ہے

"رام سنگھ چودھری......" جگت نے ہونٹ کاٹے۔ "وہ یہاں میرا تعاقب کر رہا ہے؟"

"ہاں...... میں نے جان بوجھ کر تمہاری ماں اور باپو سے یہ بات چھپائی تھی کہ انہیں پریشان نہ ہو۔" نانا نے کہا۔ "ابھی وہ دہلی میں ہے اس لئے فکر کی بات نہیں۔ تم ابھی پاکستان سے نہیں ہو یہ سمجھ کر وہ خاموش ہے۔" نانا یہاں بیٹھے بیٹھے اتنی خبر رکھتے ہیں یہ جان کر جگت کو حیرت اب اُس کی سمجھ میں آیا کہ نانا نے آتے ہی کان میں کہا تھا کہ ہوشیار رہنا! اپنی اصلیت کو چھپا بات اُلجھ گئی ہے یہ سمجھ کر ماں جی خاموش ہو گئیں۔

"جو تم سب کو ٹھیک لگے وہ کرو! مگر میں اس میں بھلائی نہیں دیکھتی۔"

پھر سب سونے کی تیاری کرنے لگے۔ مگر نیند اُن کی آنکھوں سے کوسوں دور تھی۔ غیر یقینی فکروں میں گھرے ہوئے وہ لوگ رات گزارنے کی کوشش کرنے لگے۔ تنگ باورچی خانے جگت اپنے پہلو میں لیٹی ہوئی چندن کور سے پوچھ رہا تھا۔

"میں جہاں جاؤں، میرا ساتھ دینے کا تمہارا فیصلہ اٹل ہے؟"

"بالکل......!" چندن کور پیار سے بولی۔ "جیل میں بھی مجھے ساتھ لے جانا پڑے گا۔"

"ارے پگلی!" جگت نے اُس کے رُخسار پر بوسہ دیا۔ "جیل والے قیدی کو ایسی سہولت دیتے ہیں؟"

O

دو دن اور گزر گئے۔ جگت نے چنا سنگھ سے ڈاکہ ڈالنے کا ٹھکانہ معلوم کر لیا۔ وہ بھی ساتھ کو تیار تھا۔ جگت ہوشیار کو بلانے ہوٹل گیا مگر وہ وہاں نہیں تھا۔ ایک گھنٹہ انتظار کرنا پڑا۔ ہو اور چڑھی ہوئی سانسوں کے درمیان بولا

"جگت! غضب ہو گیا۔ رنبیر ہمارے اندازے سے زیادہ چالاک نکلا ہے۔"

"کیا ہوا......؟" جگت نے جھٹکا محسوس کیا۔

"وہ مجھ سے سو روپے کیوں مانگ رہا تھا تم جانتے ہو؟" ہوشیار بری طرح ہانپ رہا تھا۔ دہلی جانا تھا۔ شیخوپورہ کا صوبیدار رام سنگھ چودھری اُس کا رشتے دار ہے اور وہ دہلی میں ہے۔

"وہ میری تلاش میں ہے، اس کا مجھے بھی پتہ چل گیا ہے۔" جگت نے بنیادی بات جا خاطر کہا۔ "مگر رنبیر اس طرح ہمارا کیا بگاڑ سکتا ہے؟"

"کیوں؟ رام سنگھ کو یہاں بلانے کے لئے اُس نے خط لکھا ہے۔ یہ جاننے کے لئے م اُسے خوب پلائی۔ وہ بکتا رہا کہ رام سنگھ چاچا کے آنے کے بعد پانچ ہزار کے۔ پھر چھاؤ خیرات کا نہیں کھاؤں گا۔ خدا دیتا ہے تو چھپر پھاڑ کر دیتا ہے۔"

"ہوں...!" جگت کے جبڑے سخت ہو گئے۔ "میں اُسے چھپر پھاڑ کر نہیں، سینہ پھاڑ کر بخشوں گا۔" جگت کچھ دیر سوچ میں گم ہو گیا۔ پروگرام طے ہو گیا تو وہ بولا۔ "ہوشیار! ہمارے ایک فالتو رائفل ہے، یہ تم فروخت کر دو! اس کے پیسے سے ایک اچھی گھوڑی خریدیں گے



تو اس کو بھی لے آؤ! ہم آج شام ہی کام نمٹا کر یہاں سے فرار ہو جائیں گے۔"

"کہاں جائیں گے؟"

"یہ میں نے فیصلہ کر لیا ہے۔" جگت اب جوش میں آ گیا۔ "پنج کوریا کے قریب کا دیہ گاؤں ہے۔ وہاں چھپنے کے لئے چنا سنگھ نے ٹھکانہ تلاش کر لیا ہے۔ میں کل رات وہ جگہ بھی دیکھ آیا۔" رائفل صاف کرتے ہوئے جگا نے کہا۔ "پھر شروع ہو جائیں۔"

ہوشیار نے کھانا کھایا اور رائفل لے کر چلا گیا۔ رنبیر کو ختم کرنے کا جگت نے پلان بنا لیا۔ ہوشیار کو چھاؤنی بھیج کر کسی بہانے رنبیر سنگھ کو باہر بلانے کے بعد کسی تنہا جگہ لے جا کر شوٹ کر دینا۔ مگر اکیلے کو ہی کیوں؟ سوہن سنگھ کا رشتے دار بھی تو ہے۔ اُسے بھی ختم کرنا ضروری تھا۔ یہ ممکن ہے کہ رنبیر سنگھ نے اُسے بھی اب تک یہ بات بتا دی ہو اور وہ رام سنگھ چودھری کو بتا دے۔ ویسے بھی سوہن سنگھ کا رشتے دار اُس کا دشمن ہوتا تھا۔ "ایک کی جگہ دو قتل......!" رائفل کی نال پر ہاتھ پھیرتے ہوئے وہ بڑبڑایا۔ "ایک کے ساتھ دوسرے کو بھی شوٹ کیا جا سکتا ہے......!"

O

رائفل لے کر گیا ہوا ہوشیار شام کو لوٹا۔ "گھوڑی لے آیا؟" جگت پوچھنا چاہتا تھا مگر ہوشیار کے تعاقب میں دو جوانوں کو اُس نے کمرے میں داخل ہوتے دیکھا۔ "ست سری اکال" کی بلند آواز سنائی دی۔ جگت پہچان گیا۔

"ارے کرتارا تم؟" یہ کہہ کر وہ ایک جوان سے لپٹ گیا۔ "ہوشیار! یہ تمہیں کہاں ٹکرایا؟"

"ہماری رائفل کا یہی گاہک نکل آیا۔" ہوشیار نے صافہ دور پھینک کر کہا۔ "مجھے کسی صورت میں لڑائی خریدنے نہ دی۔"

"رائفل کی قیمت میں بوتل سے ادا کروں گا۔" یہ کہتے ہوئے کرتارا نے جیب سے ایک بوتل نکالی۔ "تم ہمارے مہمان ہو لہٰذا آج محفل جمائی جائے۔" جگت کرتارا کے ضدی پن سے واقف تھا۔ شراب کے سلسلے میں انکار کرنے پر وہ جھگڑا کرنے سے بھی نہ چوکتا۔ اُسے برا لگ جاتا۔ ایک دو سال پہلے وہ شیخوپورہ آیا تھا تو جگت نے اُسی کی معرفت اسلحہ خریدا تھا۔ کچھ سال ملٹری میں رہا کرتارا سنگھ گھر کا بیٹھا تھا۔ باپ کی بہت ساری زمین تھی پھر بھی کچھ کارنامہ کر گزارنے کی اُسے عادت تھی۔

"تمہیں رائفل کی کیا ضرورت پڑ گئی کرتارا؟" جگت کو تجسس ہوا۔ "میری طرح ڈکیتی شروع کر دی ہے؟" شراب کی بوتل کا کارک اُڑا کر جام بھرتا ہوا کرتارا مسکرایا۔

"جگت! اپنے دوست سے تعارف کرانا بھول گیا۔" تو جگت کو یاد آیا کہ کرتارا کے ساتھ آیا ہوا جوان اُسے خاموشی سے دیکھ رہا تھا۔ اُس کی آنکھوں میں غضب کا طوفان کروٹیں لے رہا تھا۔ بیس تیس سال کی عمر۔ پتلے ہونٹوں پر مسکراہٹ بکھیر کر وہ جگت کے سامنے ہنسا۔

"یہ زخمی ہے۔" کرتارا نے جگت کے ہاتھ میں پیالہ دیتے ہوئے کہا۔ "سچا سنگھ زخمی۔ آج کل یہاں اس کا بول بالا ہے۔" نوجوان نے شرما کر نظریں جھکا لیں۔ جگت کی سمجھ میں نہیں آیا۔ وہ پہلی بار اُس کا نام سن رہا تھا۔ وہ یہ بھی پوچھنا چاہتا تھا کہ کس کا زخمی؟ عشق کا؟ اُس نے سوچا۔ اس کے

علاوہ دوسری گنجائش نظر نہیں آ رہی تھی۔ مگر پہلی ملاقات تھی اس لئے وہ خاموش رہا۔ کچھ دیر بعد نے بات بدل کر پوچھا۔

"شاعر معلوم ہوتے ہو۔"

"معلوم ہوتے ہیں؟" کرتارا شراب کا جام گٹکا کر بولا۔ "ارے شاعر ہے۔ مگر قلم کی جگہ اٹھالی ہے۔ جان جوکھوں میں ڈال کر انسانوں کی حفاظت کر رہا ہے۔" جگت اُس کی طرف لگا اُس کی بھیگی بھیگی آنکھیں جگت کو پسند آئیں۔ "نئی ٹولی جمانے میں یہ نوجوان بڑا کام آئے" دل ہی دل میں سوچ رہا تھا۔ مگر کرتارا بولا۔ "تمہاری رائفل اسی کے لئے خریدی ہے۔ پھر تمہا سنا تو اس نے ضد کی کہ تمہیں دیکھے گا۔"

"رائفل چلانی آتی ہے؟" جگت پوچھ بیٹھا اور کرتارا قہقہہ مار کر ہنس دیا۔ جگت جھینپ کرتارا بری طرح قہقہے لگاتا رہا۔

"ارے جگا! نشانے بازی میں تو اس نے اچھے اچھوں کو مات کر دیا ہے۔ ملٹری میں کارنامے کئے ہیں۔" پھر زخمی کی جانب دیکھ کر مزید بولا۔ "ارے یار! تم بھی کچھ بولو۔ مجھے تک تمہاری تعریف کرنی پڑے گی؟"

سچا سنگھ مسکرایا۔ چھندری داڑھی پر انگلیاں پھیر کر بھوری آنکھیں جھپکاتا ہوا بولا۔ "جگت مہاجروں کی ایک گاڑی آج رات امرتسر سے روانہ ہونے والی ہے پاکستان جانے کے لئے یہ کہہ کر وہ کچھ دیر رکا۔ "اس سے پہلے کہ وہ سرحد پار کریں، راستے میں......"

"اُسے اُڑا دینا چاہئے۔ یہی کہنا چاہتے ہو؟"

"نہیں...." وہ دانت پیس کر بولا۔ "ہم تمام مسافروں کو قتل کر دیں گے...." شراب کا اب جگت کو کڑوا محسوس ہوا۔ آج کل ہر جگہ یہی ہوا چل رہی ہے۔ بحث سے فائدہ بھی کیا تھا؟

"مجھے اس میں دلچسپی نہیں ہے۔" جگت نے چند لفظوں میں کہا۔ مگر کرتارا اور سچا اس سے چونکے۔ زخمی اُسے گھور رہا تھا جیسے کہہ رہا ہو۔ "ڈاکو ہو اور مہاتما گاندھی جیسی بات کرتے ہو

"زخمی! کہیں ڈاکہ ڈالنا ہو تو مجھے بتانا۔" جگت نے مطلب کی بات کی۔ "قتل سے ہم اختلاف نہیں مگر اس کی وجہ دشمنی ہونی چاہئے۔" پھر کرتارا سے بولا۔ "ابھی دو دشمن ختم کر۔ اور تم آ گئے۔"

"تمہارے دشمن میں ماروں گا جگت سنگھ!" زخمی جوش میں بولا۔ "تم گاڑی کاٹنے میں ساتھ دو!"

"میرے سامنے پھر یہ بات نہ کرنا!" جگت کی آواز میں اب کچھ سختی تھی۔ "دشمن کو اپنے مارنے میں اور مزہ آتا ہے۔ جگا میں ابھی اتنی طاقت ہے۔" یہ کہہ کر جگت نے کرتے کی آ چڑھائیں۔ کرتارا نے محسوس کیا کہ بات بڑھ جائے گی اور جھگڑا ہو جائے گا۔

"ختم کرو یارو۔ بول جگا! گھوڑی دوں یا جیپ چلے گی؟"

"جیپ کو کہاں سنبھالوں گا؟"

"تمہیں رکھنے کے لئے تھوڑی دے رہا ہوں؟ کام نمٹا کر واپس دے دینا۔"



"قتل کر کے مجھے دو ایک ڈاکے ڈالنے ہیں۔ ہم تو یہاں خالی ہاتھ آئے ہیں۔" شراب کی بوتلیں خالی ہو چکی تھیں۔ سچا سنگھ جانے کے لئے پہلو بدل رہا تھا۔ کرتارا نے جگت کے شانے پر ہاتھ رکھا۔

"اچھا...... ہم جا رہے ہیں۔ کل دوپہر تک تمہیں جیپ مل جائے گی۔ چابی میں خود دے جاؤں گا۔" جگت اور ہوشیار کرتارا سے گلے ملے۔ زخمی نے صرف مصافحہ کیا۔ جدا ہوتے ہوئے دونوں کی خواہش تھی کہ اب نہیں ملیں گے۔ مگر دونوں میں سے کسی کو یہ خبر نہیں تھی کہ کیسے عجیب حالات میں ان کی پھر ملاقات ہو گی...... جاتے ہوئے کرتارا کو یاد آیا۔ "جگا! اب تک ہمارے علاقے میں ایک ڈاکو کا راج تھا...... گنگا کا۔ اب تم دوسرے ہو۔" پھر آہستہ سے بولا۔ "مگر خیال رکھنا! گنگا بڑا خطرناک ہے۔ مدتوں سے پولیس کو ناکوں چنے چبوا رہا ہے۔ اُس کی جھڑپ میں نہ آنا......" جگت لاپرواہی سے ہنسا۔

"تم فکر نہ کرو! ایک ڈاکو دوسرے ڈاکو سے نہیں ڈرتا۔ گنگا کا نام تو میں نے بھی سنا ہے۔ ملاقات کا موقع ضائع نہیں کروں گا۔" کرتارا اور زخمی چلے گئے تو ہوشیار نے کہا۔

"جگت! ہم ٹھکانہ بدل ڈالیں۔ وہ جوان تمہیں کس طرح گھور رہا تھا؟ تم نے ساتھ نہیں دیا، ناممکن ہے......"

"نہیں ہوشیار! سچا سنگھ ایسا نہیں ہے۔ آدمی دلیر ہے۔ مگر اس وقت ذہن میں قومی عصبیت کا زہر سرایت کر گیا ہے۔ اُسے اُس کے راستے جانے دو!"

قتل میں دیر ہوئی اس کا جگت کو افسوس تھا۔ رام سنگھ چودھری سے رنبیر کی ملاقات نہیں ہوئی ہے، نہیں تو بازی اُلٹ جائے گی۔ جگت کی رام سنگھ سے بہت پرانی دشمنی تھی۔ پہلی بار جگت پولیس کے حوالے ہوا تھا تو اُسے ختم کرنے کے سلسلے میں ارجن سنگھ کا ساتھ اُسی رام سنگھ نے دیا تھا۔ جس نے ارجن سنگھ کو گولی مار کر جگت کو چھڑایا تو رام سنگھ بڑ مار رہا تھا۔ "میں اُن ڈاکوؤں کو ختم کئے بغیر چین سے نہیں بیٹھوں گا۔ ایک ایک کے گلے میں پھانسی کا پھندہ ڈالوں گا......!"

جگت یہاں اپنے قدم جما لے تب تک وہ رام سنگھ کو ہوا نہیں لگنے دینا چاہتا تھا۔ اُس کے باپو کو بھی مل میں نوکری کرنی تھی۔ رتیا کی زمین کے بدلے سرکاری زمین لینی تھی۔ رام سنگھ ہر کام میں رکاوٹ بن کر پریشان کر سکتا تھا۔

"ہوشیار! کل دوپہر ہم اُن دونوں کو ٹھکانے لگا دیں گے۔" جگت اچانک سوچتے سوچتے چونکا، پھر بولا۔ "کرتارا کی جیپ نہ آئے تو بھی وقت ضائع نہیں کرنا ہے۔" پھر کچھ سوچ کر کہا۔ "میری خواہش ہے کہ چندن کو بھی ساتھ لے جاؤں۔ پھر کوئی مسئلہ نہیں۔" ہوشیار کی پلکوں پر نشے کا بوجھ اتر آ رہا تھا۔

"جگت! ہمیں جلدی کہیں ہاتھ مارنا پڑے گا۔ جیب خالی ہو رہی ہے۔"

جگت ہنسا۔ پیسے کی کمی اُنہوں نے کبھی محسوس نہیں کی تھی۔ ملک بدل گیا ہے اس لئے ہوشیار کو فکر ہو رہی تھی۔ اُسے اس وقت بچن یاد آ گیا۔ "کیا اب کبھی اس سے ملاقات نہیں ہو گی؟" وہ پوچھنے لگا۔

○○○

چندن کور، جگت کے برہنہ سینے پر ہاتھ پھیر رہی تھی۔ کئی دن بعد شوہر کا قرب نصیب ہوا تھا اور سوچ رہی تھی کہ اب وہ اُسے جانے نہیں دے گی چاہے اس کے لئے اُسے کتنے ہی مصائب کا سا کرنا پڑے۔ متحرک ہاتھ آہستہ آہستہ جگت کی گردن میں تعویذ کو چھونے لگا۔ دل کو ایک جھٹکا محسوس ہوا۔ الور میں ملاقات کے دوران اُس نے جگت کی گردن سے خاموشی کے ساتھ تعویذ اُتا لیا تھا۔ اُسے یاد آیا۔ آنکھیں بند کئے ہوئے جگت نے چندن کور کے ہاتھ پر اپنا ہاتھ رکھا۔

"چندن! جب میں آخری بار گرفتار ہوا تھا تم مجھے بڑی صفائی سے تعویذ واپس کر گئی تھیں۔"

چندن کور کا دل دھڑکنے لگا۔ "موقع ہے تو سچ بات کہہ دُوں......" وہ سوچنے لگی۔ مگر الفاظ زبا پر آنے سے پیشتر آنکھوں نے آنسو چھلکا دیئے۔ جگت نے پلکیں کھول دیں۔

"تم رو رہی ہو؟" وہ آہستگی سے اُس کے رُخسار پر کھردری ہتھیلی پھیرتا ہوا بولا۔ "ڈاکو۔ شادی کر کے اب پچھتا رہی ہو؟" چندن نے شوہر کے منہ پر ہاتھ رکھ کر اُسے آگے کچھ بولنے۔ روک دیا۔ وہ جگت کے مضبوط سینے پر سر رکھ کر بولی۔

"ہاں...... پچھتاوا ہو رہا ہے۔" پھر کچھ رُک کر بولی۔ "مگر دوسری غلطی کے لئے۔ آپ گردن سے میں نے تعویذ اُتار لیا تھا۔ دوسرے دن آپ گرفتار ہو گئے تو میرے ضمیر نے ملا کی۔ دراصل بات یہ تھی کہ ماں جی محسوس کر رہی تھیں کہ تعویذ کی وجہ سے آپ کا دماغ گھوم گیا ہے۔ مگر میں سمجھ گئی کہ ویرو نے آپ کو سچے دل سے تعویذ دیا تھا۔"

"یہی وجہ تھی کہ تم ملاقات کے بہانے تھانے میں تعویذ لوٹانے آئی تھیں؟ کیوں؟" جگت اُس کے رُخسار پر چٹکی لیتے ہوئے کہا۔ "تم بڑی چالاک ہوتی جا رہی ہو۔" دونوں تھوڑی خاموش رہے، پھر جگت نے بات شروع کی۔ "چندن! تمہیں کل تیار رہنا ہے۔ شام کو ہمیں یہا سے جانا ہے۔"

چندن نے جھٹکے سے سر اُٹھا لیا۔ "کل ہی......؟" ساس سسر کو چھوڑنے کا خیال اُسے بے؟ کر رہا تھا۔ "اتنی جلدی کیا ہے؟" جگت جانتا تھا کہ چندن کو دُکھ ہوگا۔

"یہاں رہ کر میں ماں جی اور باپو کو تکلیف میں گرفتار کرنا نہیں چاہتا۔" پھر آہستگی سے بو "تمہارا دل نہ مانتا ہو تو میں اکیلا......"

"نہیں، نہیں، نہیں...... میں آپ کو اکیلے نہیں جانے دُوں گی۔" چندن جلدی سے بولی۔ جی کو میں منا لوں گی۔ مگر...... ہمیں جانا کہاں ہے؟" جگت نے اس سوال کا جواب نہیں دیا۔ تر کے فرار ہونے کے بارے میں وہ چندن کور کو بتانا نہیں چاہتا تھا۔

"سورج ڈوبتے وقت عقبی دروازے پر تم تیار کھڑی رہو گی۔"



"اس کا مطلب ہے آپ ماں جی سے ملے بغیر باہر سے ہی چلے جائیں گے؟" چندن کو خوف محسوس ہوا۔

"یہی کرنا پڑے گا۔" جگت نے آہ بھری۔ "ملنے آؤں گا تو اُنہیں دُکھ ہوگا۔ تم کہہ دینا کہ کچھ دن بعد اُنہیں چہرہ دکھا جاؤں گا۔"...... پھر دونوں خاموش ہو گئے۔

باورچی خانے کی دیوار کے دوسری طرف کمرے میں پہلو بدلتی ہوئی ماں جی جگت کے باپو سے کہہ رہی تھیں۔ "سفارش کر کے جگت کو مل میں کام پر لگا دو! بیکار ہوگا تو پھر کوئی مصیبت کھڑی کر لے گا۔" دو چار دن میں وہ کئی بار یہ بات دُہرا چکی تھیں۔ سوہن سنگھ کو بھی یہی فکر تھی۔

"دو چار دن ٹھہر جاؤ...... سب ٹھیک ہو جائے گا۔" ماں جی نے ٹھنڈی سانس کھینچی۔

"سب ٹھیک ہو جائے گا۔" یہ الفاظ اُنہیں پھیکے معلوم ہوتے تھے۔

○

"جگت! جیپ آ گئی۔" ہوٹل پہنچتے ہی ہوشیار نے خبر دی۔ "کرتارا کچھ کارتوس بھی دے گیا ہے۔" جگت نے دو نالی بندوق میں کارتوس بھر لئے۔ اُسے گھر سے نکلنے میں دیر ہو گئی تھی۔ شاید ماں جی کو کچھ شک ہو گیا تھا، وہ کہہ رہی تھیں۔

"آج باہر نہ جاؤ! تمہارے باپو شام کو مل کے منیجر سے بات کریں گے۔ تمہیں رات کی شفٹ میں کام مل جائے گا۔" اُس نے بہانے بنائے، مگر ماں ٹس سے مس نہ ہوئی تو اُسے کہنا پڑا۔

"ماں! مجھے مل میں مزدوری نہیں کرنی۔ میں باہر دوسرا کام تلاش کر لوں گا۔"

"میں جانتی ہوں...... تمہیں کام نہیں کرنا۔" ماں جی نے ناراض ہو کر کہا۔ "لوٹ کھسوٹ کرنے کے علاوہ تمہیں آتا بھی کیا ہے؟ مگر کہے دیتی ہوں کہ تمہارے یہ دھندے نہیں چلیں گے۔ پکڑے گئے تو پھر" اتنا کہہ کر اُن کا گلا رندھ گیا۔

"پھر کیا؟ میں پھانسی پا جاؤں گا، یہی کہنا چاہتی ہو؟" جگت کا دماغ سنک گیا۔ "میرے کئے کی سزا ملے گی۔ تم کو کچھ نہیں ہوتا۔" ماں جی آنکھیں پھاڑے بیٹے کو دیکھنے لگیں۔ ماں کی ممتا غصے میں بدل گئی۔

"تمہارے کئے کی تم سزا بھگتو یہ بعد کی بات ہے...... فی الحال تو ہم دُکھی ہو رہے ہیں۔" پھر وہ کیا کیا بول گئیں اس کا اُنہیں ہوش نہیں رہا۔ "پھانسی پا جاتا تو ہمارا بھی چھٹکارا ہو جاتا۔"

چندن کور کو ساس کے الفاظ سے بہت دُکھ ہوا۔ جگت گھر سے باہر چلا گیا۔ جاتے ہوئے اُس نے دیکھا ماں جی دیوار سے سر ٹکرا کر رو رہی تھیں......!

ہوشیار نے جیپ اسٹارٹ کی۔ سورج مغرب کی جانب جھک رہا تھا۔ جگت کو اُداس دیکھ کر اُس نے پوچھا۔ "کیوں...... بھابھی نے ساتھ آنے کو منع کر دیا؟"

"نہیں...... وہ تو آنے والی ہے۔" جگت نے حلق کا تھوک نگل کر کہا۔ "مگر ماں جی قدم قدم پر رکاوٹ کھڑی کر رہی ہیں۔"

جیپ چھاؤنی سے کچھ دُور کھڑی رہی۔ "ہوشیار! اُن دونوں کو تم باہر لے آؤ۔ اُن کو ذرا آگے لے جانا۔ پھر میں جیپ لے کر آؤں گا۔"

ہوشیار پندرہ منٹ بعد اکیلا واپس آیا۔ جگت بے چین ہو گیا۔ "کیوں..... کیا ہوا؟"

"ابھی چھاؤنی میں مہاجروں کو کپڑا تقسیم کیا جا رہا ہے۔ وہ دونوں قطار میں کھڑے ہیں" ہوشیار نے ہونٹ کاٹ کر کہا۔ "سالے مفت کا مال چھوڑ کر باہر نہیں آئیں گے۔"

"چلو! جیپ میں بیٹھ جاؤ۔" جگت نے فوراً دوسرا منصوبہ تیار کر لیا۔ "ہم چھاؤنی کے گرد لگائیں گے۔" میدان کے گرد دیوار بنی ہوئی تھی۔ اس کے برابر دونوں نے چکر لگایا۔ "ذرا جیپ کھڑی رکھو!" یہ کہہ کر جگت جیپ سے نیچے کود گیا۔ دیوار کے قریب ایک درخت تھا اُس کی آڑ؛ اُوپر چڑھ کر اُس نے اندر دیکھا۔ لوگ قطار میں کھڑے نظر آئے۔

"ہوشیار! میری بندوق لے آؤ! یہاں سے فائر کرنے کا اچھا موقع ہے۔" قطار میں کھڑے ہوئے رنبیر اور اُس کا ساتھی لالچی نظروں سے مفت دیئے جانے والے کپڑوں کو دیکھ رہے تھے تا کپڑا ملے تو اسے باہر فروخت کر کے شراب پی سکیں۔ ہوشیار، جگت کے برابر جا کر کھڑا رہا۔

"جگت! اب ان کی باری آنے میں دیر نہیں۔ ذرا جلدی کرو!" ہوشیار نے کہا۔

جگت نشانہ لینے لگا۔ "تم آگے پیچھے دیکھتے رہو! ہمیں کوئی دیکھ تو نہیں رہا؟"

وہ دونوں قطار میں آگے بڑھ رہے تھے۔ جگت نے غور سے دیکھتے ہوئے کہا۔ "دونوں کھڑے ہوئے ہیں اس لئے ٹھیک نشانہ رہے گا۔ اس سے پہلے کہ کوئی درمیان میں آئے ٹریگر دبا دیتا ہوں۔" درخت پر بیٹھا ہوا ایک کوا آسمان کی جانب پرواز کر گیا۔ دو دھماکے ہوئے۔ آواز ہونے سے پہلے دونوں گولیاں نشانے پر لگ چکی تھیں..... شور ہو گیا۔ "بھاگو..... بھاگو....." آوازیں آنے لگیں۔ جگت اور ہوشیار لمحے بھر میں جیپ میں سوار ہو گئے۔ انجن کے شور کے درمیان جگت کہہ رہا تھا۔ "مل کی جانب.....!" جیپ سرسراتی ہوئی دوڑ رہی تھی۔ پولیس کی سیٹیوں کی آوازوں سے ماحول میں سنسنی پھیل گئی۔

آج صبح لاہور جاتی ہوئی گاڑی کٹی ہے۔ معلوم ہوتا ہے کسی نے اس کا انتقام لینے کے گولیاں چلائی ہیں۔ لوگ یہی سوچ رہے تھے۔ رنبیر کی رُوح فوراً نکل چکی تھی مگر موہن سنگھ کار دار پانی مانگنے تک زندہ رہا۔ دو گھونٹ حلق سے نیچے اُتارنے کے بعد اُس کی آنکھیں گردش کرنے لگیں۔ وہ اپنے اُوپر جھکے ہوئے چہروں کو دیکھ رہا تھا۔ گھومتی ہوئی نظر ایک چہرے پر جم گئی۔ وہ جگت کے تایا تھے..... خون میں لت پت شانہ پکڑے، ہانپتے سینے سے بمشکل وہ بول سکا۔ "جگا.....!" ہچکی لے کر گردن ڈال دی۔

"بے چارہ کچھ کہنا چاہتا تھا مگر بول نہیں سکا۔" کسی نے افسوس کیا۔ جگت کے تایا مجمع سے ہٹ گئے۔ وہ سب کچھ سمجھ چکے تھے۔ مرنے والے سے جگت کی دشمنی سے وہ واقف تھے۔ وہ سوچ رہے تھے انہوں نے جو کچھ سنا ہے، وہ کسی کی سمجھ میں نہ آیا ہو تو اچھا ہے۔ انہیں جگت پر کچھ غصہ بھی آیا۔ "آتے ہی پھر شروع ہو گیا۔ اس کے ساتھ دوسرے بھی پریشان ہوں گے۔" وہ سوچنے لگے قتل کا بیج نامہ بنو رہا تھا، تب جگت کے تایا چھاؤنی سے باہر نکل کر تیزی سے مل کی طرف جا رہے تھے۔ "سوہن سنگھ کو خبر دے آؤں۔ اس سے پہلے کہ پولیس آئے اسے ہوشیار کر دوں۔"

○



"کیوں..... تم خاموش کیوں ہو چندن؟" جیپ میں بیٹھنے کے بعد بہت دیر تک چندن خاموش رہی تو جگت نے پوچھا۔ "آتے وقت ماں جی نے تو کچھ نہیں کہا؟"

"اُنہوں نے دُعائیں دیں۔" چندن راستے کی طرف دیکھتے ہوئے بولی۔ "کہنے لگیں اتنے سال تم نے ہماری خدمت کی اب اس کے ساتھ رہ کر اُسے صحیح راستے پر لگانا۔"

"اس کا مطلب ہے تم مجھے ٹھیک کرنے آئی ہو؟" جگت نے مذاق کیا، مگر چندن ہنس نہ سکی۔ ساس سسر کو چھوڑ کر اُس کا دل دُکھ رہا تھا۔

"صحیح یا غلط کرنا تقدیر کے ہاتھ میں ہے۔ میں تو آپ کے ساتھ جب تک زندگی ہے، جینے کو آئی ہوں۔" یہ کہہ کر وہ سنجیدہ ہو گئی۔

ہوشیار جیپ چلا رہا تھا۔ چندن کور کے الفاظ میں چھپا ہوا درد اُس نے محسوس کر لیا۔ جگت کو یہ خاموشی گراں گزرنے لگی۔ "ہوشیار! تمہاری بھابھی کے ہاتھ کی روٹی کھانے کے بعد باہر کھانے کی عادت چھوٹ جائے گی۔"

"مجھے تو ابھی سے بھوک لگی ہے۔" ہوشیار کی زبان چلنے لگی۔ "چنا سنگھ نے اگر ساری تیاری کر لی ہو تو پھر آج سے بھابھی کے ہاتھ کا پکایا کھانا مل جائے گا۔"

چندن چونکی۔ چنا سنگھ کا نام اُس نے پہلے بھی سنا تھا۔ پھر یاد آیا وہ مل والا چنا سنگھ ہی ہو گا۔ وہ گھر آتا جاتا رہتا تھا۔ ساس نے بھی اُس کی توجہ اس جانب دلائی تھی۔ وہ لڑکا جگت سے سرگوشیاں کرتا رہتا ہے، وہ ضرور جگت سے کوئی غلط کام کرائے گا۔

"یہ جیپ کس کی لے آئے ہیں؟" چندن نے پوچھا۔ چندن کے سوال پر جگت مسکرایا۔

"ہے ایک دوست کی۔ کچھ دن استعمال کرنے کے لئے ملی ہے۔"

بہت زیادہ پوچھ گچھ کر کے سر کھانے کی چندن کی عادت نہیں تھی۔ وہ اتنا سمجھتی تھی کہ غلط وقت پر کہی ہوئی سچی بات بھی غلط ماحول پیدا کر دیتی تھی۔ یہی وجہ تھی کہ وہ چنا سنگھ والی بات نگل گئی۔ اسے بہت سنبھل کر جگت کے ساتھ رہنا تھا۔ یہ تو ابھی ابتداء تھی۔

○

کادیہ گاؤں میں "نیا گھر" بنانے کی تیسری شب جگت پہلا ڈاکہ ڈالنے کے لئے روانہ ہوا۔ آج کل چالیس پچاس کے گروہ کے ساتھ بڑے بڑے ڈاکے ڈالنے والے جگا ڈاکو کے لئے یہ ڈاکہ عجیب سا تھا۔ اُس کے ساتھ ہوشیار اور چنا سنگھ صرف دو ساتھی تھے۔ اور دو تین ہزار سے زیادہ ملنے کی توقع نہیں تھی۔ بے چارہ چنا سنگھ اونچا نیچا ہو رہا تھا۔

"جگت سنگھ! ہمیں سنبھلنا پڑے گا۔ یہ رائفل آپ صرف ڈرانے کی حد تک رکھنا بھائی صاحب! ہم قتل نہیں کرنا۔ اس لئے تو میں آسان ٹھکانہ تلاش کر کے آیا ہوں۔"

اُسے خبر نہیں تھی کہ وہ کس کے ساتھ ڈاکہ ڈالنے جا رہا ہے۔ جگت اور ہوشیار نے اپنی اصلیت اس لئے چھپائی تھی کہ ابھی اس پر پورا اعتماد نہیں کیا جا سکتا تھا۔ چنا کو اُنہوں نے یہ سمجھایا تھا کہ کچھ دن وہ ملٹری میں رہ چکے ہیں اس لئے وہ رائفل کے بغیر کام نہیں کر سکتے۔ چنا سنگھ نے ٹھکانہ بھی خوب تلاش کیا تھا۔ کرتار پورہ گاؤں کے ایک جوہری کا کسی عورت سے معاشقہ تھا۔ روزانہ نصف

شب کو وہ عورت جوہری کے گھر آتی اور سحر کے وقت چلی جاتی تھی۔ چنا سنگھ جب یہ خبر لے آیا تو جگت نے اُسے یقین کرنے کے لئے اگلی رات کرتار پور بھیجا۔

"تم جوہری کے گھر کے سامنے چھپے رہو گے۔ یہ معلوم کرو گے کہ وہ عورت کس طرح گھر میں داخل ہوتی ہے؟" سحر کے وقت چنا واپس لوٹا۔

"میرے یار نے پورا انتظام رکھا ہے۔ پچھلے دروازے سے عورت کو اندر داخل کرتا ہے۔"

"پھر آج رات عورت کی بجائے ہم اُس گھر میں داخل ہوں گے۔" جگت نے ہوشیار کو آنکھ مار کر کہا۔ "عشق کرنے کا جرمانہ وصول کریں گے۔"

کرتار پورہ پہنچنے تک رات کے گیارہ بج چکے تھے۔ جیپ گاؤں کے باہر چھپائی تھی۔ گاؤں میں داخل ہونے سے پہلے تینوں نے دل ہی دل میں دُعا مانگی۔ نئے ملک میں یہ پہلا ڈاکہ تھا۔ گلیوں میں سناٹا چھایا ہوا تھا۔ ہوشیار نے دونالی بندوق شانے پر رکھی تھی۔ جگت کے پاس گن تھی۔ چنا سنگھ کے پاس کرپان تھی۔ وہ جوہری کی گلی میں داخل ہوئے تو چنا نے دُور سے گھر بتایا۔

"سامنے فانوس والا کھمبا ہے۔ وہی دروازہ ہے۔"

"ہوشیار! تم یہاں رہو۔ ہم دونوں کام نمٹا کر آتے ہیں۔" یہ کہہ کر جگت چنا کے ساتھ آگے بڑھا۔ اندر سب کچھ سنسان تھا۔ دروازے کی ایک جانب چنا کھڑا تھا۔ جگت نے دستک دی۔ ایک بار جواب نہیں ملا۔ پھر دوسری بار دروازہ زور سے کھٹکھٹایا۔

"کون ہے......؟" بہت مدھم آواز سنائی دی۔ جگت نے ناک پر اُنگلی رکھ کر چنا کو اشارہ کیا۔ پھر اندر سے پوچھا گیا۔ "کون ہے......؟" جگت کو یہ اندازہ نہیں تھا، نہ ہی چنا نے ایسا کبھی دیکھا تھا۔ اُن کا خیال تھا کہ دستک دیتے ہی کھڑکی کھل جائے گی۔ جوہری کو شک ہو گیا تو چیخ کر ہنگامہ کر دے گا۔

"کیا آج وہ عورت آنے والی نہیں تھی؟ یا پھر کھڑکی پر دستک دینے کا اُس کا الگ انداز تھا؟" جگت اُلجھن میں پڑ گیا۔ مگر اب گھبرانے کی بجائے دماغ سے کام لینا تھا۔ وہ عورت جیسی باریک آواز میں بولا۔

"میں ہوں...... جلدی سے کھولیں!" اندر کسی کے قدموں کی چاپ سنائی دی۔ جگت دیوار سے چپک کر کھڑا ہو گیا۔ پھر دروازے کی زنجیر کھولنے کی آواز آئی۔

"تم تو آج آنے والی نہیں تھیں؟" جوہری نے دھیمی آواز میں بڑبڑاتے ہوئے باہر جھانکا۔ چیتے کی سی پھرتی سے جگت نے زوردار پنجہ جوہری کی گردن پر مارا۔ وہ گھبرا کر سر اندر کر لینا چاہتا تھا مگر جگت نے گردن کی رگ دبا دی۔ جوہری نے چیخنے کے لئے منہ کھولا مگر آواز حلق میں پھنس گئی۔ چنا نے اُس کا منہ بند کرنے کے لئے ہاتھ اُٹھایا، اُسے موقع مل گیا۔ اُس نے چنا کی کلائی پر دانت گاڑ دیئے۔ جگت نے محسوس کیا چنا گھبرا گیا ہے۔

"میرا ہاتھ چھڑاؤ! سالا کاٹ رہا ہے۔" ایسا کہتے ہوئے اُس کی آنکھیں بھیگ گئیں۔ جگت آگے آ گیا۔ چنا کی کمر پر لٹکتی کرپان پر اُس کی نظر گئی۔ ایک ہاتھ سے جوہری کی گردن دباتے ہوئے دوسرے ہاتھ سے اُس نے کرپان نکالی۔ کرپان کی دھار اندھیرے میں چمکی۔



"بے وقوف کاٹ رہا ہے؟" یہ کہتے ہوئے جگت نے کرپان اُس کے جبڑے میں گھسیڑ دی۔ ایک ہنکار سے جوہری کا منہ پورا کھل گیا۔ چنا کا ہاتھ اُس کے دانتوں کی گرفت سے آزاد ہو گیا۔ جگت نے کرپال نکال لی۔ جوہری کے جبڑے سے خون بہنے لگا، یہ دیکھ کر جوہری بیہوش ہو گیا۔ دروازے سے جگت اندر داخل ہوا۔ تجوری کی چابی تلاش کرنے میں کچھ وقت خراب ہوا، آخر بستر کے نیچے چابی مل گئی۔ کیش رقم کم تھی مگر سونا بہت ملا۔ چنا تھوڑی دیر کے بعد جوہری کے پھٹتے سینے کو دیکھ رہا تھا۔ جگت کو غصہ آ گیا۔

"ارے اس کی فکر کہاں کر رہا ہے؟ یہ بیوقوف نہیں مرے گا۔ چل جلدی کر!" دونوں مال لے کر باہر آئے۔ ہوشیار بندوق تھام کر اُن کا انتظار کر رہا تھا۔

"اُس کی آواز یہاں تک سنائی دی تھی۔ جلدی کرو!"

گلی پار کرتے ہی "چور چور...... پکڑو پکڑو" کی آوازیں آنے لگیں۔ چنا گھبرایا۔ جگت نے ہوشیار سے کہا۔ "رائفل سے فائر نہ کرنا۔ ہم جلد ہی جیپ تک پہنچ جائیں گے۔"

پندرہ بیس آدمیوں کا گروہ پیچھے دوڑ رہا تھا۔ کسی نے ایک پتھر بھی پھینکا مگر جگت نے پرواہ نہیں کی۔ جلد ہی وہ جیپ تک پہنچ گئے۔ ہوشیار نے انجن سٹارٹ کر دیا۔ وہ گروہ اب دس گز کے فاصلے تک پہنچ چکا تھا۔ جیپ حرکت میں آ گئی اور دس منٹ میں دُور نکل گئی۔ چنا نے اطمینان کی سانس لی۔ "میری جان آدھی ہو گئی تھی......"

"ابھی نئے نئے ہو اس لئے گھبرا رہے ہو۔" جگت نے کہا۔ چنا چونک کر اُسے دیکھنے لگا جیسے کہہ رہا ہو اگر میں نیا ہوں تو تم لوگ......؟ جگت نے اُس کی توجہ ہٹانے کے لئے کہا۔ "اندازے سے زیادہ مال ملا ہے۔" مگر چنا ابھی تک جگت کو دیکھ رہا تھا۔ ضرور اس شخص کے پیچھے کوئی بڑا راز ہے۔ کس لاپرواہی سے اس نے جوہری کے جبڑے میں کرپان گھسیڑ دی تھی۔ اُس کا ہاتھ تک نہیں کانپا تھا......! چنا سنگھ سوچ رہا تھا۔

○

رام سنگھ چودھری گھنٹہ بھر لیٹ رہا۔ امرتسر پہنچا تو اُس وقت تک رنبیر سنگھ کی لاش جل چکی تھی۔ راستے امرتسر آتے ہوئے اُس نے کئی بار رنبیر سنگھ کے خط کو پڑھا تھا۔

"جگا یہاں آیا ہے۔ ایک بار چھاؤنی میں دیکھا ہے۔ تم یہاں آؤ، تب تک میں اُس کا صحیح پتہ معلوم کر لوں گا۔" پھر آخری جملوں میں لکھا تھا۔ "جگا کے سر کا انعام اب بھی جاری ہو گا؟ وہ بھی معلوم کر کے آنا۔ بات چھپا کر رکھنا!" سچ بات تو یہ تھی کہ آخری جملے نے اُسے آنے میں دیر کر دی۔ شاید جگا کو گرفتار کرنے کی تیاری سوچ سمجھ کر کرنی تھی۔ دو مہاجروں کو کس نے اور کیوں قتل کیا؟ یہ ابھی امرتسر کی پولیس حل نہیں کر سکی تھی۔ وہاں رام سنگھ چودھری نے رنبیر کا خط دکھایا۔

"دونوں قتل جگا نے کئے ہیں۔ اس کا یہ ثبوت ہے۔"

"جگا......؟" پولیس چیف پورن سنگھ چونک گئے۔

"یہ نام اس کیس میں کہاں آیا تھا؟ کس کی زبان سے نکلا تھا؟" پھر پنج تا ے کے کاغذات پر نگاہ ڈالی۔ "ارے ہاں! مقتول کی زبان سے آخری لمحے یہ نام سنا گیا تھا۔ تب یہی سوچا گیا تھا کہ

بیچارے نے بیٹے کو یاد کیا ہے۔"

"بیٹے کو نہیں، دشمن کو یاد کیا تھا۔" رام سنگھ چودھری نے دانت پیسے۔ "وہ اجیت سنگھ موہن کا قریبی رشتے دار تھا۔ اُن کے ساتھ جگا کے باپ دادا کے وقت کی دشمنی تھی۔ اسی کی وجہ سے وہ بنا۔"

"مگر اُس نے رنبیر کو نشانہ کیوں بنایا۔" پورن سنگھ مطلب کی بات پر آ گئے۔ "اجیت سے ز اُسے رنبیر سے دشمنی ہوگی۔"

"رنبیر میرا دور کا رشتہ دار تھا۔" رام سنگھ نے آواز میں نرمی پیدا کر کے کہا۔ "اور وہ موہن کا دوست بھی تھا۔ جگا کو گرفتار کرانے کے لئے اُس نے مجھے فوراً اطلاع بھیجی۔" پھر آہ بھر کر بولا "مجھے پہنچنے میں ایک دن دیر ہو گئی۔ ورنہ......"

"میں جگا کو گرفتار کر لیتا۔" وہ کہنے جا رہا تھا کہ اسی لمحے پورن سنگھ کا ماتحت سلیوٹ کر کے ہو گیا۔ "صاحب! کرتارپور سے ڈاکے کی خبر ملی ہے۔ جوہری کو زخمی کر کے ڈاکو اُس کی تجوری کر گئے۔ چار پانچ ہزار کا سونا تھا۔"

"لوگ کس کا نام لے رہے ہیں...... گنگا سنگھ کا؟" پورن سنگھ، رام سنگھ کی جانب دیکھ کر کہ تھا۔ "دیکھو! یہ گنگو سترہ سال سے پریشان کر رہا ہے۔"

"نہیں صاحب! اس ڈاکے میں گنگو کا ہاتھ معلوم نہیں ہوتا۔" ماتحت جلدی سے بولا۔ "ص تین آدمی تھے۔ جیپ میں آئے تھے۔ گاؤں کے لوگوں نے تعاقب کیا پھر بھی اُنہوں نے فائر نہیں کی۔ گنگا تعاقب کرنے والوں کو شوٹ کئے بغیر نہیں چھوڑتا۔"

"پھر کون پیدا ہو گیا؟" پورن سنگھ پوچھ رہا تھا۔ مگر اُس کے ذہن میں روشنی ہو گئی۔ "وہ ا جیپ میں تھے یہی تم نے کہا تھا؟...... چھاؤنی میں دو آدمیوں کو قتل کرنے والوں کے پاس بھی تھی۔ بس تو وہ پھر جگا ہی ہے۔ شیخوپورہ کا ڈاکو جگا... اب ہماری نیند حرام کرنے آ گیا ہے۔"

"نہیں پورن سنگھ! یہ کہو کہ ہمیں ترقی دلانے آیا ہے۔" رام سنگھ نے پُر جوش لہجے میں "وہاں تو بڑا گروہ تھا اس لئے کامیاب رہا۔ یہاں ابھی نیا ہے اُسے ابتدا ہی میں دبا دیں گے۔" کہہ کر رام سنگھ نے پورن سنگھ سے مصافحہ کیا۔ "مجھے تو اُس سے حساب صاف کرنے کی جا ہے۔"

امرتسر کے پولیس دفتر میں دو قتل اور ایک ڈاکے سے جگا کے نام کا کھاتہ شروع ہو گیا......!

○

کرتارا کو جیپ لوٹا کر اور جوہری کا سونا فروخت کر کے ہوشیار سلامت واپس آیا تو جگ اطمینان ہوا۔ اب پیسے کی فکر نہیں رہی تھی۔

"مگر پولیس کی فکر ہمیں بہرحال کرنی پڑے گی۔" ہوشیار نے جگت کو لوٹ سپرد کرتے ہ کہا۔

"اب ہوشیار رہنا پڑے گا۔" نوٹوں کے بنڈل لیتے ہوئے جگا نے کہا۔

"جگت! پہلے میں کرنال کا ایک چکر لگا آتا ہوں۔ امرتسر سے اطلاع ملی ہے کہ وہاں مہاج



لی بڑی چھاؤنیاں ہیں۔ چار پانچ ساتھی وہاں مل جائیں گے۔" پھر آہستہ سے بولا۔ "اُس چنا سنگھ پر کتنے دن اعتماد کیا جا سکتا ہے؟" ہوشیار نے دو ایک بار اُسے ہوشیار کیا تھا مگر جگت کو چنا سنگھ ایسا خطرناک نظر نہیں آتا تھا۔ ابھی وہ نیا تھا اور اُس کی نظر میں ہر طرح قابل اعتماد تھا۔ اپنی سرگرمیوں کی بڑھا کرنے کے لئے اُسے ایسے ایک آدھ آدمی کی ضرورت تھی۔ اُس نے جوہری والا ٹھکانہ تلاش کیا تھا۔ دو چار ڈاکوں میں جم جائے گا۔ یا ایک آدھ قتل کرنے کے بعد.....

"جگت اس سے اس کی ماں کے عاشق کو قتل کرانا ہے۔" ہوشیار اس طرح بولا جیسے اُس کے دل کی بات سمجھ گیا ہو۔ "وہ اُس سے بہت زیادہ نفرت کرتا ہے۔ مجھ سے کہہ رہا تھا رائفل چلانا سیکھنے کے بعد اُسے شوٹ کر دوں گا۔"

"نہیں ہوشیار! ماں بیٹے کے جھگڑے میں ہمیں نہیں پڑنا۔" جگت اُس بات کے پہلے ہی خلاف تھا۔ "میں نے اُس سے کہا ہے کہ اب دوسرا ٹھکانہ تلاش کرے۔ اس طرح جلدی سے وہ ہو جائے گا۔"

چنا خوش مزاج افراد میں آ گیا تھا۔ آج تک اُسے طعنے سننے پڑے تھے۔ اُسے کوئی پچیس روپے کی ملازمت بھی نہیں دے گا۔ چنا محسوس کر رہا تھا کہ ماں بھی اُس سے پہلے جیسا پیار نہیں کرتی ہے۔ قومی ہنگاموں میں باپ مارا گیا تھا۔ سب چھوڑ کر امرتسر آئے۔ راستے میں چنا سنگھ کی ماں کے میکے کا رشتہ دار مل گیا۔ اُس نے ہمدردی دکھائی، آسرا دیا۔ اُس کے بدلے میں ماں کے دل کی خالی جگہ میں گھر بنا لیا۔ وہ شروع میں چنا سے باپ جیسی محبت سے پیش آیا۔ مگر پھر اچانک اُس نے محسوس کیا کہ اگر یہ لڑکا بیکار رہا تو خراب ہو جائے گا۔ اسے کچھ کمانا چاہئے۔ ماں نے بھی اس کا ساتھ دیا۔

"بیٹے! کام سے لگ جا۔ پھر تیری بھی شادی کرا دیں گے۔ گھر میں بہو آ جائے گی۔"

"ماں! تمہیں بیٹے پر اعتماد نہیں تھا اس لئے تم نے پرائے مرد کا آسرا تلاش کیا۔" چنا کو یہ بات کھل رہی تھی۔ "باپ کی موت کے وقت میرے دل میں ارمان تھے کہ ماں کو کسی طرح دُکھی نہیں ہونے دوں گا۔ مگر ہائے رے ماں! تم نے دو ماہ میں باپ کی موت کا سوگ ختم کر دیا۔" یہ سب بھولنے کے لئے چنا کو ایک دن شراب کا آسرا لینا پڑا۔ جوان بیٹے کے یہ الفاظ بیوہ ماں کے دل کو زخمی کر گئے۔ "ابھی ایک پیسہ کماتا نہیں اور شراب پینے لگا۔ ماں کو روٹی کھلانے کی طاقت نہیں اور سبق سکھانے چلا ہے۔" بس چنا نے اُسی دن فیصلہ کر لیا کہ کسی طرح پیسے کمائے گا اور پتا کو گھر کا دروازہ دکھائے گا۔ پھر وہ ماں سے کہہ دیتا کہ اس کماؤ بیٹے یا پرائے مرد میں سے ایک کو پسند کر لو!

مگر زیادہ پیسے کم وقت میں کمانے کے لئے مزدوری کرنا کافی نہیں تھا، بدمعاشی یا بہادری بھی ضروری تھی۔ دو تین چوریاں کیں مگر کچھ زیادہ نہیں ملا۔ بڑا ہاتھ مارنے کے لئے ہاتھ کھجا رہے تھے۔ انہی دنوں جگا سے ٹکراؤ ہو گیا۔ اُسے پہلی بار دیکھتے ہی اُس نے محسوس کیا کہ اس کی انگلی پکڑنا چاہئے۔ اس کے بازوؤں میں طاقت ہے اور چہرے سے بھی خوفناک دکھائی دیتا ہے۔ اُس کا اندازہ صحیح ثابت ہوا۔ پہلا ڈاکہ نصیب والا تھا۔ کچا سونا ملا جسے نکالنے میں تکلیف نہیں ہوئی۔ اُس کے حصے میں بھی رقم آئی تھی۔ پھر شانے پر بندوق لٹکنے لگی، دو چار دن میں دوسرا ڈاکہ۔ کم محنت اور

زیادہ روپے۔ مگر ابھی ماں سے نہیں کہنا۔ وہ بات دل میں رکھ نہیں سکے گی۔ پھر پنا سنگھ کو پتہ جائے گا اور...... وہ سوچنے لگا۔

"ماں...... مجھے کام مل گیا ہے۔ سڑک بنانے والے کنٹریکٹر کے ساتھ گھومنا پڑے گا۔ اچھے ملیں گے۔ دس پندرہ دن بعد چھٹی لے کر ملاقات کرنے آؤں گا۔" چنا نے خوشی کا اظہار کر ماں بھی خوش ہوگئی۔ پنا سنگھ نے اس سلسلے میں اُس سے چند سوالات کئے۔

"کیسا کام کرنا ہے؟ کتنی تنخواہ ملے گی؟ تمہارا سیٹھ کون ہے؟" مگر چنا نے جواب نہ دے ناراضگی کا اظہار کیا۔

"میں کیوں کہوں؟ پیسے خود بتائیں گے۔"

امرتسر سے واپس لوٹ کر اُس نے جگت سے کہا۔ "آج وہ مل میں آئی تھی۔" یہ کہہ کر اُس جگت کو آنکھ ماری۔ جگت نے بیہودگی محسوس کی۔

"وہ کون؟"

"ارے وہ......" چنا نے رنگ بھرے لہجے میں کہنا چاہا مگر جگت کے چہرے پر سختی دیکھ کر ہو گیا۔ "میں بسنت کور کی بات کر رہا تھا۔ رات کی شفٹ والے منیجر کی خوب صورت عورت بسنت کور کا نام سنتے ہی جگت کے چہرے پر نرمی آ گئی۔ ایسی خوبصورت عورت کی بات کرتے ہو چنا رنگ میں آ جائے یہ عام سی بات تھی۔ چنا نے ہی بسنت کور کو دکھایا تھا۔ بہت زیادہ حسین تم اُس پر لباس کی رنگینی، جواہرات کی چمک دیکھ کر جگت بھی ساکت رہ گیا تھا۔

مل کا چوکیدار پالا سنگھ ہونٹ کاٹ کر بولا تھا۔ "اتنی خوبصورت جوان عورت کو گھر سے باہر نکلنا چاہئے۔"

بڑے بھائی! آپ کس سوچ میں ڈوب گئے؟" چنا سنگھ نے جگت کو مخاطب کیا۔ "ابھی تو نے بسنت کور کی پوری بات نہیں کی۔"

سچ تو یہ ہے کہ جگا نے جب سے بسنت کور کو دیکھا تھا اُسے ویرو یاد آنے لگی تھی۔ ویرو بھی اس طرح لباس اور جواہرات پہن لیتی تو بسنت کور سے کم نہیں لگتی۔ چند لمحے وہ چونکا۔ کر چنا سے مخاطب ہوا۔ "ہاں...... کیا بات ہے؟"

"اُس کے ہاں ڈاکہ ڈالنے کی بات۔" چنا خوش ہوتا ہوا بولا۔ "اُس کا گھر مال دار ہے۔ سنگھ نے دیکھا ہے۔ دو تین بار وہاں ہو آیا ہے۔"

"منیجر کس قدر مالدار ہوگا؟" جگت نے اب پیشہ ورانہ پوچھ گچھ شروع کی۔

"پالا کہہ رہا تھا چاندی کی اینٹیں ہیں اُس کے گھر میں...... پاکستان سے فرار ہوتے وقت سارا مال ساتھ لے آیا ہے۔ نوکری تو صرف دکھانے کی خاطر کر رہا ہے۔" چنا پُر جوش لہجے بولا۔ "ڈاکے میں پالا کا حصہ بھی ہوگا۔"

جگت کا چہرہ غصے سے سرخ ہو گیا۔ "اس کا مطلب ہے تم نے پالا سے ہماری بات کہہ ہے؟" اُس کی سرخ آنکھیں دیکھ کر چنا گھبرا گیا۔

"نہیں، نہیں جگت سنگھ! پالا سے میں نے کوئی بات نہیں کی۔ بسنت کور کی بات ہم نے پہلے



کی تھی۔ اُس وقت میرے پاس ہتھیار یا ساتھی نہیں تھے اس لئے میں نے بات ٹال دی۔ اب تو ہمیں ایسے ٹھکانوں کی ضرورت ہے اس لئے میں نے اُسے چیک کیا۔" چنا گھبراہٹ کے درمیان ایک ہی سانس میں بول گیا۔ وہ جگت کی ناراضگی مول لینا نہیں چاہتا تھا۔ اپنے ساتھ رہنے کے لئے جگت نے پہلی شرط یہی رکھی تھی کہ بات باہر نہ جانی چاہئے اور اگر اس نے کچھ چھپایا تو وہ معلوم کرنے کی کوشش نہیں کرے گا۔ اس شرط کا احترام کرنے کا چنا نے فیصلہ کیا تھا۔ اس لئے دل چاہنے کے باوجود اُس نے پوچھا نہیں کہ جیپ کس کی ہے؟ کہاں سے لائے ہیں؟ اور ڈاکے کا سونا کہاں فروخت کرتا ہے؟ جگت اُسے پر اسرار معلوم ہوتا تھا پھر بھی اُس نے جگت کے متعلق معلومات حاصل کرنے کی کوشش نہیں کی۔ مل میں پالا نے بھی بات کی کہ چوکیدار سوہن سنگھ کا لڑکا دو دن سے نظر نہیں آ رہا ہے تو اُس نے "کیا پتہ؟" کہہ کر بات ٹال دی تھی۔

"چنا! اپنے دھندے میں زبان پر قابو نہ رکھ سکنے والا خود بھی پھنستا ہے اور ساتھیوں کو بھی پھنسا دیتا ہے۔" جگت اب اُسے نرمی سے سمجھانے لگا۔ "بسنت کور کے ہاں ڈاکہ ڈالنے کے لئے پالا کا کیوں دل چاہتا ہے؟ اُسے اگر وہ عورت پہچان گئی تو اس کی نوکری بھی جائے گی۔"

"وہ تو کہہ رہا تھا رقم ہاتھ لگنے پر ملازمت کرنے کی کیا ضرورت ہے؟ منیجر تو رات کی شفٹ میں مل میں ہوتا ہے۔ گھر میں بیمار باپ ہوگا۔ بسنت کور سامنا نہیں کر سکے گی لہٰذا کام آسان رہے گا"...... جگت کو یہ خیال پسند آ گیا۔ ایک تو چاندی کی اینٹوں کا خیال تھا دوسرے بہت زیادہ خطرہ بھی نہیں تھا۔ ابھی اُسے ایسے مال کی ضرورت تھی جسے جلد کیش کرا سکے۔ پولیس میں اُس کا نام چڑھ گیا تھا لہٰذا مقابلے کی زوردار تیاری کرنی پڑے گی......!

"چنا! ہم دونوں ایک بار پنج گوریا گاؤں جا کر بسنت کور کا گھر دیکھ آئیں، تب تک ہوشیار نال کیمپ جا کر دوسرے ساتھیوں کو لے آئے گا۔" یہ کہہ کر جگت سنگھ چنا سنگھ کے چہرے کے تاثرات پڑھنے لگا۔

○

اندھیرا بارش میں نہا رہا تھا۔ پنج گوریا گاؤں نیند کی آغوش میں سو چکا تھا۔ بسنت کور کو ابھی نیند نہیں آئی تھی۔ کافی میل دور کپڑے کی مل میں چلتی ہوئی مشینوں کی آواز اُسے سنائی نہ دینے کے باوجود بسنت کور کے دل پر ضربیں لگا رہی تھی۔ برابر والے کمرے سے بیمار سسر کے کھانسنے کی آواز چوکیدار کی طرح اُسے ہوشیار کر رہی تھی۔ پلکیں ابھی بند نہ ہوئی تھیں کہ کمرے کے دروازے پر دستک ہوئی۔ بسنت کور چونک کر بیٹھ گئی۔ لمحے بھر کو خیال آیا کہ اُس کی طرح اُس کا شوہر بھی بے تاب ہوگا اور اسی لئے وہ رات کی شفٹ چھوڑ کر گھر چلا آیا ہے۔ سسر کو زور سے کھنکارنے کی عادت ہے۔ دروازہ کھولتے وقت بسنت کور کچھ بے چینی اور جوش میں تھی۔

"کون ہے؟" اُس نے دروازہ کھول کر یہ پوچھنے کے لئے منہ کھولا مگر اسی وقت کوئی طاقتور ہاتھ اُس کے منہ پر جم گیا...... بسنت کور خوفزدہ ہوگئی۔ اُسے چیخنے کی خواہش ہوئی مگر چھت پر ہوتے ہوئے بندوق کے دھماکے سے حلق خشک ہو گیا۔ آنے والے نے پیر سے ہی کمرے کا دروازہ بند کر دیا۔ چہرے پر کپڑا بندھا ہوا تھا اس لئے بسنت کور اُسے نہ پہچان سکی مگر ہلکے اندھیرے میں اُس

شخص کی آنکھوں کو پہچان گئی۔ دو جوان اور بھوکی آنکھیں جو اُسے پل پل میں گھورا کرتی تھیں...... وہ بہت سی آنکھیں اُسے اپنے جسم میں چبھتی دکھائی دیتی تھیں مگر ان دو آنکھوں نے اُسے بیہودگی سے گھورا تھا۔ بسنت کور پیچھے ہٹنے لگی۔ مگر اُس نے بڑے زور سے اُسے دبا لیا۔

''پالا! تیری یہ ہمت......؟'' چہرے پر سے ذرا ہاتھ ہٹتے ہی بسنت کور نے ہانپتے ہوئے کہا۔ ''ڈاکہ ڈالنے آیا ہے؟''

''میرے ساتھی چاندی کی لالچ میں آئے ہیں مگر میں تو تمہارے حسن کا مزہ لوٹنے آیا ہوں۔'' پالا سنگھ گندی ہنسی کے ساتھ بولا۔ پھر اُسے دھکیلتا ہوا بستر کی جانب کھینچ لے گیا۔

چھت پر کھڑا ہوا جگت بار بار فائر کر کے گاؤں والوں کو ڈرا رہا تھا۔ رائفل کے فائروں کو سن کر کوئی باہر آ کر بہادری دکھانے کا خطرہ مول نہیں لے سکتا تھا۔ جگت نے یہ کام اپنے سر لیا تھا۔ وہ بسنت کور کی نظر میں نہیں آنا چاہتا تھا۔ وہ اس ڈاکے میں شامل ہے اس کا اگر اُسے پتہ چل جاتا تو اُس کے باپو کی نوکری چلی جاتی۔ ہوشیار کو اُس نے مکان کے نچلے حصے میں رکھا تھا، خود چھت سنبھال لی تھی اور چنا اور پالا کو چاندی کی اینٹیں نکال لانے کا کام سپرد کیا تھا۔ وہ تین گھوڑے ساتھ لائے تھے اس لئے فرار کی سہولت تھی اور ٹھکانہ جانا پہچانا تھا اس لئے دیر کی توقع نہیں تھی۔

چنا کو چھت پر آتے دیکھا تو جگت سمجھا کہ کام اندازے سے بھی جلدی ہو گیا۔ مگر چنا سنگھ کے چہرے پر بے چینی نظر آ رہی تھی۔ نزدیک آ کر اُس نے ہولے سے جگت کے کان میں سرگوشی کی۔ جگت کے چہرے پر بھڑکتی ہوئی آگ دیکھ کر چنا لرز گیا۔ ''اب کیا کریں؟'' وہ دھڑکتے دل سے پوچھ رہا تھا۔

''جاؤ! پالا سے کہو ہم فرار ہو رہے ہیں۔ جلدی آؤ! پولیس آتی نظر آ رہی ہے۔'' جگت نے دانت پیس کر چنا کے کان میں کہا۔ جگت دیوار پر سے نیچے کود گیا۔

''ہوشیار! ہم بیوقوف بن گئے۔ اب میں جو کچھ کروں تم خاموشی سے دیکھتے رہو!'' ہوشیار نظروں سے آس پاس دیکھنے لگا۔

''مگر ہوا کیا؟ یہ تو بتاؤ!'' ہوشیار نے پوچھا۔ مگر جگت کسی اور ہی اُلجھن میں تھا۔ اُس نے پڑے ہوئے چار پانچ پتھر اُٹھائے۔

''ہوشیار! اپنا صافہ کھول کر پتھر باندھ لو! جلدی کرو۔'' جگت کی پھنکار سنائی دی۔ ''وہ جوگندر جیسا ثابت ہوا۔'' چنا پالا کو لے کر آ گیا۔ اس لئے جگت چنا کو آنکھ مار کر بولا۔ ''جلدی کرو۔ چاندی کی اینٹیں ہوشیار کے سپرد کر دی ہیں۔ کام ختم ہو گیا۔ اب فرار ہو جائیں۔'' چنا بغیر ہاں کر کے خاموش ہو گیا۔ اُسے سخت بے چینی تھی۔ جگت نے تاکید کی۔ ''خبردار! ہمارے ارادے کا پالا کو پتہ نہیں چلنا چاہئے۔''

''تو کیا جگت پالا کو کوئی سزا دینا چاہتا ہے؟'' چنا نے سوچا۔ بسنت کور کا گھر اُسی نے بتایا تھا۔ پالا سنگھ پر اعتماد کرنے کی بات جگت سے اُسی نے کہی تھی۔

چار چھ میل راستہ کٹ گیا تب چنا سنگھ بے چینی سے پہلو بدلتا رہا۔ اُس کے ساتھ گھوڑے پر سوار ہوا پالا سنگھ بڑبڑایا تھا۔ ''سالے تم نے خواہ مخواہ جلدی کی۔ پولیس کا نام لے کر مزہ خراب کر دیا۔



ہوشیار، جوگندر والا قصہ تازہ کرنے کے لئے ذہن کو تیار کر رہا تھا مگر اُسے کچھ یاد نہیں تھا۔ سب سے آگے گھوڑی دوڑاتا ہوا جگت سوچ رہا تھا کہ پالا کو کیا سبق سکھایا جائے؟ راستے میں ایک کنواں نظر آیا اور جگت نے گھوڑی روک لی۔ اُس نے نیچے اُتر کر کنویں میں جھانکا، پانی کافی گہرائی میں تھا۔ اُوپر کی جانب لکڑی کا چکر بنا ہوا تھا تاکہ آنے جانے والے مسافر پانی نکال سکیں۔ چکر کے سرے پر زنجیر بندھی ہوئی تھی جس میں بالٹی پھنسی ہوئی تھی اور کنارے پر وزن دار پتھر بندھا ہوا تھا۔ جگت نے بالٹی کنویں میں اُتار کر پانی کھینچا اُس وقت تک تینوں ساتھی بھی آ گئے۔

''میں سوچ رہا تھا آرام کرنے کے لئے کوئی کیوں نہیں کہتا؟'' پالا نے نیچے جست لگا کر بندوق شانے پر ٹھیک کرتے ہوئے کہا۔ ''جگت! تم پولیس سے بہت بھڑکتے ہو؟''

جگت نے منہ دھو کر پالا کی جانب کلی کر دی۔ ''پالا سنگھ! تمہارے جیسا دلیر شخص ہو تو پھر ڈر کس بات کا؟'' جگت نے غصہ قابو میں رکھا تھا۔ ''میں تو آرام کرنے کے لئے اچھے ٹھکانے کی تلاش میں تھا۔'' کنویں کے قریب درخت کے نیچے چاروں ساتھی بیٹھ گئے۔ ہوشیار پوری طرح چوکنا تھا۔ چنا کسی اُلجھن میں گرفتار تھا۔ جس طرح شکاری شکار کو کھلاتا ہے اُسی طرح جگت پالا کو کھلا رہا تھا۔ ''ہم آرام کرنے سے پہلے تھوڑی گپ شپ لگائیں۔ ابھی رات بہت باقی ہے۔''

''پہلے تو مجھے جاننا ہے کہ پولیس کے نام کی غلط آواز کس نے لگائی تھی؟'' پالا سنگھ غصے سے بولا۔ ''میں بسنت کور کے جسم پر سے زیور اُتار رہا تھا کہ مجھے فرار ہونا پڑا۔''

''چنا! مجھے ایک قصہ یاد آ رہا ہے۔'' جگت نے پالا کی بات سنی ان سنی کرتے ہوئے کہا۔ ''ہمارے شیخوپورہ میں ایک جگا نامی ڈاکو تھا...... اُس کا نام تم نے سنا ہوگا۔''

''کیوں نہیں سنا؟...... وہ تو بہت مشہور ہے۔'' چنا کی سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ جگت کیا کھیل کھیل رہا ہے؟

''وہ جگا ڈاکو غلط اطلاع دے کر ڈاکہ ڈالنے کے لئے للچانے والے انفارمر کو بے رحمی سے کاٹ دیتا تھا۔ ایک بار جوگیندر نامی مخبر نے جگا کو ایک جگہ ڈاکہ ڈالنے کے لئے تیار کیا۔ جگا ساتھیوں کے ساتھ روانہ ہوا۔ وہ مخبر ساتھ تھا۔ اُس نے یقین دلایا تھا کہ گھر میں کافی سونا ہے۔ اُس گھر میں ایک خوبصورت عورت رہتی تھی۔'' جگت جان بوجھ کر رُک گیا۔ پالا سنگھ کو بات میں دلچسپی ہو گئی تھی۔ اب چنا کی سمجھ میں بھی آنے لگا۔ ہوشیار کے ذہن میں جوگیندر والا قصہ تازہ ہو گیا۔

''اچھا...... پھر؟'' پالا نے ہونٹوں پر زبان پھیر کر کہا۔

''پھر کیا؟ جگا کو گھر میں سے کچھ ہاتھ نہیں لگا۔ وہ جوگیندر سے پوچھنے جا رہا تھا کہ ایک کمرے میں گھر کی خوبصورت عورت کو جوگیندر دبا رہا تھا۔'' چنا کی جان آدھی ہو گئی۔ پالا کی سمجھ میں اب بھی نہ آیا کہ قصے کا کردار اُسے بنایا جا رہا ہے۔ ہوس اکثر انسان کی عقل گم کر دیتی ہے۔ اُسے اب بسنت کور کی یاد ستا رہی تھی۔

''جوگیندر اُس عورت سے کیا کہہ رہا تھا؟'' پالا نے دلچسپی سے پوچھا۔

''وہ کمبخت کہہ رہا تھا کہ جگا ڈاکو، کو تمہارے گھر ڈاکہ ڈالنے میں اس لئے لایا ہوں کہ تم میرا ٹھکرا رہی تھیں۔ بولو! اب بھی قابو میں آؤ گی؟''

''پھر کیا ہوا؟'' پالا کی آواز میں ہلکی کپکپی تھی۔

''جگا نے یہ سن لیا۔ اُس کے نام پر کسی عورت کی عزت پر ہاتھ ڈالا جائے یہ اُس کی برد
ے باہر تھا۔ ڈاکہ ڈالنے کا کام ملتوی کر کے اُس نے ساتھیوں کو باہر نکالا۔ ایسی ہی گھنگھور اند
رات تھی۔ ایسے ہی کنویں کے پاس ڈاکو آرام کرنے ٹھہرے۔ جوگیندر سے جگا نے پانی نکالنے
لئے کہا، وہ کنویں کے کنارے پر کھڑا تھا اسی لمحے جگا نے اُسے پھونک دیا۔'' پالا سنگھ کو جگا
قصے کے آخری الفاظ کی ادائیگی کے وقت جگا کی آواز بھاری اور چہرہ غضب ناک ہوگیا تھا۔
نے دیکھا کہ جگت کی آنکھوں سے شعلے نکل رہے تھے۔ وہ اب تمام معاملہ سمجھ گیا اور اُس نے
پر سے بندوق اُتار لی۔ کنویں کی آڑ لے کر وہ گرجا۔

''میں وہ جوگیندر نہیں اور تم وہ جگا نہیں۔ اس لئے زیادہ ہوشیاری نہیں چلے گی۔''

ہوشیار دانت پیس کر شانے سے بندوق اُتار رہا تھا مگر جگت نے اُسے روکا۔ چنا سکتے کے
میں یہ سب دیکھ رہا تھا۔ پالا سنگھ بیہودگی سے ہنسا۔ ''بسنت کور سے میں نے کیا برتاؤ کیا یہ جا
تمہیں ضرورت نہیں۔ وہ تم میں سے کسی کی بہن نہیں تھی۔'' پھر بندوق کے ٹرائیگر پر اُنگلی رکھ
جگت کے چہرے کی جانب کرتا ہوا بولا۔ ''ہوشیار! ہتھیار نیچے پھینک دو۔ لوٹ کا سارا مال میں
لے جاؤں گا۔'' ہوشیار کے لئے یہ برداشت سے باہر تھا مگر جگت کی نظروں نے اُسے روک
اُس نے سوچا کھیل اُلٹ گیا ہے، پھر بھی جگت ہوشیار کیوں نہیں ہوتا؟

''پالا! تمہاری بندوق میں ایک ہی گولی ہے اور ہم تین ہیں۔ تم کسے مارنا چاہتے ہو؟''
نے اُس پر سے نظر ہٹائے بغیر کہا۔

''تمہیں......!'' پالا نے یہ کہہ کر ہونٹ بھینچے۔ ''اب مجھے یقین ہوگیا کہ تم جگا ڈاکو ہو۔'' یہ
اُس نے بندوق کا ٹرائیگر دبا دیا...... کھٹاک کی آواز ہوئی مگر دھماکہ نہیں ہوا۔ اس کی بجائے
بھیانک قہقہہ اندھیرے میں گونج گیا جس سے خاموشی کا سینہ لرز گیا۔

''پالا! اس میں کارتوس نہیں ہیں۔'' جگت نے پشت پر سے گن ہاتھ میں لے لی۔ ''تم
پہچان گئے۔ مگر اب بہت دیر ہو چکی ہے۔'' یہ کہتے ہوئے اُس کے جبڑے تنگ ہو گئے اور گن
اُٹھی۔ پالا کنویں کے کنارے گرا۔ دھماکے کی آواز ختم ہونے سے پہلے سب خاموش رہے۔ پا
دیر تڑپا، پھر اُس کی آنکھیں اُوپر چڑھ گئیں۔

''جگت! اس کی بندوق میں سے تم نے کب کارتوس نکال لئے تھے؟'' ہوشیار نے لمبی
بھرتے ہوئے کہا۔ ''میری جان آدھی ہو گئی تھی۔''

جگت نے اپنے لباس کی جیب سے کارتوس نکال کر دکھائے۔ ''یہ کام چنا کے سپرد کیا تھا
کھلے منہ سے جگا کو دیکھ رہا تھا۔ ''ارے! تم خاموش کیوں ہو گئے؟ پالا کے قتل کا صدمہ تو نہیں؟
چنا کو اس بات پر یقین نہیں آ رہا تھا کہ اس کے سامنے جگا ڈاکو بیٹھا ہوا ہے۔

''پا...... جی......'' وہ بمشکل بول سکا۔ ''کیا آپ خود جگا ڈاکو ہیں؟''

''کیوں...... اب بھی نہیں مان رہا؟'' اُس نے چنا کی پشت پر ایک جھاڑتے ہوئے
''پوچھو ہوشیار سے۔''



ہوشیار مسکرا رہا تھا۔ ''نہیں چنا! یہ تمہیں بنا رہے ہیں۔ جگا ڈاکو یہاں کہاں؟ وہ تو ابھی شیخوپورہ
ڈاکے ڈال رہا ہے۔'' چنا بیچارہ اُلجھن میں پڑ گیا۔ وہ کبھی جگت کو اور کبھی ہوشیار کو گردن گھما کر
لگا۔ اُس کو یقین نہیں آ رہا تھا۔

''چلو ہوشیار! اس کی لاش کنویں میں پھینک کر ہم روانہ ہوں گے۔'' جگت نے کہا۔ چنا سنگھ
خاموشی سے پالا سنگھ کی لاش اُٹھانے میں مدد کی۔ پھر راستے بھر اُلجھن میں گرفتار رہا۔

تیسرے دن اخبارات میں خبر چھپی...... ''شیخوپورہ کا خطرناک ڈاکو جگا پاکستان کی سرحد پار کر
امرتسر میں آ گیا۔ یہاں بھی اس نے کام شروع کر دیا ہے۔ اسے ختم کرنے کے لئے پولیس نے
ہدایات دیئے ہیں کہ جہاں بھی اُسے دیکھا جائے گا، گولی مار دی جائے گی۔ اُسے قتل کرنے والے
مجرم نہیں سمجھا جائے گا۔'' یہ پڑھنے کے بعد چنا سنگھ کا رہا سہا شک بھی دُور ہو گیا۔ وہ جگا ڈاکو کا
گیا ہے یہ سوچ کر وہ فخر سے سر اُٹھا کے گھومنے لگا۔

47ء کا سال ماضی کے سمندر میں ڈوب گیا اور دیواروں پر 48ء کے کیلنڈر لگ گئے۔ ان چار
میں جگت نے گروہ بنا لیا۔ بارہ تیرہ پرانے ساتھی شامل ہونے کے بعد اُس کا زور بڑھ گیا۔

''جگت! پرانے ساتھیوں میں جس کا سب سے زیادہ انتظار تھا وہ یعنی اپنا بچن نظر نہیں آیا۔''
بار کھانا کھاتے ہوئے ہوشیار نے بات چھیڑی۔ رات چندن کور کے ہاتھ کی روٹی کھانے آیا
پھر رات رُک گیا تھا۔ جگت کے گھر کا پتہ اُس کے اور چنا کے علاوہ کوئی نہیں جانتا تھا۔

''ہوشیار بھائی، بچن بھائی کو بار بار یاد کرتے ہیں۔ آپ انہیں سچ بات کیوں نہیں بتاتے؟''
ن کور نے دونوں کی تھالی میں گرما گرم پراٹھے رکھتے ہوئے کہا۔ جگت نے پہلے چندن کور کو، پھر
ر کو دیکھا۔ ہوشیار چونک اُٹھا۔ وہ سوچنے لگا کہ کیا بچن کی کوئی بات اس سے چھپائی گئی ہے؟
مسکراتا نہ تو وہ اُلٹا سمجھ بیٹھتا۔

''ہوشیار! بچن اب کبھی واپس نہیں لوٹے گا۔'' جگت نے پراسرار لہجے میں کہا۔ ''میں نے جدا
کے وقت اُچلا کے کان میں سرگوشی کی تھی کہ بچن کو اس راستے سے واپس لے جانا۔''

''بس؟...... اس میں مجھ سے کیا چھپانا تھا؟'' ہوشیار کو اطمینان ہوا۔ اُس نے کئی اندازے
ے تھے۔ ''تم مجھے پہلے بتا دیتے تو فکر کم ہو جاتی۔ مجھے فکر ہو رہی تھی کہ بلوے کے درمیان کہیں
ا کے پنجے میں پھنس کر......'' اس سے آگے کے منحوس الفاظ وہ نہ بول سکا۔ پھر ہوشیار بہت دیر
خاموش رہا تو جگت بور ہو گیا۔

''ہوشیار! بچن کو میں نے ساری رقم دے دی تھی۔ اس کی وجہ سے تم ناراض تو نہیں؟''

''یہ کیا کہا جگت؟ بچن میرے لئے پرایا نہیں تھا۔ گھر بنا کر سکون کی زندگی گزار رہا ہوگا اس
سے مجھے مسرت ہوئی ہے۔'' ہوشیار کچھ دیر خاموش رہا، پھر بولا۔ ''پھر بھی جگت! میں تم سے
ناراض ہوں۔'' چندن کور کھانے کے برتن سمیٹنے آئی۔ اُس نے یہ الفاظ سنے۔ اُس نے چونک کر
ر کو دیکھا۔

''دونوں دوستوں میں کیا تکرار ہو رہی ہے؟ مجھے بتاؤ! میں فیصلہ کر دوں۔'' وہ بولی۔
جگت نے فوراً مذاق کیا۔ ''اتنی بڑی بی بن کر فیصلہ کرنے آئی ہے ہوشیار! بچپن میں ہم نے دو

بلیوں اور ایک بندر کی کہانی سنی تھی، یاد ہے؟ بلیوں کا جھگڑا ہٹانے کے بہانے بندر سب کچھ گیا۔"

"یعنی...... آپ مجھے بندریا گن رہے ہیں؟" چندن ایک انداز سے بولی۔ ہوشیار کو اس جھونک میں لطف آیا۔

"نہیں بھئی...... میں تمہیں بندریا نہیں گن رہا۔ یہاں کہانی بدل گئی ہے۔ دو بندروں جھگڑے میں بلی جج بن کر آئی ہے۔" پھر ہنس کر بولا۔ "مگر بندر اپنے جھگڑے میں بلی کو نہیں چاہتے۔" ہنستی ہوئی چندن کور باورچی خانے میں چلی گئی۔

"نہیں بھابھی...... آپ کی خاص ضرورت ہے۔" ہوشیار نے اُسے روکا۔ "میں مذاق نہ رہا۔" ہوشیار کے چہرے پر اچانک سنجیدگی چھا گئی۔ جگت اور چندن اُس کا چہرہ دیکھنے لگے۔

"بولو! کیا بات ہے؟" جگت نے پوچھا۔

"بات یہ ہے کہ......" ہوشیار جلدی نہیں کہہ سکا۔ "بچن کو گھر بسانے کے لئے رخصت کر تمہیں چندن بھابھی کا خیال کیوں نہیں آتا؟" یہ کہتے ہوئے اُس کی آواز بھرا گئی۔ چندن کو ہمدردی سے راحت محسوس ہوئی۔ وہ اتنے لمبے عرصے سے خاموش تھی۔ جو بات جگت کو سمجھا لئے ساس اور سسر کو چھوڑ آئی تھی یہ کہنے کا اُسے موقع ہی نہیں مل رہا تھا۔ آج ہوشیار یوں بات چھیڑ بیٹھا، اُسے یہ پسند آیا۔ اس کے باوجود وہ ہچکچائی۔ جگت ممکن ہے خفا ہو جائے گا یا سے جھگڑا کر بیٹھے گا۔ اُسے ایسا خوف محسوس ہوا۔

"ہوشیار بھائی! بھابھی کے ہاتھ کی روٹیاں کھانے کو ملیں اس وجہ سے مسکا تو نہیں لگا ر چندن نے بات ٹالنے کے ارادے سے کہا۔ "یہ میرا خیال نہیں رکھتے ایسا کہہ کر کہیں ہمیں آپ لڑانے کا پروگرام تو نہیں ہے؟" مگر اُس کی چال بیکار گئی۔ جگت اور ہوشیار سنجیدہ ہو گئے۔

"بھابھی! اب تک تو ہم گھر کی محبت سے دُور تھے۔ لہٰذا ایسا خیال کبھی نہیں آیا۔" ہوشیار کی میں محبت جھلک رہی تھی۔ "تمہارے ہاتھ کی روٹی کھانے جب بھی آتا ہوں، اپنے آپ گردانتا ہوں۔ آج تک جگت کے ساتھی ہونے کا دماغ میں غرور بھر کر گھوم رہا تھا......" وہ کے لئے رُک گیا۔ جگت اور چندن کور اُس کی گفتگو کے منتظر تھے۔ "مگر اب بھی محسوس کر رہا ہ ہم نے جگت کا ساتھ دے کر اس سے دوسروں کا ساتھ چھڑا لیا ہے۔ بھابھی! مرد چاہے کارنامے انجام دے مگر عورت کے ساتھ کے بغیر اس کی رُوح کو سکون نہیں ملتا۔ جگت! ہم با لوگوں کو لوٹ کر دل میں خوش ہوتے ہیں مگر اس کے ساتھ ہم اپنے گھر کے سکھ برباد کر رہے ہیں۔ ہم یہ بھول جاتے ہیں۔"

"ہوشیار! تمہیں شاید گھر یاد آ رہا ہے۔" جگت جان بوجھ کر چہرے پر مصنوعی سختی پیدا ک بولا۔ اُسے ڈر تھا کہ اگر ایسے خیالات ذہن میں گھر کر گئے تو اُس کی رُوح کو بے چین بنا دیں "تم ایک بات بھول جاتے ہو ہوشیار! کچھ راستے ایسے بھی ہوتے ہیں جہاں سے واپسی ہوتی ہے۔"

"پھر بچن بھائی کس طرح لوٹ گئے؟" چندن کور نے موقع سے فائدہ اُٹھاتے ہوئے کہا



"اسی وجہ سے تو مجھے خیال آیا ہے جگت!" ہوشیار چندن کا سہارا پا کر جوش میں آ گیا۔ "ابھی لک میں گڑبڑ ہے۔ نئی حکومت جمی نہیں۔ اس وقت اِدھر اُدھر ہو جانے کا موقع ہے۔"

"مگر ہم کدھر جا سکتے ہیں؟" جگت نے ویسے ہی پوچھا۔ "جہاں جائیں گے سرکار اور پولیس قب میں ہوگی۔"

"نہیں جگت...... میں پردیس فرار ہونے کی بات کر رہا ہوں۔" ہوشیار کی آنکھیں پُرجوش از میں چمکنے لگیں۔ "وہاں کون ہمارا تعاقب کرے گا؟" پردیس جانے کی بات نے چندن کو دہلا ا۔ جگت کو ویرو یاد آ گئی۔ ملک چھوڑنے کے بعد بھی ویرو سے ملن کی آس نہیں چھوٹی تھی۔ اب اگر یس چلا جائے تو ہمیشہ کی جدائی اُسے چین نہیں لینے دے گی۔ چندن کو ساس سسر کی جدائی کا تھا۔

"ہوشیار! غیر ملک جانے کے لئے پیسہ پانی کی طرح خرچ کرنا پڑتا ہے۔ انجانے دیس میں ہنے کے لئے لمبی رقم چاہئے۔" جگت نے اعتراض کیا۔ "ابھی ہم یہاں پکا ٹھکانہ بھی نہیں بنا سکے۔"

ہوشیار دو چار منٹ خاموش رہا۔ جگت مخالفت نہیں کر رہا تھا یہ اُس کے لئے نصف فتح تھی۔ اُس ذہن پر زور دے کر کہا۔ "ہم اس طرح چھوٹے چھوٹے ڈاکے ڈال کر بھاگتے رہے ہیں، اس بجائے ایک بڑا دھماکہ کر کے ہمیشہ کا سکھ پا سکتے ہیں۔"

"ہمیشہ کا سکھ؟" جگت کے ہونٹوں پر پھیکی مسکراہٹ دوڑ گئی۔ اُس نے سوچا ہوشیار کچھ سچ کہتا ۔ ایسا ڈاکہ ڈال کر ہمیشہ کا امن مل سکتا ہے۔ مگر پھر اونگھتی ہوئی پولیس بیدار ہو جائے اس کا کیا بات یہیں ختم کرنے کے لئے جگت نے کہا۔ "ہوشیار! ابھی ہم وہ بوٹالے والے بیوپاری کے ٹ پلان بنائیں۔ مخبر کی اطلاع آتے ہی ہمیں روانہ ہونا ہے۔"

چندن سمجھ گئی کہ جگت نے بات ٹال دی ہے۔ پھر بھی اُسے اتنا اطمینان تھا کہ اس نے کچھ بیج بو ے ہیں۔ اور تھوڑا تھوڑا پانی دیتی رہے گی تو کبھی تو زمین پھٹے گی اور پودا نمودار ہوگا۔ اس وقت چندن کو بھی یہ پتہ نہیں تھا کہ قدرت دوسرے پودے کے پھوٹنے کی تیاری کر رہی ہے......!

○

بوٹالہ کا وہی مخبر اطلاع لایا۔ "ہمارے گاؤں کے ایک بیوپاری کا لمبا کاروبار ہے۔ دس پندرہ کی رقم کا روزانہ لین دین ہوتا ہے۔" جگت نے اپنے ایک ساتھی کو اُس کے ساتھ بھیج کر مزید مات حاصل کیں۔ بیوپاری کی دکان کب بند ہوتی ہے؟ رقم وہ اپنے ساتھ لے جاتا ہے یا کسی سپرد کرتا ہے؟ اُس کے ساتھ کتنے آدمی ہوتے ہیں؟ وغیرہ وغیرہ۔

دو دن کے بعد اطلاع ملی۔ "بیوپاری کیش کوٹ کی جیب میں چھپا کر گھر لے جاتا ہے اور رے دن بنک میں جمع کرا دیتا ہے۔ اُس کے ساتھ کبھی اُس کا جوان بیٹا اور کبھی منشی ہوتا ہے۔ بجے تک بازار بند ہو جاتا ہے۔"

ہوشیار اور دوسرے چار ساتھیوں کو لے کر جگت شام کو بوٹالہ پہنچ گیا۔ کبھی کبھی زیادہ آدمی ساتھ سے خطرہ بڑھ جاتا ہے۔ بیوپاری کو بیچ بازار میں لوٹنا تھا لہٰذا تیزی سے اور پھرتی سے کام لینا یادہ ساتھی ہونے میں کوئی غفلت کر بیٹھے، جھپٹ میں آ جائے یا غلط جگہ فائر کر دے تو کام بگڑ

اور بیوی کے آنسو نہیں دیکھ سکتا۔

''مجھے دُکھ ہوا اس لئے تمہیں خبر بھیجی۔ ورنہ دو دن بعد نیا سوپر یہاں آنے والا ہے۔ پھر وہ جانے اور یہ جانے۔''

''مگر ہمیں کیا کرنا ہے یہ تو بتاؤ!'' ماں جی نے پوچھا۔

''اُس کی بھوک ہڑتال ختم کرا دو۔'' سوپر نے بتایا۔ ''اپنے آنسوؤں سے اُس کا پتھر دل موم کر دو۔'' پھر اُس نے میٹ کو حکم دیا۔ ''جاؤ! جگا سے کہو اس کی ماں اور بیوی ملنے آئی ہیں۔'' میٹ دوڑتا ہوا گیا اور کچھ ہی دیر میں جواب لے کر آیا۔

''صاحب! وہ کسی سے ملنا نہیں چاہتا۔ صاف انکار کرتا ہے۔'' یہ سن کر ماں اور چندن کور کے چہرے اُتر گئے۔

''دیکھا تم لوگوں نے...... اُس کی خاطر یہاں تک آنے کی پریشانی اُٹھائی، پھر بھی اُس ظالم کو کوئی پرواہ نہیں۔''

''اُنہیں انکار کرنے دو! تم ہمیں وہاں لے چلو۔'' چندن نے کہا۔ سوپر بھی یہی چاہتا تھا۔

''تم ایسے کرو، باری باری آؤ۔ ایک کی بات نہ مانے تو دوسرے کی باری۔''

''ماں! تم ست پال کو رکھو! میں ہو کر آتی ہوں۔'' چندن کور بچے کو ماں جی کی گود میں دے کر کھڑی ہو گئی۔

''نہیں...... لڑکا ساتھ رہنے دو! اسے دیکھ کر وہ نرم پڑ جائے گا۔'' سوپر نے چالاکی سے کہا۔

○

چوک کا دروازہ کھلا اور سیل کا دروازہ کھلا، پھر بھی جگت نے دیکھنے کی پرواہ نہ کی کہ کون آیا ہے؟ دروازے کے پاس بچھے ہوئے کمبل پر وہ لیٹا تھا۔ اُس کے سینے کی ہڈیاں دیکھ کر چندن کے دل پر چوٹ لگی۔ جب تک اُس نے چہرہ نہیں دیکھا اُس وقت تک اُسے یقین نہ آیا کہ یہی اس کا شوہر ہے جسے اس نے آٹھ ماہ پہلے دیکھا تھا۔

''جگا! تمہاری بیوی تم سے ملنے آئی ہے۔'' چندن کور کے عقب میں کھڑے سوپر نے دھیمے لہجے میں کہا۔

''میں نے انکار کیا ہے کہ میں کسی سے نہیں ملنا چاہتا۔'' منہ پھیرے بغیر جگت نے کہا۔ مگر اسی لمحے اُس کے ننگے جسم پر چندن کا ہاتھ گردش کرنے لگا۔

''یہ آپ نے کیا حالت بنا رکھی ہے؟'' چندن بھرائی ہوئی آواز میں بولی۔

''یہ حالت بنانے والا تمہارے پاس کھڑا ہے۔'' جگت نے ہاتھ بلند کر کے جواب دیا۔ اس وقت نیچے بیٹھا ہوا ست پال قریب پہنچ کر جگت کے پیر کے نزدیک بیڑی کی زنجیر سے کھیلنے لگا۔ جگت کا دھیان اس جانب گیا، اُسے محسوس ہوا جیسے ماں کی طرح بیٹا بھی اُسے منا رہا ہو۔

''ست پال کو بھی ساتھ لائی ہو؟'' باپ کا پیار چھلک اُٹھا۔ اس کی موجودگی سے کہیں بازی نہ اُلٹ جائے یہ سوچ کر سوپر وہاں سے ہٹ گیا۔

''کیوں نہ کھانے کی ضد کر رہے ہو؟'' چندن کور نے پوچھا۔ اب بھی جگت نرم نہیں پڑنا چاہتا



تھا۔ مگر کھلے سینے پر آنسوؤں کے دو قطرے گرے اور جھٹکے سے اُس کی گردن گھومی۔ چندن کے رُخسار سے گرتے ہوئے آنسو دیکھ کر اُس نے منہ پھیر لیا۔

''ملنے آئی ہو یا رونے آئی ہو؟''

''منانے آئی ہوں۔ ماں جی بھی ساتھ ہیں۔''

''اُن کو یہاں نہ آنے دینا۔ کہہ دینا منع کر دیا ہے۔ نہیں ملیں گے۔''

''اُن بے چاری کا دل کیوں توڑ رہے ہو؟''

''میری حالت دیکھ کر اُن کا دل مضبوط رہے گا؟'' جگت نے غصے میں جواب دیا۔

''آپ کی اُبھری ہوئی ہڈیاں دیکھ کر دل تو میرا بھی ٹوٹ گیا۔''

لڑکا پیر کے پاس سے سرک کر جگت کے ہاتھ کی زنجیر سے کھیل رہا تھا۔ جگت نے آہستہ سے ں کے سر پر ہاتھ رکھا۔ وہ ہنسا۔ چندن کور مسکرا دی۔ ''بیٹا ست! بولو باپو۔''

بچے نے تھوڑی دیر بعد کہا۔ ''با...... پو......''

اُس کی توتلی زبان کے ایک لفظ نے جگت کے دل کو ہلا دیا۔ وہ فوراً ہی بیٹھ گیا اور پیار سے ے کے رُخسار پر ایک بوسہ دیا۔ مونچھوں کے سخت بالوں کی چبھن کی وجہ سے ست پال نے چہرہ الیا اور جگت کی داڑھی کھینچنے لگا۔ باپ بیٹے کا یہ کھیل دیکھ کر چندن کا دل ٹھنڈا ہو گیا۔

کیا ہو رہا ہے؟ یہ جاننے کے تجسس کے تحت سوپر نے دُور سے جھانکا اور چندن سے اشارے ے پوچھا۔ ''مان گیا......؟''

اس سے پیشتر کہ چندن جواب دے، جگت کا دھیان سوپر کی جانب گیا۔ وہ اُس کی چال بازی ہ گیا۔ ''چندن! اب تم بچے کو لے کر جاؤ!''

''میں اپنے ہاتھوں سے کھانا کھلا کر جاؤں گی۔''

''یہ جیل ہے گھر نہیں۔'' جگت قدرے سختی سے بولا۔ ''مجھ سے ضد کرنا ٹھیک نہیں ہے۔'' یہ کہتے ئے اُس نے ست پال کو چندن کور کے سپرد کر دیا۔ ''میری فکر کرنے والا بھگوان ہے۔''

چندن یہ برداشت نہ کر سکی۔ بمشکل روکے ہوئے آنسو بہنے لگے ساتھ ہی سسکیاں اُبھرنے ں۔ جگت بے چین ہو رہا تھا پھر بھی اپنے فیصلے پر قائم رہنا چاہتا تھا۔ چوکیدار سے اُس نے کہا۔

''بھائی! دروازہ بند کر لے۔''

بری طرح روتی ہوئی چندن بولی۔ ''تم بھوکے رہو تو تمہیں اس بچے کی قسم ہے۔'' اور کھڑی ہو چل دی۔ جگت اُسے دیکھنے لگا مگر وہ پیچھے مُڑ کر دیکھے بغیر چلی گئی۔ اُس نے اپنے بیٹے کو سینے سے بھینچ رکھا تھا۔ دروازے بند ہوئے اور جگت گم صم بیٹھا رہا۔ بیٹے کی قسم ایک ضرب تھی جو بار بار ا کے ذہن سے ٹکرا رہی تھی۔

بیٹے کا چہرہ تک دیکھنے کو نہیں ملا۔ ماں جی سنانے میں آ گئیں۔ ''بہو! تم چاہے جو کہو وہ مجھ سے کے لئے راضی نہیں ہو گا۔'' پھر دل کا درد زبان پر آ گیا۔ ''بیٹا جگت! تمہاری ماں ہونا میرا کوئی ہے؟ چہرہ کیوں چھپا رہا ہے؟''

○○○

شام کو کھانا دینے والا میٹ جگت کے سیل کے قریب تجسس کی خاطر رُکا۔ اُس نے دیکھا قیدا اُس سے رُکنے کا اشارہ نہیں کر رہا۔ وہ یہ دیکھ کر آگے بڑھ رہا تھا مگر اُس نے دیکھا جگت نے سر ہلا اور زبان کو حرکت دی۔ ممکن ہے ایک آدھ گالی سنی پڑ جائے اسی خیال سے اُس نے قدم بڑھائے۔

"ایسے کہاں بھاگ رہا ہے...... کھانا لاؤ!" میٹ اُلجھن میں پڑ گیا۔ ہوسکتا ہے کہ یہ اس کا و ہو۔ اس خیال سے وہ کھڑا رہا۔ اُسی لیے جگت گرجا۔ "سنا نہیں؟ روٹی دے جا!"

میٹ کی خوشی بڑھ گئی۔ روٹی دے کر جاتے ہوئے بولا۔ "اس دُنیا میں سب سے بڑا سوپر ہو ہے۔ اس کی بات کوئی نہیں ٹال سکتا۔ تم بھی نہیں۔" جگت ہنس دیا۔

جگا نے بھوک ہڑتال توڑ دی ہے یہ سن کر سوپر متو نے اطمینان کی سانس لی۔ آخر رُعب ر گیا...... دو دن کے بعد اُس نے نئے سوپر کو چارج دیا تو وہ یہ کہے بغیر نہ رہ سکا۔

"مسٹر مہتا! جیل کو دھرم میں نہ بدل دینا۔ اپنے سماج سدھار طریقے یہاں نہ پھیلانا ور بدمعاش خراب ہوجائیں گے۔" جواب میں نیا سوپر صرف مسکرا دیا۔

O

نئے صاحب پہلی بار راؤنڈ پر نکلے تو جگت کو ڈاکٹر کے الفاظ یاد آ گئے۔ "وہ بہت بھلا آد ہے۔" اُسے نئے سوپر کو دیکھنے کی خواہش ہوئی۔ ایک کے بعد ایک قیدی سے باتیں کرتے ہو وہ آگے بڑھ رہے تھے۔ جگت دروازے کی سلاخیں پکڑے انتظار کر رہا تھا۔ قدم برابر والے سل کے قریب جاکر رُک گئے۔ جگت بڑبڑایا۔

"نئے آتے ہیں تو سب ہی ایسے اچھے ہوتے ہیں۔" مگر اُس نے دیکھا کہ صاحب اُس ک جانب توجہ دیئے بغیر ہی اُس کا سیل پار کر کے آگے بڑھ گئے۔ جگت نے ہونٹ کاٹے۔ اسے دیکھ کے لئے اس طرح کھڑے ہونے کی کیا ضرورت تھی؟ اس نے میری جانب دیکھا تک نہیں۔ ج نے سوچا۔

دوسرے دن صاحب پھر راؤنڈ پر نکلے تب جگت نے اپنا کارنامہ دکھانے کا فیصلہ کیا۔ صاحب جب راؤنڈ پر ہوتے تو ہر قیدی اُن کے احترام میں کھڑا ہو جاتا، اُنہیں سلام کرتا یا ہاتھ جوڑتا نظ آتا۔ برابر والے قیدیوں کی بیڑیوں کی آواز آنے لگی۔ جس سے جگت نے اندازہ لگایا کہ سوپر آر ہے۔ وہ دروازے کی جانب پشت کر کے لیٹ گیا۔ چوکیدار نے آہستگی سے کہا۔

"اُٹھو! کھڑے ہو جاؤ۔ صاحب آ رہے ہیں۔"

جگت نے بلند آواز میں کہا۔ "ارے جاؤ...... تمہارے صاحب جیسے بہت سارے راستے بم بھٹکتے دیکھے ہیں۔"



صاحب نے سن لیا۔ یہ دیکھ کر چوکیدار بری طرح جھینپ گیا۔ صاحب آگے بڑھ گئے۔ تھوڑی رُکتے ہوئے چوکیدار کی آواز جگت کے کانوں سے ٹکرائی۔

"صاحب وہ بڑا بدتمیز ہے۔ متو صاحب نے لوہے ہنٹر لگائے مگر اپنی جہالت نہیں چھوڑتا۔" ہی آواز سے جگت لرز گیا۔ اچانک اُس کا ہاتھ پشت پر چلا گیا۔ ابھی وہاں درد ہو رہا تھا۔

"کل دوسرے ہنٹر لگیں گے۔" وہ بڑبڑایا۔ اور پھر لاپرواہی سے ہنس دیا۔

O

جب چندن کور آنسو بہاتی ہوئی سیل سے گئی تھی وہ منظر جگت کے ذہن پر نقش ہو کر رہ گیا تھا۔ متو ے کے خلاف غصہ اُس نے چندن پر کیوں اُتارا؟ جب وہ بیٹے کی قسم دے کر چلنے لگی اُس وقت ے روکا کیوں نہیں؟ اُسی لمحے مجھے کہہ دینا چاہئے تھا۔

"تم پریشان نہ ہو۔ ٹھہرو! میں تمہارے سامنے بھوک ہڑتال توڑتا ہوں۔" جس عورت نے اس خاطر دُکھ جھیلے تھے، اُس کا دل دُکھا کر اسے کیا ملا؟ اس کی محبت کا خیال کیوں نہیں رکھا؟ آج پہلے اُس نے چندن کور کو اس طرح روتے نہیں دیکھا تھا۔ ارے بے رحم! تم سکھ نہیں دے سکتے رنج بھی کیوں کرتے ہو؟ اس نے ہمیشہ تمہارے سکھ کا خیال رکھا ہے۔ ویرو کے بارے میں اس ہی منہ نہیں بگاڑا بلکہ وہ ویرو کو ہنسی خوشی ساتھ دیکھنے پر آمادہ تھی اس سے ایسا غلط سلوک کیا۔

اُس کا دل اُسے کچوکے لگانے لگا۔ یہ بے قراری کی تیسری رات تھی۔ جگت کسی طرح سو نہیں ا۔ دس بجے جیل میں سناٹا چھا گیا تھا۔ تھکے ہارے قیدی گہری نیند سو رہے تھے۔ برسات کی کی دبیز چادر ماحول پر مسلط تھی۔ باہر ہلکی پھوار پڑ رہی تھی۔ سیل کے عقب والے درخت پر پانی کے قطرے ٹپ ٹپ کرتے ہوئے گر رہے تھے۔ جگت بہت زیادہ پریشان تھا۔ اُسے محسوس ہے چندن کور کے آنسو اُس کے پتھر دل کو پگھلانے کے لئے اب بھی مسلسل گر رہے ہوں۔ اس کے آتے ہی جگت کو رونے کی خواہش ہوئی مگر آنسو آنکھوں سے باہر نہ آ سکے۔ اُس نے زور لکیں بند کر لیں۔ ٹھنڈی ہوا کی لہریں اُسے تھپتھپا رہی تھیں۔ جلد آنکھوں میں سپنوں کی دنیا ہو گئی۔

جگت کو بہت کم خواب آتے تھے۔ پھر یہ خواب بھی عجیب تھا۔ آہستہ آہستہ سیل کی کوٹھڑی کمرے یل ہو گئی۔ سامنے سفید چادر والے بستر پر چندن سوئی ہوئی تھی۔ سفید لباس، سر پر تاج، اُس ابر و ویرو بیٹھی تھی۔ چندن کور کی آنکھیں بھیگنے لگیں۔ ایک مدھم سی آواز سنائی دی۔

"ویرو بہن......!"

یرو سر جھکا کر بولی۔ "کیا بات ہے چندن! تمہاری آنکھوں میں آنسو؟ اب تو ہم تینوں ساتھ ہیں۔"

میں تو کچھ گھنٹوں کی مہمان ہوں بہن!" جگت نے چندن کی طرف دیکھا۔ آنکھوں میں ے آنسو تھے۔ "میرا کام پورا ہو گیا۔ تم ان کا خیال رکھنا۔ ست پال کو اپنا بیٹا سمجھنا۔"

ل میں گیارہ کے گھنٹے کی آواز بھی جگت کو سنائی نہیں دی۔ سوپر مہتا رات کے راؤنڈ پر تھے۔ ہر سیل کے پاس جاکر دروازے سے بندھی ہوئی زنجیر کھینچ کر یقین کر لیتا تھا کہ قیدی اندر

ہی ہے۔ جگت کی بیڑی سے بندھی ہوئی زنجیر کھنچنے پر وہ چونک کر بیدار ہو گیا۔ خواب پھر حقیقت بدل گیا۔ چندن اور ویرو غائب ہو گئیں۔ جگت نے آنکھیں ملیں۔ دوسرا کوئی وقت ہوتا تو وہ چوکید کو دو چار گالیاں دے دیتا۔ "سالے! نیند میں پریشان کرتے ہو" مگر اس وقت اس عجیب خواب نے اُس کے دل و دماغ پر قبضہ جما لیا تھا۔ ابھی اس کا اثر کم نہیں ہوا تھا کہ وہ ادھورا سپنا اُ نے جاگتے میں دیکھا، کیا وہ کوئی اشارہ تھا؟ چندن سفید لباس اور تاج میں مہارانی نظر آتی تھی۔ ا کے باوجود جب وہ ویرو سے بات کر رہی تھی اُس کی آواز میں کتنا درد تھا۔

جگت بیٹھا رہا۔ وہ گم صم سا خیالات میں ڈوبا رہا۔ پھر جیسے وہ سب کچھ بھول گیا اور کلائی زنجیر کو کھنکھاتا ہوا اُن کی آواز کے ساتھ درد بھری آواز میں گانا گانے لگا۔

"ایک ہوا ایسی چلی کہ دشمن زمانہ ہو گیا"

خاموش رات جیسے سلگ اُٹھی۔ جگت کی آواز کا درد پورے ماحول پر مدہوشی طاری کرنے لا ہوا کے جھونکوں سے جھومتے درخت بھی جیسے تھم گئے۔ اس وقت سوپر مہتا راؤنڈ پورا کر کے سیل عقب سے گزر رہے تھے۔ جگت کی درد بھری آواز نے اُن کے قدم تھام لئے۔ وہ کھڑے ہو گئے۔

"یہ گیت کون گا رہا ہے؟ کتنا درد بھرا ہے اس کی آواز میں؟ یقیناً کوئی دُکھی دل ہے۔ شاید فنکار ہے۔"

پھر خاموشی چھا گئی۔ سوپر نے ٹارچ کی روشنی میں سیل کی عقبی دیوار پر نمبر پڑھا۔ "ایکس۔" دل کا درد زبان سے دُور کرنے کے بعد جگت سو گیا مگر سوپر مہتا کی آنکھوں کی نیند اُڑ گئی۔ سا رات اُس کے کانوں میں گیت گونجتا رہا۔

○

چوکیدار نے ٹہلنے کے لئے سیل کا دروازہ کھولا۔ جگت رات کے خواب میں کھویا ہوا تھا۔ ٹہ ہوئے اُس نے سترہ نمبر سیل کے قیدی ہنس راج کو آواز دی۔

"یار! رات بڑا عجیب خواب دیکھا۔" پھر اُسے پوری تفصیل بتائی۔ "ہنس راج! میں بہت بےچین ہو گیا ہوں۔ کیا پراسرار خواب تھا۔"

"یار جگا! یہ تو منحوس اشارہ ہے۔ بھابھی کسی مصیبت میں پھنس گئی ہیں۔" یہ سن کر جگا سنا میں آ گیا۔ اُسے اپنی ذات سے نفرت محسوس ہوئی۔ اُس کے ہاتھ جڑ گئے۔ اُس نے گرو گوبند کو کیا۔

"اے بھگوان! میری وجہ سے چندن پر کوئی مصیبت نہ آئے اتنی مہربانی کرنا۔ نہیں تو میں زن بھر پچھتاوے کی آگ میں جلتا رہوں گا۔"

جگت چپ کیوں ہو گیا؟ ہنس راج کو بھی فکر ہونے لگی۔ "جگت! گھر خط لکھ کر بھابھی کی خیر معلوم کر لو۔" پھر اطمینان دلانے کے لئے بولا۔ "اکثر خواب جھوٹے ہوتے ہیں۔" مگر جگت لئے دلاسہ فضول تھا۔ ٹہلنے کا وقت پورا ہوا تو داروغہ آ گیا۔

"نمبر ایکس! تمہیں سوپر صاحب بلا رہے ہیں۔" جگت چونکا۔

"کیا کوئی منحوس خبر دینے کے لئے بلایا گیا ہے؟" اُس نے سوچا۔



"کل تم نے صاحب کے سامنے اُلٹی سیدھی بکواس کی تھی، تبھی میں سمجھ گیا کہ آج صاحب بلائیں گے۔" ایک چوکیدار اور بڑبڑایا۔

بےقراری کو جھٹک کر اُس نے غصہ طاری کر لیا۔ "لے چلو مجھے وہاں۔ تمہارے صاحب سے کون ڈرتا ہے؟ موت کے فرشتے کا بھی بلاوا آئے تو بھی تم میرے چہرے پر خوف و ہراس نہیں دیکھو گے، پھر تمہارے سوپر صاحب کیا چیز ہیں؟" چوکیدار کی آنکھیں پھیل گئیں۔ جگت اکثر سوپر کو سور کہہ کر گالی دیتا تھا۔ دوسری جیل میں بھی یہ لفظ مشہور ہو گیا تھا۔

○

مدن موہن مہتا میز پر پڑی فائل پر نظریں جمائے بیٹھا ہوا تھا۔ اُسی لمحے ایک چوکیدار اندر داخل ہوا۔ "صاحب! ہم ایکس نمبر کو لے آئے۔" یہ کہہ کر وہ قیدیوں کی ملاقات والی جالی کھولنے بڑھا۔

"یہ کیوں کھول رہا ہے؟"

"آپ نے ایکس نمبر کو بلایا ہے۔"

"بالکل...... مگر میں جالی میں سے بات نہیں کروں گا۔ اُسے اندر لے آؤ!"

وہ عجیب سا منہ بناتا ہوا چلا گیا۔ مہتا پھر کام میں مشغول ہو گیا۔ چوکیدار قیدی کو لے آئے، پھر بھی اُس نے چند منٹ سر نہیں اُٹھایا۔

"بڑا صاحب ہونے کا رُعب جما رہا ہے۔" وہ دل ہی دل میں بڑبڑایا، پھر خلل اندازی کی غرض سے بیڑی کھڑکائی۔

جیسے ہی سوپر صاحب نے سر اُٹھایا وہ کہنا چاہتے تھے آ گیا؟ مگر سامنے کھڑے ہوئے قیدی کی حالت دیکھ کر اُن کے جیسے آگ لگ گئی۔ وہ کرسی سے کھڑے ہو گئے۔ جگا کے دونوں ہاتھ پشت پر بندھے ہوئے تھے اور منہ میں کپڑا ٹھنسا ہوا تھا۔

"یہ کیا؟ جانور کی طرح اس کا منہ کیوں باندھ دیا گیا؟"

چوکیدار جھینپ گئے۔ مگر جگا کو حیرت ہوئی۔ منہ کھلا ہوتا تو وہ کہہ دیتا جیل میں تم قیدیوں کو جانوروں کی طرح رکھتے ہو، اُوپر سے بھلائی جتا رہے ہو۔

"صاحب! اسے ہمیشہ اسی طرح باہر لانا پڑتا ہے۔" چوکیدار سوپر کے بھولپن پر رحم کھاتے ہوئے بولے۔ "اس کی زبان دراز ہے۔ بڑے صاحبوں کو دیکھ کر اکڑ جاتا ہے اور گندی گالیاں بکنے لگتا ہے۔ نصف گھنٹے کی محنت کے بعد ہم چاروں نے مل کر اس کا منہ باندھا ہے۔"

مہتا نے سر تا پا جگا کو دیکھا، پھر تحکمانہ لہجے میں بولے۔ "اس کا منہ کھول دو!"

چوکیدار اُلجھن میں پڑ گئے۔ صاحب کو گالیاں کھانے کی خواہش ہے۔ وہ دل ہی دل میں سوچنے لگے۔ جگا کو سب سے پہلے اسی چوکیدار کو گالی دینے کی خواہش ہوئی۔

"کھولو...... میں حکم دیتا ہوں۔" مہتا نے سخت لہجے میں کہا۔ منہ کھولا گیا۔ جگا کچھ بولنے کے لئے الفاظ تلاش کر رہا تھا اسی لئے مہتا نے دوسرا حکم دیا۔ "اب اس کے ہاتھ کھول دو!"

چوکیدار نے برداشت نہ کر سکا۔ "صاحب! یہ خطرناک قیدی ہے۔ آپ اسے نہیں جانتے۔"

"میں اسے جاننا چاہتا ہوں۔" پھر میز پر فائل پٹخ کر بولے۔ "دو گھنٹے سے اس کا ریکارڈ پڑھ

رہا ہوں۔ جلدی کرو! اس کے ہاتھ کھولو۔"

جگا کو یہ سب عجیب لگ رہا تھا۔ صاحب کو مجھے بتانا پڑے گا کہ میں کون ہوں؟ اس وقت تک یہ مجھے نہیں پہچانے گا۔ جگا نے سوچا۔ چوکیداروں نے نہ چاہتے ہوئے بھی اُس کے ہاتھ کھول دیئے۔ نہ جانے کیا ہو جائے اس خوف کے تحت دونوں پیچھے ہٹ گئے۔

"اب تم دونوں باہر چلے جاؤ!" چوکیداروں نے دانت پیس لئے۔ صاحب پاگل ہو گئے ہیں شاید۔ اُنہوں نے سوچا۔ پھر ایک نے ہمت کر کے کہا۔

"نہیں صاحب! یہ نہیں ہوگا۔ آپ نئے ہیں مگر ہم اس کے پیچھے مہینوں سے جھک مار رہے ہیں۔ اس نے ایک چوکیدار کے پیٹ میں لات مار کر اُسے ہسپتال جانے پر مجبور کر دیا تھا۔"

"یہ امرتسر جیل میں چھوٹے سوپر سے رائفل چھین لینے کی کوشش بھی کر چکا ہے۔" دوسرے نے ساتھ دیا۔ "نوے ہنٹر بھی اس بدماغ پر اثر نہیں کر سکے۔"

"بکواس بند کرو!" سوپر کا چہرہ سرخ ہو گیا۔ "میں افسر ہوں یا تم؟" پھر دروازے کی طرف ہاتھ بلند کرتے ہوئے بولے۔ "چلے جاؤ!" جگا کو یہ تماشہ دیکھنے میں لطف آیا۔ وہ بھی موقعے کی تلاش میں تھا۔ قریب ہونے کے باوجود اُس نے زبان نہیں چلائی۔

"صاحب! اگر آپ کو کوئی نقصان پہنچ جائے تو ہم ذمہ دار نہیں۔" یہ کہہ کر دونوں چوکیدار غصے میں باہر چلے گئے۔ جگا نے دونوں ہاتھ کے پنجے ایک بار بند کر کے کھول لئے، پھر کھلتے دروازے کی جانب دیکھا۔ چوکیدار پردے کے پیچھے سے دیکھ رہے تھے۔ سوپر صاحب نے اُنہیں دیکھ لیا۔ وہ نہ جانے کیا سوچ کر دروازے کی جانب جھپٹے، جگا کی سمجھ میں کچھ نہ آیا مگر مہتا نے جب کمرے کا دروازہ بند کیا تو اُس پر شیطان سوار ہو گیا۔ اُس نے سوپر صاحب کو دیکھا۔ کمزور جسم اور پتلی گردن دیکھ کر اُس کی رگیں تن گئیں۔ اتنی دیر میں مہتا دروازے کی چٹخنی چڑھا کر اپنی کرسی کی جانب بڑھے۔ جگا کے دل میں جھپٹ پڑنے کی خواہش بیدار ہوئی مگر موقع نکل چکا تھا۔ اُس کا ذہن سوپر کو ختم کر کے فرار ہونے کے بارے میں سوچ رہا تھا۔ سوپر کے پاس ایک پستول ہوتا ہے یہ اُس نے سنا تھا۔ اب سوال یہ تھا کہ پستول کہاں ہے؟ کیا میز کی دراز میں؟ اس کا گلا دبا دیا جائے تو بھی فرار ہوتے وقت اسلحہ چاہئے۔ اُس وقت مہتا کرسی کے عقب میں کھلی کھڑکی سے جھانک رہے تھے۔ یہ موقع ضائع کرنے کا نہیں تھا۔ وہ بے آواز آہستہ قدموں سے دونوں ہاتھوں کے پنجے پھیلا کر دانت پیتا اُن کی جانب بڑھا۔ صرف سات آٹھ دم کا فاصلہ رہ گیا تھا تو مہتا نے پیٹھ پھیر لی۔ کیا یہ شخص اس کا ارادہ سمجھ گیا ہوگا؟ اسی شک کے تحت جگا نے ہاتھ کے پنجے نیچے کر لئے۔ اُس کے دل کا حال معلوم کرنے کے لئے اُس نے مہتا کے چہرے کی جانب دیکھا۔ پہلی بار دونوں کی نظریں ٹکرائیں...... مہتا چونکے...... یہ کیا؟ ان کی آنکھیں دیکھی ہوئی سی محسوس ہوئیں۔ اُس کے ذہن میں روشنی ہو گئی۔ بالکل ٹھیک...... ان کی آنکھیں کرچین ڈاکٹر جیسی ہیں۔ ہمدردی بھری اور رحم آمیز...... فرشتے جیسا چہرہ پا کر اس کے ذہن کا شیطان بھاگ تو نہیں جائے گا؟ اُسے ڈر لگا......

"کھڑے کیوں ہو...... بیٹھو!"

جگا پھر چونکا۔ وہ سور اس کا مذاق اُڑاتا ہے وہ اسے بیٹھنے کو کہہ رہا تھا۔ اتنے میٹھے لہجے میں کہنے



ضرورت کیا ہے؟

"بیٹھو! ہم باتیں کریں گے۔" مہتا نے کرسی کی جانب اشارہ کیا۔ جگا کو نہ جانے کیا سوجھا کہ نیچے بیٹھ گیا۔

"ارے فرش پر نہیں۔ میں نے تمہیں کرسی پر بیٹھنے کو کہا ہے۔" مہتا کرسی سے کھڑے ہو گئے۔

"اس وقت میں نیچے ہی بیٹھتا ہوں۔ کسی کا حکم ماننے کی میری عادت نہیں ہے۔" جگا نے ل لہجے میں کہا۔ مہتا ہنستے ہوئے کھڑے ہو گئے۔

"اگر تم نیچے بیٹھو گے تو بات کا مزہ کیسے آ سکتا ہے؟" یہ کہہ کر مہتا نے جگت کا بازو تھام کر اُسے ی پر بٹھا دیا۔

یہ شخص کیا کرنا چاہتا ہے؟ جگا دل ہی دل میں بڑبڑایا۔ ممکن ہے مجھے بہلا کر کام نکالنا چاہتا ہو۔ چند لمحے دونوں ایک دوسرے کی جانب دیکھتے رہے۔

"کل رات تم کیا گا رہے تھے؟" سوپر نے سوال کیا۔ جگت چونکا۔ اب پتہ چلا کہ ڈانٹنے کے سوپر سبب تلاش کر رہا تھا۔ "تمہاری آواز پیاری ہے......" مہتا بولے۔ "مگر اس میں اتنا درد ں ہے؟"

جگت کو رات گائی ہوئی غزل یاد آ گئی۔ وہ دل میں اُسے پھر دہرانے لگا۔ مگر درد وغیرہ والی اُس کی سمجھ میں نہ آئی۔ اُس نے سوپر کی جانب دیکھا۔ "ہمیں جیل میں گیت سنگیت اور ے کا پروگرام کرنا ہے۔ وزیر صاحب آنے والے ہیں۔ تب تم ایک آدھ چیز پیش کرنا۔"

بس...... جگت کو جوش میں آنے کا بہانہ مل گیا۔ چہرے کے تاثرات بدل گئے۔ "میں کوئی ئی نہیں ہوں کہ گانے گا کر لوگوں کے دل بہلاؤں۔" پھر بلند لہجے میں بولا۔ "مجھے ناچ گانے سخت نفرت ہے۔ میں نے ایک بار اسی لئے اپنی نو بیاہتا بیوی کا گلا دبا دیا تھا۔" اُس کے ہاتھ نیچے پھیل گئے اور چہرے پر خون اُتر آیا۔ "اور اب تمہارا......"

"رُک کیوں گئے؟ میرا گلا دبانے کی خواہش ہو رہی ہے یہی کہنا چاہتے ہو؟" سوپر نے عام لہجے میں کہا۔ جگت کی کلائی کا زور ختم ہو گیا۔ ارے یہ تو دل کی بات بھی جانتا ہے۔ جگت نے ا۔ "یقیناً تمہاری آواز میں اتنا درد، ایسی مقناطیسی ہے کہ اگر تم ریاض کرو تو اچھے گانے والے سکتے ہو۔"

"میں نے ایک بار کہا کہ مجھے یہ دھندہ پسند نہیں ہے۔" جگت نے اُن سے نظر ملائے بغیر کہا۔ دیر خاموشی چھا گئی۔ کمرے کے باہر کھڑے چوکیدار اُلجھن میں پڑے ہوئے تھے۔ وہ ازے پر کان رکھ کر سننے لگے مگر اندر سناٹا تھا۔ کوئی آہٹ کیوں نہیں ہو رہی؟ اُنہیں ڈر بھی لگا۔ نے صاحب کو ختم تو نہیں کر دیا؟

"خیر...... ختم کرو!" سوپر نے ٹھہرے ہوئے لہجے میں کہا۔ "اب تم یہ بتاؤ کہ اتنے جھگڑے ل کرتے ہو؟"

جگت کو غصہ آ گیا۔ اس شخص کو گرم ہونا ہی نہیں آتا یہ پھر وہی خود ٹھنڈا پڑ گیا ہے؟ "مجھے جیل کیوں رکھا گیا ہے؟" وہ کچھ سختی سے بولا۔ اُس نے جواب کی بجائے سوال کیا۔

''اچھا...... میں تمہیں جیل کی بجائے بیرک میں رکھوں تو پھر شرارت تو نہیں کرو گے؟'' اب جگت اُلجھ گیا۔ اُسے ڈر لگا کہ وہ سوپر کی نرمی اور ٹھہراؤ کے سامنے ہار جائے گا لہٰذا اُس نے سیدھا جواب نہیں دیا۔

''میں ایسی کسی شرط کا پابند نہیں ہوں۔'' جگا مزید بولا۔ ''شکایت نہ سنو گے تو شرارت ہوگی۔''

''شکایت؟ تمہاری کیا شکایت ہے؟'' مہتا نے پوچھا۔

جگا نے قیدیوں کے درمیان جھگڑے کی تفصیل بتائی۔ ''ہمارے ماجا قیدی زیادہ ہیں۔ پھر بھی جیل والے ان میں سے بہت کم کو سیٹ بناتے ہیں اور مالوا کی زیادہ موافقت کرتے ہیں۔''

''بس...... صرف اتنی سی بات؟'' مہتا بول اُٹھے۔ ''ایسی ناانصافی میں نہیں ہونے دوں گا۔ اب بولو!'' جگت کے لئے اب کوئی بات نہیں تھی۔ سوچتے ہوئے اُسے ہنس راج یاد آیا۔

''میری طرح سترہ نمبر کے سیل میں ہنس راج کو بھی رکھا گیا ہے۔''

''اُسے بھی تمہارے پاس بیرک میں بھیج دیتا ہوں۔'' یہ کہہ کر مہتا اُٹھا، دروازے کی کنڈی کھولی۔ دروازہ کھلتے ہی چوکیدار اندر آ گئے مگر جگت کا ہنستا ہوا چہرہ دیکھ کر اُن کے منہ لٹک گئے۔ صاحب نے اُسے کمرے میں بٹھایا یہ بھی عجیب سی بات تھی۔

''اسے لے جاؤ!'' سوپر نے حکم دیا۔ ''مگر جیل میں نہیں، بیرک میں۔ اور سترہ نمبر کو بھی بیرک میں بھیج دو!''

''جگا......!'' عقب سے آواز آئی۔ ''اُس پروگرام کے متعلق سوچنا۔'' جگت جواب دیئے بغیر چلا گیا۔ مدن موہن مہتا بہت دیر تک دروازے سے نہیں ہٹ سکے۔ اس قیدی کی خودداری نے اُنہیں متاثر کیا تھا۔

''جگا! تم نے یہ کیا جادو کر دیا؟'' بیرک میں آنے کے بعد ہنس راج متعجب لہجے میں بولا۔ ''تمہاری کیا کیا بات ہوئی؟ یہ تو بتاؤ!'' جگت نے تمام تفصیل سنا کر کہا۔

''مجھے ڈرامے میں کام کرنے کو کہا۔ میں نے صاف انکار کر دیا۔''

''ایسا کیوں کیا جگا؟ یہ تو فرار کا بہترین موقع ہوتا۔'' ہنس راج نے کان میں سرگوشی کرتے ہوئے کہا۔ جگت سوچ میں ڈوب گیا۔ اُسے پہلے یہ کیوں نہیں سوجھا؟ پھر یاد آیا۔

''ہنس راج! اُس نے مجھے سوچ کر جواب دینے کو کہا ہے۔ اب پوچھے گا تو ہاں کہہ دوں گا۔''

''ارے پوچھنے کا انتظار کرنے کی بجائے چوکیدار کے ذریعے ہاں کہلوا دو! وہ خوش ہو جائیں گے۔'' اور مدن موہن مہتا جواب سن کر خوش ہو گئے۔ جگت اتنی جلدی مان جائے گا اس کا اُنکو اندازہ ہی نہیں تھا۔

○

تیسرے دن گھر سے خط آیا۔ خط پڑھ کر جگت کے دل کو جھٹکا سا لگا۔

''جگت! تمہارا کیا ہوا اب ہمیں بھگتنا پڑ رہا ہے۔ تمہارے جیسا قصائی بیٹا بھگوان کسی کو نہ دے۔ تمہیں ہم میں سے کسی پر رحم نہیں آیا لیکن چندن کور کی خوشی کی خاطر یہ تم ضد چھوڑ دیتے۔ اُس بھلی عورت نے تمہارا کیا بگاڑا تھا؟ تم نے اس کے دل کو صدمہ پہنچایا۔ وہاں سے واپس آتے ہی اُس



کے دماغ پر اثر ہو گیا ہے۔ صبح و شام دو پوٹلیاں شانے پر رکھتی ہے۔ تمہاری ماں پوچھتی ہے کہ بہو بیٹا! کیا کر رہی ہے؟ تو کہتی ہے ماں جی! میں اُن سے ملنے جا رہی ہوں۔ جیل والے انہیں کھانا نہیں دیتے اس لئے کھانا لے کر جا رہی ہوں۔ ہمارے سب کے نصیب کی خرابی ہے کہ جوان بہو پاگل ہو گئی۔ بے چارے سوا سال کے بیٹے کا کیا جرم کہ اُس نے باپ کا پیار اور ماں کی محبت نہ دیکھی۔ تمہارے مقدمے کے پیچھے خوار ہوئے، بہو کی دوا کا خرچ کہاں سے نکالیں؟ سب کچھ کر گزرنے کے بعد بھی کیسے پتہ کہ ہماری بہو صحت مند ہوتی بھی ہے یا نہیں؟ تمہاری تو ہم نے آس چھوڑ دی ہے...... تمہارا کم نصیب باپ۔''

خط پورا ہونے سے پہلے جگت کی آنکھیں اُمنڈ آئیں جس سے لکھائی کی سیاہی بھی ڈھلنے لگی۔

''چندن! مجھے معاف کر دینا۔'' اُس نے کہا، پھر جوش میں آ کر دیوار سے سر ٹکرانے لگا۔

آواز سن کر ہنس راج دوڑتا ہوا آ گیا اور جگت کو دونوں ہاتھوں سے تھام کر دور گھسیٹ لے گیا۔ ''ارے پاگل! یہ کیا کر رہا ہے؟''

جگا کی پیشانی سے خون کی لکیر بہنے لگی۔ آنسوؤں اور خون سے اُس کے رُخسار بھیگنے لگے۔

''ہنس راج! چندن پاگل ہو گئی۔ میرا خواب سچا تھا۔'' سسکیاں بھرتا ہوا جگت بولا۔ قیدی اور لیڈر اس سر پھرے جگا کو بچوں کی طرح روتا دیکھ کر حیرت میں غرق ہو گئے۔ ہنس راج نے اُسے سمجھایا۔

''جگت! خود کو سنبھالو۔ فرار ہونے کے لئے ڈرامہ کھیلنا ہے یہ نہ بھولو!'' جگا کے دل میں چندن سے ملنے کی خواہش جاگنے لگی۔ جگت نے آنسو خشک کر لئے۔ چہرے پر پھیلی ہوئی اُداسی ختم ہوتے ہی اُس نے دل مضبوط کر لیا۔ باپو کے دیئے ہوئے طعنے سے اُس کا ذہن جل اُٹھا اور فرار ہونے کا خیال ذہن میں جڑ پکڑنے لگا۔ سوپر مہتا کو دھوکہ دینے کا کام آسان تھا۔

○

مدن موہن مہتا نے جیل سدھار کے اقدامات شروع کر دیئے تھے۔ جیل قیدیوں کا پنجرہ بن گیا تھا۔ قیدیوں کو بند رکھو، ان سے مزدوری کراؤ، ضرورت پڑنے پر ظلم کرو۔ اس طرح اس کے جرم کا بدلہ پورا ہو جاتا ہے۔ مگر مدن موہن مہتا کو یہ طریقہ پسند نہیں تھا۔ انسان پیدائشی مجرم نہیں ہوتا، حالات اور صحبت اسے مجرم بنا دیتے ہیں۔ سماج سے ایسے مجرموں کو الگ کرنے کے لئے قانون سزا دیتا ہے۔ جیل بھیج دیتا ہے۔ مگر سزا کاٹنے کے بعد کیا انسان سماج میں مل جاتا ہے؟ تب اس کا دل، اس کے خیالات بہت زیادہ بگڑ چکے ہوتے ہیں۔ وہ سماج سے دور رہ کر سماج کا دشمن بن جاتا ہے۔ پھر جرائم کے سلسلوں میں گم ہو جاتا ہے۔

پھر جیل کا فائدہ کیا؟ مدن موہن مہتا کو سالوں سے یہ سوال اُلجھا رہا تھا۔ ملک تقسیم ہونے سے پہلے وہ شیخوپورہ کے علاقے میں مجسٹریٹ تھے۔ مجرموں کو سزا دینے کے بعد یہ فرض کر لیتے کہ انہوں نے سماج میں سے ایک مجرم کو کم کر دیا۔ مگر پھر وہی شخص اور زیادہ بھیانک جرم کر کے اُن کے سامنے آتا، تب اُن کے پرانے خیالات ٹوٹ جاتے۔ پھر ایسے انصاف کا مقصد کیا؟ انسان کو جیل میں رکھنے کا فائدہ کیا ہوا؟ جس طرح آدمی انتقام لینے کی خاطر جرم کرتا ہے اسی طرح وہ قانون بھی مجرم

ے انتقام لینے کے لئے سزا دیتا ہے۔ پھر قیدی اور قانون میں کیا فرق؟ مہتا کو جیسے انصاف کی کر کاٹنے لگی۔ تقسیم کے بعد بھارت آکر انہوں نے جیل کی جانب دل کو موڑا۔ وہاں جا کر وہ کچھ سکیں گے اس منصوبے کے تحت انہوں نے کام شروع کیا تھا۔ مگر جیل کے قیدیوں کے طرح جیل کے افسران بھی پکے ہو گئے تھے۔ وہ مہتا کی بات پر ہنس دیئے۔

''یہ بھوت لاتوں سے سیدھے چلتے ہیں باتوں سے نہیں۔ ہمیں تو اپنی ترقی کی جانب دھیا دینا ہے۔'' جیل کے افسران کہتے۔

مدن موہن مہتا ایسا نہیں سمجھتے تھے۔ جہالت اور سدھار کے درمیان جنگ شروع ہو گئ جالندھر جیل میں مہتا کو اپنے کام کا نتیجہ دکھائی دینے لگا۔ اسی دوران ان کا فیروز پور جیل میں تبا ہو گیا۔ آتے ہی انہوں نے سر پھرے قیدی جگا کا کیس ہاتھ میں لیا اور جیل میں اختلاف شروع گیا۔

''ایسے بدمعاش پر رحم کر کے سوپر صاحب قیدیوں کو خراب کر رہے ہیں۔ پھر تو اچھے اور بُ قیدی کے درمیان فرق نہیں رہے گا۔''

مہتا نے سب سے پہلا کام جیل رنگنے کا کیا۔ سالوں سے جیل کے دروازے سیاہ رکھے جا تھے۔ یہاں آنے والے ہر قیدی کو معلوم ہوتا کہ وہ کال کوٹھڑی میں بند کیا جا رہا ہے۔ مہتا کو یہ نہیں تھا۔ جیل کا دروازہ گھر کے دروازے کی طرح رنگین کیوں نہ ہو؟ دوسرا کام جیل میں پھلوار اور باغیچہ ٹھیک کرنے کا کیا تاکہ خوبصورت اور رنگین طرح طرح کے پھول دیکھ کر قیدیوں کے خوش ہوں۔ جسم کے مریضوں کے لئے ہسپتال ہوتے ہیں اسی طرح دماغ کے مریضوں کے پاگل خانے ہوتے ہیں، اسی طرح جیل بھی من کے مریضوں کے علاج کے لئے ایک جگہ ہے انہیں اچھا کرنا ہو تو بند جگہوں کی حالت بدلنی ہوگی۔ اس تمام گڑبڑی میں سوپر نے جگا سے جو وعدہ کیا تھا اُن کے ذہن سے نکل گیا۔ ماجا قیدیوں کو میٹ بنانے کا مطالبہ ایک طرف رکھ دیا گیا ہے، کو وہم گزرا۔ ضرور یہ شخص میرے ساتھ چالبازی کر رہا ہے۔ وزیر صاحب جیل کے معائنے لئے آنے والے ہیں اس لئے اچھا برتاؤ کر رہا ہے اور ہمیں بہلا کر پروگرام میں رکھ لیا۔ کام ہونے کے بعد دوسرے سوپروں کی طرح یہ بھی بدل جائے گا۔ ہنس راج اُس سے بار بار کہتا تھا۔

''جگت! تم گانے بجانے میں مشغول ہو کر اپنا پروگرام بھولنے لگے ہو۔ اب میرا ضبط ختم ہو ہے۔ تم ساتھ نہیں دو گے تو میں اکیلا فرار ہو جاؤں گا۔''

''یار! کچھ دن رُک جاؤ۔ اپنی بھابھی کی حالت تو جانتے ہو۔ ابھی اگر میں نے کچھ کیا صدمے سے وہ بالکل پاگل ہو جائے گی۔''

''مگر میری بیوی دوسرے کی محبت میں پاگل ہوئی ہے یہ خیال میں کب تک برداشت کرتا ہوں؟ تم مہتا کی میٹھی میٹھی باتوں میں آ جاؤ گے۔'' ہنس راج کا غصہ جگت کو لگ گیا۔ سوپر کے احسان کے بوجھ لئے اس کی آن تو نہیں دب جائے گی؟ اُسے ڈر لگا۔ کچھ دن پہلے گھر سے خط آ وہ چونکا تھا۔ باپو نے لکھا تھا۔

''بیٹا! چندن کور کی خبر پا کر تم صبح ہو گئے ہوا ایسا محسوس ہوتا ہے۔ دیر سے سہی مگر کچھ عقل تو آ



تمہاری بھیجی ہوئی مہنگی دوا یہاں کے ڈاکٹر کو دکھائی۔ وہ بھی خوش ہوئے۔

جگت سوچ میں پڑ گیا۔ میں نے تو دوا بھیجی نہیں ہے، پھر کس نے بھیجی ہوگی؟

''میں نے بھیجی تھی۔'' اُسے آفس میں بلا کر سوپر نے بتایا۔ ''تمہارے سارے خط میرے پاس سے ہو کر جاتے ہیں۔ میں ان کا ایک ایک لفظ پڑھتا ہوں۔ جیل کے ڈاکٹر کا مشورہ لے کر میں نے دوا بھیجی تھی۔

''مگر کس لئے؟'' اُس نے پوچھا۔

''تمہاری عورت کی صحت یابی کے لئے۔'' مہتا نے مختصر سا جواب دیا تو جگت اُلجھن میں پڑ گیا۔ وہ اختلاف کرنے کے متعلق سوچ رہا تھا تو سوپر نے کہا۔ ''جگا! تم پریشان نہ ہو۔ میں تم سے دوا کی پائی پائی وصول کر لوں گا۔''

''مگر کس طرح؟'' جگا کا شک مضبوط ہو گیا کہ یہ شخص کوئی چالاکی کر رہا ہے۔ ''میرے پاس پیسے نہیں ہیں۔''

''پیسے تم کما سکو گے۔ جیل کے کارخانے میں کام شروع کر دو!'' سوپر نے دیکھا جگت کا چہرہ سرخ ہو رہا تھا۔ ''تمہیں اگر چندن کور کو صحت یاب کرنے کے لئے کچھ قربانی دینی ہے تو......'' اور آخری جملہ سن کر جگت ٹھنڈا ہو گیا۔

''چندن کور صحت یاب ہو تو میں ہر قربانی دینے کو تیار ہوں۔ میں چوبیس گھنٹے کام کر کے پیسے کماؤں گا۔'' وہ جوش میں بولا۔

''چوبیس گھنٹے کام کرنے کی ضرورت نہیں۔ آٹھ گھنٹے کام کرو گے تو بھی چلے گا۔'' تب سے جگت کارخانے جانے لگا اور دوسرے قیدیوں کو حیرت ہوئی۔ وہ آپس میں سرگوشیاں کرنے لگے۔

''طوفانی گھوڑوں کو صاحب سدھار رہے ہیں۔''

O

شام کے چار بجے جگت سر جھکائے کارخانے میں کام کر رہا تھا۔ اسی لمحے چوکیدار آیا۔

''تمہیں صاحب نے آفس میں بلایا ہے۔''

''کام ختم کر کے آتا ہوں۔'' یہ کہہ کر وہ پھر کام میں مشغول ہو گیا۔

''نہیں...... ابھی آنے کو کہا ہے۔'' جگت نے اُسے آنکھیں دکھائیں۔ کام میں اُسے اتنی دلچسپی ہو گئی تھی کہ وہ خلل اندازی پر چراغ پا ہو جاتا تھا۔ وہ یہ سب چندن کور کی صحت یابی کے لئے کر رہا تھا اس خیال سے اُس کے دل کو راحت سی ملتی۔ اس پر زیادہ سے زیادہ کمانے کی دھن سوار ہو گئی تھی۔

''جاؤ! میں آتا ہوں۔'' اُس نے ناراضگی سے کہا۔ پھر خیال آیا کہ کیوں بلایا ہوگا؟ وہ سوپر کا آدمی ہو گیا ہے اس خیال سے اُسے نفرت تھی۔ پھر بھی صاحب اُس سے خود ملنے آتے رہتے تھے۔ وہ آفس میں داخل ہوا تو مہتا کسی سے باتیں کر رہے تھے۔

''اب وہ بالکل بدل گیا ہے۔'' جگت دروازے کے قریب رُک گیا۔ مہتا نے اُسے دیکھ لیا۔ آؤ جگا! دیکھو کون آیا ہے۔'' اُس نے دو قدم آگے بڑھ کر دیکھا تو اُسے دیوار کے قریب کرسیوں

پر ماں جی اور چندن کور بیٹھی نظر آئیں۔ لمحہ بھر تو وہ دونوں کی جانب حیرت سے دیکھتا رہا جیسے اپنی آنکھوں پر یقین نہ آ رہا ہو۔

''میں نے انہیں بلایا ہے۔'' مہتا کرسی سے اُٹھ کر دروازے کی طرف بڑھے۔ ''تم اطمینان سے ملو میں راؤنڈ لگا کر آتا ہوں۔'' جگت سمجھ گیا کہ صاحب اُنہیں تنہائی کا موقع دے رہے ہیں۔

''آپ بیٹھیں۔ مجھے ان سے کوئی پرائیویٹ بات نہیں کرنی۔''

مہتا مسکرائے اور اُس کا شانہ تھپک کر باہر چلے گئے۔

ماں جی اُسے غور سے دیکھ رہی تھیں مگر چندن اسی طرح سر جھکائے بیٹھی رہی جیسے شرما رہی ہو۔ جگت کے دل میں پیار کا جوش لہریں لے رہا تھا۔ مگر فوراً ہی اُسے یاد آیا کہ چندن کور پہلے جیسی نہیں رہی۔ ممکن ہے کچھ پاگل پن کر بیٹھے۔ وہ بہت سنبھل کر آگے بڑھا۔ ماں کی نظریں اُس پر جم گئیں۔ آہستہ آہستہ اُن کی آنکھیں بھیگنے لگیں۔ ہونٹ پھڑ پھڑائے۔

''بیٹا......!'' جگت نے جھک کر پیر چھوئے۔ تب اُن کی ممتا جاگ اُٹھی۔ ''سکھی رہو بیٹا!''

''چندن اب کیسی ہے؟'' یہ کہہ کر وہ چندن کے برابر جا بیٹھا۔ آہستہ سے چندن نے نظریں اُٹھا کر اُس کی جانب دیکھا۔ اُس کی آنکھوں میں پیار تھا مگر مسرت نظر نہیں آ رہی تھی۔

''ہم بہت دنوں بعد ملے ہیں......'' جگت نے سنبھل کر اُسے مخاطب کیا۔

''بہت دنوں بعد؟'' چندن حیرت سے بولی۔ ''ہم تو روز ملتے ہیں۔''

یہ سن کر جگت کو جھٹکا سا لگا۔ دل پر چوٹ سی لگی۔ ''روز ملتے ہیں؟'' وہ بڑبڑایا۔

''بیٹا! یہاں لے آئی تب بھی بہو یہی کہہ رہی تھی کہ وہ تو روز ملنے آتے ہیں پھر وہاں جانے کی کیا ضرورت ہے؟'' ماں جی آہ بھر کر بولیں۔ ''بیٹا! تمہارے باپو کو کھانا دینے کھیت پر جا رہی تھی تو کہہ رہی تھی کہ آسمان پر اُڑنے والے گھوڑے پر اُس کو ایک فقیر نظر آئے۔''

''سفید گھوڑے پر ماں جی! اور فقیر نے سبز رنگ کے کپڑے پہنے تھے۔'' چندن درمیان میں بولی۔ ''میں نے تم سے کتنی بار کہا پھر بھی بھول گئیں؟''

''ہاں بیٹی! سفید گھوڑے پر سبز رنگ کے لباس میں فقیر دکھائی دیئے۔'' ماں نے اُس کا دل رکھنے کے لئے کہا۔ ''اس نے بہو سے کہا کہ جب تک تمہارا شوہر واپس نہیں آئے گا اس وقت تک میں تمہارے ساتھ رہوں گا اور تم دونوں کو ملا دیا کروں گا۔'' جگت کو یہ سب کچھ، پراسرار لگا۔ چندن کور کا پاگل پن اس حد تک بڑھ گیا ہوگا یہ تو اُس نے سوچا تک نہیں تھا۔

''ماں! ست پال کیسا ہے؟'' جگت نے بات کا رُخ بدلا۔ اس سے پہلے کہ ماں جی کچھ جواب دیں، چندن بول اُٹھی۔

''ارے...... آپ تو اُسے روز کھلاتے ہیں۔ رات روتا ہے تو مجھے بیدار کر کے کہتے ہیں کہ چندن! اپنا بیٹا رو رہا ہے اسے ذرا بہلا دینا۔''

''پھر وہی بات......'' جگت اُلجھ گیا۔ اُس نے اشارے سے ماں جی کو باہر جانے کے لئے کہا۔ وہ چلی گئیں تو اُس نے چندن کا ہاتھ اپنے ہاتھ میں لے کر پوچھا۔

''تم مجھ سے ناراض تو نہیں ہو؟''



چندن کے لبوں پر عجیب سی مسکراہٹ پھیل گئی۔ آنکھیں پھیلا کر بولی۔ ''تم بھوکے رہو گے تو ن پھر رُوٹھ جاؤں گی۔''

''نہیں...... اب کبھی بھوکا نہیں رہوں گا چندن!'' جگت نے پیار سے اُس کا ہاتھ دبایا۔ ''تمہیں بھی دُکھ نہیں پہنچاؤں گا۔''

چندن کا ہاتھ جگت کے گلے میں لٹکتے ہوئے تعویز کے قریب گیا۔ وہ غور سے تعویز کو دیکھنے لگی۔ ویسا ہی تعویز تو فقیر نے پہنا تھا۔ تم کبھی اس تعویز کو اپنے گلے سے الگ نہ کرنا!'' یہ کہہ کر چندن لت سے لپٹ گئی۔ جگت کا دل بھر آیا۔

''نہیں...... یہ پاگل پن نہیں بلکہ سچے پیار کی آواز ہے۔'' اُس نے آہستہ آہستہ چندن کے سر ہاتھ پھیرا، تعویز پر اُسے دیر و یاد آ گئی مگر اس وقت اُس کے متعلق کچھ پوچھنا اُس کو عجیب سا لگا۔ کی کے قدموں کی آہٹ سنائی دی تو جگت چندن سے الگ ہو گیا۔

''جگا! میں جیل کے ڈاکٹر سے مل کر آ رہا ہوں۔'' مدن موہن مہتا نے کمرے میں داخل ہوتے ئے کہا۔ پھر چندن کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔ ''ہم انہیں وہاں لے جا رہے ہیں۔'' جگت پر کی جانب دیکھ کر سوچنے لگا یہ میری اتنی زیادہ فکر کیوں کر رہے ہیں؟

○

پنجاب کے وزیر اعلیٰ گوپی چند بھارگو جیل کے معائنے پر آنے والے تھے، اس کی تمام تیاری چکی تھی۔ مہمان کو خوش کرنے کے لئے جگت کو قوالی گانی تھی۔ کافی دن سے وہ روز ریاض کر رہا ۔ اس کی طرز بھی اُسی نے بنائی تھی۔ پروگرام سے دو دن پہلے بیرک کے اپنے ساتھیوں کے ھد اُس نے قوالی سنائی تو سب لوگ واہ واہ پکار اُٹھے۔

''شاباش جگا! یار تم تو چھپے رستم نکلے۔ تمہاری آواز میں تو بے انتہا مٹھاس ہے۔ تمہارے گلے جادو کا آج تک کسی کو پتہ ہی نہیں چلا جگا!'' ایک قیدی نے کہا۔

''یار! یہ تو سو پر صاحب کا جادو ہے۔ نہیں تو یہ سر پھرا آدمی وزیر صاحب کو خوش کرنے کے لئے ل گاتا؟'' دوسرا بولا۔

جگت کو یہ طعنے کھٹک گئے۔ وہ کچھ کہنا چاہتا تھا لیکن اسی وقت ہنس راج درمیان میں بولا۔

''دوستو! یہ کام جگا نے ہمارے مفاد کے لئے کیا ہے۔ یہ اپنے مطالبات منظور کرانے کی ب ہے۔''

''ہمیں تو اس میں سوپر صاحب کی چال نظر آ رہی ہے۔'' بحث شروع ہو گئی۔ ''کام ختم ہونے بعد ہمارے مطالبات کو وہ پی جائیں گے۔''

''یہ بات سچ ہے۔ پہلے جگا کو ہمارا کام نکال لینا چاہئے۔'' دوسرے نے کہا۔

جگا خاموشی سے یہ سن رہا تھا۔ کبھی اُسے سوپر کی بھلائی نظر آتی تو کبھی ساتھیوں کا شک اُسے ان کر دیتا۔ اُس نے دل میں فیصلہ کر لیا۔ پھر سب کو خاموش کر کے بولا۔ ''کل صبح ہم سوپر کی کا یقین کر لیں گے۔''

''کس طرح؟'' سب ایک ساتھ بولے۔ جگت نے سرگوشی کے ذریعے اپنا پلان سمجھایا۔ سب

حیرت میں پڑ گئے۔ ''کمال ہے..... تب تو سوپر کو جھکنا پڑے گا۔''

''مگر جگا! سوپر کے سامنے جا کر ٹھنڈے نہ ہو جانا۔''

''تم فکر نہ کرو۔ میں نے طریقہ سوچ لیا ہے۔ میں کل افیون کھا کر جاؤں گا۔ پھر وہ نہ میں ہوں۔''

''شاباش..... ہم سوپر کو تنگ کرنے میں ذرا بھی غفلت نہیں کریں گے۔''

''کل صبح فیصلے کے مطابق سب تیار رہو گے۔'' یہ کہہ کر جگا نے بات ختم کر دی۔

جگت نے وہ رات اُلجھن میں گزاری۔ وہ سوپر کا مقابلہ کر سکے گا؟ کیا احسان کو بھول کر رویہ اختیار کر سکے گا؟ دل میں چھپے ہوئے شیطان نے جیسے اُس سے کہا، اس سے ڈرنے کی ضرورت ہے؟ اس بہانے سوپر کی شرافت کا امتحان ہو جائے گا وہ واقعی سدھار کرنا چاہتا ہے یا پرست ہے؟ پلان یہ تھا کہ سوپر مٹو کی طرح سوپر مہتا کے خلاف بغاوت کر دی جائے۔ صبح کار جانے کے لئے داروغہ بیرک کھولنے آئے تو اُسے دروازے نہ کھولنے دیئے جائیں اور صاف کہ جائے پہلے ہمارے مطالبات منظور کرو۔ ہمارے سردار سے کیا ہوا وعدہ پورا کرو پھر کام پر جائیں گے۔'' سوپر مہتا کا سامنا کرنے کے لئے جگت نے افیون کا نشہ کیا تھا۔ اُس نے سوچا تھا کہ نشے صاحب کی آنکھیں اُسے پگھلا نہ سکیں گی۔ نو بجے داروغہ دوڑتا ہوا سوپر کے پاس پہنچا۔ ''ماجا کام کرنے سے منع کر رہے ہیں۔'' اور اُس نے قیدیوں کا پیغام دُہرایا۔

مہتا سوچ میں پڑ گئے۔ پہلے اُنہوں نے وہاں پہنچ کر سمجھانے کا ارادہ کیا مگر اُنہیں یہ ٹھیک لگا۔ ''تم جگا کو بلا لاؤ!'' اُنہوں نے داروغہ کو حکم دیا۔

جگت ہنس راج کو ساتھ لے کر چلا تب قیدی بیرک میں کہنے لگے۔

''دیکھنا! اس بار خالی ہاتھ نہ لوٹنا۔''

''جو راضی خوشی نہیں ملتا اُسے جگا زبردستی حاصل کر لیتا ہے۔'' جگا نے فضا میں گھونسہ لہرا کر جواب دیا۔ اُس کی آواز میں افیون کا جوش تھا۔ آفس میں داخل ہوتے ہی سوپر نے پوچھا۔

''کیوں جگا! قیدی اچانک کیوں بھڑک گئے؟''

''تم وعدے سے پھر گئے اس لئے قیدی بھڑک گئے۔'' جگت نے زبان چلائی۔ اُس کے کو سن کر مہتا چونک پڑے۔ معاملہ بگڑ جانے کا ڈر بھی تھا، تیزی سے سوچ کر انہوں نے جگت ساتھ آئے ہوئے ہنس راج سے کہا۔

''تم ذرا باہر جاؤ! مجھے اس سے چند باتیں کرنی ہیں۔''

ہنس راج نے جگت کی جانب دیکھا۔ جواب میں جگا رُعب کے ساتھ بولا۔ ''ہاں..... تم یہ میرا کیا بگاڑ لیں گے؟'' باہر کھڑے ہوئے چوکیدار خوش ہو رہے تھے کہ صاحب کو جگا کے مزاج کا پتہ چل گیا۔ بہت منہ چڑھایا تھا۔ ہنس راج باہر چلا گیا تو مہتا بولے۔

''جگا! پہلے بیٹھو اور مجھ سے سکون کے ساتھ بات کرو!''

''صاحب! میں سکون وکون کچھ نہیں جانتا۔'' جگت نے پُرجوش انداز میں میز پر گھونسہ ''آپ نے وعدہ کیا تھا۔ پھر وعدے سے پھرنے کا مطلب کیا ہے؟''



سوپر مہتا جگت کا غضبناک رُوپ دیکھنے لگے۔ تقریباً ایک منٹ اسی طرح گزر گیا۔ اُن کی خاموشی جگت کو کھٹک گئی۔ اُسے انتظار تھا کہ سوپر غصے ہو۔ جگت نے اُن کی جانب دیکھا مگر اس کی بجائے مہتا کی آنکھوں میں اُسے ہمدردی نظر آئی۔ صرف اس ایک منٹ کی خاموشی میں جگا کا جوش ختم ہو گیا۔

''جگا! تمہیں مجھ پر بھروسہ نہیں؟'' کتنا گہرا سوال تھا یہ۔ پیار کا یہ اصول ہے۔ جتنی سچائی سے کہا جائے اُتنا گہرا جواب ملتا ہے۔

''اعتماد.....؟'' جگت جوش میں بولنے لگا۔ مگر سچ منہ پر آ گیا۔ ''مجھے آپ پر اعتماد ہے۔''

مہتا یہ سن کر خوش ہو گئے۔ مگر اُنہوں نے خاموش رہ کر جگا کو بولنے دیا۔ ''مگر صاحب! میرے ساتھیوں کا مجھ پر یہ اعتماد ختم ہونے لگا ہے۔ میں اُنہیں یقین دلا چکا ہوں کہ ہمارے مطالبات اگر آج منظور نہ ہوئے تو میں کل کے پروگرام میں حصہ نہیں لوں گا۔''

''اس پروگرام میں حصہ نہ لے کر تم مجھے اور خود کو نقصان پہنچاؤ گے جگا!''

''میرا اس سے کیا نقصان ہو جائے گا؟'' وہ جوش میں بول گیا۔

''تم نے جس طرح مجھ پر اعتماد کیا ہے، اُسی طرح میں نے تم پر.....'' مہتا نے نرمی اور پیار سے اُسے راہ پر لانا چاہا۔ ''سچا ڈاکو کبھی کسی کے اعتماد کو دھوکہ نہیں دیتا۔''

''میں اب ڈاکو کہاں رہا ہوں؟ میں تمہارا قیدی بن گیا ہوں۔'' جگت کچھ نرم پڑ گیا۔ ''صاحب! یہ میری آن کا سوال ہے۔''

''میں تمہاری آن نہیں جانے دُوں گا۔ ہاں تمہارے تمام مطالبے منظور۔'' مہتا نے اچانک کہا اور جگت خوش ہو گیا۔ وہ چونکا اور حیرت سے سوپر کو دیکھنے لگا۔

''بولو! اب تو خوش ہو گئے؟'' پھر پُرمزاح لہجے میں بولے۔ ''اسی لئے افیون کا نشہ کر کے آئے ہو؟ قیدیوں میں میری بے عزتی سے جیل والے خوش ہوتے ہیں یہ تم نہیں جانتے۔'' جگت کا سر جھک گیا۔ ''تمہیں پتہ نہیں کہ میں کل پروگرام کے بعد تمہارے مطالبات انعام کے طور پر منظور کرنے والا تھا۔ اب تمہیں یہ انعام دے دیا۔''

پہلی بار جگت کی سمجھ میں آیا کہ کچھ لوگ ایسے بھی ہوتے ہیں جن سے پیار کی زبان میں گفتگو کرنی چاہئے، غصے کی زبان میں نہیں۔

جب دوسرے قیدی اپنی بحث پر فخر کر رہے تھے تو اُس افسوس تھا۔ اُسے افسوس ہو رہا تھا جیسے مہتا کی شرافت نے اُسے شکست دے دی ہو۔

وزیر اعلیٰ کے پروگرام میں جگت نے سب کی داد حاصل کی۔ اُس نے قوالی کے علاوہ کئی گیت گائے۔ ریڈیو والوں کا ریکارڈ کیا ہوا پروگرام جب باہر کے لوگوں کے لئے نشر ہوا تب قیدی جگا کے گیتوں نے وہ ہوا باندھی کہ جیل کے پتے پر خط آیا۔

''ریڈیو کے لئے تمہیں دوسرا گیت تیار کرنا پڑے گا۔ اس کنٹریکٹ پر دستخط کر کے بھیجو۔''

مہتا نے اُس کی پیٹھ تھپتھپائی۔ ''شاباش! آج میرا سینہ فخر سے تن گیا ہے۔ میرا مقصد پورا ہوا۔ مجھے تمہاری آواز جیل سے باہر پہنچانی تھی۔'' جگت سنانے میں آ گیا اور سوپر کا شکریہ ادا کرنا

بھی بھول گیا۔ نیچے جھک کر مہتا کے پیر چھونے کی خواہش ہوئی مگر اُس کے فطری غرور نے اس خواہش کو کچل دیا۔ ”جگا! تمہیں دوسری خوشخبری بھی سنانی ہے۔“

”وہ کیا......؟“

”پرتھوی راج کپور کا نام تو تم نے سنا ہو گا؟“ جگا نے اثبات میں سر ہلایا۔ ”جس طرح تم اور میں شیخوپورہ کے ہیں اسی طرح وہ بھی ہمارے علاقے کے ہیں۔ ہم پرانے دوست ہیں۔“ جگت نے سوچا اس میں کیا خوشخبری ہے؟

”پرتھوی راج اپنی ڈرامہ کمپنی کے ساتھ پنجاب کے دورے پر آرہے ہیں۔“

”تب تو ہمیں اُن کے ڈرامے دیکھنے کو ملیں گے۔“ جگا نے یہ کہا تو سہی لیکن اُس کے لہجے میں مسرت کا اظہار نہیں تھا۔

”ارے ہم اُنہیں اپنا ڈرامہ دکھائیں گے۔“ مدن موہن مہتا پُرجوش انداز میں بولے۔ ”میں فخریہ کہوں گا کہ تم ہمارے قیدیوں کا ڈرامہ دیکھنے آؤ۔“ پھر دراز میں سے ایک فائل نکال کر کہا۔ ”لو یہ اس ڈرامے کا مسودہ ہے۔ پڑھ لینا۔ کسے کون سا کام دینا ہے؟ یہ ہم ساتھ بیٹھ کر سوچیں گے۔“ جگت کو یہ سب عجیب سا لگ رہا تھا، یہ جیل خانہ ہے یا ڈرامہ سنٹر؟ ”اور اس میں قیدی کی اداکاری تمہیں کرنی ہے۔“ حیرت میں غرق جگت فائل لے کر بیرک میں آ گیا۔

”ہنس راج! اب ڈرامہ کھیلنا ہے۔“ اُس نے سب کو حیرت میں ڈال دیا۔ ”میں قیدی کا رول ادا کروں گا۔ اور تم......“ اتنا کہہ کر جگت رُک گیا۔ دوسرے کون سے کردار ہوں گے اس کا اُسے پتہ نہیں تھا۔

”میں جیل کا چوکیدار بنوں گا۔“ ہنس راج نے گردن اکڑا کر کہا۔ اور پھر اُس نے کان میں سرگوشی کی۔ ”ڈرامہ ختم ہونے کے بعد چوکیدار کا لباس فرار ہونے میں کام آئے گا۔ سمجھے؟“

ہنس راج کی فرار ہونے کی ترکیب نے جگت کو گہری سوچ میں غرق کر دیا......

ڈرامے کی تیاریاں مکمل ہو گئیں۔ قیدی کے اہم کردار میں جگت گم ہو کر رہ گیا۔ پرتھوی راج جیسے اداکار کے سامنے ڈرامہ کھیلنا تھا لہٰذا جوش کے ساتھ کچھ ڈر بھی لگ رہا تھا۔ نصف گھنٹے کے اس ڈرامے کو کامیاب بنانے کے لئے جگت دن رات لگا ہوا تھا۔ کھاتے پیتے، اُٹھتے بیٹھتے وہ ڈائیلاگ کے ساتھ اداکاری کر رہا تھا۔ قیدی کا جوش، اس کا غصہ، اس کی گھبراہٹ سب کچھ اداکاری میں آ گئے تھے۔ اکثر وہ سوچتا کہ ڈرامہ لکھنے والے نے اس کے دل کی بات الفاظ میں کہہ دی ہے۔

”دنیا میں اب مجھے کسی سے دشمنی نہیں۔ پھر بھی مجھے دنیا دشمن نظر آتی ہے۔ جو زندگی کسی کے کام نہیں آنے والی اس زندگی کا مطلب کیا؟“

ڈرامے کے یہ ڈائیلاگ آہستہ آہستہ دل میں بیٹھ رہے تھے۔ اس سے پہلے کہ سامعین پر اثر ہو، کھیلنے والے پر اثر ہونے لگا۔ مہتا سیدھا سبق دینا جانتے ہی نہ تھے۔ اب تک اُنہوں نے جگت سے ٹھیک ہو جانے کے متعلق ایک لفظ نہیں کہا تھا۔ وہ سمجھتے تھے کہ اوپری نصیحت کا اثر ہمیشہ قائم نہیں رہتا۔ سدھار انسان کے دل سے شروع ہوتا ہے۔ ارے آدمی کو پتہ بھی نہیں چلنا چاہئے کہ اسے ٹھیک کرنے کی کوشش ہو رہی ہے۔ جگا کا غرور دبا کر ہی انہیں دل میں یقین ہو گیا تھا کہ اس شخص



پر وہ جس قدر اعتماد کریں اسی قدر وہ ان کی محبت میں گرفتار ہوتا جائے گا۔ جیل کے بندھن کو توڑ کر انسان بھاگ سکتا ہے مگر اعتماد کے بندھن کو توڑنے کے لئے اسے لاکھ بار سوچنا پڑتا ہے۔

”جگا! پرسوں ڈرامہ ختم ہونے کے بعد میں نے فرار ہونے کا فیصلہ کر لیا ہے۔“ ہنس راج نے جگت کو چونکا دیا۔ ”اس وقت بہترین موقع ہے۔“

”اچھا؟“ جگت جیسے چونک کر اُسے دیکھنے لگا۔ ”یار! سوپر صاحب نے اتنی چھوٹ دی ہے اس کا اتنی جلدی غلط فائدہ اُٹھاؤ گے تو دوسروں کے لئے مصیبت ہو جائے گی۔“

”نہیں جگا! تمہاری خاطر میں چار ماہ رُک گیا۔ کسے پتہ یہ موقع پھر ملے نہ ملے۔“ ہنس راج اپنے فیصلے پر اٹل تھا۔ پھر بولا۔ ”ڈرامے کے چوکیدار کی حیثیت سے فرار کا موقع ہے۔ میں تم سے کہتا ہوں کہ چوکیدار کا کردار ادا کرو اور فرار ہو جاؤ۔ باہر جا کر میرا ایک کام کر دینا۔“

”میں کبھی بھی فرار ہو سکتا ہوں ہنس راج!“ جگت نے کہا۔ ”مگر تمہاری عورت پر وار نہیں کر سکتا۔ آج تک میں نے کسی عورت پر ہاتھ نہیں اُٹھایا۔“ پھر کچھ دیر رُک کر وہ مزید بولا۔ ”میرا کہا مانو تمہیں مارنا ہی ہے تو اس عاشق کو ختم کر دو! مگر عورت کو بے موت نہ مارو۔“

”اُس بے وفا کو پہلے ختم کروں گا۔“ ہنس راج نے دانت پیس کر کہا۔ ”میں جیل میں سڑ رہا ہوں وہ غیر مرد کے ساتھ رنگ رلیاں منا رہی ہے۔“ جگت بحث کرنے جا رہا تھا کہ اسی لمحے سوپر صاحب کا میٹ آ گیا۔ دونوں خاموش ہو گئے۔ پھر ڈرامے کے ڈائیلاگ بولنے لگے۔

”جگا! تمہیں صاحب بلا رہے ہیں۔“ میٹ نے کہا۔

”جاؤ! بلاوا آ گیا۔“ ہنس راج نے مذاق میں کہا۔

جگا نے میٹ سے ”ابھی آتا ہوں“ کہہ کر اُسے رُخصت کر دیا پھر ہنس راج کو سمجھایا۔ ”تم ذرا ٹھنڈے دماغ سے سوچنا! جلدی کرنے میں مزہ نہیں ہے۔“

”کیونکہ تمہیں جیل میں مزہ آ رہا ہے۔“ ہنس راج نے غصے میں کہا۔ ”دیکھنا صاحب کو خبر نہ ہو ورنہ تو بازی اُلٹ جائے گی۔“

”یار! میں ایسے کمزور دل کا نہیں ہوں۔ تمہاری راہ میں نہیں آؤں گا۔“ پھر ہنس راج کی آنکھوں میں دیکھ کر بولا۔ ”ایک وعدہ کرو! بغیر مجھ سے ملے نہیں جاؤ گے۔“

”یار! یہ بھی وعدہ کرنے کی بات ہے؟“ یہ کہہ کر ہنس راج نے بات اُڑا دی۔

O

”دیکھو جگا! تمہیں پھر پہچان کرا دوں۔“ آفس میں داخل ہوتے ہی مہتا نے کہا۔ انہوں نے اپنے سامنے بیٹھے ہوئے قیدی کی طرف اشارہ کیا۔ اُس کو دیکھتے ہی جگت کی آنکھیں پھیل گئیں۔

”ارے سچا سنگھ زخمی! تم یہاں؟“

بھوری آنکھوں والا دُبلا نوجوان ہنسا۔ پھر جگا کے پھیلے ہوئے بازوؤں میں سما گیا۔ سوپر مہتا حیرت سے اُنہیں دیکھنے لگے۔

”ان دونوں کی پرانی جان پہچان ہے شاید“ وہ بڑبڑائے۔ جگت نے مہتا کی موجودگی کو جیسے فراموش کر دیا۔ وہ سچا سنگھ سے پوچھ رہا تھا۔

''سچا! تم تو امرتسر کی جیل سے فرار ہونے والے تھے۔'' سچا سنگھ جھینپ گیا۔ اُس نے مہتا کی جانب دیکھا۔ جگا بھی شرمندہ ہو گیا کیونکہ وہ فرار ہونے والی بات مہتا کے سامنے پوچھ بیٹھا تھا۔ مہتا اس طرح اِدھر اُدھر دیکھ رہا تھا جیسے کچھ سنا ہی نہ ہو۔

''جگا! یہ جالندھر جیل میں تھے۔ میں نے یہاں ٹرانسفر کرایا ہے۔ تم سے ان کی پرانی جان پہچان ہو گی یہ مجھے پتہ نہیں تھا۔'' مہتا بولے۔ ''اب تمہیں ان کے ساتھ بی کلاس میں رہنا ہے۔''

''بی کلاس؟'' جگا کو حیرت ہوئی۔ ''مگر صاحب! وہ تو پڑھے لکھے قیدیوں کے لئے ہے۔ اور میں جاہل ہوں۔''

''تم پڑھے لکھے نہیں لیکن تجربہ کار تو ہو۔ تمہارے جیسے آرٹسٹ کو بیرک میں نہیں رکھا جا سکتا۔''

جگت اور سچا سنگھ ایک دوسرے کو دیکھنے لگے۔ جگت گنگا ڈاکو کے بارے میں کچھ جاننے کا منتظر تھا۔ ہنس راج فرار ہونے کی بات کر رہا تھا اس لئے اسی جیسا کوئی ساتھی ہو تو ٹھیک رہے گا۔ جگت نے سوچا۔ لیکن دل میں اچانک دوسرا خیال آیا ممکن ہے سچا سنگھ فرار ہونے میں اس کا مددگار بن جائے؟

مہتا کی آواز نے اُسے خیالوں کی دنیا سے باہر نکال لیا۔ ''جگا! تمہیں پتہ نہیں سچا سنگھ جیل میں رہ کر پڑھنے لگا ہے۔ دو سال پہلے میٹرک پاس کر کے اب انٹر پڑھ رہا ہے۔ اس کے ساتھ رہ کر تم بھی لکھنا پڑھنا سیکھ لو گے۔'' جگت متجسس نظروں سے سوپر کی جانب دیکھنے لگا۔ پھر پھیکی سی ہنسی کے ساتھ بولا۔

''صاحب! اب آپ کے گھڑے پر کنارنہیں بنے گی۔ پڑھ لکھ کر مجھے ملازمت کرنے نہیں جانا۔''

سوپر کچھ کہنے جا رہے تھے کہ فون کی گھنٹی بجی۔ ریسیور اُٹھا کر مہتا بات کرنے لگے۔ اُن کے چہرے پر روشنی پھیل گئی۔

''کون...... پاپا جی؟ آیئے! میرا خط ملا تھا؟ جی ہاں! پرسوں شام ڈرامہ دیکھنے آنا ہے۔ آپ کا ڈرامہ ہے؟ کب رات کو؟ پھر پرواہ نہیں۔ پہلے ہمارے قیدیوں کا ڈرامہ دیکھیں پھر اپنا ڈرامہ کرنا۔ ہاں بھئی تمام تیاریاں مکمل ہیں۔ ارے آپ آیئے! ایک قیدی آرٹسٹ کا کام دیکھ کر آپ خوش ہو جائیں گے۔ اُسے اپنی کمپنی میں لے جانے کو دل چاہے گا۔''

جگت کبھی سوپر کی جانب تو کبھی سچا سنگھ کی جانب دیکھ رہا تھا۔ وہ فون پر ہونے والی گفتگو غور سے سن رہا تھا۔ فون پر دوسری طرف پرتھوی راج ہے اس خیال سے اُسے گھبراہٹ محسوس ہوئی۔ ریسیور رکھ کر سوپر نے جگت کی جانب دیکھا۔ ''تمہارے مہمان شہر میں آ گئے ہیں۔''

''صاحب! آپ میری بہت زیادہ تعریف کر چکے ہیں۔'' جگت بھاری لہجے میں بولا۔ ''مجھے تو ابھی سے گھبراہٹ ہو رہی ہے۔''

''کیا بات کرتے ہو؟'' مہتا کھڑے ہو کر اُس کی پشت تھپتھپانے لگے۔ ''جگا ڈاکو گھبرا جائے یہ میں نہیں مان سکتا۔'' جگت کا جوش بڑھ گیا۔

سچا کے ساتھ جاتے ہوئے وہ دروازے کے پاس رُک گیا۔ ''صاحب! میرا ساتھی چنا امرتسر



میں ہے۔ اُسے یہاں ٹرانسفر کرا لیں۔''

مہتا کچھ دیر سوچ میں ڈوب گئے۔ ''بہتر ہے۔ میں کوشش کروں گا۔ مگر تمہارے ساتھ اُسے بی ں میں نہیں رکھ سکوں گا۔''

''کوئی پرواہ نہیں۔'' جگت خوش ہو گیا۔ ''وہ آپ کی صحبت میں رہے گا تو اُسے ماں سے جو ت ہے وہ ختم ہو جائے گی۔'' مہتا چونک پڑے۔ وہ جگت کی طرف کچھ دیر دیکھ کر بولے۔

''تم سے کس نے کہا کہ میری صحبت میں رہ کر قیدی کے دل سے نفرت دُور ہو جاتی ہے؟''

ت کو اس سوال کا اندازہ نہیں تھا۔ اُس نے جواب نہیں دیا، پھر بھی اُس کی آنکھوں سے مہتا جان جگت اپنے تجربے کی بات کر رہا ہے۔ پہلی بار انہیں یقین ہو گیا کہ وہ نصف بازی جیت چکے نفرت کی زنجیریں جگا کے دل سے ٹوٹنے لگی ہیں۔ انہوں نے بات بدلنے کی خاطر کہا۔

''جگا! بی کلاس میں تمہیں بیڑیاں پہننے کی ضرورت نہیں۔ ہاں ڈرامے میں ضرور پہننی ہیں۔ اس و دن اور رہنے دو!'' جگت کچھ نہ بولا۔ وہ مہتا کو احسان مندانہ نظروں سے دیکھ کر چلا گیا۔

''قیدی'' ڈرامہ ہو رہا تھا۔ پرتھوی راج، جیل کے افسران اور قیدی ڈرامہ دیکھنے میں مگن تھے۔ م قیدی سے ملنے آئے ہوئے تایا کا سین چل رہا تھا۔ ہنس راج چوکیدار کے بھیس میں رائفل کھڑا تھا۔ اُسے دی گئی رائفل میں کارتوس نہیں تھے۔ جگا قیدی بنا تھا۔ اور بلونت سنگھ نامی قیدی با تھا۔

''جگت! اگر صبح کا بھولا شام کو گھر واپس آ جائے تو بھولا نہیں کہا جاتا۔'' تایا اُسے سمجھا رہے جواب میں جگا نے مکالمہ ادا کیا۔

''تایا! تمہاری بات سچ ہے۔ مگر بھولا ہوا آدمی گھر لوٹے اور دروازے کی زنجیر اندر سے بند ہو کرے؟'' مکالمہ سن کر پرتھوی راج سیدھا بیٹھ گیا۔ جگا کا مکالمہ اُس کے دل میں اُتر گیا۔

''مہتا! تم کہہ رہے تھے کہ یہی جگا ڈاکو ہے؟'' برابر بیٹھے ہوئے سوپر سے اُس نے پوچھا۔ اسی استہ بناتا ہوا ایک شخص اُس کے قریب آیا۔

''پاپا جی! لوگ تھیٹر میں شور کر رہے ہیں۔ آپ جلدی چلیں۔ اگر ڈرامہ شروع نہ کیا تو گڑبڑ ہو گی۔''

''تم جاؤ! میں آ رہا ہوں۔'' پرتھوی راج نے کہا اور ڈرامہ دیکھنے میں محو ہو گئے۔

O

دہ اُٹھا اور پرتھوی راج نے لوگوں پر نظر ڈالی۔ کرسیاں بکھری ہوئی پڑی تھیں۔ اُنہیں سٹیج پر ناظرین نے شور مچا دیا۔ ''پیسے واپس دو......! گھنٹے بھر تک ڈرامہ کیوں شروع نہیں کیا......؟ ......!''

ھوی راج نے ہاتھ جوڑ کر ناظرین پر نظر ڈالی۔ ''آپ لوگوں کے اضطراب میں مجھے محبت نظر ہے۔ برسوں سے آپ کے سامنے ڈرامہ پیش کرنے والا پرتھوی راج آج خود ایک ڈرامہ لیا تھا۔ ہمارے پنجاب میں ایک فنکار ایسا بھی ہے جس کی اداکاری نے مجھے مجبور کر دیا۔ وہ ں شہر کی جیل کا ایک قیدی ہے۔ جس کی آواز میں بلا کا درد ہے۔ جس کے لہجے میں خودداری

ہے۔ایسے فنکار کی تعظیم کے سلسلے میں آپ کا ایک گھنٹہ ضائع کرنے پر مجھے افسوس ہے۔مگر اس سا زیادہ مجھے جگا ڈاکو کی زندگی جیل میں تباہ ہونے کا دُکھ ہے۔کیونکہ وہ عظیم فنکار جگا ڈاکو ہے.....!" پرتھوی راج کی آواز میں جیسے جادو تھا۔شور کرنے والے خاموشی سے اپنی نشستوں پر بیٹھ گ اور چند لمحے بعد ڈرامہ شروع ہو گیا۔

○

باہر اور جیل میں اس وقت جگا کی بات ہو رہی تھی۔جیل کے افسران اور قیدی اُس کی تعریف کرتے نہ تھکتے تھے۔مگر جگت بجھے دل سے سب کی تعریف سن رہا تھا۔ڈرامہ ختم ہونے کے بعد اُ کی نظریں ہنس راج کو تلاش کر رہی تھیں۔وہ اُسے کسی قیمت پر روکنا چاہتا تھا۔"ہنس راج! آ رہنے دے۔سوہر مہتا کی عزت کی خاطر آج نہ جا۔اس کی عزت پر پانی پھر جائے گا۔" مگر ہنس را نظر نہیں آیا۔اُس نے دو ایک قیدیوں سے پوچھا بھی تو جواب ملا کہ اُس کے پیٹ میں درد ہو ر ا اور وہ بیرک میں جا کر سونے کو کہہ رہا تھا۔جگت کا دل بیٹھ گیا۔اُس نے سوچا کہ بیرک میں جا معلوم کرے۔اگر وہ سچ مچ ہی فرار ہو گیا ہے تو جیل والوں کو پتہ چل گیا ہوگا۔ہنس راج کے فرا سارا الزام اس پر آئے گا۔وارڈ میں جا کر وہ لیٹ گیا مگر نیند نہیں آئی۔کسی بھی لمحے جیل کا الارم بج والا تھا۔

"جگا! آج تمہاری زندگی کی سنہری رات ہے۔پھر تم اُداس کیوں ہو؟" سچا سنگھ نے پوچھا تو "تھک گیا ہوں" کہہ کر سونے کی اداکاری کرنے لگا۔مگر صبح جب جیل کا الارم گرجا تو وہ ہڑبڑا اُٹھ کر بیٹھ گیا۔اُس کی چیخ نکل گئی۔

دوڑ دھوپ ہونے لگی۔"کون بھاگا...کون بھاگا؟" شور ہونے لگا۔کچھ دیر بعد خبر پھیل گئی۔ بیرک کا قیدی ہنس راج فرار ہو گیا۔چوکیدار نے صبح تلاش کی تو ہنس راج کے کمبل کے نیچے رکھے ہوئے تھے۔

کسے پتہ کب فرار ہو گیا؟ ڈرامے کے نام پر وہ سچا کھیل، کھیل گیا۔جگت کا دل دھڑکنے لگا سوہر مہتا کی آنکھیں اُسے نظر آ رہی تھیں جیسے کہہ رہی ہوں جگا! تم نے میرے اعتماد کو ٹھیس پہنچائی جگت کو یقین ہو گیا کہ جو زنجیریں اس کے پاؤں سے جدا کر دی گئی ہیں پھر پہنا دی جائیں گی۔ا اُسے جیل کے روایتی مصائب جھیلنے پڑیں گے اور پھر مار دھاڑ اور طوفان شروع ہو جائے گا۔

○

ٹرین پنجاب کے صوبے سے گزر کر شمالی علاقے میں داخل ہوئی اور راجستھان کے سدائی پورا اسٹیشن پر رُک گئی۔ہنس راج چوکیدار کے لباس میں پلیٹ فارم پر اُترا۔آس پاس نظر گھمائی پولیس نظر نہیں آئی۔وہ شانے پر رائفل رکھ کر پُر رُعب انداز میں باہر نکل گیا۔بغیر کارتوس کی رائفل اُس نے جان بوجھ کر ساتھ رکھی تھی تاکہ خاکی یونیفارم اور شانے پر رائفل ہو تو کسی شخص کو شک ہو۔کہیں کوئی جاننے والا نہ ٹکرا جائے اس کے لئے وہ پورے راستے چوکنا رہا تھا۔ڈرامے میں کر کے اُسے پانچ روپے انعام ملے تھے وہ نوٹ اُس نے سنبھال کر رکھا تھا۔صبح تک جیل والوں اُس کی گمشدگی کا پتہ نہ چلے اس کا انتظام وہ پہلے ہی کر کے فرار ہوا تھا۔ممکن ہے رات سوہر رلا



گیا ہو اور اس سے پوچھ گچھ کے لئے بیرک میں جا کر کمبل اُٹھائے تو پول کھل جائے۔پھر تو جیل سے فرار ہونے والے قیدی کے تعاقب میں ہر اسٹیشن پر پولیس کا انتظام ہو جائے گا۔اس ڈر کی وجہ سے جیب میں پیسے ہونے کے باوجود اُس نے کچھ نہیں کھایا۔سدائی مادھو پور سے بس پکڑنے سے پہلے اُس نے پیٹ بھر کر کھانا کھایا۔بھوکے پیٹ قتل کرنے میں لطف نہیں آتا۔جیل میں دوڑ دھوپ ہو رہی ہوگی یہ سوچ کر وہ ہنس دیا مگر اپنی بے وفا بیوی کی یاد آتے ہی اُس کی رگوں میں نفرت کا لاوا کھولنے لگا۔بس اب صرف ڈھائی گھنٹے کا سفر باقی ہے۔پھر گاؤں پہنچ کر اُسے اور اُس کے عاشق دونوں کو ٹھکانے لگا دوں گا۔لکشمی اُسے دیکھ کر کیسی گھبرائے گی؟ جھوٹے آنسو بہا کر اپنا دفاع کرے گی۔مگر میں اُسے موقع نہیں دوں گا۔پہلے اُسے ختم کروں گا۔رات شیو راج یقیناً اُس سے ملنے آئے گا۔اس وقت اُس کو بھی ختم کر دوں گا۔پھر پھانسی پر چڑھنے کی پرواہ نہیں۔ہنس راج سوچتا رہا۔

گاؤں کی حد تک گھر تک وہ چوکنے انداز میں چلتا رہا۔شام ڈھل چکی تھی۔ٹھنڈی ہوا چل رہی تھی۔ہنس راج نے کان بند کرنے کے بہانے صافہ کھول کر منہ پر باندھ لیا تاکہ پہچانا نہ جائے۔ اُس نے بازار کی بجائے کھیتوں والا راستہ اختیار کیا۔اُس کا ارادہ گھر کے عقبی دروازے سے داخل ہونے کا تھا۔اُس کا ہر قدم مضبوطی سے گھر کی جانب بڑھ رہا تھا مگر ساتھ ہی جگا کے الفاظ کانوں میں گونج رہے تھے۔ہنس راج! میں نے عورت پر کبھی وار نہیں کیا۔تم جلدی نہ کرنا۔عورت کی مجبوری اکثر مردوں کی سمجھ میں نہیں آتی۔دو چار بار اُس نے گھوم کر دیکھا۔نہیں! کوئی اُس کا تعاقب نہیں کر رہا۔جگا کو اس وقت کیوں یاد کیا جائے؟ اُس نے سوچا پھر مکان کے عقبی دروازے پر آیا۔پھر اُس کے قدم رُک گئے۔چند لمحے سوچ کر دروازہ کھٹکھٹانے کی خاطر اُس نے رائفل اٹھائی۔ممکن ہے لکشمی یہ سمجھے کہ اُس کا عاشق عقبی دروازے سے آیا ہے۔مگر اس سے پہلے کہ دروازے کی زنجیر سے بندوق کی نالی ٹکرائے، باڑے میں کسی کی بات چیت کی آواز سنائی دی۔کیسی آواز تھی۔مگر ساتھ ہی کسی مرد کی آواز بھی سنائی دی تو ہنس راج نے دانت پیس لئے۔پھر ان کے ہنسنے کی آواز اُس کی سماعت سے ٹکرائی اور اُس کا جسم جل اُٹھا۔ہنس راج تیزی سے باڑے کی دیوار پر چڑھ گیا۔

لکشمی پرائے مرد کے برابر بیٹھی تھی۔ہنس راج کا دل چاہا کہ اپنی بیوی کو گولی مار دے۔مگر رائفل خالی تھی۔اُس نے خیال بدل دیا۔وہ دیوار کے پیچھے لٹک کر اندر دیکھنے لگا۔لکشمی کے برابر بیٹھا ہوا شیو راج دودھ دوہ رہا تھا۔اس دوران دونوں ایک دوسرے کو میٹھی نظروں سے دیکھ رہے تھے۔اب پیتل کا برتن بھر چکا تھا۔تب شیو راج نے گائے کا دودھ لکشمی کے چہرے پر اُڑایا۔ "ہاں......ہاں" کرتے ہوئے لکشمی نے منہ پھیر لیا۔دودھ کی دھار اُس کے رُخسار پر بہنے لگی۔شیو راج نے دودھ کا برتن چھوڑ کر لکشمی کو سینے سے لگا لیا۔"لکشمی! تمہارے گورے گالوں پر بہتا ہوا دودھ چکھنے کا مزہ ہی کچھ اور ہے۔"

ہنس راج نے دیوار پر سے یہ منظر دیکھا اور غصے سے کانپنے لگا۔

"راج! یہاں باڑے میں ایسی حرکت ٹھیک نہیں۔" یہ کہتی ہوئی لکشمی اُس سے الگ ہو گئی۔

"کمرے میں آؤ! چارپائی بچھاتی ہوں۔" ساڑھی کا سرا دباتی ہوئی لکشمی اندر چلی گئی۔ ہنس راج ا؟ موقعے کی تلاش میں تھا۔ دیوار کے برابر گھاس کا ڈھیر پڑا ہوا تھا۔ اُس پر پڑی ہوئی درانتی پر ہنر راج کی نظر جم گئی۔ شیوراج گائے کے پیروں سے بندھی رسّی چھوڑنے کے لئے جھکا تو ہنس راج نے گھاس پر جست لگائی۔ اس سے پہلے کہ شیوراج چونک کر پیچھے دیکھے، اُس وقت تک ہنس راج نے درانتی سنبھال کر اُس پر چھلانگ لگا دی۔ شیوراج اس اچانک حملے سے اپنا دفاع نہ کرسکا او زمین پر گر گیا۔ ہنس راج اُس کے سینے پر چڑھ بیٹھا۔ شیوراج کی آنکھیں پھٹ گئیں۔

"تم......؟" یہ کہہ کر وہ چیخ مارنا چاہتا تھا مگر ہنس راج نے اُس کے منہ پر ہاتھ رکھ دیا او دوسرے ہاتھ سے حلق پر درانتی کا وار کیا۔ برابر کھڑی ہوئی گائے بھڑک کر بھاگی۔ شیوراج کی گردن کٹ گئی۔ خون کا فوارہ اُڑا...... ہنس راج نے دوسرا وار کیا اور شیوراج کا جسم ٹھنڈا ہوگیا۔

"راج......!" لکشمی کی آواز سنائی دی۔ "کتنی دیر ہوگئی۔ آ جاؤ نا!" اُس کی آواز میں عجیب ا تڑپ تھی۔ ہنس راج جھٹکے سے لاش کے سینے سے اُٹھ گیا۔ درانتی دُور پھینک دی۔ خون بھرے ہاتھوں سے وہ کمرے کی جانب بڑھا۔ لکشمی نے چراغ نہیں جلایا تھا اس لئے کمرے میں اندھیر تھا۔ اُس کی آہٹ سن کر لکشمی نے نخرے سے کہا۔ "باہر تو بڑا جوش دکھا رہا تھا۔ چل جلدی کر......!

ہنس راج کو اُس کا ایک ایک لفظ بچھو کے ڈنک کی طرح چبھ رہا تھا۔

"یہ عورت میری بیوی پرائے مرد کا پہلو گرم کرنے کے لئے کتنی تڑپ رہی ہے......؟ میں اس ا تڑپ کو ہمیشہ کے لئے مٹا دُوں گا۔" وہ بڑبڑایا پھر چارپائی کے قریب پہنچا۔ لکشمی نے اُس کا ہا تھام لیا۔

"ارے...... تمہارے ہاتھ کتنے گرم ہیں۔ دُودھ کے ہاتھ صاف بھی نہیں کئے؟" یہ کہہ کر اُ نے اپنے برہنہ جسم پر اُس کا ہاتھ رکھا۔ ہاتھ کا لمس پا کر لکشمی کا دل چیخ اُٹھا نہیں...... یہ شیوراج نہیں ہے۔ آنکھیں کھول کر اُس نے ہنس راج کی جانب دیکھا۔ "کون؟" وہ اتنا ہی بول سکی اور ہنس را کے ہاتھ اُس کی گردن تک پہنچ گئے۔

"میں تمہارا شوہر......!" پھر گردن پر دباؤ ڈال کر بولا۔ "کیوں...... جھٹکا لگا؟ تمہارے عاش کی لاش باہر پڑی ہے۔ اب تمہاری باری ہے۔" ہنس راج میں جس قدر زور تھا اُس نے صرف دیا۔ اُس کی رگ رگ میں نفرت کے شعلے بھڑک رہے تھے۔ بیوی برہنہ حالت میں کچھ دیر تڑپی، ا اُس کا جسم تڑپ کر ساکت ہوگیا......!

ہنس راج کا جسم پسینے سے تر ہوگیا۔ اُس کا سانس پھولنے لگا۔ دونوں ہاتھ کلائیوں تک سن گئے۔ وہ سانس درست کرنے کے لئے کچھ دیر بیٹھا رہا۔ سب ختم ہوگیا۔ اب؟ زندگی میں جینے لئے کیا رہا تھا؟ وہ جھٹکے سے کھڑا ہوگیا۔ پھر لکشمی کے برہنہ جسم پر چادر ڈال دی۔ اس کے بعد اُس کی لاش اُٹھا کر باڑے میں لایا۔ دونوں کی لاشیں گھاس پر رکھ دیں، پھر گھر میں سے مٹی کے تی کا ڈبہ لا کر تیل پھیلا دیا اور جلتی ہوئی دیا سلائی پھینک کر ہنس راج باہر نکل گیا۔ آنکھیں بند کرکے کھیتوں کے درمیان بھاگ رہا تھا۔ دُور نکل کر اُس نے دیکھا اُس کا مکان آگ کے شعلوں گھرا ہوا تھا۔ وہ اپنا سب کچھ جلا کر جا رہا تھا۔ مگر کہاں......؟ اس کی خود اُسے بھی خبر نہیں تھی......!



O

اُس نے سوپر صاحب کے بلاوے کا انتظار کرتے ہوئے چوبیس گھنٹے گزار دیئے۔ نہ تو صاحب لے اُسے بلایا نہ ہی اُسے ڈانٹنے خود آئے۔ تب جگت زیادہ غمگین ہوگیا۔ کبھی دل میں یہ خیال بھی تا کہ ہنس راج پکڑا جائے تو بہتر ہے تاکہ جیل والے صاحب کا مذاق نہ اُڑا سکیں۔ قیدیوں کی لائی میں کام کرنے والے شخص کی ہنسی اُڑائی جائے اس پر جگت کو ہتک محسوس ہوئی۔ یہ سب اے کے دوران ہوا اس سے جگا کو زیادہ کھٹکا تھا۔ اس کی خاطر صاحب کو تمام باتیں سننا پڑیں ا۔ دوسرے دن صبح سوپر صاحب کا میٹ آیا۔ "صاحب بلا رہے ہیں۔" یہ سن کر جگت چونک گیا۔ گھڑی آ پہنچی تھی جس کے خیال سے وہ گھبرا رہا تھا۔

سچا سنگھ نے پوچھا۔ "جگا! میں ساتھ آؤں؟"

"نہیں...... ضرورت نہیں ہے۔" یہ کہتا ہوا وہ میٹ کے پیچھے چل دیا۔

کچھ دیر تک مہتا خاموش رہے۔ جگت کی گھبراہٹ بڑھ گئی۔ صاحب کے چہرے کے تاثرات ے اُس نے اُن کی باطنی کیفیت کا اندازہ لگانے کی کوشش کی مگر اُسے کامیابی نہیں ہوئی۔

"جگا! ہنس راج فرار ہونے والا تھا اس سلسلے میں تمہیں خبر تھی؟" سیدھا سوال کیا گیا۔

جگت کا چہرہ اُتر گیا۔ سر جھکا کر جواب دیا۔ "ہاں!" پھر سوپر کی جانب دیکھا۔ وہ حیرت سے دیکھ رہے تھے اس لئے جگت مزید بولا۔ "مگر ڈرامے کی رات فرار ہو جائے گا اس کا مجھے ازہ نہیں تھا۔"

"تم نے مجھے اشارہ کیوں نہیں کیا؟"

"ایسی بے ایمانی کیسے کرسکتا تھا؟" دونوں کے سوال ٹکرائے۔

"اس کے باوجود تم نے مجھ سے بے ایمانی کی۔"

"تم صاحب ہو وہ ساتھی تھا۔" جگت ذرا بھی کم نہیں پڑ رہا تھا۔ فیصلہ کن لہجے میں بولا۔ "میں افرار ہو جاؤں گا۔"

پھر بھی مہتا کو غصہ نہیں آیا۔ ایسی ہی فکرمندی اُن کی آنکھوں سے جھانک رہی تھی۔ "تم کیوں ں گئے؟"

اس سوال کا جواب جگت کے پاس نہیں تھا۔ بہت دیر تک خاموش رہنے کے بعد اُس نے سوال ۔ "صاحب! تمہاری بدلی کب ہوگی؟" مہتا نے اُس کا ارادہ بھانپ لیا۔

"کیوں...... تمہیں میرا تبادلہ کرانے کی بہت جلدی ہے؟" پھر ویسے ہی کہا۔ "اگر تبادلہ ہوا بھی میرے ساتھ رہو گے۔ تمہارا بھی تبادلہ ہوگا۔"

"اوہ......!" جگت کی آنکھیں پھیل گئیں۔ یہ شخص اس کا پیچھا نہیں چھوڑے گا۔ "تو پھر میرے کی بدنامی تمہارے سر رہے گی۔"

مہتا ہلکے سے ہنسے۔ "دیکھا جائے گا۔"

"بہتر ہے۔" کہہ کر جگت باہر نکل گیا۔ اُسے مہتا کی اچھائی پر غصہ آ رہا تھا۔

جگت کا غصہ، جوش، جذبہ سب اندر ہی اندر دفن ہو چکے تھے پھر بھی باہر کی سختی کے ذریعے اپنے

اصلی مزاج کو برقرار رکھنے کی کوشش جاری رکھے ہوئے تھا۔ بی کلاس میں آنے کے بعد اُسے ہر طرح آرام تھا۔ کچھ کام بھی نہ کرنا پڑتا اور بیڑیاں بھی نہیں پہنی پڑتیں۔ پڑھے لکھے قیدیوں سے گپیں ہانکتا۔ چھوٹی سزا والے قیدی اُس کے لئے کھانا بناتے، بتایا ہوا کام کر دیتے۔ اُس کا احترام کرتے۔ اُسے بیرک کے قیدیوں کی طرح فرش پر سونا نہ پڑتا۔ سب کو چارپائیاں دی گئی تھیں، پڑھنے کے لئے اخبارات، کتابیں ملتیں۔ شراب وغیرہ کا نشہ بھی چوری چھپے چل جاتا۔

پھر بھی جگت کو چین نہیں تھا۔ کچھ کمی رہ گئی ہے اُسے کھٹکا رہتا۔ سب ٹھیک ٹھاک چل رہا ہے یہ اس کے لئے انہونی سی بات تھی۔ جھگڑا کئے بغیر چین کیسے آئے؟ مار پیٹ کے بغیر جسم کی ورزش کیسے ہو؟ گالی بکے بغیر زبان کی کھجلی کس طرح دور ہو؟

ہنس راج اپنی بیوی اور اُس کے عاشق کو جلا کر فرار ہو گیا تھا۔ پولیس کو یہی ظاہر کیا وہ اپنی بیوی کو جلا کر خود بھی آگ میں کود گیا اور جل کر مر گیا۔ ثبوت کے طور پر ہنس راج کے جوتے اور رائفل مل گئی۔ اس طرح فرار ہونے والا قیدی موت کی پناہ میں چلا گیا اور اُس کی تلاش ختم کر دی گئی۔

مگر صحیح حقیقت سے جگت واقف تھا۔ ہنس راج جیسا شخص جل مرنے والا نہیں تھا۔ ضرور اُس نے اپنی بیوی کے عاشق کو جلا دیا ہوگا۔ کئی بار اُس کا جی چاہا کہ جیل کے حکام کو بتا دے پولیس کامیاب نہیں ہوئی اس لئے کیس ختم کر دیا گیا۔ باقی ہنس راج خودکشی جیسے بزدلانہ فعل کا مرتکب نہیں ہو سکتا۔ مگر ایسا کہتے ہوئے ہنس راج کے خطرے میں پڑ جانے کا اندیشہ تھا۔ اس لئے سچائی اُس نے دل میں دبا دی۔

"یار سچا! تم سارا دن کیا لکھتے رہتے ہو؟ تمہیں پڑھ کر کہاں افسری کرنے جانا ہے؟" جگت نے بور ہو کر اکثر سچا سنگھ سے کہا تھا۔ سچا سنگھ کی طرح وہ بھی لکھے اُس کے دل میں خواہش پیدا ہوتی۔ وہ یہ سمجھتا تھا کہ ذہن میں بل کھاتے ہوئے خیالات کاغذ پر ٹیڑھے میڑھے الفاظ میں ڈھالنے سے بوجھ ہلکا ہوگا۔ پھر بھی اُسے ایک خوف ستا رہا تھا۔ بہت زیادہ لکھنے پڑھنے سے عقل بڑھ جاتی ہے مگر دل کا جوش کم ہو جاتا ہے۔ مجھے ایسا نہیں کرنا وہ سوچتا۔ اسی لئے اُسے سچا کا زیادہ لکھنا پڑھنا پسند نہیں تھا۔ مگر سچا نے اُس کی بات سنی ان سنی کر دی۔ جگا نے اُس کے ہاتھ سے قلم چھین لیا۔ "جیسے بڑے بیرسٹر ہو میری بات سننے کی فرصت نہیں ہے۔"

سچا مسکرایا پھر بھوری پلکیں جھپکاتا ہوا بولا۔ "تم چاہے مذاق میں کہو، مگر ایک دن میں بیرسٹر بنوں گا۔ یہ دیکھنا!"

جگت قہقہہ مار کر ہنس دیا۔ "مہتا نے تمہارے ذہن میں اچھا بھوسہ بھرا ہوا ہے۔ جیل میں بیرسٹر بنو یا ڈاکو سب برابر ہے۔ چھوڑو یہ دردسری اور یہاں سے باہر نکلنے کے لئے ذہن پر زور دو!"

سچا سنگھ کچھ دیر تک اُسے دیکھتا رہا۔ اُس کی یہ عادت تھی کہ دل کی بات کہنے کے لئے جوش جذبہ نہیں دکھاتا تھا۔ جگا کئی بار سوچتا کہ یہ جوان گنگا سنگھ کے ساتھ ڈاکے ڈال رہا تھا یہ بات کون مان سکتا ہے؟

"جگا! باہر جا کر تم کیا کرو گے؟" سچا نے پوچھا۔ پھر اُس کا جواب خود ہی دینے لگا۔ "پولیس



تمہاری تلاش میں زمین آسمان ایک کر دے گی۔ تم کب تک چھپتے رہو گے؟ کس کا ساتھ ملے گا؟ اب پہلے جیسے دن نہیں رہے۔ ڈاکہ زنی کا زمانہ گزر گیا۔" جگت کو یہ بات پسند نہ آئی۔

"یار! تم پڑھ لکھ کر بزدل ہو گئے ہو؟ جب تک انسانوں کے درمیان دشمنی رہے گی، ناانصافیاں ہوں گی ڈاکو جنم لیتے رہیں گے۔" پھر جوش میں بولا۔ "تم اخبارات میں کام کی بات نہیں پڑھتے ہو۔ ڈاکو مان سنگھ اب بھی حکومت سے مقابلہ کر رہا ہے۔" یہ سن کر سچا سنگھ ہنسا۔ جگت بولا۔ "تم میری بات پر ہنسو! مگر میں نے فیصلہ کر لیا ہے کہ یہاں سے صحیح سلامت فرار ہو گیا تو چمبل چلا جاؤں گا۔" پھر سچا کو طعنہ دیا۔ "تمہیں باہر نہ آنا ہو تو کوئی بات نہیں۔ جوانی جیل میں گزار دینا۔"

جواب میں سچا نے پتلی مونچھوں کو بل دیتے ہوئے کہا۔ "کس نے کہا مجھے باہر نہیں نکلنا؟ باہر نکلنے کے لئے تو سب کچھ کر رہا ہوں۔ تم درمیان میں مداخلت کرتے ہو۔" جگت کی آنکھیں چمکنے لگیں۔ سچا کیا سچ مچ کوئی کیمیا آزما رہا ہے؟ خوشی کے اظہار کے طور پر اُس نے سچا کی پیٹھ ٹھونکی۔

"یار! سیدھی طرح بتا دے۔ کیسی چال آزمائی ہے؟"

سچا نے پہلی بار اسرار پر سے پردہ اُٹھایا۔ "جیل کے دروازے توڑ کر نہیں، کھول کر باہر نکلنے کی بات ہے۔" جگت بور ہو کر کہنا چاہتا تھا۔ "پہیلیاں بجھوانے والی بات نہ کر! دروازے کھولنے یا توڑنے سب برابر ہیں۔ اہم بات فرار ہے۔" مگر سچا نے موقع نہیں دیا۔

"میری بات سکون سے سنو! ہماری طرح مہتا بھی ایک خطرناک کھیل کھیل رہے ہیں۔ وہ ایسا کھیل کھیل رہے ہیں جس میں ہم سے زیادہ اُنہیں ہمت کی ضرورت ہے۔" جگت نے آنکھیں بند کر کے سر ہلایا جیسے سچا سے کہہ رہا ہو۔ "تمہاری بات میں دم نہیں ہے۔" مگر سچا نے پرواہ نہیں کی۔ مہتا سوپر نے تمہارے اور میرے جیسے لوگوں پر مدار رکھ کر ایک کام کرنے کا بیڑا اُٹھایا ہے۔ جب ان کا نتیجہ سامنے آیا تم ساتھ چھوڑنے کی بات کر رہے ہو؟"

"کیسا نتیجہ...... کس کا نتیجہ؟"

"تمہارے گیت اور ڈرامے نے باہر کیسا اثر پیدا کیا ہے یہ تم نہیں جانتے جگا! سارے پنجاب میں پرتھوی راج کپور ایک ہی آواز لگا رہے ہیں۔" "ایک سدھرا ہوا قیدی سماج میں واپس ہوا تو سماج اسے قبول کرے گا؟ سرکار اسے ایسا موقع دے گی؟ وہ تمہارے ڈرامے کا ایک ایک ڈائیلاگ سارے پنجاب کو سنا رہا ہے۔ تم اس کے لئے دروازے کھولو گے؟"

جگت سچا کی بات میں گم ہو گیا۔

"جگا! یہ کون سے دروازے کھولنے کی بات ہے، معلوم ہے؟ پہلے جیل کے پھر سماج کے...... سوچو! مجھے پڑھا لکھا کر اور تمہیں فنکار بنا کر وہ کیا حاصل کرنا چاہتے ہیں؟" پھر آنکھیں بند کر بیٹھے ہوئے جگت کو سچا نے جھنجھوڑ کر پوچھا۔ "تمہیں معلوم ہے اب تمہارا ڈرامہ کون دیکھنے آنے والا ہے؟" جگت چونک گیا۔ یہ سب باتیں ابھی اُس کے دل میں نہیں اُتر رہی تھیں۔ پھر بھی اُس نے پوچھا۔

"کون؟"

پنجاب کے وزیراعلیٰ بھیم سین۔ اُنہوں نے خود مہتا کو لکھا ہے کہ جس کے لئے اتنی باتیں سن رہا

ہوں اس کو فنکار کے رُوپ میں دیکھنا ہے۔ پھر اس کے لئے کیا کر سکتے ہیں یہ سوچیں گے۔"

"سچ......؟" جگت کی آنکھیں پھیل گئیں۔ "یہ سب مہتا نے مجھے کیوں نہیں بتایا؟"

"کیونکہ ابھی سے آس دے کر تمہارے دل کو وہ بہکانا نہیں چاہتے جگا! میں ایک ڈرامہ لکھ رہا ہوں۔ تمہارے لئے زوردار ڈبل رول رکھا ہے۔" جگت نے قلم واپس کر دیا۔ پھر اُلجھے ہوئے لہجے میں بولا۔

"ڈبل رول؟ میری تو زندگی ڈبل رول بن گئی ہے سچا! ماضی میرا پیچھا نہیں چھوڑتا اور مہتا صاحب نے میرا مستقبل بنانے کا پختہ عزم کر لیا ہے۔ خبر نہیں زندگی کس موڑ سے گزرنے والی ہے؟"

"یہی تو مزہ ہے دوست! موڑ کتنے ہی آئیں سفر جاری رہنا چاہئے۔" یہ کہہ کر سچا سنگھ قلم چلانے لگا۔ جگت باہر جا کر ٹہلتا ہوا بادلوں سے بھرے آسمان کو دیکھ رہا تھا۔

"کیا یہ بادل برسیں گے؟ یا یہ بھی آس بندھا کر چلے جائیں گے؟ اس جیسے خطرناک قیدی کے لئے جیل کے دروازے خود بخود کھل جائیں گے؟ سچا سنگھ کی بات پر اُسے یقین نہیں آ رہا تھا پھر بھی دل باہر بھٹکنے لگا۔ باہر جا کر وہ سب سے پہلے ویرو کی تلاش کرے گا۔ اُس کے گھر کا پتہ چلانے کے بعد گھر جائے گا۔ "گھر......!" اُس نے دل کو سمجھایا۔ "نہیں اب گھر نہیں جانا۔ ماں جی اور باپو نے طعنے دیئے ہیں۔ اب اُن کے سہارے جینا منظور نہیں۔ پھر چندن کا کیا ہوگا؟ اس کے دماغ کے علاج کے لئے پیسے کہاں سے لاؤں گا؟ گھر کس طرح جاؤں گا؟

جگا جب سوپر کے آفس میں داخل ہوا تو وہ کسی پر بگڑ رہے تھے۔

"ایک بار کہہ دیا تو ہو جانا چاہئے۔ شو دیکھنے کے لئے بڑے گھروں کے بہت سارے لوگ آنے والے ہیں۔ اُنہیں پیاسا رکھا جائے گا؟ اُن کی خدمت کے لئے بیس پچیس آدمی چاہئیں۔" اُس نے مہتا کو کبھی اتنے غصے میں نہیں دیکھا تھا۔ وہ بھی خوش ہوا۔ آدمی کو کبھی کبھی غصہ کرنا چاہئے۔

"صاحب! آپ اتنا بگڑ کیوں رہے ہیں؟" جگت درمیان میں بول اُٹھا۔ پھر اُسے خیال گزرا کہ دوسرے کی موجودگی میں صاحب سے اس طرح بات کرنا برا ہے اس لئے نرم لہجے میں بولا۔ "مہمانوں کی خدمت ہمارے قیدی کریں گے۔ عمر قید والے قیدیوں کو یہ کام سپرد کریں۔"

مہتا سناٹے میں آ گئے۔ وہ اُس کی جانب منہ پھاڑ کر دیکھنے لگے۔ جگت نے جلدی سے کہا۔ "نہیں صاحب! اس بار کوئی فرار نہیں ہوگا۔ اس کی ذمہ داری مجھ پر۔" مہتا کا چہرہ چمک اُٹھا۔ غصے کی جگہ خوشی جھلکنے لگی۔

"مجھے یہ خیال کیوں نہیں آیا؟ بڑے گھر کے مہمانوں کو قاتل قیدی شربت پلائیں یہ آئیڈیا عمدہ ہے۔ جاؤ! یہ کام تمہارے سپرد۔ مگر دیکھنا پہلے سے ظاہر نہیں کرنا کہ مہمانوں کی خدمت کرنے والے عمر قید کی سزا والے قیدی ہیں۔ پروگرام ختم ہونے کے بعد ظاہر کریں گے تب لوگوں کو بہت تعجب ہوگا۔"

"آپ بے فکر رہیں صاحب!" جگت نے آخر دل کا بھید کھولا۔ "بہت دیر سے میری سمجھ میں آیا کہ آپ بھی ایک خطرناک کھیل کھیلنا شروع کر چکے ہیں۔ آپ حکم کریں تو میں جان بھی قربان کر دوں گا۔" بہت دیر تک مہتا اُسے دیکھتے رہے۔ اُن کی آنکھوں سے پیار جھلکنے لگا۔ جس لمحے کے وہ منتظر تھے وہ آ گیا تھا۔ اُن کا دل زور سے دھڑکنے لگا۔



"جگا! تم میرا ارادہ جلدی سمجھ گئے۔ مگر تم جسے خطرناک کھیل کہہ رہے ہو اس میں جان قربان کرنے کی ضرورت نہیں پڑتی بلکہ اپنے آپ سے لڑنا پڑتا ہے۔ ہمارا اصلی دشمن تو دل میں بیٹھا ہوا ہے۔ ہمیں اُسے بھگانا ہے۔" پھر فوراً ہی بات کاٹ دی اور دراز میں پڑا ہوا ایک خط نکال کر بولے۔ "جگا! تمہارے گھر سے خط آیا ہے۔ یہ دینے کے لئے تمہیں بلایا ہے۔"

سیل بند لفافہ دیکھ کر جگا چونکا۔ اُس نے متجسس نظروں سے سوپر کی جانب دیکھا تو مہتا نے کہا۔ "تمہیں حیرت ہو رہی ہے؟ اب تمہارے خط سنسر نہیں ہوں گے۔ خط پڑھ کر کچھ کہنے والی بات ہو تو مجھے بتانا۔" اُس نے جلدی سے لفافہ پھاڑ کر خط نکالا۔

لکھائی پر نظر ڈال کر بولا۔ "صاحب! چندن کو صحت یاب ہو گئی ہے۔ باپو نے لکھا ہے کہ سب سے پہلی خوشخبری صاحب کو دینا۔" یہ کہہ کر جگا کا جسم جیسے ساکت ہو گیا۔ اُس کا ذہن اچانک اتنی بڑی خوشخبری کے لئے تیار نہیں تھا...... دونوں کی آنکھیں ملیں۔ سوپر کے چہرے پر روشنی دیکھ کر اُس کی آنکھیں بھیگ گئیں۔ دوسرے کے سکھ سے خوش ہونے والے اس نیک انسان کی رُوح کو اُس نے اب تک کیسا دُکھ دیا ہے؟

مہتا نے نظر ہٹا لی اور میز پر رکھی گھنٹی بجائی۔ میٹ دوڑتا ہوا آیا۔ اُسے جیب سے دس دس کے نوٹ نکال کر دیتے ہوئے کہا۔ "جاؤ! پیڑے لے آؤ۔ ساری جیل میں تقسیم کرو! جگا کی بیوی صحت یاب ہو گئی ہے...... اس خوشی میں......"

ooo

پردہ اُٹھا...... ڈرامہ شروع ہوا...... سٹیج پر جگت داخل ہوا تب سب لوگ سیدھے ہو کر دیکھنے لگے۔ جگت سامعین کی جانب دیکھے بغیر اپنی اداکاری میں گم ہو گیا۔ ڈرامہ نصف پہنچا تو مہمانِ خصوصی پر اس کا کیا اثر ہو رہا ہے؟ جگا یہ دیکھنے کا لالچ نہیں روک سکا۔ اُس کی نظر گھومتی ہوئی ایک شخص پر جم گئی۔ وہ چند لمحے کے لئے سٹیج اور سامعین کو بھول گیا۔ اُس کی آنکھوں میں سرخی اُبھر آئی۔

"کون...... پورن سنگھ؟ مجھے گرفتار کرنے والا پورن سنگھ!" ذہن اور دل میں جنگ ہونے لگی۔ اُس کا دل چاہ رہا تھا کہ اگر اس کے بس میں ہو تو وہ پورن سنگھ کا گلا دبا دے۔ اس چکر میں وہ ایک ڈائیلاگ بھول گیا۔ اُس کے چہرے پر بدلتے ہوئے تاثرات دیکھ کر مہتا چونکے۔ جگت کا دھیان اپنی طرف کرنے کی خاطر اُنہوں نے ہاتھ میں تھاما ہوا خالی گلاس نیچے گرایا۔ شیشہ ٹوٹنے کی آواز کے ساتھ سب کا دھیان اس جانب ہو گیا۔

مہتا اس طرح سٹیج کی جانب دیکھ رہے تھے جیسے کچھ نہ ہوا ہو۔ جگا سے مہتا کی نظریں ملیں اور اُس کے ذہن میں مہتا کا جملہ گونجا۔ "نیک بننے کے لئے انسان کو خود اپنے آپ سے لڑنا پڑتا ہے۔" پھر شاید وہ مہتا کی نظروں کا ہی کرشمہ تھا کہ جگا وہاں پورن سنگھ کی موجودگی بھول گیا۔ وہ پھر اداکاری میں محو ہو گیا......!

O

"جگت! اگر تمہیں جیل سے رہا کر دیا جائے تو تم کیا کرو گے؟"

جگت یہ جملہ سن کر سناٹے میں آ گیا۔ اُسے اُمید نہیں تھی کہ پنجاب کے وزیرِ اعلیٰ اُس سے ایسا سوال کریں گے۔ وزیرِ اعلیٰ کے پیچھے فیروز پور کا پولیس چیف پورن سنگھ کھڑا ہوا تھا۔ وزیرِ اعلیٰ کے الفاظ نے اُسے بھی چونکا دیا تھا۔ وہ سوچ رہا تھا جسے میں نے جان خطرے میں ڈال کر گرفتار کیا تھا اُسے وزیرِ اعلیٰ رہا کرنے کی بات کر رہے ہیں یہ کیسے ہو سکتا ہے؟ ایک بار جگت نے غضبناک نظروں سے پورن سنگھ کی طرف دیکھا۔ جواب دینے میں دیر ہوئی تو مہتا نے عقب سے اُس کا کرتہ کھینچا۔

"صاحب جو پوچھ رہے ہیں اس کا جواب دو جگا!"

جگت نے اپنے ذہن میں گردش کرتے ہوئے خیالات کو جھٹک کر جو کچھ سمجھ میں آیا کہہ دیا۔

"صاحب! باہر جا کر میں کھیتی باڑی کروں گا۔"

جگا کا جواب سن کر وزیرِ اعلیٰ بھیم سن سچر ہنس دیئے۔

"صاحب! جس طرح آپ کہیں گے یہ کرے گا۔" مہتا نے عاجزی سے کہا۔ جیل کے دروازے تک وزیرِ اعلیٰ جگت کے شانے پر ہاتھ رکھ کر چلتے رہے۔ سب کی آنکھیں یہ منظر دیکھ کر پھیل گئیں۔ دروازے پر جگت رُک گیا۔ اُس کی حد وہاں ختم ہوتی تھی۔ وزیرِ اعلیٰ کے کار میں بیٹھنے



کے بعد پولیس چیف پورن سنگھ نے سیٹ پر بیٹھنے سے پہلے تیز نظروں سے جگا کو دیکھا جیسے کہہ رہا ہو کہ اس انتظار میں بیٹھے رہنا کہ تمہارے لئے جیل کا دروازہ کھلے گا۔ میں ایسا موقع آنے ہی نہیں دوں گا۔

کار گرد اُڑاتی ہوئی چلی گئی اور جیل کا آہنی دروازہ بند ہو گیا......!

O

مہینہ بھر بیت گیا اور دوسرا نصف ماہ بھی گزرنے لگا مگر دروازہ کھلتا نظر نہیں آیا۔ جگت کی آس وٹنے لگی، بڑے آدمیوں کے وعدے ہوا کے جھونکے کی طرح ہوتے ہیں جو صرف جسم چھو کر گزر جاتا ہے۔ مگر مہتا کا یقین پختہ تھا۔ پولیس ڈیپارٹمنٹ نے ایسے خطرناک ڈاکو کی رہائی کے سلسلے میں بردست اختلاف کیا تھا۔ پولیس نے کہا تھا کہ اگر باہر آ کر وہ دوبارہ خون خرابہ کرے تو اس کی ذمہ اری کس کے سر ہو گی؟ بحث و مباحثے چلنے لگے۔ رُکاوٹیں پیدا ہونے لگیں۔ مسٹر مہتا پیچھے ہٹنے پر یار نہیں تھے۔

وہ کہتے کہ تجربے کی خاطر ہی سہی، انسانی ہمدردی کے ساتھ سوچو! کسی کو پہل تو کرنی پڑے گی۔ ر انسان کو بدلنا ہو تو اس کا راستہ بدلنا چاہئے۔ اپنی بات سمجھانے کے لئے اس کے پاس ایک ضبوط دلیل تھی۔

"ہم اسے رہا کہاں کر رہے ہیں؟ پہلے پیرول پر رہا کریں گے۔ دو چار ماہ اس کی حرکات و نات اور کام پر نظر رکھیں گے۔ پھر رہا کرنے کے متعلق سوچا جا سکتا ہے۔"

اسی پوائنٹ پر مہتا کی جیت ہوئی۔ حکومت یہ قدم اُٹھانے پر تیار ہو گئی۔ جگت کو تین ماہ کے لئے ول پر چھوڑنے کی مہتا کو اجازت مل گئی مگر اجازت کے ساتھ ہی ایک شرط رکھی گئی۔

"جگا پیرول سے واپس آئے اس کی ذمہ داری کے لئے دس ہزار روپے کی ضمانت چاہئے۔"

"دس ہزار روپے......؟" ہندسہ سن کر جگت سناٹے میں آ گیا۔ "اتنے پیسے کس کے پاس سے ے جائیں گے؟"

"دس ہزار روپے کیش لانے کی ضرورت نہیں۔ کسی کی اگر اتنی حیثیت ہے تو وہ دس ہزار کے ت نامے پر دستخط کر دے۔" مہتا نے سمجھایا۔ "تمہارے باپو کی بہت ساری زمینی جائیداد ہے۔ کے دستخط بھی چلیں گے۔"

"نہیں، نہیں......" جگت پُرجوش لہجے میں بولا۔ "میں اُن کی ایک پائی بھی نہیں لینا چاہتا۔ ہ مجھے پیرول پر رہائی نہ ملے۔"

"پھر کوئی ایسا آدمی ہے جس کی ضمانت دی جا سکے؟" مہتا اُس کی جانب دیکھتا ہوا بولا۔ وہ رہا تھا کہ اگر جگتا انکار کر دے تو بات یہیں رُک جائے گی اور ساری محنت پر پانی پھر جائے گا۔

"ہاں صاحب! میرا ایک دوست ہے کرتارا۔ کافی عرصے سے ملاقات نہیں ہوئی مگر میرے ہ جان بھی دے سکتا ہے۔"

"جان نہیں ضمانت چاہئے۔" مہتا نے کسی قدر سختی سے کہا۔ "اکثر انسان کی قیمت کوڑی کے ل ہوتی۔"

"صاحب! جان دینے والا سب کچھ دے سکتا ہے۔ سال بھر پہلے اُس کا باپ مر گیا ہے۔ اب تمام زمین و جائیداد کا وہ مالک ہے۔" جگت نے آس جگائی تو مہتا نے کاغذ اور قلم اُس کے سامنے رکھے۔

"پھر لو! میں جس طرح کہتا ہوں اسی طرح اُسے خط لکھو! ساتھ ہی خط میں ضمانت کہاں اور کس طرح دینی ہے یہ بھی مشورہ دُوں گا۔ بھگوان کا نام لے کر لکھو۔"

بھگوان نے بھی اُسے امتحان میں ڈالنے کے لئے ضمانت کا انتظام کروا دیا۔ چوتھے دن جواب آیا تو جگت بہت خوش ہوا۔ "صاحب! میں نہ کہتا تھا کہ وہ میرے لئے سب کچھ کرنے کو تیار ہو جائے گا؟"

فیروز پور جیل کے پتھروں میں زندگی آ گئی۔ ملک کی یہ پہلی جیل تھی اور جگا ہندوستان کا وہ پہلا قیدی تھا جسے پیرول پر چھوڑنے کا تجربہ ہونے والا تھا۔ لوگوں کی ہمت افزائی نے جگت کا دل مسرت سے بھر دیا۔ اُس نے گھر خط لکھا کہ تین ماہ کے لئے جیل والے پیرول پر چھوڑنے والے ہیں چندن کور کو جلدی بھیجو! اور پھر وہ دن آ گیا......!

○

چندن کور ساڑھے چار سال کے بعد ست پال کی اُنگلی تھامے سوپر مہتا کے آفس میں کھڑی ہوئی تھی۔ اب تک اُس نے کئی بار مہتا سے پوچھا تھا۔

"سچ مچ آپ اُن کو تین ماہ کے لئے رہا کر دیں گے؟ اُنہیں جہاں جانا ہوگا جا سکیں گے؟"

"چندن بہن! ابھی تمہیں یقین نہیں آ رہا۔ ابھی جگت آتا ہے اور میں اُسے تمہارے حوالے کر رہا ہوں۔ تین ماہ کے لئے تمہیں اُسے سنبھلنا ہے۔ تم لوگ اس شہر میں جہاں جانا چاہو جا سکتے ہو۔ کیونکہ روز شام کو جیل میں حاضری دینی ہے۔ ویسے میں نے جیل کے سامنے رہنے کا انتظام کیا ہے۔ اس لئے ہم ملتے رہیں گے۔"

اسی لمحے جگت آ گیا۔ اُس نے ایک نظر چندن کور پر ڈال کر ست پال کو دیکھا۔ بیٹے کو دیکھ کر وہ بے قابو ہو گیا۔ اُس نے ست پال کو اپنے قریب کر لیا۔ پہلے سینے سے لگایا، پھر پیار کیا۔

"باپو! تمہاری داڑھی چبھ رہی ہے۔" یہ کہہ کر ست پال نے منہ پھیر لیا۔ چندن کور اور مہتا ہنس دیئے۔ پھر چندن کور کی آنکھوں میں مسرت کے آنسو آ گئے۔

"چلو جگت! میں تمہیں دروازے تک چھوڑ آتا ہوں۔" یہ کہتے ہوئے مہتا کھڑے ہو گئے۔ دروازے کی جانب اُٹھنے والا ایک ایک قدم دل کی دھڑکنوں سے ہم آہنگ ہو رہا تھا۔ راستے میں ملنے والے قیدی اُنسے وداع کر رہے تھے۔ کتنی آنکھیں آس بھری نظروں سے اُسے دیکھ رہی تھیں۔ ایک دن اپنی بھی باری آئے گی ہر دل میں یہی آرزو تھی۔ ان کی اندھیری زندگی میں ایک چنگاری بھڑکی تھی۔ جیل کا دروازہ کھلا، تازہ ہوا کا ایک جھونکا اندر گھس آیا۔ جگت نے گہری سانس لی تو اُسے عجیب سا احساس ہوا۔ ایک قدم دروازے سے باہر نکال کر اُس نے مہتا کی جانب دیکھا۔

"جگا! یہ رہائی کی ابتداء ہے۔" مہتا نے اُس کے شانے پر ہاتھ رکھ کر پیار بھرے لہجے میں کہا۔ اُن کی آواز رندھی ہوئی تھی۔ "اب ہر قدم سنبھل کر اُٹھانا ہے۔ مجھے اس سے زیادہ کچھ نہیں کہنا"



مگر اُن کی غمگین آنکھوں نے بہت کچھ کہہ دیا تھا۔ "میں تمہیں نہیں، تمہارے اندر موجود انتقام کو رُخصت کرنے آیا ہوں جگا! ہم سب کی ہار جیت تمہارے ہاتھ میں ہے۔"

جگت کے دل میں محبت کا طوفان اُٹھنے لگا اور جگت مدن موہن مہتا کے پاؤں چھونے کے لئے جھک گیا۔ مگر کوئی اُس کی بھیگی آنکھیں نہ دیکھ لے اس خیال سے وہ چندن کور اور ست پال کو لے کر جلدی سے آگے بڑھ گیا۔ مہتا اُن تینوں کو جاتے دیکھنے لگا۔ ماں اور باپ کے درمیان دونوں کی اُنگلیاں تھام کر چلتے ہوئے چھوٹے سے ست پال کو دیکھ کر اُنہوں نے دل ہی دل میں دُعا مانگی کہ یہ اڑتیس سال کا مرد آج سچائی سے چلنے کی ابتدا کر رہا ہے۔ بھگوان! تم اس کا ہاتھ تھام لینا۔ اور جگت کی زندگی کا امتحان شروع ہو گیا۔

فیروز پور جیل سے نکل کر راستہ عبور کرتے ہی سامنے زمیندار کرنال سنگھ کا باغیچہ تھا۔ وہاں جگت کو مہتا نے ملازمت دلا دی تھی۔ باغ کے درختوں کو پانی پلانا، سبزی توڑنا، صبح بازار میں نیلام کے لئے جانا اور زمیندار کا چھوٹا موٹا کام کرنا۔ بدلے میں بیس روپے ماہانہ تنخواہ، رہنے کے لئے تنگ کوٹھڑی اور دو وقت کا کھانا۔ یہ کل انتظام تھا۔ چھوٹی سزا والے قیدیوں کو مہتا نے کئی بار وہاں کام دلایا تھا۔ پیرول پر چھوٹنے کے بعد جگا اُن کی نظروں سے دُور رہے یہ مہتا نہیں چاہتے تھے۔ وہ چاہتے تو جگا کو اپنے گھر آسرا دے سکتے تھے مگر وہ سب کو یہ دکھا دینا چاہتے تھے کہ ایک وقت کا یہ خطرناک ڈاکو محنت مزدوری کر کے سماج میں مدغم ہو جانے کے لائق ہے۔ یہ جذباتی صورتِ حال سے گزر سکتا ہے اور لالچ سے ٹکر لے سکتا ہے۔

یہ بتانے کے لئے کہ اُس کی ملازمت طے ہو گئی ہے، مہتا نے جگا کو بلایا۔

"دیکھو جگا! باہر کی دنیا میں قدم قدم پر تم سے ناانصافیاں ہوں گی۔ تمہیں توہین برداشت کرنا پڑے گی۔ مگر اس سے تم گھبرا نہ جانا۔ مزاج کو قابو میں رکھنا۔ تمہیں ایک بھی غلط قدم اُٹھائے بغیر خود کو درآستہ کر کے آگے بڑھنا ہے۔" پھر مزید کہا۔ "مجھے تم پر پورا اعتماد ہے۔ تمہیں اپنی ذات پر اعتماد ہے یا نہیں؟ مجھے یہ معلوم کرنا ہے۔"

جگت ذرا سا مسکرایا۔ "صاحب! کہنے سے زیادہ عمل کر کے بتاؤں گا۔"

اُس کا یہ جواب مہتا کے دل کا بوجھ ہلکا کر گیا۔

جگت نے جاتے ہی کام کا بوجھ اُٹھا لیا۔ زمیندار کرنال سنگھ نے سوچ سمجھ کر اُسے رکھا تھا اور اسے اُمید تھی کہ وہ جگا جیسے طاقتور شخص سے دو آدمیوں کا کام لے سکے گا۔ پھر باہر فخریہ کہے گا کہ جگا ڈاکو میرے ہاں ملازمت کرتا ہے۔ پھر اُس کی موجودگی میں باغ سے کوئی چوری نہیں کر سکے گا۔

زمیندار کی زندگی کچھ پراسرار تھی۔ وہ کچھ رنگین مزاج تھا۔ اس لئے اُس نے باغ میں ایک چھوٹی سی عمارت بنوائی تھی جس میں وہ اکیلا رہتا تھا۔ درمیان میں ایک آدھ دن غائب بھی ہو جاتا۔ ہر دو تین دن بعد دن ڈوبنے کے بعد کوئی عورت آتی اور دن طلوع ہونے سے پہلے چلی جاتی۔ دس پندرہ دن میں پانچ مختلف عورتیں زمیندار کے ہاں آتی دکھائی دیں۔ یہ آدمی جانور جیسا ہے۔ چندن کور فوراً ہی ہوشیار ہو گئی۔ اُس نے یہ بات مذاق کے ڈھنگ میں جگا سے بھی کہہ دی۔ "میرے نصیب میں ایک ہے وہ بھی نہ ہونے کے برابر۔" پھر آہ بھر کر بولی۔ "بتاؤ! ہم نے اتنے

سالوں میں کتنی راتیں ساتھ گزاری ہیں؟ مگر کوئی رات ایسی نہیں گزری کہ جب آپ نے ویرو کو یاد نہ کیا ہو۔ کیوں، میں سچ کہہ رہی ہوں نا؟" چندن کو رمحبت بھرے لہجے میں پوچھنے لگی۔ "پندرہ دن میں مجھ سے پچیس بار کہا ہوگا کہ ویرو کی تلاش میں لدھیانہ ہو آؤں یا مجھے خاموشی سے جانے دو۔"

"چندن! ویرو کو ایک بار دیکھنے کے لئے دل تڑپ رہا ہے۔ میرے لئے اُس نے کیا نہیں برداشت کیا یہ سوچ کر مجھے خود پر لعنت بھیجنے کو دل چاہتا ہے۔" جگت کی آواز بھاری ہو گئی اور اُس نے چندن کے شانے پر سر رکھ دیا۔

"تم تو جانتے ہو کہ مجھے ویرو سے جلن کبھی نہیں ہوئی۔ جس دن وہ تم کو مل جائے گی اُس دن مجھے سب سے زیادہ خوشی ہوگی۔ کیونکہ تمہاری خوشی ہی میں میری خوشی ہے۔ مگر......" چندن رُک گئی۔ جگت نے اُس کی جانب دیکھا۔

"مگر کیا چندن...... کیا کوئی ایسی بات ہے جو مجھ سے چھپانا چاہتی ہو؟"

"تم سے چھپا کر ایک بار پچھتا چکی ہوں۔ مجھے تو صرف اتنا کہنا ہے کہ اب بھگوان پر بھروسہ رکھو! اب تمہارا نام اخبار میں شائع ہوتا ہے۔ ویرو اپنے آپ تلاش کرتی ہوئی آئے گی۔ اطمینان رکھو!" جگت کو چندن کی یہ بات صحیح نظر آئی۔ ویرو اس سے کیوں دُور ہے؟ کیا اس کا پیار نفرت میں بدل گیا ہے یا پھر کسی مجبوری نے اسے روک کے رکھا ہے؟" جگت کو سوچ میں گم دیکھ کر چندن نے اپنے دونوں بازوؤں میں اُس کا جسم بھینچ لیا۔

"فی الحال تو تین ماہ تک تم میری قید میں ہو۔ کہیں جانے نہیں دُوں گی۔"

"تین نہیں، ڈھائی ماہ چندن!" اُس نے آہ بھر کر چندن کو سینے سے لگا لیا۔ باہر بادل گرج رہے تھے اور بجلی چمک رہی تھی۔ برسات دھرتی کی گود میں سما جانے کے لئے تڑپ رہی تھی۔

○

روز شام کو جگت جیل میں حاضری لگوانے جاتا۔ ڈرامے کی ریہرسل کرتا، سب سے ملتا، پھر گھر واپس آ جاتا۔ جیل کے دروازے پر بیٹھے ہوئے چوکیدار جاتے ہوئے اُس کے ہاتھ میں پانچ دس خط رکھتے۔ ہر خط میں قیدی الگ الگ باتیں لکھتے تھے۔ سنبھل کر رہنا! تمہارے قدموں پر چل کر کبھی ہمیں بھی مہینے دو مہینے بعد گھر والوں کا چہرہ دیکھنے کو ملے گا، ہم اسی آس میں دل بہلا رہے ہیں۔ جیل والوں کی خاطر نہیں، بلکہ ہمارے لئے تین ماہ ہنسی خوشی سے گزار دینا۔ دھڑکتے دل کی طرح ہر پرچی جگت کے ذہن کو بیدار رکھتی۔ تمام خط چندن کو ر بحفاظت ڈبے میں رکھ دیتی تھی۔ وہ سوچتی کہ یقیناً یہ مہتا صاحب کی مہربانی ہے۔ تین ہفتے پورے ہوئے۔ چندن کو اطمینان ہوا۔ مگر ایک شام......

"جگا! یہاں آؤ۔" عمارت کی اُوپری کھڑکی سے زمیندار نے آواز دی۔ زمین کھودتے ہوئے جگا نے پسینے سے ڈوبا ہوا چہرہ اُٹھایا۔

"چندن نے کہا زمیندار صاحب بلا رہے ہیں۔ ہو آؤ!"

پسینہ پونچھتا ہوا جگت زمیندار کے پاس پہنچا۔ زمیندار کو کسی جوان عورت سے دل بہلاتے دیکھ کر ناراضگی سے کھڑا ہو گیا۔ وہ عورت جگت کے چہرے کی سختی دیکھ کر ڈر گئی اور زمیندار سے الگ ہو



گئی۔ زمیندار نے اُسے قریب کھینچ لیا۔

"اے پیاری! شرم کیسی؟ یہ تو اپنا ملازم ہے۔" پھر اپنا رُعب ڈالنے کے لئے جیب سے پانچ کا نوٹ نکال کر جگت کی طرف پھینکا۔ "جاؤ! شراب کی بوتل لے آؤ۔"

جگت کی سانس رُک گئی۔ نتھنے پھولنے لگے۔ اُس نے ایک نظر نیچے پڑے ہوئے نوٹ پر ڈالی اور پھر زمیندار کے چہرے کو دیکھا۔ وہ آگے بڑھا اور نوٹ کے قریب رُک گیا۔ جھک کر نوٹ اُٹھا لیا، پھر سیڑھیاں اُترنے لگا۔ اُس نے اپنی یہ بے عزتی ابھی برداشت نہیں کی تھی کہ اُسے آواز سنائی دی۔ زمیندار کہہ رہا تھا۔

"ایک زمانے میں یہ ایک خطرناک ڈاکو تھا۔ اب بے چارہ بیس روپے میں غلامی کر رہا ہے۔"

بے چارہ اور غلامی ان دو الفاظ نے اُس کے ذہن میں شعلے بھڑکا دیئے۔ آخری چار سیڑھیاں ایک ساتھ کود کر وہ نیچے آیا۔ ست پال کو کھلاتی ہوئی چندن اُس کا غضب ناک چہرہ دیکھ کر چونکی مگر جگت اُس کی طرف دیکھے بغیر کدال کی طرف بڑھا۔ کدال کے ہتھے پر اُس کے پنجے کی گرفت دیکھ کر چندن پل بھر میں جیسے سب سمجھ گئی۔ ایسا غضبناک رُوپ اُس نے پہلے کبھی نہیں دیکھا تھا۔ اُس کے پیر زمین پر جم گئے مگر کلائی کی رگیں اب بھی تنی ہوئی تھیں۔ چہرے کی سرخی کم نہیں ہوئی تھی۔ ست پال کو ساتھ لے کر چندن اُس کے سامنے جا کھڑی ہوئی۔

"کدال لے کر کہاں جا رہے ہو؟"

"اُس بے وقوف کی کھوپڑی توڑنے۔" جگت نے دانت پیسے۔ "سالے نے رنڈی کے سامنے مجھے غلام کہا۔" چندن کا دل بیٹھ گیا۔ اُسے اپنی دنیا اندھیر ہوتی نظر آئی۔ کئے کرائے پر پانی پھرنے والا تھا۔ اُس نے آخری کوشش کی۔

"کس کا طعنہ سن کر جوش میں آ گئے؟" چندن ہانپتی ہوئی کہنے لگی۔ "جلتے انگارے جیسے کتنے طعنے میں نے جھیلے ہیں جگت سنگھ! تب میں کسی کو قتل کرنے نہیں گئی تھی۔ زمیندار کی کھوپڑی توڑنے کے بجائے میرا سینہ چیر کر دیکھو! تم کو ان گنت زخم نظر آئیں گے۔"

"چندن! یہ دو ٹکے کا آدمی میری بے عزتی کرے یہ میں کیسے برداشت کر سکتا ہوں؟" جگت نرم ہوا مگر کدال پر اُس کی گرفت ڈھیلی نہ ہوئی۔

"دو ٹکے کے آدمی کے بول پر تم دوسروں کے اعتماد کو تباہ کرنے پر تل گئے ہو۔" چندن نے پُرجوش انداز میں کہا۔ "تم کو زمیندار ناپسند ہے تو میں ملازمت کے لئے نہیں کہتی۔ ہم باہر فٹ پاتھ پر رہیں گے، چاہے ہمارا بچہ سردی میں اکڑ کیوں نہ جائے۔"

بچے کی بات آئی تو جگت کا مزاج بدل گیا۔ قیدیوں کے خط، مہتا صاحب کا اعتماد، کرتارا کی دی دس ہزار کی ضمانت سب یاد آ گئے۔ اُس نے جھٹکے سے کدال پھینک دی۔

"چندن! میں زمیندار کے لئے شراب کی بوتل لینے جا رہا ہوں۔ تم میری فکر نہ کرو!"

چندن نے اطمینان کی سانس لی۔ "بھگوان! تم نے میری لاج رکھ لی۔" وہ بڑبڑائی۔

جگت نظروں سے اوجھل ہوا تو وہ لڑکے کو سینے سے لگا کر سسکیاں بھرتی ہوئی رونے لگی۔ ست پال روتا ہوا ماں کو توتلی زبان میں دلاسے دے رہا تھا۔

"ماں! میرے باپو تمہیں بہت پریشان کرتے ہیں۔ میں بڑا ہو جاؤں پھر دیکھنا اُن کو ٹھیک کر دُوں گا۔" چندن نے اُس کا چہرہ سینے سے لگایا اور روتی ہوئی بولی۔

"نہیں بیٹا! وہ بہت اچھے آدمی ہیں۔ ہم کو پیار کرتے ہیں۔ پھر کبھی ایسا نہ کہنا۔"

O

ایک دن جیل میں حاضری کی خاطر جانے کے لئے جگت زمیندار سے اجازت لینے گیا۔

"آج میرا بھگت سنگھ ڈرامہ ہے۔ مجھے جلدی جانا پڑے گا۔"

"بھگت سنگھ؟" زمیندار نے ناراضگی سے کہا۔ "تمہیں ڈرامے کرنے ہیں تو یہ نہیں چلے گا۔" زمیندار نے صاف کہہ دیا۔ "کل اپنی تنخواہ لے جانا اور دوسری ملازمت تلاش کر لینا۔"

جگت پیر پٹخ کر چلا آیا۔

"یہاں کسے تمہاری ملازمت کی ضرورت ہے؟" وہ بڑبڑایا، پھر باہر آ کر سب سے پہلا سوال اُس کے ذہن میں یہی اُٹھا کہ اب کیا کرنا چاہئے؟ نہیں...... مہتا صاحب سے بات نہیں کرنی۔ دوسری ملازمت کہاں تلاش کروں؟ کون کام دے گا؟ یہ بھی خیال آیا کہ ادھورا پیرول چھوڑ کر جیل چلا جائے۔ کون یہ اُلجھن پالے؟

مگر اس طرح ہار قبول کر لے تو جگا کیسا؟ بھگت سنگھ کے سے جوش سے وہ بھگت سنگھ کی اداکاری کرنے جیل میں داخل ہوا۔ ڈرامے کے ہر کھیل کے وقت سوپر مہتا سماج کے مختلف طبقوں کے لوگوں، ڈاکٹروں، وکیلوں، انجینئروں اور اساتذہ وغیرہ کو بلاتے۔ سماج اور جیل کے درمیان فاصلہ کم کرنے کے لئے اُن کی جدوجہد کا دونوں طبقوں نے استقبال کیا۔ قیدیوں کے دل سے سماج کی نفرت کم ہونے لگی اور اچھے آدمی قیدیوں کی زندگی میں دلچسپی لینے لگے۔ جیل میں آنے والا شخص باہر آ کر ایمانداری سے محنت مزدوری کرنا چاہتا ہے تو اُسے موقع بہت کم ملتا ہے۔ اس پر اعتماد کرنے کے لئے بہت کم لوگ تیار ہوتے ہیں۔ نتیجے میں وہ پھر جرم کی طرف جھکتا ہے اور پھر واپس جیل آ جاتا ہے۔ ڈرامہ دیکھنے کے لئے آنے والے لوگوں کو مہتا خاص سفارش کرتے۔

"قیدی باہر آئیں تو ان کا ہاتھ تھامنا آپ کا فرض ہے۔" اس کے باوجود مہتا کی اس جدوجہد سے جیل کے حکام خوش نہیں تھے۔

وہ کہتے۔ "قیدیوں کو جیل میں عیش کرانے سے سزا کا خوف ان کے دلوں میں کیسے رہے گا! اس سے گناہ اور بڑھیں گے اور جیلیں بھرتی جائیں گی۔"

O

وہ ملازمت کھو بیٹھا ہے اس کے متعلق جگت نے مہتا کو نہیں بتایا۔ ڈرامہ ختم ہونے کے بعد قیدیوں سے ملاقات کر کے وہ گھر جانے لگا۔ اُسے کل کی فکر تھی۔ اُسے چندن اور ست پال کی فکر تھی۔ برسات کے موسم میں سونے کے لئے کسی چھت کا سایہ ضروری تھا۔

جگا دروازے سے باہر نکلا تو اُسے اسی لمحے آواز سنائی دی۔ "جگا......!" وہ چونکا۔ ڈرامہ دیکھنے آیا ہوا ایک انجینئر اُسے آواز دے رہا تھا۔ "تمہیں کہاں جانا ہے؟ میں تم کو چھوڑ آؤں گا۔" یہ کہہ کر اُس نے کار کا دروازہ کھول دیا۔



"نہیں صاحب! میں تو سامنے رہتا ہوں۔" جگت نے اُنگلی کے اشارے سے بتایا۔ مگر انجینئر کا ارادہ دوسرا تھا۔

"میرے گھر چلو! بہت دنوں سے میرے بیوی بچے ضد کر رہے ہیں کہ جگا کو ایک بار گھر لے آؤ!" جگت سوچ میں ڈوب گیا۔ پھر یاد آیا کہ اُسے ملازمت اور گھر دونوں تلاش کرنے ہیں۔

"صاحب! آج نہیں چل سکوں گا۔ مجھے کچھ کام ہے۔"

"اچھی بات ہے، پھر کل ضرور آنا۔" پھر انجینئر نے اپنا کارڈ دیا۔ "میرا پتہ اس میں ہے۔ وپہر ساتھ کھانا کھائیں گے۔"

کار چلی گئی۔ جگت نے سوچا کہ بھاکڑا ننگل بند کا یہ بڑا انجینئر اُسے ضرور کام دلا دے گا۔ رت نے اس کی اُلجھن دُور کر دی۔ چندن کی یہ بات سچ نکلی۔ اطمینان رکھیں تو بھگوان ضرور کام ا راستہ نکال دے گا۔ صبح وہ گھر کی تلاش میں گاؤں گیا۔ ایک چالی میں اُسے اندھیری کھولی کرائے ل سکتی تھی۔ وہ ایک دُور دراز گاؤں سے آیا ہے اور دو ماہ کے لئے کھولی چاہئے۔ جگت کو بہانہ کرنا ا۔ اُسے خوف تھا کہ اگر اُس نے اصلیت بتا دی تو شاید اُسے کوئی کھڑا بھی نہ ہونے دے گا۔ مگر ب مالک مکان نے ایک مہینے کا پیشگی کرایہ پانچ روپے مانگا تو جگت کا ہاتھ جیب میں جا کر باہر آ یا۔ اُس کی جیب میں صرف چند آنے تھے۔ لاکھوں روپے کا ڈاکہ ڈالنے والے کے پاس پانچ پے بھی نہیں تھے۔

"بہتر ہے...... میں شام کو پیشگی رقم دے دُوں گا اور کل صبح سے ہم رہنے آ جائیں گے۔"

وہ دوپہر انجینئر کے ہاں گیا تو اُسے اندازہ بھی نہیں تھا کہ اُس کا اتنا شاندار استقبال ہو گا۔ "جگا ئے، جگا آئے۔" گھر گونج اُٹھا۔ گھر اور پڑوس کے بچے اُسے دُور سے دیکھنے لگے۔ جگت نے کو اشارے سے قریب بلایا تو وہ اور پیچھے ہٹ گئے جیسے ڈاکو سے ڈر رہے ہوں۔ جگت ہنس دیا۔

"ارے لڑکو! جگا کو گھر بلانے کی تو ضد کر رہے تھے۔ اب آ گئے تو دُور کیوں کھڑے ہو؟" انجینئر نب نے بچوں کو محبت سے ڈانٹا۔

"صاحب! یہ مجھ سے ڈر رہے ہیں۔" جگت نے ہنس کر کہا۔ "یہ ان کا قصور نہیں، ڈاکو تھا تو ا اچھے مرد میرا نام سن کر لرز جاتے تھے۔"

آہستہ آہستہ گھر کی عورتیں آنے لگیں۔ سب کی نظروں میں تجسس جھلک رہا تھا۔ جیل اور ڈاکے ات شروع ہوئی۔ جگا اپنے جرائم پر پردہ ڈالے بغیر ماضی کی باتیں سنا رہا تھا۔ درمیان میں ل ارے واہ! کہہ اُٹھتی تھیں۔ ویرو کی بات آئی تو سب غور سے سننے لگے۔ درمیان میں انجینئر ب کی بیوی پوچھ بیٹھی۔

"وہ ویرو اب کہاں ہے؟" جگت نے آہ بھری۔ اُس کے چہرے پر دُکھ دیکھ کر سب سناٹے گئے اور اُنہوں نے سوچا یہ سوال نہ ہی پوچھتے تو بہتر تھا۔

"ویرو کہاں ہو گی؟ یہ تو میں بھی نہیں جانتا۔"

"تم ان سے باتیں کرتی رہو گی تو یہ کھانا کب کھائیں گے؟" انجینئر صاحب نے کہا۔

خری پانچ سالوں میں ایسا کھانا کھانا تو دُور کی بات ہے دیکھنے کو بھی نہ ملا تھا۔ جگت کو گھر یاد آ

گیا۔ چندن اور ست پال رُوکھی سوکھی کھا کر پیٹ بھر رہے ہوں گے اس خیال سے وہ دل بھر کر کھانہ سکا۔ وہ درمیان میں ملازمت کی بات کرنا چاہتا تھا۔ مگر وہ لوگ جس طرح اس کا استقبال کر رہے تھے ان سے ملازمت کی بات کی تو وہ کیسا محسوس کریں گے؟ جگا نے سوچا کہ جاتے وقت انجینئر صاحب سے آہستگی سے کہہ دوں گا۔ یہ سوچ کر وہ چپ ہو رہا۔ مگر وہ کار میں سوار ہو گیا اور ڈرائیور نے کار سٹارٹ کر دی اس وقت تک وہ ملازمت کے بارے میں کچھ نہ کہہ سکا۔ اُسے خود پر غصہ آ رہا تھا۔ ملازمت کرنی ہے اور بڑائی سے باز بھی نہیں آتا۔ مانگے بغیر تو ماں بھی بچے کو دودھ نہیں دیتی۔

ملازمت سے علیحدہ ہوتے وقت زمیندار نے بیس میں سے دس نقد دیئے اور باقی پھر لے جانے کو کہا، تب جگت کو غصہ آ گیا۔ محنت نقد اور مزدوری اُدھار۔ زمیندار کا گریبان تھام کر رقم کھڑے کھڑے وصول کرنے کی خواہش ہوئی۔ وہ برابر کھڑی ہوئی چندن سے بولا۔ "تم جاؤ! میں ابھی آتا ہوں۔" مگر چندن وہاں سے نہیں ہٹی۔ اُس نے جگت کے کان میں سرگوشی کی۔

"تمہیں غصہ دلانے کے لئے ایسا کر رہا ہے۔ تم باہر آؤ! میں تم کو ایک بات بتاؤں گی۔" دس کا نوٹ جیب میں ڈال کر زمیندار کو گھورتا ہوا جگت باہر آیا۔ وہ چندن کو ڈانٹنا چاہتا تھا، بات بات میں مداخلت کر کے تم مجھے بزدل بنا دو گی۔ مگر چندن کور نے ایسا موقع نہیں دیا۔

"میں تم سے ایک بات کہنا بھول گئی تھی۔ دو دن پہلے پولیس جیپ یہاں آئی تھی۔ خاکی لباس والا کوئی آدمی زمیندار سے گھنٹے بھر تک باتیں کرتا رہا۔ پھر جاتے وقت زمیندار سے کہا تھا کہ ایسے شخص کے آزاد رہنے سے تم لوگوں کا ہی نقصان ہوگا۔ ہم اُسے گرفت میں لینے کی کوشش کر رہے ہیں۔ تم ساتھ دو تو کام جلدی ہوگا۔"

یہ سن کر جگت سناٹے میں آ گیا۔ "تم نے مجھے پہلے یہ بات کیوں نہیں بتائی؟"

"اس لئے کہ سن کر تم غصے میں آ جاتے اور پولیس سے جھگڑا کر لیتے۔" چندن کور نے کہا۔ "زمیندار نے آپ کو ملازمت سے کیوں الگ کیا یہ اب سمجھ میں آ رہا ہے۔ تم کو دس روپے کم کیوں دیئے یہ بات اب سمجھ میں آ رہی ہے۔"

"یہ بات ہے۔" جگت نے دانت پیسے۔ "پولیس پرانی دشمنی بھولنا نہیں چاہتی۔"

"حکومت تم کو معاف کر دے یہ پولیس کو پسند نہیں ہے۔" چندن بولی۔

مہتا نے بھی ایک بار چندن سے ایسا اشارہ کیا تھا۔ "تم جذبات میں آ کر کچھ کر بیٹھو وہ لوگ اس بات کا انتظار کر رہے ہیں۔"

"مہتا صاحب نے مجھے اتنے مشکل امتحان میں ڈال دیا ہے۔" جگا بڑبڑایا۔ اُسے دس روپے کا نوٹ زمیندار کے منہ پر پھینک مارنے کا خیال آیا، مگر پھر یاد آیا کہ نئی کوٹھڑی کرائے پر لینے کے لئے پانچ روپے ایڈوانس دینے ہیں۔

"چلو چندن! اب ہم ایک لمحہ یہاں نہیں رو سکتے۔ باقی دس روپے میں سود کے ساتھ وصول کروں گا۔" سود کے ساتھ وصول کرنے والی بات چندن کو کھٹکی مگر اُسے معاملہ ٹھیک کرنا تھا اس لئے کچھ نہ بولی۔

○



انجینئر رانے نے جگت کو اسّی روپے کی تنخواہ پر ملازمت دلا دی۔ فیروز پور کی حد سے گزرتی ہوئی بھاکرا نہر کی مرمت ہو رہی تھی۔ ہر روز صبح پانچ چھ میل سائیکل پر جانا ہوتا تھا۔ آٹھ گھنٹے تک کام کرنا اور شام کو سائیکل پر واپس ہونا۔ یہ کام جگت کو بور کر دیتا تھا مگر اس کے علاوہ کوئی اور راستہ بھی نہ تھا۔ وہ یہ سوچ کر دل بہلاتا کہ کسی طرح سکھ سے دو ماہ گزارنے ہیں۔ سائیکل پر جاتے وقت اُسے گھوڑا یاد آ جاتا۔ رائفل کے بغیر ہاتھ عجیب سا لگتا۔ شام کو لوٹتے وقت جلانے کے لئے لکڑی سائیکل کے پیچھے باندھ کر لانے میں اُسے ہتک محسوس ہوتی۔ وہ سوچتا نیک بننے کے لئے آدمی کو کیا کیا برداشت کرنا پڑتا ہے؟ لکڑیوں کا گٹھا شانے پر اُٹھائے جگت کوٹھڑی میں داخل ہوا۔ مگر اندر داخل ہوتے ہی وہ چونک پڑا۔ شانے سے گٹھا نیچے گر پڑا۔

"باپو.....!" وہ بڑبڑایا۔ سوہن سنگھ نے بیٹے کو دیکھا اور اپنے شانے پر سے ست پال کو اُتار دیا۔ ست پال دوڑ کر جگت سے لپٹ گیا۔ سوہن سنگھ نے بھی چاہا کہ جگا بھی اسی طرح دوڑ کر اُن سے لپٹ جائے۔

"کب آئے باپو؟" جگا نے پاؤں چھو کر پوچھا۔

چندن کور لکڑی کا گٹھا اُٹھا کر اندر لے جاتے ہوئے بولی۔ "دوپہر سے آئے ہیں۔ ست پال کے بغیر دل نہیں لگ رہا تھا اس لئے اسے کھلانے آئے ہیں۔"

"اور صبح واپس چلا جاؤں گا۔" سوہن سنگھ نے بغیر پوچھے بتایا۔ "تمہاری ماں کی طبیعت ٹھیک نہیں رہتی۔ اس کے علاوہ کھیتی کا کام بھی چھوڑ کر آیا ہوں۔" باپ بیٹا انجانوں کی طرح باتیں کر رہے تھے۔ دونوں کے دل میں چور تھا۔ دونوں ہی کے دلوں میں محبت جوش مار رہی تھی مگر دونوں ہی بظاہر ایک دوسرے سے کھنچے کھنچے سے نظر آ رہے تھے۔ "تمہاری ماں نے مجھے زبردستی بھیجا ہے۔" سوہن سنگھ نے کہا۔ "کہنے لگی بیٹے کی خبر لے آؤ! کہ وہ کس حال میں ہے؟"

جگت خاموش رہا۔ دل تو چاہتا تھا کہ پوچھ لے کہ ماں کو ساتھ لانا تھا۔ مگر اس کی بجائے کچھ دیر بعد وہ بولا۔ "خیریت تو خط سے بھی معلوم کی جا سکتی تھی۔" پھر مزید بولا۔ "بہو سے سب کچھ جان لیا ہوگا۔"

"ہاں! جو نہیں کہا وہ بھی جان گیا ہوں۔" سوہن سنگھ نے جیب سے سو سو کے نوٹ نکالے۔ "جگت! دو ماہ کا خرچ لایا ہوں۔ یہ آٹھ سو روپے ہیں۔ بہو بیٹے کے ساتھ آرام سے رہو! مزدوری کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔" اُن کی آواز رندھ گئی۔ جگت کبھی نوٹوں کی طرف اور کبھی باپو کی طرف دیکھتا تھا۔ چندن کور نے صبح ہی اُس سے کہا تھا کہ تنخواہ میں سے پانچ روپے لے آؤ گھر میں صرف ایک دن کا راشن موجود ہے۔ پھر بھی جگت باپو کے سامنے ہاتھ آگے نہ بڑھا سکا۔ حالانکہ وہ خالی جیب گھر آیا تھا۔

"باپو! اس کی ضرورت نہیں ہے۔" وہ نوٹوں کو چھوئے بغیر بولا۔ "محنت مزدوری کی روٹی کھا رہا ہوں۔" ست پال کھیلتا کھیلتا قریب آیا۔ اُس نے نوٹوں کے بنڈل پر جھپٹا مارا۔ جگت نے آواز دی۔ "بیٹے! یہ دادا کو دے دو۔ ہم نہیں لے سکتے۔" یہ سن کر سوہن سنگھ کے دل پر چوٹ سی لگی۔ اُن کا دل چاہا کہ کہہ دیں، تم باپ کے پیسے کو نہیں، پیار کو ٹھکرا رہے ہو۔ مگر چندن کور نے ان کو

پہلے ہی سے ہوشیار کر دیا تھا۔ بحث میں نہ پڑنا! اُن کو نہ چھیڑنا۔ اس لئے اُنہوں نے پیسے جیب میں رکھ لئے۔ پیسے ہونے کے باوجود بہو اور بیٹا دُکھ جھیلیں یہ اُن کی برداشت سے باہر تھا۔ اُن کی آنکھیں بھیگ گئیں۔ دوسری صبح جگت کے کام پر جانے کے بعد اُنہوں نے پوتے کے ہاتھ میں پچاس روپے رکھے۔

''بہو بیٹی! جگت کی طرح تم ہاتھ نہ ہٹانا۔'' سسر کے گڑگڑاتے لہجے کو دیکھ کر چندن آبدیدہ ہو گئی۔ سوہن سنگھ کہہ رہے تھے۔ ''تمہاری ساس سے جھوٹ بولنے کے لئے کچھ تو بہانہ چاہئے۔ میں اُس سے کہہ دُوں گا کہ پیسے دے آیا ہوں۔''

چندن انکار نہ کر سکی اور اُس نے آنکھیں خشک کر کے پیسے لے لئے۔ ''بھگوان کرے وہ پوچھ کچھ نہ کرے ورنہ مجھے بھی جھوٹ بولنا پڑے گا۔'' سوہن سنگھ ست پال کے سر پر ہاتھ پھیر کر نکل گئے۔ ''بھگوان! ان کی حفاظت کرنا۔'' سوہن سنگھ نے دُعا دی۔

○

بمشکل پندرہ دن گزرے ہوں گے کہ اچانک ایک مصیبت کھڑی ہو گئی۔ آس پاس کے رہنے والوں کو پتہ چل گیا کہ نیا کرائے دار اپنے وقت کا خطرناک ڈاکو ہے جو پیرول پر چھوٹ کر آیا ہے۔ ڈر کے مارے وہ گھر میں رہنے لگے۔ چالی میں سونے والے اندر سونے لگے۔ چندن کور تنہا ہوتی تو عورتیں آ کر اُسے کہتیں۔

''بہن! تم لوگ مکان نہیں چھوڑ سکتے؟ ہم رات کو سو نہیں سکتے۔ کیونکہ اعصاب پر تمہارے شوہر کا خوف مسلط رہتا ہے۔''

چندن گڑگڑاتی۔ ''اب صرف ڈیڑھ ماہ رہ گیا ہے۔ میں اپنے بچے کی قسم کھا کر کہتی ہوں کہ تم لوگوں کو ہم سے کوئی تکلیف نہ ہوگی۔'' پھر حلق صاف کر کے کہتی۔ ''وہ ڈاکو تھے مگر انہوں نے دُشمن کے علاوہ کبھی کسی کو نقصان نہیں پہنچایا۔'' مگر یہ بات کسی کے دل میں نہ اُتری۔ تب چندن کور کا دل گھبرانے لگا۔ نہ تو وہ کسی کو اپنی بات پر مجبور کر سکتی تھی اور نہ ہی جگت سے کچھ کہہ سکتی تھی۔

''تم اُداس کیوں رہتی ہو؟ مجھ سے کچھ چھپا رہی ہو؟'' جگت نے کئی بار اُس سے پوچھا۔

آخر چندن اُس کا سوال برداشت نہ کر سکی۔ وہ رو دی۔ ''تم سے کہتے ہوئے زبان نہیں کھلتی۔''

''چندن! جو کچھ ہے بتاؤ۔ میں تمہاری مرضی کے بغیر کچھ نہیں کروں گا۔''

چندن اُسے دیکھتی رہی۔ جگت کے لہجے میں اُسے سچائی نظر آئی۔ اُس نے دل مضبوط کر کے کہا۔ ''یہاں کے کرائے دار مکان خالی کرنے کو کہہ رہے ہیں۔ اُن کو تم سے ڈر لگتا ہے۔''

یہ سن کر جگت کو بڑا تعجب ہوا۔ وہ صبح سے شام تک باہر رہتا تھا۔ کسی سے نظر تک نہ ملاتا تھا۔ بلند آواز سے بات نہ کرتا تھا پھر بھی لوگ اُس سے ڈرتے تھے۔ ڈاکو کا ماضی پرچھائیں کی طرح اس کا تعاقب کر رہا تھا۔ سماج کیا پھر اُسے اسی راہ پر ڈال دینا چاہتا ہے؟ وہ سوچتا۔ اچھا آدمی بننے کے لئے مزدوری کی بے عزتی برداشت کی۔ نصف روٹی پر گزارا کیا پھر بھی سب لوگ اُسے اچھا آدمی بننے سے روک رہے ہیں۔ وہ کسی سوچ میں ڈوب گیا۔ چندن کور نے اُسے خاموش دیکھ کر سوال کیا۔



''اب کیا کریں گے؟''

''اس کا جواب کل صبح دُوں گا۔'' یہ کہہ کر جگت پھر سوچ میں ڈوب گیا......!

○

وہ رات جگت نے بڑی بے چینی میں گزاری۔ صبح تک اُسے فیصلہ کر لینا چاہئے تھا۔ جیل میں واپس جانا یا چالی کے کرائے داروں سے کہہ دینا کہ ہم یہیں رہیں گے۔ تم کو اگر ڈر لگتا ہے تو تم لوگ چلے جاؤ! دیکھتا ہوں کون مجھے نکالتا ہے؟ مجھے سیدھی طرح جینے دو ورنہ...... ورنہ کیا......؟ جگت کے دل نے آواز دی۔ سوال پوچھا گیا۔ جو سامنا کرے گا اُس کا گلا دبا دُوں گا۔ ابھی کلائیوں میں اتنی طاقت ہے، میں بغیر اسلحہ کے بھی دو چار لاشیں گرا دُوں گا۔

''لاشیں گرا کر کیا کرو گے؟ کہاں جاؤ گے؟''

''بدلہ لوں گا...... جیسا تھا، ویسا ہو جاؤں گا۔''

''بدلہ...... اب کون ہے جس سے تم بدلہ لو گے؟''

''سماج سے بدلہ لوں گا جو مجھے چین سے جینے نہیں دیتا۔ یہ مطلبی دنیا میری دُشمن ہے۔ مرتے وقت تک کسی کو چین سے نہیں جینے دُوں گا۔''

''پھر دوست کی ضمانت، مہتا کا اعتماد؟ اور چندن کور کی حسرتوں کا کیا بنے گا؟'' اس کا جواب نہیں مل سکا تو وہ رضائی ہٹا کر کھڑا ہو گیا۔ پھر کھلی کھڑکی سے سنسان محلے کو دیکھنے لگا۔ وہ اپنے ماضی میں ڈوبا ہوا تھا جیسے سب کچھ کل کی بات ہو۔ ایسا محسوس ہو رہا تھا جیسے ختم ہونے والے دُشمن پھر نظر میں آ گئے ہیں۔ جدا ہونے والے ساتھی یاد آئے۔ بغیر کسی دوست یا دُشمن کے زندگی کیسی پھیکی ہے؟ اُس نے سوچا۔ بچن اور اُچلا کہاں ہوں گے؟ ہوشیار کیا کرتا ہوگا؟ کیا وہ لوگ مجھے بھول گئے ہوں گے؟ وہ اپنی زندگی کے جھمیلوں میں اتنے اُلجھ گئے ہوں گے کہ میری کچھ خبر ہی نہیں لیتے؟ مگر اس میں کسی کا کوئی قصور نہیں ہے۔ میں نے خود اُن کو جدا کیا ہے۔ جہاں ہوں گے، اپنا ماضی چھپا کر جی رہے ہوں گے۔ بھگوان کرے اُن کی زندگی پر پولیس کا سایہ نہ پڑے۔ اسی لمحے راستے سے ایک سایہ بلڈنگ میں داخل ہوا۔ جگت نے آنکھیں تیز کر کے دیکھا اور پہچاننے کی کوشش کی۔ مگر سفید داڑھی کے علاوہ کچھ نظر نہ آیا۔ تب اُس نے آواز دی۔

''کون ہے......؟''

وہ شخص لرز گیا۔ ''میں ہوں۔'' جواب ملا۔ ''کونے کی کوٹھڑی والا سردار جی۔''

''اوہ!'' جگت جھینپ گیا۔ ''ست سری اکال!'' کہہ کر خاموش ہو گیا۔ اُس نے سوچا جس مکان کے کرائے داروں کو اس کا پڑوسی اچھا نہیں لگتا اس کی چوکیداری کرنے کی کیا ضرورت تھی؟ کروٹیں بدلتے ہوئے ہونٹ چبا کر بڑبڑایا۔

''کوٹھڑی خالی کرنے کی فکر میں کیوں اپنی نیند حرام کر رہا ہوں؟ ایک بار فیصلہ کر لیا کہ نہیں جانا لیکن! بات ختم ہوئی۔ کرایہ داروں کی ایسی تیسی۔ جگا! زیادہ بھلائی دکھاؤ گے تو بزدل بن جاؤ گے۔ سالے میرے سامنے آنکھیں نہیں اُٹھاتے اور میری بیوی کو مکان خالی کرنے کے لئے پریشان کرتے ہیں۔ بس! اب ادھر یا اُدھر......!''

خیالات کو ذہن سے جھٹک کر جگا سونے کی تیاری کرنے لگا۔ وہ برابر سوئی ہوئی چندن کو جگا دینا چاہتا تھا کہ اُس کے جسم میں حرکت ہوئی۔ اُس کے ٹوٹے پھوٹے الفاظ جگا کے کانوں سے ٹکرائے۔

''نہیں نہیں..... وہ ایسے نہیں ہیں۔'' چندن نیند میں بڑبڑائی۔ پھر چار چھ الفاظ سمجھ میں آئے۔ البتہ آخری جملہ یہ سنائی دیا۔ ''وہ خاندانی ہیں۔ تم سے بڑھ کر ہیں۔''

جگت نے سرد آہ بھری۔ نیند میں بھی وہ میری فکر کرتی ہے اس نے سوچا۔ پھر اُس کے ذہن کو ایک جھٹکا سا لگا کہیں یہ فکر اسے پاگل نہ کر دے۔ میرا ایک غلط قدم اس کی زندگی برباد کر دے گا۔ اُسے سوہن مہتا پر غصہ آیا۔ مجھے انہوں نے اتنے سخت امتحان میں کیوں ڈال دیا؟ اسی طرح جگت نے ساری رات گزار دی۔

صبح چندن نے اُٹھ کر دیکھا تو چونک پڑی۔ جگت گھر کا سامان تھیلوں میں بھر رہا تھا۔

''یہ کیا کر رہے ہو؟'' چندن نے حیرت سے پوچھا جیسے اُسے اپنی آنکھوں پر اعتماد نہ ہو۔ ''کب بیدار ہوئے؟''

''سویا ہی کون ہے؟'' جگت نے نصف بھرے تھیلے کو ہلا کر کہا۔ ''دن طلوع ہونے کا انتظار کر رہا تھا۔''

چندن کور جلدی سے کھڑی ہوگئی۔ وہ جگت کا ارادہ سمجھ گئی تھی۔ ''دوسرا سہارا تلاش کئے بغیر ہمیں کہاں لے جاؤ گے؟'' چندن محبت بھرے لہجے میں بولی۔

''یہ تو پتہ نہیں۔'' جگت سنجیدہ ہوگیا۔ ''اب یہاں سے دل اُٹھ گیا ہے۔''

سوا ڈیڑھ ماہ دُکھ سکھ کی طرح کاٹ ہی دیں گے۔'' چندن کور کے چہرے پر صبح کی دھوپ کا اُجالا پھیل گیا۔ پچھلی رات اُس نے بھیانک خواب دیکھا تھا۔ جگت پڑوسیوں سے مار دھاڑ کر رہا تھا۔ دو چار زخمی کر دیئے تھے۔ پولیس آئی اور اُسے ہتھکڑی پہنا کر لے گئی۔ وہ اور ست پال رو رہ گئے تھے۔ وہ بند آنکھوں سے دیکھے ہوئے خواب کی کھلی آنکھوں سے اُلٹی تعبیر دیکھ رہی تھی۔

''تمہیں اُٹھتے ہی چل پڑنے کے لئے کس نے کہا تھا؟'' پھر ہاتھ سے سامان چھین کر بولی ''آج تمہاری چھٹی ہے۔ اس لئے آرام سے جائیں گے۔''

جگت اُس کے مسکراتے چہرے کی طرف دیکھنے لگا۔ اُس نے کھڑے ہو کر چندن کور کو قریب کھینچ لیا اور بازوؤں میں بھینچ لیا۔ ''غلام تمہارا حکم ماننے کے لئے آمادہ ہے۔''

''ارے چھوڑو! کھڑکی کھلی ہے۔'' چندن نے مصنوعی غصے سے کہا تو جگت نے اور زور آزمایا۔ ''کھلی رہنے دو! پڑوسیوں کو بھی تو پتہ چلے کہ ڈاکو بھی پیار بھرا دل رکھتا ہے۔'' یہ سن کر چندن نے اپنے بازو اُس کی پشت کے گرد کس لئے۔

O

ڈھلتی دوپہر کو کوٹھڑی خالی کر کے تینوں چل پڑے۔ جگت نے شانے پر تھیلا اُٹھایا اور چندن کور نے ست پال کو ساتھ لیا۔ اُن کو سامان کے ساتھ باہر نکلتے دیکھ کر پڑوسیوں کو تعجب ہوا اور ساتھ ہی سکون بھی ہوا۔ جگت ساتھ تھا اس لئے کوئی عورت چندن سے پوچھنے کی ہمت نہ کر سکی کہ کہاں جا



گے؟ کیا دوسری جگہ مل گئی ہے؟ تینوں چپ چاپ سیڑھیاں اُترنے لگے۔ جگت نے سب کی طرف ناراضگی کی نظروں سے دیکھا اور آنکھوں میں ڈانٹا سالے بزدل۔ اُس نے سوچا، اگر کسی سے کچھ نہ کہنے کی چندن کو یقین دہانی نہ کرائی ہوتی تو وہ سب کو کھری کھری سنا دیتا۔ وہ چھوٹا سا میدان عبور کر کے بڑے دروازے کے قریب رُک گیا۔ گھوم کر اُس نے کھڑکیوں اور دروازوں سے جھانکتے ہوئے لوگوں کو تیز نظروں سے گھورا۔ وہ بے چارے مارے ڈر کے گھروں میں چھپ گئے۔ اُن کی حالت پر جگت ہنس دیا۔

''چلو! کچھ آگے گئی ہوئی چندن نے آواز دی اور جگت نے قدم بڑھائے۔

''ارے..... تم لوگ کہاں جا رہے ہو؟'' سامنے سے آنے والے سردار جی نے حیرت سے پوچھا۔ ''میں نے تو سنا تھا کہ تم لوگ ابھی یہیں رہو گے۔'' اُس کی سفید داڑھی اور آواز سے جگت پہچان گیا کہ رات جسے آواز دی تھی، وہی سردار جی ہیں۔

''ہم تو رہنا چاہتے تھے مگر تم لوگوں کو ہمارا پڑوس کھٹکتا ہے۔ اس لئے جا رہے ہیں۔'' جگت نے سخت لہجے میں کہا۔

چندن کور کو ڈر لگا کہ کہیں جاتے وقت وہ لڑ نہ پڑے اس لئے فوراً بول پڑی۔ ''یہ ڈاکو تھے۔ سامنے آئے ہیں۔ لہٰذا بے چارے پڑوسی گھبرا رہے ہیں۔''

سردار جی لمبی داڑھی پر ہاتھ پھیرتے ہوئے بولے۔ ''اب کہاں جاؤ گے؟''

''یہ تو ہمیں بھی پتہ نہیں ہے۔'' چندن کور کی آواز میں لاچاری تھی۔

''ارے کوئی اس طرح جاتا ہے؟'' سردار جی نے محبت بھری سختی سے کہا۔ ''ان جیسا ڈاکو مکان میں رہتا ہو تو چوری وغیرہ کا ڈر نہیں رہتا۔'' پھر وہ بلند آواز میں بولے۔ ''کل رات میں مکان میں ...ہوا تو انہوں نے ایسی آواز دی کہ میں اپنے گھر میں آنے کے باوجود ڈر گیا۔''

جگت کو فخر سا ہوا یہ آدمی اسے پوری طرح پہچان گیا ہے۔ پھر بھی لوٹنا چھوٹی بات تھی۔

''سردار جی! تمہاری ہمدردی کا شکریہ۔ مگر دوسرے لوگ تمہارے جیسے سمجھدار نہیں ہیں۔'' مگر ...جی نے جگت کے شانے سے تھیلا اُتار لیا اور اندر جانے لگے۔ ''تم لوگ اس طرح گھر چھوڑ کر ...ن میں ہماری عزت جائے گی۔''

...ر بھی جگت اور چندن دروازے پر کھڑے رہے۔ سردار جی اُن کی اُلجھن سمجھ گئے۔ وہ زور ...لے۔ ''ارے کرائے دارو! اپنے چہرے تو دیکھو۔ ایسے مرد کو یہاں سے نکالنے کی تمہاری کیا ...ہے؟'' مگر کون جواب دیتا؟ سردار جی کا جوش بڑھا۔ اُنہوں نے پھر ہانک لگائی۔ ''یہ جگا اب یہیں رہے گا۔ جسے اختلاف ہو باہر آئے۔'' جگت کو لطف آ گیا۔ اُس نے چندن ...جانب دیکھا۔ اس سے پہلے کہ دونوں سوچتے کہ کیا کریں، سردار جی سیڑھیاں چڑھنے لگے۔ ...ی کھول کر سامان اندر ڈالتے ہوئے بولے۔ ''اب وہاں کیا کھڑے ہو؟ اُوپر آ جاؤ!'' پھر نرم ...کہا۔ ''اس بزرگ کے سفید بالوں کی عزت رکھ لو!''

...ن کور آگے بڑھی۔ پھر جگت بھی اُس کے پیچھے چلنے لگا۔ جس کوٹھڑی کو پانچ منٹ قبل وہ خالی ...تھے اُسی کوٹھڑی میں داخل ہوتے ہوئے دونوں کو عجیب سا لگا۔ سردار جی خوش ہوتے ہوئے

